# مہابھارت

## حصہ ششم

## کرن پرب

### ادھیائے (۱)

### درونا چارج جی کے بعد کرن کی سپہ سالاری جنگ۔ قتل

درونا چارج کی وفات نے دریودھن اور تمام راجوں مہاراجوں
کے آلے زخموں پر نمک چھڑک دیا۔ یہ لوگ تڑپ تڑپ گئے۔ پہلے بھیشم
جی کی ہی موت سے امیدوں کا خون ہو چکا تھا۔ اب اور مایوسیوں کی گھ
گھائی زخمی تھے۔ غم زدہ تھے۔ شکست سے نادم اور زندگی سے مایوس
تھے۔ کوئی چارہ کار نہ تھا۔ ہوش و حواس غائب۔ دست و پا بیجان آنکھ
ہیں۔ کلیجے میں سوسو شگاف۔ سینے میں داغ ہ
لئے ابھرتے استوتھاماں کے پاس گئے

استوتھاماں کو سپر کا سایہ اٹھنے سے جو رنج تھا۔ وہ قابل بیان نہیں۔ آنکھوں سے آ
جاری تھے۔ زبان پر آہ تھی۔ اور دونوں ہاتھ کلیجے کو تھامے ہوتے تھے۔ بہت
لیکن یہ لوگ ان کو تسلی دیتے رہے۔ دنیا کی ناپائداری کا ذکر اور گوزو طرح
سے جدائی کا افسوس ظاہر کرکے خیموں میں آئے۔ تو رات بھر پلک نہ جھپکی۔
میں گزشتہ نادانیوں کا افسوس بیٹھے بٹھائے دردِ سر مول لینے کا رنج تھا۔ رات
پہاڑ ہو گئی۔ کاٹے نہ کٹتی تھی۔ گھڑیاں گنتے گنتے بڑی مشکل سے صبح ہوئی۔ تو
وہی خونریزی کا سامنا ہوا۔ کشت وخون سے مڈبھیڑ۔ دونوں طرف کے پیاد
جھٹ پٹ تیار ہو گئے۔ اور بہادران نامدار و دلاوران ضیغم شکار نے ا
اپنے غنیموں کو تیروں پر رکھ لیا۔ دن بھر لڑائی ہوتی رہی۔ دریودھن ن
لاکھ جانبازی کیا۔ مگر ارجن کے تیروں نے کرن ایسے دلاور کو خاک سیا
چھوڑا۔ کرن کے گرتے ہی فوج کہرام مچگیا۔ سرداران لشکر کی جان آدھی
مخبروں نے خبر پہنچائی۔ تو راجہ دھرتراشٹ رو دیے۔ سر پیٹ لیا۔ کہ ہا
کیا غضب ہوا۔ ایسی پچھاڑیں کھائیں۔ کہ عالم غشی طاری ہو گئی۔ ایسی حال
میں سنجے نے پرسے تاسف آمیز لہجے میں واقعہ دردانگیز و حادثہ خونریزی
ٹھہرو سے کر دست بستہ عرض کی کہ

مہاراج آپ نے نتیجہ دیکھ لیا۔ افسوس دریودھن وغیرہ نے سب
امیدوں کا خون کر دیا۔ کرن کے مرنے پر اب کسے فتح کی امید ہے
ہے۔

راجہ دھرتراشٹ۔ کیا کہوں۔ میں تو جیتے جی مر گیا۔ آہ بھیشم پتامہ س
چھوڑ گئے۔ درونا چارج جی نے داغ دیا۔ استوتھاماں کی موجودگی میں
یہ سانحہ جانگزا ہونا اور بھی تعجب انگیز ہے۔ کرن پر بھروسہ تھا۔ وہ
نہ رہا۔ استوتھاماں کے اگن استر کچھ کام نہ دے سکے۔ کرن کی بہ
سے بھی کچھ مطلب نہ نکلا۔ ہائے اب میں کیا کروں۔ ناؤ منجدھار میں
رہی ہے۔ ذرا بتاؤ۔ کہ کرن کے مرنے پر دریودھن وغیرہ کی کیا
حالت ہوئی؟

سنجے۔ کیا عرض کروں۔ سب دل شکستہ ہو گئے۔ ہر ایک کی کمر ٹوٹ سی گئی۔ جب درونا چارج مارے گئے سارے لشکر کا بُرا حال ہُوا۔ مگر چھتری دھرم کا تقاضا تھا۔ سب کو کرن سے تقویت تھی۔ کرن کی لیاقتیں آپ سے پوشیدہ نہیں۔ اوّل درجے کا مہارتھی۔ سوربیروں کا سرتاج۔ ارجن کے لئے مجسّم قہر تھا۔ تھا بھی ایسا شیر۔ استاد بھی تھا ماں جی کا کیا کہنا۔ درودرجی کی سی طاقت۔ اعلےٰ سے اعلےٰ لیاقت۔ دونوں کے دونوں ایک کیا ایسے ایسے سو پانڈوؤں کو اکیلے ہرا دیں۔ مصلحت سے یہ ٹھہری کہ اب کرن کے سر پر دستار افسری باندھی جائے۔ تجویز معقول تھی۔ ہر ایک نے صاد کیا۔ اور دُنیا کے بہادروں کا سرتاج کرن دھنش بان ہاتھ میں لئے بدن پر ہتھیار سجے دریائے آہن میں غرق۔ طاقت کے نشے میں چور۔ شراب میں مست میدانِ جنگ میں جا پہنچا دن بھر میں نہ معلوم کتنوں کا خون بہادیا۔ ایک ایک تیر میں ہزار ہزار سر اُڑ گئے۔ تو پہلے پانڈوؤں میں لشکر میں الامان الامان کی آواز آئی مگر ارجن کے بان قیامت کے تھے۔ آخر جان لے ہی کے رہے۔

# ادھیائے (۲)

# کوروؤں کے مقتول سردارانِ لشکر کی فہرست سنجے کی زبانی

سنجے کی گفتگو سُن کر راجہ دھرتراشٹر کو دریودھن کی طرف سے قطعی مایوسی ہو گئی۔ اس نے سمجھ لیا کہ جب بھیشم پتامہ نہ رہے۔ درونا چارج چل بسے۔ کرن کا بھی داغ نصیب ہوا۔ تو پھر دریودھن کی زندگی طرف کیا آس۔ ہوش و حواس بجا کر کے بولے۔ کہو۔

سنجے سنو۔ کچھ سنا۔ میرے پیارے دریودھن کی کیا خبر ہے۔ ذرا بتاؤ

تو کہ کون کون میری آنکھوں کے تارے کام آچکے۔ پانڈووں نے کس کس اچھے مہاراجوں کا کام تمام کیا؟

سنجے۔ کرن اور اس کے سب بھائی کٹ گئے۔ بھیم سین نے دوشاسن کا خون پی کر اپنی پرتگیا پوری کر دکھائی۔

راجہ دھرتراشٹ۔ ہائے دوشاسن اور کرن کی موت کلیجے کے ٹکڑے اڑائے دیتی ہے۔ آنکھوں میں اندھیرا چھار ہا ہے۔ بھیم سین نے بڑی نالائقی کہ دوشاسن کا خون پی لیا۔ بھلا کبھی انسان کا بھی خون پیتے ہیں۔ افسوس کہ سارا بس جوئے نے بو دیا۔ نہ چوپڑ کھیلتی۔ نہ راج چوپٹ ہوتا۔ اچھا ان کا یوں قصہ تمام ہوا۔ اور وں کیا گذری کہو

سنجے۔ بھیشم جی پانڈووں کی ایک لاکھ فوج قتل کر کے خود بان سیجا پر لیٹ گئے۔ درونا چارج جی پانچال دیش کے لشکر جرار کو مار کر راہی ملک بقا ہوئے۔ کرن باقیماندہ نصف فوج کو مار کر خاک پر سورہا۔ بنشٹ نے بھی خوب داد شجاعت دی۔ غنیموں کو لوہے کے چنے چبوا سے۔ ہزار ہا بہادروں کو موت کے گھاٹ اتارا۔ مگر آخر جان دینی پڑی۔ آپ کے راجکمار بکرن کی ٹکر لینے والا بھی چراغ لے کر ڈھونڈا جائے۔ تو مشکل سے ملے۔ لیکن اسے بھی بھیم سین نے ملک عدم کو روانہ کر دیا۔ اونت دیش کے نگین تاج شہریاری بند اور انو بند بھی میدان جنگ میں ڈھیر ہو گئے۔ دریودھن کے لائق فائق بیٹے نیاک اور لکشمن ابھمنیو کے ہاتھ سے مارے گئے۔ دوشاسن کا بہادر بیٹا باہو شاہی بھی ابھمنیو کے تیر سے نذر اجل ہوا۔ انوپبا دیش کا راجہ حالانکہ اندر کا بیٹا تھا۔ اور گو چتگو مت ساگر میں کشتری دھرم کے تمام اعلےٰ اوصاف موجود تھے۔ مگر ارجن سے ایک پیش نہ گئی۔ کنبو ریسا شرد ا۔ شرآبہ۔ الیاشٹ سو دیش سب ارجن کے ہاتھ قتل ہوئے اور مقتولوں کے نام بھی سن لیجئے۔ جو ذیل میں درج ہیں

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

| مقتول | قاتل |
|---|---|
| راجہ کوشل دیش | ابھمنیو |
| چتر سین (فرزند راجہ دھرتراشٹ) | بھیم سین |
| برک سین فرزند کرن | ارجن |
| بالمیک | بھیم سین |
| درمکھ، درونٹھ } فرزند راجہ دھرتراشٹ | ″ |
| مہارتھی ورچے، درمرشن } | ″ |
| برش برماوزیر | ″ |
| راجہ برہنت، اوگھ مان، بکیم دھورتے، جل سندھ } | ساتکی |

| مقتول | قاتل |
|---|---|
| رکم رتھ فرزند شل | سہدیو |
| راجہ کیکے | نکل |
| فرزند بھگدت | ″ |
| راجہ مگدھ دفرزند جراسندھ | ابھمنیو |
| ابھے شاہ راجہ ملیچھ دیش، راجہ کلنگ دیش، گوپال گوپ } | ارجن |
| المبش سوربیر | گھٹوت کچ |
| مالیہ، مدرک، راجہ راوڑ دیش } | ارجن |

آپ نے سری رام چندر اور راون، اندر اور برترا کی لڑائیاں کانوں ہی سے سُنی ہیں۔ میں نے ویسی ہی لڑائیاں آنکھوں سے دیکھ لیں۔ سوم کارتک جی نے جس دلیری سے مہک دانو کو مارا تھا جس کے زور بازو سے مہادیو جی نے اندھک راچھس کو قتل کیا۔ وہی طاقتیں وہی جرأتیں اس محاربۂ عظیم میں پیش نظر ہوئیں۔ جو کوئی مرا۔ وہ ہزاروں لاکھوں کا خون کرکے اگر آپ سری کرشن جی اور ودُر جی وغیرہ کی گفتگو مصالحت پر کان دیتے تو یہ خونریزی نہ ہوتی۔ پانڈوں پر کسی طرح کا الزام عائد نہیں ہو سکتا۔ لاکھوں بہادروں کا خون آپ ہی کی گردن پر ہے۔

# ادھیائے ۳

# پانڈوؤں کے مقتول سپہ سالاران اعظم کے نام

راجہ دھرتراشٹ روتے جاتے تھے۔ اور سنجے کی تقریر سنتے جاتے تھے۔ کوروؤں سپہ سالاران نامدار کے نام سنکر انہوں نے کہا کہ:۔ اچھا یہ تو بتاؤ۔ پانڈوؤں کے سپہ سالاران میں سے کس کس کی جان گئی

سنجے۔ پانڈوؤں کے سرداران لشکر میں سے بھی جو قتل ہوا۔ اس نے وہ کارنمایاں کئے۔ اور ایسے جوہر شجاعت دکھلائے۔ کہ بس کیا کہوں۔ ان کے ساتھ جو لاکھوں جانیں ضائع ہوئیں۔ اس کا ذکر نہیں۔ میں نام عرض کرتا ہوں۔ سن لیجئے۔

| مقتول | قاتل |
|---|---|
| کنت دیشی منتری (دو بر) | بھیشم پتامہ |
| مع برادران | بھیشم پتامہ |
| بال بھدر | بھیشم پتامہ |
| نارائن ہری بھگت | بھیشم پتامہ |
| ابھمنیو | چھ مہارتھیوں کے گھراؤ میں جیدرتھ کے ہاتھ سے مارا گیا |
| ہرکامان فرزند ایلشٹ | درونا چارج |
| برہمنیت | درونا چارج |
| مہارتھی راجہ انشمان۔ | درونا چارج |
| بھوج راج | درونا چارج |

| مقتول | قاتل |
|---|---|
| پانچال دیشی لشکر | درونا چارج |
| راجہ براٹ | درونا چارج |
| راجہ دروپد | درونا چارج |
| راجہ سمار سین | درونا چارج |
| راجہ چتر سین | درونا چارج |
| بیا گھر دت | درونا چارج |
| راجہ نل والی انوپ دیش | اسوتھاما |

| مقتول | قاتل |
|---|---|
| چترا یدھ | درونا چارج |
| چتر یودہی | 〃 |
| پڑوجت | 〃 |
| کنتی بھوج | 〃 |
| راجہ چندیری | 〃 |
| مہارتھی ورشٹ کیتو | 〃 |
| سینا بندو | 〃 |
| فرزند تیش پال | |
| راجہ شش کیتو | 〃 |
| سرنی مال | 〃 |
| راجہ مگدھ | 〃 |
| شٹکیہ، آتہ، بسومان } فرزند راجہ پراٹ | 〃 |
| راجہ کاشی | بسودان |
| مہارتھی انوجا، بیودھاسہ، میتر برما، چیتر دیو، فرزند سکھنڈ } | لکشمن فرزند دریودھن |

## اُدھیائے (۱م)

## راجہ کرن کی سپہ سالاری

جب راجہ دھرتراشٹ فریقین کے سپہ سالاروں کے نام سن چکے تو اُن کو دریودھن کی شکست پر بڑا افسوس ہوا۔ اور لاکھوں آدمیوں کی ہلاکت سے ان کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ کچھ سنبھلنے سے بولے کہ اچھا جو کچھ ہوا سو ہوا۔ اب یہ بتاؤ۔ کہ ارجن اور کرن کی معرکہ آرائی کیونکر ہوئی؟

سنجے۔ درونا چارج مر چکے۔ استوتھاماں کے شستروں نے کچھ کام نہ دیا۔ کوروؤں کے لشکر میں کھلبلی مچ گئی۔ تو دریودھن نے بڑی تندہی سے فوج کو روکا۔ اور شام تک لڑائی چھڑی رہی۔ بہت سے سوربیر مرے۔ بہتوں کو زخموں نے تڑپایا۔ درونا چارج کی موت سے سب مایوس تھے۔ راجہ دریودھن نے مجلس مشورت منعقد کی۔ استوتھاماں جی سے دریافت کیا۔ کہ اب کیا کیا جائے۔ امیدیں ٹوٹ رہی ہیں۔ اہل فوج کی مایوسیاں بڑھتی جاتی ہیں۔ آپ کچھ رائے دیجئے۔ اور سب راجے مناسب تجویز بتائیں

استوتھاماں جی نے فرمایا کہ:۔

تاجدار وقت کی وفاداری ہر انسان پر فرض ہے۔ راج بھگتی سے اہل دنیا کی دنیا اور عقبےٰ میں سرخروئی ہوتی ہے۔ وقت اور موقعہ و مصلحت کا لحاظ نہایت ضروری ہے۔ طاقت ایشور کی دی ہوتی ہے۔ اصول مملکت کے تدبیر لازمی ہے۔ آئندہ تقدیر ایشور کے کارخانے ہیں کسی کو دخل نہیں۔ اس کی مصلحت کو کوئی سمجھ نہیں سکتا۔ بگاڑنا بنانا اسی کے اختیار میں ہے۔ مگر پھر بھی ہماری حمیت اس بات کی مقتضی ہے۔ کہ کوشش و تدبیر سے غافل نہ ہو۔ بڑے بڑے سوربیر لقمۂ اجل ہو گئے۔ بھیشم پتامہ اور میرے پتا ایسے مہارشیوں کے پرتاپ نے جواب دے دیا۔ واقعی دل چھوٹا ہونے کی بات ہے۔ لیکن ہمت ہے۔ تو سب کچھ ہے۔ دنیا بامید قائم ہے۔ پھر نہیں مایوسی سے فائدہ۔ ابھی میں موجود ہوں۔ جب تک دم میں دم ہے۔ ہمت نہ ہاروں گا۔ مرتے دم تک یہی حوصلہ رہیگا۔ آپ نہ گھبرایئے۔ درندہ جبراج کی طرح دشمنوں کی بوٹی بوٹی اڑانے کو ہمارا سوربیر

سورج کا سرمایۂ ناز فرزند راجہ کرن موجود ہے۔ اس کے تیر ساری کسر نکالنے کو کافی ہیں۔ سپہ سالاری کا تلک کیجیگا۔ تو وہ دکھا دے گا۔ کہ ارجن کے بان کی ہستی کیا ہے۔

درجودھن اس بات سے خوش ہوگیا۔ کرن کے تلک کی تیاری کی۔ سمجھا۔ کہ بس پالا مار لیا۔ کرن سے بولا۔ کہ ہمیشہ سے میرا تمہارا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ ہم تم دونوں شروع سے یک جان دو قالب ہیں۔ میں سگے بھائیوں سے تمہیں زیادہ عزیز سمجھتا ہوں۔ اور تم بھی میرے پسینے کے عوض خون گرانے کو تیار رہے۔ بیشک بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج جی دنیا کے بہادروں کے سرتاج تھے۔ مگر تمہاری بات ہی کچھ اور ہے۔ قدرت نے تمہارے تیروں کو کچھ اور ہی اعجاز بخشا ہے۔ منہ پر کہنا خوشامد ہے۔ لیکن سچ کہتا ہوں۔ کہ آج میرا دل بول رہا ہے۔ کہ فتح کا سہرا تمہارے ہی سر ہوگا۔ بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج جی کے سامنے پانڈوؤں کی کچھ حقیقت نہ تھی۔ مگر انہوں نے محبت اور مروت سے سارا معاملہ خراب کر دیا۔ خیر گذشتہ را صلوٰۃ۔ اب تم میدان میں جاتے ہو۔ میری سب مایوسیاں دور ہو گئیں۔ تم لڑو۔ میں فتح کا ڈنکا بجانے کو تیار ہوں۔

یہ کہکر درجودھن اٹھا۔ منتروں سے پڑھے ہوئے پانی کے کلس ہاتھی دانت گینڈے کے سینگ کے برتن موجود تھے۔ خوشبویات وغیرہ سے راجہ کرن کا تلک کیا۔ برہمنوں اور رشیوں منیوں کے وید منتر پڑھے۔ بھاٹوں نے ثنا خوانی کی۔ کرن نے ہزاروں گائیں دان کیں۔ زر و جواہر سے برہمنوں کو مالا مال کیا۔ ہر ایک نے کرشن چندر اور ارجن پر فتحیابی کی۔ دعا کی۔ فوجیں تیار ہو گئیں۔ فوجی باجوں نے پانڈوؤں کے لشکر کو کرن کے جوش و خروش کی خبر دی۔

## اَدھیائے (۵)

## کرن کی سپہ سالاری میں پہلی لڑائی۔ مکربیوہ اور

میں دو دریا طوفان خیز نظر آتے ہیں۔ رتھ ہوا کی طرح چلے۔ گھوڑے تیر کی طرح چلے
باجوں کی آواز سے بادلوں کی گرج دب گئی۔ بھاٹوں کے کڑکوں نے بجلی کی کڑک
مات کردی۔ ہاتھی لپکے۔ تو کالی آندھی سی معلوم ہوئی۔ کرن کی سپہ سالاری اور
اس کی بے انتہا طاقت کے زعم نے کوروؤں کے دل سے درونا چاریہ کا غم بھلا
دیا۔ پانڈو نظروں میں تنکے کے برابر بھی نہ تھے۔ آخر دونوں لشکروں کی مڈبھیڑ
ہوئی۔ تیروں کے بادل ہوا میں چھا گئے۔ خون برسنے لگا۔ تیر کٹ کٹ کر گرتے
لگے۔ سواروں سے سواروں نے ٹکر لی۔ پیادوں سے پیادوں نے سامنا کیا۔
لاشیں ٹڈی دل کی طرح زمین پر بچھ گئیں۔ خاک اڑی۔ تو آنکھوں میں گھٹا
ٹوپ اندھیرا چھا گیا۔ دن بھادوں کی طرح اندھیری رات معلوم ہوتا تھا۔ بھیم
سین۔ دھرشٹ دمن اور سکھنڈی مکٹ دیئے زرہ بکتر پہنے دیبا کے جواہرات
میں غرق ہتھیار سجے ہوئے۔ چندن کا تلک لگائے اکڑتے تنتے لپکے۔ راجہ شل
کرتا ہوا سد راہ ہوا۔ بڑی خونریز لڑائی ہوئی۔ بھیم سین ہاتھی پر سوار اندر کے
بجر کی طرح لشکر پر ٹوٹا۔ دم کے دم میں ہزاروں جوان خاک و خون میں ملا دیئے
کشم دھورت راجہ نکان نہایت بہادر فرمانروا تھا۔ اس نے اس زور و شور
سے مقابلہ کیا۔ بھیم سین کے ہاتھی کو راہی عدم کیا۔ ہاتھی کے گرتے ہی بھیم
سین کود کر سامنے آگیا۔ اور گرز سے اپنے مخالف کی ہڈیاں چور کر ڈالیں
اور دوسرے وار میں کشم دھورت کا بھی خاتمہ کردیا۔ اس وقت بھیم سین کے
نعرے زمین و آسمان میں گونج رہے تھے۔ ایک ایک لفظ میں بجلی کی سی گرج
تھی۔ جدھر جھپٹتا تھا۔ پرے کے پرے صاف ہو جاتے تھے۔ منہ بھرا جاتا تھا۔
ساری فوج کے قدم اکھڑ گئے۔ مگر کرن لپکا۔ اور سب کو گھیر کر بڑھاوے دیتا
ہوا میدان میں لایا۔ تیروں کی جھڑی لگائی۔ کہ پانڈوؤں کے لشکر میں ماری
پڑ گئی۔ نکل نے کرن کے جوش و خروش کو روکا۔ بھیم سین استو تھاماں سے بھڑ
پڑے۔ ساتکی بندانوبند سے جنگ آزما ہوئے۔ سکھنڈی اور سرت ورما مقابل
ہوئے۔ شل اور سہدیو سے سامنا ہوگیا۔ دوشاسن نے دروپدی کے فرزندوں
پر حملہ کیا۔ آتش دار و گیر شعلہ زن ہوئی۔ پروانوں کی طرح اس آگ میں

تا معلوم کتنے سوربیر جل کر خاکستر ہو گئے۔ ساتکی جی نے بند اور انو بند کی جان لی۔ انو بند کے بھائی نے ساتکی جی پر دھاوا کر کے دھنش کے ٹکڑے اڑا دیئے۔ ساتکی جی نے دوسرے دھنش سے سارتھی کو قتل کر ڈالا۔ راجہ کیکے نے ساتکی کو ایسا زخمی کیا۔ کہ سارا بدن لہولہان ہو گیا۔ اسوقت ساتکی جی کے غصے کی انتہا نہ تھی۔ تاؤ کھا کر ایک ہاتھ رسید کیا۔ تو راجہ کیکے زمین پر لوٹ گیا۔ فوج کے تھنوں میں ایسا دم کیا۔ کہ بھاگتے راستہ نہ ملا۔ سرت برباد کی غضب کی لڑائی ہوئی۔ کہ خون ہی خون نظر آنے لگا۔ چترسین بھی اس غضب کی لڑائی ہوئی۔ دونوں مجروح ہوئے۔ مگر آخر سرت برہا نے فریق مخالف کا سر اڑا دیا۔ چترسین کے مرتے ہی فوج کا دل ٹوٹ گیا۔ ساتکی جی کے لشکر کی صفیں چیرتی ہوئی بھاگی۔ ساتکی جی نے روکا۔ تو چتر نے تیر و خنجر سے راستہ صاف کرنا چاہا۔ اس وقت اس کی بہادری قابل تعریف تھی۔ مگر ساتکی جی سے مقابلہ کرنا آسان نہ تھا۔ اس نے سارتھی کو مار ڈالا۔ اور بڑی خونریزی کے بعد پرستد کے ہاتھ سے چتر کی جان گئی۔ فوج پرت بنا پر حملہ آور ہوئی۔ دیر تک مقابلہ رہا۔ مگر پرستابند کے تیروں نے بادلی چھانٹ دی۔ استو تھاماں اور بھیم سین کی لڑائی اگر اندر اور برتراسر کے محاربات لشکر کے سامنے پھر گئے۔ دونوں طرف سے ہتھیار چلے۔ دونوں نے ایک دوسرے کو زخمی کیا۔ دونوں کی پیشانی سے خون کا فوارہ چھوٹ رہا تھا۔ دونوں پر تیروں کی گھٹا چھائی ہوئی تھی۔ کبھی گھڑی تک کوئی ایک دوسرے کو دیکھ نہ سکا۔ جب تیروں کی بادلی چھٹی۔ تو اور استر شستر چلے۔ دونوں نے خوب جوش و خروش دکھایا۔ مگر کسی کا پلہ اونچا یا بھاری نہ ہوا۔ دونوں فریق اور تمام سوربیر اس معرکے کو دیکھ کر حیران تھے۔ ادھر برہمن ینج ادھر کشتری پرتاب۔ طاقت میں دونوں زبردست فن حرب و ضرب میں دونوں کو کمال۔ بڑی دیر تک ہتھیار چلے۔ جتنے اکم ادھر اسو تھاماں اور ادھر بھیم دونوں بدحواس ہو کر اپنے اپنے رتھوں پر گر پڑے۔ دونوں کے سارتھیوں نے یہ حال دیکھ کر میدان جنگ سے ہٹا دیا۔ کسی پر زیادہ آنچ نہ آنے دی

# اَدّھیائے (۲)

# کرن اور نکل کا مقابلہ محاربۂ عظیم کوروؤں کی فتحیابی

استوبھاماں اور بھیم سین رتھوں پر لیٹ گئے۔ تو ارجن نے ان سورماؤں کا پیچھا کیا جنہوں نے اس کے مارنے کا بیڑا اٹھا کر قسمیں کھائی تھیں۔ ارجن کے بان ہر ایک کے لئے موت سے کم نہ تھے۔ جس طرف گانڈیو دھنش کا رخ ہوگیا۔ اُس طرف لاشوں کے انبار لگ گئے۔ رتھوں پر کوئی نظر نہ آتا تھا۔ ہاتھی معہ سوار خاک پر لوٹ رہے تھے۔ گھوڑوں کو تیروں نے چھید ڈالا تھا بے سوار ادھر اُدھر مارے مارے پھرتے تھے۔ یا خاک پر تڑپتے تھے بے شمار فوج ایک ہی وار میں کٹ گئی۔ کرشن جی رتھ ہانک رہے تھے۔ نر نارائن کا چولی دامن کا ساتھ تھا۔ دیوتا خوش ہو رہے تھے۔ پھولوں کی بارش ہوتی جاتی تھی۔ اتنے میں استوبھاماں نے للکارا کہ:

او ارجن! ان لوگوں سے کیا مقابلہ کرتا ہے۔ دم داعیہ ہے۔ تو اِدھر آ۔ مکھی مچھروں کے مارنے سے کیا فائدہ؟

ارجن نے سری کرشن جی سے عرض کی۔ کہ کیا صلاح ہے۔ استوبھاماں کا مقابلہ نہ کیا۔ تو اس کے چھینٹے تیز ہو جائیں گے۔ سب سمجھیں گے کہ ارجن پیٹھ دکھا گیا۔

یہ سنتے ہی ارجن نے گھوڑوں کی باگ استوبھاماں کی طرف موڑی اور استوبھاماں سے کہا کہ

برہمن کل اشرومنکٹ! آپ دریودھن کے نمک خوار ہیں۔ آپ جان توڑ کر لڑیں۔ اور حق نمک ادا کریں۔ ارجن آپ کے سامنے ہے

استو تھاماں کے کان میں آواز آنے ہی اُس کے دھنش تا بڑ توڑ آٹھ بان نکل کر سری کرشن جی کے بدن میں چھد گئے۔ اور تین بانوں نے ارجن کو زخمی کر دیا۔ ارجن زخم کھا کر شیر ہوا۔ جسم کے بہتے ہوئے خون نے دل کی حرارت اور بڑھا دی۔ استو تھاماں کا جو تیر آیا۔ اس کے ٹکڑے اڑا دیئے۔ اور جوش غضب سے ایسے تیر مارے۔ کہ استو تھاماں کو بھی زخموں نے رُلا دیا۔ استو تھاماں درونا چارج کے بیٹے تھے۔ جوانی کی طاقتیں بہادری کے رلئے سونے میں سہاگا تھیں۔ کرشن جی تو آٹھ تیر کھا کر خاموش رہے۔ منہ سے حرف نہ نکالا۔ ارجن سے نہ دیکھا گیا۔ سری کرشن جی سے بولا کہ

مہاراج استو تھاماں میرے گورو کے فرزند اور اس وقت اُن کے قائم مقام ہیں۔ مگر انہوں نے اسقدر دشمنی کی ہے۔ پھر کوئی وجہ نہیں۔ کہ میں طرح دوں۔ لڑنے میں آیا تھا۔ آپ پر انہوں نے کیوں تیر چلائے۔ اچھا جانے کہاں ہیں۔ مار کے نہ بھگا دوں۔ تو۔ دھنش ہاتھ سے رکھ دوں۔ ارجن کی اسوقت آنکھیں لال ہو رہی تھیں۔ چہرہ سُرخا سُرخ ہو رہا تھا۔ اس نے تیر مارنے شروع کئے۔ تو استو تھاماں کے گھوڑے زمین پر چت ہو گئے۔ سارتھی نے دم توڑ دیا۔ دھجا جھک گئی۔ استو تھاماں دوڑ کر دوسرے رتھ پر جا بیٹھے اور سر بکف ہو کر لڑے۔ ارجن پر اسوقت دو طرف سے زغے تھے۔ ایک طرف استو تھاماں اور ان کی فوج تھی۔ اور دوسری طرف ارجن کی جان کے گاہک قسم کھائے ہوئے راجے مہاراجے۔ مگر ارجن کی پھُرتی سے اسقدر جلد تیر نکلتے تھے کہ نظر کام نہ کرتی تھی۔ برسات کر رہا تھا۔ کوروؤں کی فوج گرتی مرتی جاتی تھی اور آہ کے ساتھ واہ کا لفظ بھی نکل جاتا تھا۔ استو تھاماں نے سینکڑوں وہ تیر مارے۔ جنہیں دیویہ استر کہتے ہیں۔ لیکن ارجن پر کوئی وار کارگر نہ ہوتا تھا ارجن کے تیروں نے استو تھاماں کو پیٹھ دکھلا دی۔ اور وہ بچا کر ایک طرف کو چلد یئے۔ ارجن کے تیروں کی جھڑی لگی ہوئی تھی۔ کوروؤں کی فوج کے ہزاروں سورما دم بھر میں کٹتے دیکھ کر کرشن جی بولے۔ کہ

مولی گاجر کاٹنے سے کیا فائدہ۔ چلو کوئی اچھا شکار مارو۔ کرن سے

بڑھ کر کوئی پڑھن تمہیں نہ ملیگا۔ اس سبھا پر کمپا لگاؤ۔ جانے نہ پائے

یہ کہتے ہی انہوں نے اپنا رتھ کرن کی طرف بڑھا دیا۔ اسنو تھاماں اور پانڈو سے بڑے جوش و خروش سے لڑائی ہو رہی تھی۔ ارجن اس کی طرف گزر نے بھی نہ پایا تھا۔ کہ پانڈو محاربہ سخت کے بعد مارا گیا۔ دریودھن نے دوڑ کر قدم چوم لئے۔ پانڈو ایسے بہادر کا مارنا کوئی آسان بات نہ تھی۔ مگر اسنوتھاماں جی کا کمال نام تھا۔ کہ اس کا کام تمام کر دیا۔ اور پانڈوؤں کی فوج کو میدان سے ہٹا دیا۔ ارجن نے چاروں طرف نظر دوڑائی۔ مگر کوئی دکھائی نہ دیا۔ اس نے دریائے حیرت میں غوطہ لگا کر سری کرشن جی سے عرض کی کہ

رتھ بڑھائیے۔ دیکھئے۔ راجہ جدھشٹر اور بھیم سین کہاں ہیں؟

کہنے بھر کی دیر ہے۔ گھوڑے اڑے اور رتھ وہیں جا پہنچا۔ جہاں کرن بھیم سین وغیرہ کے خون کا پیاسا ہو رہا تھا

اس لڑائی میں پانچال دیش کے مہارتھی کام آئے۔ کرن نے سب کو نشانہ تیر بنایا۔ یہ دیکھ کر نکل سہدیو اور دروپدی کے فرزند پانچال و دیش کی فوج اور اپنے لشکر کو لئے ہوئے کرن کی طرف لپکے۔ مارو مارو کے شور و غل سے کان دبے آواز نہ سنائی دیتی تھی۔ گدا۔ پرگھ۔ موسل اور صدہا قسم کے ہتھیاروں سے لاشوں کا ڈھیر لگ گیا۔ پانڈوؤں کی بہت فوج لقمۂ اجل ہوئی۔ کرن کے تیر کسی کی مان کے نہ تھے۔ جس طرف بوچھاڑ ہو گئی۔ میدان صاف صفیں خالی۔

دھرشٹ دمن کی طرف دریودھن کے حکم سے دوسری فوج پر حملہ آور ہوئی۔ جس وقت یہ دل بڑھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ کالے بادل امنڈے چلے آتے ہیں۔ سواروں نے تیر کی بارش شروع کی۔ دھرشٹ دمن نے بھی سنبھلکر تیروں سے جواب دیا۔ جس ہاتھی پر برچھی کا وار ہوا۔ چیخ کر بھاگا۔ جس گھوڑے کو تیر نے چھیدا۔ وہیں ڈھیر ہو گیا۔ ہاتھیوں کے جسم سے اس طرح خون جاری تھا گویا کالی گھٹا سے شہاب کی بارش ہو رہی ہے۔ ہاتھی رتھوں کو ٹپکتے کچلتے اور ٹکراتے تھے۔ جو سامنے آ جاتا تھا۔ زندہ نہ بچتا تھا۔ سونڈ سے گھوڑے کو

اُچھالا۔ تو سوار کی ہڈیاں چور دانتوں سے رگڑ کر ریلا۔ تو پرزہ پرزہ الگ۔ راجہ انگ نے نکل پہ اٹھ تو مردل سے وار کئے۔ مگر نکل کے ہاتھ سے موت تھی۔ اس بہادر نے سب کو مر توڑ پھوڑ کے اس کا سر اُڑا دیا۔ اور فتح کے ڈنکے بجائے راجکمار کے دم توڑتے ہی انگ دیش کی فوج نے نکل پہ یورش کی۔ محاربۂ عظیم پیش آیا۔ سہادیو نے صدہا ہاتھی مار ڈالے۔ نکل نے صفیں کی صفیں لٹ دیں۔ سانکی جس طرف گرا۔ آفت برپا کر دی۔ کسی کا منہ نہ ہوا کہ سامنا کرے۔ یا قدم جمائے۔ یہ لوگ مارتے کاٹتے کرن کی طرف جھکے۔ دوشاسن نے بھگوڑی فوج کو روکا۔ وہ پٹھے ہوا ہیں اُڑتا دیکھ اہل لشکر مڑ پڑے۔ اور سہدیو کی طرف رُخ ہوتے ہی سہدیو نے کئی بہادروں کو زخمی کرکے اُن کے سارتھیوں کو روانہ ملکِ عدم کیا۔ دوشاسن نے یورش کی۔ تو فریقین زخمی ہوگئے۔ دوشاسن کی فوج بھاگی۔ غش نے دوشاسن کو بے ہوش کر دیا۔ سارتھی اُسے لے کر بھاگا۔ کرن بھاگی ہوئی فوج کو روک کر نکل کے سامنے آیا۔ نکل گال بجاتا اور ہنستا ہوا بولا کہ

شکر ہے۔ آج دیوتاؤں کی نظرِ عنایت ہوئی۔ جس پر دھن کی تلاش تھی۔ اس کی موت خود بخود سامنے لے آئی۔ اے کرن۔ اب تو بچ کے کہاں جا سکتا ہے۔ تیری عداوت و شقاوت کی سزا آج میرے بان دیں گے۔ سارا بس تیرا ہی بویا ہوا ہے۔ کورو تیری شرارت سے ہمارے دشمن ہوتے اچھا وہ مزا چکھ۔ ابھی تجھ کو مار کر کلیجہ ٹھنڈا کرتا ہوں۔

کرن گرجا۔ کہ فضول باتوں سے کچھ حاصل نہیں۔ تو سامنے کھڑا رہ۔ اپنے منہ میاں مٹھو سب بنتے ہیں۔ مگر بہادروں کی زبان سے خود ستائی کے کلمے نہیں نکلتے۔ ٹھہرا ابھی غرور کا نتیجہ ظاہر ہوا جاتا ہے۔

یہ کہکر کرن نے تابڑ توڑ تہتّر تیر مارے۔ اتنے زخم کھا کر نکل نے بھی اسّی تیروں سے کرن کا جسم چھید ڈالا۔ کرن نے سونے کے پرگسوں کے تیر مار کر نکل کا دھنش بیکار کر دیا۔ نکل نے دوسرے دھنش سے ۷ تیر ایسے مارے کہ کرن بوکھلا گیا۔ سارتھی کے زخم شدید لگے۔ نکل کی چابک دستی

دیکھ کر کورو لشکر حیران ہو گیا۔ لیکن کرن نے دوسرے دھنش سے نکل کے نازک نازک اعضا چھلنی کر دیئے۔ نکل نے بھی بڑی دلیری سے زخم برداشت کئے۔ اور دھنش توڑ ڈالا۔ پھر اُدھر کرن نے اور اِدھر نکل نے ایک دوسرے کے بان کاٹ کر اس طرح تیر برسائے۔ کہ جال سا نظر آنے لگا۔ نکل جھنجھلایا۔ تو ایسی تیروں کی بوچھار کی۔ کہ فوج کے پاؤں اُکھڑ گئے کرن نے نکل کے سارتھی اور گھوڑوں کی جان لی۔ نکل رتھ سے کود کر پرگھ لئے ہوئے جھپٹا۔ کرن نے اس کے ٹکڑے کر ڈالے۔ نکل کے پاس کوئی ہتھیار نہ رہا تھا۔ تب تو کرن کی چڑھ بنی۔ پچاسوں تیر بدن میں وار سار کر دیئے۔ نکل بھاگنے لگا۔ کرن نے ہنس کر دھنش کا چلہ گلے میں ڈالکر کھینچا۔ اور کہا کہ

بس اسی رتے پر بہادری کا دعویٰ تھا۔ کہتا ہوں۔ کہ کوروؤں سے لڑو گے۔ تو کتے کی موت مارے جاؤ گے۔ بچوں کے مقابلے میں البتہ تم لوگوں کی سرخروئی ہو سکتی ہے۔ ماتا کے بچن کا خیال ہے۔ نہیں تو ایک جھٹکے میں اسی وقت فیصلہ کر دیتا۔ چپ چپاتے چلے جاؤ۔ اسی میں خیریت ہے۔

یہ کہہ کر کرن نے نکل کو رہائی دی۔ نکل دل ہی دل میں کٹ گیا۔ آنکھیں نیچی کئے ہوئے جدھشٹر کے رتھ پر جا بیٹھا۔ ندامت سے چہرے پر عرق آ رہا تھا۔ کرن نے اب پانچالوں کے سر پر آفت ڈھائی۔ پھرکی کی طرح گھوم گھوم کر اتنے سورما مارے۔ کہ خون سے زمین پر گلال سا چھڑک گیا۔ ہزار ہا رتھ ٹوٹ گئے۔ دھجائیں گر پڑیں۔ سوار دریائے خون میں غوطہ زن تھے۔ گھوڑوں کی لاشوں کا شمار نہ تھا۔ تو مرا اور بان ہاتھیوں کے جسم میں پیوست تھے۔ سوار پیدل ہو گئے۔ اور گھوڑے بے سوار جس کا جدھر سینگ سمانا تھا۔ بھاگا جاتا تھا۔ جو پانچال دیتی پچھلی لڑائیوں میں صحیح سلامت بچے تھے۔ اُن کا کرن نے خاتمہ کر دیا۔ لڑائی نہایت سخت اور خونخوار تھی۔ پانڈوؤں کو شکست کا افسوس ہوا۔ کرن نے جوش خوشی میں نوبت نقارے بجائے۔

ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔ ست سوم کو سواری نہ ملی۔ تو فرش خاک پر اتر پڑا۔ اور شکنی کو اچھی طرح زخمی کر دیا۔ اسوقت بڑے زور شور کی لڑائی ہو رہی تھی۔ دیوتا بھی ست سوم کی جرأت اور ہمت پر آفرین کرتے تھے۔ ست سوم تلوار لیکر سر ہوا۔ شکنی کے بجرنے تلوار توڑ دی۔ ست سوم نے آدھی تلوار کھینچ ماری شکنی تو چوٹ بچا گیا۔ مگر دشمن کٹ گیا۔ سوار اور پیادل کے مقابلے میں زمین و آسمان کا فرق تھا۔ لہذا ست سوم تو دوسرے رتھ کی فکر میں ہوا۔ اور شکنی وقت فرصت غنیمت سمجھ کر پانڈووں کے سر پر جا پہنچا۔ کرپا چارج نے دھرشٹ کی یورش کا اسی طرح انسداد کیا۔ جس طرح شیر مست ہاتھی کا انسداد کرتا ہے۔

جس وقت کرپا چارج کا رتھ دوڑا۔ سب لوگ سمجھ گئے۔ کہ آچاریہ جی درونا چارج کا بدلہ لئے بغیر نہ رہیں گے۔ دھرشٹ دمن کو بھی وہم کا ہی جہان ہے۔ پانڈووں کی فوج کے دن پورے ہونے لگے۔ سروں کا انبار لگ گیا۔ کرپا چارج نے اس خوبی سے تیر مارے۔ کہ دھرشٹ دمن چونہیں نہ بچا سکا۔ ایک ایک تیر پر دس دس تیر بیٹھے۔ جب زخموں سے بدن چور چور ہو گیا تو اس کے سارتھی نے یہی مناسب سمجھا۔ کہ موقعہ بچا جانا چاہیئے۔

نہ ہر جائے مرکب تواں تاختن

کہ جاہا سپر باید انداختن

پر عمل کرکے وہ چکر کھاتا ہوا رتھ کو بڑھا لے چلا۔ کرپا چارج گوتم رشی کے فرزند ہیں۔ ان کی طاقت کا مقابلہ کرنا کارے دارد۔ ان سب خیالات سے دھرشٹ دمن نے بھی سوچا۔ کہ مقابلہ بے ڈھب ہے۔ فائدہ کیا مفت جان جائے۔ دل کی ہوس نہ نکلے۔ پس اس کے اشارے سے سارتھی نے اسکو بھیم سین کے لشکر میں پہنچا دیا۔ کرپا چارج فتح کا سنکھ بجاتے ہوئے پیچھے ہوئے۔ مگر کوئی نشانہ کارگر نہ ہوا۔ دل کی ہوس دل ہی میں رہ گئی۔

ادھر سکھنڈی اور سرت برما سے جھڑپ ہو گئی۔ دونوں لڑتے لڑتے زخمی ہو گئے۔ لیکن سکھنڈی زخموں کی تکلیف سے ایسا بے ہوش ہوا۔ کہ بدن

میں جان نہ رہی۔ ساربھی رتھ بھگا لے گیا۔ اور اس طرح جان بچائی۔ تتی
ارجن کا راجہ شل اور نارائنی فوج سے مقابلہ ہنارائنی فوج وہ زبردست
فوج تھی۔ جو سری کرشن جی نے دریودھن کو کمک کے لئے عطا کی تھی۔ اس
فوج جرار نے خوب مقابلہ کیا۔ یہاں تک کہ سری کرشن جی کو بھی زخمی کر دیا
ذرا بھی مروت نہ کی۔ نہ کچھ پاس و لحاظ کیا۔ ارجن کو سخت غصہ آیا۔ سری کرشن
جی سے درخواست کی کہ

ست سین کے تیروں نے آپ کی خدمت میں گستاخیاں کیں ہیں۔
پس رتھ اُسی طرف لے چلئے۔ جب تک میں اسے نہ ماروں۔ صبر نہ آئے گا۔
درخواست کی دیر تھی۔ رتھ کے گھوڑے ہوا سے باتیں کرتے ہوئے وہیں
جا پہنچے۔ ارجن نے پہنچتے ہی ایک وار میں گردن سے سر جدا کر دیا۔ نارائنی
سبھا کے دوسرے سپہ سالار کا نام متر سین تھا۔ اس نے مورچہ روکا۔ لیکن اس
کی بھی وہی حالت ہوئی۔ اب تو نارائنی فوج اور قسم خوردہ بہادروں کی
آنکھوں میں خون اُتر آیا۔ سب کے سب ارجن کے پیچھے پڑ گئے۔ مگر جس وقت
گانڈیودھنش نے چاروں طرف تیروں کا دونگڑا برسایا۔ سرداروں اعضا کھیرے
ککڑی کی طرح ہو گئے۔ لاشیں موسم خزاں کی طرح پتیوں طرح اِدھر اُدھر گرنے
لگیں۔ ایک تیر سینکڑوں کا خون چوس گیا۔ ساری فوج اس طرح بھاگی۔ جیسے
شیروں کی صورت دیکھ کر لومڑیاں

راجہ دریودھن راجہ جدھشٹر سے مصروف کارزار تھا۔ دریودھن کی
چار بانوں ہی میں ستی پٹی بھول گئی۔ ۱۶ تیروں سے چاروں گھوڑے مر گئے۔ ایک
بان دھجا گرانے کو کافی ہوا۔ ایک تیر نے سارتھی کی جان لے لی۔ اور دریودھن
زمین پر آکودا۔ بھاگے تو کدھر جائے تو کہاں۔ راجہ جدھشٹر کے تیروں سے
جان کی امان نہ تھی۔ خیریت ہوئی۔ کہ کرپا چارج اور استوتھاماں جی پہنچ گئے
ان سب کو بچا کر دھرم راج جدھشٹر کو جا گھیرا۔ لینا۔ پکڑنا۔ مارنا کی آواز اور
باجوں کے شوروغل سے میدان گونج اُٹھا۔ آتش جنگ کے شعلے بھڑک اُٹھے
استوتھاماں نے دھرم راج کا مقابلہ کیا۔ کشت و خون سے زمین پر ہنگامہ قیامت

برپا ہو گیا۔ سوار پیادے۔ افسر سپاہی سب اپنے اپنے حریفوں سے مصروف حرب و ضرب ہوئے۔ دیکھتے دیکھتے نہ جانے کتنے جانوں پر گزر گئی۔ نہ لاشوں کا شمار تھا۔ نہ مجروحوں کا حساب ستا کی۔ دھرشٹ دمن۔ راجہ جدھشٹر، دروپدی کے فرزند، بھیم وہ۔ منوپوتس۔ اتموجا وغیرہ خوب جان توڑ کر لڑے۔ کرن کے لشکر کو ایسی بودی مار ماری۔ کہ چھٹی کا دودھ یاد آ گیا۔ اب یہ لوگ سخت وسست کہتے ہوئے کرن کے سامنے پہونچے۔ کرن نے اس یورش کو بڑی بہادری سے روکا۔ جو تیر دھنش سے نکلتا تھا۔ ناوک اجل کا کام کرتا تھا۔ سوار پیادے گھوڑے ہاتھی یا تو چیخ چیخ کر بھاگے۔ یا وہیں ڈھیر ہو گئے۔ اتنے میں ارجن آ پہنچا۔ کرن کے نشانے خطا ہونے لگے۔

ارجن کا جو تیر تھا۔ وہ کاری۔ جو نشانہ تھا۔ وہ ٹھیک تھا۔ قریب تھا۔ کہ کوروؤں کی فوج اپنے مقتولوں اور مجروحوں کو روندتی ہوئی بھاگ نکلی۔ مگر کرن کی ہمت بدستور قائم تھی۔ اس لئے خلاف معمول رات تک خونریزی کی گرم بازاری رہی۔ آخر کوروی سینا تھک کر پیچھے ہٹی۔ اور پانڈوؤں کا لشکر سری کرشن جی کی جے مناتا۔ اور ارجن کی تعریف کے گیت گاتا ہوا اپنے پڑاؤ پر آیا۔

# ادھیائے (۸)

## سری کرشن جی کے مقابلے میں راجہ شل کی رائے۔ کرن کی رتھ بانی کی تجویز۔ دریودھن کی راجہ شل سے درخواست۔ راجہ شل کی ناراضگی۔ آخر میں منظوری

راجہ دھرتراشٹر سنجے سے بولے۔ کہ ارجن سے بڑھ کر آج کوئی

تنہا سو بھدرا کو اڑا لینا صاحب طاقت نہیں۔ یہ واقعی یکتائے زمانہ ہے۔ تن تنہا سو بھدرا کو اڑا لینا
بیک بینی و دوگوش۔ کھانڈو بن کی آگ بجھانا۔ شیو جی سے لڑ کے اُن کو خوش
کرنا۔ بے مدد غیرے نات کوچ راچھسوں کا قلع قمع کر کے راجہ اندر کی بات
یاد رکھنا۔ یہ سب باتیں کچھ معمولی نہیں سچ مچ ارجن ہی کا کام تھا۔ کہ ایسی رہنمایاں
کر کے دیوتاؤں کو بھی حیران کر دیا۔ اس میں شک نہیں۔ کہ ہمارے لشکر میں
ارجن کے مقابلے کا کوئی شخص نہیں۔ پانڈوؤں کے سامنے بیٹر نے کی میں تو
کسی میں طاقت نہیں دیکھتا۔ میری اُمیدوں کا دارو مدار کرن پر ہے۔ کہو اس
معرکہ آرائیوں کے واقعات کیا ہیں؟
سنجے بولا۔ کہ جو وقت صبح ہوئی۔ دریودھن نے سب راجاؤں کو جمع کیا
سب زیور آہن میں غرق زرق برق لباس پہنے ہوئے فراہم ہوئے۔ دریودھن
سے معاملات جنگ پر گفتگو چھیڑی۔ کرن بولا۔ کہ صاحب
آپ نہ گھبرائیں۔ ارجن کو گانڈیو دھنش پر ناز ہے۔ جس کی میری نظر میں
کچھ بھی حقیقت نہیں۔ میرے پاس وہ عجیب و غریب دھنش ہے۔ جو بسوکرماں
نے تحفۃً اندر کی خدمت میں پیش کیا تھا۔ اس دھنش کی صفت بیان کرنا آسان
نہیں۔ اندر نے اسی سے راچھسوں کو کالعدم کیا۔ پرسرام جی نے اسی سے اکیس
مرتبہ چھتریوں کو جڑ بنیاد سے مٹا دیا۔ ایسے دھنش کے ہوتے ارجن کی حقیقت
ہی کیا ہے۔ کہ میرا مقابلہ کر سکے۔ اگر کل ارجن بچ گیا۔ تو کیا بکرے کی ماں کب
تک خیر منائے گی۔ آج کہاں بچ کے جائے گا۔ میں اور کرن تو آج ہی ارجن
کو پھڑکا پھڑکا کر ماریں گے۔ ارجن مجھ سے کبھی سربر نہیں ہو سکتا۔ مگر مشکل یہ
آپڑی ہے۔ کہ دُنیا کے سرتاج سری کرشن چندر رتھ ہانکتے ہیں۔ جس کا سارتھی
خالق کائنات ہو۔ اس سے کوئی سر اونچا رکھ سکتا ہے۔ اس کے علاوہ ارجن
کے رتھ کو دیکھئے۔ سونے اور جواہرات کے سوا کسی اور چیز کا نام نہیں دھجا
میں بھی ہنومان جی کا جلوہ جہاں آرا ہے۔ رتھ کے گھوڑے بھی سری کرشن
جی کے اشارے سے چلنے والے ہیں۔ ان سامانوں کے ہوتے ارجن سے
کوئی بازی نہیں لے سکتا۔ انہیں اسباب سے ہر لڑائی میں اس کی فتح ہوتی

ہے۔ اگر آپ کو اپنی فتح منظور ہے۔ تو بس اتنا کام کیجئے۔ کہ راجہ شل میرا سارتھی ہو جائے۔ اور آپ ہر وقت میری کمک پر رہیں۔ اشو ودیا یعنی فن اسپ رانی میں یا تو سری کرشن جی کو مہارت کامل حاصل ہے۔ یا راجہ شل کو۔ راجہ شل رتھ ہانکیں۔ تیروں کے چھکڑے ساتھ رہیں۔ اور میں لڑوں۔ تو پھر ارجن کی ہیکڑی بھلا دینا کچھ بات نہیں۔ میں دعوے سے کہتا ہوں۔ کہ پانڈوؤں کو نیچا دکھا کر پانی پیوں گا۔

دریودھن نے سب باتیں منظور کیں۔ اور فوراً اٹھ کر راجہ شل کے پاس گیا۔ بڑی خوشامد درآمد بڑی منت و سماجت سے کہا۔ کہ آپ و آپ کے ہاتھ آپ چاہیں۔ تو ارجن کا زیر کرنا کچھ مشکل نہیں۔ مشکل یہ آپڑی ہے۔ کہ کرشن جی ارجن کا رتھ ہانکتے ہیں۔ ادھر کوئی مقابلے کا سارتھی نہیں۔ آپ تکلیف کریں تو معاملہ چوکس ہو جائے۔

راجہ شل یہ تقریر سنکر برانگیختہ ہو گیا۔ اس کی پیشانی پر بل پڑ گئے۔ بھوئیں ٹیڑھی کماں ہو گئیں۔ جوش غضب سے بولا کہ

کوئی ہے۔ میری فوج سے کہے۔ کہ اختر بختر باندھیں۔ بوریا بندھنا سنبھالیں میں اپنے گھر چلتا ہوں۔ بس ہمدردی کا پھل پا لیا۔ بیعزتی کی حد ہو گئی۔ مجھ کو ایک سوت پتر کے رتھبانی کی خدمت سپرد ہوتی ہے۔ اس سے بڑھ کر اور ذلت کیا ہوگی۔ دریودھن سے بولا کہ

آپ کیا مجھ کو کوئی ایسا ویسا سمجھتے ہیں۔ آپ کرن کی حقیقت سمجھتے ہو مگر نظر میں اس کی کچھ وقعت نہیں۔ جس وقت کہئے۔ کرن کو ناکوں چنے چبا دوں آپ اسی وقت کرن کو بلائے پہلے میرا اور اس کا نپٹارا ہو لے۔ تب اور کچھ بات چیت ہو۔ اگر میرے تیر سانپ کی طرح کرن کو ڈسیں۔ میرے بازو بجلی کی طرح اس کا سر نہ توڑیں۔ تو شل نام نہ رکھوں۔ کہئے تو پہاڑوں کو ریل دوں۔ سمندر کو خشک کر دوں۔ مجال کیا جو فرق ہو۔ بڑے افسوس کی بات ہے۔ کہ آپ نے میری عزت کا کچھ پاس نہ کیا۔ اور کرنا سے دل میں حقارت منظور رکھی میں محبت کے خیال سے آیا تھا۔ کہ آپ اس دعوت میں شریک ہوں۔ اپنے

اچھی قدردانی کی۔ واہ جناب واہ۔

راجہ شل بڑی ناراضگی سے یہ باتیں کہکر اُٹھ کھڑا ہوا۔ سب راجے منہ دیکھ کر رہ گئے۔ دریودھن نے لپک کر دامن پکڑ لیا۔ بہت کچھ خوشامانہ الفاظ کہے۔ قوت و طاقت کی تعریف میں گوہر افشانی کرکے کہا کہ مدردیش کو آپ کی ذات سے رونق ہے۔ آپ کے پاسنگ کا کوئی تاجدار نہیں نظر آتا۔ کرن میں آپ کے سامنے آنکھ اُٹھانے کی طاقت کہاں۔ اس کی بساط ہی کیا ہے۔ آپ کو کسی سے کیا غرض۔ ہمدردی جو کچھ ہے۔ وہ تو مجھ سے ہے۔ میری ہی وجہ سے آپ نے اتنی زحمت اُٹھائی۔ میں آپ کی مہربانیوں کا شکریہ کہاں تک ادا کروں۔ میری درخواست صرف اس نیت سے تھی۔ کہ ارجن اور کرن کا مقابلہ ہے۔ فتح و شکست کی نیک نامی و بدنامی کے حصہ دار آپ بھی ہیں۔ میں نے یہ سوچا تھا۔ کہ جب جگت کے سوامی سری کرشن جیسے ارجن کا رتھ ہانکتے ہیں۔ تو ان کے مقابلہ میں آپ کرن کا رتھ ہانکیں۔ اور پھر کرشن چندر اور ارجن کو مزہ چکھا کر فتح کا سہرا اپنے سر باندھیں

راجہ شل یا تو غصے میں تھا۔ یا اس گفتگو سے نرم ہوگیا۔ بولا کہ:۔ اگر سری کرشن جی کا مقابلہ ہے۔ تو خیر مجھے مضایقہ نہیں۔ مجھے آپ کی خاطر منظور ہے۔ میں کرن کا رتھ ہانکوں گا۔ مگر ہر امر میں میری مرضی مقدم رہے گی۔ اگر کوئی حکومت چلائیگا۔ تو بیڈھب ہوگی۔ کرن نے راجہ شل کی خوشی منظور کی۔ اور جنگ کی تیاریاں ہونے لگیں۔

## ادھیائے (۹)

## کرن کے ساتھ راجہ شل کی رتھبانی کا قطعی فیصلہ

سنجے سخن سرا ہوئے کہ اے بھرت بنسیوں کے سرتاج مہاراجہ دھرتراشٹر جی۔ راجہ شل نے کرن کی رتھبانی منظور کرکے دریودھن سے اس لڑائی کا ذکر

کیا۔ جس میں مہادیو جی مہاراج سے تارکا سُر کے بیٹے پر تراسُر کا مقابلہ تھا۔ اور مہادیو جی کی رتھبانی برہما جی نے قبول کی تھی۔ اس کے بعد بولا۔ کہ میرے مقابلے میں وہ سری کرشن ہوں گے۔ جن کو حال و ماضی مستقبل کی سب خبریں ہیں۔ اُن کا ارجن کی رتھبانی قبول کرنا خالی از علت نہیں۔ اوّل تو ان کی موجودگی میں ارجن کا وہاں بھی میلا نہیں ہو سکتا۔ بالفرض کرن مار بھی ڈالے۔ تو یاد رکھیئے گا۔ کہ کرشن جی سب کو موت کا دروازہ اور فنا کا ناکا دکھا دینگے۔ سری کرشن جی جیسے چاہیں۔ ایک جنبش نظر میں ہلاک کر دیں۔ ذرا سے اشارے میں دنیا اُلٹ پلٹ ہو سکتی ہے۔ اب بھی کچھ نہیں گیا۔ سیدھی اُنگلی سے گھی نکل آتے۔ تو اُنگلی ٹیڑھی کرنے سے کیا فائدہ۔ میں تو یہی مناسب سمجھتا ہوں۔ کہ عداوت و دشمنی کو بھاڑ میں جھونکیئے اور گلے میں بل جائیے۔ کیا فائدہ کہ سانپ تو نہ مرے۔ اور لاٹھی ٹوٹ جائے۔ میں لڑائی سے جھجکتا نہیں۔ مگر عقل کی آنکھیں دکھا رہی ہیں۔ کہ نتیجہ اچھا نہیں۔ یوں تو ہم سب جان دینے تیار ہیں۔ جو منہ سے کہدیا۔ اس میں بال بھر فرق نہ ہوگا۔ لیکن جب جان دینے سے بھی مطلب برآری نہ ہوئی۔ تو جان دینا بھی فضول۔ اسی لیئے میری رائے ہے۔ بغل گیر ہو جائیں۔ آئیندہ آپ اپنی مرضی کے مالک ہیں۔

دریودھن کو دل ہی دل میں یہ الفاظ ناگوار معلوم ہوئے۔ مگر بھروسہ انہیں لوگوں پر تھا۔ اس لئے کچھ خوشامد اور کچھ بے تکلفی سے اس نے کہا کہ

گو آپ اور کرن دونوں آفتاب اور ماہتاب ہیں۔ جہاں آپ اور وہ دونوں ہوں۔ وہاں فتح کا جھنڈا گڑنا کچھ مشکل نہیں۔ آپ صلح کی رائے دیتے ہیں۔ مجھے تعجب معلوم ہوتا ہے۔ آپ اکیلے پانڈوؤں کو جیت سکتے ہیں۔ کسی کی مدد کی بھی ضرورت نہیں۔ پھر آپ کا ایسا اوچھا تیاں۔ اس سے آپ ہی کی نہیں بلکہ کرن سے سوبیروں کے سرتاج اور شستر دھاریوں کے سرمایۂ فخر کی بھی سُبکی ہوتی ہے۔ کرن کی طاقت آپ دیکھ چکے۔ اس کے تیروں کے سامنے کوئی نہیں ٹھیر سکتا۔ گھٹوتکچ کو زیر کرنا آسان نہ تھا۔ اس کے طلسم و نیرنگ غضب کے تھے۔ مگر کرن نے خاک پر سُلا دیا۔ لیکن سہدیو بھیم سین آپ کی آنکھوں کے

اب کوروؤں کی فوج چیونٹی دل کی طرح بڑھی۔ باجوں کی آواز سے کانوں کے پردے پھٹنے لگے۔ زمین تھرا گئی۔ آسمان کانپ اٹھا۔ ہڈیاں برسنی شروع ہوئی۔ طرح طرح کی بدشگونیوں سے سامنا ہوا۔ مگر کورو اپنے زعم میں مست اور غرور میں اندھے ہو رہے تھے۔ کسی بات کا کچھ خیال نہ کیا۔ موت کے منہ میں دھنستے چلے گئے

کرن بولا کہ

راجہ شل۔ مطلب پانڈوؤں سے ہے۔ ان کے مر بٹنے پر لڑائی کا خاتمہ ہے۔ اسی لئے رتھ اُسی طرف بڑھا لے چلو۔

شل نے کہا۔ کہ زیادہ بڑھ بڑھ کے باتیں مارنا ٹھیک نہیں۔ بہادر اس وقت ال بجاتے ہیں۔ جب کچھ کرکے دکھاتے ہیں۔ کہاں تم اور کہاں ارجن۔ ایک اور ہزار فرق ہے۔ ارجن پرشوتم کہلاتا ہے۔ اُس کو دُنیا نے اپنا سے جنس کا سرتاج ن رکھا ہے۔ تم وہی ہو۔ کہ گندھریوں نے دریودھن کو رانیوں سمیت گرفتار کر ا۔ مگر تمہارے کئے کچھ نہ ہوا۔ ارجن کو دیکھو۔ کہ اس نے گندھریوں کو مار ہٹایا۔ دریودھن کی عزت بچائی۔ اگر اسوقت ارجن نہ پہنچتا۔ تو دریودھن کا کون تھا ہے ارجن پر فتح کی امید رکھنا آسان نہیں۔ مگر ہاں کوشش و تدبیر بھی شرط ہے ) چلتا ہوں۔ مگر یہ اُمید نہیں۔ کہ فتح کی صورت دیکھنی نصیب ہو۔ اگر آج تک ما دفعہ بھی تم ارجن کو نیچا دکھا چکے ہوتے۔ تو میرے حوصلوں میں جان رہتی۔ خیر مجھے تو اس سے غرض ہے۔ کہ سری کرشن جی کے مقابلے میں اشو دیا کے دکھاؤں

کرن ان باتوں کو خاموشی سے پی گئی۔ اور راجہ شل نے بڑی تیزی سے ہانکا۔

## اُدھیائے (۱۰)

## راجہ شل اور کرن کی جلی کٹی باتیں

سے ڈراتے ہو۔ اسکا نتیجہ اچھا نہیں۔ مدر دیش والے ہمیشہ سے محسن کش
مشہور ہیں۔ دوستی کرکے دغا دینا ان کا خاصہ ہے۔ جس شخص سے چاہے پوچھ
لو۔ مدر دیش والوں کا جھوٹا بے ایمان ہی کہیگا۔ ماں ہو یا باپ بیٹے ہوں یا
داماد۔ سب سے ہنسی دل لگی کرنا ان کا شیوہ ہے۔ شراب پینا تو درکنار
گائے کا گوشت بھی پائیں۔ تو ہڑپ کر جائیں۔ جو بات کہیں گے بے تکی۔ لحاظ و
ادب کا نام نہیں۔ فحش گیت گاتے شرم نہیں معلوم نہیں ہوتی۔ برہمنوں سے عداوت
اور ان لوگوں سے دوستی کرتے ہیں نقصان کے سوا فایدے کی شکل نہیں۔ قندھار
والے بھی اسی طرح بارہ بانٹ ہیں۔ عورت ہو یا مرد۔ جسے دیکھو۔ اونٹ گدھے
کی طرح کھڑے کھڑے پیشاب کر رہے ہیں۔ جب دھرم کرم درست نہیں۔
تو اولاد خاک اچھی ہوئی۔ تم بھی جس ماں کے پیٹ سے پیدا ہوئے۔ وہ بھی انہیں
قندھاری عورتوں میں سے ہے۔ پھر تم میں دھرم کرم کہاں۔ مدر دیش۔ سندھ
دیش اور سو میر دیش کے باشندے ملیچھ اور ادھرمی ہوتے ہیں۔ وہ کیا جانیں
کہ دھرم کیا چیز ہے۔ خبردار اب میرے خلاف کوئی حرف منہ سے نہ نکالنا میں
دریودھن کی رفاقت و وفاداری میں شریک رہنے کو تیار ہوں۔ میری طاقت
وہ ہے۔ کہ تینوں لوک نام سے کانپ اٹھتے ہیں۔ آجتک مجھ سے مقابلہ پیدا کرنیوالا
والا پیدا ہی نہیں ہوا۔ تم مجھے کرشن اور ارجن کا نام لے کر ڈرانا چاہتے ہو۔
منہ کو شو رکھو۔ کہو تو ابھی تمہاری بوٹی بوٹی چیل کوؤں کو کھلادوں۔ بس کہدیا
کہ اب چپکے سے بیٹھے رہو۔ ورنہ یہ گرز ہوگا۔ اور تمہارا سر
راجہ شل۔ اگر تو شراب نہ پئے ہوتا۔ تو میں ابھی تم سے سمجھ لیتا۔ شرابی کی بات
کا برا ماننا بھی برا ہے۔ ادھنگ خاندان۔ تو بڑھ بڑھ کے باتیں بناتا ہے۔ اپنے
کو نہ جانے کیا سمجھا ہے۔ میں نے دریودھن کی مروت سے رتھبانی منظور کی
ورنہ تیری حیثیت کیا ہے۔ تیری باتوں سے مجھے ایک کہانی یاد آگئی۔
ایک کوا روز کسی مہاجن کے یہاں آتا تھا۔ اور جوٹھن کھا کر اتفاق
خواہ مخواہ مرد آدمی بن گیا۔ مہاجن کی سکونت سمندر کے کنارے تھی۔ اتفاق
سے کچھ ہنس وہاں آپہنچے۔ تو مہاجن کے بیٹوں نے کوے کے موٹاپے کی تعریف

کی۔ کوّا مارے غرور کے آپے میں نہ رہا۔ ہنسوں سے بولا۔ کہ تم کچھ بھی مال نہیں۔ میں کہو تو سو طرح سے اڑ کر تمہارے ہوش اڑا دوں۔ جس میں دم دعیہ ہو۔ تو سمندر پر طاقت پرواز دکھائے۔ ہنس ہنسکر بولے۔ ذرا ہم کو بھی اپنی پرواز دکھا دو۔ ہم بھی تمہاری سی اُڑان سیکھ جائیں۔ کوّا اور بھی نشہ غرور میں مست ہو گیا۔ اور ہنسوں کے ساتھ اُڑا۔ ہنسوں کی پرواز ایک ہتی مگر کوّے صاحب کبھی ادھر لپک گئے۔ کبھی ادھر تاوا لگا لیا۔ سینکڑوں چکر کاٹے۔ ہزاروں مرتبہ چیل کی طرح منڈلاتے پھرے۔ آخر نوبت باینجا رسید کہ بازو شل ہو گئے۔ پرواز میں طاقت نہ رہی۔ چلّایا۔ کہ دوہائی ہے۔ کسی طرح جان بچاؤ۔ ہنس پہلے تو ہنسے۔ پھر رحم آگیا۔ ایک ہنس نے پنجے میں دبوچ کر حضرت کو کنارے ڈالدیا۔ اور کہا۔ کہ بھیا۔ مہاجن کی جوٹھن کا میٹھا پا اور ہے۔ اور قدرت کی طرف سے ملی ہوئی طاقت اور۔

اے کرن۔ یہ کہانی تمہارے ہی حسب حال ہے۔ راجہ دھرتراشٹ کے بیٹوں کے ٹکڑوں نے کوّے کی طرح تمہارا پیٹ پھلا دیا۔ جس وقت ارجن سے مقابلہ ہوگا۔ تو ساری ہیکڑی گردبرد ہو جائے گی۔ سارا نشہ اُتر جائے گا۔ راجہ براٹ پر جب چڑھائی کی تھی۔ تب بھیشم پتامہ درونا چارج اور تو نے کیا بنا دیا تھا۔ جب وقت ارجن میدان میں آیا۔ سب کے سب دُم دبا گئے۔ زبانی جمع خرچ سے کام نہیں چلتا۔ منہ کے بھڑ بھڑیے کچھ بھی نہیں کر سکتے۔ پرسرام جی۔ بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ مارکنڈے ایسے مہاتماؤں نے ان طاقتوں نے بیان میں جتنا مبالغہ کیا۔ سب سچ ہے۔ ان کو کوئی جیت نہیں سکتا۔ ارجن ارجن ہی ہے۔ تم اس کے پاسنگ برابر نہیں۔ تجھ سے وہ کوا عقلمند تھا۔ جس نے ہاری مان کر ہنسوں سے پناہ مانگی تھی۔ اگر تجھ میں عقل ہے۔ تو غرور کو بھاڑ میں جھونک کر سری کرشن چندر اور ارجن سے پناہ مانگ نہیں تو موت کا دروازہ کھلا ملیگا۔ ابھی جیسے تیز ہیں۔ مگر جس وقت ترلوکی کے مالک ارجن کا رتھ ہانکتے ہوئے سامنے آئیں گے۔ تو تیری کائنات بس اتنی ہوگی جیسے سورج کے مقابلے میں جگنو کی۔

# ادھیائے (۱۱)

## راجہ کرن کا تیور۔ راجہ شل کا عتاب۔ باہمی نزاع لفظی نوبت بہ جنگ۔ دریودھن کے عاجزانہ برتاؤ سے اصلاح

راجہ شل کی باتیں کرن کو چوناسی لگیں۔ ایک ایک لفظ نے گویا زخم پر نمک چھڑک دیا۔ تاؤ کھاکر بولا:

کرشن اور ارجن کی تعریف میں زیادہ زبان نہ گھسو۔ میں سب کی حقیقت خوب جانتا ہوں۔ پرسرام جی میرے گورو ہیں۔ ایک دن وہ میرے زانو پر سر رکھے سو رہے تھے۔ راجہ اندر میری طاقتوں پر حسد کرکے کیڑا بنگیا۔ اور ران میں اس طرح کاٹنا شروع کیا۔ کہ خون کی دھار نے پرسرام جی کو جگا دیا۔ جب وقت پرسرام جی اُٹھے۔ انہوں نے میری غور سے دیکھا۔ اور کہا۔ کہ تو کبھی برہمن نہیں۔ سچ سچ کہو۔ کون ہے۔ کیڑا اس طرح کاٹے اور زانو نہ ہلے۔ یہ ضبط برہمن میں کہاں۔ میں نے جواب میں سچ سچ کہدیا۔ کہ میں سوت پتر ہوں۔ اور معافی مانگی۔ کہ برہمن کے بھیس میں فنون حرب وضرب سیکھ لئے۔ پرسرام جی کو غصہ آگیا۔ اور فرمایا۔ کہ اچھا۔ جو کچھ سیکھا ہے۔ وہ لڑائی کے وقت بھول جایا کروگے۔ چنانچہ اسی بددعا سے میں نے وہ شکتی گھٹوت کچ کو ماردی۔ جو ارجن کے واسطے محفوظ رکھی تھی۔ مگر کچھ پرواہ نہیں۔ اور بھی میرے پاس ایسے ایسے مہااستر ہیں۔ جن سے ارجن ایسے باون ہزار خاک پر لیٹے رہیں۔ پرسرام جی کی بددعا کے علاوہ ایک واقعہ اور مجھے ہوا۔ جس کا خیال بھی اس وقت دل میں چٹکیاں لے رہا ہے۔ میں تیراندازی کی مشق کر رہا تھا۔ کہ اچانک ایک گئو سے کا بچھڑا نشانے آگیا۔ تیرکاری تھا۔

اس غریب کی جان چلی گئی۔ برہمن کے دل پر چوٹ لگی۔ بد دعا دے دی۔ کہ جس وقت میدانِ جنگ میں رتھ پہنچے۔ تو پہیا زمین میں دھنس جائے۔ ایک بچھڑے کے عوض میں نے ہزار گائیں دینا منظور کیں۔ مگر برہمن اپنی بات پر قائم رہا۔ زبان نہ بدلنا تھی نہ بدلی۔ اگر اس برہمن کی بد دعا سے میرے رتھ کا پہیا نہ گڑا۔ تو اندر ارجن کو بیر سب ملکر بھی آئیں۔ تو قدم بھگا دوں۔ ارجن کس شمار قطار میں ہے۔ اسے راجہ شل مجھے دھرم کا خیال ہے۔ فضولیات کی طرف نظر نہیں کرتا۔ اس لئے تیری باتیں بھی سنیں ان سنی کر دیتا ہوں۔ تو لاکھ خوف دکھلاتے۔ مگر کرن دیوتاؤں سے بھی ڈرنے والا نہیں۔ میری قسمت میں ناموری ہے۔ میری سرنوشت میں فتحمندی لکھی ہے۔ کوئی دشمن ہو۔ اس کی موت میرے ہاتھ میں ہے۔ اگر دریودھن کا معاملہ نہ ہوتا۔ تو میں دکھلا دیتا۔ کہ بدلگامی کا مزہ کیسا ہوتا ہے۔ تم ایسے ہزار شل میری جوتیاں سیدھی کرتے ہیں تو دریودھن کی طرف سے ہے۔ اس لئے طرح دیتا ہوں۔ کوئی اور ہوتا۔ تو اتنک صحیح سلامت نہ رہ سکتا۔

راجہ شل کی آنکھیں بھی خون میں ڈوبی ہوئی تھیں۔ تیوروں پر بل ڈالکر بولا۔

تو کیا تجھ ایسے ہزاروں کرن بھی ہوں۔ تو نہیں کر رکھ دوں۔ تنا ہی جاتا ہے۔ اکڑا ہی جاتا ہے۔ سیدھے منہ بات نہیں کرتا۔ دل چاہتا ہوں۔ کہ اسی وقت منہ میں لگام دیدوں۔ سارا کس بل نکال ڈالوں۔

کرن نے اس کو جواب میں سینکڑوں صلواتیں سنائیں۔ جو منہ آیا۔ بک گیا اس نے کہا۔ کہ تمہارا قصور نہیں۔ اس سرزمین کی تاثیر ہی یہی ہے۔ جہاں تو پیدا ہوا ہے۔ لوگ سچ کہتے ہیں۔ کہ پنجاب اور سندھ کے باشندے حد درجے کے نالائق ہیں۔ گنگا جمنا سرستی سے دور رہنے والوں میں شرافت کہاں۔ تیرے ملک کی عورتوں کو شرم نہ لحاظ۔ ننگی نہائیں۔ تو فخر سمجھیں۔ حرام کاری جائز۔ فحش گانے میں فرد۔ جلسوں میں ناچ گانے عادی۔ پرلے سرے کی شرابخور۔ مرغ تک کھائیں۔ ادھرم اور پاپ کے سوا عورتوں مردوں کو کچھ کام نہیں۔

چندر بھاگا (چناب) ستدرو (ستلج) بیاشا (بیاس) اراونی (راوی)

متیسر اعتراف۔ جہلم اور سندھ کے درمیانی ملک میں کون ہے۔ جو پاپ سے خالی نہیں
ان لوگوں کا شرادھ دیوتا قبول نہیں کرتے۔ ان کو خوردنی و ناخوردنی چیزوں سے
نہ پرہیز ہے۔ نہ دھرم سے نام کو رغبت۔ اس ملک میں پیلو کے درخت کے سوا
اور کیا ہے۔ جنیؤ کا کوئی شاید ہی نام جانتا ہو۔ یا غلام زادہ ہے۔ یا دختر کش۔ گوشت
خوار۔ ظروف گلی میں کھانے والے نیکیوں سے واقف نہ ہوں سے آگاہ۔ یہ
میں اپنی طرف سے نہیں کہتا۔ بلکہ ایسے ایسے برہمنوں کی زبان سے سنا ہے۔
جو تمام دنیا کے سیاح اور ہماچل پربت پر تپ کرکے مجھے درشن دے چکے۔ واقعی
پنجاب کے لوگوں میں دھرم کرم کا نام نہیں۔ سناتن دھرم ہے۔ تو کوشل کاشی
پانچال۔ کالنگ۔ مگدھ۔ چندیری میں۔ اے راجہ شل تو ایسے ادھرم کی دارالسلطنت
کا راجہ۔ پاپ کی راجدھانی کا مالک۔ اور مجھ سے زبان لڑاتا ہے۔ تجھ پر تف
ہے۔ میں نے بہت طرح دی۔ اب زیادہ بڑھاؤ ہوگا۔ تو ارجن سے پہلے تیرا
ہی سر اڑاؤں گا۔

شل۔ تو پرائی پھلی دکھاتا ہے۔ اپنی آنکھوں کا شہتیر تو دیکھ۔ انگ دیش
سے بڑھ کر کون ملک بدنام ہوگا۔ جو ہے۔ وہ روگی۔ جسکو دیکھو رنجیدہ اپنے عیب
سے بے خبر۔ دوسروں کی برائی کرنے میں فرد۔ بیٹا بیٹی بیچنے کے لئے ہر وقت
موجود۔ ایسے نالائق ملک کا فرمانروا ہوکر تو ذرا دب نہیں کرتا۔ بھیشم جی اور
رتھی کا خطاب دے گئے۔ تب بھی میرے سامنے منہ کرتے شرم نہیں آتی۔ ارے
بیوقوف کوئی ملک ہو۔ کوئی ولایت ہو۔ وہاں سب باشندے ایک سے نہیں ہوتے
جو اچھے لوگ ہیں۔ وہ اچھے لوگوں کے حالات اور خیالات سے ملک کی حیثیت
کا اندازہ کرتے ہیں۔ جو نالائق ہیں۔ جن کو عیب جوئی کی عادت ہے۔ ان کو
اچھی باتیں اسی طرح سجھائی نہیں دیتیں۔ جیسے الو کو آفتاب۔ سور کے سامنے
اچھی اچھی نعمتیں رکھ دو۔ مگر وہ منہ غلیظ ہی پر مارے گا۔ یہی حالت عیب
جوئیوں کی ہے۔ یہ کہکر راجہ شل نے کرن کو جی بھر کے سخت سست کہا۔
اور تلوار ہاتھ میں لے کر ٹوٹ پڑا۔ للکارا کہ بڑا مرد ہے۔ تو آجا۔ یا تو نہیں یا
میں نہیں۔

دریودھن کی اس وقت روح کانپ گئی۔ جو اس رخصت ہو گئے۔ دوڑا ہوا۔ کرن کے پاس پہنچا۔ منت سماجت کی۔ ادھر راجہ شل کے ہاتھ جوڑے۔ بڑی خوشامد سے دونوں کو ٹھنڈا کیا۔ اور دست بستہ کہا۔ کہ طویلہ میں لیتا پیچ کا وقت نہیں۔ اگر یہی غصہ دشمنوں پر ہو۔ تو میرا کام سدھ ہو جائے۔ اور آپ دونوں کا کام ہو۔

# ادھیائے (۱۲)

## ۱۔ راجہ جدھشٹر اور کرن کا مقابلہ (۲) کرن کے مقابلے میں بھیم سین کی فتح

کرن نے میدان جنگ میں پہنچکر بیوہ تیار کیا۔ اور خود مقدم لشکر بن گیا۔ دریودھن کے وسط میں صف بندی کی۔ چاروں طرف پہاڑی ٹڈی دل کی طرح چھا گئی۔ کامبھوج اور قندھار کے ملیچھ گھنگھور گھٹا کی طرح گھر لئے۔ ہر صف لشکر میں رنگ رنگ کے فوجی پھریرے اڑنے لگے۔ باجوں کی آواز نے بہادران جنگی کے جوش و جروش بڑھانا شروع کئے۔ فوراً ہی پانڈوؤں کا لشکر سامنے آگیا۔ ارجن بھیم سین دھرشٹ دمن سب سے آگے تھے۔ راجہ جدھشٹر کی تجویز سے بھیم سین اور سیودھن (دریودھن) کا مقابلہ قرار پایا۔ نکل اور برش سین۔ سہدیو اور سنجلی ستانیک اور دوشاسن۔ ساتکی اور کرت برما۔ پانڈو اور اسونتھاماں کی جوڑیں طے پائیں۔ خود راجہ جدھشٹر کرپاچارج کے مقابلے کو تیار ہو گئے۔ سکھنڈی اور دروپدی کے فرزندوں نے باقیماندہ راجوں سے ٹکر لینا منظور کیا۔ ارجن کے تیر ترکش سے نکل پڑنے تھے۔ کرشن جی نے رتھ اس تیزی سے ہانکا۔ کہ ہوا پیچھے رہ گئی۔ راجہ شل نے کرن کو خبر کردی۔ کہ وہ دیکھو۔ ارجن کے چار گھوڑوں کا رتھ اڑا ہوا چلا آتا ہے۔ ہوشیار خبردار۔ ذرا جانوروں کی آواز بھی سننا۔ کیسی بدل خراش ہیں۔ کوئی شگون نیک نہیں ہوتا۔ بدشگونیاں

کچھ اور پیشنگوئیاں کر رہی ہیں۔ قسم خوردہ بہادروں کی للکار پر ارجن سب کو مارتا کاٹتا چلا آرہا ہے۔ اب تم سنبھل جاؤ۔ زد سے بچے رہو۔

کرن۔ آپ یہ کہتے ہیں۔ میں دیکھ رہا ہوں۔ کہ ارجن کو قسم خوردہ بہادروں کے گھراؤ میں سے نکلنے کا کوئی راستہ اور بچاؤ کی صورت نہیں۔

راجہ شل۔ ایں خیال است و محال است و جنوں۔ کوئی انسان ہوا کو مٹھی میں بند کر لے۔ تو ممکن ہے۔ ایندھن سے آگ کا الاؤ بجھ جائے۔ اگر ارجن کو کوئی گرفتار کر سکے۔ یہ اس وقت بھی ممکن نہیں۔ جب آفتاب مشرق کے عوض مغرب سے طلوع ہو۔ ارجن تو ارجن۔ وہ دیکھو بھیم سین کیسے ہاتھ دکھاتا ہوا آرہا ہے۔ دھرم راج جدھشٹر کا تیج۔ دیکھو چہرے پر نظر نہیں جمتی۔ دروپدی کے پانچوں بیٹے بھی تیروں کی جھڑی لگائے ہوئے بڑھے چلے آرہے ہیں۔ جلدی سے ہوشیار ہو جاؤ۔ نہیں تو کچھ اور کا اور ہو رہیگا۔

یہاں یہ باتیں ہو رہی تھیں۔ کہ پانڈوؤں کا لشکر دوڑتا ہوا آ اس طرح کوروؤں کے لشکر سے جا بھڑا۔ جس طرح سیلاب دیوار سے ٹکر کھاتا ہے۔ بس یہی معلوم ہوتا ہے۔ کہ گنگا اور جمنا کا پانی زور شور سے بہتا ہوا نشیب میں گر رہا ہے۔ ارجن کے حلف اٹھائے ہوئے ہزاروں بہادروں کی جان لے لی۔ دکن سے اُتر کی طرف لپکا۔ تو میدان صاف۔ پورب سے پچھم کی طرف دھنش کا رُخ کر دیا۔ تو صفیں کی صفیں خالی۔ جس وقت ارجن گرجتا تھا۔ ساتھ ہی مہابیر جی بھی ہم آواز ہو کر سورمیروں کا پتّہ پانی پانی کر دیتے تھے۔ شکنی اور کامبھوج والے سانکی جی سے بھڑ پڑے۔ دریودھن اور اس کے بھائیوں نے پانچال اور چندیری کے بہادروں سے مقابلہ کیا۔ کرن اس محاربہ سخت کو دیکھ کر دوڑتا ہوا آیا۔

دھرشٹ دمن نے ادھر کرن کی راہ روکی۔ دم بھر میں ہزار ہا ہاتھی گھوڑے مر گئے۔ سواروں کا ایک ایک عضو خون میں تیرنے لگا۔ کرن اس وقت دانت پیستا ہوا آگے بڑھا۔ تو دل پھٹ گیا۔ پانڈوؤں کے لشکر نے منہ پھیر لیا۔ پانچال والے۔ پانچال والے دل کے بڑے مضبوط تھے۔ ان کا جوش کم نہ ہوا۔ دوڑ ماری تو کرن کو چاروں طرف سے جا گھیرا۔ مگر واہ رے کرن۔ اس پھرتی سے

تیر مارے۔ کہ چترسین۔ بھان دیو۔ سینہ بند۔ سورسین کو خاک پر سلا دیا۔ فوج جو کچھ۔ وہ گھاٹے میں تھی۔ سورسین اور ست سین کرن کے بیٹے اس خوبی سے لڑے۔ کہ دشمنوں کی زبان سے تعریف نکلتی تھی۔ جب کرن کا جوش و خروش بڑھتے دیکھا۔ تو دھرشٹ دمن۔ ساتکی جی۔ بھیم سین۔ بھیچے۔ سانساہی وایاسا لقہ کرن پر حملہ آور ہوئے۔ کرن زخمی ہوا۔ دریودھن بہت ہی فوج لئے ہوئے کمک کو آپہنچا۔ سورسین فرزند کرن کے تیروں سے بھیم سین زخمی ہو گیا۔ اور طیش میں آکر سورسین کا سر اڑا دیا۔ سارتھی اور گھوڑے سب مار ڈالے۔ سورسین کے مرتے ہی کرن کے اور بیٹے جان چھوڑ کر بھاگے کرپا چاریہ اور کرت برما مقابلے کو آئے۔ تو بھیم سین نے ان کو بھی مار بھگایا کرن نے بھیم سین کے جسم پر کئی تیر پیوست کر دیئے۔ نکل مقابلے کو پہنچا۔ تو خود بھی زخمی ہوا۔ اور کرن کو بھی گھائل کیا۔ ساتکی اور برکھ سین سے بڑے زور شور کی لڑائی ہو رہی تھی۔ ساتکی نے سارتھی کو عدم کا ناکہ دکھا دیا۔ اور گھوڑے کو گرا دئے۔ برکھ سین رتھ سے اتر پڑا۔ دوشاسن اس کی خبر گیری کرنے کے لئے پہنچا۔ لڑائی جاری تھی۔ برکھ سین کے تیروں سے ساتکی اور سانساہی مجروح ہوئے۔ ادھر سے فارغ ہو کر وہ دھرم راج یدھشٹر کی طرف متوجہ ہوا۔ برکھ سین فرزند کرن نے اپنے سارتھی زخمی کئے کرن نے اس تیزی سے تیر اندازی کی۔ کہ نہ تیر ترکش سے نکلتے معلوم ہوتے تھے۔ نہ چلہ سے۔ ایک آزمی کا سا چھوٹا تھا۔ جو برابر چل رہا تھا۔ ہزاروں لاشیں زمین پر ڈھیر تھیں۔ آنکھوں دیکھا خون کے ندی نالے چشمے دکھائی دیتے تھے۔ کرن جس وقت سامنے آیا۔ یدھشٹر نے فرمایا

تو ہی فساد کی جڑ ہے۔ جب دیکھا ارجن سے دشمنی رکھتا ہے۔ دریودھن کے بہکانے میں تو غافل رہا [illegible] یدھشٹر تیرے کو [illegible] شکر ہے۔ کہ تو بے منت غیرے خود آگیا۔ میری مت مانگی مراد ملی آج یہیں [illegible] اور تیری لاش۔

کرن نے لگاتار کئی تیر مارے۔ جو یدھشٹر کے جسم سے لہو نکلا۔ راجہ یدھشٹر

نے بھی کرن کو کورا نہ چھوڑا۔ جسم میں کئی زخم لگے۔ اس وقت اس کی طلائی دھنش سے اس طرح تیر نکل رہے تھے۔ جس طرح مکھیاں کبھی در و دیوار سے اڑ رہی ہوں۔ یدھشٹر کے تیروں سے کئی راجے ہلاک ہو گئے۔ فوج بھاگ کھڑی ہوئی۔ کرن دوڑا سب طرف سے گھیر گھار کے فوج کو اکٹھا کیا

اسی طرح میں راجہ یدھشٹر کا ایک تیر کرن کے پہلو میں لگا۔ جس کے صدمے سے اسے غش آ گیا۔ کورووں کی فوج رو پڑی۔ نالہ آہ و فریاد بلند ہو گئے۔ پانڈووں کے لشکر بغلیں بجانے لگے۔ شور مچ گیا۔ کہ وہ مارا

ذرا دیر کے بعد کرن اٹھ بیٹھا۔ اور یدھشٹر پر ایسے تیر برسائے۔ کہ زخموں سے بدن چور چور ہو گیا۔ پانچال اور چندر دیشی راجے دوڑ پڑے۔ ساتکی۔ چکلتیاں بیونس۔ پانڈو۔ دھرشٹ دمن۔ نکل۔ سہدیو نے کرن کو ہر طرف سے گھیر لیا۔ ہزاروں ہی گھوڑے دیکھتے دیکھتے مر گئے۔ خون کا دریا طوفان خیز ہو گیا۔ کرن نے اس وقت بڑی دلیری سے خاص خاص استروں سے وار کیا۔ منتر زبان پر تھے۔ دست ماکھ میں۔ پانڈووں کے لشکر پر آفت نازل ہوئی۔ جس پر تیر چل گیا۔ وہ سانس نہ لے سکا۔ مہاراجہ یدھشٹر کے دھنش کو توڑ کر کرن نے نوے تیروں سے زرہ اور چار آہنہ کے بھی ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے۔ راجہ یدھشٹر ایک خونخوار برچھی لے کر دوڑا کرن نے اسے بھی کاٹ دیا۔ جب اور بس نہ چلا۔ تو تومر سے وار کیا۔ اور کئی زخم رسید کئے۔ کرن نے یدھشٹر کا فوجی نشان گرا دیا۔ رتھ توڑ ڈالا۔ فوج مارنی شروع راجہ یدھشٹر دوسرے رتھ پر چڑھنے کے لئے دوڑا۔ کرن نے لپک کر بازو پکڑ لیا۔ دل میں تو آیا۔ کہ گرفتار کر لیجئے۔ ادھر ماتا کنتی کی ہدایت یاد آ گئی۔ اور ادھر شل نے کہا۔ خبردار ہاتھ نہ لگانا۔ دھرم راج نظر پھر کے دیکھ لیں گے۔ تو بھی جسم راکھ ہو جائے گا

کرن نے بازو چھوڑ کر کاندھے پر رکھ کر روک لیا۔ اور کہا

بس اسی بھگوڑے پن پر دھرم راج کہلاتے ہو۔ چھتری ہوتے۔ تو کبھی پیٹھ نہ دکھاتے۔ اب خبردار۔ میدان جنگ میں منہ نہ دکھانا۔ تم کو تو یہی چاہیئے کہ برہمنوں سے کھنا بانٹنا کرو۔ یاد رکھنا۔ کہ کرن کے ماتا کنتی کی ہدایت کے

کے موافق جان بخشی کی۔ ورنہ کہو تو ابھی ٹینٹوا دبا دوں۔ اگر کچھ شرم و غیرت ہے۔ تو پھر کبھی کرن سے لڑنے کا نام نہ لینا۔

کرن تو کہتا ہوا دوسری طرف چل پڑا۔ اور جدھشٹر لنگر پنچی کئے ہوئے دوسری طرف پڑا۔ ساتکی۔ نکل۔ سہدیو۔ راجہ چندیری۔ دروپدی کے بیٹے ساتھ گئے۔ کرن جس طرف گیا۔ اسی طرف بلا نازل ہوگئی۔ جو منہ آیا۔ اس کو منہ کی کھانا پڑی بھیم سین دروپدی کے فرزندوں اور ساتکی جی کو لئے ہوئے دفعتہً کوروؤں کی فوج پر ٹوٹ پڑا۔ ایسی بودی مار ماری۔ کہ کوروؤں کی فوج جی چھوڑ کر بھاگی۔ اسوقت ایک ہنگامہ برپا تھا۔ جو جسکے سامنے آگیا۔ اس نے اسے خاک پر سلا دیا۔ اپنے پرائے کی تمیز نہ تھی۔ ادھر آتش وار دگیر شعلہ خیز تھی۔ اُدھر آکاش سے گانے کی آواز دلنواز آوازیں آنے لگیں۔ جو لاش گری۔ اُسے اپسراؤں نے اٹھا کر بمان پر مارا۔ اور بمان اڑا۔ تو نظر سے غائب۔ دیکھنے والوں کو جہاں حیرت تھی وہاں حسرت بھی ہوئی۔ کہ ہم بھی اسی طرح سورگ میں جائیں۔ چنانچہ وہ دونوں لشکر جان پر کھیل گئے۔ ہاتھی ہاتھی گھوڑے گھوڑے سے۔ سوار سوار۔ پیدل پیدل سب مرنے مارنے پر آمادہ ہوگئے۔ ہتھیاروں سے ہتھیاروں کا مقابلہ ہوا۔ لات گھونسے اور کشتی تک نوبت آئی۔ اس طرح لاشوں کا ڈھیر لگا۔ کہ کسی کا قدم نہ آگے بڑھ سکتا تھا۔ گھوڑے کے تنگ خون میں ڈوبے ہوئے تھے۔ ہاتھیوں کے ہودج اور گھوڑوں کے زین خالی تھے۔ رتھ بے سوار کھڑے تھے۔ دریودھن نے عین موقعہ پر پانڈوؤں پر حملہ کیا۔ مگر بیکار۔ انہوں نے دریودھن کی بھی درگت کر ڈالی۔

اسی وقت شکنی مدد کو آگیا۔ کرن نے بھی اسی طرف رتھ بڑھایا۔ دونوں دل امنڈتے دیکھ کر بھیم سین نے ساتکی اور دھرشٹ دمن کو راجہ جدھشٹر کی حفاظت کے لئے چھوڑا۔ اور خود کرن کی طرف بڑھا۔ ابھمنیو اور گھٹوتکچ کے مرنے پر بھیم سین کے جوش و خروش کی حد نہ تھی۔ مگر آج وہ گویا مارنے اور مرنے کی قسم ہی کھا کر آیا تھا۔ اسکی سرخ سرخ آنکھیں گویا سب کو کھائے ہی لیتی ہیں۔ چہرے پر وہ جلال تھا۔ کہ صورت سے ڈر معلوم ہوتا تھا۔ بھیم سین جوش

ہیں بھرہتے آتے دیکھ کر راجہ شل بولا کہ
راجہ کرن دیکھو سامنے کون آرہا ہے۔ اسوقت بھیم سین کا روکنا مشکل ہے۔ ایسا جوش میں نے کبھی نہ دیکھا تھا۔
کرن۔ جی ہاں۔ پہچانتا ہوں۔ واقعی بھیم سین سا طاقتور کوئی نہیں۔ کیچک تک ہڑمب۔ کرسرے ایسے ایسے شہ زور اسی کے زور بازو سے لقمۂ اجل ہوئے۔ دوسرے کی طاقت نہ تھی۔ کہ ان کو زیر کرسکتا۔ اچھا تم ادھر سے ارجن کی طرف لے چلو کیونکہ مجھے واسطہ ہے۔ تو اسی سے۔
راجہ شل۔ بھیم سین سر پر آگیا۔ پہلے اس سے نمٹو۔ پھر ارجن سے لڑ لینا۔
یہ گفتگو ہو رہی تھی۔ کہ بھیم سین بجلی کی طرح کڑکتا بادل کی طرح گرجتا فوج کو گھاس کی طرح کاٹتا بہادروں کو ٹڈیوں کی طرح پیٹتا آپہنچا۔ کرن سے بڑی بھاری لڑائی ہوئی۔ دونوں زخمی ہوئے۔ کرن نے بھیم سین کا دھنش دوپارہ کردیا۔ بھیم نے دوسرے دھنش سے ایسے تیر مارے۔ کہ کرن غش کھا کر گر پڑا۔ راجہ شل رتھ لے بھاگا۔ فوج بھی ساتھ ہولی۔ بھیم سین نے بھاگتوں کا اچار نکال ڈالا۔ جب سب بھاگ گئے۔ تو پھر بھیم کی اچھل کود کا کیا ٹھکانا۔ میدان میں شیر کی طرح گرج گرج کر خوب۔ فتح کے نعرے بلند کئے۔

# ادھیائے (۱۳)

## ارجن اور سنسپتکوں کا سخت مقابلہ

جسوقت کرن بے ہوش ہوگیا۔ بھیم سین نے خوب ہاتھ دکھائے۔ کورووں کا کوئی سردھڑ نہ رہا۔ تو دریودھن نے بہت سے راجے مہاراجے اور فوج کرن کی حفاظت کو روانہ کئے۔ مگر بان ایک لشکر جرار لئے ہوئے بھیم سین کے مقابل ہوا۔ بان برسے۔ تو بھیم سین کے مقابل ہوا۔ بان برسے تو بھیم سین اس طرح چھپ گیا۔ جس طرح بدلی میں آفتاب۔ بھیم سین کے

غصے کی حد نہ تھی۔ اس نے ایک دم میں بچا س رتھی مار کر ہنشٹ کا سر دھڑ سے جدا کر دیا۔ اس کے بھائیوں نے زغہ کیا۔ تو در یودھن کے دو بھائی بکٹ اور مسکو کو مار کر راجہ کرات اور اپ نند کو بھی راہی عدم کیا۔ کورو اسوقت گویا موت کے منہ میں تھے۔ جو تھا ادھر ادھر دم دبائے جاتا تھا۔ اس عرصے میں کرن کے اوسان ٹھیک ہوئے۔ اس نے بھیم سین کا زور توڑنے کے لئے تیر بازی شروع کی۔ ادھر بھیم سین نے تیر مارے۔ تیروں نے کرن کو زچ کر دیا۔ ادھر کرن نے بھیم سین کو۔ بھیم سین کا دھنش ٹوٹا۔ تو اس نے لپک کر بجر مارا۔ مگر کرن نے خالی دیکر بجر ہی توڑ ڈالا۔ بھیم سین نے دوسرا دھنش لے کر کرن کی زرہ چھید ڈالی۔ ایسا زخمی کیا۔ کہ غش آگیا۔ جب پھر ہوش آیا۔ تو سنبھلا۔ اور بھیم سین کے سارتھی کی جان لے لی۔ بھیم سین رتھ سے کود کر بجر لئے ہوئے چھپٹا۔ سات سو ہاتھی قتل و مجروح کئے۔ فیل نشین بھاگتے جاتے تھے۔ مڑ مڑ کے لڑتے بھی تھے۔ مگر بھیم سین سب کو مارتا ہوا بڑھا چلا جاتا تھا۔ کچھ ہاتھی ہی نہیں۔ سو سے زیادہ رتھ سوار بھی بھیم سین کے بجر سے ہلاک ہوئے۔ کوروؤں کی فوج تتر بتر ہو گئی۔ در یودھن کے پانچ سو رتھ سوار گھیرنے کو آئے۔ تو سب کی ہڈیاں چور ہو گئیں شکنی مقابل ہوا۔ تو تین ہزار سواروں کو مار کر رتھ پر سوار ہوا۔ اور کرن کے مقابلے میں راجہ جدھشٹر کی مدد کو پہنچا۔ یہاں بھی خوب معرکہ آرائی ہو رہی تھی۔ کرن نے راجہ جدھشٹر کے سارتھی کو مار گرایا۔ جدھشٹر بھاگا۔ تو کرن نے پیچھا کیا۔ تیر کے برابر دوسرا تیر برسا رہا تھا۔ بھیم سین نے کرن کی گردن ناپی۔ ساتکی نے کرن کو اور کرن نے ساتکی کو زخمی کیا۔ بھیم سین نے استوتھاماں اور شکنی پر حملہ کیا۔ کرپاچارج اور شکنی نے بھیم سین کو گھیر کر خوب جانبازیاں کیں ایسی گھمسان لڑائی ہوئی کہ صبح سے دوپہر تک کسی نے دم نہ لیا۔ ہر فریق نے دوسرے کے ماں باپ کو گالیاں دیکر خون بہانے میں کوئی دقیقہ باقی نہ چھوڑا۔ مار مار کے سوا اور کچھ نہ سنائی دیتا تھا۔ تومر بجر بھنڈ پال بھالے شکتی۔ برچھی وغیرہ سینکڑوں قسم کے ہتھیار ادھر ادھر پڑے تھے۔ سروں کا انبار لگا تھا۔ دھڑ الگ ڈھیر تھے۔ سنپ تشک قسمیں کھا کھا کر ارجن پر حملہ

اور بہت سے تیروں سے ارجن اور سری کرشن جی زخمی کر رتھ پر ٹوٹ پڑے۔ کئی بہادروں نے سری کرشن جی کا بازو پکڑ کر گرفتار کرنا چاہا۔ مگر انہوں نے ایسا جھٹکا دیا۔ کہ اچھے اچھے شہ زور دُور جا پڑے۔ ارجن نے اُسوقت ملو، اُٹھائی اور سر اُڑانا شروع کئے۔ تو حملہ آور بھاگے۔ اُسیوقت اس نے دیودت سنکھ بجایا۔ اور سری کرشن جی نے پنج جنیہ سنکھ بجا کر سب کی روح قبض کی حریفوں کو گھیرا۔ گھیرتے ہوئے دیکھ کر ارجن نے ناگ رُوپی نامی بانوں سے سب کے قدم جکڑ دئیے۔ کسی کی مجال نہ ہوئی۔ کہ اس جگہ سے ذرا بھی جنبش کر سکتا۔ اس موقعہ پر ارجن نے گانڈیو دھنش سے ہزار ہا سوربیر قتل کر دئیے۔ سنوشرماں نے گرڑ استر سے سانپوں کی بیڑیاں کاٹ دیں۔ اور ایسے تیر مارے۔ کہ ارجن کا بدن سُن ہو گیا۔ کوروؤں کی فوج خوش ہو گئی۔ کہ ارجن قتل ہوا۔ سنکھ بجنے لگے۔ فتح کے ڈنکے پر چوٹ پڑ رہی تھی۔ کہ ارجن سنبھلا۔ اور اندر استر منتر پڑھ کر مارا تو ہزاروں ان ایک ہی ساتھ سر ہو گئے۔ ایک ہی وار میں ہزاروں کا کام تمام ہو گیا۔ سپاستک اور گہپال گھبرا اُٹھے۔ آن واحد میں دس ہزار فوج کٹ گئی یہ حالت دیکھ کر سپتک بہادروں نے ۱۴ ہزار سپاہ تین ہزار ہاتھیوں اور دس ہزار رتھیوں اور دس ہزار رتھوں سے ارجن کو جا گھیرا۔ اور قسم کھالی۔ کہ یا مار آئینگے یا میدان میں دم توڑیں گے۔ مگر قدم پیچھے نہ ہٹیگا۔ مقابلہ سخت تھا۔ ہنگامہ کارزار گرم ہو گیا۔

## ادھیائے (۱۴)

## راجہ یدھشٹر اور ارجن کی نزاع لفظی کرشن جی کی فہمایش سے کدورت کا دفعیہ

نیز تک کرپاچارج اور استھاماں دھرشٹ دمن اور سکھنڈی سے سرگرم کارزار رہے۔ ارجن کی مدد کو آتی ہوئی فوج دریودھن اور شکنی گھیر

کہار کے لائے۔ کرپا چارج اور سوکیت سے خوب مار دھاڑ ہوتی رہے تا کہ دونو زخمی ہوئے۔ آچاریہ نے حریف کے رتھ بان اور گھوڑے قتل کر دیئے۔ سوکیت کو ڈھال تلوار سے کام لینا پڑا۔ جس وقت یہ دانت پیستا ہوا جھپٹا۔ کرپا چارج کا تیر پھر پور بیٹھا۔ اور سر اڑا کر کہیں سے کہیں پہنچ گیا۔ سوکیت کے مرتے ہی سارے لشکر میں ہلچل مچ گئی۔ جا دھر جس کا رخ ہو گیا۔ اُسی طرف کو بھاگ نکلا بھیم سین اور ساتکی جی دوڑے ہوئے گئے۔ فوج کو پھر بچا کر کے کرپا چارج سے ٹکر لی۔ دھرشٹ دمن نے اسوتھاماں پر حملہ کیا۔ خوب خون کا دریا بہا۔ پانڈوؤں کا لشکر گھبرا اُٹھا۔ بھاگنے کی نوبت آئی ہی تھی۔ کہ ساتکی جی راجہ جدھشٹر کو لئے ہوئے اسوتھاماں کے سامنے آئے۔ اسوتھاماں جی نے ایسے تیر برسائے۔ کہ ساون بھادوں کی جھڑی گرد ہو گئی۔ راجہ جدھشٹر بولے کہ اے برہمن دیوتا۔ تم نہ الفت کے خیال سے مصروف کارزار ہو۔ نہ کسی کے فائدہ اور نقصان پر نظر ہے۔ کچھ غرض ہے۔ تو۔ صرف یہ۔ کہ جس طرح بنے مجھ مارئیے۔ لیکن یاد رکھیئے۔ میں آپ کے ہاتھ چڑھنے والا نہیں۔ آپ کے لئے وید پڑھنا اور دان دینا لکھا ہے کھشتری دھرم کا آپ کو وقوف کہاں۔ آپ درونا چارج جی کے بیٹے ہیں۔ تو ہوا کریں۔ میں بھی انہیں کا چیلہ ہوں آپ کو میرے پنجے سے چھٹکارا محال ہو گا۔ آپ کو بھی سورگ میں روانہ کروں اور آپ کی آنکھوں کے سامنے کوروؤں کو ایسی جگہ ماروں۔ کہ یہاں پانی نہ ملے۔

اسوتھاماں نے راجہ جدھشٹر کی تقریر بے پرواہی سے سُنی۔ زبان سے کچھ بھی نہ کہا۔ ہاں تیر ہی برساتے رہے۔ راجہ جدھشٹر ادھر سے گزر کر سواروں پر ٹوٹ پڑے۔ وہاں سے بڑھ کر کرن پر حملہ کیا۔ کرن اور جدھشٹر دونو نے تیروں کا مینہ برسانا شروع کیا۔ جدھشٹر زخموں سے پریشان ہو گیا۔ قدم نہ ٹکے۔ موقعہ بچا کر دوسری طرف چلدیا۔ ارجن کی تھوڑی دیر سے راجہ جدھشٹر پر نظر نہ پڑی تھی۔ اس لئے اس کے کہنے پر سری کرشن جی اس کا رتھ وہاں بڑھا کر لے گئے۔ جہاں راجہ جدھشٹر عالم پریشانی میں تھا

ارجن کو دیکھتے ہی بولے کہ

بھائی۔ فوج کرن کے ہاتھ سے مر رہی ہے۔ بھیم سین کو تنہا چھوڑ کر کھسک آنا کرن کی عقلمندی تھی۔ تم نے دویت بن میں عہد کیا تھا۔ کہ کرن کو ماروں گا وہ عہد کہاں گیا۔ اگر قبل سے مجھے معلوم ہوتا۔ کہ زبانی جمع خرچ ہے۔ تو میں تم پر بھروسہ ہی کیوں کرتا۔ تم نے میرے لئے ناحق تیرہ برس مصیبتیں جھیلیں۔ تم نے اپنے پیدا ہونے کے وقت کی آکاش بانی کو بھی جھوٹا کیا۔ معلوم ہو گیا۔ کہ تم کرن سے جھجکتے ہو۔ بہتر ہے۔ کہ تم رتھ ہانکو۔ سری کرشن جی کرن سے مقابلہ کریں جب ایسا کچا لا پن ہے۔ تو پھر گانڈیو دھنش کی مٹی خراب کرنے سے کیا فائدہ۔ لاؤ میں کسی اور بہادر کو دے دوں۔ ہنومان جی کی دھجا بھی تمہارے رتھ پر بیکار ہے۔

ارجن کی آنکھیں یہ تقریر سنتے ہی سرخ ہو گئیں۔ مطلق ضبط نہ ہوا۔ فوراً تلوار کھینچکر لپکا۔ مگر سری کرشن جی نے پکڑ کر کہا۔ کہ

یہ بے ادبی کیا معنی۔ وہ دیکھو۔ بھیم سین نے دشمنوں کے قدم اکھاڑ دیئے تم جوش خون سے راجہ جدھشٹر کو دیکھنے آئے تھے۔ یا ان پر تلوار توڑنے۔ بڑے بھائی کی خدمت میں ایسی گستاخی۔ ان کو اس وقت سخت تکلیف اٹھانی پڑی ہی اس لئے ہوش ٹھکانے نہیں۔ تمہیں سخت سست اسواسطے کہتے ہیں۔ کہ جرأت میں آئے۔ اور جوش میں آکر دشمنوں کے دھرّے اڑاؤ۔

ارجن۔ لیجئے یہ گانڈیو دھنش رکھا ہے۔ جس کا جی چاہے۔ لے لے۔ راجہ جدھشٹر بڑے بھائی ہیں تو ہوا کریں۔ میں لاکھ تیر برداشت کرونگا۔ مگر ایسے الفاظ سننے کی طاقت نہیں۔ میرے دل پر سخت چوٹ لگی ہے۔ میں راجہ جدھشٹر کو ضرور ماروں گا۔ زبان سے جو کہا سو کہا

سری کرشن جی۔ تم اتنے عقلمند ہو کر موقع اور محل کو نہیں دیکھتے۔ مناسب اور نامناسب جائز اور ناجائز بات کا لحاظ نہیں۔ راجہ جدھشٹر ایسے دھرماتما بھائی پر تلوار اٹھانا اس سے بڑھ کر حماقت اور کیا ہوگی۔ راجہ جدھشٹر نے جو کہا ٹھیک کہا۔ بیشک تمکو کرن کے مارنے کی قدرت ہے مگر تم اس کو نہ مار سکے۔ راجہ جدھشٹر میں

تمام نیک اوصاف موجود ہیں۔ ان سے جو گستاخی کرے۔ میں اسے اچھا نہیں سمجھتا
ارجن۔ گانڈیو دھنش میں اور کسی کو دیدوں۔ ایسا کہنے والا اسی قابل ہے کہ
اس کا سر اڑا دیا جائے۔ میرا شروع سے عہد ہے۔ ایسے شخص کو فوراً قتل کر دونگا
چنانچہ عہد پورا کرنے کے لئے مروت و لحاظ کی ضرورت نہیں۔
سری کرشن جی۔ زبان کا گھاؤ تلوار کے زخم سے زیادہ ہوتا ہے۔ معزز و با عظمت
لوگوں کی شان میں ایک ناشائستہ لفظ کہدینا بھی ان کو مار ڈالنے کے برابر ہے پس
جو چاہو کہہ لو۔ مگر تلوار میان میں رکھو۔

ارجن راجہ جدھشٹر سے بولا کہ آپ تو کوس بھر جان چھپاتے پھرتے تھے
پھر مجھ پر طعنہ زنی کس منہ سے کی۔ بھیم سین جی اگر مجھے برا بھلا کہتے۔ تو بات
بجا تھی۔ انہوں نے دشمنوں کو ناک دم کر دیا۔ لاشوں کے ہر جگہ ڈھیر ہی ڈھیر
لگا دیئے۔ جب بڑے بڑے سورما کوروں کے۔ تو ہاتھی گھوڑوں کی قضا آگئی۔ میں
نے اپنے قوت بازو سے کوروں کی آدھی فوج قتل کی ہے۔ جس گانڈیو دھنش
سے میدان جنگ خون سے رنگ دیا وہ مجھ سے اور کسی کو دلوایا جائے۔
کیا کہوں۔ کہتے ہوئے زبان کیوں نہ کٹ گئی۔ آپ کو لڑائی ہی کی تمیز کیا۔ وید
اور بعید جانیں یا اوم اوم سوآہا۔ مجھ کو دیکھئے۔ کہ کتنے راجسو جگیہ کرا دیئے۔
کتنے زبردست راجوں مہاراجوں کو مطیع و فرمانبردار کیا۔ عمر بھر آپ کے لئے
مصیبتیں اٹھائیں۔ اور پھر بھی آپ یوں نشتر چبھوتے ہیں۔ خود شرم نہیں۔ دوسروں
کو طعنہ زنی کرنے میں مردمی دکھلاتے ہیں۔

اتنا کہہ کر ارجن نے پھر میان سے تلوار کھینچ لی۔ سری کرشن جی نے ہاتھ
پکڑ کر کہا کہ

آج تمہیں کیا ہو گیا ہے۔ کہیں بھنگ تو نہیں پی گئے۔
ارجن تمہیں کیا ہو گیا ہے۔ کہیں بولا سا تو نہیں پا گئے۔
ارجن نے ہاتھ چھوڑا کر کہا کہ

کہ ہائے اب میری زندگی بیکار ہے۔ میں اسی تلوار سے اپنی گردن
کاٹ کر کلیجہ ٹھنڈا کر دوں گا۔ افسوس بڑے بھائی کی شان میں ایسی گستاخی

سری کرشن جی۔ خواہ تم اپنی گردن کاٹو یا راجہ جدھشٹر کو مار دو۔ دونوں حالت میں نرک رکھا ہوا ہے۔ تم نے جو کہہ لیا۔ اس کا کچھ خیال نہ کرو۔ راجہ جدھشٹر سے اپنی شجاعت کا اظہار کرو۔ تو سارا پاپ دور ہو جائے گا۔

ارجن راجہ جدھشٹر سے مخاطب ہو کر بولا۔ کہ جناب میں وہ ہوں۔ جس کے مقابلے کی مہادیو جی کے سوا اور کسی میں طاقت نہیں۔ بھیشم پتامہ اور درونا چارج ایسے ایسے بہادروں کو مارنا میرا ہی کام تھا۔ جیاردتھ ایسے سورمیروں کے گھروں کو میں نے ہی ماتم خانہ بنایا۔ گیارہ چھوہنیاں میری ہی قوت بازو سے خاک میں مل گئیں۔ دنیا ادھر کی ادھر ہو جائے۔ میں کرن کو خاک پر سلاؤں گا۔ میرے سوائے اور کسی میں دم نہیں

ارجن اپنی تعریف کرکے بھی نادم ہوا۔ اور مارے غیرت کے جدھشٹر کے پاؤں پر گر پڑا۔ گستاخیوں کی معافی مانگی۔

راجہ جدھشٹر بولے کہ

بھائی۔ میں بہت شرمندہ ہوں۔ میں نے تمہیں سخت سست کہا۔ بڑی غلطی کی۔ میں حد درجے کا جاہل۔ بیوقوف۔ کاہل۔ ڈرپوک اور ہیز ہوں۔ کیا خوب ہو۔ کہ میرا سر قلم کر دو۔ مجھ ایسے نالائق کو تو صحرا نوردی ہی زیبا ہے۔ لو میں بن کو جاتا ہوں۔ راج پاٹ سب تمہارا

یہ کہکر راجہ جدھشٹر ہتھیار ڈال کر بن کو چلنے لگے۔ سری کرشن جی نے روکا اور کہا کہ

عقلمند لوگ فضولیات پر خاک ڈالتے ہیں۔ بڑوں کی بزرگی یہی ہے کہ چھوٹوں کو معاف کریں۔ چھوٹوں کی سعادت اسی میں ہے کہ بڑے مار بھی لیں۔ تو اُف نہ کریں۔ آپ اطمینان رکھیئے۔ کہ کرن کی موت قریب آگئی۔ جہاں وقت برابر آیا۔ وہیں گانڈیو دھنش نے ٹیٹوا لیا۔

ارجن نے راجہ جدھشٹر کو آمادہ صحرا دیکھا۔ تو آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور دوڑ قدم پکڑ لئے۔ اور ہاتھ جوڑ کر بولا کہ

قصور معاف ہو۔ چھوٹوں سے خطا ہو ہی جاتی ہے۔ آپ بزرگ ہیں

درگذر فرماویں۔

راجہ جدھشٹر نے سینے سے لگا کر کہا۔ کہ میں نے جو کچھ کہا پریشانی کی حالت میں تھا۔ کچھ بدنیتی نہ تھی۔ بلکہ منظور تھا۔ کہ تمہارا جوش بڑھے۔ اور کرن کا کام تمام ہو

ارجن۔ تو اچھا اب تو کوئی حرف شکایت نہیں۔ اجازت دیجیے کہ گانڈیو دھنش ہاتھ میں لوں۔ اور دعا دیجیے۔ کہ کرن کو مار کر پرتگیا پوری کروں۔

راجہ جدھشٹر نے پیٹھ پر ہاتھ پھیر کر اجازت دی۔ رتھ پر سوار کیا۔ اور کہا کہ

ہاں ارجن آج دیکھوں گا۔ کہ گانڈیو دھنش میں کیا کمالات ہے؟

ارجن۔ جب تک کرن کو نہ مارونگا۔ زرہ بکتر نہ اتاروں گا۔ اور نہ آپ کو صورت ہی دکھاؤں گا۔

# ادھیائے (۱۵)

# کرن کے مارنے کے عزم سے ارجن کی میدان جنگ میں روانگی

کرشن جی نے رتھ دوڑایا۔ گھوڑے آندھی کی طرح چلے۔ کورؤوں کی فوج کانپ اٹھی۔ ہر ایک دل میں یہی بولا۔ کہ

آج کرن کا بچنا محال ہے۔ ارجن جس وقت راجہ جدھشٹر رخصت ہو کر چلا۔ طرح طرح کے نیک شگون ہوئے۔ گوشت خوار پرندے رتھ کے آگے اڑے چلے جاتے تھے۔ کرشن جی نے فرمایا کہ

اے ارجن۔ تمہاری ٹکر کا کوئی بہادر روئے زمین پر نہیں۔ اس پر لطف یہ کہ وہ گانڈیو دھنش تمہارے قبضے میں ہے۔ جو ابتدائے آفرنیش میں برہما جی نے پیدا کیا۔ کرن کے برابر بھی کوئی سورما نہیں۔ اس کی سی

شستر دیا جانے والا چراغ لے کر ڈھونڈو۔ تو بھی نہ ملے۔ ایشور چاہیگا۔ تو آج تمہارے ہاتھ سے کرن کی جان جائے گی۔ اور جدھشٹر کا دنیا میں جش ہوگا لڑائی کے سترہ دن ہو چکے۔ اب زیادہ طوالت فضول ہے۔ راجہ جدھشٹر رنج میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ میں رتھ کرن کی طرف لئے چلتا ہوں۔ سنبھل جاؤ۔ رتھ آگے بڑھا۔ کرن نے تیر مارنے شروع کئے۔ نکل کے تیروں نے کرت برما کو زخمی کیا۔ دھرشٹ دمن کے تیر کرن کی زرہ توڑ گئے۔ بھیم سین دوشاسن کے ہاتھ سے مجروح ہوا۔ آتموجا نے کرن کے فرزند سکھین کی جان لے لی۔ کرن نے آتموجا کے گھوڑوں کو مار علم لشکر توڑ ڈالا۔ آتموجا نے کرن کو زخمی کر کے سکھنڈی کے رتھ پر سوار ہو کر کرپا چارج کو جا گھیرا۔ استوتھاماں نے دونوں کو ہٹا دیا۔ بھیم سین پر کوروؤں کا لشکر ٹوٹ پڑا۔ بھیم سین نے دریودھن سے مقابلہ کر کے بہت سے راجے قتل کئے۔ اور حملہ آوروں کو مار بھگایا۔ اسوقت ہر طرف ایسی گھمسان لڑائی ہو رہی تھی۔ کہ بھیم کو اپنی اور کوروؤں کی فوج نہ پہچان نہ پڑتی تھی۔ سارتھی سے کہا کہ

راجہ جدھشٹر کہاں ہیں۔ یہاں ہوں۔ وہاں مجھے لے چلو۔ اور بتاؤ کہ ہتھیاروں کی کیفیت کیا ہے۔ بشوکنا سارتھی نے عرض کی۔

مارگن بان ساٹھ ہزار۔ شورو ایہا دن دس ہزار۔ ناراین بان دو ہزار پردرت شام ۳ ہزار۔ مدگر تومر و بجر وغیرہ بہت کافی ہیں۔

بھیم سین۔ اسوقت ارجن آجاتا تو میں سارے دشمنوں کو مار ڈالتا۔ ایک جیتا نہ بچتا۔

سارتھی۔ وہ سامنے دشمنوں کو مارتے ہوئے ارجن ہی آرہے ہیں۔ ہاتھیوں کی چیخ سنئے۔ ہنومان جی کی گرج غنیموں کے پتے پھاڑ رہی ہے۔ دیودت اور پنچ جنیہ کی آواز سے کوروؤں کے کلیجے ہلے جاتے ہیں۔ سری کرشن جی کا چکر ہاتھیوں کے سر کاٹتا ہوا بادل سے چھانٹ رہا ہے۔ اسوقت سری کرشن جی کا سروپ ایسا موہنی ہے۔ کہ دل لوٹ ہوا جاتا ہے۔ سر پہ جڑاؤ مکٹ گلے میں بیجنتی مالا کی زینت کا کیا کہنا۔ یہی معلوم ہوتا ہے۔ کہ راجہ اندر را اچھی

کا قلع قمع کر رہے ہیں۔ ذرا دیر میں ارجن جی چار سو ہاتھی اور تین سو سارتھی مار چکے۔ ذرا دیر میں دیکھئے۔ اور کیا ہوتا ہے:-

# ادھیائے (۱۹)

# بھیم سین کی فتح عظیم۔ دوشاسن کا قتل
# کوروؤں کی شکستِ فاش

بھیم سین سارتھی سے باتیں کر ہی رہا تھا۔ کہ ارجن دشمنوں کو مارتا ہوا بجلی کی طرح کڑکتا ہوا پہنچ گیا۔ جہاں بھیم سین مست ہاتھی طرح جھومتا ہوا فوج کے درمیان اڑا ہوا تھا۔ ارجن نے پہنچ کر ہزاروں رتھ سوار اور فیل نشان بہادر قتل کر ڈالے۔ بھیم سین نے ذرا سی دیر میں ایک لاکھ سپاہی دس ہزار ہاتھی اور پانچ ہزار گھوڑے مار کر دریائے خون کا سیلاب دکھا دیا۔ دریودھن گھبرا اٹھا۔ ایک ایک سے ہاتھ جوڑتا پھرا۔ کہ بھائیو جیسے بنے جاؤ۔ بھیم سین کو مارو۔ اس نے ساری فوج کاٹ ڈالی۔ بہت سے راجے دوڑ پڑے۔ بھیم سین کے گھوڑوں اور سارتھی کو زخمی کر ڈالا شکنی نے بھیم سین کے بائیں بازو پر برچھی ماری۔ کوروؤں نے خوب تیر برسائے۔ بھیم سین نے سب کے گھوڑے اور سارتھی قتل اور مجروح کئے۔ شکنی کو ایسا تیر مارا۔ کہ وہ بیہوش ہو کر گر پڑا۔ دریودھن نے جلدی سے اٹھوا کر دور پہنچا دیا۔ ورنہ جان بچنے کی کوئی امید نہ تھی۔ شکنی کی یہ حالت دیکھ کر کوروؤں کی فوج جان لے بھاگی۔ کرن نے بھیم سین کا زور توڑا۔ اور پانچال والوں کو خاک پر سُلاتا ارجن کی طرف چلا۔ بہت سے پانڈو بہادر اجل ہوئے۔ اُدھر ارجن بھی مارتا ہوا چلا آتا تھا۔ اچھے اچھے رتھی اور مہارتھی کو نذیو دھنش نے راہی عدم کر دیئے۔ کرن جما رہا۔ لیکن فوج رہ کے نہ رکی۔ ارجن کے

دف سے سب کے حواس باختہ تھے۔ راجہ پانچال کے بیٹے کرن کے ہاتھ سے قتل ہوئے۔ سانکی زخمی اور بیشوک قتل ہوا۔ کرن نے سانکی پر بھالا چلایا۔ سکنت نے تیروں سے بیکار کر دیا۔ چوٹ آنے نہ دی۔ اسی عرصے میں دوشاسن نے بھیم سین پر حملہ کیا۔ بھیم سین کو کئی زخم لگے۔ سارتھی اور گھوڑوں کو چوٹیں آئیں۔ بھیم سین نے جوش غضب سے ایک گرز اس زور سے سر پر مارا۔ کہ کھوپڑی پھٹ گئی۔ خون اُبل پڑا۔ اور دوسرا گرز رسید کیا۔ تو چاروں شانے چت زمین پہ آ رہا۔ بھیم سین بڑے زور سے نعرہ مار کر چھاتی پر چڑھ بیٹھا۔ اور اسنو تھاماں کرپا چارج اور دریودھن سے مخاطب ہو کر بولا کہ

میں اس کا خون پی کر اس وقت کی پرتگیا پوری کرتا ہوں۔ جب اس نالائق دوشاسن نے مہارانی دروپدی پر بھری سبھا میں زیادتیاں کی تھیں جس میں دم ہو آ کے بچائے۔ یہ کہکر اس نے چلو بھر کے گرم گرم خون پیا۔ جو دوشاسن کے سر سے بہ رہا تھا۔ بھیم سین خون پیتا جاتا تھا۔ اور چٹخارے بھر کر کہتا تھا کہ

کیا لذیذ خون ہے۔ آہا دودھ امرت میں بھی یہ مزہ نہیں۔

خون پی کر بھیم دوشاسن سے بولا کہ

کیوں دیکھا۔ پرتگیا پوری کی۔ کہ نہیں۔ کرتوت کا کیسا مزہ چکھایا؟

دوشاسن کراہتا ہوا بولا کہ

ہونہار ٹلتی نہیں۔ دریودھن کے کہنے سے میں نے ضرور ادھرم کیا تھا ابھی تو تم نے خون پیا ہے۔ تھوڑی دیر میں کتے اور گیدڑ اور چیلیں نوچ نوچ کر کھائیں گے۔ افسوس کہ اسنوتھاماں کرن و دریودھن سامنے کھڑے ہیں۔ کوئی پرسان حال نہیں۔ اب تمہارے اختیار میں ہوں۔ کشتریوں کا دھرم تباہ ہو چکا۔ چاہے تم لہو پیو۔ چاہے کتے ہڈیاں چبائیں۔

بھیم سین کا چہرہ سرخ ہو رہا تھا اس نے بازو توڑ کر زور سے منہ پر مارا اور گلا کاٹ کر چلو میں خون پی کر قہقہہ لگاتا ہوا بولا

واہ واہ کس مزہ کی چیز ہے۔ ہزار شربت اس پر قربان

اسوقت بھیم سین اس طرح خون پی رہا تھا جس طرح کوئی پیاسا ٹھنڈا ٹھنڈا پانی پی کر خوش ہوتا ہے۔
بھیم سین کو خون پیتے اور قہقہہ لگاتے دیکھ کر کوروؤں کی روح فنا ہوگئی اہل لشکر کانپتے تھرتھراتے بھاگے۔ دریودھن وغیرہ کے ہاتھوں سے ہتھیار چھوٹ پڑے۔ بھیم سین کی صورت سے سب کو ڈر معلوم ہوتا تھا۔ ادھر بھیم سین دوشاسن کا خون پی کر کرن کی طرف لپکا۔ ادھر یودھامنو نے چترسین کو زخمی کر کے شکست دی۔ بھیم سین کرن کے سامنے پہنچا۔ تو سارے کپڑے خون سے رنگے ہوئے تھے۔ کرن سے بولا۔ کہ او بس کی گانٹھ۔ دیکھ بھیم سین کی پرتگیا پوری ہوگئی دوشاسن کے خون نے خوب مزہ دیا۔
اب تجھ کو بھی اسی طرح مار کر کپڑے رنگوں گا۔ سارا بس تیرا ہی بویا ہوا ہے۔ ہوشیار رہنا
بھیم سین نے بہت کچھ صلواتیں سنائیں۔ مگر دریودھن اور کرن بالکل چپ سادھے کھڑے رہے۔ بھیم سین وہاں سے گرجتا ہوا ارجن کے پاس آیا۔ سب لوگ وضع کو دیکھ کر ہنسے۔ اور کہا مبارک ہو۔
بھیم سین بولا۔ ابھی کیا مبارک دیتے ہو۔ جس وقت دریودھن کی ران توڑ کر پرتگیا پوری کروں۔ اس وقت منہ میٹھا کرانا۔

## ادھیائے (۱۷)

## ارجن کے ہاتھ سے کرن کے فرزند برکھ سین کا قتل ارجن اور کرن کا سامنا۔ استھاماں کی دریودھن کو صلح کی فہمائش۔ دریودھن کا انکار

بھیم سین وہی خون سے رنگی ہوئی پوشاک۔ پہنے پتھر کرن کی طرف ساکی حرف بڑا بھگتی کو جی پاسی۔ ونڈ وہار۔ دھر دھر دغیرہ دریودھن کے دس بھائی دوشاسن کا بدلہ لینے کو بھیم سین کے گرد ہوئے۔ بھیم سین نے سب کو دم قتل کر دیا۔ بھیم سین کی خوفناک شکل سے ساری فوج کانپ رہی تھی۔ کرن پر بھی ایسی ہیبت طاری تھی۔ کہ تصویر کی طرح حرکت نہ ہوتی تھی۔ شل نے یہ کیفیت دیکھی۔ تو کہا۔

ہیں! راجہ کرن یہ کیا؟ اتنا خوف۔ تم ایسے بہادر ایسے سوربیر۔ تمہیں کس بات کا ڈر۔ میں کمک دینے کو تیار ہوں۔ استوتھاماں: کرپاچارج۔ دریودھن مدد نے وقت جان تک دریغ نہ کریں گے۔ سنبھلو۔ ہوشیار ہو جائیے۔ بھیم سین چلا آرہا ہے۔ تم دریودھن کے جانثار ہو۔ اس نے بہتری کا سرچشمہ تمہیں کو بنایا ہے۔ ہتھیار اٹھاؤ اور بھیم سین کو زمین پر گراؤ۔

کرن نے حسرت بھری نظر سے بھیم سین کو دیکھ کر ہتھیار سنبھالے۔ برکھ سین فرزند کرن نے نکل کا قافیہ تنگ کیا۔ نکل کے گھوڑوں اور سارتھی کی جان پہ گزری نکل سنبھلا۔ تو برکھ سین کے ہوش اڑا دیئے۔ مگر برکھ سین کا پلہ بھاری رہا۔ نکل کو اس نے ناکوں چنے چبوائے۔ جدھشٹر کے اشارے سے ارجن کرن کی طرف سے گزرا اور یہ کہتا ہوا نکل کی مدد کو پہنچا۔ کہ

کرن ذرا صبر کرنا۔ برکھ سین کو ماروں۔ پھر تجھ سے نمٹوں۔

برکھ سین نکل کو چھوڑ کر ارجن کی طرف آیا۔ تھوڑی دیر اچھا مقابلہ رہا۔ مگر ارجن کے تیر خون بہا کے رہے۔ بیٹے کو مرتے دیکھ کر کرن کی آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا۔ ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے۔ غشی طاری ہوگئی۔ ارجن جب تک کرن تک پہنچے۔ کرن کو ہوش آگیا۔ اور دھنش بان لئے سامنے آگیا۔

اسوقت عجب عالم تھا۔ تمام دیوتا اور دانو محو تماشہ تھے۔ دیوتا کہتے تھے۔ کہ ارجن کی فتح ہوگی۔ دیتوں کا قول تھا۔ کہ کرن جیتیگا۔ دیوتا سری کرشن جی ترلوکی ناتھ اور ارجن کے نردوپ پہ پھول برسانے لگے۔

کرن راجہ شل سے بولا کہ

لڑتا ہوں۔ مگر یہ تو بتاؤ۔ اگر میں کام آیا۔ تو تم سے کیا امید رکھوں۔ لگی

راجہ شل - اگر ایشور نہ کرے - تمہارے دشمنوں کی جان گئی - تو میں سری کرشن اور ارجن دونوں کو خاک و خون میں لٹا دوں گا۔

ادھر ارجن نے بھی سری کرشن جی سے ایسا ہی سوال کیا۔ جس کے جواب میں سری کرشن نے فرمایا کہ

تم کو مارنے والا پیدا ہی نہیں ہوا۔ تم البتہ کرن کو مارو گے۔ بالفرض نوع دیگر ہو - تو میں اپنے ہاتھ سے کرن کو قتل کروں گا۔

باتیں ختم ہو گئیں۔ سنکھ بجنے لگے۔ دھنش سے تیروں کی بارش شروع ہوئی۔ دونوں بہادروں نے اپنی اپنی مخالف فوجوں کے ہزاروں سورمے مار ڈالے لڑائی کا رنگ دیکھ کر دریودھن اور کرن دونوں فتح سے مایوس تھے۔ استوتھاما جی نے قطعی فیصلہ ہی کر لیا۔ کہ ارجن کرن کو مارے گا۔ انہوں نے دریودھن سے کہا۔

اب بھی کچھ نہیں گیا۔ دُور اندیشی یہی ہے۔ کہ پانڈوؤں سے ملاپ کر لو۔ تمام نامور بہادر دنیا سے رخصت ہو گئے ہیں۔ صرف چار پانچ باقی رہ گئے ہیں۔ تم راضی ہو۔ تو میں صلح کرا دوں۔ راجہ جدھشٹر کو کبھی خونریزی پسند نہیں۔ سری کرشن جی پہلے ہی صلح کے خواہاں ہیں۔ ارجن اتفاق پسند کرتا ہے۔ نکل سہدیو اور بھیم سین بھی میرے کہنے کو کبھی نا ٹالیں گے۔ اگر وہ لوگ عذر کریں۔ تو میرا ذمہ۔ صرف تمہاری رضامندی کی دیر ہے۔ اگر میرے کہنے پر عمل کرو۔ تو آدھا راج بانٹ دو۔ تاکہ سارا جھنجھٹ دُور ہو جائے۔ تم شروع سے غلطی میں پڑے ہو۔ کسی کا سمجھانا نہ مانا۔ کرن تمہارا دوست ہے۔ تم اسے جان و دل سے زیادہ عزیز رکھتے ہو۔ جس وقت اسکی بھی جان چلی جائے گی۔ تب تمہیں اپنی زندگی حرام معلوم ہو گی۔ اور عمر بھر پچھتاؤ گے

دریودھن۔ آپ کا فرمانا بہت درست ہے۔ مگر وہ نظارہ نہیں بھولتا۔ جو بھیم سین نے دوشاسن کا چلوؤں خون پیا۔ ارجن اور کرن سے بالشنوں بیر ہے کبھی میل جول نہیں ہو سکتا۔ اگر میں آپ کا کہنا مان بھی جاتا۔ تو پانڈو کبھی مجھ سے صاف نہ ہوں گے۔ کرن ایسی باتیں سنیگا۔ تو اس کا دل ادچھا ہو جائیگا

اس وقت موقع یہ ہے کہ ہم اس کا حوصلہ ڑھائیں۔ بڑھا دے دیں۔ فتح کا ڈنکا سنائی دے۔

# اُدھیائے (۱۸)

# کرن اور ارجن کی جنگ آزمائی۔ اسورسین ناگ کا ارجن کے ہاتھ سے خاتمہ

ارجن اور کرن سے لڑائی چھڑ گئی۔ دونوں زخمی ہو گئے۔ ارجن نے اگن بان سے چاروں طرف آگ برسا دی۔ کوروؤں کا لشکر بھاڑ کے چنوں کی طرح بھننے لگا۔ کرن نے برن استر سے آگ گل کر کے منتر پڑھ کر ایسا تیر چلایا کہ گھنگھور گھٹائیں چھا گئیں۔ موسلا دھار پانی برسنے لگا ارجن کے استر نے بادل پھاڑ دیئے۔ بارش بند کر دی۔ اور فوراً ہی گانڈیو دھنش سے اِندر کے بجر کے ساتھ ہی ہزاروں بان نکل پڑے۔ کرن کا بدن زخموں سے چور چور تھا۔ اس نے پرسرام کے عطا کردہ بھارگو استر سے جواب دیا۔ پانچال کے اچھے اچھے شجاع و دلیر بہادرانِ لشکر مجروح ہوئے۔ ہزارہا ہاتھی گھوڑے مر گئے۔ سینکڑوں رتھوں پر سواروں کا نام و نشان نہ تھا۔ کوروؤں کی فوج نے آثار فتح دیکھ نقارۂ ظفر بجایا۔ سری کرشن اور ارجن کے رُخ ڈھیلے دیکھ کر بھیم سین تیز تیز چل کر آیا۔ اور کہا کہ۔

آنکھیں بند کر کے لڑ رہے ہو۔ کون استر کرن کے مقابلے میں کارگر نہیں ہوتا۔ کیا وہ دن یاد نہیں۔ جب کرن کے اشارے اور دریودھن کے حکم سے دوشاسن نے مہارانی دروپدی کی عزت اُتارنی چاہی تھی۔ جوئے میں اسی وات سے بے ایمانی ہوئی۔ آج تک جو تکلیفیں ہم نے برداشت کیں۔ اس کا بانی مبانی یہی کم بخت ہے۔ کرن سامنے آگیا۔ فکار رزدپر ہے۔ اب لیت و

اوتعل کی وجہ بین میکھ کا باعث؟
سری کرشن جی نے بھی ارجن کو سکایا۔ سر کاٹ لینے کی تحریک کی۔ اور ہمت دلائی۔ جس پر اُس نے گانڈیو دھنش چڑھا کر زہر میں بجھے ہوئے تیر سر کئے مگر کرن پر کوئی وار کارگر نہ ہوا۔ ارجن کا جوش اُبھر آیا تھا۔ اس نے چکر اور پرس سے متواتر حملے کئے۔ ان حملوں میں کرن کے محافظ لشکر اور فوج کمک کا بہت کچھ نقصان ہوا۔ کرن نے بھی اس کے جواب میں پانڈوؤں کے لشکر کو مارنے مارنے آتو کر دیا۔ سری کرشن جی نے پھر ارجن کو اُبھارا۔ سودرشن چکر چلانے کی ہدایت کی۔ سدرشن چکر فوراً ارجن کے ہاتھ سے نکل کر چلا۔ اور ہر طرح شعلہ زنی کرنا شروع کی۔ کوروؤں کا لشکر بھٹے کی طرح بھننے لگا۔ ہر زبان سے کرن کی دوہائی نکل گئی۔ جب تک ارجن آگ فرد کرنے کی فکر کرے۔ تب تک ارجن کے شستر لئے آٹھ ہزار مردان اسار شکار۔ اور کئی سو ہاتھی گھوڑے قتل کر ڈالے کرن نے اپنا استر چلایا۔ جس سے آگ الگ گُل ہوئی۔ اور پانڈوؤں کی فوج میں الگ تھلکہ مچگیا
یہ محاربہ خونریز تھا جس کی سیر سے دیوتا تک بمانوں پر بیٹھے ہوئے انگشت بدنداں تھے۔ اور بلا رورعایت زبان پر فریقین کی تعریف وتوصیف تھی
جس وقت ارجن تیر مارتا تھا۔ کرن کا رتھ باتیس قدم پیچھے ہٹ جاتا تھا مگر کرن کے تیر سے ارجن کا رتھ صرف تین ہی قدم پیچھے سرکتا تھا۔ تاہم سری کرشن جی کرن ہی کی ثنا وصفت میں رطب اللسان ہوتے تھے۔ ارجن حیران تھا۔ کہ سری کرشن جی کو کیا ہو گیا ہے۔ یہ بے انصافی کا خیال کیسا۔ اس طرح کی ہٹ دھرمی کا سبب کیا۔ پوچھا کہ
جناب کرن کی اُلٹی تعریف کیا معنی؟
سری کرشن جی نے فرمایا۔ تمہارے رتھ پر تین لوک کا بوجھ لئے ہوئے بیٹھا ہوں۔ اس کے علاوہ سری ہنومان جی کا رتھ پر سایہ ہے۔ ایسے رتھ کا تین قدم ہٹا دینا کرن کے سوا کسی اور کا کام نہیں۔ تم نے اگر کرن کا رتھ باتیس قدم ہٹا دیا۔ تو کون تیر مار لیا۔

ارجن اس بات پر خاموش ہوگیا۔ اتنے ہی میں کرن نے تابڑ توڑ پانچ اگن بانوں سے کرشن جی پر وار کیا۔ کرشن جی زخمی ہوئے۔ اور بان زمین کو چھید کر پھر اڑے تو ارجن کے تیروں سے دو پارہ ہوگئے۔ اگن بان زمین میں سمائے تو تکشک کی اولاد زخمی ہو کر زمین سے نکل پڑی۔ اشوسین ناگ پاتال میں محو استراحت تھا۔ تاؤ کھا کر لپکا۔ اور کرن کے ترکش میں دیکھا جائے گا۔ غرض یہ تھی۔ کہ ارجن سے عداوت کا عوض ملے۔ اشوسین وہی ناگ تھا۔ جو کھانڈو بن میں جلنے سے محفوظ رہا تھا۔ اور ہر وقت اس کے دل میں عوض لینے کی ٹھنی رہتی رہتی تھی۔

جسوقت سری کرشن جی کے جسم نازک پر زخم لگے۔ ارجن آگ بگولا ہو گیا۔ منتر پڑھ پڑھ کر ایسے تیر مارے۔ کہ کرن کو غش آگیا۔ ذرا دیر کے بعد کرن کے حواس ٹھکانے ہوئے۔ تو تیروں کی بوچھاڑ شروع کی۔ تو اسوسین تیر بنکر کرن کی چٹکی میں آگیا۔ اسوقت تمام دیوتا گھبرا اٹھے۔ آکاش میں کہرام مچگیا۔ کہ بس اب ارجن کی جان گئی۔ شل بولا کہ یہ بان بڑی عمدگی سے مارنا۔ ایسا نہ ہو۔ کہ شست نہ بندھے۔ کرن نے تیر چلایا۔ اور زور سے کہا کہ

وہ مارا۔

تیر چٹکی سے نکلا۔ تو اوج ہوا پر پہنچ کر شعلہ زن ہو گیا۔ سری کرشن جی نے رتھ زور دیا۔ تو پہیے ایسے زمین میں دھنس گئے۔ کہ گھوڑوں نے گھٹنے ٹیک دیئے۔ پھر بھی اس بان سے ارجن کا مکٹ سر سے گر پڑا۔ جو راجہ اندر نے مرحمت فرمایا تھا۔ جسم میں بھی کئی چرکے لگے۔ ارجن نے جلد ہی سے ایک دوپٹہ سر میں لپیٹ لیا۔ ناگ رو پی بان جب سر نہ اڑا سکا۔ تو کرن سے بولا کہ

میں تو اپنا کام کر چکا تھا۔ آپ ٹھیک نشانہ لگا سکے۔ اب کے دھنش کے چلے چڑھاؤ۔ تو ضرور سر کاٹ کے رہوں۔

کرن کو حیرت ہوئی۔ کہ یہ معاملہ کیا ہے۔ پوچھا تو ہے کون؟

جواب ملا۔ کہ ارجن کا جانی دشمن۔ یہی نہیں۔ بلکہ مجسم موت۔ آپ

مجھے چھوڑیں۔ تو ارجن کو جراح بھی نہیں بچا سکتے +
کرن۔ میں ارجن کو اپنے ہی قوتِ بازو سے ماروں گا۔ مجھے دوسرے کی مدد درکار نہیں۔ اس کے علاوہ جو تیر میری چٹکی سے نکل چکا۔ پھر میرے استعمال کے قابل نہیں رہتا۔ یہ ارجن کیا مال ہے۔ اگر ایسے ایسے سو ارجن اور ہوں۔ تب بھی میں اپنے ہی زور بازو سے ان کو عدم کر دوں۔ تم میرے واسطے تکلیف نہ کرو۔
ناگ کو کرن پر غصہ آیا۔ مگر خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔ اس نے فوراً ہی اپنی اصلی صورت بدلکر ارجن کی طرف رُخ کیا۔ سری کرشن جی نے پہچان لیا کہ دیکھو وہی اشومین ہے جس کی ماں کھانڈوبن میں جل کر خاک ہو گئی تھی ارجن نے دیکھتے ہی چھ تیر ایسے مارے۔ کہ اس کی کوششیں ناکامیاب رہیں۔ وہ آکاش سے زمین پر گرا۔ کرشن جی نے دونوں ہاتھوں سے رتھ اٹھا لیا۔ گھوڑے ہنہناتے اُٹھ کھڑے ہوئے۔ ہر طرف سے شور تحسین بلند ہوا۔ فتح کے ڈنکے بجنے لگے +

# ادھیائے (۱۹)

# محاربہ خونریز معرکہ حشر انگیز ارجن کے ہاتھ سے کرن کا قتل

کرن نے اسوقت ارجن کو تیروں سے چھپا لیا۔ ارجن نے بھی کرن کا جسم چھید کے خون کے فوارے چھوڑا دیئے۔ کرن کا بدن لہو لہان تو ہوا۔ مگر اسکی آتش حرارت اور تیز ہوگئی۔ سری کرشن جی پر ایسے ایسے وار کئے۔ کہ جسم اقدس میں تیر چبھ گئے۔ ارجن کو تاب کہاں تھی۔ کہ وہ کرشن جی کی تکلیف کا متحمل نہ تھا۔ فوراً ہی مکٹ اور کنڈل کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے زرہ بھی بے کار کر دی کرن کا جسم یوں ہی خستہ ہو رہا تھا۔ اس پر ارجن کے سولہ تیر اس زور سے

سینے پر بیٹھے۔ کہ بدن سنسنا گیا۔ آنکھوں کی پتلیاں پھر گئیں۔ ارجن چاہتا تو ایک آدھ نشانے میں خاتمہ کر دیتا۔ مگر نہیں۔ اس نے حریف کی عالم غشی میں خونریزی مناسب نہ سمجھی۔ راجہ شل منہ پر چھینٹے دے کر کرن کو ہوش میں لایا کرن اٹھا تو تیروں کی آندھی چلنے لگی۔ برابر کی مار ہو رہی تھی۔ کہ برہمن کے سراپ نے کرن کے رتھ کے پہیے زمین میں گاڑ دیئے۔ گھوڑے لاکھ زور لگاتے ہیں۔ مگر رتھ کو جنبش نہیں ہوتی۔ دوسرے سراپ نے پرسرام کا عطا کردہ استر چلانے سے باز رکھا۔ اسے یاد ہی نہ رہی۔ کہ یہ استر اس کے پاس ہے۔

کرن اسوقت زخموں سے پریشان اور زندگی سے مایوس ہو کر بولا کہ میں تو سمجھتا تھا۔ کہ دھرم دھرماتماؤں کا معین و مددگار رہتا ہے مگر افسوس۔ کہ میرا خیال غلط نکلا میرے عمر بھر کے دھرم اسوقت کچھ کام نہیں کرتے ایسے دھرم کرم پر لعنت۔ اس سے تو ادھرم ہی ہزار درجہ اچھا تھا۔ اسی طرح دھرم کو بہت کچھ برا بھلا کہہ کر کچھ مایوسی اور کچھ غصے کی حالت میں برہم استر سے وار کیا۔ ارجن نے انسا منتر سے اس کی طاقت زائل کی۔ پھر جو تیر مارے انہیں کرن نے پاس نہ پھٹکنے دیا۔

ارجن نے منتر پڑھ پڑھ کر برہم استر کا وار کیا۔ دیوتاؤں کے دیئے ہوئے شستر چلائے۔ مگر کرن کسی کی زد پر نہ آیا۔ سارے وار خالی ہوئے۔ اتنے ہی میں رتھ کے پہیئے زمین میں گڑ گئے۔ راجہ شل کو معذور دیکھ کر وہ رتھ سے کودا۔ سورج بھگوان کا تصور کر کے منتر پڑھ کر رتھ کو ابھارا۔ تو زمین چار انگل اٹھ گئی۔ مگر پہیئے نہ نکلنے تھے نہ نکلے۔ کرن کے بے اختیار آنسو نکل آئے گھبرا کر ارجن سے بولا کہ

تم بہادر ہو۔ بہادری تمہارے نام سے زندہ ہے۔ جو سورما ہیں۔ وہ پناہ گیر نہتے اور کھلے بالوں پر ہتھیار نہیں اٹھاتے تم تو دھرم کے اوتار ہو۔ پس اسوقت گانڈیو دھنش ہاتھ سے نہ چھوڑئیے جب تک میں زمین سے پہیئے نہ نکال لوں۔ بہادروں کو دھرم کا خیال ضروری رکھنا چاہیئے

بلا سے جان جاتے

سری کرشن جی نے جواب دیا۔ کہ کیا دھرم دھرم کی رٹ لگائے ہیں۔ تو دریودھن اور شکنی دھرم کو کیا جانیں۔ بھیم سین کو زہر دینا۔ سانپوں سے ڈسوانا دریا میں پھینکنا۔ لاکھا مندر میں پانڈوؤں کی جان لینے میں کوئی کسر نہ چھوڑی تھی۔ جوئے میں بے ایمانی کرنا۔ دروپدی کی عزت خاک میں ملانا دھرم ہی کے تو کام تھے۔ ابھمنیو کو جب چھ مہارتھیوں نے بے ایمانی سے مارا۔ اسوقت تیرا دھرم کہاں تھا۔ جب اپنے اوپر پڑی تو ہٹ دھرم دھرم کی آڑ لے کر مطلب گانٹھنا چاہتا ہے۔ ہماری بلا سے پہیہ زمین میں گڑ گیا۔ مرد ہے۔ تو اسی طرح مقابلہ کر۔

کرن اس تقریر سے جھینپ گیا۔ اور رتھ پر کھڑے ہوکر ایسے تیر مارے کہ سری کرشن اور ارجن زخمی ہوگئے۔

ارجن نے برہم استر سے وار کیا۔ کرن نے برن استر سے برہم استر کی کاٹ دبا دی۔ چاروں طرف بادل چھا گئے۔ اور ارجن غش کھا کر گر پڑا۔ کرن نے وقت فرصت دیکھ کر وقت فرصت دیکھ کر پہیوں میں زور لگانا شروع کیا۔ سری کرشن اسی عرصے میں ارجن کو ہوش میں لائے۔

اور کہا کہ

اٹھ او دویر۔ اب حریف رتھ پر قدم نہ رکھنے پائے۔

ارجن نے منتر پڑھ کر تیر سر کیا۔ نشانہ بھرپور تھا۔ کرن کا سر کٹ کر دور جا پڑا مگر دھڑ زمین پر نہ گرا۔ اور ایک نور سے جسم سے نکلکر سورج میں جا ملا۔ سب لوگ حیران ہوگئے۔ کہ یہ معاملہ کیا ہے۔ تھوڑی دیر میں ارجن کے ایک تیر نے دھڑ کو بھی زمین پر لٹا دیا۔ اور پانڈوؤں کے لشکر میں خوشی چھا گئی۔ سری کرشن اور ارجن کے سنکھ کی آوازیں آکاش میں گونجنے لگیں۔ زمین سے خود بخود پہیہ نکل آیا جس نے رتھ کو بھگا دیا۔ اور دریودھن وغیرہ سر پیٹنے لگے۔ سارے لشکر ماتم چھا گیا۔ پانڈو اور کورو کرن کی لاش دیکھ دیکھ کر دلیری و شجاعت کی ثنا کرتے تھے۔ دوست و دشمن سب کی آنکھیں آنسوؤں سے تر تھیں۔ اپنے سوربیر کے دنیا سے اٹھنے کا رنج عالم

تمام+

# اَدّھیائے (۳)

## دریودھن کو کرن کا صدمہ۔ راجہ دھرتراشٹر کو رنج جانکاہ۔ پانڈوؤں کے لشکر میں خوشیاں

سورج غروب ہونے ہی کو تھا۔ کہ کرن کا آفتاب زندگی گوشۂ مغرب میں چھپ گیا۔ راجہ شل نے دریودھن کو واقعہ دردناک سنایا۔ تو دریودھن پچھاڑ کھا کر زمین پر گر پڑا۔ راجہ شل نے سنبھالا۔ اور کہا۔ کہ مرنے کو تو کرن مرا۔ مگر جنگ آزمائی کے ایسے جوہر دکھائے۔ کہ دیوتا تک دریائے حیرت میں غوطہ زن تھے۔ موت سے کسی کا بس نہیں۔ جب وقت برابر آجاتا ہے۔ تو دیوتاؤں کے بنائے بھی کچھ نہیں بنتی۔ اب تک جو کچھ ہوا شدنی تھا۔ اب میری صلاح ہے۔ کہ پانڈوؤں کی طرف سے دل صاف کرو۔ میں صلح کرا دوں گا۔

دریودھن کے دل پر گہری چوٹ تھی۔ منہ پیٹ کر بولا۔ کہ ہائے صلح کی صورت اب کیا؟

جس وقت راجہ دھرتراشٹر نے کرن کی وفات کا حال سنا۔ سر پیٹ پیٹ کر رونے لگا۔ آہ سرد سے سینے میں دھونکنی چلنے لگی۔ شور فریاد نے نوحہ ماتم سے پھوٹ پھوٹ کر تڑپنا شروع کیا۔ دونوں ہاتھوں سے کلیجہ تھامے ہوئے بولا۔ کہ ہائے سنجے کیا خبر سنائی؟

میں تو جیتے جی مر گیا۔ کرن پر میرے بیٹے کی امیدیں موقوف تھیں۔ آہ وہ بھی کمر توڑ گیا۔ اب میرے کلیجے کے ٹکڑوں کو زندگی کی آس کیا۔ بھیم سین اور ارجن میرے شجرے کی جڑ ضرور کاٹ کر نام و نشان مٹا دیں گے۔ افسوس مجھے

موت نہیں آتی۔ رنج سہتے سہتے پتھر کا کلیجہ ہو گیا۔ دل تڑپ تڑپ کر پسلیاں توڑے ڈالتا ہے۔ مرغ روح پھڑک رہا ہے۔ ذرا یہ تو بتاؤ۔ اس حادثہ جگر خراش سے پیارے دریودھن پر کیا گزری۔ اس کے دشمنوں پر تو کوئی مصیبت نازل نہیں ہوئی؟

سنجے۔ مہاراج دریودھن کے صدمے کا ذکر فضول ہے۔ کرن کے مرنے سے وہ ادھ مرا ہو گیا۔ زمین پر سر دے مارا۔ جو وقت ذرا طبیعت ٹھیری۔ جوش غضب سے اٹھا۔ اور قسم کھائی۔ کہ ابھی ارجن کو مارے رکھے دیتا ہوں۔ جاتا کہاں ہے راجہ شل سے کہا۔ کہ فوج بڑھاؤ۔ میں چلا۔

ادھر بھیم سین کرن کی لاش دیکھ کر بغلیں بجا۔ اس کے نعروں سے فوج کے کلیجے دہلے جاتے تھے۔ دریودھن پچاس ہزار پیدل بہادروں کو لے کر دوڑا بھیم سین نے رتھ سے کود کر بجر اٹھایا۔ مقابلہ ہوا۔ مگر بھیم سین نے ساری فوج میدے کی طرح پیس ڈالی۔ دھرشٹ دمن نے شکنی سے سامنا کیا۔ دریودھن بھیم سین سے بھڑا رہا۔ کچھ دیر لڑائی رہی تھی۔ کہ ارجن جا پہنچا۔ گانڈیو دھنش سے ہزاروں ہاتھی گھوڑے مر گئے۔ شکنی کو دھرشٹ دمن نے نیچا دکھا دیا۔ ایسا مار مار ی۔ کہ غش کھا کر گر پڑا۔ باقی ماندہ فوج بھاگ کھڑی ہوئی۔ دریودھن زور شور سے چلایا کہ

بہادرو بھاگو گے۔ تو پانڈو ڈھونڈھ کر مارے بغیر نہ رہیں گے۔ جینا محال سمجھو۔ اس سے بہتر یہی ہے۔ کہ قسمت آزمائی کرو۔ ایک دفعہ اور ٹکر لو۔ تم لوگ کرارے پڑے رہو گے۔ تو میں سب کو خاک پر سلا دونگا۔ سری کرشن اور ارجن تھکو سے چور ہیں۔ کرن ان کو ادھ مرا کر چکا ہے۔ پھر مار لینا کیا مشکل ہے۔ بہادر میدان جنگ سے پیٹھ نہیں دکھاتے۔ منہ پر تلواریں کھا کر مرنے والا سیدھا بیکنٹھ میں جاتا ہے دریودھن کا کہنا تھا کہ ساری فوج پلٹ پڑی۔ اور دل شکستہ دریودھن پانڈوؤں سے نبرد آزما ہوا۔ کرن اور ارجن کی لڑائی میں اتنی لاشیں ڈھیر تھیں۔ کہ قدم رکھنے کو جگہ نہ تھی۔ نہ آگے بڑھنے کو راہ ملتی تھی۔ نہ ادھر ادھر ہٹنے کو۔ راجہ شل لاشوں کا ڈھیر دیکھ کر گھبرا اٹھا۔ آہ کرن۔ ہائے کرن کہتا ہوا اور دریودھن

سے ملتجی ہوا۔ کہ

اب لڑائی سے ہاتھ اُٹھاؤ۔ فوج بالکل خستہ ہوگئی ہے۔ رہے سہے بہادروں کی جان مُفت میں ضائع نہ کرو۔ دن بھی ڈھل گیا آؤ خیموں میں لوٹ جائیں

دریودھن کا دِل ٹوٹ ہی رہا تھا۔ گردن نیچی کرکے پھر پڑا۔ ارجن اور سری کرشن سنکھ بجاتے ہوئے راجہ جدھشٹر کے پاس آئے۔ اور کہا

مُبارک۔ ارجن نے کرن کو مار لیا۔ آپ کے اقبال کو آفریں۔

جدھشٹر نے دَوڑ کر سری کرشن جی کے قدم چوم لئے۔ ارجن کو چھاتی سے لگا لیا۔ شاباشی دی۔ سر پر ہاتھ پھیرا۔ اور سری کرشن جی سے عرض کی۔ کہ

مہاراج۔ میں کیا۔ اور میرا اقبال ہی کیا۔ ساری برکت آپ ہی کی ہے آپ نے کرن کی جان لے کر بڑی آفتوں سے نجات دِلوائی۔ اُف او بڑے موذی کو مارا۔ اس کمبخت نے مجھے ایسا زخمی کیا۔ کہ فرش مصیبت پر پڑا ہُوا چوبیں سینک رہا ہوں۔ آجتک جس کو فتح نصیب ہوئی۔ وہ آپ ہی کے فیضِ توجہ سے تھی۔ واقعی آپ اور ارجن دونوں نر نارائن ہیں نارد اور بیاس جی نے جو کچھ فرمایا۔ اس کی تصدیق برابر ہوتی جاتی ہے۔

یہ کہکر راجہ جدھشٹر مشعلوں کی روشنی میں اس مقام پر آئے۔ جہاں کہ زمین کرن کا خون پی کر چہک رہی تھی۔ لاش دیکھ کر راجہ جدھشٹر کو یقین ہوگیا۔ کہ بس اب راج ملنے میں کچھ دیر نہیں۔ ایک دو روز میں دریودھن بھی یونہی خاک پر سوتا ہوگا۔ بس پھر کیا ہے۔ بالکل میدان صاف۔ سکھنڈی دھرشٹ دمن اور ساتکی وغیرہ نے راجہ جدھشٹر وغیرہ کو مبارکباد دی۔ اور سب سری کرشن جی کی ثنا و صفت میں تر زبان ہوئے۔

یہ سب دردناک کیفیت سُنکر راجہ دھرتراشٹ چیخ چیخ کر رونے لگے۔ محل میں کہرام مچگیا۔ گاندھاری ہائے ہائے کرکے زمین پر گر پڑی۔ سارے ہستناپوری میں اُداسی چھاگئی۔ ہر گھر ماتم خانہ بنگیا۔

## کرن پرب ختم شد

# مہابھارت

## حصّہ نہم

## شل پرب

### اَدّھیائے (۱)

### راجہ دھرتراشٹ کو شل اور دریودھن کے قتل کی اطلاع سنجے کی زبانی۔ ماتم سخت۔ گریہ زاری آہ وفغاں

سنجے جی نے جو کچھ سوال کیا۔ اس کے جواب سے سلا عقدہ حل ہو جائیگا۔
بیشم پاین جی نے فرمایا کہ
جس وقت میدان جنگ میں کرن نے دم توڑا۔ اور دریودھن خود ادھمرا ہو گیا۔ اس کی زبان سے ہائے کرن ہائے کرن کے سوا کچھ اور نہ آواز نہ آتی تھی جان پر کھیل کر لڑا۔ مگر بے سود۔ راجہ شل نے فوج کی حامی بھری۔ بڑی بڑی خونریز لڑائیاں ہوئیں۔ نہ معلوم پانڈووں کی کتنی فوج راجہ شل نے راہی عدم کی۔ بالآخر راجہ جدھشٹر نے شل کو فرش خاک پر سلایا۔ شل کے مرنے پر دریودھن

کے دونوں بازو شل ہو گئے۔ ہمتیں بالکل ٹوٹ گئیں۔ حوصلوں میں جان نہ رہی۔ جبتک شل جیتا جاگتا تھا۔ دریودھن کی امیدیں مردہ نہ ہوئی تھیں۔ دریودھن کو مایوس دیکھ کر راجہ شل خم ٹھونک کر اٹھ کھڑا ہوا۔ اور بڑے جوش و خروش سے میدانِ جنگ میں ایسی معرکہ آرائی کی۔ کہ دوست دشمن قوتِ بازو کو سراہتے تھے۔ راجہ شل نے ہزاروں بہادرانِ خنجر گزار کا خون اپنے سر پر لیا۔ پانڈوؤں کے لشکر میں مری پڑ گئی۔ آخرکار راجہ جدھشٹر کے ہاتھ سے اس پلنگ بیشہ دلاوری و نہنگ دریائے صفدری کی کشتیٔ حیات بھی نذرِ گرداب تلاطم ہوئی۔ شل کے مرنے دریودھن کو مطلق زندگی کی آس نہ رہی۔ جان چھپا کر ایک تالاب میں روپوش ہو گیا۔ پانڈو دریودھن کی تلاش میں سرگرداں ہوئے۔ آخر جوئیندہ یابندہ کی مثل صادق ہوئی۔ پانڈوؤں نے تالاب کا محاصرہ کر کے بہت کچھ سخت سست الفاظ سے دریودھن کو یاد کیا۔ دریودھن کو تاب نہ آئی۔ تالاب سے نکل آیا۔ بھیم سین سے لڑائی۔ خوب مقابلہ ہوا۔ لیکن بھیم سین نے ران کو توڑ وہ پرتگیا پوری کی۔ جو دروپدی کی بےعزتی کے وقت اس نے بھری میں وعدے کے ساتھ کی تھی۔

جب دریودھن خاک پر لوٹ کر آخر ہچکی کا منتظر ہوا۔ تو اسوتھاماں نے شبخون مار کر پانڈوؤں کی فوج کا ایک ایک سپاہی قتل کر ڈالا۔

آفتاب طلوع ہی ہوا تھا۔ کہ سنجے راجہ دھرتراشٹر کے درِ دولت پر حاضر ہوا۔ اسوقت راجہ دھرتراشٹ مہارانی گاندھاری کے پاس بیٹھے ہوئے کرن کے رنج میں آنسو بہا رہے تھے۔ ارکانِ دولت کے لب پر بھی آہ و فغاں تھی۔ رانیوں کے آنچل اور وابستگانِ دامنِ دولت کے رومال آنسوؤں سے تر تھے۔ سنجے راج محل میں گیا۔ ڈھاڑیں مار مار کر رویا۔ اور قدم پکڑ کر بولا کہ

سنجے بدنصیب قدمبوس ہے۔ کہ اے سرتاجِ تاجدارانِ روزگار و فخرِ خنجر گزارانِ ضیغم شکار۔ کیا کہوں۔ کلیجہ پھٹا جاتا ہے۔ زبان کھولتے دل پر چوٹ لگتی ہے۔ افسوس کہ راجہ الوک شکنی۔ کامبوج۔ سنپتاسا۔ بلیچ وش

اور کوہستان کے راجاؤں نے میدانِ جنگ میں دم توڑا۔ مشرق و مغرب جنوب و شمال کا کوئی راجہ باقی نہ رہا جس سے بہادری کا نام تازہ رہ سکے۔ آپ کے سب فرزندان نام دار کام آئے۔ اور دریودھن کی ران توڑ کر بھیم سین نے اپنی بات رکھ لی۔ آہ جس دریودھن کے سر پر جواہرات سے جڑاؤ چھتر سایہ افگن رہتا تھا۔ آج زمین اس کے لئے بستر مرگ بن رہی ہے۔ نہ یار ہے نہ مددگار ہے۔ دھرشٹدمن۔ سکھنڈی۔ یودھامنو۔ پربھدرک۔ پانچال اور چندیری کے فرمانروا۔ آپ کے تمام جگر بند۔ دروپدی کے پانچوں فرزند۔ کرن کے سب لختِ جگر مع فوج و لشکر کورکشیتر میں کام آئے۔ کوروؤں کے لشکر میں سے صرف تین شخص باقی ہیں۔ کرپاچارج۔ کرت برما۔ استوتھاما اور گیارہ اکشوہنیوں میں کوئی متنفس باقی نہیں۔

پانڈوؤں کی طرف سے سات آدمی زندہ بچے۔ پانچوں پانڈو۔ سری کرشن اور ستانکی اور سب فوج کٹ گئی۔ ڈیرے سنسان پڑے ہیں۔ جہاں بیسیوں کوس تک ٹڈی دل چھایا ہوا تھا۔ وہاں اب آدمی صورت دکھائی نہیں دیتی ۱۸ دن میں ۱۸ اچھوہنیاں نیست و نابود ہو گئیں۔ روئے زمین پر کون گھر ہے۔ جس میں ماتم نہیں۔ دنیا میں بیواؤں کی آبادی رہ گئی ہے۔ مردم شماری میں یتیم ہی یتیم شمار ہوں گے۔ بڈھے جوانوں کا نام نہ ہوگا۔

جب وقت سنجے نے یہ جان خراش سرگذشت بیان کی۔ راجہ دھرتراشٹ غش کھا کر پٹ سے گر پڑے۔ محل میں کہرام مچ گیا۔ وِدرجی کو بھی غش آ گیا رانیاں زمین پر سر دے دے مارتی تھیں۔ ماتھے سے خون کے فوارے چھوٹ رہے تھے۔ آنکھوں سے آنسوؤں کا دریا بہ رہا تھا۔ نوکروں۔ چاکروں لونڈیوں۔ باندیوں نے دوڑ دوڑ کر نخلخہ سنگھایا۔ یا کیوڑے گلاب سے منہ سو کھلایا۔ پنکھے جھلے۔ تلوے سہلائے۔ تب کہیں سب کو ہوش آیا۔ راجہ دھرتراشٹ وِدرجی سے چمٹ گئے۔ اور چیخ چیخ کر رونے لگے۔ کہ ہائے اٹھارہ اچھوہنیاں کٹ گئیں۔ میرے سو بہادر بیٹے داغ جدائی دے گئے اور میں بے حیائی سے جیتا بیٹھا ہوں۔ تف ہے ایسی زندگی پر۔ ہائے

دروڑ جی! تم میرے ہیری زندگی کا دارومدار تمہیں پر ہے۔ آ تک میں مالک ہفت اقلیم ۔ اب پانڈوؤں کا مطیع و فرمانبردار بنوں گا۔ یہ کسی طرح گوارہ نہیں۔ اس سے بس تو تدبیر کرو۔ کہ مرغ روح قفس عنصری کا پیچھا چھوڑ دے۔ یہ کہکر انہوں نے مہارانی گاندھاری اور سب بیٹوں کی بیوہ رانیوں کو ہٹا کر اس زور سے سر دے مارا۔ کہ دوسرا ہوتا۔ تو سانس نہ لیتا۔ مگر راجہ دھرتراشٹ کی امید بر نہ آئی۔ جان نکالے نہ نکلی رو پڑے کہ

قسمت اتنا دکھا چکی۔ اب وہ کیا دکھائے گی۔ ہائے تقدیر نے کلیجہ پتھر کا کر دیا۔ کسی طرح چھاتی پھاڑے سے نہیں پھٹتی۔ آہ جس کے سو بیٹے مر جاویں۔ اور وہ زندہ بیٹھا رہے۔ اس کی سی بیحیاء زندگی اور کس کی ہوگی ہائے جن پیارے آنکھوں کے تاروں کی آواز سنکر ہاتھ بھر کا کلیجہ ہو جاتا تھا اب وہ دنیا میں نہیں۔ زندگی ہو تو کیونکر۔ افسوس جس کے سو بیٹے دنیا کے جیتنے کا دعوٰے رکھتے ہیں۔ وہ چلو بھر پانی کے محتاج ہو جائے۔ میرے مرتے پر مجھے اب کون پانی دے گا۔ آج سے سویرے سویرے کون کہیگا۔ کہ پتا جی کو ڈنڈوت ماتا جی کو پرنام۔ پیارے دریودھن تم کہا کرتے تھے۔ کہ میں اپنے قوت بازو سے پانڈوؤں کا چرسا نکال دونگا۔ کرن کی طاقتوں کا زعم بھیشم جی۔ درونا چارج۔ کرپا چارج وغیرہ کے کمالات کا گھمنڈ کیا ہو گیا۔ وہ بڑے بڑے سورما راجے مہاراجے کہاں ہیں۔ جنکو دنیا لوہا مانتی تھی۔ جن کے بھروسے پر تو نے پانڈوؤں کے مارڈالنے کا بیڑا اٹھایا تھا۔ وہ سب کدھر چلدیئے۔ آہ آج میرا سب سے پیارا بیٹا کلیجہ کا ٹکڑا زمین پر ۱۸ دن کی تھکاوٹ مٹانے کو کمر سیدھی کر رہا ہے۔ خون کے فوارے منہ پر چھینٹا دے رہے ہیں مگر آنکھیں نہیں کھلتیں چیونٹیاں زخموں کو بغل گدگداتی ہیں۔ لیکن نیند ایسی غالب ہے۔ کہ پلک سے پلک جدا نہیں ہوتی۔ آہ دریودھن تو دار ہی نہیں دے گیا۔ بلکہ پانڈوؤں کا دست نگر کر گیا۔ اے سنجے مجھ سے تو پانڈوؤں کی روٹیاں نہ توڑی جائیں گی۔ بلا سے جان چلی جائے ۔ خیر جو

کچھ تقدیر میں لکھا تھا۔ ہُوا۔ جو اور سرنوشت ہوگی۔ وُہ ہوگی۔ اس کا رونا تو عمر بھر ہوگا۔ اب یہ بتاؤ۔ کہ میدان جنگ میں کیا کیا واقعات گزرے۔ کس کس کا مقابلہ ہُوا۔ اور کس کس کے ہاتھ سے کس کس کی موت ہوئی۔

# ادھیائے (۲)

# راجہ شل کا سپہ لاری کے لئے انتخاب

کرن کے مرنے پر کوروؤں کے لشکر میں تپش پڑ گئی۔ جو بھاگے۔ وہ بچ گئے۔ جو نہ بھاگے۔ وہ مارے گئے۔ کچھ رتھوں کے پہیوں اور ہاتھیوں کے پاؤں سے کچل گئے۔ ارجن اور بھیم سین کا وہ خوف غالب تھا۔ کہ سب آنکھیں بند کئے بھاگے جاتے تھے۔ کسی میں دم نہ تھا۔ کہ ایک وقفہ لو مڑ کے دیکھے۔ دریودھن بڑی منت سماجت سے سب کو کھینچ لایا۔ اور جس وقت خود جان پر کھیلا۔ تو فوج بھی ذرا کر رُک گئی۔ استوتھاماں نے صلح کے واسطے بہت کچھ کہا۔ مگر دریودھن اپنی ہٹ پر اڑا رہا۔ کچھ نہ سُنا۔ اسکو یقین نہ کتھا۔ کہ پانڈوؤں کا کسی طرح دِل صاف ہو سکتا ہے اس لئے کہا۔ کہ

اور لوگ چاہے بھول گئے ہوں مگر بھیم سین اور ارجن کو جس وقت گذشتہ معاملات یاد آئیں گے۔ اس وقت ان کا غصہ ہر حالت میں زہر اگلیگا۔ ارجن ممکن بھی ہے کہ ابھمنیو کی وفات کے رنج کو دِل سے بھُلا دے۔ کبھی نہیں۔ صلح ہو بھی جائے۔ تو دل کی گرہیں پھنسی سے پھوڑا ہوں گی۔ اس میں شک نہیں۔ کہ پانڈوؤں کے زخم اس لڑائی میں اور بھی تازہ تازہ ہو گئے۔ ان کے لئے کوئی مرہم ہے۔ تو وہی جنگ جنگ آرائی ہیں۔ پس جب خونریزی شانی ہے۔ تو پھر دیک سے کیا فائدہ سب کو دو سرداروں۔ ممکن ہے۔ کہ اب کے معرکے میں ہم ہی ٹھہری رہیں۔ اور پانڈوؤں کی کور دب جائے۔ یہ کہکر اس نے استوتھاماں جی سے عرض کی۔ کہ

مہاراج! آپ سب کے بھروسے پر میں نے پانڈوؤں سے بیر مول لیا۔ مگر

آپ ہی لکھیا جائیں گے۔ تو پھر دُنیا جہان میں کون ہوگا۔ درونا چارج بھی ہمارے گورو تھے۔ ان کو پانڈووں نے مار ڈالا۔ پھر کوئی وجہ نہیں۔ کہ ہم عوض نہ لیں۔ جب میری جان میں جان اور دم میں دم ہے۔ کبھی پیچھے قدم نہ ہٹاؤں گا۔ بلا سے میدان جنگ میں پھڑک پھڑک کر جان نکلے۔ آپ پچھلی باتوں کو بھول جائیے۔ اور فرمائیے کرن کے عوض کون سپہ سالار مقرر کیا جائے؟

استوتھاماں جی لنظر پہچانتے تھے۔ قیافہ دیکھ کر بتا دیتے تھے۔ کہ دل میں یہ بات ہے۔ پس انہوں نے تحریر کر دیا۔ کہ

راجہ شل سے بڑھ کر کوئی اس عہدے کے لائق نہیں۔ راجہ شل وہ بہادر ہے۔ جس کے مقابلے کے آج اکا دُکا نکلیں گے۔

تجویز معقول تھی۔ سب راجوں مہاراجوں نے بھی راجہ شل کے زیر علم جانبازی کا بیڑا اٹھا لیا۔ رات اسی تجویز کی تکمیل میں ختم ہو گئی۔ صبح ہوتے ہی پانڈووں کو اس بات کا پتہ لگا۔ ارجن نے سری کرشن جی سے کہا۔ کہ

مہاراج ماموں صاحب کو سپہ سالاری کا عہدہ عطا ہوا ہے۔ فرمائیے۔ آپ کیا کہتے ہیں۔ آپ نے ہر وقت ہم لوگوں کی حفاظت و دستگیری کی ہے۔ اس وقت بھی وہی لنظر عاطفت ہونی چاہیئے۔

سری کرشن جی نے راجہ جدھشٹر سے فرمایا

دھرمراج آپ کے ماموں راجہ شل بڑے طاقتور بلند اقبال۔ زبردست اور مرد میدان ہیں۔ بھیشم جی درونا چارج جی اور راجہ کرن کے مقابلے کا کوئی ہے۔ تو یہی۔ مقابلے کا کیا معنی۔ ترازوؤں میں تولئے۔ تو انہیں کا پلہ جھکا رہتے میدان جنگ میں پیل مست ہے۔ اور عرصہ کارزار میں شیر نر۔ سکھنڈی اور دھرشٹ کی یہ طاقت نہیں۔ کہ مقابلے کی تاب لائیں۔ اس لئے آپ ہی راجہ شل کو نیچا دکھائیں جب وقت راجہ شل کا کام آگیا۔ بس کوروؤں کی گویا جان نکل گئی۔ میدان کارزار میں آپ کا تپ آپ کی مدد کرے گا۔ فتحیابی میں مطلق شک نہیں۔ پس تیاری کیجئے۔ سویرے راجہ شل سے مٹھ بھیڑ ہوگی۔

یہ فرما کر سری کرشن جی اپنی فرودگاہ کو روانہ ہوئے۔ اور تمام راجوں

مہاراجہ ارجن نے آرام و آسائش کے لئے راجہ جدھشٹر سے رخصت حاصل کی۔

# ادھیائے (۴)

## میدان جنگ میں راجہ کرن کے تین بہادر بیٹوں کی زندگی کا خاتمہ۔ بھیم سین اور راجہ شل وغیرہ کے محاربات عظیم

صبح کا گجر بجتے ہی راجہ شل سپہ سالاری کی خلعت پہنے۔ بدن پر ہتھیار سجے۔ دریودھن کی خدمت میں پہنچا۔ اور عروج اقبال و ترقی دولت کے ذکر میں مبالغہ سے کام لے کر میدان جنگ میں پہنچا۔ سرتوبھدر بیوہ بنا کر فوج کو باقاعدہ ترتیب دی۔ اور خود تیز رو گھوڑوں کی رتھ پر سوار ہو کر اس طرح اپنے جلال پر نازاں تھے۔ جیسے دوپہر کا سورج۔ راجہ شل کے بہادرانہ تیور اور مردانہ ٹھاٹ باٹ نے دریودھن کا دماغ آسمان پر پہنچا دیا۔ یا تھوڑی دیر قبل پانڈوؤں کے رعب داب سے پتہ پانی پانی ہو رہا تھا۔ یا اب رگوں میں تازہ خون دوڑنے لگا۔ پانڈوؤں کی طاقتیں اس کی نظر سے گر گئیں۔

وہ لشکر خونخوار کو تین حصوں میں منقسم کر کے شیر کی طرح گرجتا ہوا رزمگاہ میں آدھمکا۔ پانڈوؤں نے بھی ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ اپنی فوج کو تین حصوں میں منقسم کر کے اپنے رتھ آگے بڑھائے۔ دریودھن نے حکم دیا۔ کہ پانڈوؤں کے فرداً فرداً مقابلے کی ضرورت نہیں۔ ہر شخص کو اختیار ہے۔ کہ جدھر موقعہ و مصلحت دیکھے۔ غنیم پر جا ٹوٹے۔

سنکھ بجتے ہی دھرشٹ دمن اور ساتکی جی راجہ جدھشٹر کی رفاقت میں شل کے مقابلے کو لپکے۔ ارجن نے کرت برما اور سنپتکوں کے ٹڈی دل کو روکا

سوبک کشتری بھیم سین کو لئے ہوئے کرپاچارج کے سر پر پہنچا۔ اور جتنے پہلوان تھے۔ سب ایک دوسرے کے خون سے پیاسے پیاس بجھانے کے لئے دوڑ پڑے۔ اور شعلہ عالمگیر بلند ہو گیا۔ اس وقت راجہ دھرتراشٹر نے سنجے سے پوچھا؟

اس محاربے میں کوروؤں اور پانڈوؤں کے زیرِ علم کتنی فوج تھی۔

سنجے۔ کوروؤں کے لشکر میں ۱۲ لاکھ پیادے۔ دس ہزار سات سو سوار۔ چھ چھ ہزار ہاتھی اور رتھ تھے۔ اور ساری چھ ہنیاں اگلی لڑائیوں میں کٹ مر چکی تھی۔

جس وقت دونوں لشکر بادلوں کی طرح امنڈ کر مقابل ہوئے۔ اور ہتھیاروں نے خون برسانا شروع کیا۔ تو لاشیں ٹڈیوں کی طرح زمین پر بچھ گئیں۔ ہاتھیوں نے ہاتھیوں کو مار گرایا۔ سواروں نے سواروں کی چولیں ڈھیلی کیں۔ پیادوں نے پیادوں کی ہڈیاں کچلیں۔ رتھوں سے رتھوں کے ٹکڑے چور چور ہوئے۔ ہاتھی گھوڑے جان لے کر بھاگے۔ تو پیادوں کا مغز نکل گیا۔ ہزاروں رتھوں کی جھپٹ میں آئے۔ زخمیوں کی حالت دیکھی نہ جاتی تھی۔ ہزاروں ہاتھ پاؤں دے دے مارتے تھے۔ ہزاروں کا دم ٹوٹ رہا تھا مگر اپنے وانوں کی دردناک آواز کلیجوں کے ٹکڑے اڑائے دیتی تھی۔ اعضا الگ کٹے پڑے تھے سو دھڑ الگ پھڑک رہا تھا۔ خون کا دریا ایسا موجزن تھا۔ کہ رتھوں کے پہیے کیچڑ میں دھنسے جاتے تھے۔ گھوڑوں ٹاپیں دلدل سے نہ نکل پاتی تھیں ارجن اور بھیم سین جس طرف جھپٹ پڑے ہزاروں سر گردن سے جدا ہو گئے ہڈیاں پسلیاں سرمہ کی طرح پس گئیں۔ کوروؤں کے لشکر کے اوسان خطا تھے۔ راجہ شل جوشِ غضب سے ارجن اور بھیم سین کی طرف لپکا۔ چترسین نے نکل سے ہنگامہ آرائی کی۔ دیر تک سخت خونریزی ہوتی رہی۔ چترسین کرن کا بیٹا تھا۔ اس کی بہادری بھی ضرب المثل تھی۔ مگر نکل نے لڑتے لڑتے ایک بار دوڑ ماری۔ تو رتھ پر چڑھ کر سر کاٹ ڈالا۔ کوروؤں کے لشکر میں نالہ ماتم بلند ہوا۔ پانڈوؤں کی فوج ظفر موج نکل کی واہ واہ ہونے لگی۔ ایسے وقت

بازو کو دم توڑتا دیکھتے سکھین اور نشت سین خون کے گھونٹ پیتے ہوئے دوڑے
اور نکل کو مارے تیروں کے پریشان کر دیا۔ فریقین زخموں سے چور چور ہو گئے
لباس آہنی خون سے تر بتر ہو گیا۔ نکل کا سارتھی قتل ہوا۔ تو نکل شکتی مار کر ست
سین کی جان لے لی۔ دو بھائیوں کی موت سے سکھین کے بازو ٹوٹ ہو گئے۔
آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ غصے سے آگ ہو کر اس طرح تیر مارے کہ نکل کے
گھوڑوں نے عدم کا راستہ لیا۔ اور علم طلائی سر بسجود ہو گیا۔ نکل نے طیش میں
آکر اردھ چندر بان سے نشانہ لگایا۔ کہ سوکھین کا سر اڑ گیا۔ اور سارے لشکر
میں چٹس پڑ گئی۔ دریودھن کے حکم سے راجہ شل نے نکل پر حملہ کیا۔ نکل نے اسے تیرو
کا مینہ برسایا۔ کہ ہزاروں بہادر خاک و خون میں مل گئے۔ اتنے ہی میں ساتکی
بھیم سین اور مہاراجہ جدھشٹر نکل کی کمک کو آ پہنچ گئے۔ خوب خونریز محاربہ
ہوا۔ جب ان بہادروں کے استروں ششتروں نے اپنے واروں سے
بدلی سی چھانٹ دی۔ اور کوروؤں کا دل سر پر پاؤں رکھکر بھاگنے لگا۔
تو راجہ شل نے بڑھ کر حملہ افزائی کی۔ اور دھنش پر بان چڑھا کر ایسی
خونریزی کی۔ کہ پانڈوؤں کی فوج کے بھی قدم اکھڑ گئے۔ پر بھدرک کشتری
اور چیدی بے تیغ ہوئے۔ راجہ شل اب راجہ جدھشٹر کی طرف مخاطب ہوا
اور کئی زخم پہنچائے۔ راجہ جدھشٹر نے پانچ ہی بانوں سے اُسے بھی زخمی کیا
اور نکل اور سہدیو نے ایسا سخت پکڑا۔ کہ حواس پراگندہ ہو گئے۔ کچھ کرتے
دھرتے نہ بنا۔ کوروؤں نے گرفتار مصیبت دیکھ کر اپنے بہادر سپہ سالار
کی مدد کی۔ شکنی نے بھیم سین سے مقابلہ کیا۔ کرت برما نکل کی خبر لینے کو جا پہنچا
کوروؤں کا لشکر موقعہ پاکر ایک ساتھ پانڈوؤں اور دروپدی کے پانچوں فرزندوں
پر گرا۔ سب لوگ تیروں سے چھپ گئے۔ راجہ جدھشٹر کو زخموں سے سخت
بے چینی ہوئی۔ کراہ کراہ اٹھے۔ بھیم سین فوراً شل کی طرف دوڑا۔ جاتے
ہی رتھبان پر اس زور سے گرز چلایا کہ سانس نہ آئی۔ پھر دوڑ کر ایک وار
شل پر کیا۔ گرز چھاتی پر بیٹھا۔ ایسی سخت چوٹ آئی۔ کہ سنبھل نہ سکا۔ آنکھوں
میں اندھیرا چھا گیا۔ ہاتھ پاؤں سنسنا گئے تاب مقابلہ نہ رہی۔ پیٹھ دکھا کر

دوُر چلدیا۔ پانڈو دوں نے بھیم سین کی ثنا و صفت میں گوہر افشانی کی۔ سب یہی سمجھے۔ کہ گرز نے پسلیاں توڑ دیں۔ مگر نہیں ذرا دیر میں راجہ شل کے ہوش بجا ہوئے۔ ہاتھ پاؤں میں نئے سر سے جان آئی۔ گرز لے کر سامنے آیا۔ اور اس طرح گرا۔ کہ سب کو حیرت ہوگئی۔ جو تھا۔ دونوں دست و بازو کو آفریں کہتا تھا۔

# ادھیائے (۴)

# خونریز لڑائیوں کے بعد راجہ جدھشٹر کے ہاتھ سے راجہ شل کا قتل

سنجے راجہ دھرتراشٹر سے راجہ شل کے محاربات کا ذکر کرتا ہوا جنگ کی تصویریں چشم خیال کرتا ہے کہ

گرز کی لڑائی میں سری کرشن جی بھیم سین اور راجہ شل کے مقابلے کا جوان کوئی نہ تھا۔ ساری دنیا ان تینوں برادروں کا لوہا مانتی تھی۔ بلرام جی۔ بھیم سین اور دریودھن کے گورو تھے۔ مگر ان کو اپنے اور شاگردوں سے راجہ شل پر فخر تھا۔ راجہ شل اور بھیم سین کی جوڑ کاٹنے کی تلی تھی۔ جب دونوں نے گرز اٹھائے۔ تو میدان جنگ میں سارے سوربیر سُن ہو گئے جس وقت گرز سے گرز بجتا تھا۔ تو ایسی آواز آتی تھی۔ گویا دو پہاڑ ٹکرا رہے ہیں۔ دونوں نے لاکھ چوٹیں بچائیں۔ ہزاروں وار خالی دیئے۔ مگر سارا بدن لہولہان ہو ہی گیا۔ دونوں پر ایسی غشی طاری تھی۔ کہ زندگی و موت کا اندازہ ہونا مشکل۔ کرپاچارج فوراً راجہ شل کو وہاں سے اُڑا لے گئے۔ مگر بھیم سین کی بہت جلد آنکھ کھل گئی۔ چہرے کا پسینہ پونچھتا اُٹھ بیٹھا۔ تو شل کو غائب دیکھا خم ٹھونک کر اُٹھ کھڑا ہوا۔ للکارنے لگا۔ کہ او شل کہاں دُم دبا گیا۔ مرد ہو۔ تو سامنے آؤ۔ راجہ شل کے جانے پر شکنی اور کرت برما بڑے بڑے بہادروں

کا لشکر لئے ہوئے پانڈوؤں کے سر پر پہنچ گئے۔ استوتھاماں اور ارجن سے بڑی خونریز جنگ ہوئی۔ اس عرصے میں راجہ شل ابھی تازہ دم ہو کر میدان جنگ میں آپہنچا۔ راجہ جدھشٹر نو پر تھے۔ تیروں کی بوچھاڑ دونوں طرف سے ہوئی۔ ادھر راجہ شل اُدھر جدھشٹر دونوں تیروں سے چھد گئے۔ سہدیو نے راجہ جدھشٹر کی مدد کی۔ شکنی راجہ شل کی کمک کو آڈٹا۔ دونوں سور بیر جان توڑ کر لڑے۔ راجہ جدھشٹر اور راجہ شل کے سارتھی اور گھوڑوں کی جان گئی۔ دونوں دوسرے رتھوں پر سوار ہو کر تیر و تفنگ سے کام لے ہی رہے تھے۔ کہ ساتکی جی اور نکل نے کوروؤں کی فوج میں ہل چل ڈال دی۔ راجہ شل پر ایسے وار ہوئے۔ کہ اس کو سنبھلنا دو بھر ہو گیا۔ مگر دل میں بہادری کا جوش تھا۔ جو شعلے شیر ہو رہے تھے جان پر کھیل کر راجہ جدھشٹر کو ایسا نیچا دکھایا۔ کہ دھرم راج گھبرا اٹھے۔ آن کو خیال تھا۔ کہ سری کرشن جی کی پیشینگوئی فقط زبانی جمع خرچ تھی۔ ورنہ راجہ شل کے تیر اس طرح آگ نہ برسا سکتے۔ نہ بھیم سین کے گرز کی چوٹیں اس سے سہی جا سکتیں۔ راجہ شل مدر دیش کا فرمانروا میرے ہاتھ سے قتل نہ ہو۔ این خیال است و محال است و جنوں

راجہ جدھشٹر ایسے توہمات سے غلطاں و پیچاں ہو رہے تھے۔ کہ بھیم سین گرز لئے آپہنچا۔ اور پھر وہی گدکے کی سی چوٹیں ہونے لگیں۔ ارجن کو اس طرف آتے دیکھ کر استوتھاماں جی سدراہ ہوئے۔ لڑائی چھڑ گئی۔ ارجن کی تیر اندازی کا کیا کہنا۔ سامنے ہوتے ہی گھنے پڑے اور رتھبان کو راہی عدم کیا۔ اور استوتھاماں جی کو اس بلیے طرح دی۔ کہ گورو جی کے فرزند دلبند ہیں۔ استوتھاماں جی کو اس و لحاظ سے غرض نہ تھی۔ انہوں نے لوہے کا موسل کھینچ مارا۔ ارجن نے فوراً اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے استوتھاماں خون کے گھونٹ پی رہے تھے۔ لال لال آنکھیں کر کے تلوار پرگھ سے وار کیا۔ ارجن نے اُسے بھی توڑ پھوڑ کے بیکار کر دیا۔ اور استوتھاماں جی کو تیروں سے ایسا زخمی کیا۔ کہ وہ مقابلے سے ہٹ گئے۔ اور وہاں سے چیلک سورتھ سے جنگ آزما ہوئے۔ اس کشتری نے ایسی داد شجاعت دی۔ کہ سب داد

واہ کرتے تھے۔ مگر جنگ و سردارد فتح و شکست اختیاری نہیں۔ استوتھاماں جی سلنے آخر کار اپنی کمعواںہ مالک عدم کیا۔ اور سنپتکوں کو ساتھ لے کر پھر ارجن کے مقابل ہوئے۔ ایک طرف یہ دونوں شیر بیشہ دلاوری مصروف کارزار تھے دوسری شل اور نکل سے لڑائی چھڑ گئی۔ راجہ شل نے نکل کی اچھی طرح خبر لی۔ راجہ جدھشٹر آئے۔ تو ان کا بھی وہی حال ہوا۔ آخر بھیم سین بھی وہیں جا پہنچا۔ اور آتش حرب و ضرب شعلہ انگیز ہوئی۔ راجہ شل اکیلا تھا۔ اور اس طرف تینوں بھانجے۔ ماموں بھانجوں کی لڑائی دیکھنے سے تعلق رکھتی تھی۔ وار پر وار حملے پر حملے ہوتے تھے۔ کبھی یہ نرم تھے۔ کبھی وہ گرم۔ راجہ شل جبوقت گرما اُٹھا۔ تو مارے تیروں کے پانڈوؤں کی فوج کے چھکے چھڑا دیئے۔ جو تھا۔ جان چھڑانے کی فکر میں اِدھر اُدھر کنانی کٹاتا تھا۔ قریب تھا۔ کہ سارا لشکر بھاگ نکلے۔ مگر نہیں ارجن اور بھیم سین نے للکار للکار کر سب کو ثابت قدم بنایا۔ اور لڑائی پر جٹ گئے۔ ارجن نے راجہ شل کا مقابلہ کیا۔ دریودھن نے بھیم سین کا طلاکار علم شاہی توڑ دیا۔ بھیم سین کو تاب کہاں۔ وہ چوٹ کھائے ہوئے سانپ کی طرح پیچ و تاب کھاکر دریودھن پر حملہ آور ہوا۔ گھوڑے زخمی کئے۔ سارتھی کو ڈھیر کیا۔ اور اس زور سے گرز مارا۔ کہ دریودھن کی آنکھوں کی پتلیاں اُلٹ پلٹ ہو گئیں۔ بدن سنسنا گیا۔ گھوڑے سر پر پاؤں رکھکر بھاگ نہ جاتے۔ تو دریودھن کی نہ جانے کیا گت ہوتی۔ مگر ایشور نے خیر کی۔ کوروؤں کے لشکر میں کہرام مچگیا۔ ہر اہل فوج کو گمان تھا۔ کہ بدن میں جان باقی نہ رہی۔ مگر کرپاچارج اور اسلوتھاماں جی نے منہ پر پانی کے چھینٹے دے کر ہوش ٹھکانے کئے۔ دریودھن کے اعضا میں جان آئی۔ تو پھر دست بدست لڑنے کو آپہنچا۔ راجہ جدھشٹر اسوقت نہایت ہی پرجوش تھے۔ انہوں نے ایسی باڑھیں ماریں۔ کہ ہزارہا بہادر جیت ہو گئے۔ جو سامنے آیا لقمہ موت ہوا صفیں کی صفیں اُلٹ گئیں۔ ہر طرف گھاس ایسی کٹ گئی۔ فتح کے آثار دیکھ کر راجہ جدھشٹر آگے ہی بڑھتے گئے۔ نکل اور سہدیو نے دائیں بائیں حفاظت کی۔ اور ارجن و بھیم سین پیچھے ہو لئے۔ کوروؤں کے فوجی دستے بھی جدولیا

طرف سے یورش کر رہے تھے۔ لیکن راجہ جدھشٹر کا سے پہاڑ اور بادل چھانٹتا ہوا بڑھا۔ تو راجہ شل نے خوب تیروں کی بارش کی۔ تھوڑی دیر تک دونوں جوڑ برابر رہے۔ فریقین کے تمام بہادروں نے ہاتھ پر ہاتھ رکھ لیا۔ اور دیکھنے لگے۔ کہ کیسی بیتتی ہے۔ راجہ شل کے تیروں نے سہدیو اور نکل کو خون سے نہلا دیا۔ بھیم سین کے گھوڑے ہلاک کر دیئے۔ راجہ جدھشٹر اسوقت دھرم راج نہ معلوم ہوتے تھے بلکہ اندر اور رہا دیو نظر آتے تھے۔ جن کے بجر اور مہاپاش نے بڑے بڑے سورموں کو مار کر اپنے جلال کی قدرت دکھائی تھی۔ انھوں نے شیر کی طرح ڈکار کر اپنی طلائی شکتی ماری۔ تو راجہ شل کے سینے پر گہری چوٹ کھا کر ایسا زمین پر چت ہوا۔ کہ پھر نہ اٹھ سکا۔ طائر روح نے پرواز کھولدیا۔ قفس عنصری خالی ہو گیا۔

جس وقت یہ سپہ سالار اعظم اور سرتاج بہادران عالم بستر مرگ پر سویا پانڈوؤں کے لشکر میں بدھائیاں بجنے لگیں۔ راجہ شل کے بھائی کا کلیجہ ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا بہر پیٹتا ہوا بڑے طیش میں حملہ آور ہوا۔ لیکن راجہ جدھشٹر کا اقبال مدد پر تھا۔ ذرا ہی دیر میں اس کا بھی سر کاٹکر راجہ شل کے پاس سُلا دیا۔ اور کوروؤں کے بقیہ لشکر پر ایسی آفت ڈھائی۔ کہ سب بہادر رو تے پیٹتے چیختے چلاتے بھاگ کھڑے ہوئے۔ کرت برما نے لاکھ چاہا۔ کہ راجہ شل کا عوض لے۔ مگر ساتکی جی نے دل کی ہوس نکلنے نہ دی۔

## ادھیائے (۵)

## سہدیو کے ہاتھ سے راجہ شکنی کا قتل

سنجے نے کہا۔ کہ جب راجہ شل میدان جنگ میں سوچکا۔ تو کرت برما اور ساتکی کا مقابلہ شروع ہوا۔ ادھر پانچال دیش کے بہادروں نے کوروؤں کی فوج کو تہ تیغ کرنا شروع کر دیا۔ یہ دیکھ کر راجہ دریودھن کرپاچارج اور اشوتھاما بھی آگے بڑھے۔ اور ارجن کے دو بدو کھلا جنگ کی۔ اشوتھاماں کے ہاتھ

سے بہت فوج زخمی ہوئی۔ اور ہزاروں سور بیر قتل ہوئے۔ راجہ شل اور کرن کے مارے جانے سے ان کے لشکر کی ہمت شکست ہو رہی تھی۔ اس معرکے میں ان کے قدم میدان سے اٹھ گئے۔ راجہ دریودھن نے للکار کر کہا۔ کہ اے بہادرو۔ میرے جیتے جی ہمت ہارنا کیا معنی۔ پیٹھ دکھانے کی سند نہیں سرد لومڑی کی طرح میدان سے نہیں بھاگتے۔ یہ کڑکا سنتے ہی کرت برما اور شکنی نے اپنی فوج کو پھر پانڈوؤں سے لڑا دیا۔ اور خون کی بارش شروع ہوئی۔ سور بیر ارجن نے کرت برما کو ٹوٹ لیا۔ اور اپنے گانڈیو دھنش سے اسکو اور اسکے رتھ اور گھوڑوں کو نشانے پر رکھ کر اڑا دیا۔ کرت برما فوراً ہی دوسرے رتھ پر سوار ہو کر مقابلہ کرنے لگا۔ ارجن کو نہایت غصہ آگیا۔ اور سات سو رتھ سواروں کو نیست و نابود کر کے فتح کا آوازہ بلند کیا۔ ادھر بھیم سین نے اپنے گرز سے ایک چھوہنی دل کو مار گرایا۔ جسقدر فوج زندہ بچی۔ وہ جان بچا کر میدان جنگ سے منہ موڑ گئی۔ لیکن کرپا چارج اور استوتھاماں نے فوج کو پھر روکا۔ اور پانڈوؤں کے مقابلے میں کھڑا کر دیا۔ مقابلہ شروع ہوا۔ اس وقت کوروؤں کا جوش اسقدر تیز تھا۔ کہ ارجن بھی گھبرا اٹھا۔ اور سری کرشن جی سے بولا۔ کہ جبتک بے عقل اور نادان دریودھن کا خاتمہ نہ ہوگا۔ دونوں طرف ہی اس طرح بہادر اور سور بیر قتل ہوتے رہینگے جب اس نے بھیشم اور درونا چارج پرسرام وغیرہ کا ذکر کیا۔ آپ کا بھی کہنا جی کہنا نہ مانا۔ تو پھر اور ذمہ کس کے مان کا ہے۔ جب اس نے دنیا میں قدم رکھا تھا۔ اسوقت ودر جی وادر اور مہاتماؤں نے پیشینگوئی کی تھی۔ کہ اس کے سبب سے ہزاروں کشتریوں کا خون ہوگا۔ چنانچہ وہی بات پیش آرہی ہے۔ ہزاروں راجے مہاراجے اس جنگ میں کام آچکے۔ معدودے چند بچ رہے ہیں۔ ان کا بھی خاتمہ رکھا ہوا ہے۔ اس لئے آپ میرے رتھ کو غنیم کی طرف لیجیے۔ کہ بچی کھچی قوم کو میں اپنے گانڈیو دھنش سے راہی ملک عدم کردوں۔ کیونکہ آج اٹھارہ دن سے یہ جنگ عظیم ہو رہی ہے۔ اگر دریودھن بھیشم جی مہاراج کی شکست پر بھی صلح پر آمادہ ہو جاتا۔ تو اتنے مہارتھی راجاؤں سے دنیا خالی نہ ہوتی۔ مگر اس کم بخت دریودھن نے ایک بھی نہ مانی۔ اور ایسی ضد کی۔ کہ راجہ جدھشٹر کو

ذرہ بھر زمین دینے میں بھی تکلیف ہوئی۔ اس کا عذاب اُسے بھگتنا ہے۔ آپ میرے رتھ کو غنیم کی فوج میں جلد لے چلیئے۔ کہ میں فوج غنیم کو آتش اجل میں جلا کر خاک سیاہ کر ڈالوں۔ سری کرشن جی نے رتھ کو تیز ہانک دیا۔ اور ارجن نے اپنے گانڈیو دھنش سے دَل پھاڑنا شروع کیا۔ بازو اور سر کٹ کٹ کر گرنے لگے۔ تھوڑی ہی دیر میں لاشوں کے انبار لگ گئے۔ خون کا دریا بہنے لگا۔ کوروؤں کی فوج جان چھوڑ کر بھاگ نکلی۔ مگر گانڈیو دھنش سے جو تیر نکلا اس نے قتل عام کر دیا۔ رتھ ٹوٹ گئے۔ زخمی گھوڑے بھاگنے لگے۔ ہاتھیوں کی سونڈیں کٹ گئیں۔ جسموں سے خون کے فوارے چھوٹنے لگے۔ دھرشٹ دمن سکھنڈی اور بھیم سین پر جس نے زغہ کیا۔ وہ مارا گیا۔ جو منہ آیا۔ اس نے منہ کی کھائی۔ راجہ دریودھن نے فوج کی بہت شکست ہونے پر شکنی سے تین ہزار ہاتھیوں کی مدد مانگی۔ اور زغہ کرکے پانچوں پانڈوؤں کو گھیر لیا۔ ارجن نے گانڈیو دھنش ہاتھ میں لیا۔ تو تیروں نے چلّے سے نکلتے ہی آفت ڈھانا شروع کی۔ آدمی تو آدمی بڑے بڑے جنگی ہاتھی ایک ایک تیر سے اُڑتے پھرتے نظر آتے تھے۔ پھر تو بھیم سین نے دل میں گھس کر فوج تتر بتر کر دی۔ ادھر راجہ جدھشٹر اور نکل اور سہدیو نے بہت سی فوج کو شربت اجل پلایا۔ دریودھن کو ایسی چوٹیں لگیں۔ کہ ہوش و حواس غائب ہو گئے۔ غش کھا کر زمین پر گر پڑا۔ اہل فوج بھر پڑے۔ سب سمجھے۔ کہ دریودھن کا خاتمہ ہو گیا۔ جو تھا۔ وہ ایک ایک سے خیر و عافیت پوچھتا تھا۔ جو فوج دریودھن کی فوج لے کر بھاگی۔ میں بھی میدان جنگ سے چمپت ہوا۔ اور کرپاچارج کی پناہ لی۔ یہاں دوسری مصیبت کا سامنا ہوا۔ دھرشٹ دمن نے مجھ آتا دیکھ کر دھاوا کر دیا۔ ساتھ ہی ساتکی جی بھی سر پر پہنچ گئے۔ میں نے لاکھ بچاؤ کی تدبیر کی۔ نشانے بچاتے چوٹیں روکیں۔ وار کئے۔ مگر کسی طرح بھی نجات نہ ملی۔ آخر کار ساتکی جی نے گرفتار کر کے زندگی سے مایوس کر دیا۔ لیکن اتفاق سے جان بچ گئی۔ بھیم سین گرز لئے ہوئے ہاتھیوں پر ٹوٹ پڑا۔ تو سب کے چھکے چھڑا دیے۔ کوروؤں کی فوج بھاگ گئی تھی کرپاچرج

سانکی جی سے بھڑ پڑے۔ بڑی سرگرمی سے لڑائی ہوئی۔ میں اپنی جان کی فکر میں تھا۔ سانکی جی اور ان کے لشکر کو کرپاچارج کی طرف متوجہ دیکھکر وہاں سے بھاگا۔ تو دور جا کھڑا ہوا۔ کسی کو کچھ خبر نہ ہوئی۔ کہ کیا ہوا۔ دریودھن کی مجھے ہی نہیں۔ سارے اہل لشکر کو فکر تھی۔ کوئی اس کی زندگی سے مایوس تھا۔ کسی کو اس کی تلاش میں سرگردانی تھی۔ بڑی تلاش سے دریودھن کا پتہ لگا۔ لوگوں کی جان میں جان آئی۔ مایوسیوں کا خاتمہ ہوا۔ دریودھن کے حقیقی بھائی دیرکین۔ سوست چتر۔ بھیم بل۔ اوگرسین۔ چترچاپ۔ پرباہو دردپرش اور سلوچن انگاروں پر لوٹ رہے تھے۔ دریودھن کی حالت دیکھ کر ان سے صبر نہ ہوا۔ ایک ساتھ سب کے سب بھیم سین پر ٹوٹ پڑے بھیم سین اسوقت اکیلا تھا۔ کسی کی مدد نہ تھی۔ مگر جس وقت دشمن سے تیر برسائے۔ سب راجکماروں کا سر اڑ گیا۔ میں دور سے لڑائی دیکھ رہا تھا تاب نہ آئی۔ تیروں کی بوچھاڑ شروع کر دی۔ اور دریودھن کے ساتھ ہو لیا۔ مگر دریودھن کی حالت اسوقت نازک تھی۔ بھیشم جی سے لے کر اور سب مہارتھی مر چکے تھے۔ شالو کا بیٹا شکنی اسوقت پانچ سو سواروں کے ساتھ باقی تھا۔ یا درجودھن اور سوورشن۔ سری کرشن جی نے شکنی کی گذشتہ شرارتوں اور بدمعاشیوں کو یاد دلا کر پانڈوؤں سے کہا۔ کہ اب کیا دیکھتے ہو۔ میدان صاف کرو۔ بھیشم۔ درونا چارج۔ کرن۔ شل ایسے مارے گئے۔ تو اب ان کا مارنا کیا مشکل ہے۔ ذرا بہادری سے کام لو۔ اور روز روز کی خونریزی سے چھٹی کرو۔ موذیوں کے مارنے میں تامل کرنے کی ضرورت نہیں۔ شکنی کو آج ہی نہ مارا۔ تو کچھ نہ کام۔ فساد کی جڑ ہی نہ کٹی۔ تو پھر لطف ہی کیا۔ یہ کہتے ہی سری کرشن جی نے رتھ ہانکا۔ ادھر گھوڑے دوڑے۔ ادھر ارجن اور بھیم سین کے سنکھ بجے۔ شکنی خم ٹھونک کر ارجن سے نبرد آزما ہوا۔ سوورشن نے بھیم سین سے ٹکر لی۔ دریودھن سہدیو پر جھپٹا۔ اور اس زور سے پرسا مارا کہ سہدیو نے منہ سے خون تھوک دیا۔ اور ہاتھ پاؤں میں جان نہ رہی۔ میں تو سمجھتا تھا۔ کہ پانچ کے عوض چار پانڈو رہ گئے۔ مگر ذرا دیر میں دیکھا۔ تو سہدیو صحیح

سلامت ہے۔ اور دریودھن کے زخم لہو کے فوارے چھوڑ رہے ہیں۔ دوسری طرف نظر کی۔ تو شکنی اور ترگرت دیشی بہادروں کا بڑا حال پایا۔ ان لوگوں نے پہلے تو سری کرشن اور ارجن تاک کو چھٹی کے دودھ کی یاد دلا دی۔ مگر لفتہ سے کس کا بس ہے۔ ارجن نے ستکرماں اور سوسرماں کا سر اڑا دیا۔ مہارتھی مار ڈالے۔ بھیم سین نے سودرشن کو خاک و خون میں ملا دیا۔ ساری فوج مار کر بھگا دی۔ بھاگی ہوئی فوج کو چھتری دھرم کا جوش دلا کر دریودھن نے پھر حوصلہ دلایا۔ شکنی بڑے جوش کے ساتھ سہدیو کے سامنے آیا۔ سہدیو بولا کہ

ماموں صاحب۔ آج آپ کو ان بے ایمانیوں کا مزہ ملیگا۔ جو آپ نے جوئے میں کی تھیں۔ آپ ماموں ہیں۔ مگر اسوقت چچا بنا کر چھوڑونگا۔ ہاں سے ہیں آیا۔ ہوشیار ہو جایئے۔

یہ کہتے ہی سہدیو نے حملہ کیا۔ شکنی نے بھی بڑی دلیری سے وار کئے۔ لیکن زندگی نے وفا نہ کی۔ دن پورے ہو گئے تھے۔ سہدیو نے ایسا تلا ہوا ہاتھ رسید کیا۔ کہ سر دھڑ سے جدا ہو گیا۔ شکنی کے فرزند کی آنکھوں میں خون اترا۔ تو شیر کی طرح جھپٹ پڑا۔ مگر اس کی بھی وہی حالت ہوئی۔ بیٹے بیسر کا دھڑ۔ باپ کی لاش کے پہلو بہ پہلو دریائے خون میں غوطہ زن ہو گیا۔ شکنی کے مرتے ہی کوروؤں کے لشکر میں بھاگڑ پڑ گئی۔ اور تو اور خود دریودھن بھی دم دبا کر بھاگ کھڑا ہوا۔ پانڈوؤں کے لشکر نے تالیاں دیں۔ سری کرشن جی جوش مسرت سے اپنا پنچ جنیہ سنکھ پھونکا۔ تمام راجاؤں نے سہدیو کے سر پر پھول برسائے۔ ثنا و صفت میں گوہر افشانی کی۔ راجہ جدھشٹر نے پیٹھ ٹھونکی۔ بھیم سین نے کلیجے سے لگا لیا۔ ارجن نے شاباش دی۔ نکل نے سر پر ہاتھ پھیرا۔ دریودھن کے یہاں گویا دنیا سونی ہوئی۔ جو تھا اداس ہر ایک مغموم ہو



# ادھیائے (۱)

# دریودھن کی قطعی شکست اور تالاب میں روپوشی

سنجے دھرتراشٹر سے کہہ رہا ہے کہ

شکنی اور اس کے فرزند کی وفات پر ساری فوج نے پیٹھ دکھا دی۔ جس وقت سب بہادروں کے قدم اٹھ گئے۔ دریودھن گھبرا اٹھا۔ اور ادھر دوڑ دھوپ کر پھر سپاہ اکٹھی کر لی۔ اور سمجھایا۔ کہ بھاگنے سے مفر نہیں پانڈو جیتے رہے۔ تو کہیں کسی کو جیتا نہ چھوڑیں گے۔ ہم لوگوں کے لئے کوئی جائے پناہ نہیں۔ اس لئے جان پر کھیلنے کے سوا اور کوئی نجات کی صورت نہیں۔ آؤ چلیں۔ لڑیں۔ جوہر جوانمردی دکھائیں۔ اگر دشمنوں کو مار لیا تب بھی پوبارہ مارے گئے۔ تو سورج لوک کہیں نہیں گیا۔ اس سے سب سوچ بچار تاؤ دے کر ہتھیار اٹھاؤ۔ غنیموں کو ناکوں چنے چبواؤ۔ فتح ہو یا شکست اپنا مطلب ہاتھ سے جانے والا نہیں۔ اس وقت گیارہ چھوہنیوں میں سے راجہ دریودھن کے سوا اور کوئی راجہ مہاراجہ نظر نہ آتا تھا۔ سب لقمہ موت بن چکے تھے۔ باقیماندہ فوج لاکھ دل شکستہ تھی۔ لیکن دریودھن کو ہتھیلی پر جان لئے ہوئے دیکھ کر مردہ جسموں میں تازہ خون دوڑ گیا۔ اور تیغ و تفنگ سنبھال کر جانبازی کے لئے جٹ گئے۔ راجہ دریودھن نے بلا مدد غیرے صرف اپنی قوت بازو سے بہت کچھ داد دلاوری دی۔ لیکن قسمت سیدھی نہ تھی۔ فتح کا پانسہ چت نہ ہوا۔ اور جان کی فکر نے میدان جنگ سے ہٹا لے گئی۔ پانڈوں کی چھ سینیاں کٹ مر چکی تھیں۔ تاہم دس ہزار پیدل پانچ ہزار سوار اور دو ہزار سات سو ہاتھی زندہ رہے تھے۔ دریودھن کے بھاگنے

ہی ارجن بھیم سین اور یدھشٹ نے جس کو جہاں پایا۔ ان کو وہیں مار گرایا۔ لینا۔ پکڑنا۔ مارنا۔ جانا نہ پائے۔ کی آواز چار طرف سے آ رہی تھی۔ کیا تو راجہ دریودھن کو گیارہ چھوہنیاں کا زور تھا۔ کہاں اب استوتھاماں کرپاچارج اور کرت برما کے سوا باقی نہ بچا۔ اور میدان جنگ میں کوئی اس کی دردناک حالت پہ آنسو بہانے والا بھی نہ رہا۔ اور وہ بھی اس وقت ایسے حواس باختہ تھے۔ کہ ساتھ نہ دے سکے۔ میں نے جو وقت یہ رنگ دیکھا۔ رو پڑا۔ آنسو تھامے سے نہ تھمے۔ پانڈو دریودھن کی تلاش میں لپکے۔ تو ساتکی جی نے مجھے چیر غوڑ کر لیا۔ اب میرے حواس کہاں۔ سمجھ لیا۔ کہ تلوار کے میان سے نکلنے کی دیر ہے پھر تو پچھلا کہاں۔ مگر بھلا ہو بیاس جی کا۔ وہ اتفاق سے آ پہنچے۔ اور مجھے موت کے پنجے سے چھڑا دیا۔ میں نے جان کے خوف سے زرہ بکتر تیر و خنجر وہیں پھینکے۔ اور وہاں سے لمبا پڑا۔ تو بیاس جی کے تالاب پر راجہ دریودھن کو آنسو بہاتے دیکھا۔ جس راجہ دریودھن کے نام سے دنیا کانپتی تھی۔ جس کے قدموں پر بڑے بڑے مہاراجوں کے مکٹ جھکتے تھے۔ سو وقت اس کے ہاتھ پاؤں بھی ساتھ چھوڑ گئے تھے۔ سارا جسم زخموں سے لہولہان تھا۔ جو وقت سامنا ہوا۔ ادھر میری آنکھوں سے آنسوؤں کا چشمہ ابل پڑا۔ ادھر راجہ دریودھن کی ہچکی لگ گئی۔ تھوڑی دیر کسی کے آنسو نہ تھمے۔ آستینیں تر ہو گئیں۔ جب میں نے طبیعت روک کر آنسو پونچھے۔ تو راجہ دریودھن نے پوچھا۔ کہو فوج میں اب کون کون باقی ہے۔ ساری فوج تو نہیں مار ڈالی گئی۔ میرا جواب تھا کہ چھتری۔ استوتھاماں۔ کرپاچارج اور کرت برما کو دیکھا۔ اوروں کا حال ایشور جانے۔ مگر جہاں تک یقین ہے۔ اور کوئی نہیں بچا۔

اس خبر سے راجہ دریودھن کو جو صدمہ ہوا۔ اس کا اظہار کرنا زبان کا کام نہیں۔ راجہ دریودھن نے ایک ہاتھ سے کلیجہ تھام لیا۔ اور ایک ہاتھ میرے کندھے پر رکھ کر خون کے آنسو بہائے۔ اور فرمایا کہ اب میری زندگی عبث ہے ایسے جینے سے مرنا ہزار درجہ بہتر ہے۔ میں اپنے چکرورتی پتا راجہ دھرتراشٹ اور دیوی سروپ ماتا گاندھاری کو کیا منہ دکھاؤں۔ ہستناپور والے کیا

گئے۔ سری کرشن جی نے پانڈوؤں کو جتا دیا۔ اگر وہ نہ ہوں۔ تو اب بھی گئی
گزری حالت میں میں اکیلے دم پانڈوؤں کا کچا مغز نکال سکتا ہوں۔ پتا جی
اور ماتا جی سے کہدینا۔ کہ بس میری الفت دل بھلا دیں۔ دنیا فانی میں کسی کا
قیام نہیں۔ انسان پانی کا بلبلا ہے۔ دو روزہ زندگی کو مطلق ثبات نہیں۔
ایک روز مرنا لازمی تھا۔ اگر برسوں چارپائی پر پڑے پڑے جان جاتی۔ تو
سب کی جان کو اور زحمت ہوتی۔ شکر ہے۔ کہ میں سیدھا بیکنٹھ جاؤں گا۔
بہادروں کے لئے بیکنٹھ کے سوا اور کہیں ٹھکانا نہیں۔ بس ایسی موت کا غم کیا
بھیشم پتامہ دروناچارج۔ کرن۔ جیدرتھ۔ شل ایسے ایسے نہنگ دریائے بہادری
دریائے اجل میں غرق ہو گئے۔ گو میں ابتک صحیح سلامت ہوں۔ لیکن موت
سامنے منہ پھیلائے کھڑی ہے۔ وقت برا آیا۔ اور دم فنا۔ پانڈو بغیر جان
لئے دم نہیں لیں گے۔ افسوس میں نہ جانتا تھا۔ کہ سری کرشن جی کی ذات واحد
کو یہ قدرت حاصل ہے۔ ورنہ میں ان کے لشکر جرار اور خزانہ بے شمار کی طرف
آنکھ بھی نہ اٹھاتا۔ آہ! ذرا سے مغالطے میں میری گیارہ اچھوہنیوں کا خون
ہو گیا۔ پانڈوؤں کی چھ اچھوہنیاں بھی میرے بہادروں کے ہاتھ سے خاک
میں مل گئیں۔ پانچ گاؤں کے لالچ نے ساری سلطنت پہ پانی پھیر دیا۔ اب
میرے باپ ماں ان لوگوں کے دست نگر ہوں گے۔ جن کو میرے ادنے
نمک پروردہ بھی نظروں میں نہ لاتے تھے۔ حالانکہ مجھ میں اب جان نہیں
ہاتھ پاؤں بالکل کٹ گئے۔ نہ کوئی شریک حال ہے۔ نہ ہمدرد۔ مگر پھر بھی
دم داعیہ وہی ہے۔ اگر سری کرشن جی ادھر نہ ہوں۔ تو ایک دفعہ اب بھی
ٹکر لے کر پانڈوؤں کو مزہ چکھا سکتا ہوں۔

یہ کہکر دریودھن تالاب میں چھپ گیا۔ میں دیکھتا ہوں۔ تو پانی بالکل
بے حس۔ سر کا نام و نشان نہیں۔ اس بد اقبالی کے وقت بھی راجہ دریودھن
کی طاقت و رعب سے دل کو حیرت ہوئی۔ مگر آنکھوں سے اس بات پہ آنسو
جاری ہو گئے۔ کہ جس راجہ دریودھن کے اشارے پر دنیا چلتی تھی۔ جس
کے قدموں پر کروڑوں بہادروں نے سر قربان کر دیئے۔ وہ اس کس

میری کی حالت میں اس طرح زندگی کی گھڑیاں گزرنے لگیں۔ افسوس کچھ تو اس صدمۂ غم۔ کچھ ماتم عام اور کچھ اپنی تھکاوٹ سے مجھ میں اتنا دم تھا۔ کہ وہاں سے ہل سکوں۔ اتفاق سے اُسی وقت استوتھاماں کرپاچارج اور کرت برما کانپتے کانپتے وہاں پہنچے۔ رتھوں کے گھوڑوں کو ایک ایک قدم چلنا کالے کوس کاٹنے کے برابر تھا۔ پاؤں من من بھر کے ہو رہے تھے۔ بدن پسینے پسینے ہو رہا تھا۔ آتے ہی مجھ سے پوچھا کہ کہو

راجہ دریودھن کس طرف گئے۔ کہاں ہیں گے؟

میں نے جو بات تھی۔ بتا دی۔ وہ اس کیفیت کو سُنکر رو پڑے۔ مجھے ایک رتھ پر بٹھا کر یہاں روانہ کیا۔ اور خود آنسو بہاتے دونوں ہاتھوں سے کلیجہ تھامے اپنے خیموں کو پلٹ گئے۔

# ادھیائے (۲)

# مستورات کی گریہ وزاری اور ہستناپور میں روانگی

آفتاب گوشۂ مغرب میں چھپنے لگا۔ اسوتھاماں۔ کرپاچارج اور کرت برما خیموں میں پہنچے۔ عورتوں کی دردناک چیخوں نے دل تڑپا دیا۔ صدمۂ ماتم نے کلیجے کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے۔ ہزارہا رانیاں بال نوچ نوچ کر سر دے دے مارتی تھیں۔ چوڑیوں کا زمین پر ڈھیر لگ گیا۔ زرکار کے لباس پُرزے پُرزے ہو رہے تھے۔ کوئی خاوند کے غم سے سینہ چاک کر رہی تھی۔ کسی کے دل کلیجے کے ٹکڑوں کی جدائی نے قیامت توڑ کر زخم ڈال دیئے تھے۔ اگر ایک بھائی کی مفارقت میں تڑپتی تھی۔ تو دوسری باپ کا سایہ اُٹھ جانے سے پچھاڑیں کھاتی تھیں۔ ان لوگوں نے اُسی وقت ان کو رتھوں پر سوار

کرکے ہستناپور روانہ کیا۔ بلیوں نرکا دار اور بے شمار اونٹ پھر لے چلے جس وقت راجہ جدھشٹر اور بھیم سین نے مستورات کی بیتا بیوں کا حال سنا۔ دل پاش ہوگیا۔ آنکھیں بھر آئیں۔ یوتس کو ان کے ہمراہ کیا۔ یوتس نے سب کو ڈھارس دی۔ زخموں پر مرہم صبر کا پھایا رکھ کر ہستناپور پہنچایا۔ ودر جی نے خبر پائی۔ تو یوتس سے آکر ملے۔ دریودھن کی کیفیت پوچھی۔ اور سارا حال سنکر یوتس کی لیاقت کو عمدہ الفاظ سے سراہا۔ اور کہا۔ کہ تمہارے اور راجہ جدھشٹر کے سوا ان بے نواؤں کا اب کون ہے۔ راجہ دھرتراشٹ کے نام لیوا اور پانی دیوا صرف تمہیں اور پانڈو رہ گئے۔ اندھے کی لاٹھی ایک تمہیں ہو۔ جاؤ ماں باپ کے قدم بھی دیکھ لو۔ وہ تمہیں دیکھ کر جی جائیں گے۔ ابھی ان کی آنکھوں میں دنیا اندھیر ہو رہی ہے۔ یوتس نے والدین کے قدم چومے۔ دھرتراشٹ اور گاندھاری نے دوڑ کر گلے سے لگا لیا۔ واقعات پوچھے۔ جس وقت آفت رسیدہ عورتیں محل میں پہنچیں۔ ایک شور ماتم بلند ہوگیا۔ سارے شہر میں پٹس پڑ گئی۔ ہر گھر ماتم خانہ ہوگیا۔ ہزاروں مکان بے چراغ ہوگئے۔ سب یہی روتے تھے۔ کہ ہائے دریودھن نے لاکھ کا گھر خاک کر دیا۔ اگر پانچ گاؤں دے دیتا۔ تو آج دنیا کیوں سونی ہوتی۔ ہر شخص راجہ جدھشٹر کے دھرم۔ صبر قناعت اور اوج اقبال کو سراہتا تھا۔ اور کہتا تھا۔ کہ حق بحق دار رسید۔ راستی کی ہمیشہ فتح ہے۔ یوتس نے رات رنواس میں کاٹی۔ ۱۲ گھنٹے میں پل بھر آنکھ نہ جھپکی ۱۸۰ چھوٹے بھائیوں کی تصویر آنکھ کے سامنے پھرتی رہی۔ راجہ دھرتراشٹ اور گاندھاری جی کے صدمات جانکاہ نے نیند کو پاس نہ پھٹکنے دیا



# گدا پرب

## یعنی

# شل پرب حصہ دوم

## ادھیائے (۱)

## کرپاچارج۔ اسوتھاماں اور کرت ورما کی تالاب کے کنارے رسائی۔ دریودھن سے گفتگو

دریودھن تالاب میں روپوش ہو چکا۔ سنجے نے راجہ دھرتراشٹ کو اس کی دلی مایوسیوں کی خبر سنا کر چپ کر دیا۔ راجہ دھرتراشٹ نے ہاتھ سے کلیجہ تھام کر سنجے سے پوچھا۔

یہ تو بتاؤ۔ پانڈوؤں نے دریودھن کو تالاب کے اندر سے کیونکر ڈھونڈ نکالا۔

سنجے۔ مہاراج۔ ادھر راجہ دریودھن بھاگے۔ اور ادھر کرپاچارج اور کرت ورما۔ کی جان پر آبنی تھی۔ اسلئے کوئی ایک دوسرے کا ساتھ نہ دے سکا۔ جس کا جس طرف رخ ہو گیا۔ اسی طرف بھاگ لیتا۔ پانڈوؤں کو مطلق معلوم نہ تھا۔ کہ کون کس طرف گیا۔ انہوں نے چاروں طرف سوار دوڑا دیئے

مخبروں نے سُراغ رسانی شروع کی۔ کہ پا چارج استوتھاماں اور کرت برما اتفاق سے مِل گئے۔ دریودھن کا کسی کو پتہ نہ تھا۔ اِدھر اُدھر ناپتے ہوئے تالاب کی طرف پہنچے۔ تو کچھ سُن گُن پائی۔ کہ راجہ دریودھن تالاب کے اندر تشریف رکھتے ہیں۔ انہوں نے کنارے پر کھڑے ہو کر کہا۔

آپ کو خوشخبری ہو۔ کہ ہم لوگ آپ پر جان قربان کرنے کو اب تک زندہ ہیں۔ اگر موت بھی سامنے آ گئے۔ تو اس کی جان نہ چھوڑیں۔ پانڈو دں کی حقیقت ہی کیا ہے۔ بے مارے چھوڑیں۔ تو نام بدل ڈالیں۔

دریودھن کے ہاتھ پاؤں میں جان نہ تھی۔ اس کو سب طرف سے کالے ناگ ڈسنے نظر آتے تھے۔ زندگی سے ہاتھ دھو چکا تھا۔ ان تینوں مہارتھیوں کی آواز اس کی رگوں میں کسی قدر تازہ خون پیدا کر دیا۔ لیکن شکستہ دلی ہمتیں پست کر دیتی ہے۔ وہ بولا

مجھے آپ لوگوں کی ذات پر پُورا بھروسہ ہے۔ واقعی آپ نے مردہ امیدوں کو اس وقت زندہ کر دیا۔ مگر افسوس کہ بدن زخموں سے چھلنی ہو رہا ہے۔ رگ رگ میں درد۔ عضو عضو زخمی۔ ہل کے پانی پینا محال۔ ہاتھ پاؤں چلانا دوبھر۔ تھکائی نے مار ڈالا۔ آپ سب بھی ۱۸ دن کے تھکے ماندے ہیں۔ دن بھی ختم ہو گیا۔ اس لئے بہتر ہے۔ کہ آج آرام کیجیے۔ نیت سب بخیر۔ صبح کو قسمت آزمائی کی جائے گی۔

# ادھیائے (۲)

## راجہ جدھشٹر کو دریودھن کی روپوشی کی اطلاع۔ پانڈوؤں کی تالاب پر آمد۔ دریودھن پر لعن طعن اس کا طیش۔ باہم گفتگو بھیم سین اور دریودھن

# سے مقابلے کی شدّت

دریودھن تالاب غوطہ لگا چکا تھا۔ استوتھاماں۔ کرپاچارج اور کرت برما کے رتھ کنارے کھڑے ہوئے تھے۔ مخبروں نے بھانپ لیا کہ ہو نہ ہو۔ راجہ دریودھن تالاب میں چھپ رہا۔ لوگ انعام و اکرام کے لالچ میں راجہ جدھشٹر کی خدمت میں پہنچے۔ ہرن کا گوشت نذر کر کے دریودھن کا پتہ بتا دیا۔ راجہ جدھشٹر مارے خوشی کے اچھل پڑے۔ پانچوں بھائی سری کرشن جی کے ساتھ لپکے۔ اور پیچھے پیچھے راجہ بھی شیروں کی طرح گرجے۔ سنکھ بجاتے فتح کا پھریرا اُڑاتے ہوئے تالاب کی طرف بڑھے۔ شور و غل سنکر استوتھاماں وغیرہ بولے:۔

راجہ دریودھن پانڈو یہاں بھی آ پہنچے آپ کا حکم ہو۔ تو سب کے منہ پھیر دیئے جائیں۔

دریودھن۔ میری رائے جنگ کی نہیں۔ دفعہ شکست حوصلے پست ہیں بہتر ہے۔ کہ آپ بھی موقعہ بچا جائیں۔

تینوں مہارتھی تو دریودھن کی حالت زار افسوس کرتے ہوئے اسے چھوڑ کر ایک بار بڑے کے بن ٹک گئے۔ یہاں راجہ جدھشٹر نے تالاب پر پہنچکر سری کرشن جی سے فرمایا۔ کہ اب تک دریودھن مکر و دغا سے باز نہیں آتا یہاں بھی بدنیتی سے تالاب میں چھپ بیٹھا ہے۔

سری کرشن جی۔ کچھ پرواہ نہیں۔ مکار اور دغاباز کو دغا ہی سے مارنے کا حکم ہے۔ راکھشوں نے فریب سے کام لیا۔ تو راجہ اندر نے بھی فریب ہی سے گوشمالی کی۔ راون نے جانکی جی کو فریب دیا۔ تو سری رام چندر جی نے اچھی طرح خبر لی۔ باون جی اگر راجہ بل کو نہ چھلتے۔ تو کام نہ بنتا۔ دھرم راج جی۔ چھل کپٹی۔ دغاباز مکار کو جان سے مارنا ہی دھرم ہے۔ رام ہوتا ہیں جس طرح میں نے راون کمبھ کرن کو راہی عدم کیا۔ اسی طرح اس وقت تم دریودھن کو جان لئے بغیر نہ چھوڑو۔

راجہ جدھشٹر یہ سنکر رک گئے۔ تالاب کے کنارے کھڑے ہو کر گرجے۔

سب تمہیں دریودھن کہتے ہیں۔ مگر میں سوچودھن کے نام سے یاد کرتا ہوں۔ تمہارا جنم چھتری قوم میں ہوا۔ دنیا کے سورماؤں کو تم نے کبھی کچھ مال نہ سمجھا۔ تمہاری سی دولت۔ تمہاری سی شان وشوکت کے سامان۔ تمہارا عظیم الشان لشکر دنیا میں کس کے پاس تھا۔ آج کیا ہے۔ چوہے بجوڑوں کی طرح تالاب میں منہ چھپائے بیٹھے ہو۔ کہیں مرد بھی لڑائی سے منہ چھپاتے ہیں۔ نانا۔ بھائی۔ ماموں۔ چچا۔ خسر سالے۔ دادا۔ گرو۔ عزیز اقربا سب کو موت کے منہ میں جھونک کر اپنی جان کو اس قدر سمجھنا انسانیت وحمیت کے خلاف ہے۔ بہادر تیر وتلوار کے زخموں کو جسم کا زیور سمجھتے ہیں ان کو ایسی موت زندگی سے ہزار درجہ اچھی معلوم ہوتی ہے۔ تم ایسی مبارک موت سے ڈر کر لڑائی سے جی چراتے ہو۔ تف ہے۔ اگر تمہارے جسم میں چھتری خون ہے۔ تو آؤ۔ خم ٹھونکو۔ مردوں کو گھونگٹ کی ضرورت نہیں

دریودھن نے تالاب کے اندر یہ غیرت دلانے والے فقرے سنے۔ تو جوش مردی نے خاموش نہ رہنے دیا بولا

آپ لعن وطعن نہ کیجئے۔ میں نے لڑائی سے ہمت نہیں ہاری۔ سب عزیز واقارب میدان جنگ میں سو گئے۔ میں بیک بینی ودوگوش رہ گیا۔ تنہائی کی حالت میں یہی مناسب تھا۔ کہ گوشہ عافیت میں آرام کروں دن بھی ڈھل گیا تھا۔ لڑائی کا وقت باقی نہ رہا تھا۔ اس صورت میں میں نے یہ جگہ استراحت کے لئے پسند کی۔ تو کیا برا کیا۔ جن بھائیوں کے لئے میں نے اتنا دردسر مول لیا۔ وہ سب چھوڑ گئے۔ جن کے بھروسے پر میں نے آپ کے مقابلے میں ہتھیار اٹھائے تھے۔ ان میں سے ایک باقی نہیں۔ میں نے سمجھ لیا۔ کہ میرے دن آگئے۔ اقبال دغا دے گیا۔ مجھ میں آپ سے مقابلے کی طاقت نہیں رہی۔ زمین بیوہ ہوگئی۔ کشتری سورما دنیا سے اٹھ گئے۔ اب میں کس پر حکومت کروں۔ آپ نے بہت دنوں صحرا نوردی کی۔ اب آپ

شوق سے عنان سلطنت ہاتھ میں لیجیے۔ اب میں وہ مرگ چھالا اوڑھونگا جو آپ نے اوتار کر پھینکا ہے۔ مجھ کو مطلق تاج شاہی کی ہوس نہیں۔

راجہ جدھشٹر پر یاس بھرے ہوئے الفاظ نے ایسا اثر کیا۔ کہ آنکھوں میں آنسو بھر گئے۔ فرمایا کہ

دریودھن اتنے مایوس ہو۔ جب تک سو انسان تک آسا جس وقت تک سانس چلتے رہیں، مایوسی مناسب نہیں۔ ایشور نے تمہیں طاقت دی ہے۔ جو کام اپنے ہاتھ پاؤں کرتے ہیں۔ وہ دوسروں سے ممکن نہیں تم ضرور لڑو۔ اور دیکھو کہ قسمت کا پانسہ چت ہوتا ہے۔ یا پٹ۔ اگر چت ہوگیا۔ تب تو تمہارے پو بارہ ہیں۔ ورنہ بازی میرے ہاتھ ہیں۔ تمہارے جیتے جی سلطنت پر تف کرتا ہوں۔ تم میں اگر حکومت دینے کی مقدرت بھی ہو تو میں لینے والے پر لعنت بھیجتا ہوں۔ وہ دن یاد ہے۔ کہ سوئی کے ناکے بھر زمین دینے سے انکار تھا۔ اب اتنی فیاضی کیبال پٹ اس طرح مٹایا نہیں جاتا۔ اب بات تب ہی ہے۔ جب دست بدست کلہ بہ کلہ ہوکر حکومت دینے پر مجبور رہو۔ یا ہم کو نیچا دکھا کر خود طنطنہ عالم پناہی دکھاؤ۔ اتنا کہہ کر راجہ جدھشٹر طعنے سرے سے آخر تک دریودھن کی تمام شرارتوں اور دشمنیوں کو گنا کر دریودھن کو عرق خجلت میں ڈبو دیا۔ وہ وہ طعنے دیئے۔ ایسے ایسے زبان کے زخم لگائے۔ کہ دریودھن تلملا گیا۔ لاکھ بت ہر طرف سے گھیرے ہوئے تھی موت ہزار منہ پھیلائے سامنے کھڑی نظر آتی تھی۔ مگر دریودھن نے تاؤ کھا کر سر چاؤ آب سے باہر نکال ہی دیا۔ بدن غصے سے کانپ رہا تھا۔ چہرے پر سرخی دوڑ رہی تھی۔ پسینہ پیشانی پر جھلک رہا تھا۔ منہ سامنے کرکے بولا۔

دھرم کی لڑائی منظور ہو۔ تو ایک ایک سامنے آجائیے۔ لاکھوں زخموں سے چور ہوں۔ مگر پھر بھی کرشن جی ارجن بھیم بین یا تم مقابلے پر ہو۔ تو ایک ایک کو مزہ چکھا دوں۔ کہ دھرمراج دھرم راج کے خطاب کا سارا گھمنڈ بھی نکل جائے۔ راجہ جدھشٹر کا جواب یہ تھا کہ

کیوں نہیں۔ آخر چھتری کے بیٹے ہو۔ چھتری دھرم تمہاری گھٹی میں

پڑا ہے۔ پھر کیوں نہ ایک ایک کر کے ہم سب کو زیر کر لو گے۔ مگر یہ بتاؤ۔ کس سے لڑنے کا ارادہ ہے۔ ہم پانچوں بھائی کھڑے ہیں۔ کسی ایک کا ہاتھ پکڑ کر کھینچو۔ تو قدر عافیت معلوم ہو جائے۔ اگر تم جیتو تو حکومت تمہاری۔ ہم جیتیں۔ تو ہم تخت حکومت کے مالک۔ بس فیصلہ۔ تم مجھ کو دلا پنا سمجھتے ہو۔ تو لے۔ بس آجاؤ۔ کہے دیتا ہوں۔ کہ راجہ اندر مدد کریں۔ تب بھی تمہاری خیر و عافیت نہ ہو۔ ایک ادھڑ میں ساری پانی کچائی نکال کر رکھ دوں

یہ الفاظ سنکر دریودھن آگ ہو گیا۔ تاب ضبط باقی نہ رہی۔ جان پر کھیلنے کے لئے تالاب کا پانی چیرتا ہوا ساحل پر جا کھڑا ہوا۔ بدن مرصع طلائی زیوروں سے آراستہ تھا۔ ڈیل ڈول سے طاقت برستی تھی۔ چہرے پر لاکھ مردنی چھائی تھی۔ پر شاہی جلال اپنی جھلک دکھا ہی رہا تھا۔ طلائی گرز ہاتھ میں بجلی کی طرح چمکتا تھا۔ مگر دریودھن کی ہمتوں کی طرح شکستہ جس وقت دریودھن اس شان سے نمودار ہوا۔ پانڈوں نے قہقہے لگائے۔ اور پانچال دیش کی راجاؤں نے تالیاں بجانا شروع کیں۔ دریودھن کے کپڑے تر بتر تھے عضو عضو سے پانی ٹپک رہا تھا۔ مخالفوں کی مضحکہ پسندی پر آپے سے اور بھی طیش آیا۔ کڑک کر بولا

مسخرا پن کیا کرتے ہو۔ میں موجود ہوں۔ جس کے سر پہ موت سوار ہو۔ جسکو کچھ دم داعیہ ہو۔ سامنے آ جائے۔ مگر شرط ایک ایک کی ہے۔

راجہ جدھشٹر۔ واہ رے نیخے اس وقت ایک ایک کی شرط۔ ابھمنیو ایک تھا۔ کہ ہزاروں سپر چھ چھ مہارتھی اپنا اپنا لشکر لے کر ٹوٹ پڑے۔ تب منہ سے نہ نکلا۔ کہ ایک ایک کی شرط ہے۔ چلو بھر پانی میں ڈوب مرو۔ کیا کروں۔ دھرم کا پاس ہے۔ ورنہ اسی وقت سب کے سب بوٹی بوٹی قیمہ کر کے ابھمنیو کا عوض لے لیتے۔ خیر خاطر ہے۔ ایک ہی ایک کی شرط سہی۔ مگر ذرا بال سنبھالو۔ منہ دھو ڈالو۔ ہتھیار یا جو زرہ بکتر درکار ہوں۔ مانگ لو۔ جس میں یہ کہنے کو نہ ہو۔ کہ جی میں قصور اٹک گئی۔ یا لنہ ہاتھ میں رہ گیا۔ ہم پانچوں بھائی تم پر تک رہے ہیں۔ جس سے چاہو لڑو۔ تم جیتو تو سلطنت تمہاری۔ ورنہ ہم تاج

شاہی کے مالک سری کرشن جی فریقین کی گفتگو خاموشی سے سُن رہے تھے۔ جب جوڑ کا فیصلہ ہونے لگا۔ تو ان سے رہا نہ گیا۔ جدھشٹر سے بولے۔ کہ ہرگز میں فضول بات کی کبھی اجازت نہ دوں گا۔ دریودھن جس سے چاہے لڑے۔ یہ شرط بالکل مہمل ہے۔ تم میں یہ طاقت نہیں۔ کہ دریودھن کے وار برداشت کر سکو۔ میری تجویز ہے۔ کہ صرف بھیم سین سے مقابلہ ہو۔ اور اس جوڑ کی جیت ہار فتح و شکست کا فیصلہ کشتی باز کو کشتی باز سے لڑنا چاہیئے۔ تیر انداز کو تیر انداز سے۔

راجہ جدھشٹر۔ آپ کا فرمانا بہت درست۔ مگر آپ اطمینان رکھیں۔ میں اکیلا دریودھن کے لئے کافی ہوں۔ ہاتھ پاؤں کا خیال نہ کیجئے۔ اقبال کے سامنے شیر بھی دُم دبا جاتا ہے۔

بھیم سین۔ بہت بجا۔ بالکل ٹھیک۔ جب میں موجود ہوں۔ تو آپ کو تکلیف کرنے کی کیا ضرورت۔ مہاراج سری کرشن چندر جی کا بھی اشارہ ہو گیا۔ آپ سیر دیکھئے۔ میں ابھی دریودھن کو چت کرتا ہوں۔ یہ دیکھئے گدا۔ ادھر پیرا وار ہوا اُدھر دشمن ندارد۔

دریودھن۔ منہ کی بڑ بڑ سے کچھ فائدہ نہیں۔ جو گرجیگا۔ وہ برسیگا نہیں جس طرح زبان چلتی ہے۔ اس طرح گرز بھی چلے۔ تب لطف ہے۔ مرد ہو۔ تو بانک پنے کے ہاتھ دکھاؤ۔ جو مارے پالا اسی کے ہاتھ

یہ کہتے ہی دریودھن نے سر پر ایک صافہ باندھ لیا۔ اور خود بکتر زرہ جوشن چلتہ چار آئینہ پہنکر اس طرح پینترے بدلنے لگا۔ گویا شیر شکار کو زد پر لا رہا ہے۔ بھیم سین نے گرز کاندھے پر رکھ کر کہا:۔

دھرم راج جدھشٹر۔ آج ایشور نے عوض لینے کا موقعہ دیا۔ ذرا سی دیر میں اس پاپی کی ہڈیاں میرے گرز سے سرمہ ہوں گی۔ اس وقت میری وہ پرتگیا پوری ہو گی۔ جو میں نے اسوقت کی تھی۔ جب یہ ننگ خاندان رانی دروپدی کی عصمت و عفت کا گاہک ہو رہا تھا۔ اچھا لے۔ دریودھن ہوشیار تیری موت آ گئی۔

یہ کہتے ہی بھیم سین شیر کی طرح ڈکارتا ہوا آگے بڑھا۔ اور دریودھن کی موت سر پر کھیلنے لگی۔

# ادھیائے (۳)

## دریودھن اور بھیم سین کے معرکہ گرزبازی میں سری بلرام جی عرف بلدیو جی برادر معظم سری کرشن جی کی تشریف آوری

مہابھارت کے دنوں میں سری بلدیو جی تیرتھ یاترا میں مصروف تھے جس وقت بھیم اور دریودھن کا سامنا ہوا۔ اتفاق سے اسی وقت وہ اس مقام پر وارد ہوئے۔ جہاں کوروؤں اور پانڈوؤں کی قسمت کا آخری فیصلہ شدنی تھی۔ دریودھن اور بھیم سین فن گرزبازی میں بلدیو جی ہی کے شاگرد رشید تھے۔ اس لئے ان کے باہمی مقابلے کا اشتیاق ان کو موقعہ واردات پر کھینچ لایا۔ جس وقت نزول ہوا۔ سری کرشن جی اور پانڈوؤں نے دوڑ کر قدم چومے۔ بڑی تعظیم و تکریم کی۔ مگر دریودھن نخوت غروری سے چور بدستور گرز تانے ہوئے تنا اکڑتا رہا۔ سر ادب خم کرنا کیا معنی۔ اس نے خیال بھی نہ کیا۔ کہ کون واجب التعظیم بزرگ آنکھوں کے سامنے ہے۔ بلدیو جی اس اس وقت ان راجوں کے حلقے میں تھے۔ جنہوں نے پانڈوؤں کی جان سے خلعت اعزاز پایا تھا۔ دریودھن کی طرف نظر اٹھائی۔ تو گیارہ چھوہنی دل میں سے ایک سپاہی بھی ساتھ نہ تھا۔ بدن زخموں سے چور۔ کپڑے پانی میں شرابور چہرہ اداس۔ اختر اقبال بے نور۔ مگر اکڑ وہی ہے۔ دم دیکھتے ہیں فرق نہیں بھیم سین ادھر تانے ہے۔ ادھر دریودھن۔ دونوں ایک دوسرے کے خون

کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ قہر آلودہ نگاہیں اپنے اپنے حریف کو جیتا کھانے کچا چبا جانے کی قسمیں کھاتے ہوئے بیڑا اُٹھاتے ہوئے ہیں۔ بلدیو جی کرشن جی کو گلے سے لگا کر ان کے داہنی طرف بیٹھ گئے۔ جمال جہاں افروز نے شیوراتری کو شرف پونو کے چاند سے منور کر دیا۔ صدہا دوروں میں وہ آفتاب جہاں تاب روشن نظر آتے تھے۔ ادھر گھنشیام سری کرشن جی کی سانولی صورت موہنی مورت آنکھوں کو بھلی معلوم ہوتی تھی۔ ادھر بلدیو جی کا پیتامبر ساون بھادوں کے نیلگوں آسمان کی تصویر پیش نظر کرتا تھا۔ سر پہ جڑاؤ مکٹ۔ بازو پہ مرصع جوشن گلے میں جواہرات کا کنٹھا۔ سینے پر قیمتی موتیوں کے مالے۔ پھولوں کے ہار۔ مزید براں کمر سے کاندھے تک مہین زرکار ریشمی دوپٹے۔ صورت و سیرت زیور و لباس سب سے ایک دلاویز آراستگی تھی۔ اس پر بہادرانہ تیور میں سونے پر سہاگا کا کام دے رہے تھے۔ دو شیروں کا کلہ بکلہ دیکھ کر بلرام جی اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور فرمایا۔ کہ دونوں جس طرح چاہو۔ لڑو۔ مجھے کچھ واسطہ نہیں۔ مجھے اسوقت سب تماشائی سمجھیں۔ طرفداری یا رعایت کسی کی نہ ہوگی

سری کرشن جی نے مراد ب جھکا کر عرض کی۔

آپ کو کسی کی رعایت سے کیا مطلب۔ آگ جانے لوہار جانے۔ کوئی ہارے یا جیتے۔ آپ فقط سیر دیکھیں۔ ابھی آپ نے یہ بھی نہ فرمایا۔ کہ ۴۲ دن میں کہاں کہاں کی سیر کی۔ اور اس وقت ادھر کیونکر آنا ہوا۔

بلرام جی۔ جو وقت آپ نے تن تنہا ارجن کا ساتھ دیا۔ اور دریودھن کو کرت برما کے ماتحت اپنی ایک اکشوہنی نارائن سینا دیکر رخصت کیا۔ اور جب میں نے دیکھا۔ کہ دھرتراشٹ اور دریودھن اپنی ہٹ پر قائم رہے۔ آپ کا کچھ کہنا نہ مانا۔ تو میں سب کو قسمت پر چھوڑ کر دوارکا سے چلدیا۔ سرستی کے خوب اشنان کئے۔ جنگلوں میں پیدل پھر کی سیر کی۔ صدہا متبرک استھان دیکھے۔ سرستی کے کنارے جگ کرکے قرب و جوار کے تیرتھوں میں اشنان دھیان پوجا پاٹ دان پن کا آنند لوٹا۔ یہاں سے دیول جی اور بھاردواج کا ساتھ ہوا۔ تو خوب تیرتھوں کی سیر نصیب ہوئی۔ متر ابن سے کاریوں

کار یوں سے جمنا جی میں پہنچ ہوئی۔ تو بس بیکنٹھ کا سا مزہ آگیا۔ سورج کی کنیا دھرمراج یعنی جمراج کی بہن جمنا جی کی جو کچھ عظمت سُننے میں آئی عجب دلاویز اور خوشگوار تھی۔ میں اس پوتر ندی کے کنارے کتھا ئیں سُن رہا تھا کہ دفعتہً نارد جی وارد ہوئے۔ تعظیم و تکریم اور مزاج پُرسی کے بعد دنیا جہان کے حالات پوچھے۔ تو معلوم ہوا۔ کہ کوروؤں پانڈوؤں نے بازار گرم کر دیا بھیشم جی۔ درونا چارج۔ کرن۔ شل سب گھوڑے بیچکر بستر مرگ پر سو گئے اور اب دریودھن اور بھیم سین کا مقابلہ ہے۔ چنانچہ یہ خبر سُنکر میں یہاں آپہنچا۔ دونوں کی محبت یہاں گھسیٹ لائی۔ یہ بھی دیکھنا تھا۔ کہ کس کے دست و بازو زیادہ کارنمایاں کرتے ہیں۔ چنانچہ اب دیکھنا ہے۔ کہ پالا کس کے ہاتھ رہتا ہے۔ میری دونوں آنکھیں برابر ہیں۔ میں دونوں کو ایک نظر سے دیکھوں گا۔ جوڑ برابر کی ہے۔ فتح و شکست ایشور کے ہاتھ ہ

# ادھیائے (۴)

## بھیم سین اور دریودھن کی گرز وزاری۔ بھیم سین کی فتح۔ دریودھن کی شکست

جسوقت بھیم سین اور دریودھن مقابل ہوئے۔ گرز سے گرز بجنے کی نوبت آنے ہی کو تھی۔ کہ بلدیو جی مہاراج نے فرمایا
یہ جگہ لڑائی کے لئے موزوں نہیں۔ لڑنے مرنے کے لئے کوئی مناسب اور مقدس مقام ہے۔ تو صرف کرکشیتر *
سب لوگوں نے بلدیو جی کی تقریر پر توجہ کی۔ اور فوراً ہی کرکشیتر کے میدان میں جا پہنچے۔ دونوں پلنگ بیشہ شجاعت شیر کی طرح ڈکارے اور جو جس کے منہ میں آیا۔ ایک دوسرے کی شان میں بکتا رہا۔ راجہ

دھرتراشٹر کی آنکھوں سے اس وقت بے اختیار آنسو ٹپک پڑے۔ دل تڑپ گیا۔ بولا کہ

ہائے! میری جان و جگر دریودھن کی یہ حالت بیکسی۔ کہاں گیا رہ اکشوہنی فوج کا برتا۔ کہاں تنہائی، نہ جانے غریب نے بیکسی کے عالم میں کیونکر بھیم سین کے وہ الفاظ برداشت کئے۔ جن کا زخم تیر و خنجر سے بھی زیادہ جگر خراش تھا۔ آہ جس دریودھن کی ذرا سی ترچھی نگاہ چار اطراف عالم میں زلزلے کی سی کیفیت ہو جاتی تھی۔ اسکی بکس مپرسی کی یہ مصیبت۔ جس سرتا فخر کو دُنیا تاج زمانہ مانتی تھی۔ اس کو زبان کے زخم سے جو تکلیف محسوس ہوئی ہوگی۔ اس کا اندازہ کون کر سکتا ہے۔ میں خیال بھی کرتا ہوں۔ تو دُکھ ہوتا ہے سینے کلیجے کے ٹکڑے اڑتے ہیں

سنجے بولا۔ مہاراج مشیت ایزدی میں دخل نہیں۔ ایشور کی مرضی کے آگے کسی کی پیش نہیں جاتی۔ ذرا طبیعت کو روکئے۔ دل سنبھالئے۔ اور سُنیئے کہ کرکشیتر میں کیا گزری۔ مہاراج جی میں نے معتبر گوئیاؤں سے سُنا کہ جس وقت دونوں بہادر گرز تان تان کر چلے۔ آسمان پر غبار چھا گیا۔ خون کی جھڑی لگی۔ دریودھن کی طرف وہ وہ بدشگونیاں ہوئیں۔ کہ بھیم سین ہاتھی کی طرح چنگھاڑتا ہوا راجہ جدھشٹر سے بولا۔

میرے دھرمراج۔ بالا اپنے ہاتھ۔ بازی اپنی۔ دریودھن جاتا کہاں ہے آج ہی اس سے اگلی پچھلی کسر نکالے لیتا ہوں۔ جو پرتگیا کی ہے۔ وہ اسی وقت پوری دیکھ لیجئیگا۔

دریودھن بھی شیر کی طرح بپھر رہا تھا۔ گرج کر بولا۔

واہیات بک جھک سے کیا مطلب۔ دو دو ہاتھ سے معلوم ہو جائے گا کہ سیر کون ہے۔ اور سوا سیر کون

بھیم سین کہے دیتا ہوں۔ کہ اب سننا یہ دیکھنا نصیب نہ ہوگا۔ دھرتراشٹر ہائے دریودھن کہتے کہتے دم توڑ دے گا۔ تجھے ایک نظر دیکھنے کی ہوس رہ جائے گی

دریودھن۔ جو ہو گا اس کا ذکر فضول۔ جو گزرے گی۔ وہ میری جان پر۔ تمہیں اُگھٹنے سے کیا حاصل۔ عورتوں کی طرح کھسیاں پٹ نہ کرو۔ مرد ہو تو زبان کے عوض گرز چلاؤ۔ فضول بکواس کا وقت نہیں۔ موقع یہ ہے۔ کہ تم میرا کھایا پیا نکال دو یا میں تمہارا۔ یہ کہکر دریودھن نے دانت کٹکٹائے اور گرز لے کر بھیم سین پر دوڑا

بھیم سین بولا

گرز لے کر کیا جھپٹتا ہے۔ ایک او جھڑ میں کام تمام کر کے رکھ دونگا خیال ہے تو یہ کہ تجھے سمجھا دوں۔ کہ آج تجھے کن کن شرارتوں کا خمیازہ کھینچنا ہے۔ تیری ایک ایک شیطنت کی تصویر اس وقت میری آنکھوں کے سامنے ہے۔ تو نے اپنی خودی کے زعم میں بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ کرن۔ شل۔ ایسے ایسے بہادران عظیم النظیر و استادان فن تیغ و تیر کا خون کا اپنے سر پر لیا۔ گیارہ چھوہنی دل کی جان گنوائی۔ ہماری سات چھوہنیوں کا بیج ستیاناس کیا۔ لاکھوں بیوائیں تیری جان کو رو رہی ہیں۔ لاکھوں یتیموں کا صبر تجھ پر پڑ رہا ہے۔ اب تک کسی کرارے سے سامنا نہ ہوا تھا۔ اس سبب سے تو بچ رہا۔ شکر ہے۔ کہ آج تیری موت تیری رفاقت کی۔ اب یہ گرز ہوگا اور تیرا سر

دریودھن۔ اکیلا جان کر ایسی باتیں۔ اگر میرے حمایتی بھی موجود ہوتے۔ تو منہ سے بات نہ نکلتی۔ بس اب زبان کا سینچر اتار دو۔ اور قسمت کا فیصلہ کرو زبانی جمع خرچ سے کچھ حاصل نہیں ۔

دریودھن اسوقت تن تنہا تھا۔ اس کو یہ بھی اُمید نہ تھی۔ کہ دم نکلنے پر کوئی دو آنسو ڈال دیگا۔ مگر واہ ری ہمت و جرأت۔ اس کے تیور بدستور تھے۔ چہرے پر ذرا بھی میل نہ تھا جس وقت بھیم سین نے وار کیا۔ حاضرین موقعہ دہل گئے۔ دریودھن نے بھی چوٹ بچا کر ایسا ہاتھ رسید کیا۔ کہ اہل تماشہ کی جان اُڑ گئی۔ بھیم سین گرز کو چکر دیتا ہوا۔ دریودھن پر چوٹ کرتا تھا۔ دریودھن بھی بڑی پھرتی سے گھاتیاں بچا بچا کر سر کر پلٹ باہر آ کے ہاتھ دکھاتا تھا۔ مگر

کسی کی ضرب کارگر نہ ہوتی تھی۔ دونوں کا دم پھول گیا۔ تو کچھ دیر ستاتے۔ جب پھر ہاتھ پاؤں میں جان آئی۔ تو اُٹھے۔ ایسی مارو مار ہوئی۔ کہ دونو بہادروں کا جسم چور چور ہو گیا۔ زخموں سے خون کے فوارے چھوٹنے لگے۔ جب بھیم سین کے واروں سے دریودھن تنگ آگیا۔ تو ایک مرتبہ جی کڑا کر کے جان پر کھیل کر اس زور سے گرز کا وار کیا۔ کہ بھیم سین تیورا کر زمین پر چت ہو گیا۔ مگر تھا جیالا۔ گرتے ہی سنبھلا۔ پھر لڑائی شروع ہوئی

دریودھن کے دست و بازو نے اوروں ہی کو نہیں۔ سری کرشن جی کو بھی گرداب حیرت میں ڈال دیا۔ جناب ممدوح ارجن سے بولے۔ کہ بس سمجھ لیا۔ کہ بھیم سین کی پیش نہ جائے گی۔ دریودھن رو میں تن ہے۔ اس پر گرز کا اثر کیا۔ یہ ضرور بھیم سین کو مار لیگا۔ اس سے بہتر یہی ہے کہ کوئی چال کھیلی جائے۔ طاقت کا گھمنڈ کچھ کام نہ دیگا اس کو اپنی پرتگیا کا مطلق خیال نہیں۔ بھیم سین قسم کھا چکا ہے۔ کہ ران توڑ دوں گا۔ جس وقت یہ بات یاد آئی۔ بس دریودھن کا خاتمہ ہے۔

بھیم سین لڑ تو دریودھن سے رہا تھا۔ مگر کان اسی طرف تھے۔ جونہیں اس نے اشارہ پایا۔ دریودھن کی جان کا گاہک ہو گیا۔ بادل کی طرح گرج کر جھپٹا اور گرز گھما کر اس زور سے ران پر مارا۔ کہ دریودھن ہنگ سے زمین پر گر پڑا ہاتھ پاؤں سے جان نکل گئی۔ ہر طرف سے واہ واہ کا شور بلند ہوا۔ جو تھا بھیم سین کی تعریف کرتا تھا۔

ادھر لوگ تعریف کے پُل باندھ رہے تھے۔ ہر طرف بغلیں بج رہی تھیں کہ دفعتاً دریودھن پھر سنبھلا۔ اور اُٹھ کر اس زور سے گرز مارا۔ کہ سب بھیم سین کی زندگی سے مایوس ہو گئے۔ لیکن بھیم سین بھی موم کا نہ تھا۔ گرتے ہی اُٹھ بیٹھا۔ پینترے بدلے۔ گرز چکر دیا۔ اور دریودھن کی طرف لپکا۔ سری کرشن جی چھپتی نظر سے چوٹوں کو دیکھ رہے تھے۔ دریودھن کی ایک ایک چوٹ تیر اجل کے وار سے کم نہ تھی۔ راجہ جدھشٹر بولے۔ آپ نے بڑی غلطی کی۔ دریودھن کی چوٹیں دیکھئے۔ کس غضب کی ہیں۔ اگر الٹو رنہ کرے۔ اس

کا داؤ چل جائے۔ تو آپ کے پلے کیا پڑے۔ دریودھن ہی پھر راج کا مالک ہو کر آپ کو انگلی پر نچائیگا۔

بھیم سین کے کان میں بھنک پڑ رہی تھی۔ پینترے بدلتا ہوا بولا کہ مہاراج! آپ کس خیال میں ہیں۔ چپ چپاتے سیر دیکھتے رہیئے۔ میں ابھی اس نالائق کو بستر مرگ پر سلائے دیتا ہوں۔ آپ کسی طرح کی فکر نہ کیجئے

دریودھن کو اس تقریر سے مرچیں لگی۔ بڑے طیش میں گرز لے کر دوڑا۔ مگر بھیم سین نے زانوؤں پر ایسا تلا ہاتھ رسید کیا کہ دریودھن کراہ کر زمین پر لوٹ پوٹ ہو گیا۔ پانڈو اور اس کے ہمراہی پھولے نہ سمائے۔ سنکھوں کی آواز چاروں طرف گونج گئی۔ آسمان پر خاک اڑتی دکھائی دی۔ چرند پرند کی آوازوں میں دردناک اثر تھا۔ خلاصہ یہ کہ دریودھن تو ادھر مرا ہو کر خاک پر لیٹ گیا۔ اور سب بھیم سین کے ڈنڈ مل کر شاباش دینے لگے۔

# ادھیائے (۵)

# بھیم سین کی دریودھن پر ٹھوکر بازی۔ راجہ جدھشٹر کا اظہار افسوس۔ بلرام جی کا عتاب سری کرشن جی کی دلدہی

دریودھن زمین پر بے ہوش پڑا تھا۔ بھیم سین کا ہاتھوں کلیجہ بڑھ گیا۔ آنکھوں میں خون اتر رہا تھا۔ مارے غصے کے اس پر لپکا۔ اور پاس پہنچتے ہی پاؤں سے رصع مکٹ کو ٹھوکر دی۔ سر پر ایک لات جڑ دی۔ اور بولا:۔

ہٹ تیرے مردود کی۔ اب تو سزا پائی۔ یہی کم بخت بھری سبھا میں ہم لوگوں کو چڑانے کے لئے پھٹنا پھٹنا ناچتا پھرتا تھا۔ کچھ کہو۔ دروپدی کو

گگو گگو کہنے کا مزہ بلا۔ کہ نہیں۔ زہر خورانی کا خمیازہ۔ لاکھ کے مندر میں جلانے کا نتیجہ دیکھ لیا۔ کیوں رے بیز ہم نامرد تھے۔ یا تو اور تیرے حمایتی۔ دیکھ مرد ایسے بات کے دھنی ہوتے ہیں۔ ران توڑنے کی بات پوری کر دی کہ نہیں۔ او عقل کے اندھے۔ اندھے کے بیٹے نالائق۔ ننگ خاندان۔ اگر راجہ جدھشٹر کا پاس نہ ہوتا۔ تو اسی وقت تیری ران کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیتا۔ جب تو دروپدی کو بٹھانے کے لئے زانووں پر تھپکیاں دیتا تھا۔ کیا کہوں۔ اتنے دنوں دل میں ہوس رکھے رہنا پڑا۔ دل میں ٹھہی تھا۔ کہ دھرتراشٹ سمیت سب کو قیمہ کر دوں۔ شکر ہے۔ کہ آج دل کے ارمان نکلے۔ اس وقت بدن میں دھڑا دھڑ خون بڑھ رہا ہے۔ دل چاہتا ہے کہ دو ٹکڑے کروں میں کھوپری کے پرخچے اڑا دوں ٭

راجہ جدھشٹر کو بھیم سین کی یہ حرکت ناگوار معلوم ہوئی۔ دریودھن کی حالت زار ان کی آنکھوں سے آنسو بہ نکلے بھیم سین سے فرمایا:۔

تم نے اسوقت سخت نالائقی کی۔ دریودھن وہ شخص ہے۔ جس سے تمام دنیا تھر تھر کانپتی تھی۔ بڑے بڑے تاجدار قدموں پہ سر رکھتے تھے۔ پورب پچھم۔ اُتر دکھن میں جس کے اوج اقبال کا طوطی بولتا تھا۔ جس کے زیر علم گیارہ اکشوہنی دل نے اپنی جانیں قربان کیں۔ ایسے صاحب جاہ و حشم مالک طبل و علم کا سر ٹھکرانا کیا معنی۔ تم دھرماتما ہو۔ تمہیں ایسی باتیں زیبا نہیں مانا کہ دریودھن نے خواشیوں کے کہنے سننے میں آکر ہم سے دشمنی کر لی۔ مگر ہے تو ہمارے ہی چچا کا بیٹا۔ ہمارے چچا کا بھتیجا۔ اور ہمارا تمہارا بھائی

یہ کہکر راجہ جدھشٹر آنسو بہاتے ہوئے دریودھن کے سرہانے گئے۔ سر پہ دست شفقت پھیرا اور کہا،

بھائی معاف کرنا۔ بھیم سین نے بہت برا کیا۔ افسوس کم بخت ہم مجبوروں نے ایسے کان بھرے۔ کہ تم نے ہم سے عداوت مول لے لی۔ تم ہم کو دشمن سمجھے۔ اور یہ نہ سوچے۔ کہ تم خود سانپوں کو دودھ پلا رہے ہو۔ وہ تمہارے خیر اندیش نہ تھے۔ آستین کے سانپ تھے۔ ہائے۔ ان نالائقوں نے سارا

خاندان غارت کر دیا۔ تمہاری ذرا سی غلطی دنیا بہادروں سے خالی کر دی بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ کرن شلی۔ جیدرتھ ایسے ایسے سورمیروں کے مٹنے سے شجاعت کے مٹنے سے شجاعت و دلیری کا نام مٹ گیا۔ تم تو مرنے میں آ ہے گھڑی دو گھڑی میں جلتا دھنتا کروگے۔ سارے رنج و غم فکر و کاہش سے چھٹکارا مل جائے گا۔ سورگ میں جگہ پاؤگے۔ بیٹی میری خراب ہوئی۔ کہ سب بھائی بہنوں نانی پوتوں۔ نانا۔ ماموں۔ نوکروں چاکروں۔ وغیرہ کے رنج سے بیٹے جی نجات نہ ملیگی۔ بیوہاؤں کی ہائے وادیلا سن کر کلیجہ ہر وقت ٹکڑے ٹکڑے ہوگا۔ تم جانتے ہو۔ کہ مجھے راج ملنے سے خوشی ہوگی۔ نہیں ایسی زندگی مجھے موت سے بدتر ہوگی۔ راج نرک سے بڑھ کر۔

ہائے مجھ سے بیکس یتیموں اور سینہ چاک عورتوں کی صورت کیسے دیکھی جائے گی

راجہ دھرتراشٹ کا دل یوہیں تڑپ رہا تھا۔ دریودھن کا سر ٹھکرائے جانے کی کیفیت سنکر زور زور سے رو پڑے۔ منہ پیٹ کر پوچھا دریودھن کی یہ درگت ہوئی۔ اور بلرام جی بیٹھے دیکھا کئے۔ کچھ نہ بولے۔

سنجے۔ وہ شیش جی کا۔ دھرم کی مجسّم تقدیر۔ بھلا خاموش رہ سکتے تھے انہوں نے بھیم سین کو خوب دھتکارا۔ بولے کہ

ناف کے نیچے گرز مارنا کیا معنی۔ دریودھن کے ساتھ یہ ادھرم۔ شاستر کی ایسی خلاف ورزی۔ رہ ابھی تیرا سر توڑے رکھے دیتا ہوں۔ یہ موٹے موٹے ہاتھ پاؤں کچھ کام نہ دیں گے۔

یہ کہتے ہی انہوں نے ہل اُٹھایا۔ اور بھیم سین کی طرف دانت کٹکٹا کر لپکے سری کرشن جی نے جھپٹ کر دامن پکڑ لیا۔ اور ہاتھ جوڑ کر بولے۔ کہ آپ کا غصّہ بجا ہے۔ مگر ذرا سُن تو لیجئے۔ کہ بھیم سین قابلِ معافی ہے یا مستحق عتاب۔ جس وقت دریودھن دروپدی جی کو رنڈا لونڈی بنانے کے لئے بال پکڑ کر کھچوا رہا تھا۔ اسوقت بھیم سین نے بھی قسم کھائی تھی کہ بھی

ران توڑدوں گا۔ چنانچہ اس نے اپنا دعوی پورا کر دکھایا۔ اس میں اس کی کچھ خطا نہیں۔ دریودھن نے اس کو خود موقعہ دیا۔ کہ ران ٹوٹے۔ دھرم شاستر کی رو سے ذاتی بہبودی کے واسطے دشمن قلع قمع دوست کی بہتری کے لئے دشمن کے دوست کی بربادی اور دوست کی بھلائی کی غرض سے دشمن کے دوست کے نیست ونابود کرنے کی ضرورت ہے۔

پانڈو ہمارے پھوپھیرے بھائی ہیں۔ ہمارے دادا اور ان کے نانا ایک ہی تھے۔ سوبھدرا کے رشتے سے ارجن ہمارا بہنوئی بھی ہے۔ بس ان کی بہتری ہو۔ تو ہماری بھی بہتری ہے۔ دریودھن کی بہتری سے ہم کو کیا غرض۔ پانڈو کی بےعزتی کی سزا جبکہ ملے۔ ہماری تیاں خوشی ہے۔ اس کے علاوہ آپ کو میترے رشی کی بددعا معلوم ہے۔ انہوں نے دریودھن کو یہی سراپ دیا۔ جو بھیم سین نے سچ کر دکھایا۔ اس لئے آپ تشریف رکھیں۔ بھیم سین بےخطا ہے۔

بلرام جی۔ آپ جو کہتے ہیں بہت درست ہے۔ خیر جو ہونا تھا۔ ہوا۔ مگر میں کہے دیتا ہوں۔ کہ دنیا میں جہاں بھیم سین کے نام کی عزت ہوگی۔ وہاں یہ دھبہ بھی ضرور قائم رہیگا۔ کہ اس نے دریودھن کو ادھرم مارا

سری کرشن جی بلرام جی کا غصہ رفع کرکے راجہ جدھشٹر سے مخاطب ہوئے اور فرمایا کہ

آپ نے بھیم سین کو پہلے ہی کیوں نہ منع کر دیا۔ کہ ایسی شرارت نہ کرے۔

راجہ جدھشٹر۔ مجھے اس کی متعلق خبر نہ تھی۔ مجھے شان وگمان بھی نہ تھا۔ کہ بھیم سین اس طرح آپ سے گزر جائیگا۔ الیشور گواہ ہے۔ کہ میں دریودھن کا دم اکھڑتے دیکھ نہیں سکتا مجھے جب خاندان کی تباہی کا خیال آتا ہے۔ تو کلیجے پر سخت چوٹ لگتی ہے۔ مگر کیا کروں۔ نہ روتے بن پڑتی ہے۔ نہ ہنسنے ہی کو جی چاہتا ہے۔ بھیم سین ہاتھ جوڑ کر سامنے آیا۔ اور کہا کہ

دھرم راج جی۔ میدان صاف ہو گیا۔ سب ادھرمی دنیا سے رحلت

کر گئے۔ دشمنوں کا نام و نشان نہ رہا۔ رنج و غم کا موقعہ نہیں۔ مزے سے راج کیجئے۔ ہمارے دِل کا کانٹا نکل گیا۔ اور کیا چاہیئے۔ راجہ جدھشٹر نے سری کرشن جی کی طرف رُخ کر کے ہاتھ جوڑے اور کہا کہ
یہ سب آپ ہی کی مایا تھی آپ کی توجہّ نے آج دشمنوں سے بیفکر کر دیا کہاں تک شکر گذار ہوں

# اُدھیائے (۲)

# سری کرشن جی سے دریودھن کی سخت زبانیاں

دریودھن پر ساری لڑائی کا دارومدار تھا۔ اسی کی موت پر فتح و شکست کا فیصلہ منحصر تھا۔ جب بھیم سین نے اسے بھی زمین پر لٹا دیا۔ تو پانڈوؤں کے راجاؤں اور ان کے بقیہ اہلِ لشکر گویا زور تھا۔ کی دوسری ہی اور جان کے خوف سے امان ملی سب خوشی کے مارے جامے میں پھولے نہ سماتے تھے۔ قبائیں جسم پر تنگ تھیں۔ بند ٹوٹے جاتے تھے۔ ہر ایک کی زبان پر بھیم سین کی تعریف کے کلمے تھے جو تھا۔ دست و بازو کو سراہتا تھا جو تھا۔ بھیم سین سے یہی کہتا تھا۔ کہ دریودھن کو اس طرح زیر کرنا فقط آپ ہی کا کام تھا۔ واقعی آپ نے بڑے کافر کو مارا۔ خوب نالائقوں کا مزہ چکھایا۔ مردود اپنے آگے کسی کو کچھ سمجھتا ہی نہیں تھا۔ آپ بچہ جی سے سینکنے نہیں بن پڑتی۔ سارے کس بل نکل گئے۔ تمام چلبتوں کا خاتمہ ہوگیا۔ سری کرشن جی دِل ہی دِل اس فتح نمایاں سے خوش ہو رہے تھے۔ راجاؤں کی تعریفوں سے ان کی باچھیں کھلی جاتی تھیں۔ جب انہوں نے دیکھ لیا کہ دریودھن گھڑی دو گھڑی کا مہمان ہے۔ زندگی کی مطلق اُمید نہیں۔ تو سب نے فرمایا کہ۔

آؤ چلیں- آج تو آرام سے سوئیں۔ جس نالائق نے سونا جاگنا حرام کر رکھا تھا۔ اس سے بے فکری حاصل ہو گئی۔ بھیم سین نے فتنہ خوابیدہ کو ایسا سُلا دیا کہ اب جاگے۔ تو اوّل درجے کا بے حیا ہے۔

دریودھن خاک پر پڑا ہوا تھا۔ اُٹھنے کی طاقت نہ تھی۔ رہ رہ کر چکر پہ چکر آتے تھے۔ مگر سب کی باتیں سُن رہا تھا۔ چپ ایسی ساودھ لی تھی۔ کہ سب جانتے تھے۔ کہ لحظہ دو لحظہ میں خاتمہ ہے۔ راجاؤں کی باتیں سُنتے سُنتے اس کا کلیجہ پک گیا۔ دِل پر گھن کی چوٹیں پڑتی تھیں۔ مگر ہونٹ ہی رلتے تھے۔ لیکن جب سری کرشن جی نے دو چار جلی کٹی باتیں کیں۔ تو اس سے رہا نہ گیا۔ گر پاکر ہاتھوں کے سہارے اُٹھ بیٹھا۔ آنکھیں غصے سے بیر بہوٹی ہو گئیں۔ چہرہ تمتما اُٹھا۔ تیور بدلکر بولا۔ کہ

"او کنس کے غلام زادے!! بڑھ بڑھ کے باتیں مارتے شرم نہیں آتی سارا بس تیرا ہی بویا ہوا ہے۔ اگر تیری شرارت نہ ہوتی۔ تو بھیم سین کی کیا مجال تھی۔ کہ مجھ کو ہاتھ بھی لگا سکتی۔ تو نے اشارہ کرکے میری ران تڑوا ڈالی ہر وقت تو نے ارجن کی مدد کی۔ جب ہوا۔ مجھ کو دھوکا دیا۔ لاکھوں سور بیر تیری ہی چالاکیوں سے پیوند خاک ہوتے۔ مگر تجھ کو نہ ایشور کا ڈر ہوا۔ نہ تیرے دِل میں ذرا رحم آیا۔ بھیشم پتامہ کو ارجن مار لیتا۔ کیا دم تھا۔ مگر تو نے سکھنڈی کو آگے کرکے ان کو دغا سے مار گرایا۔ دیوتاؤں کا بھی حوصلہ نہ تھا۔ کہ درونا چارج کا سامنا کر سکیں۔ لیکن تو نے استوتھاماں ہاتھی کے مرنے پر بے ہتھیار آچاریہ کو نشانہ اجل بنوایا۔ کرن نے جو برچھی ارجن کے لئے محفوظ کر رکھی تھی۔ وہ تیری ہی بدولت گھٹوت کچ کا خاتمہ کرکے بیکار ہو گئی۔ اگر تو چالاکی نہ کرتا۔ تو آج ارجن کی صورت دکھائی نہ دیتی۔ بھُور سے شروا کا ہاتھ ٹوٹا تھا۔ تو نے ساتکی جی کو اُکسایا۔ اور اس غریب کی جان لے لی۔ سروپ راج کے فرزند اسوسین نے ارجن کی جان لینے میں کیا باقی رکھا تھا۔ مگر تو چال کھیل گیا۔ ارجن کو بچا کر ایسے سور بیر کو خاک پر سلوا دیا۔ کرن کے رتھ کا پہیہ زمین میں دھنسے اور تو ارجن سے کہے کہ مار دے بان۔ اس سے بڑھ کر بے ایمانی اور کیا

ہوگی۔ شروع سے آخر تک تیری ہی دغابازیوں سے اتنے سورماؤں کو آغوشِ اجل میں سونا نصیب ہُوا۔ اگر تیری مکاریاں نہ ہوتیں۔ تو دریودھن جی کو جیتنے کی طاقت اندر میں بھی نہ ہوتی۔ افسوس میں کیا جانتا تھا۔ کہ سری کرشن جی ایسی دغادیں گے۔

دریودھن کے ان سخت و سست الفاظ نے سری کرشن جی کے دل پر زہر کے بجھے نشتر چبھو دیئے۔ اُنہوں نے لاکھوں ضبط کیا۔ مگر طبیعت رُو کے سے نہ رُکی۔ فرمایا،

او سرتاپا قصور۔ جامۂ خطا و جامۂ فتور۔ عقل کے اندھے بیوقوفوں کے سرتاج بکیا واہیات بکتا ہے۔ منہ میں لگام دے۔ زبان بند کر۔ آفتاب پر خاک نہیں پڑتی۔ آسمان کا تھوکا مُنہ پر پڑتا ہے۔ کتنا نالائق سمجھایا۔ مگر اوندھی کھوپری کچھ نہ سمجھی۔ بھیشم جی۔ درونا چارج۔ ودر۔ نارد جی۔ مارکنڈے سب سمجھاتے سمجھاتے ہار گئے۔ مگر ہر وقت تُن ہی کی کہہ گیا۔ سوئی کے ناکے بھر زمین پانڈوؤں کو نہ دوں گا۔ نہ دوں گا۔ اب وہ دعوے کہاں گئے۔ کرن نے جو کان میں پھونک دیا۔ بس تُو ہی پتھر کی لکیر۔ شکنی نے جو پٹی پڑھا دی وہی برہما کا اکشر۔ ہاتھ کی لکیریں مِٹ مگر سر کا بھوت نہ اُترنا تھا نہ اُترا۔ بیوقوف مجھ تہمتیں تراشتا ہے۔ اپنے طوفان بے تمیزی کی کچھ خبر ہی نہیں بھیم سین کو زہر میں نے ہی دیا۔ لاکھا مندر میں پانڈوؤں کے جلانے کی کوشش میں نے ہی کی۔ راجہ جدھشٹر کو میں نے ہی بے ایمانی سے جوئے میں جیتا۔ مہارانی دروپدی پر میں نے ہی وہ باعثیں کیں جن کا خیال کرتے ہوئے اب رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں۔ میں ہی تو پانڈوؤں کو ہیز اور نامرد کہہ کہہ کر منہ چڑاتا تھا۔ راجہ براٹ کے یہاں میں ہی پانڈوؤں کی جان کا گاہک ہوا تھا۔ ابھمنیو ایسے بہادر کو میرے ہی اشارے سے لاکھوں آدمیوں نے قیمہ کیا تھا۔ خیر منا کہ رسی دراز تھی ورنہ دن پورے نہ ہوئے تھے۔ مجھ کو تجھ پر رحم آتا ہے۔ کوشش یہ تھی۔ کہ کسی طرح تیری آنکھیں کھلیں۔ ورنہ ارجن اور بھیم سین کب کے تجھے ختم کر چکے ہوتے۔ تیری خطاؤں کا شمار بدکرداریوں کا کچھ حساب نہیں۔ تمام دُنیا کو معلوم ہے۔

کر تونے پانڈوؤں کے ساتھ کیا کیا بدسلوکیاں۔ کون کون ظلم و ستم رکھے۔ سب جانتے ہیں۔ کہ تو اپنے زعم میں خود منہ کے بل گرا۔ تونے اپنے ہاتھ سے پاؤں پر کلہاڑی ماری۔ جو جیسا کرتا ہے۔ اس کا پھل ضرور پاتا ہے۔ تیرے اعمالوں نے تجھے آج یہ دن دکھایا۔ جیسی کرنی ویسی بھرنی۔ کہاوت ٹھیک ہوئی۔ اب تجھے چاہیئے۔ کہ تو اپنی بداعمالیوں پر آنسو بہا۔ سر دُھن۔ منہ پیٹ رکھنے پر پچھتا۔ مگر تیرے تو مغز میں چربی ہے۔ ابھی تک عقل کی آنکھیں نہ کھلیں۔ جو بکتا ہے بیہودہ۔ جو کہتا ہے۔ بے تکی۔ دم پر بن رہی ہے۔ لیکن انجام فکر نہیں کتے کی دُم بارہ برس تک ٹیڑھی

دریودھن۔ سری کرشن چندر۔ ہونٹوں پر دم۔ لبوں پر جان ہے۔ جس طرح چاہے چلتے تیر کھینچئے۔ اگر ران نہ ٹوٹتی۔ آپ بھیم سین کو اشارہ نہ دیتے۔ تو دکھا دیتا۔ کہ بھیم سین کس طرح زمین پر لوٹ رہا ہے۔ اور کس طرح دریودھن سے جان چھپا کر پانڈو بھاگتے پھرتے ہیں۔ خیر جو ہونا تھا سو ہوا۔ اب اس کا رونا کیا۔ لیکن یاد رکھیئے گا۔ کہ آپ سب لوگ عمر بھر جھینکیں گے۔ زندگی میں ایک نہ ایک کوفت گلے کا ہار رہیگی۔ مجھے ایشور نے تمام فکروں سے نجات دی۔ سیدھا سورگ کو جاؤں گا۔ ان اعزا و اقربا دوست و احباب سے ملوں گا۔ جن کے خون سے میدان کرکشیتر کی زمین سرخا سرخ ہو رہی ہے۔

دریودھن یہ باتیں کرہی رہا تھا۔ کہ یکایک آکاش سے پھولوں کی بارش ہوئی۔ اپسراؤں کی نغمہ سرائیاں دلوں پر موہنی ڈالنے لگیں۔ سب حیران ہو گئے۔ کہ معاملہ کیا ہے۔ حاضرین موقعہ نے تسلیم کیا۔ کہ واقعی دریودھن کے ساتھ دغا ہوئی۔ بھیم سین جو چاہے کرتا۔ لیکن سری کرشن جی اشارہ کرنا مناسب نہ تھا۔

سری کرشن جی قیافے سے جان گئے۔ کہ لوگوں کے خیال کیا ہیں لہذا انہوں نے سب کی تشفی کے لئے فرمایا کہ

دراغور کیجیئے گا۔ بھیشم پتامہ۔ درون آچاریہ جی۔ کرن۔ بھوری سے

شلیہ جیسے کا ان وقت جیتنے کی کس میں قوت و طاقت تھی۔ دریودھن کے فولادی جسم پر اندر کا بجر بھی اثر نہ کر سکتا تھا۔ اس لئے میرا فرض تھا۔ کہ وہ حکمت عملیاں بتاؤں جن سے آپ لوگوں کی فتح ہو۔ اپنی اور اپنے دوست کی فتحمندی کے لئے دست و بازو سے کمک پہنچانا یا حسن تدبیر سے نیک مشورہ دینا گناہ نہیں۔ میں نے ساری فوج اور ساری دولت دریودھن کو دے دی تھی۔ اپنے پاس کچھ بھی باقی نہ رکھا تھا۔ اس کا احسان تو گیا گزرا۔ ارجن کے رتھ ہانکنے یا حسب موقعہ مشورہ دینے پر مجھ کو کوئی عیب لگائے تو اپنا منہ خراب کرے۔ میں بے داغ ہوں۔ بھیشم جی۔ درونا چارج۔ کرن اور بھوریسے شلیہ اصل میں چار لوکپال تھے۔ ان کے جیتنے کی امید میں بھی طاقت نہ تھی۔ یہ کہئے کہ میری حکمت عملی سے بات بن گئی۔ نہیں تو کون کوروؤں کو جیت سکتا تھا۔ پانڈوؤں کی ساٹھ چھوہنیوں کے لئے ان میں سے صرف ایک لوکپال کافی تھا۔ گیارہ چھوہنیاں کھڑی ہوئی سیر ہی دیکھتیں۔ اور پانڈو شکتی۔ دوشاسن اور دریودھن کے ہاتھوں سے وہ ظلم برداشت کرتے۔ جن سے گھور نرک میں مہاپاپیوں کو بھی کبھی سامنا نہ ہوا تھا۔ دشمنوں پر فتح پانے کے لئے دیوتاؤں نے بھی حکمت عملیوں ہی سے مطلب نکالا ہے جب دھرم سے مقصد برآری نہ ہوتی ہو۔ تو چالاکی سے کام نکالنے میں مضائقہ نہیں۔ ظالم پر رحم کرنا گویا سانپ کو دودھ پلانا اور اپنے گلے پر اپنے ہاتھ سے تلوار پھیرنا ہے۔ اسی لحاظ سے میں نے پانڈوؤں کو وہ ترکیبیں بتائیں کہ کورو منہ کی کھا گئے۔ اور پانڈوؤں کی فتح ہوئی۔

آفتاب غروب ہونے کو تھا۔ ہاتھی گھوڑے سوار پیادے سب دن کے تھکے ماندے تھے۔ سری کرشن جی نے سب سے فرمایا کہ

بس اب آرام کا وقت ہے۔ آرام گاہوں میں چلنا چاہیئے۔

حکم پاتے ہی سب لوگ سنکھ بجاتے۔ فتح کی خوشی مناتے ڈیروں پہ پہنچے۔ دریودھن میدان میں تنہا تھا۔ گوشت خوار جانوروں سے حفاظت

منظور تھی۔ لہذا چند ... وہیں چھوڑ دیئے گئے۔ جنہوں نے رات بھر پہرہ دے کے سویرا کر دیا۔

# اَدھیائے (۵)

# سری کرشن جی کی ہستناپور میں روانگی۔ راجہ دھرتراشٹر اور مہارانی گاندھاری کو دلاسا دہی

دریودھن میدان میں موت کی گھڑی کا منتظر تھا۔ راجہ جدھشٹر تو غنیموں کے خیموں میں پہنچے۔ تو دولت کا ڈھیر لگ گیا۔ منوں جواہرات ہاتھ لگے۔ قیمتی زیور اٹھائے نہ اٹھتے تھے۔ صدہا اربوں کا مال و اسباب بیش بہا ہاتھی گھوڑے لاکھوں قبضے میں آئے۔ کرن بیابیک۔ راجہ شل بھیشم پتامہ راجہ قندھار ایسے ایسے راجاؤں کے ڈیروں میں اتنی دولت ملی۔ کہ جو سب عقل نے خواب میں بھی نہ دیکھی تھی۔ سری کرشن جی نے ارجن سے فرمایا۔

دشمنوں کا قلع قمع ہو چکا۔ سارے غنیم خاک و خون میں مل چکے۔ اب میں جنگی لباس اتارتا ہوں۔ تم بھی زرہ جوشن وغیرہ اتار ڈالو

یہ فرما کر جیوں ہی سری کرشن جی رتھ سے اترے۔ سب کے دیکھتے دیکھتے ہنومان جی کی دھجا غائب ہو گئی۔ اور رتھ دفعتہً راکھ ہو گیا۔ لوگ حیران ہو گئے۔ کہ معاملہ کیا ہے۔ نہ آگ لگی۔ نہ کوئی شعلہ اٹھا۔ رتھ کی یہ حالت کیسے ہو گئی۔ ارجن نے پوچھا۔ تو آپ نے فرمایا کہ

تم رتھ کو کیا ثابت سمجھتے تھے۔ یہ تو بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ کرن اور شل کے تیروں سے بالکل جل چکا تھا۔ برہم استروں کی آگ سے اسکے تمام

پڑے سے راکھ سے بدتر بنتے۔ اگر میں اس پر سوار نہ رہتا۔ تو راکھ کے ڈھیر کے سوا تم کچھ نہ دیکھتے۔ اب میں نے جنگی پوشاک اتار دی۔ تو رتھ نے بھی چولا چھوڑ دیا

راجہ جدھشٹر سے دھرم راج آپ کو فتح مبارک ہو۔ دشمن غارت ہو گئے آپ کے حکم کی تعمیل ہو چکی۔ آپ نے اوپادی کے مقام پر ارجن کی حفاظت کے لئے فرمایا تھا۔ میں نے فرض منصبی ادا کر دیا۔ جیدرتھ اور کرن کے مقابلے و محاربے میں ارجن کی خیریت نہ تھی۔ مگر شکر ہے کہ رونگٹا تک میلا نہ ہونے پایا۔ اب ایشور نے سب فکروں سے چھٹکارا دیا۔ شوق سے تاج شہنشاہی سر پر رکھیئے اور رنگ جہانبانی کو رونق دیجئے۔ کوئی روکنے ٹوکنے والا نہیں روئے زمین پر آج آپ کو حکومت کرنے کا حق حاصل ہو گیا

راجہ جدھشٹر نے قدموں پر سر جھکا دیا۔ ہاتھ جوڑ کر عرض کی

جو کچھ ہوا صرف آپ کی عنایت سے۔ اگر آپ حمایت نہ کرتے۔ تو ہم لوگوں میں گیارہ اکشوہنیوں کے سامنے ٹھہرنے کی کیا طاقت تھی۔ دریودھن کی طرف بھیشم۔ درون۔ کرن۔ شل۔ جیدرتھ ایسے ایسے سورما تھے جن سے موت بھی ڈرتی اور پناہ مانگتی تھی۔ ان کو آپ ہی نے خاک پر سلا دیا۔ ارجن کیا طاقت تھی۔ کہ سامنا بھی کر سکتا

سری کرشن جی۔ میں نے جو کچھ کیا۔ وہ مجھ پر فرض تھا۔ جو کچھ ہوا۔ اسے تائید غیبی سمجھو۔ اب ان باتوں کا ذکر فضول سمجھو۔ ہم سب ہر وقت کی فکروں سے چھٹی پاسکے۔ آج میری رائے ہے۔ کہ خیموں کے باہر آرام سے پاؤں پھیلا کر سوئیں اندر سونے کی ضرورت نہیں۔

راجہ جدھشٹر۔ بہت بہتر۔ مگر مجھے خوف مہارانی گاندھاری کا ہے۔ وہ بڑی پتی برتا ہیں۔ ان کے تپ کی طاقت وہ ہے۔ کہ دریودھن کا جسم لوہا کی بنا دیا۔ کہیں ایسا نہ ہو۔ کہ دریودھن کی موت کا حال سنکر کچھ زبان سے [illegible] ان کے منہ سے جو بات نکل جائے گی۔ کبھی پلٹ نہ پڑے گی۔ جسکو کہہ دیں [illegible] جل جائے۔ مجال نہیں۔ کہ بچ سکے۔ اس لئے میری تمنا [illegible] ہے۔ کہ آپ [illegible] کو اور مہاراجہ دھرتراشٹر کو [illegible] دیجیا۔ کہ مہارانی گاندھاری [illegible]

کے عتاب سے بچاؤ رہتے۔ سری کرشن جی نے فوراً ہی دارک سارتھی سے
رتھ کسوایا۔ سوار ہوئے۔ اور ہوا کی طرح ہستناپور پہنچے۔ راجہ دھرتراشٹ
اور ودر جی کو پاس بیٹھے پایا۔ دونوں کوروؤں کی تباہی پر آٹھ آٹھ آنسو
رو رہے تھے۔ آنکھیں روتے روتے سوج گئی تھیں۔ آنسو پونچھتے پونچھتے
رومال تر ہو گیا تھا۔ سری کرشن جی پہنچے۔ تو لپٹ لپٹ کر خوب روئے۔
آنسوؤں کا ایک دریا امنڈ پڑا۔

بہت دیر تک سارے محل میں کہرام مچا۔ ہر طرف سے ہائے ہائے ماتم
بلند رہا۔ سری کرشن جی راجہ دھرتراشٹر کے آنسو پونچھ کر بولے۔

آپ کے فرزند بڑے خوش نصیب تھے۔ کہ میدان جنگ میں کارنمایاں
کر کے بیکنٹھ کو گئے۔ پانڈوؤں نے فتح پائی۔ مگر ان سے بڑھ کر
کوئی بدنصیب نہیں۔ تمام بیواؤں کے رنج و غم سے ان کو رات دن نیند نہ
آئے گی۔ زندگی حرام رہے گی۔ ان کو حکومت کا کچھ بھی مزہ نہ آئیگا۔ بیشک
آپ کو جو صدمہ ہوا ہے وہ کسی دشمن کو بھی نصیب نہ ہو۔ اس وقت آپ کے
دل پر جو چوٹیں ہیں۔ وہ شاید ہی اپنی زندگی میں کسی نے اٹھائی ہوں
کیا عرض کروں۔ شدنی ہی کچھ یوں تھی۔ ورنہ بھیشم پتامہ۔ درونا چارج آپ
ہی نے سر پیٹ مارا۔ مگر دریودھن کی عقل میں کچھ بات نہ آئی۔ افسوس کرن
اور دوشاسن کی وجہ سے لاکھ کا گھر خاک ہو گیا۔ راجہ یدھشٹر کی فتح تو آپ کی
گو وہ اپنی زندگی کو حرام سمجھ رہے ہیں۔ آپ جانتے ہیں۔ ان کو آپ کا کیسا
لحاظ وادب ہے۔ وہ آپ کے پاؤں دابنے کو فخر سمجھتے ہیں۔ اگر آپ کی
ان پر نظر عنایت رہی۔ تو وہ پتا سیوا اٹھانے میں کبھی کبھی قصور نہ کریں۔
پانڈوؤں نے معافی مانگی ہے۔ نمسکار کہی ہے۔ راجہ یدھشٹر قدم بوسی کے لئے
آنے والے تھے۔ مگر عتاب کے خوف اور شرم کے لحاظ سے رک گئے۔ آپ
کی اجازت ہو۔ تو فوراً حاضر ہو کر خاک قدم کو ماتھے سے لگائیں۔ جس وقت
میں ان سے رخصت ہوا۔ آپ اور مہارانی گاندھاری کے رنج و غم کا خیال
کر کے انہوں نے آنسوؤں کی جھڑی لگا دی۔ سر پیٹ پیٹ کر روتے۔

(مہارانی گاندھاری سے مخاطب ہوکر) آپ ساکشات ستی ہیں۔ انسویا اور لوپا دِ اندرانی) آپ کے پاؤں کی دھوون بھی نہ تھیں۔ افسوس کہ آپ کے فرمانے کو بھی کورووں نے اس کان سے سنکر اس کان سے اڑا دیا۔ آپ کی زبان سے جو بات نکلی تھی۔ وہی ٹھیک ہوئی۔ آپ کا قول تھا۔ کہ دھرم کی ہی جے ہوگی۔ چنانچہ وہی ہوا۔ آپ ایسی پتی برتا استری اگر چاہے تو دریا میں آگ لگا دے۔ دل کو ماہتاب چمکا دے۔ آپ جس کو بنظر قہر سے دیکھ دیں وہ ایک آن میں خاک سیاہ ہو جائے۔ آپ کی زبان سے نکلا ہوا لفظ اچھا ہو یا برا تیر بہدف ہے۔ کوسیئے۔ تو دنیا کا خاتمہ ہو جائے۔ دعا دیجئے۔ تو جلانے کی لکڑی میں کونپلیں پھوٹ نکلیں۔ آپ سے کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔ جو آپ کی دل کی آنکھوں سے دیکھتی ہیں۔ وہ اوروں کو اتنی بڑی بڑی آنکھوں سے بھی نہیں سوجھتا۔ اس لئے میری جرأت نہیں۔ کہ آپ کو سمجھاؤں۔ آدمی سمجھایا اسے جائے۔ جس کو فہم و فراست نہ ہو۔ لیکن جو ساکشات شرتی ہو۔ اسے نصیحت و فرائض سمجھانا ہی کیا۔ اس لئے میرا خیال ہے۔ کہ آپ سارا تخم غلط کر ڈالیں گی۔ ہونہار سے کسی کا بس نہیں۔ ہونی بغیر ہوئے رہ نہیں سکتی۔ لاکھوں راجے مہاراجے ہتیا سے عوارض ہوکر چل بسے ہزاروں کو سکتے کی سی موت نصیب ہوئی۔ اگر خوش نصیب تھے۔ تو آپ کے جگر بند جو سیدھے سورگ کو چلے گئے۔ یا اسے شکست حاصل ہوئی۔ لیکن کسے کو نہ ہوا۔ کہ چھتری دھرم سے روگرداں ہوئے۔ وہ ماں بڑی خوش نصیب ہے جس کے بہادر بیٹے میدان کارزار میں کام آئیں۔ وہ لوگ بدقسمت ہیں جن کو اپنی زندگی میں اعزا کا دکھ ہو۔ مگر آپ مستثنیٰ ہیں۔ آج روئے زمین پر آپ سی پتی برتا عورت نہیں۔

رانی گاندھاری کے آنسو ڈبڈبا رہے تھے۔ وہ دل پر پتھر رکھتے ہوئے سب باتیں سنتی رہی۔ اور آخر میں پھوٹ پھوٹ کر رو پڑی۔ اور بولی۔

میری خوش قسمتی تو ظاہر ہے۔ آج اندھے کی لاٹھی کوئی نہیں۔

بڑھاپے کے سب سہارے جاتے رہے۔ بیشک راجہ جدھشٹر لائق ہے۔ مگر
پورا پورا دور پورا پورا نزدیک۔ کھوٹا بیٹا اور کھوٹا پیسہ کبھی نہ کبھی کام آہی جاتا
ہے۔ دریودھن لاکھ برا تھا۔ پھر بھی اپنا تھا۔ راجہ جدھشٹر لاکھ اطاعت گزار
ہے۔ مگر پھر بھی پرائے پیٹ کا ہے۔ میں تو شروع سے چاہتی تھی۔ کہ پانڈو
کورووں میں میل ہو جائے۔ لیکن ہونی اور تھی۔ خیر ایشور کی مرضی

یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں۔ کہ سری کرشن جی کو اسرار غیب کی خبر ہوئی
انہوں نے فرمایا۔ کہ اچھا اب میں رخصت ہوتا ہوں۔ ضرورت یہ ہے۔ کہ
استوتھاماں کی نیت ٹھیک نہیں۔ وہ آج پانڈووں پر شبخون مار کر آپ کے
خاندان کا بالکل نام و نشان مٹانا چاہتا ہے۔ کورووں کے مٹنے سے جو آپ
کو رنج ہوا۔ وہ زندگی کے لئے داغ ہو گیا۔ اگر پانڈو بھی نذر اجل ہوئے
تو آپ کو چلو پانی کی بھی آس نہ ہو گی۔

راجہ دھرتراشٹ اور مہارانی گاندھاری نے فوراً ہی رخصت کیا۔
اور بڑی منت سے کہا۔ کہ آپ ذمہ دار ہیں۔ خبردار پانڈووں کا بال بیکا
نہ ہونے پائے

اس طرح اجازت پا کر سری کرشن جی رخصت ہوئے۔ رتھ ہوا کی طرح
اڑا۔ اور میدان کرکشیتر میں جا پہنچا۔ یہاں اس عرصے میں بیاس جی
تشریف لائے۔ راجہ دھرتراشٹ اور گاندھاری جی کو تسکین دی۔ فرمایا
کہ:۔

سری کرشن جی بشن جی کا اوتار ہیں۔ ان کے ایشور ہونے میں فرق
نہیں۔ ان کی ذات سمجھنے کے لئے روشن ضمیری درکار ہے۔ وہ بیٹھے بیٹھے
یہاں تھے۔ اور سمجھ گئے۔ کہ استوتھاماں کی نیت بد ہے۔ اب مجال نہیں۔ کہ
استوتھاماں پانڈووں کا رویاں بھی دکھا سکے۔ اور دریودھن ان باتوں کو
بادہوائی نہ سمجھ لیتا۔ تو آج اسی کی فتح کے ڈنکے بجتے ہوتے۔ لیکن طوفان
بے تمیزی کا علاج کیا۔ جو زور و طاقت پر مغرور تھے۔ انہوں نے ایسا نیچا دکھایا
کہ جیتے جی تک سر نہ اٹھائیں گے۔ آئندہ بھی جو ان کے کہنے پر نہ چلیگا۔ منہ کی

کھانے لگا۔

# اُدھیائے (۸)

## پانڈوؤں کے مارنے کے لئے استوتھاماں کا تلک

سنجے آنکھوں سے آنسو بہا بہا کر راجہ دھرتراشٹ سے گویا ہوا۔ کہ

مہاراج! دریودھن کی حالت لحظہ بہ لحظہ ابتر ہوتی جاتی تھی۔ ہزارہا لاشیں اس کے آس پاس پڑی ہوئی اہل نظر کو تماشائے حسرت دکھاتی تھیں۔ دریودھن درد سے نہایت بے چین دعا مانگتا تھا۔ کہ جلد آخری ہچکی آئے۔ اور تکلیف سے پیچھا چھوٹے۔ اس کے بال بالکل پریشان تھے۔ سارا بدن لہولہان ہو رہا تھا۔ رگ رگ میں درد۔ نس نس میں ٹیس تھی۔ آپ کے کلیجے کا ٹکڑا موت کے انتظار میں تڑپ رہا تھا۔ کہ استوتھاماں۔ کرپا چارج اور کرت برما ڈھونڈتے کھوجتے وہاں پہنچے۔ صورت دیکھی تو دو پڑے بے ساختہ منہ سے چیخ نکل گئی۔ دریودھن موت کے منہ میں تھا۔ ان کو دیکھتے ہی گویا بدن میں جان آگئی۔ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر حسرت بھری نظر سے ایک ایک کا منہ دیکھنے لگا۔ اور بولا کہ

ہائے! آپ لوگوں کی عدم موجودگی میں میری یہ حالت ہوئی۔ بھیم سین نے دغا سے میری ران توڑ دی۔ سر پہ ٹھوکریں ماریں۔ ٹکٹ کو پاؤں سے ٹھکرایا۔ آہ جان نہیں نکلتی۔ تخت حکومت پر بیٹھنے والے کی یہ درگت۔ افسوس کہ موت بھی رحم نہیں کھاتی۔

استوتھاماں۔ آپ ابھی مایوس کیوں ہیں۔ آپ کی خدمتگزاری کے لئے ہم تینوں جانثار موجود ہیں۔ ہم لوگوں کے جیتے جی راجہ جدھشٹر تخت سلطنت پر قدم رکھے۔ مجال نہیں۔ میں آج ہی پانچوں بھائیوں کے سر آپ کے قدموں پر ڈالوں گا۔ رات ہونے دیجئے۔ پھر دیکھئے کہ پانڈوؤں کو کیسا مزہ چکھاتا ہوں۔

اسنوتھاماں کو آتے دیکھ کر محافظ بھاگ کھڑے ہوتے تھے۔ ان لوگوں کے ساتھ بھی کوئی آدمی نہ تھا۔ دریودھن نے کہا۔ کہ اگر یہی ہے۔ تو میں تلک کر دوں۔ مگر افسوس کہ کچھ سازو سامان نہیں۔

کرپاچارج۔ سازوسامان کی ضرورت ہی کیا۔ میں ابھی پانی لاتا ہوں آپ شگون کر دیجئے۔ یہ کہکر کرپاچارج دوڑتے ہوئے گئے۔ پانی لائے۔ دریودھن نے اسنوتھاماں کا تلک کر کے دوسرے رفیقوں سے کہا کہ بڑی ہوشیاری درکار ہے۔ ایسا نہ ہو کہ آپ لوگ پانڈوؤں کے چکے میں نہ آجائیں۔ ان کی باتوں کا کچھ اعتبار نہیں۔ انہوں نے بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ کرن اور مجھ کو دھوکے سے مارا ہے۔ سری کرشن جی بیشک تریکی ناتھ ہیں۔ ان کی بات نہ ماننے سے مجھے یہ روز بد دیکھنا نصیب ہوا۔ مثل مشہور ہے کہ "ہر کہ دوست از جان بشنید ہر چہ در دل آید بگوید"

آج مجھ سے بڑی خطا ہوئی۔ گفتنی و ناگفتنی سب کچھ کہہ ڈالی۔ جو منہ آیا سٹری کی طرح بک گیا۔ مرتے وقت ان کی شان میں ایسی گستاخی کرنا مناسب نہ تھی۔ مگر "در سخن از زبان گذشتہ و تیر از کمان جستہ باز بدست نمے آید" اب میں پچھتاتا ہوں کہ کیا غلطی ہوئی۔ لیکن کیا ہوتا ہے۔ خیر یہاں اور سب کچھ ہو۔ وہاں یہ بھی سہی۔ اچھا اب آپ لوگ مسرور ہوکر ہمیشہ والدین کو تسلی دیجئے گا۔ رنج و غم سے کچھ فایدہ نہیں۔ میری بدبختی تھی۔ تقدیر کے نوشتے ہیں کون ردوبدل کر سکتا ہے۔ مہاراجہ دہرت راشٹر کی ماں کو بھی ڈھارس دے دیجئے گا۔ رونے دھونے سے کچھ حاصل نہیں۔ میں سورگ کو جاتا ہوں۔ اب وہیں سب سے ملاقات ہوگی۔ مسلے بس رات ہوگئی۔ بھگوان داتا کنیش کیجیے۔

اسنوتھاماں وغیرہ دریودھن سے رخصت ہوئے۔ راستے میں دریودھن کی حالت پر ہر ایک آنسو بہاتا اور اس کی بیوقوفیوں کو روتا تھا۔ یہ لوگ بھی صلح کی فہمایش کرتے کرتے ہار گئے تھے۔ لیکن دریودھن اپنے نشے خودی میں چور تھا۔ کسی کی ایک نہ سنی۔ سب کو رنج تھا۔ کہ جب دریودھن

کے اشارے میں گیارہ اکشوہنیوں چلتی تھیں۔ وہ آج یوں خاک و خون میں لوٹ رہا ہے

اسوتھاماں نے کہا۔ خیر جو شدنی تھی۔ ہوگئی۔ اس کا اب ذکر کیا۔ آج میں فیصلہ کئے دیتا ہوں۔ پانڈوؤں نے جس طرح بھیشم پتامہ۔ درونا چارج کرن۔ راجہ دریودھن کو دغا سے مارا ہے۔ اسی طرح میں بھی ذرا دیر میں پانڈوؤں کے سر کاٹے رکھے دیتا ہوں۔ آپ لوگ سیر دیکھیں ۞



تمام شد

# مہابھارت

## حصّہ دہم

## سوپتیک پرب

### ادّھیائے (۱)

### استوتھاماں کے شبخون مارنے کا تہیہ

مہاراجہ دھرتراشٹ اپنے فرزندان والاشان کی شکست کے غم میں علیل اور دل شکستہ ہیں۔ سنجے بیدردی و روزگار و انقلاب لیل و نہار کو نظر عبرت سے دیکھتا ہوا مہاراجہ ممدوح سے گویا ہے۔ کہ

مہاراج۔ دریودھن کی حالت زار کا میں ذکر کر چکا اب استوتھاماں۔ کرپا چارج۔ اور کرت برما کی کیفیت سنیئے۔ یہ لوگ راجہ دریودھن سے جدا ہو کر اپنے اپنے ڈیروں پر پہنچے۔ دیکھا۔ کہ ہر طرف سناٹا ہے۔ جس لشکر میں ہر وقت چہل پہل رہتی تھی۔ وہاں مری پڑی ہوئی پائی۔ راجہ دریودھن کے اقبال اور اوج و عروج کے مقابلے میں اس کی دردناک حالت کا خیال۔ ان کا دل تڑپائے دیتا تھا اور ان کی آنکھوں کے سامنے انقلاب روزگار کی تصویر پھر پھر کر تڑپتے ہوئے دل میں کانٹے سے چبھو تی تھی۔ یہ لوگ وہاں سے اپنے ڈیرے میں گئے۔ لیکن پانڈوؤں کا وہ خوف غالب تھا۔ کہ جان دہلی جاتی تھی سب کے سب کہیں بیٹھے ہوئے چھپے تھے۔ مگر دل کانپتا تھا۔ کہ کہیں پانڈوؤں کا کوئی طرفدار خبر پا کر ہاتھ صاف

نہ کر بیٹھے۔ اسوقت کورووں کے لشکر میں یا تو زخمیوں کے کراہنے کی آواز آتی تھی۔ یا گوشت خور جانوروں کی۔ ان سے یہ حالت نہ دیکھی گئی۔ ادھر پانڈوؤں کا خوف بھی غالب ہو رہا تھا۔ اسلئے موقعہ و محل نے یہی مشورہ دیا۔ کہ کہیں کھسک جاؤ۔ ایسا نہ ہو کہ یہ تین جانیں بھی فرشتۂ اجل کی نظر ہو جائیں۔ تینوں روپوش لاکھ جیالے اور بہادر تھے۔ مگر اگلی شکستوں نے دل توڑ دیا تھا۔ ان کے قدم اٹھ ہی گئے۔ اور آفتاب کے غروب ہوتے ہی چلے۔ تو دو کوس کا پالا مار لیا۔ راستہ دریودھن کی حالت کے افسوس نے کاٹا۔ یا تینوں بہادر کہتے تھے۔ کہ ہائے سب امیدیں خاک میں مل گئیں۔ گیارہ اچھوہنیوں کے کٹ مرنے کا اتنا تعجب نہیں۔ جتنا دریودھن کے زیر ہو جانے پر ہے۔ جس کا جسم فولادی۔ جس میں دس ہزار ہاتھی کا زور۔ وہ دم بھر میں بے دست و پا ہو جائے۔ تو بدقسمتی کی حد سمجھ لینا چاہیے۔ آہ جس دریودھن کے قدموں کے تلے مخمل و کمخواب کے فرش بچھے رہتے تھے۔ جس کے تلوے جانتے ہی نہیں۔ کہ خاک کیسے کہتے ہیں۔ وہ خاک و خون میں لوٹ رہا ہے۔ کوئی منہ میں پانی کا ایک قطرہ بھی ٹپکانے والا نہیں۔ پھڑک کر مر جائے۔ تب بھی کوئی نہیں۔ جو دشمن کی طرف پاؤں کرکے لٹا دے۔ یا جانوروں کی چیر پھاڑ سے بچائے۔ جس جگہ یہ لوگ پہنچے۔ وہ ایک جنگل تھا۔ انہوں نے کسی جائے پناہ کی تلاش میں بہت پاؤں توڑے۔ مگر خونخوار جانوروں نے قدم نہ ٹکنے دیئے۔ آخر آگے بڑھے۔ وہاں کچھ صورت امن دیکھی۔ گھوڑے چھتنار درختوں کے ساتھ باندھ دیئے۔ اور آپ بھی وہیں بیٹھ گئے۔ کہ ذرا سستا لیں پھر کوئی امن کی جگہ تلاش کر لی جائے گی۔ سب لوگ دن بھر کے تھکے تھے۔ شکست فاش سے دل اداس رہا تھا۔ ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چلی۔ تو کرپاچارج و کرت ورما کی آنکھ لگ گئی۔ مگر استھاماں کی پلک نہ جھپکی۔ نیند آئی بھی تو پتلیوں سے دور سے دھتکار دیا۔ استھاماں درختوں کی چھاؤں میں بیٹھا ہوا تھا۔ مرغانِ خوش نوا خاموش تھے۔ جگنوؤں کی ایک ایک شاخ پر سرو چراغاں کی کیفیت تھی۔ پرندوں میں صرف وہی پرند اڑتے نظر آتے تھے۔ جن رات کی تاریکی میں روشنی کا لطف آتا تھا۔ دفعتہ یہ ہوا۔ اُلو درختوں پر آ بیٹھے۔ اور انہوں نے جنگلی کووں کو کاٹنا شروع

کیا۔ کچھ کوے جاگتے ہوئے اُڑ گئے۔ کتنوں نے درختوں کی ٹکریں کھائیں۔ مگر اُلوؤں نے اپنے پیٹ بھرنے کا سامان تیار کر لیا

اسوتھاماں راجہ دریودھن کی حالت پر دل ہی دل میں رو رہا تھا۔ یا دفعتاً چونک سا پڑا۔ اُلوؤں کی حرکتوں نے اس کے دل میں جذبات پیدا کر دی۔ دل میں سوچا۔ کہ بیشک دشمنوں کے مارنے میں انہیں پرندوں کی پیروی کرنا لازم ہے۔ بزرگ سچ کہہ گئے۔ کہ دشمن شل یا عاجز ہو جائے۔ کھاتا ہو۔ کہیں جاتا ہو۔ جاگتا ہو یا سوتا۔ ہر حالت میں مار ڈالنا ہی انسان کا فرض ہے۔ اگر کوے اسوقت ہوشیار ہوتے۔ تو کبھی مارے نہ جاتے۔ اُلوؤں نے ان کو غفلت میں پاکر اپنا اُلو سیدھا کیا ہے۔ میں ابھی جاتا ہوں۔ شبخون مار کر پانڈوؤں سے اپنے پتا درونا چارج اور اپنے راجہ دریودھن کا عوض لے کر کلیجہ ٹھنڈا کروں گا۔ پانڈو اسوقت غافل ہونگے۔ آج ان کی نیند کیسے آئے گی۔ اس نے اس ارادے کرت برما۔ اور کرپا چارج کا شانہ ہلایا۔ وہ چونک کر اُٹھ بیٹھے۔ تو اسوتھاماں نے دل کا منصوبہ بتایا۔ اور کہا کہ دریودھن کو بھیم سین نے میرے پتا درونا چارج جی کو دھرشٹ دمن نے اور ارجن نے بھیشم جی کو فریب سے مارا۔ پھر کوئی وجہ نہیں کہ ان کو طرح دی جائے۔ رات کا وقت ہے اسوقت پانڈو گھوڑے بیچ کر سو رہے ہوں گے میری رائے ہے۔ کہ ان سے عوض لوں فرمایئے آپ لوگ کیا کہتے ہیں۔

## ادھیائے (۲)

## کرپاچارج کی نصیحت۔ اسوتھاماں کی ہٹ۔ راجہ جدھشٹر کے خیمے تک رسائی۔ عالم حیرت۔ مہادیوجی کی مہربانی

جو وقت اسوتھاماں کا ارادہ سنا۔ کرپاچارج نے دانتوں کے تلے زبان دبائی۔ اور کہا کہ ایسا خیال نہایت نامناسب ہے۔ انسان تقدیر و تدبیر کی زنجیر میں ایسا جکڑا ہوا ہے۔ کہ ہل نہیں سکتا۔ تقدیر و تدبیر میں شرف ہے۔ تو تقدیر کو مگر تقدیری معاملات میں تدبیر بھی شرط ہے۔ تدبیر سے جو غافل ہے۔ اس کی تقدیر بھی کبھی موافق نہ ہوگی۔ اس لئے انسان کا فرض ہے۔ کہ تقدیر پہ توشا کر رہے اور تدبیر کی ناکامیابی پر ہاتھ پہ ہاتھ نہ رکھ لے۔ تقدیر بھی درست ہو۔ تدبیر بھی بن پڑے۔ تو کام کے بننے میں فرق نہیں۔ تقدیر کا لکھا کبھی نہیں مٹتا دیکھا۔ کیا معلوم کس کی قسمت میں کیا بدا ہے۔ مگر مایوسی کی حالت میں تدبیر و کوشش سے ہاتھ اٹھا لینا بھی جہاں انسان کا فرض نہیں۔ وہاں صرف تدبیر ہی پہ بھروسہ کرنے سے کسی مقصد برآری کی امید کرنا فضول ہے۔ دریودھن نے اپنی طاقت کا بھروسہ کیا۔ تقدیر کے معاملات پر نظر نہ کی۔ پانڈو ۱۳ برس بدنصیبی کی عمر ختم کر چکے۔ جب بارہ برس کے بعد کوڑھے کے دن پھرتے ہیں۔ تب راجہ جدھشٹر کی اقبالمندی کا عروج بھی قدرتاً لازمی تھا۔ ہم لوگوں نے لاکھ مغز مارا۔ مگر دریودھن اپنی ہی دھن میں مست رہا۔ جس کا نتیجہ آنکھوں کے سامنے ہے۔ تجربے کے لئے کہیں دور جانا نہیں۔ یہ بھی خوب یاد رکھو۔ جہاں خودرائی کا دخل ہے۔ وہاں کامیابی کا منہ دیکھنا محال۔ آدمی کو چاہئے۔ کہ جو کام کرے۔ دو چار آدمیوں کا مشورہ لے کر۔ جو جلدی کرکے دوڑا۔ اسکا کام سمجھ لو۔ کہ ضرور بگڑے گا۔ اسی لئے میری رائے ہے۔ کہ اسوقت ہم لوگوں کے صلاح و مشورہ کو کچھ ہی چیز نہ سمجھیں۔ ہم لوگوں کی عقل ٹھکانے کہاں۔ دماغ پریشانی کے مارے کچھ کام ہی نہیں کرتا۔ اس لئے مناسب ہے۔ کہ چلکے ودرجی اور مہاراجہ دھرتراشٹر سے پوچھ لیں۔ کہ اب کیا کرنا لازم ہے۔

اسوتھاماں کے سر پر بھوت سوار تھا۔ اس نے کرپاچارج کی بات دلکو کر کہا۔ کہ چھل کپٹ کے معاملے میں کسی سے پوچھ گچھ کرنا حماقت ہے۔ چھل و فریب کی کوئی دوسرا شخص رائے نہ دے گا۔ وجہ یہ کہ اُسے کیا خبر کہ فریبیوں کے ہاتھ سے کیا ہوا۔ اسپر نہیں گزری بلکہ ہم پہ۔ جس کو چوٹ لگتی

اسی کو درد کا مزہ معلوم ہوتا ہے۔ نہ کبھی او رکو۔ لوہے کے کاٹنے کو لوہا ہی ہو۔ تب کام بنے۔ جنگل میں ایک طرف آگ لگے۔ تو دوسری طرف آگ لگا دینے سے ہی آگ لگا دینے سے ہی آگ جلد بجھتی ہے۔ آگ کا جلا بھی آگ سے اچھا ہوتا ہے۔ اسی اصول پہ فریبیوں کو فریب سے مارنا کبھی خلاف نہیں۔

کرپاچارج۔ میں آپ کی رائے کا مخالف نہیں۔ خیال صرف یہ ہے کہ ہر کام کو سوچ سمجھ کر کرنے سے کامیابی کی امید ہوتی ہے۔ آج ہم سب شل ہیں۔ ہاتھ پاؤں ہلانے سے نہیں ہلتے۔ کیا خوب ہو۔ کہ رات اس جنگل میں کاٹیں اور صبح کو چلکر پانڈوؤں کی باقی کچائی نکال ڈالیں۔ گویا گیارہ اکشوہنیاں پیوند خاک ہو گئیں۔ مگر ایشور نے ہم تینوں مہارتھیوں کو صحیح وسلامت رکھا ہے۔ کون جانے۔ کہ ہماری ہی قسمت میں فتحمندی کا سہرا نہیں۔ ممکن ہے۔ کہ ہمیں پانڈوؤں کا چرسا اڑا ئیں۔ ہم لوگوں کے مقابلے میں اندر بھی ٹک سکے۔ مجال نہیں۔ پھر پانڈو کیا مال ہیں۔ اس لئے اسوقت تو آرام کرو۔ سویرے دیکھا جائیگا پناہ گیر مست خواب بے ہتھیار۔ بے سواری اور بے ہوش کے قاتل کو شاستر نے گنہگار تسلیم کیا ہے۔ اور واقعی جس نے شاستروں کی ہدایت پر عمل نہ کیا وہ سرتاپا گناہ ہے۔ اس کا کفارہ محال۔ اس کو گھور نرک سے نجات نہیں۔

اسنوتھاماں غصے کی آگ میں جل بھن رہا تھا۔ اس کی آنکھیں لال ہو رہی تھیں۔ چلا کر بولا کہ۔

مجھے آپ کے مشورے کی ضرورت نہیں۔ نہ میں آپ کی اعانت ورفاقت کا بھوکا ہوں۔ آپ مجھے میری قسمت پر چھوڑ دیجئے۔ آج شبخون مار کر اپنے پتا کا عوض لوں گا۔ آپ دونوں صاحب آرام کریں۔ لیجئے میں رخصت۔

یہ کہکر اسنوتھاماں چل کھڑا ہوا۔ کرت برما۔ کرپاچارج کی تشفی نہ ہوئی کہ ساتھ چھوڑ دیں۔ لہذا وہ بھی پیچھے ہوئے۔ رتھ بڑھی۔ اور جونہیں جلد ھشتر کے پڑاؤ پر پہنچے۔ دوسری ہی کیفیت نظر آئی۔

سری کرشن جی عالم الغیب تھے۔ انہوں نے پہلے ہی اسنوتھاماں

کی نیت سمجھ لی تھی چنانچہ پانڈو اور فتحیوں میں نہ تھے۔ استوتھاماں کو اس معاملے
کی خبر نہ تھی۔ وہ نظر بچا کر جس وقت پانڈوؤں کی قیام گاہ کے دروازے پر پہنچا۔ دیکھتا
ہے کہ ایک دراز قامت کوہ پیکر شخص دروازے کھڑا ہوا ہے چہرے میں چاند
کی سی چمک۔ جلال سورج کا سا۔ بدن پر شیر کی سی کھال۔ بغل میں سیاہ مرگ
چھالا۔ گلے میں سانپ۔ دوسرا ہوتا۔ تو ایسی بھیانک صورت اس کا کلیجہ ہلا دیتی
مگر استوتھاماں بھی شیر دل تھا۔ تیر اندازی کا کمال راجہ اندر کو بھی نظر میں
نہ لانے دیتا تھا۔ اس نے صورت دیکھتے ہی تیروں کی بوچھاڑ شروع کر دی۔
استوتھاماں کی کمان سے تیر برس رہے تھے۔ اور وہ شخص تیروں کو نگلتا جاتا
تھا۔ برچھی تلوار وغیرہ جو ہتھیار استوتھاماں نے چلائے۔ سب کے سب لقمہ
ہو گئے۔ اور استوتھاماں کی ایک نہ چلی۔ یہ گھبرایا۔ کہ معاملہ کیا ہے۔ حیران ہو کر
آکاش کی طرف نظر کی۔ تو اور کرشمہ قدرت نظر آیا۔ ہزارہا کرشن جی آنکھوں
کے سامنے موجود ہو گئے۔ جدھر دیکھا۔ اُدھر ہی سری کرشن جی کا جلوہ پیش
نگاہ ہو گیا۔ اس کیفیت نے استوتھاماں کے ہوش پراگندہ کر دیئے۔ عالم حیرت
میں سوچا۔ کہ واقعی کرپا چارج اور کرت ورما کی بات نہ ماننے کا یہ نتیجہ ہے گورو
برہمن۔ ماں۔ باپ۔ راجہ۔ عورت۔ دوست۔ گورو۔ بیہوش و حواس۔ خوابیدہ
خوف زدہ۔ بدمست انسان کا مارنا بیشک گناہ عظیم ہے۔ اس وقت میں اسی
گناہ کا ارادہ کر کے یہاں آیا۔ چنانچہ نتیجہ دیکھ لیا۔ معاً ہی اپنے نام کی شرم
آئی۔ اس نے دل کڑا کر لیا۔ اور کہا کہ کچھ ہو۔ استوتھاماں دل اوچھا کرنے
والا نہیں کچھ کئے بغیر یہاں سے ٹلنا ناممکن ہے۔

استوتھاماں نے فوراً ہی دل مضبوط کر لیا۔ اور مہادیوجی سے پناہ
مانگ کر اس صدق عقیدت سے استت کرنا شروع کی۔ کہ مہادیوجی اپنے بار
کھڑے لئے ہوئے آ پہنچے۔ استوتھاماں جی نے مہادیوجی کے درشن کر کے آتما نذر
کر دی۔ اور قالب عنصری کو اسی وقت ہون کر کے عرض کی۔ کہ انباشی
انگرا کے خاندان کی یادگار۔ استوتھاماں کی پیشکش قبول ہو۔ بر دان دیجئے
کہ میں اپنے دشمنوں پر غالب ہوں۔

مہادیو جی مہربان ہو گئے۔ انہوں نے استوتھاماں کے جسم پر نورانی کی شعاع منور کر دی۔ اور ایک ایسی تلوار عطا فرمائی۔ جس کا وار فرشتہ اجل بھی برداشت نہ کر سکتا تھا۔ انسان کی کیا بساط ؟

## ادھیائے ۱۴

# استوتھاماں کے ہاتھ سے پانڈو لشکر کا اختتام

# دروپدی کے پانچوں فرزندوں کا قتل

# سری کرشن جی کی توجہ سے پانڈوؤں کی جانبری

رات اندھیری تھی۔ پانڈوؤں کا لشکر فتحمندی کی خوشی میں پاؤں پھیلا کر میٹھی نیند سو رہا تھا۔ بہادر رتھی مہارتھی خراٹے لینے لگے۔ کسی کو شان گمان بھی نہ تھا۔ کہ کوئی آفت آنے کو باقی ہے۔ سوئے ہوئے شیر کو لومڑی جب چاہے مار لے۔ ہاتھی کو عالم غفلت میں چیونٹی مار لیتی ہے گھر میں لاکھ آدمی بھی ہوں۔ تو ایک چور سب کو غفلت میں پا کر سارا گھر موس لیتا ہے۔ مکھی انسان کو پانی میں بھی نہیں چھوڑتی۔ مگر رات کو شہد کے چھتوں پر تباہی آ جاتی ہے۔ استوتھاماں جی قسم کھا چکے تھے۔ کہ شبخون مار کر دم لونگا۔ مہادیو جی نے بھی ان کو سہارا دے دیا تھا۔ ذاتی بہادری کا جوش باپ کے قتل کا رنج۔ عوض کا خیال۔ دریودھن کے زوال اقبال کا تاسف۔ سب باتیں اکٹھی ہو گئیں۔ تو ایک بھوت سا سر پر ہو گیا۔ دانت پیستا ہونٹ کاٹتا ہوا پانڈوؤں کے پڑاؤ پر پہنچا۔ ادھر دیکھا۔ ادھر نظر دوڑائی۔ اندھیری

رات میں نظر بچاتے ہوئے سیدھا دھرشٹ دمن کے ڈیرے میں پہنچ گیا طبیعت پھڑک رہی تھی۔ کہ بس مار لیا۔ کرپا چاریج اور کرت برما سے کہا۔ کہ آپ دونوں صاحب دروازے پر رہیں۔ خبردار کوئی اندر نہ گھسنے پائے نہ باہر نکلنے پائے۔ اب استوتھاماں جی اندر پہنچے۔ تو دھرشٹ دمن کو خوب استراحت میں پایا۔ جاتے ہی ایک ٹھوکر دی۔ گہری چوٹ نے دھرشٹ دمن کو چونکا دیا۔ جیسے ہی وہ اٹھا۔ استوتھاماں نے سر کے بالوں کو اس زور سے جھٹکا دیا۔ کہ دھرشٹ دمن پٹ سے زمین پر آگرا۔ اچانک چوٹ یونہی غضب کی ہوتی ہے۔ اس پر جس وقت استوتھاماں سینے پر چڑھ بیٹھا۔ تو رونے چلانے کے سوا کچھ نہ بن پڑی۔ استوتھاماں نے ادھر تو ٹانگوں سے دھر دبایا۔ اور ادھر ناخنوں سے ایسے زخم لگائے۔ تو پھڑکتے نہ بنی۔ دھرشٹ دمن بولا

دروناچارج جی کے فرزند ارجمند۔ غفلت میں یہ دغابازی۔ سوتے ہوئے پر یہ ظلم۔ اچھا یہی مرضی ہے۔ تو ناخنوں سے بدن لہولہان نہ کرو۔ کسی ہتھیار کے ایک وار سے کیوں کام تمام نہیں کر دیتے۔ تم آچاریہ جی کے بیٹے ہو۔ اگر تمہارے ہاتھ موت آجائے۔ تو کچھ مضائقہ نہیں۔ میرے لئے بیکنٹھ کے دروازے کھل جائیں گے۔ سیدھا سرگ لوک کو جاؤں گا۔ مگر ناخنوں کے زخم گوارا نہیں

استوتھاماں۔ او ننگ خاندان۔ او رو سیاہ۔ تو وہ نالائق ہے۔ جس نے میرے پتا کو مارا ہے۔ جو ایک زمانے کے گورو تھے۔ تجھے کسی ہتھیار سے مارنا بہادروں کی بے عزتی ہے۔ تو اس قابل ہے۔ کہ نرک میں جائے۔ میرے ناخن تیری ہستی سوا کچھ نہ ہونے دینگے۔ تو نے جیسی نالائق حرکت کی ہے اس کا عوض یہی ہے۔ کہ تجھے تڑپا تڑپا کر ماروں

ان الفاظ کے تیر و نشتر چبھو کر استوتھاماں نے چھاتی پر گھٹنے ٹیک کر ایسا زور کیا۔ کہ دم گھٹنے لگا۔ اور پھر ایڑیوں سے نازک عضو پر ایسی چوٹ پہنچائی۔ کہ دھرشٹ کی جان نکل گئی۔ دھرشٹ دمن کی آخری چیخ اس زور کی تھی۔ کہ اس کے خیمے سے عورتیں دوڑ پڑیں۔ ہائے واویلا مچ گیا۔ اور

سمجھیں۔ کہ اٹھارہ چھوہنیوں میں سے کوئی سوربیر بھوت بنکر خیمے میں گھس آیا
تمام عورتیں سہم گئیں جو چوکی پہرے دار تھے۔ انہیں کرپاچارج اور کرتا
برما نے مار کے ڈالدیا۔ اب ان کا واویلا کس کام آتے۔ اس پر لطف یہ کہ دھرشٹ
دمن کو مار کر اسوتھاماں اور بھی تیز ہو گیا جون سا سر پہ سوار تھا۔ آنکھیں ابھی
بن ڈوبی ہوئی تھیں۔ جس کی طرف نظر کر دی۔ اُس کا دم فنا ہو گیا۔ دھرشٹ
کی چیخ و پکار سنکر ادھر اُدھر کے بہادر دوڑ پڑے۔ تو ان کی بھی وہی گت
ہو گئی۔ جسکو دور سے بھی سامنے آتے دیکھا۔ اسوتھاماں نے چٹنی کر
ڈالا۔ دھرشٹ دمن سے فرصت پاکر اسوتھاماں نے دوسرے بہادروں
کی خونریزی کا تہیہ کر لیا۔ اُتموجی سماودھامنو۔ پانچال ویشی سوربیر سب
نہایت بےدردی سے ہلاک ہوئے۔ لاکھ مقابلہ بھی کیا۔ تو کچھ کامیابی
نہ ہوئی۔ گلم نام کی فوج بڑی بہادر مشہور تھی۔ دن بھر لڑتے لڑتے ان کو
اندھی رونگ آگیا تھا۔ ہاتھ پاؤں بالکل شل تھے۔ اس لئے مرتے حالوں
بھی بڑی جانبازی کی۔ لیکن اسوتھاماں نے تن تنہا ایک ایک بہادر
چن چن کے راہی عدم کر دیا۔ گھوڑے سے تڑپ رہے تھے۔ گھوڑوں کے
جسم سے خون کے نالے بہ رہے تھے۔ اسوقت اندر کو بھی اسوتھاماں
کے خوف سے چھپا کا بل ڈھونڈھے نہ ملتا تھا۔ تمام شور و غل سے پانڈوؤں
کے فوجی پڑاؤ میں ایسی کھلبلی مچی۔ کہ چنگھاڑ ہو گئی۔ خواب غفلت میں
سوئے ہوئے بھی جاگ اٹھے۔ اور تلوار چلنے لگی۔ تیر برسنے لگے
اندھا دھند یہ تھا۔ کہ سب اپنے ہی طرفداروں کو مارنے لگے۔ ایک طرف
اسوتھاماں کے تیر خون برساتے تھے۔ دوسری طرف پانڈو بہادر آپس میں
کٹے مرتے تھے۔ یہ حالت دیکھ کر پربھدرک چھتری نے اسوتھاماں پر حملہ کیا۔ لیکن
موت نے دغا دی۔ ایک تیر نے زندگی کا خاتمہ کر دیا۔ اتنے میں سکھنڈی
جی سامنے آگئے۔ اور تیروں پر رکھ لیا۔ اسوتھاماں جی اسوقت دیوانہ
ہو رہے تھے۔ ہتھیلی پر جان لے کر اس طرح خونریزی کو تیار تھے۔ کہ گویا
انہیں جمراج نے روح قبض کرنے کا اختیار دیدیا ہے۔ سکھنڈی کی تلوا

سے زخمی ہوا۔ پرت بند کی ایک ہی وار جان گئی۔ سوت سیوم چٹکی بجاتے چٹ پٹ ہو گیا۔ ستانیک۔ سرت کرما۔ ایسے ایسے بہت سے نامور بہادر آن واحد میں کام آئے۔ اور مخالفوں کا گویا صفایا ہو گیا۔

اسوقت اسوتھاماں کی خوشی کا پوچھنا۔ تمام پانڈو لشکر کا خاتمہ ہو گیا۔ سب فتحمند سورما رلائے گئے۔ دھرشٹ دمن سے بدلہ لینے کی خوشی میں اسوتھاما بغلیں بجاتا اچھلتا کودتا۔ اس خیمے کی طرف دوڑا۔ جہاں پانچوں پانڈو فروکش رہتے تھے۔ سری کرشن چندر جی نے تو پہلے ہی پانڈوؤں کا بچاؤ کر لیا تھا۔ وہ بیٹھکر اور ہی جگہ خراٹے لے رہے تھے۔ مگر اسوتھاماں کو یہ خیال تھا۔ کہ راجہ جدھشٹر وغیرہ ابھی اپنے خیموں میں ہی ہیں۔ جو فت یہ موت کا جامہ پہنکر ساری پوشاک کو رنگے ہوئے چلا۔ پربھدرک۔ راجہ براٹ۔ راجہ درپد کے بیٹے پوتے جاگ جاگ کر مقابل ہوئے۔ فوجیں بھی کچھ بھاگیں۔ کچھ آمادہ جنگ ہوئیں۔ مگر موت کا علاج کیا۔ سب کی زندگی کے دن پورے ہو گئے اسوقت ایسا شور و غل ہوا۔ کہ پانڈوؤں کے طلاٹے کی فوج بیدار و ہوشیار ہو گئی۔ مگر کسی کو علم نہ تھا۔ کہ ہنگامہ کس وجہ سے ہے۔ چاہتے سب اٹھیں ہتھیار سنبھالیں۔ آگے بڑھیں۔ وار کریں۔ تب تک اسوتھاماں نے میدان صاف کر دیا۔ جن کی موت تھی۔ وہ وہیں ڈھیر ہوئے۔ بہتوں نے بھاگ بھاگ کر جان بچائی۔ لیکن اسوتھاماں کے نشانے خالی نہ جانے پاتے تھے۔ بھاگتے ہوؤں کو بھی دم نہ لینے دیا۔ اس بھاگڑ میں صدہا لوگ گھوڑوں کی ٹاپوں سے کچل گئے۔ سینکڑوں کو رتھوں کی ٹکر نے خاک پر سلا دیا۔ ہزاروں ہاتھیوں کی جھپٹ میں آ گئے۔ نہ جانے کتنے ایک کے اوپر ایک گر کے دب مرے خلاصہ یہ کہ سارے پڑاؤ پر سناٹا چھا گیا۔ گھوڑوں کی ٹاپوں نے غبار اڑا کر آسمان پر گھنگھور گھٹائیں چھا دیں۔ فوج کے دستے ایک دوسرے کو دشمن سمجھ کر کٹ گئے۔ اسوقت اسوتھاماں سب کو چنے کی طرح بھاڑ میں بھون رہا تھا۔ ادھر کرت برما کرپا چارج نے ڈیروں خیموں میں آگ لگا کر نہ جانے کتنے جسم راکھ کر ڈالے۔ اسی مار دھاڑ میں اسوتھاماں راجہ جدھشٹر کے خیمے

میں پہنچا۔ دروپدی کے پانچوں بیٹے پانڈووں کے ہمشکل تھے۔ شاپ کی نیند بھیا
مشہور ہیں۔ اتنا شور و غل ہوا۔ مگر ان کی آنکھیں نہ کھُلیں۔ علاوہ بریں موت
سر پر سوار تھی۔ قسمت میں آنکھیں بند ہونا لکھا تھا۔ تقدیر نے پلک سے پلک
ملا کر گویا کہہ دیا تھا۔ کہ اب یہ آخری نیند ہے۔ اسکے بعد آنکھیں کھولنے کی
نوبت نہ آئے گی۔ استوتھاماں بڑے جوش و خروش سے ان کے سرہانے
پہنچا۔ اور ایسے تلے ہوئے ہاتھ رسید کئے۔ کہ سر تو الگ ہو گئے۔ مگر کوئی
پھڑک بھی نہ سکا۔ یہ پانچوں سر لئے ہوئے خوش خوش باہر آیا۔ کرپا چارج
اور کرت برما سے اپنی طاقت و شجاعت کی ساری داستان کہی۔ انہوں
نے بھی تعریف اور توصیف کے پُل باندھ دیئے۔ اور سب خوش ہوئے
کہ بس عوض ہو گیا۔ اب چلکر دریودھن کو خوشخبری سنائیں۔ ایسی خبر پیاس سے
مُردہ جسم میں جان آجائے گی۔ اور اب اٹل راج میں شک نہیں

راجہ دھرتراشٹر اور راجہ دریودھن کی دردناک حالت سے رنج تھا۔ اس
کی آنکھوں میں آنسو اُمڈ رہے تھے۔ مگر دفعتہً اس خبر سے وہ سنبھل بیٹھا اور کہا
بول اُٹھا کہ

چلو بدلہ مل گیا۔ مگر ساتھ ہی افسوس ہوا۔ کہ استوتھاماں میں یہ قدرت
تھی۔ تو دنیا کی تباہی سے پہلے ہی کیوں طاقت آزمائی نہ کی۔ مجھے دریودھن
سے مایوسی ہے۔ کیا خوش ہوں۔ کہ اس کا کچھ بھلا نہ ہوا۔ استوتھاماں کو لازم
تھا۔ کہ پہلے ہی پانڈووں کا قلع قمع کر دیتے

سنجے نے عرض کی۔ آپ کا فرمانا بہت درست ہے۔ مگر پانڈووں کے
سامنے استوتھاماں کی یہ جرأت نہ تھی۔ کہ یوں شبخون مار کر اتنی جانوں کا خون
کر سکتا۔ جس وقت یہ لوگ وہاں موجود نہ تھے۔ اسوقت استوتھاماں چل گئی۔
استوتھاماں نے دھرم کیا۔ یا ادھرم۔ اس کا تصفیہ اہلِ زمانہ کے ہاتھ ہے۔
مگر آج انہوں نے وہ کام کیا۔ جو اندر سے بھی ناممکن تھا۔ جسوقت استوتھاماں
پانچ سر لئے ہوئے خوشیاں مناتا ہوا چلا۔ مبارک مبارک کے نعرے بلند
ہوتے جاتے تھے اور خوشی منائی جا رہی تھی۔ کہ جلدی سے پہنچکر دریودھن کا کلیجہ

ٹھنڈا کر دکھایا ہے۔ کہ بہادر ایسے ہوتے ہیں۔ خیر اندیشوں کی رفاقت کے یہ معنی ہیں۔ دشمنوں سے عوض یوں لیا جاتا ہے۔

## اُدّھیائے (۹)

## استوتھاماں وغیرہ کی دریودھن کے پاس آمد۔ دردناک حالت پر اشک فشانی۔ پانچوں بھروں کے دیکھنے سے دریودھن کا اظہار افسوس خوشی و رنج کی حالت میں وفات

استوتھاماں، کرپاچارج اور کرت برما کی باچھیں کھلی ہوئی تھیں۔ کلیجہ مارے خوشی کے اچھل رہا تھا۔ دل میں یہ جوش تھا۔ کہ کسی طرح پر لگا کر دریودھن کے پاس خود اُڑ جائیں۔ اتنے فاصلے کی زمین سمٹ کر بالشت کے برابر ہو جائے۔ رتھ کے گھوڑے ہوا سے باتیں کر رہے تھے۔ مگر ان کو ایسی جلدی پڑ رہی تھی۔ کہ ایک ایک پل برس کے برابر معلوم ہو رہی تھی۔ اسی اضطرابی اور عجلت کے خیال سے تینوں دریودھن کے پاس پہنچے۔ یا تو خوش خوش گئے تھے، یا بے اختیار رو پڑے۔ دیکھتے کیا ہیں۔ کہ راجہ دریودھن خون میں ڈوبا ہوا پڑا ہے۔ منہ سے بھی لہو جاری ہے۔ بدن بھی خون سے تر بتر ایک طرف سے سیار گوشت پوست کے ریلے للچا رہے ہیں۔ دوسری طرف چیل کوے۔ یہ حالت ذرا ایسی نہ تھی۔ کہ پتھر سے پتھر چھاتی دیکھ کر پھٹ جائے۔ سنگدل سے سنگدل آدمی کا کلیجہ پانی پانی نہ ہو۔ تھوڑی دیر تک یہ لوگ ایک دوسرے کی طرف دیکھ دیکھ کر آنسو بہاتے رہے۔ اتنے میں کچھ اپنے

پاکر دریودھن کی آنکھ کھولی۔ وہ سہم گیا۔ کہ کہیں بھیم سین اور ارجن پانڈو گلا گھونٹ کر مارنے کو تو نہیں آ گئے۔ دریودھن کی پلک سے پلک جدا ہونے ہی ان لوگوں نے جلدی سے آنسو پونچھے۔ اور اسوتھاماں نے کھیسیں نکال کر کہا:۔

مہاراجہ دریودھن۔ مبارک۔ میں آپ کے دشمنوں کا خاتمہ کر آیا۔ پانڈووں کے سر حاضر ہیں۔ باقی ساری فوج شبخون میں کام آ گئی۔ اب کوئی غنیم باقی نہ رہا۔

دریودھن کوئی گھڑی کا مہمان تھا۔ اس خوشخبری سے اسکے جسم میں اسطرح جان آ گئی۔ جسطرح بجھتا ہوا چراغ بڑی تیزی سے روشن ہو جاتا ہے اس نے کروٹ بدلی اور کہا کہ:۔

پانڈووں کے سر ادھر لاؤ۔ چلتے چلتے دل کی ہوس تو نکال لوں۔

اسوتھاماں نے پانچوں سر سامنے رکھ دیئے۔ دریودھن نے ہاتھ سے دبایا۔ تو پانچوں کے پانچوں سر چور چور ہو گئے۔ رات اندھیری تھی۔ کچھ سجھائی نہ دیتا تھا۔ جب پانچوں سر سرمہ ہو گئے۔ تو دریودھن بولا کہ:

اسوتھاماں جی اس میں بھیم سین کا سر کون تھا۔

اسوتھاماں:۔ انہیں پانچوں میں ہے۔

دریودھن۔ کبھی نہیں۔ بھیم سین کا سر یوں پس جائے۔ ممکن نہیں۔ دیکھو۔ کہیں دھوکا تو نہیں ہو گیا۔ کچھ روشنی ہو۔ تو میں دیکھوں۔ کہ یہ کس کے سر ہیں۔ کہیں ایسا تو نہیں۔ کہ پانڈووں کے دھوکے میں دروپدی کے بیٹوں کا سر کاٹ لائے

دروپدی کے فرزند پانچوں پانڈووں کے ہمشکل تھے۔ دریودھن کا قیاس درست تھا۔ جب وقت روشنی کا انتظام ہوا۔ دریودھن نے زمین پہ سر دے مارا۔ اور کہا کہ

ہائے اسوتھاماں جی۔ تم نے نسل منقطع کر دی۔ کوروؤں کا خاندان تو مٹ گیا۔ اب آپ نے پانڈووں کے بیٹوں کی جان لے کر سوتے سے دردے

کی مثل صادق کی۔ پانڈو ان کی کیوں قت میں جان دیں گے۔ اور ہم لوگوں کو چلّو بھر پانی بھی نہ ملیگا۔

دریودھن کو اس وقت ایسا صدمہ ہؤا۔ کہ بے اختیار رو پڑا۔ اشوتھاما نے آستین سے آنسو پونچھے۔ اور کہا کہ

رنج والم اس وقت بیکار ہے۔ جو ہونا تھا۔ سو ہوا۔ اب آپ خوش خوش سورگ کی تیاری کریں۔ میں نے امکان بھر آپ کی رفاقت کی۔ اگر آپ کی گیارہ چھوہنیوں میں ہم تین شخص بچے۔ تو دشمنوں کی آٹھ چھوہنیوں میں سے بھی صرف سات یعنی ایک سری کرشن چندر۔ دو را ساتکی اور پانچوں پانڈو۔ میں نے دھرشٹ دمن سے آپ کے گورو اور اپنے پتا کا بدلہ لے کر کلیجہ ٹھنڈا کر لیا۔ سکھنڈی وغیرہ سب کتّے کی موت مارے گئے۔ ہم سب سر ٹیک ٹیک کر جان دے رہے ہیں۔ تو خیر۔ اب سورگ میں ملاقات ہوگی۔ اگر میں جانتا۔ کہ پانڈو نہ تھے۔ دروپدی کے بیٹے تھے۔ تو میں کبھی سر آپ کے پاس نہ لاتا۔ اسوقت پچھتا رہا ہوں۔ مگر کیا چارہ۔ مجھے معلوم ہے کہ آپ کا آخری وقت وہی ہے۔ جب خوشی کے ساتھ رنج سے سابقہ ہو افسوس کہ وہی وقت آگیا۔ ایشور کی مرضی میں کس کو دخل۔

دریودھن پہلے پانڈوؤں کے قتل کی خوشی میں گویا جی اٹھا تھا۔ مگر بھتیجوں کے سر دیکھ کر اسے صدمہ ہوا۔ وہ ناقابل برداشت تھا۔ سر نوشت یہی تھی۔ کہ رنج اور خوشی کے وقت دم نکلے۔ چنانچہ یہی ہوا۔ کلیجے کی تڑپ کے ساتھ آخری ہچکی آتے ہی اس کا کام تمام ہوگیا۔ اور پھر سانس نہ آئی۔

جس وقت دھرتراشٹر نے یہ سانحہ درد انگیز سنا۔ پچھاڑیں کھانے لگا۔ روتے روتے آنکھیں سجادیں۔ سر ٹکرا ٹکرا کے خون کے فوارے چھڑا دیئے کلیجے پر ایسی چوٹ لگی۔ کہ غشی نے موت کا دھوکہ دیا۔ مگر کیوڑے گلاب کے چھینٹوں اور عطر و لخلخہ کی خوشبو نے انہیں گویا ایشور کے یہاں سے پھر بلایا۔

# اَدّھیائے (۵)

## پانڈوؤں کی بیٹوں کے غم میں آہ وزاری دروپدی کی بیقراری۔ استوتھاماں کے سر کاٹ لانے کی فرمائش بھیم سین وارجن کی روانگی۔ برہم استروں کا مقابلہ۔ بیاس جی کی استوتھاماں کو چشم نمائی۔ مَن دینے پر استوتھاماں کو جانبری کا اطمینان۔ اترا کے حمل ضائع کرنے کی کوشش

## سری کرشن جی کا عتاب اور سراپ

ادھر استوتھاماں پانڈووں کا بقیہ لشکر مار کر پانچ سر لئے خوشی خوشی دریودھن کو خوشخبری سنانے گیا۔ ادھر راجہ جدھشٹر نے واقعہ جگر خراش سنا تو دل پاش پاش ہوگیا۔ سر کوبی وسینہ زنی سے اس طرح زمین پر گرا۔ گویا بدن میں جان نہیں۔ ارجن اور سہدیو نے فوراً ہی زانو پر سر رکھ لیا۔ اور پانچوں بھائی پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے۔ اور دروپدی کے بیٹوں کا ایک سارتھی اتفاق سے زندہ بچ رہا تھا۔ اس نے جب وقت سارا ہی کیفیت سنائی تو بھیم سین اور ارجن دانت پیس کر رہ گئے۔ ان کو اس وقت کلیجہ تھام لینے کے سوا اور کچھ کرتے نہ بنا۔ دیر تک گریہ و زاری ہوتی رہی۔ آنسو دل

کاڈیا جاری تھا۔ آنکھوں سے خون جگر کی جھڑی لگی تھی۔ دل میں بجلی کی سی چمک ہو رہی تھی۔ آہ و بکا کا شور رعد کی گرج کو مات کرتا تھا۔ راجہ جدھشٹر کی حالت مُنکر مہارانی درو پدی سر پیٹتی بال نوچتی پچھاڑیں کھاتی مچلتی کوٹتی آئی۔ اور سری کرشن جی اور بھیم سین سے بولی کہ

جب تک استو تھاماں سے عوض نہ لیا جائیگا۔ تب تک میں دانہ پانی نہ کرونگی۔ اسی جگہ چولا چھوڑ دونگی۔ ہائے میرے کلیجے کے ٹکڑے آنکھوں کے تارے آپ سب کے ہوتے دغا سے مارے گئے۔ کہیں کی نہ رہی۔ کہاں تک پتھر کا دل کروں۔

راجہ جدھشٹر۔ پیاری! میرے دل میں دیکھو کیا کیا زخم ہیں۔ ۳۰ لاکھ چھتریاں کٹ گئیں۔ کشتریوں کا نام و نشان مٹ گیا۔ کورو پانڈو خاندان کا کوئی نام لیوا نہ رہا۔ افسوس کیونکر کلیجہ چیر کر دکھاؤں۔ تمہارے پتا بھائی بیٹے سب سیدھے سُرگ میں گئے۔ ہم پانچ بھائی بدقسمت تھے۔ جو دُکھ سہنے کو باقی رہ گئے۔ استو تھاماں ہم لوگوں سے بچکر نہیں جاسکتا۔ مگر افسوس کہ وہ جانے کہاں ہیں۔ اور ایسی جگہ روپوش ہوگا۔ کہ پتہ ہی نہ لگے۔

دروپدی۔ کمبخت کہیں ہو۔ آپ لوگ زمین کھود کر ڈھونڈ نکالیں جب تک اس کے سر کا من آپ لوگ نہ لائیں گے۔ میں استو تھاماں کو زندہ ہی سمجھوں گی۔ اور مجھے یقین نہ آئے گا۔ کہ وہ مارا گیا۔

یہ سنتے ہی بھیم سین اُٹھ کھڑا ہوا۔ اور یہ کہکر چل پڑا۔ کہ لو میں من لایا بھیم سین نے جونہی سپاٹا بھرا۔ سری کرشن چندر جی ارجن سے بولے کہ استو تھاماں کے پاس برہم استر ہے۔ تمہاری مدد کے بغیر بھیم سین کی خیر نہیں۔

ارجن۔ استو تھاماں کی کیا حقیقت ہے۔ کہ بھیم سین کی چوٹ سہہ سکے

سری کرشن جی بہت صحیح۔ مگر استو تھاماں کے پاس برہم استر ہے۔ اس سے کسی کو مفر نہیں۔ ارجن برہم استر اسے کیونکر مل گیا۔

سری کرشن جی۔ ایک روز اس نے مجھ سے چکر مانگا۔ میں نے پوچھا

کس واسطے۔ جواب ملا۔ کہ آپ سے لڑنے کو۔ میں نے اور ہتھیار دے کر ڈکا دیا۔ جس پر اس نے درونا چارج سے برہم استر حاصل کیا۔ مگر آچاریہ جی ارجن سے خوش اور استوتھاماں سے ناراض تھے۔ اس لئے ارجن کو تو چلانا اور واپس لانا سکھایا۔ استوتھاماں کو صرف چلانے ہی کے کرتب بتائے۔ گویا استوتھاماں کو اسکے واپس لانا کا وقوف نہیں تاہم جس پر وار ہو۔ اسکی جان بچانا محال ہے۔ اسی سے میں مناسب سمجھتا ہوں۔ کہ تمہیں ساتھ لے مدد کو چلوں:-

یہ فرما کر سری کرشن جی اپنے طلاکار اور جواہر نگار رتھ پر سوار ہو کر ارجن کو لئے ساتھ ہوئے۔ بھیم سین کے پیچھے پیچھے چلے۔ ادھر ڈھونڈا۔ اُدھر کھوج کی۔ آخر گنگا کے کنارے ڈھونڈ نکالا۔ اس مقام پر بیاس جی تشریف رکھتے تھے۔ کرت برما اور کرپا چارج بھی موچھوں پر تاؤ دے کر رہے تھے۔ استوتھاماں پوجا پاٹ میں مشغول تھا۔ بدن گھی میں شرابور اور کپڑے خون سے لال لال۔

صورت دیکھتے ہی بھیم سین کی آنکھوں میں خون اتر آیا۔ وہ آگ ہو کر جھپٹا۔ استوتھاماں نے موت کو سر پر سوار دیکھ کر ایک سینک اُٹھا کر پانچ ماری جس سے ایسی آتش فشانی ہوئی۔ کہ چار طرف آگ کے سوا اور کچھ نظر نہ آتا تھا۔ سری کرشن جی سمجھ گئے۔ کہ کیا بات ہے۔ انہوں نے ارجن سے فرمایا۔ کہ برہم استر چلانے کا یہی وقت ہے۔

ارجن نے فوراً ہی برہم استر چھوڑا۔ اور دونوں استر باہم مقابل ہو گئے زمین و آسمان میں ایک عجیب و غریب آواز آئی۔ اور دور دور تک روشنی پھیل گئی۔ بیاس جی موجود تھے۔ وہ اٹھ کھڑے ہوئے۔ اور فرمایا کہ بہادرو! برہم استر بالکل خلاف ہے۔ اس سے دُنیا کا معدوم ہو جائیگی کہیں یہ استر انسان پر چلایا جاتا ہے۔

استوتھاماں۔ جان کی حفاظت کے لئے مجھ سے یہ خطا ہوئی

بیاس جی۔ واپس لو۔

استوتھاماں۔ مجبور ہوں۔ واپسی کا گر یاد نہیں

بیاس جی (ارجن سے) میں زیچ میں کھڑا ہوں۔ تم اپنی کمال لیاقت سے استروں کی طاقت واپس لو۔

ارجن نے منتر پڑھا۔ تو برہم استر فوراً پلٹ آیا۔ بیاس جی خوش ہوئے۔ استوتھاماں کی گردن نیچی ہو گئی۔ ارجن نے عرض کی کہ

استوتھاماں برہم استر سے ہم لوگوں کی جان لینے پر آمادہ نہ جاتا۔ تو ہیں کبھی استر نہ چلاتا۔ استوتھاماں کھسیانا ہو رہا تھا۔ اس نے لاکھوں کوشش کی مگر برہم استر نہ لوٹنا تھا نہ لوٹا۔ بیاس جی کے آگے ہاتھ جوڑے اور بولا کہ

مہاراج! بھیم سین کے ڈر سے میں نے برہم استر کا سہارا لیا تھا۔

بیاس جی۔ باتیں نہ بنا۔ تیری نیت ارجن کی طرف سے خراب تھی بخیریت ہوئی۔ کہ ارجن اس استر چلانے کے سبب گر جاتا ہے۔ یہ نہ ہوتا۔ تو تو نے سب دنیا تباہ کر ڈالی ہوتی۔ جس سرزمین پر یہ استر چلتا ہے۔ وہاں کئی برس تک ایک یونا تک نہیں رہتی۔ اسکی آگ سے چرند و پرند نباتات جمادات سب جل جاتے ہیں۔ اگر تجھ میں برہم استر کے واپس کرنے کی طاقت نہیں۔ تو اپنے سر کا من پانڈوؤں کی نذر کر۔ اس من کے نذر کرنے سے تیری امان ہے نہیں تو تو جانے اور تیرا کام۔ دو سمجھانے سے تھا ہمیں سروکار تھا

استوتھاماں۔ یہ من کسی کا مال نہیں۔ ایشور نے میرے سر میں پیدا کر کے قدرت کاملہ دکھائی ہے۔ جو یہ من سر پر رکھے۔ اسے نہ دیوتاؤں سے خوف ہے نہ راکشسوں سے ڈر۔ ایسی چیز کوئی کب کسی کو دیتا ہے۔ مگر آپ کا حکم سر آنکھوں پر ہے۔ یہ من تو نذر کر دوں گا۔ لیکن سیلگاستر واپس نہیں لے سکتا۔ اب یہی شمشیر پانڈوؤں کی نسل منقطع کر کے رہیگی۔ اور سب تو مر چکے۔ صرف ابھمنو کی رانی اُترا کا حمل باقی ہے۔ اسی کا خاتمہ ہے۔

سری کرشن جی استوتھاماں کی باتوں پر ہنسے اور فرمایا کہ

راجہ براٹ کی بیٹی۔ ارجن کی بہو۔ ابھمنو کی رانی اُترا کا حمل صاف بچ گیا مجال اُترا ایشور چاہے گا۔ تو پریکشت کو گود میں کھلائے گی۔ اور کورو دل کا نام

کا راج اسی کو ملیگا۔ کوروؤں کی توجڑ کٹ چکی۔ پریچھت کے خاندان کا چراغ ہوگا۔

اسوتھاماں۔ منہ دھو رکھیئے۔ جو کہہ چکا ہوں امٹ ہے۔ فرق پڑے کیا مجال۔ آپ کے من لڈوؤں کا مزہ کیا کریں۔ آپ کی طرفداری میں پانڈو ایسے تباہ ہوں۔ کہ پتہ نہ لگے۔ میرا استر کام کر چکا۔ پریچھت سے ہاتھ دھو لیجئے۔

سری کرشن جی۔ جس پریچھت کو تو اپنی دانست میں مار چکا۔ وہ میرے اشارے سے زندہ پیدا ہوگا۔ تونے بڑی بڑی نالائقیاں کیں۔ حمل پر بھی وار کیا۔ دنیا تیرے نام پر تھوکے گی۔ رشی منی ذکر سے نفرت کریں گے۔ جابری سزا یہی ہے۔ کہ تین ہزار برس چانڈال کے بھیس میں ان جنگلوں کی ٹھوکریں کھا۔ جہاں آدمی کی صورت نظر نہ آسکے۔ خون پیپ اور غلاظت سے سابقہ رہے۔ او پاپی تو ناپاک بیماریوں کی حیثیت سے نہ گھومے۔ تب کی مند جس استر پر تجھ کو ناز ہے۔ اس کا اثر رخصت ہوگیا۔ میں پریچھت کو زندہ کرکے دکھاؤں گا۔ اس کی بہادری کے ڈنکے بجیں گے۔ کرپاچارج سے وہی سب استر حاصل کرے گا

# ادھیائے (۲)

## بیاس جی کا اسوتھاماں پر عتاب۔ من کی دستیابی پر پانڈوؤں اور دروپدی کی اشکشوئی و دلجمعی

بیاس جی۔ سری کرشن جی اور اسوتھاماں کی تقریر سن رہے تھے

جو وقت انہوں نے پانڈوؤں کی نسل منقطع کرنے کا ارادہ سُنا۔ تو سخت غضبناک ہوئے۔ اسنوتھاماں کو بہت کچھ دھرکالا۔ اور فرمایا کہ

سری کرشن جی کا قول اٹل ہے۔ جو وہ سراپ دے چکے۔ وہی ہوگا۔ تیری مجال کیا ہے۔ کہ پانڈوؤں کی نسل کا خاتمہ کر سکے۔ جا جیسی کرنی۔ ویسی بھرنی۔ جا جیسا بوئے گا۔ ویسا کاٹے گا۔ تین ہزار برس کوڑھ بھگت

اسنوتھاماں۔ کیا کروں۔ تقدیر سے مجبور ہوں۔ بُرے دن جب آتے ہیں۔ تو ہاتھ پکڑ کر وہ کام کرا لیتے ہیں جس میں انسان کی مٹی پلید ہو۔ خیر جو مصیبت پڑے گی۔ بھگتوں گا۔ لیجئے من حاضر ہے۔ اب جان چھوڑ دیئے۔

یہ کہکر اسنوتھاماں نے سر کا من نکال کر بھیم سین کے ہاتھ پر رکھ دیا۔ اور اسی وقت جنگل کی طرف چلتا ہوا۔ ارجن اور بھیم سین۔ بیاس جی اور نارد مُنی کو ساتھ لیے ہوئے خوش خوش دروپدی کے پاس پہنچے۔ بھیم سین نے من دروپدی کے ہاتھ دے دی۔ اور بولا کہ

اب رونا دھونا فضول ہے۔ سری کرشن جی مہاراج کی توجہ سے ہم لوگ اسنوتھاماں سے عوض لے آئے۔ ارادہ تو یہ تھا۔ کہ جان سے مار ڈالیں۔ مگر سری کرشن جی نے اُسے وہ سزا دی۔ جو تین ہزار برس تک اسکی جان لیوا رہے گی۔ اگر کوئی اسے مار ڈالتا۔ تو اس کی مصیبتوں کا خاتمہ ہو جاتا۔ یہ سزا کافی نہ تھی۔ تمہیں یاد ہوگا۔ کہ سری کرشن جی سے تم نے صلح کی مخالفت کی تھی۔ انہوں نے تمہارے قول کی پابندی کی۔ شکر ہے۔ کہ میں نے دریودھن کی وہی ران توڑ دی۔ جس پر تمہیں وہ بٹھانے کا خواہشمند تھا۔ دُشٹ ہو کر دوشاسن سے بھی عوض مل گیا۔ میں نے اس مزے سے چلو بھر بھر کر خون پیا۔ کہ کورو حیران رہ گئے۔ اور میں نے کم بخت دوشاسن کی لہو چوس چوس کر جان لے لی۔ میری کوئی پرتگیا ادھوری نہ رہی۔ من تو نے ہی آیا۔ اس سے بڑھ کر چھتری دھرم کا نباہ کیا ہو سکتا۔

دروپدی یا تو رو رہی تھی۔ یا مارے خوشی کے اُچھل پڑی۔ لپک کر من ہاتھ میں لے لیا۔ اور بولی۔ کہ اب کلیجے میں ٹھنڈک پڑی۔ دیکھی

آگ بجھی۔ جس کم بخت نے میرے کلیجے کے ٹکڑوں کا سر کاٹا۔ اسکو سری کرشن جی نے میری مرضی کے موافق سزا دی۔ میں نے قبول کیا۔ مگر میں اسے استعمال نہیں کر سکتی۔ یہ گورو کے بیٹے کا مال ہے۔ اس لئے میں چاہتی ہوں۔ راجہ جدھشٹر اسے زیب سر کریں۔

سب نے دروپدی کی فہم فراست پر آفرین کی۔ اور راجہ جدھشٹر نے من اپنی پگڑی میں رکھ لیا۔ اسوقت راجہ کے چہرے کا جلال ایسا بڑھا تھا۔ کہ آنکھ نہ ٹھیرتی تھی۔ معلوم ہوتا تھا۔ کہ پورنماشی کا چندرماں پورے عروج پر ہے۔ دروپدی نے راجہ جدھشٹر کے سر پر نچھاور کی۔ اور اس آسن آسن سے اٹھ کھڑی ہوئی۔ جس پر کہ اس نے بیٹوں کے غم میں آنسو بہاکر من لانے کی تحریک کی تھی۔

# ادھیائے (۷)

## استھاماں کی تن تنہا اس قدر خونریزی کی وجہ سری کرشن جی کی زبانی

بھیشم پاٹن جی راجہ جنمیجے سے مخاطب ہیں۔ کہ دریودھن نے اپنی ہٹ پر جان دیدی۔ اٹھارہ چھوہنیاں کٹ گئیں۔ پردہ دنیا پر چھتری سورموں میں فقط پانچ پانڈو رہ گئے۔ یا کرشن جی اور ساتکی۔ استھاماں کو تین ہزار برس کا عذاب گلے پڑا۔ کرپاچارج اور کرت برما ادھر ادھر منہ چھپا گئے۔ ادھر دھرتراشٹر کو خاندانی کی تباہی کا جو غم ہوا۔ اس کا ذکر کرتے ہوئے رونا آتا ہے۔ گاندھاری رانی کا کلیجہ پاش پاش ہو گیا۔ لاکھوں گھروں میں کہرام ہی کہرام تھا۔ راجہ جدھشٹر کو جہاں فتح کی خوشی تھی وہاں استھاماں کی خونریزی نے ان کے رنگ میں کھنڈت کر دیا۔ سری کرشن

جی سے بولے۔ کہ اکیلے اسوتھاماں نے اتنے سارتھی اور اہل لشکر کیونکر مار ڈالے۔ کسی کا کچھ بس نہ چلا۔ جس دھرشٹ دمن نے درونا چارج کو مار گرایا اُسے اسوتھاماں مار دے۔ تعجب ہے۔ راجہ دروپد کے بیٹے میرے بھیجے کے بڑے کیسے کیسے بہادر تھے۔ ان کا مار لینا آسان نہ تھا۔

سری کرشن چندر جی۔ بیشک اسوتھاماں کی طاقت نہ تھی۔ مہادیو جی نے اسے سب پر غالب کر دیا۔ مہادیو جی کی جس پر نظر عنایت ہو جائے۔ اُسے اِندر کیا کال بھی زک دے نہیں سکتا۔ اسوتھاماں کو انہوں نے وہ قدرت دے دی جس سے تمہارے بیٹے اور بقیہ لشکر خاک و خون میں مل گیا

اتنا فرما کر سری کرشن جی نے مہادیو جی کی فضیلت ہر ایک کے اوپر اس طرح نقش کر دی۔ کہ سب قائل ہو گئے۔ اور اسی ذکر پر سوپتک پرب کا خاتمہ ہو گیا۔



# سوپتک پرب ختم شد

# مہابھارت

## حصہ یازدہم

## استری پرب

### اُدھیائے (۱)

### راجہ دھرتراشٹ کا غم سنجے اور ودر جی کی تسلّی بخش گفتگو

راجہ جنمیجے راج سنگھاسن پر بیٹھا ہوا ہے۔ ارکان دولت حاضر ہیں۔ شہنشاہی ٹھاٹ باٹ کی کچھ کمی نہیں۔ بیشم پاین کے واسطے بھی طلا کار چوکی بچھی ہوئی ہے۔ جس پر پرودہ کشن آسن پر بیٹھے ہوئے مہابھارت کہانیوں ذکر فرمارہے ہیں کہ

کہ جب اس جنگ عظیم کا خاتمہ ہو چکا۔ پانڈوؤں کی طرف سات اور کوروؤں کی طرف صرف تین آدمی صحیح سلامت بچے۔ تو دھرتراشٹ سنجے کی زبانی سب حال سنکر رو پڑا۔ زمین پر سر دے مارا۔ اور اس طرح

تڑپ گیا۔ جس طرح گھنگھور گھٹا میں بجلی۔ سنجے نے آستین سے آنسو پونچھے۔ کیوڑے گلاب سے منہ دھلایا۔ اور سمجھایا۔ کہ اب گریہ و زاری سے کیا فائدہ ہے۔ مہابھارت میں جو مرے۔ وہ سیدھے بیکنٹھ کو گئے۔ اب آپ کا پچھتانا سٹپٹانا آنکھیں پھوڑنا فضول نہیں تو اور کیا ہے۔ آپ نے دریودھن کو سر پر چڑھا پھولی پھلی پھلواڑی اجاڑ ڈالی۔ نہ کسی رشی کا کہنا مانا۔ نہ بھیشم پتامہ۔ دروناچارج کی باتوں وغیرہ پر کان دیئے۔ سری کرشن جی نے مصالحت کی کوشش کی۔ مگر آپ کے بیٹوں نے انہیں چٹکیوں میں اڑا دیا۔ اور آپ بھی یوں بہک گئے۔ جب غلطی اپنی ہو۔ تو اس کا پچھتاوا کیا۔ جو شدنی تھا ہوا۔ اس کی فکر کیا۔ اب یہ کوشش کیجئے۔ کہ ہر گباش کو دو چلو پانی تو ملے۔ بیچاروں کی روح پیاسی ہو گی۔

راجہ دھرتراشٹ۔ بیشک میں بڑا بدنصیب ہوں۔ اٹھارہ اچھوہنیوں کا خون میرے ہی سر پر ہے۔ دریودھن کی محبت اور الفت پدری کے جوش نے آج یہ دن دکھایا۔ میں دل سے لاکھ چاہتا تھا۔ کہ پانڈوؤں سے بگاڑ نہ ہو۔ مگر دریودھن نے نہ جانے کیا جادو کر دیا تھا۔ کہ میری عقل بھی سپاٹو پہاڑ پر چلی گئی تھی۔ افسوس خاندان مٹ گیا۔ گھر لٹ گیا۔ سلطنت مٹ گئی۔ راج پاٹ سب جاتا رہا۔ داغ کھاتے ہیں۔

یہاں ایسی ہی غم انگیز باتیں ہو رہی تھیں۔ کہ ودر جی آ گئے۔ انہوں نے بھی بہت کچھ سمجھایا بجھایا۔ دریودھن کرن، شکنی، دوشاسن، شل وغیرہ وغیرہ کی حماقتوں پر آنسو بہائے۔ خونریزی کا افسوس کیا۔ اور راجہ دھرتراشٹ سے صاف الفاظ میں کہہ دیا۔ کہ رنج و غم کے عوض آپ کو اپنی غلطی کا افسوس کرنا چاہئے۔ یعنی اگر راجہ دھرتراشٹ ذرا بھی بھوں ٹیڑھی کر دیتے۔ تو دریودھن چوں تک کر سکتا۔ ودر جی نے تسلیم کیا۔ کہ چھتری کے لئے لڑائی میں کٹ مرنے سے بڑھ کر کوئی دھرم نہیں۔ جو تلوار منہ پر کھا کر دم توڑے۔ اسی کے لئے بیکنٹھ ہے۔ مگر ادھرم کی لڑائی کا نتیجہ یہی ہوتا ہے۔ کہ دنیا ماتم خانہ ہو جاتی ہے۔ خیر جو ہوا سو ہوا۔ اس کا ذکر فضول ہے۔ دنیا کے رشتے

راستے نام ہیں۔ سچ پوچھئے۔ تو نہ کوئی کسی کا باپ ہے۔ نہ بیٹا نہ بھائی ہے۔ نہ بہن۔ اسی طرح سب بیٹے پوتے عزیز و اقارب ویسے ہی ہیں۔ جیسے ایک سرائے کے مسافر۔ جو مسافرت میں ملتے وقت تو عزیزوں سے زیادہ محبت جتاتے ہیں۔ مگر جس وقت قافلہ چلدیا۔ تو پھر دور کی صاحب سلامت۔ الغرض یہی حال دنیا بھارت میں کٹ مرنے والوں کا سمجھ لیجئے۔ اگر وہ آپ کے عزیز اقارب ہوتے تو آپ کا ساتھ دیتے۔ مسافر تھے۔ اپنی اپنی راہ لگ گئے۔ جسکو جسطرف جانا تھا۔ چلدیا جب سانپ نکل گیا۔ تو لکیر پیٹنے سے کیا فائدہ۔ اس لئے آپ دل کو ڈھارس دیں۔ اور سوچیں۔ کہ دنیا سرائے فانی ہے۔ اس میں کسی کو قیام نہیں۔ آج نہ گیا۔ کل تو گیا۔ تو ایک نہ ایک دن ضرور جاتے گا۔ اس سفر میں جو کام آتے۔ وہ اچھے گئے۔ دنیا کی فکروں سے چھوٹے۔ ہم لوگ بدنصیب تھے۔ جو رونے پیٹنے کو رہ گئے۔ دنیا میں یا تو نیک نامی زندگی کا مال ہے۔ یا زندگی کا مال ہے۔ یا زندگی کا مال ہے۔ یا بدنامی۔ چنانچہ جو نیکنام رہا۔ اس کی موت زندگی سے بدرجہا اچھی ہے۔ اسکو جو مردہ سمجھے۔ وہ بیوقوف۔ جو لوگ خیال کرتے ہیں۔ کہ بدنام۔ اگر ہوں۔ تو کیا نام نہ ہوگا۔ ان کی عقل اوندھی ہے۔ ان کی زندگی سے موت ہزار درجہ بہتر۔ اسلئے ہر شخص پر فرض ہے۔ کہ حتےّ الامکان نیکی کی پیروی کرے۔ دریودھن نے اسطرف خیال نہ کیا۔ صرف اسی سبب سے سارا الزام اس کے سر پر تھا۔ اگر اسکی طبیعت راستی پر ہوتی۔ تو آج یہ دن نصیب نہ ہوتا۔ دنیا میں جو صابر و قانع ہیں۔ ان کی توجہ بھلائی کی طرف راغب ہوتی ہے۔ ان کا خیال برائی کی طرف ہوتا ہی نہیں۔ جسنے بے سوچے سمجھے کوئی کام کر اٹھایا اسکی عقل کو عقل نہ سمجھئے۔ بلکہ عقلمندوں کے نزدیک اس سے بڑھکر جاہل ہیں ایسے لوگ جس شاخ پر بیٹھتے ہیں۔ اسی کو کاٹتے ہیں۔ اپنے پاؤں میں کلہاڑی مارنے والے کو عقلمند نہیں کہتے۔ پرمیشور کی ذات بے عیب ہے۔ مگر بے وقوف لوگ خود تو بے وقوفی کرتے ہیں۔ پر جب کچھ اینڈی بینڈی پڑ جاتی ہے۔ تو الزام رکھتے ہیں پرمیشور پر۔ گویا ایک گناہ کے بعد دوسرا گناہ سر پر لادتے ہیں۔ خود نادم نہیں ہوتے۔ کہ ہم نے کیسی بیوقوفی کی۔

# ادھیائے (۲)

# راجہ دھرتراشٹ کو سری بیاس جی کی فہمائش

ودور جی کی تقریر نے راجہ دھرتراشٹ کے جسم میں بچھو کا سا زہر چھڑکا دیا۔ اس کو بیٹوں پوتوں کے غم میں ایسی بےچینی ہوئی۔ کہ طبیعت قابو میں نہ رہ سکی۔ پچھاڑ کھا کر زمین پر گر پڑا۔ آنکھوں کی پتلیاں پھر گئیں۔ جب منہ پر کیوڑہ گلاب چھڑکا گیا۔ پنکھے جھلے گئے۔ لخلخہ سنگھایا گیا۔ منہ پر پانی کے چھینٹے دیئے گئے۔ تو نبض ٹھیک ہوئی۔ ہوش سنبھلے۔ بیاس جی رونق افروز تھے۔ انہوں نے پوچھ کر فرمایا۔ کہ راجہ صاحب تم شاستر اور دھرم کے رمز سے آگاہ ہو۔ پھر زندگی اور موت کا بچار کیا۔ نہ آدمی مرتا ہے۔ یا زندہ رہتا ہے۔ جو آیا ہے۔ ضرور جائے گا۔ موت کا نام بدنام ہے۔ تمہارے بیٹوں کا وقت برابر ہو چکا تھا۔ ان کی مت موت ہوئی۔ مہاراجہ جدھشٹر پانچ گاؤں مانگتا تھا۔ تو کیا ہٹ دھرمی تھی۔ مگر تمہارے فرزند دریودھن کی ضد نے سارا کھیل بگاڑ دیا۔ جو اولاد دھرم کو دھرم پر ترجیح دے۔ جسے بزرگوں کا لحاظ و ادب نہ ہو۔ اس کا مر جانا ہی اچھا۔ جب تمہارے خاندان کو سورگ ملا۔ تو رنج و غم کی بات ہی کیا ہے۔ ایک دوسرے راجہ اندر کا دربار لگا ہوا تھا۔ برہما، بشن، مہیش بھی وہاں تشریف فرما تھے۔ نارد کے علاوہ اور رشیوں منیوں کا بھی وہاں جلوہ تھا۔ دیکھتا کیا ہوں کہ پرتھوی دیوی بشن جی سے یاد دہی کر رہی تھی۔ کہ

پرم لوک میں آپ نے جو وعدہ فرمایا تھا۔ وہ کب پورا ہوگا۔

بشن جی مسکرائے۔ اور تبسم آشنا لبوں سے یوں گوہر افشانی کی۔

راجہ دھرتراشٹ کو سو بیٹے مل چکے ہیں۔ ان میں راجہ دریودھن سے

تیری مطلب براری ہو گی۔ میدان کرکشیتر میں دنیا کے راجے مہاراجوں کا خون بہیگا۔ پاپی لوگ نیست ونابود ہوں گے۔ اور تجھ کو بارہ گناہ سے سبکدوشی حاصل ہو جائے گی

میں بھی اس گفتگو پر کان لگائے تھا۔ چنانچہ جو کچھ سنا تھا۔ وہی آنکھوں سے دیکھا۔ دریودھن کلجگ کے اثر سے پیدا ہوا۔ اس کے بھائی بھی ایک ایک سے کے بہلائے ہوئے تھے۔ وہ بھی اسی طرح شریر اعقل اور بدباطن نکلے کرپشن شلی کرن ایسے لوگوں کی چنڈال چوکڑی جمع ہو جائے۔ ادھرم کا دماغ آسمان پر نہ ہو۔ تو کیا ہو۔ ان سب نے مل کر دے کر بلے کو نیم چڑھا دیا۔ مست کے ہاتھ میں تلوار دے دی۔ دریودھن ایک تو خود ہی کس کی گانٹھ تھا۔ اب اور بھی بچھو کا ڈنگ ہو گیا۔ جدھشٹر کے راجسوی یگیہ میں نارد جی نے راجہ جدھشٹر اور دریودھن سے صاف کہدیا تھا۔ کہ باہم میل رکھو۔ نہیں تو دردوؤں اور پانڈوؤں کے خون سے زمین لال ہو گی۔ دونوں کو کشتریوں کی جانوں پر رحم کرنا چاہیئے۔ دریودھن سے تو یہاں تک کہا تھا۔ کہ پانڈوؤں سے بگاڑ سے بگاڑ اچھا نہیں۔ دل صاف کر لو۔ تو خیر نہیں تو اپنا سر کھاؤ۔ راجہ جدھشٹر نے بات گرہ باندھ لی۔ اور اس نے کبھی خونریزی کا خیال نہ کیا۔ انسان تو انسان وہ ایک مکھی مچھر کی بھی دل آزاری گوارہ نہیں کرتا تھا۔ مگر تمہارے بیٹے نارد جی کی نصیحت بھولے رہے۔ انہوں نے ہٹی نہ چھوڑی۔ جس کی آخر انہوں نے سزا پائی۔ آپ کا اب غم فضول ہے۔ جس کو راجہ جدھشٹر ایسا فرزند الشید دے۔ اُسے سو بیٹوں کا غم کیا۔ ایک لائق بھتیجے پر لاکھ بیٹے قربان۔ تم راجہ تم راجہ جدھشٹر کی طرف سے مطمئن رہو۔ وہ تمہاری کیا تمہارے کتے بلی خادمت کرنے کو اپنا فخر سمجھتا رہیگا۔ پس میری رائے میں رنج والم کے عوض صبر وشکیب سے کام لو۔ راجہ دھرتراشٹ ہاتھ جوڑ کر بولے کہ

آپ بزرگ ہیں۔ آپ کو ماضی وحال کیا۔ مستقبل کا بھی علم ہے۔ آپ نے جو فرمایا۔ اس سے میرے دل کو ڈھارس ہوئی۔ اب میں صبر کو گلے لگاتا ہوں۔ اور آپ کی نصیحت پر عمل کرتا رہوں گا۔

راجہ دھرتراشٹ یہ کہہ رہے تھے۔ کہ دفعتاً بیاس جی غائب ہو گئے
راجہ دھرتراشٹ نے چھاتی پر پتھر رکھ لیا۔ اور سمجھ بیٹھے۔ کہ شدنی یونہی تھی

# ادھیائے (۳)

## دھرتراشٹ کے مردہ اور بھائی بندوں کی کریا کرم کے لئے روانگی۔ راستے میں استوتھاماں وغیرہ سے ملاقات

جو وقت بیاس جی انتردھیان ہو گئے سنجے نے ودرجی سے عرض کی جو شدنی تھا۔ ہو چکا۔ آپ کے بھائی بند بھتیجے پوتے نواسے سب محاربہ عظیم میں کام آئے۔ ان کی مٹی سوارتھ کرنے کی ضرورت ہے۔ راجہ دھرتراشٹ تو بیٹوں کے غم میں ہوش و حواس نہیں۔ جب تک آپ توجہ نہ کریں گے۔ تب تک روحیں بھٹکتی رہیں گی

ودرجی راجہ دھرتراشٹ سے بولے۔ بھائی صاحب۔ آپ جن کے غم میں جان گنوا رہے ہیں۔ انہوں نے بیکنٹھ میں جگہ پائی۔ ہم لوگ البتہ نرک میں پڑے۔ وہ گئے۔ اب رنج و غم کا موقعہ نہیں۔ موت اپنا کام کر چکی بہادروں نے دنیا سے کوچ کیا۔ بھیشم جی درونا چارج۔ شل۔ کرن۔ جیادرتھ ایسے ایسے سورما ہیر موت کا مقابلہ کرنے والے تھے۔ ان کو آج تک کوئی نیچا نہ دکھا سکا۔ مگر کال بڑا شہ زور ہے۔ اس نے اپنی طاقت کا سب کو قائل کر دیا۔ اب اٹھیے۔ رونے دھونے کا موقعہ نہیں۔ مردوں کی روحوں کو دو چار چلو پانی تو پہنچا دیجئے۔

سواریوں کی کمی ہی کیا تھی۔ اس حالت میں بھی سنگھاسن پور رتھ۔

نالکی، پالکی وغیرہ سے پٹا ہوا تھا۔ دِدُرجی کا اِشارہ ہوتے ہی سواریاں موجود ہوگئیں۔ راجہ دھرتراشٹ پہلے سوار ہوئے۔ اس کے ساتھ مہارانی گاندھاری اور سواریوں پر ننگے سر کھلے بالوں بے زیور بلا سنگار وہ عصمت مآب رانیاں سوار ہوئیں۔ جن کے بہادر خاوند میدانِ جنگ میں سر کٹا کر جان دے کر داغ مفارقت دے گئے تھے۔ دِدُرجی سب کو سمجھاتے بجھاتے تھے۔ مگر کہیں آفت رسیدہ دِل سنبھالے سے سنبھلتا ہے۔

جس وقت ان غمزدوں اور سوگواروں کا قافلہ شہر ہستناپور کے رئیس وامیر بنئے۔ مہاجن سب اپنے بادشاہ وقت کی رفاقت میں ہمراہ ہوئے ہزاروں آدمی روتا پیٹتا جا رہا تھا۔ کہ راستے میں استو تھاماں۔ کرپا چارج اور کرت برما اتفاق سے مِل گئے۔ انہوں نے راجہ دھرتراشٹ کی قدمبوسی حاصل کی۔ اور شکستِ فاش، دریودھن کے قتل پنچون کی خونریزی وغیرہ کے سارے واقعات سُناکر عرض کی۔ کہ اب یہی تین جانیں آپ کی طرف باقی ہیں۔ پنچوں نے پانڈوؤں کو انگاروں پر لٹا دیا۔ اب وہ ہم لوگوں کی تاک میں ہیں۔ کیا عجب کہ یہیں کہیں قریب ہوں۔ اس لئے ہم لوگوں کا اب آپ کی رفاقت میں رہنا ٹھیک نہیں۔ پانڈو جس وقت ہم لوگوں کو پا جائیں گے۔ تو جیتا چھوڑنا کیا معنی۔ ایسی جگہ ماریں گے۔ جہاں پانی بھی نہ ملے۔ اس لئے اب رخصت دیجئے۔ یہ کہکر تینوں مایوس بہادروں نے راجہ دھرتراشٹ اور دِدُرجی کے سامنے سر ادب خم کیا۔ اور بڑی ناامیدی کی حالت میں رو رو کر رخصت ہو گئے۔ کرپا چارج نے ہستناپور میں روپوشی کے لئے راہ لی۔ کرت برما اپنے وطن کی طرف روانہ ہوا استو تھاماں بیاس جی کے آشرم کی طرف چل پڑے۔ شرمندگی سے کسی کے سامنے آنکھ نہ اٹھتی تھی۔ جدھر سے گزرتے تھے۔ وہیں بدنامی کا ٹھیکرا سر پر پھوٹتا تھا۔

# ادھیائے (۴)

## راجہ دھرتراشٹ اور راجہ جدھشٹر کی ملاقات
## راجہ دھرتراشٹ کی بھیم سین سے کینہ وری

ادھر سے راجہ دھرتراشٹ کا قافلہ جارہا تھا۔ اُدھر سے راجہ جدھشٹر روانہ ہوئے ہزارہا بیوائیں روتی پیٹتی ساتھ تھیں۔ سب کو ہوس تھی۔ کہ آخری وقت میں شوہر کی صورت نہیں دیکھی۔ تو خیر وہ جگہ ہی دیکھ کر کلیجہ ٹھنڈا کریں۔ جہاں کوئی نہ کوئی خون چھپاٹ ہوگی

اہل لشکر نہ ادھر تھے۔ نہ اُدھر۔ صرف فوج غم ہمراہ تھی۔ یا ماتمیوں کا جلوس نوبت اور نقارے کے عوض صدائے ماتم تھی۔ اور کوس شاہی کے بدلے سینہ کوبی کی آواز

ادھر سے راجہ دھرتراشٹ بڑھے ہوئے چلے آتے تھے۔ اُدھر سے راجہ جدھشٹر آخر راستے ہی میں مڈبھیڑ ہوئی۔ راجہ دھرتراشٹ رتھ سے اُتر پڑے۔ سری کرشن جی کے رتھ کی طرف لپکے۔ باہم بڑے تپاک سے ملاقات ہوئی۔ پانڈو بڑے ادب سے حاضر ہوئے۔ قدموں پر گر پڑے۔ راجہ دھرتراشٹ آنکھیں نہ تھیں۔ انہوں نے جوش محبت سے ایک ایک کو بلایا۔ اور گلے سے لگا کر اظہار محبت کیا۔ مگر بھیم سین سے دل میں کدورت تھی۔ سری کرشن جی نے ان کے دل کی ہوس نہ نکلنے دی۔ سری کرشن جی جانتے تھے۔ کہ راجہ دھرتراشٹ کو ۱۰ ہزار ہاتھی کا زور ہے۔ جس وقت بھیم سین ہتھے چڑھ گیا۔ ہڈیاں پسلیاں چور چور کئے بغیر نہ رہیگا۔ اس

کے لئے ہستنا پور سے پہلے ہی وہ آہنی مورت منگا رکھی تھی۔ جس کا دریودھن نے جگیہ میں آرادھن کیا تھا۔ یہ مورت بالکل بھیم سین کے ہم شکل تھی۔ قدو قامت تن و توش میں ذرا بھی فرق نہ تھا۔ جس وقت راجہ دھرتراشٹ نے جوش محبت کا اظہار کرکے بھیم سین کو یاد کیا۔ سری کرشن جی نے اس آہنی مورت کو پوشاک و لباس سے آراستہ کرکے پیش کر دیا۔ راجہ دھرتراشٹ نے جوش الفت کے بہانے سے یونہی مورت کو دبایا مورت پس کے رہ گئی۔ پانڈو خوشی سے اچھل پڑے۔ لوگوں نے راجہ دھرتراشٹ کی بدنیتی پر لعنت ملامت کی۔ سب سری کرشن جی کی عقلمندی کے قائل ہو گئے۔ راجہ دھرتراشٹ کو جس وقت معلوم ہوا۔ کہ بھیم سین بچ رہا۔ غلطی سے مورت ٹوٹ گئی۔ تو عرق عرق ہو گیا۔ شرمندگی کی حد نہ تھی۔ فوراً ہی پیٹ سے زمین پر گر پڑا سنجے نے دوڑ کر اٹھایا۔ اور کہا۔ کہ آپ سے غلطی ہوئی۔ عقلمندوں کو ایسی حماقت کی بات کرنا کبھی ٹھیک نہیں

# اَدھیائے (۵)

## پانڈوؤں کی راجہ دھرتراشٹ اور رانی گاندھاری اور مہارانی کنتی سے ملاقات

راجہ دھرتراشٹ نے بغض و عناد کے خیال سے آہنی مورت توڑ ڈالی لیکن پھر دل میں خود ہی چوٹ لگی۔ اور اس صدمہ جانکاہ سے اس پر عالم غشی طاری ہو گیا۔ تھوڑی دیر تک راجہ پر بیہوشی غالب رہی۔ جب اوسان ٹھیک ہوئے۔ تو ہائے بھیم سین کی رٹ لگ گئی۔ ان کو خیال تھا۔ کہ ہڈیاں پسلیاں سرمہ ہو گئیں۔ اور اہل زمانہ کی نظر میں میری اور سبکی ہوئی۔ سری کرشن چندر پاس ہی رونق افروز تھے۔ انہوں نے فرمایا۔

آپ کیوں بیقرار ہوتے ہیں رونے دھونے کی بات ہی کیا ہے۔ بھیم سین جی آپ کے اقبال اور دعا سے تندرست۔ ان کا ایک رویاں بھی نہ دکھا۔ آپ نے بھیم سین کی گت نہیں کی۔ بلکہ اس کی وہ آہنی مورت توڑ دی ہے۔ جو دریودھن نے اپنے یگیہ کے لئے تیار کرائی تھی۔ آپ افسوس کے عوض شکر کیجئے۔ کہ آپ کے ساٹھ ہزار ہاتھی کا زور آہنی مورت پر صرف ہوا۔ اور بھتیجے پر آنچ نہ آنے پائی۔

اسطرح راجہ دھرتراشٹ کو دل ہی دل میں نادم سری کرشن جی راجہ دھرتراشٹ کی واقفیت وید و شاستر اور پانڈو کی تعریف کر کے فرمایا۔ کہ افسوس آپ کے بیٹوں نے نہ میری بات مانی۔ نہ رشیوں منیوں کی نصیحتوں پر کان دیئے۔ اور نہ بھیشم جی وغیرہ بزرگوں کا کہنا مانا۔ آپ بھی اپنی ناخلف اولاد کے نشئے محبت میں ایسے چور ہوئے۔ کہ بس کچھ نہ پوچھئے۔ اور مزہ یہ ہے۔ کہ ابتک خمار بھی اسی نشئے کی بیخودی موجود ہے۔

راجہ دھرتراشٹ کو ادھر بیٹوں کا صدمہ تھا۔ اُدھر آہنی مورت توڑنے کی ندامت انکے چہرے پر پسینے کے قطرے جھلک رہے تھے۔ آنکھ سامنے نہ ہوتی تھی۔ رو کر بولے۔ میرے پیارے بھتیجے کہاں ہیں۔ ذرا چھاتی سے تو لگالوں۔

راجہ جدھشٹر پہلے ہی بغلگیر اور قدمبوس ہو چکے تھے۔ بھیم سین۔ ارجن نکل۔ سہدیو نے سری کرشن جی کے اشارے سے دوڑ کر قدم چوم لئے۔ راجہ دھرتراشٹ نے گلے سے لگا کر زندہ باشید عمر دراز باد ایسے ایسے الفاظ سے دعا دیں۔ اور پانڈو اجازت لیکر مہارانی گاندھاری کے درشنوں کو جا پہنچے۔ پانڈوؤں کی صورت اُسوقت گاندھاری کی نظر میں زہر معلوم ہوئی۔ وہ جلی بھنی اور دل میں یہی آیا۔ کہ بس اپنے بیٹوں کے قاتلوں کو سراپ دیدے۔ بیاس جی غیب دان تھے۔ تپ کی طاقت نے ان کو گاندھاری کی گاندھاری کی نیت سے آگاہ کر دیا۔ گنگا جی میں اشنان کر رہے تھے۔ چلو میں پانی لئے ہوئے وہیں آموجود ہوئے۔ اور کہا

مہارانی۔ بیشک تمہارے پتی برت دھرم اور تپسیا میں وہ طاقت ہے لیکن پانڈو تمہارے عتاب کے سزاوار نہیں۔ مہابھارت کے شروع میں انہوں نے تم سے اجازت لے کر ہتھیار اٹھائے تھے۔ تم نے بھی صاف کہدیا تھا۔ کہ میں لڑائی کو منع نہیں کرتی۔ چھتریوں کا دھرم ہی یہ ہے۔ رہا فتح کا معاملہ۔ تو بس سمجھ لو۔ کہ دھرم کی ہمیشہ جے ہے۔ جب تم خود اجازت دے چکی تھی۔ تو اب غصہ کیوں۔ بددعا دینے کا سوال کیں رہ گئے۔

گاندھاری۔ میں ہمیشہ پانڈوؤں کو اسی نظر محبت سے دیکھتی رہی ہوں جیسے رانی کنتی۔ مگر کیا کہوں۔ سو بیٹوں کی موت کا رنج صبر کرنے نہیں دیتا۔ برا ہو شکنی۔ کرن وغیرہ کا۔ جنہوں نے میری پھلی پھولی پھلواڑی اجاڑ ڈالی۔ اگر میرے بیٹوں کو یہ جنگ پر نہ چڑھاتے۔ تو مجھے یہ دن دیکھنا نصیب نہ ہوتا۔ پانڈوؤں کی بیشک یہ خطا نہیں۔ میں تسلیم کرتی ہوں۔ لیکن آخر میں بھیم سین نے دریودھن کو بے ایمانی سے مارا۔ گرز کی لڑائی میں دھرم کے خلاف اس کی ران توڑ ڈالی۔ اس کا رنج ضرور ہے۔ اور اسی غصے میں چاہتی تھی۔ کہ پانڈوؤں کو بددعا دے کر دل کا بخار نکال لوں۔ شکر ہے۔ کہ آپ تشریف لے آئے۔ آپ کا فرمانا سر آنکھوں پر

بھیم سین۔ چچی صاحبہ۔ آپ کو میں اپنی والدہ ماجدہ سے زیادہ سمجھتا ہوں آپ نے جو فرمایا۔ سب درست ہے۔ مگر ذرا غور فرمائیے۔ کہ میرا قصور کیا تھا میں اپنی زبان سے پھر بڑ بات کیا کہوں۔ آپ واقف ہیں۔ کہ رانی دروپدی اسوقت کس حالت میں تھی۔ جب دوشاسن بال پکڑ کر سبھا میں کھینچ لایا تھا ادھر ماسک دھرم۔ ادھر بدن پر ایک ساڑھی۔ دریودھن کی مرضی یہ کہ زانو پر بٹھا لوں۔ شکنی کی خواہش یہ کہ ساڑھی بدن پر نہ رہے۔ خلاصہ یہ کہ ساری چنڈال چوکڑی یہی چاہتی تھی۔ کہ حد درجے کی نالائقیاں کرے۔ حالانکہ دریودھن زبردست تھا۔ مگر میں نے قسم کھالی۔ کہ یہی زانو توڑونگا۔ جسپر تھپکیاں دے رہا ہے۔ چنانچہ میں نے اپنی پرتگیا پوری کر دی۔ اب چاہے آپ خوش ہوں یا ناراض۔ خطاوار سمجھیں یا بے قصور۔

**گاندھاری**۔ ماتا۔ کہ سب کی خطا تھی۔ مگر تمہیں کو سمجھنا چاہیئے تھا۔ کہ چچا اور بھیم کا بھی تم پر کچھ حق ہے۔ کیا سو میں سے ایک کو بھی طرح نہ دے سکتے تھے تم نے میرا گھر بے چراغ کر دیا۔ اندھے چچا کے لئے ایک بھی لاٹھی باقی نہ رکھی۔ یہ کہکر گاندھاری نے راجہ جدھشٹر کو سامنے بلایا۔ راجہ جدھشٹر قدموں پر گر پڑے۔ اور عرض کی کہ

ماتا جی۔ سارا قصور میرا ہے۔ افسوس کہ راج کی ہوس میں اٹھارہ چھوہنیوں کا خون میرے سر پر ہوا۔ اپنے چچیرے بھائیوں کو مار کر میں حکومت کروں۔ تف ہے۔ اس لئے آپ مجھ کو سراپ دیجئے۔ میں خوشی سے بددعا کی آگ میں جلنے کو رضامند ہوں۔

رانی گاندھاری اپنے خاوند راجہ دھرتراشٹ کی نابینائی کی وجہ سے لقاب میں منہ لپیٹے رہتی تھی۔ راجہ جدھشٹر کی باتیں سنکر اس نے آنکھ کھول لی۔ تو نظر ہاتھ کے ناخنوں پر پڑی۔ نظر میں تاثیر تھی۔ فوراً ہی ناخن نیلے پڑ گئے۔ اور پانڈوؤں کی جان اُڑ گئی۔ ارجن اور سری کرشن جی ایک طرف چل دیئے۔ نکل اور سہدیو نے ڈر کے مارے دوسری طرف کی راہ لی۔ رانی گاندھاری نے سب کو تسلی کر کے سب کو گلے سے لگایا۔ درازی عمر کی دعا دی۔ اور کہا۔ کہ جہاں رانی کنتی کو شربت دیدار سے شاد کرو۔

پانچوں بھائی اپنی ماں کے قدمبوس ہوئے۔ رانی کنتی اپنے کلیجے کے ٹکڑوں کو دیکھ کر جہاں خوش ہوئی۔ وہاں جسم کے زخموں اور بدن کی چوٹوں نے بے اختیار آنسو نکال دیئے۔ اس نے سب کو کلیجے سے لگا لیا۔ دروپدی اپنی معزز ساس کو دیکھ کر زمین پر گر پڑی۔ ابھمنیو اور اپنے بیٹوں کا نام لے لے کر سر پیٹنے لگی۔ کنتی نے بھی آنسو ڈالے۔ اور تھوڑی دیر ماتم کر کے گاندھاری کے پاس اٹھ کر گاندھاری کے پاس چلی گئی۔ دروپدی بھی ساتھ تھی۔ گاندھاری کا اس کی گریہ وزاری سے اور دل اداس ہو گیا۔ اس نے سمجھایا کہ

بیٹی تم پانچوں بیٹوں کے لئے روتی ہو۔ ابھمنیو کے غم میں جان دیتی ہو

دیتی ہو۔ مجھے دیکھو۔ کہ سو بیٹے کھو کے بیٹھی ہوں۔ اور پھر بھی کلیجہ نہیں پھٹتا جان نہیں نکلتی۔ صبر کرو صبر۔ پانڈو سلامت رہیں۔ تمہارا سہاگ بنا رہے اس سے بڑھ کر تمہارے لئے زندگی کا اور سکھ نہیں۔

# ادھیائے (۱)

# مہارانی گاندھاری کا رنج و غم۔ سری کرشن جی پر عتاب بددعا

بیاس جی نے اسوقت رانی گاندھاری کے چشم دل میں ایسی روشنی بھر دی۔ کہ میدان جنگ کی پوری تصویر نظر کے سامنے پھر گئی۔ زمین خون سے لال۔ لاشوں کے انبار۔ سروں کے ڈھیر۔ ہاتھیوں کے بدن پہ خون سے آسمان پر پھولی ہوئی شفق کی سی کیفیت۔ جانوران خونخوار مصروف گوشت خوری۔ رانی گاندھاری اس عالم تباہی کا نظارہ دیکھتی جاتی تھی۔ اور رتھ کے آگے بڑھے ہوئے چلے جاتے تھے۔ جہاں سوگواروں کا قافلہ کرکشیتر میں پہنچا۔ تمام عورتیں۔ باپ۔ بھائی۔ خاوند۔ بھتیجے۔ بھانجے داماد سب کی لاشیں دیکھ دیکھ کر سر پیٹنے۔ بال نوچنے اور رو رو کر پچھاڑیں کھانے لگیں۔ کسی نے کسی کا خون میں تیرتا ہوا سر چھاتی سے لگا لیا۔ کوئی ہڈیوں کے ڈھانچے سے چمٹ چمٹ کر زمین پر تڑپنے لگی۔ چیخنے چلانے کی دردناک آوازوں سے کلیجے پھٹے جاتے تھے۔ آنسوؤں کا دریا موجیں مارتا تھا۔ گاندھاری کے دل پر سخت چوٹ لگی۔ سری کرشن جی سے روتی ہوئی بولی

ہائے تمہاری بدولت میرا ہرا باغ اجڑ گیا۔ کلیجے کے ٹکڑوں اور بھائی بندوں کی ہڈیوں کے ڈھیر دیکھتے ہوئے چھاتی پھٹی جاتی ہے۔ آہ میری بہوئیں سر کھلے لاشوں سے لپٹیں کس سے دیکھا جائے۔ کاش

میں یہ دن دیکھنے کو بیٹھی نہ رہتی۔ جن راجکماروں کے قدم دیکھنے کو زمین ترستی تھی جنھوں نے فرشِ مخمل کے سوا بستر خاک پر پاؤں نہ رکھا۔ افسوس وہ اسطرح خون میں ڈوبے ہوئے زمین پر پڑے ہوئے ہیں۔ سر کہیں ہے دھڑ کہیں۔ چیل گیدھ اور گیدڑ وغیرہ گوشت نوچ نوچ کر کھا گئے۔ ہڈیوں کا مغز بھی باقی نہ رہا۔ کسی کی صورت پہچان نہیں پڑتی۔ زیور بچے کھچے پڑے ہیں ہڈیوں کا جوڑ جوڑ الگ ہے۔ نہ جید رتھ کا پتہ لگتا ہے۔ نہ شل کا کرن کہاں ہے۔ برکھ سین کدھر۔ سب کی بہادری کیا ہوئی۔ مہا رتھیوں نے ابھمنو ایسے سوبیر کو کس جگہ مارا۔ ہائے میرا پیارا دریودھن کس مقام پر دم توڑ گیا۔ اس طرح روتی ہوئی رانی گاندھاری اِدھر اُدھر پھری۔ اور جب دریودھن کی لاش پر پہنچی۔ تو سر دے دے مارا۔ بہوئیں بھی منہ پیٹ پیٹ کر جان دیئے دیتی تھیں۔ ایک ہنگامہ ماتم تھا۔ جس کو پتھر سے پتھر دل بھی دیکھ سن نہ سکتا تھا۔

رانی گاندھاری کو اس نظارۂ غم انگیز سے تاب ضبط نہ رہی۔ پٹ سے زمین پر گر پڑی۔ اور سری کرشن جی سے بولی۔

تم چاہتے۔ تو میرے بیٹوں اور عزیزوں کی یہ دُرگت نہ ہوتی۔ تم نے نڈوؤں کو اشتعال دیکر دُنیا میں سناٹا کر دیا۔ اٹھارہ چھوہنیوں کی ہتیا پے سر لے کر میرا گھر اُجاڑ دیا۔ اس کا معاوضہ بس یہی ہے۔ کہ چھتیسویں برس تمہارے خاندان کی بھی یہی حالت ہو۔ جسکو میں اسوقت دیکھ رہی ہوں میری جوان جہان بہوؤں کی طرح تمہارے خاندان کی عورتیں بھی اپنے بھائی بیٹے خاوند کے غم میں سر پیٹتی پھریں۔ اور تمہاری ماں کو تمہارے ماتم میں وہی صدمہ ہو۔ جو آج میرے کلیجے کے ٹکڑے اُڑا رہا ہے۔

بھگوان کرشن جی اس بددُعا پر مسکرائے۔ اور فرمایا کہ:۔

مہارانی۔ آپ ناحق زبان خراب کرتی ہیں۔ آپ کے کوسنے سے کچھ نہ ہوگا۔ اس سے اور کچھ نہیں۔ صرف آپ کے تپ میں فرق آگیا آپ نے سمجھ لیا۔ کہ دُنیا میں جو میں چاہوں گا۔ وہی ہوگا۔ جادو بنسی

مٹیں گے ضرور۔ مگر فقط میری مرضی سے۔ آپ کی بددعا بیکار ہے۔ جو زندہ رہیگا۔ وہ دیکھے گا۔ کہ میری قدرت جادووبنسیوں کا خاتمہ کیونکر کرتی ہے۔ مگر آپ کیوں اپنے سر الزام لیں۔ سری کرشن جی تو خاموش ہو گئے مگر پانڈوؤں کی اس بددعا سے روح قبض ہو گئی۔ وہ تھرا اُٹھے۔ اور سمجھ گئے کہ بس اب خیریت نہیں۔

# اَدّھیائے (۷)

# سری کرشن جی کا سلسلۂ سخن۔ گاندھاری کی خاموشی۔ راجہ جدھشٹر سے راجہ دھرتراشٹ کا سوال مقتولین کی تعداد

سری کرشن جی گاندھاری سے مخاطب ہیں کہ

آپ رنج و غم کو دل سے بھلا دیجئے۔ جو ہونا تھا۔ ہو چکا۔ اب مجھ پر مجھ پر تہمت تراشی الزام لگاتی اور پانڈوؤں پانڈو بانڈھتی ہیں۔ یہ آپ کی کوروؤں کی آپ ماں تھیں۔ ماں کی ممتا مقتضی تھی۔ کہ ان کو کان پکڑ کے راہِ راست پر لاتی۔ مگر آپ کو بھی بیکڑی سے مطلب رہا۔ سویودھن کے غرور نے اندھا کر دیا۔ ادھرم اپنا اور دھبا پڑا ستے بہرہ شرم۔ شرم شرم۔ آپ ہی نے اپنے ہاتھ اپنے پاؤں میں کلہاڑی ماری۔ اور الزام دوسرے کے ماتھے۔

اُسوقت گاندھاری اپنی غلطیوں پر خود بھی سر بگریباں ہو گئی۔ اس کو نہایت سخت پچھتاوا ہوا۔ اتنے ہی میں راجہ دھرتراشٹر راجہ جدھشٹر سے بولے کہ

لڑائی کے پیشتر بھی تم نے سارا لشکر دیکھا تھا۔ سب سو رہیں تمہارا ہی آنکھوں کے سامنے چٹ پٹ ہوئے۔ ذرا بتاؤ۔ لوگ کتنی جانیں کا نقصان ہوا۔

راجہ جدھشٹر۔ ایک ارب چھیالیس کروڑ بیس ہزار لاشیں تو گن لی گئیں۔ مگر چوبیس ہزار ایک سو پینسٹھ نہ جانے کہاں سے آئے تھے۔ اور نہ معلوم کہاں الوپ ہو گئے۔ کچھ پتہ ٹھکانا نہیں۔ جن بہادروں نے ہنسی خوشی لڑ لڑ کر جان دی۔ ان کو سورگ میں جگہ ملی۔ جو زبردستی لڑتے گئے۔ ان کو گندھرب لوک ملا ہوگا۔ جو تلواروں کے وار سے جی چرا کر مرے۔ ان کو کم درجے کی مکت حاصل ہوئی۔ اور چھتری دھرم کی پوری پابندی کے ساتھ میدان جنگ میں کام آئے۔ وہ سب ہی بیکنٹھ میں جا پہنچے اور جن کی دھوکے یا غفلت میں جان گئی۔ ان کو اتر کورو دیش میں مقام ملا۔

# اَدھیائے (۸)

# میدان کورو کشیتر میں مقتولانِ جنگ کا کریا کرم

راجہ دھرتراشٹر کا رنج و غم سے جی بھر گیا۔ زمانہ دیدہ تھے۔ ہزاروں نشیب و فراز نظر سے گزر چکے تھے۔ انہوں نے سوچا۔ کہ رونا تو زندگی بھر کے رلئے ہے جب تک دم میں دم رہے گا۔ جس وقت تک آخری ہچکی نہ آئے گی۔ خون کے آنسو نہ تھمیں گے۔ بالفعل صبر کی ضرورت ہے۔ آپ چھاتی پر پتھر رکھے بغیر ان لوگوں کی مٹی سوارتھ نہیں ہوگی۔ جو کورکشیتر کی زمین پر پڑے سو رہے ہیں۔ اور جن کا رہا سہا گوشت پوست بھی گھڑیوں کا مہمان ہے۔ دیر ہوئی۔ اور یہ بھی جانوروں کے پیٹ میں ہضم۔ یہ خیال کر کے انہوں نے راجہ جدھشٹر سے فرمایا کہ

جو کچھ لکھا ہوا تھا۔ آنکھوں سے دیکھ لیا۔ اب عزیزوں کی پتی ٹھکانے لگانا چاہیئے
میں اندھا ہوں۔ ادھرم کے خیالات نے مجھے اس قابل نہ رکھا۔ کہ دھرم کا نام
لے سکوں۔ اس لئے تم بتاؤ۔ کہ تمہیں سب کی کریا کرم کرنے میں کچھ تکلیف یا اعتراض
تو نہیں۔

راجہ جدھشٹر۔ میں ہمیشہ سے آپ کا مطیع الارشاد ہوں۔ بنہاس کو لوگ
برا سمجھتے ہیں۔ مگر مجھے دھرم کے کاموں سے جو آنند ملا۔ وہ زندگی کے تمام سکھوں
سے افضل ہے۔ تیرتھ یاترا کی۔ رشیوں منیوں کے درشن نصیب ہوئے۔ دیو رشی
لومش جی نے سومرتی کا ایک ایک نکتہ ذہن نشین کرایا۔ اور مہا رشیوں نے
دھرم کے تمام رموز لوح پر نقش کئے۔ آپ کے فیض اور برکت سے مجھے دھرم
ہی کے معاملات میں دلچسپی رہی ہے۔ اب جو ارشاد ہو۔ اس کی تعمیل میں ذرا بھی قصور
نہ ہوگا۔

راجہ دھرتراشٹر۔ دیکھ لو۔ نہ معلوم کتنے عزیزوں کا ڈھانچ باقی رہ گیا
جانوران صحرائی گوشت چٹ کر گئے۔ اب ان کی کریا کرم کرنا تمہارا فرض ہے
راجہ جدھشٹر نے قدموں پر سر جھکا کر تعمیل ارشاد کے لئے سر قبول خم کر دیا۔
اور دریودھن کے پروہت سوم سو دھرماں رشی سوت۔ سنجے۔ ودر جی۔ ییوتس
کو روکو طلب کر کے میدان جنگ میں سونے والوں کی کریا کرم کرنے کے لئے
ہدایت کی۔ سب لوگ اسی وقت دوڑ پڑے۔ ہزاروں چتائیں تیار ہو گئیں۔ لکڑ
چیکروں کا انبار لگ گیا۔ ہزاروں قسم کے ہتھیار ٹوٹ رتھ ٹوکرا اکٹھے کئے گئے۔
اور سب نے کل مقتولین جنگ کو اگنی کنڈ میں داہ کر کے میدان کرکشیتر کو
گندگی سے پاک کیا۔ آگ کے شعلے آسمان سے باتیں کرتے تھے۔ دھوئیں
سے آفتاب کی روشنی کے عوض گھٹا ٹوپ اندھیرا چھا گیا تھا۔ شام وید کے منتر
کانوں میں گونج رہے تھے۔ سوگواروں کی آہ و فریاد سے دل پانی پانی
ہوا جاتا تھا۔ لاکھوں من لکڑیاں جل گئیں۔ تیل کے دریا بہ گئے۔ اور اس طرح
راجہ جدھشٹر نے ان بہادروں کی مٹی سوارتھ کی۔ جنہوں نے میدان جنگ
میں بڑی بہادری سے جانیں دے کر دنیا بہادروں سے خالی کر دی۔

جن لوگوں کا کریا داہ ہوا۔ان کی فہرست طول ہے۔یہاں خاص نام حوالۂ قلم ہوتے ہیں۔

راجہ دریودھن اور راجہ دھرتراشٹ کے تمام فرزند۔راجہ شل بھوری شردا۔راجہ جیدرتھ۔ابھمنیو۔دوشاسن معہ فرزندان۔راجہ دھرشٹ کیتو۔برہنت سوبارت۔سرنجے دیش کے راجہ بھیم دھنوان۔راجہ براٹا۔دروپد۔سکھنڈی دھرشٹ دمن۔بیودھامنو۔آتموجن کوشل۔دروپدی کے جگربند۔شوربل کا نورِ نظر شکنی۔اچل برشا۔راجہ بھگدت۔راجہ کرن۔فرزند کرن۔کیکے دیش کا مہارتھی راجہ۔راجہ گھٹوت کچ پسر بھیم سین۔ایک المبش۔جل سندھو وغیرہ وغیرہ۔

# ادھیائے (۹)

## راجہ جدھشٹر کو اپنے بھائی کرن کا رنج۔مہارانی کنتی کے اخفائے راز پر ناراضگی و بددعا

جب سب نے کوروؤں پانڈوؤں کے کریاکرم سے فراغت پائی۔راجہ راجہ جدھشٹر راجہ دھرتراشٹ کو آگے لے کر گنگا اشنان کو تشریف لے گئے۔اور گنگاجی میں تین ڈبکیاں لگاکر ایک ایک کے نام پر تلانجلی دی۔عورتوں نے بھی اپنے خاوندوں اور عزیز و اقارب کو دو دو چار چار چلو پانی سے سیر کیا۔جس وقت کل دان ہو چکا۔مہارانی کنتی سب کو مخاطب کر کے راجہ جدھشٹر سے بولی۔

"نورِ نظر، پیوند جگر! تم سب کو پانی دے چکے۔ ذرا اپنے بڑے بھائی راجہ کرن کا زیادہ لحاظ رکھنا۔اس کی روح پانی کو نہ ترسنے پائے۔

راجہ جدھشٹر۔کرن میرا بھائی۔یہ راز میں نہ سمجھا۔

رانی کنتی۔ ہاں تمہارا وہ بڑا بھائی ہے۔
راجہ جدھشٹر۔ کوئی رشتہ سوت کے یہاں جس کا جنم ہو۔ وہ میرا بھائی کیسے ہو سکتا ہے۔ اگر بھائی ہوتا۔ تو جدورجے کی دشمنی کس خیال سے کرتا
رانی کنتی۔ یہ ایک راز ہے۔ جسے میں نے اب تک پوشیدہ رکھا۔ جب میں کنواری تھی۔ تب سورج بھگوان کے جوش عشق نے مجھے راجہ کرن کی ماں بنایا کنوارپن کی وجہ اور بدنامی کے خیال سے کرن کو دریا میں بہانا پڑا۔ اس کی زندگی تھی۔ قسمت میں بہادری کا سہرا لکھا ہوا تھا۔ سوت کی نظر پڑ گئی۔ اس نے کرن کی جان بچائی۔ پالا پرورش کیا۔ خلاصہ یہ کہ وہ تم سے بڑا ہے۔ اور تمہارے ترنگ واجب التعظیم۔
راجہ جدھشٹر۔ ہائے ماتا۔ آپ نے بڑی دغا دی۔ ہم لوگوں کو مغالطے میں رکھ کر راج بے موت مار ڈالا۔ ہائے میں کیا جانتا تھا۔ کہ راجہ کرن میرے بزرگ ہیں۔ تو کبھی میدان جنگ میں قدم نہ رکھتا۔ اور سمجھتا۔ کہ ارجن بازو ہے۔ تو راجہ کرن تاج سر۔ تمام پانڈو لشکر مر گیا۔ ابھمنیو اور دروپدی کے بیٹے قتل ہو گئے مجھے وہ غم نہ ہوا۔ جو اس وقت بڑے بھائی کی جدائی کے کلیجہ میں زخم ڈال رہا ہے۔ آپ والدہ ہیں۔ آپ کا درجہ دیوتاؤں سے افضل ہے۔ کیا کہوں۔ دوسرا ہوتا تو معافی کے لائق نہ تھا۔ خیر جو ہونا تھا ہوا۔ مگر سچ سچ آپ کو دل کوس رہا ہے اور اپنے دھرم کے پرتاپ سے بددعا دیتا ہوں۔ کہ جس طرح آپ نے ایسے راز کو مخفی رکھ کر ہم لوگوں کا دل دکھایا۔ اسی طرح دنیا عورتوں کے پیٹ میں پانی نہ پچے۔ کیسا ہی راز کیوں نہ ہو۔ اسے یہ نہ چھپا سکیں۔ فوراً اگل دیں۔ اس بددعا سے غصہ اتار کر راجہ جدھشٹر نے پھر گنگا میں اشنان کر کے راجہ کرن کو جل دان دیا۔ ارجن وغیرہ وغیرہ نے بھی آنسو بہا بہا کر تلانجلی دی۔ اور سب لوگ رسوم ماتم سے سبکدوش ہو گئے۔

بھیشم پاریکھ جی راجہ جنمیجے سے فرماتے ہیں۔ کہ انسان کو دنیا میں چین نہیں لوگ شادی بیاہ میں جشن کرتے ہیں۔ خوشی مناتے ہیں۔ ہر وقت بیٹے پوتوں کی ہوس دامنگیر رہتی ہے۔ مگر یہ نہیں سمجھتے۔ کہ جتنا پریوار بڑھیگا

اُتنی ہی جان کو کوفت ہو گی۔ آج بیٹے کو زکام ہے۔ کل پوتے کے سر میں درد۔ پرسوں کسی کی پیٹھ چارپائی سے لگ گئی۔ اور کسی دن کوئی داغ دے گیا۔ جب آم کا بُور زیادہ پھیلتا ہے۔ کیریوں کی زیادہ اُمید ہوتی ہے۔ اور اگر کوئی پالا مار گیا۔ تو مالک درخت کو ماتم کے سوا اور کچھ حاصل نہیں۔ اسی طرح کثیر الاولاد کو کسی وقت چین نہیں۔ بلکہ جتنی زندگی زیادہ ہوگی۔ اتنا ہی اُس کو مصائب کا سامنا رہتا ہے۔ بہرحال یہ دُنیا جائے رنج و الم ہے اس میں کسی کو کبھی سُکھ نہ ملا ہے۔ نہ ملیگا۔



# اِستری پرب ختم شُد

# مہابھارت

## حصہ اول

## شانتی پرب

### اُدھیائے (۱)

### دھرم راج راجہ جدھشٹر کا کرن کے غم میں اظہار افسوس

بشیم پاین راجہ جنمیجے سے گوہر افشاں ہیں۔ کہ راجہ جدھشٹر نے مقتولاں جنگ کی کریا کرم کرکے اپنے بھائی بندوں اور بیوہ عورتوں کے ساتھ ہستناپور کے باہر اُس مقام پر مقام کیا۔ جہاں بیاس دیوجی اور نارد جی کے استھان تھا یہاں نامی گرامی عبادت گذار۔ ریاضت کش اور وید خواں برہمن اپنے چیلوں کو ساتھ لئے ہوئے راجہ جدھشٹر کے پاس آئے۔ جن کی راجہ جدھشٹر نے بہت تعظیم و تکریم کی۔ کرشن۔ دویپ۔ پاین جی اور نارد جی نے راجہ جدھشٹر سے فرمایا۔ کہ اس جنگ عظیم میں آپ نے اپنے دشمنوں پر فتح پاکر روئے زمین کی حکومت میں سلطنت حاصل کی۔ کرشن بھگوان کا شکریہ ادا کیجئے۔ اور

اپنے عدو پامال اقبال کے قایل ہو جیے۔ اب میری دانست میں کچھ کھٹکا نہیں۔ شاستر کا حکم ہے۔ کہ چھتریوں کو فتحیابی کے بعد جشن کرنا خوشیاں منانا چاہیئے۔ رنج وغم فضول۔ اگر ایسا خیال ہو۔ تو لڑائی جھگڑے کیوں مول لئے۔ آپنے سالہا سال تک مصیبتیں جھیلیں۔ تکلیفیں برداشت کیں۔ مگر دھرم کو کسی وقت نظر انداز نہ کیا۔ آپ کے مخالف نہایت ہٹ دھرمی تھے۔ آپ کی فہمائش پر بھی انہوں نے کان نہ دھئے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ خونخوار لڑائی ہوئی۔ اور سب کے سب مارے گئے۔ آپ کی دھرم سے فتح ہوئی اب دھرم کے جھنڈے گاڑیئے۔ خوبی و اقبال کا مزہ اٹھائیے

راجہ جدھشٹر۔ آپ کا کہنا بہت درست۔ واقعی سری کرشن مہاراج ہی کی مدد اور برہمنوں کی اشیرباد اور بھیم سین اور ارجن کے دست قدرت سے فتحیاب ہو کر میں چکرورتی راجہ کہلاؤں گا۔ تمام غنیم مخالف نیست ونابود ہو چکے ہیں۔ مگر افسوس یہ ہے۔ کہ رشتہ داروں اور خاندانیوں کا خاتمہ ہو گیا۔ جن کا صدمہ قابل برداشت نہیں۔ اس میں دروپدی کے پانچوں شجاع و بہادر نوجوان فرزند۔ بھیشم پتامہ۔ درونا چارج ایسے شیر افگنوں۔ بھائی کرن ایسے سورماؤں کی جب وقت یاد آتی ہے۔ کلیجہ تڑپ جاتا ہے۔ یہ لوگ نہ مرتے۔ مجھے شکست ملجاتی۔ تو آج ان سب بہادروں کے غم میں آنسو نہ ڈالنا پڑتا۔ نہ لاکھوں عورتیں بیوہ ہوتیں نہ لاکھوں یتیم بے وارث ہوتے۔ صبر تو ایک نہ ایک دن آہی جاتا ہے مجبوری و معذوری بُری ہے۔ صبر کے بغیر چارہ نہیں۔ ہائے سری کرشن جی جب دوارکا جائیں گے۔ تو اپنی بہن سوبھدرا کا دل کیونکر پرچائیں گے اور دروپدی کو زندگی بھر کیونکر چین آئے گا۔ جن کے سب بیٹے والے ختم ہو گئے۔ بیٹوں کی طرف سے مایوسی ہوئی۔ ایشور ان کو ڈھارس دے۔ جس وقت راجہ جدھشٹر اپنی دردناک تقریر سے اظہار افسوس کر رہے تھے۔ مہاراجہ دھرتراشٹر کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔

# اُدھیائے (۱)

# کرن کے سراپ کی کیفیت

راجہ جدھشٹر نے پھر سلسلہ سخن جاری کیا۔ اور کہا کہ ہائے افسوس سایۂ میر پشت پناہ راجہ کرن جنکا بڑے بڑے سورمیر لوہا مانتے تھے۔ وہ تو منا بہادر جن کے آگے دلاور ان صف شکن اور نوجوانان رو ئیں تن کا زہرہ آب آب ہوتا تھا۔ جن میں دس ہزار ہاتھیوں کی خداداد طاقت تھی۔ وہ بھی اسی میدان کارزار میں اجل کے منہ کا نوالہ ہو گئے افسوس مجھے اگر پہلے سے خبر ہوتی۔ کہ کرن بڑے بھائی ہیں۔ تو اصلاً ان سے جنگ آزمائی کی نوبت نہ آتی۔ آف مادر مہربان نے بھی اس راز کو مخفی رکھا۔ اور اپنی لاعلمی سے میرے بھائی کرن کو زمین کی آغوش میں سلا دیا۔ کرن کی تو سخاوت شجاعت راست گفتاری دیانتداری میں اپنا نظیر نہ رکھتے تھے۔ مرتے دم تک کوروؤں کے محافظ رہے۔ اپنی جان شیریں کی پرواہ نہ کی۔ حیف ایسے سورمیر بزرگ بھائی میری آنکھوں سے اوٹ ہو جائیں۔ اور میں زندہ رہوں۔ وائے بر حال کرن۔ جنہوں نے اپنا حسب و نسب ظاہر نہ ہونے دیا۔ ماتا کنتی نے بھی راز اخفا میں رکھا۔ ہائے لوگ سوت کا فرزند اور رادھا کا بیٹا سمجھتے تھے۔ اصل میں کنتی کے بطن سے پیدا ہوئے تھے۔ جو مجھ ایسے حریص طامع حاسد شخص کی وجہ سے نشانہ اجل ہوئے۔ دیکھئے وہ کیسے دھرم کے پابند تھے۔ کہ آغاز جنگ سے پہلے ہماری ماتا کنتی اُن سے ملتجی ہوئیں۔ کہ تو کوروؤں کا ساتھ چھوڑ دے۔ کیونکہ تو میرا فرزند ہے۔ اور تیری ولادت کا سبب سورج نارائن ہیں۔ مگر انہوں نے صاف جواب دے دیا۔ کہ اے مادر۔ ایسا کروں۔ تو ملعون خلائق ہو جاؤں۔ دریودھن سے زبان ہار چکا ہوں۔ ہاتھ پر ہاتھ مار چکا ہوں۔ پھر بھلا کیونکر اس کے ساتھ سے

منہ موڑوں۔ دنیا میں منہ دکھانے کے قابل رہوں۔ اس کا نمک کھا کر اس کے مخالفوں کا ساتھ دیا۔ تو لوگ اس سازش کو ہنسی میں اُڑائیں گے۔ مگر اتنا ہو سکتا ہے۔ کہ بعد مغلوبی سری کرشن جی اور ارجن جی کے راجہ جدھشٹر سے میل ہو سکیگا

**کنتی**۔ تم کو تو ارجن سے پرخاش ہے۔ اسکو اپنی دھرودّیا کے جوہر دکھاؤ۔ مگر چاروں بھائیوں نے تمہارا کیا بگاڑا۔ خبردار ان سے جنگ کی نہ ٹھاننا

**کرن**۔ مجھے اوروں سے کچھ واسطہ نہیں۔ نہ میں لڑوں گا۔ خواہ میں مارا جاؤں خواہ ارجن قتل ہو۔ آپ کے پانچوں فرزندوں پر کوئی آنچ نہ آویگی۔ یہ تو ہونی ہے۔ کہ جنگ دو سرداروں کی ہے۔ کس کی فتح۔ کس کا نیر اقبال تاباں ہو۔ ارجن اور کرن میں سے کوئی نہ کوئی ضرور جانبر رہیگا۔ آپ کے پانچوں فرزند قائم رہیں گے۔

**کنتی**۔ خیر میں تو جاتی ہوں۔ اپنے عہد پر قائم رہنا۔ بھائیوں کی جان کا بیمہ تیرے ہی ہاتھوں پر کرتی ہوں۔ خبردار ان سے جنگ کی نوبت نہ آوے۔

**دھرمراج**۔ (نارد جی سے) یہ بات تو اب کنتی کی زبانی معلوم ہوئی۔ کہ اولاد اکبر کون ہے۔ اس کی موت ارجن کے ہاتھ سے بدی ہوئی تھی۔ اسکا مجھے قلق ہے۔ کہ کاش کرن اور ارجن دونوں سلامت رہتے۔ تو دنیا کیا اندر آسن تک جیت لیتا۔

**جدھشٹر**۔ اے دیورشی۔ اگر مجھ سے اور کرن سے ملاقات ہوتی۔ اور کرن دریودھن کے طرفدار ہو کر مجھے بُرا بھلا کہتے۔ اور مجھے طیش آتا۔ تو ان کے قدم دیکھ کر غصہ فرو ہو جاتا۔ اُس کے قدم بعینہ ماتا کنتی کے مشابہ تھے۔ اس بات کے ادراک میں میری سمجھ کچھ کام نہ کرتی۔ میدانِ رزم میں جب کرن کے رتھ کو پرتھوی نے روک لیا۔ آپ کرپا کر کے اس سرگذشت کو سُنایئے کیونکہ آپ ماضی و حال اور مستقبل کے جاننے والے اور بڑے گیانی مہا منا رشی ہیں یہ کشف آپ ہی کو حاصل ہے۔ مفصل حال سے آگاہ فرمایئے۔

**نارد جی**۔ اس مخفی راز کے حالات دیوتاؤں کے سوا اور کوئی جان نہیں سکتا جب دیوتاؤں کو معلوم ہوا۔ کہ چھتری لوگ روئے زمین پر بڑے شجاع اور

بہادر ہو گئے ہیں۔ ممکن ہے۔ کہ استروں سے سورگ کو جیت لیں۔ اس خوف سے آپس میں دشمنی کرا دی۔ راجہ اندر نے بھی کہا۔ کہ یہ کرن کنیاں کا فرزند ہو کر سوت کا فرزند کہلائے گا۔ اور در یودھن کا طرفدار ہو کر پانڈوؤں سے لڑے گا۔ کیونکہ اس تمہاری عقل سلیم بھیم سین کی طاقت۔ ارجن کی قدر اندازی۔ نکل اور سہدیو کی خوبصورتی فضیلت اور خاکساری کا رشک تھا۔ اور اسی لئے اس نے ارجن کے ساتھ تمام فنون جنگ سیکھ کر مہارت کامل حاصل کی تھی۔ جب گورو درونا چارج جی پر اسکی مخالفت آشکار ہوئی۔ کہ کرن ارجن سے عداوت رکھتا ہے تو غصے سے فرمایا۔ کہ ایسے کوتہ اندیش جوان کو برہم استر ودیا سکھانا زیبا نہیں البتہ برہمن استر ودیا سیکھ سکتا ہے چھتریوں میں حلم نہیں۔ تحمل نہیں۔ بات بات پر چین بجیں ہوتے ہیں۔ اسلئے راجپوت قوم پر برہم استر رکھنا ممنوع ہے۔ شودر بھی اس کا مجاز نہیں۔ تم کو ریاضت سکھانا واجب ہے۔ یہ سنکر کرن طیش سے بل کھاتا ہوا درونا چارج سے رخصت ہو کر سیدھا مندر گر پہاڑ پر پرسرام جی کے پاس چلا گیا۔

کرن - مہاراج۔ میں بھارگو برہمن ہوں۔ نام نامی کا شہرہ سنکر قدموں کی پرستش کو حاضر ہوا ہوں۔

پرسرام - تمہارا نام اور گوتر پروار انتہا دی کیا ہے۔ تمہارے آنے کا کیا سبب ہے؟

کرن - میں آپ سے دھنتر ودیا سیکھنے آیا ہوں۔

پرسرام جی نے جی لئے اسے با اقبال نوجوان سمجھ کر اجازت دے دی کہ اچھا یہاں بود و باش اختیار کرو۔ جو کچھ آتا ہے بتاؤں گا۔ کرن کی بود و باش وہاں کے دیوتاؤں۔ گندھربوں اور راچھسوں میں رہی۔ نہایت میل میل ہو گیا اور پرسرام جی سے ودیا سیکھتا رہا۔ کرن نے ایک دن اسی پہاڑ پر ہرن کے دھوکے میں اگنی ہوتری برہمن کی گائے کو تیر سے ہلاک کیا۔ مگر اسے جب یہ معلوم ہوا کہ برہمن کی گائے ہے۔ گائے کے مالک کے پاس جا کر نہایت عاجزی اور لجاجت سے اپنی غلطی کی معافی مانگی۔ اور کہا کہ بڑے چھوٹوں کو معاف کرتے ہیں۔

برہمن۔ تیری چالاکی مجھے معلوم ہوگئی جس کے لئے تو برہم استر سیکھتا ہے۔ جب تم دوسرے کا ہم نبرد ہوگا۔ کسی دیوتا کا مقابلہ پڑے گا۔ تو تیرا رتھ چلتے چلتے رک جائے گا۔ اور تیرا سر حریف کی تلوار کی نوک پر ہوگا۔ تو جانبر نہ ہو سکیگا

کرن یہ دعا سنکر نہایت غمگین اور ملول ہوا۔ بہت سے زر و جواہر گائے کے معاوضے میں دینا چاہا۔ مگر برہمن نے لینے سے انکار کر دیا۔ اور کہا کہ ہم رشوت نہیں لیتے۔ جو کچھ کہدیا۔ ٹل نہیں سکتا۔ ناچار کرن پشیمان ہو کر اپنے قیامگاہ پر آیا۔ اور یہ بددعا اس کے سینے میں چنگاری کی طرح سلگتی رہی۔

# ادھیائے (۳)

## پرسرام جی کا سراپ

کرن اس نفس بے طمع برہمن کی بد دعا سے ملول ہو کر با دل حزیں اپنی فرودگاہ پر آیا۔ اور پرسرام جی کی خدمت میں دل و جان سے مصروف رہا۔ پرسرام جی نے برہم استر ودیا کرن کو پڑھائی۔ اور کچھ عرصے میں کرن پورا پورا اس علم سے یگانہ ہو گیا۔ پرسرام جی اکثر کرن کو ساتھ لے کر گشت کے واسطے بن میں نکلا کرتے۔ حسب معمول ایک روز پرسرام جی کرن کے زانو پر سر رکھ کر حالت غنودگی میں تھے۔ کہ بھوک نام کیڑے نے کرن کی ران میں اس زور سے کاٹا۔ کہ کرن کی ران سے خون کا فوارہ جاری ہو گیا۔ مگر کرن اس صدمے کا متحمل ہو گیا۔ اور ذرا بھی درد سے ران کو حرکت نہ دی۔ اور نہ کیڑا ہٹایا۔ اس خیال سے۔ کہ مبادا پرسرام جی بیدار ہو جائیں۔ اور خواب نوشین میں خلل پیدا ہو منہ سے اُف تک نہ نکلی۔ ضبط کئے بیٹھا رہا۔ خون کی تیزی سے پرسرام جی کی آنکھ کھل گئی۔ اٹھ بیٹھے۔ تو کرن کی ران زخمی پائی۔ اور کیڑے کو ران میں نیش مارتے دیکھا۔ جس کے آٹھ پاؤں تھے۔ اور سوئی کی مانند ڈنک تھا۔ جسم پر سیاہ بال تھے۔ پرسرام جی نے کیڑے کو ہٹانا چاہا۔ کیڑا اپنا موجود قالب

چھوڑ کر اصلی شکل میں معلق کھڑا ہو گیا۔ اسکی صورت راچھس کی طرح تھی۔ لال گردن اور سر پر سینگ تھے۔ اس نے دست بستہ ہو کر عرض کی۔ کہ اے مہاراج۔ آپ کے درشنوں کی وجہ سے میں نے عذاب دوزخ سے رہائی پائی۔

**پرسرام۔** تم کون ہو۔ اور جہنم میں پڑے رہنے کا سبب کیا ہے۔

**بھوک!** میں ست جگ میں ولنش نام مہا استر تھا۔ اور میری عمر بھی بھرگ جی کی طرح دراز تھی۔ جب میں ان کی بیوی کو ہر لے گیا۔ تب آپ کے جد مجد بھرگ جی نے مجھے سراپ دیا۔ کہ تو نرک میں باس کرنے کے رہنے قابل ہے۔ اس بد دعا سے میں کیڑا ہو کر پرتھوی پر گر پڑا۔ جب میری استدعا ہوئی۔ کہ اس عذاب سے چھٹکارا کب ہو گا۔ تو فرمایا۔ کہ جب پرسرام جی بھرگ بنس میں جنم لیں گے۔ اور تجھے ان کے درشن ہوں گے۔ تب اس عذاب سے تیری نجات ہو گی۔ یہ کہکر وہ چلا گیا۔

**پرسرام** (کرن سے) تیری خو بتلائے دیتی ہے۔ کہ تو چھتری ہے۔ یہ تحمل یہ ضبط چھتری کے سوا اور کسی قوم میں ہو نہیں سکتی۔ سچ بتاؤ۔ کہ تو کون ہے

**کرن۔** میں دراصل برہمن نہیں۔ بغرض حصول علم مجھ سے ایسی چالاکی ظہور میں آئی۔ ضرور خطا ہوئی ہر سزا کا سزاوار ہوں۔ معافی کا خواستگار ہوں۔ کرپا کیجئے

**پرسرام۔** خیر ودیا تو سیکھ ہی چکا۔ مگر بوقت ضرورت تیرے کام نہیں آ سکتی۔ بس یہاں سے چلا جا۔ اسی میں خیریت ہے۔

کرن پرسرام سے رخصت ہو کر ہستناپور آیا۔ اور پدر بزرگوار سوت کے ہمراہ دھرتراشٹ کے دربار میں داخل ہوا۔ دریودھن سے ملاقات پیدا کی۔ اور اپنے علم کے جوہر آشکار کئے۔ کہ مجھے برہم استر اور دھنتر ودیا میں کمال حاصل ہے۔ دریودھن نے نہایت تو قیر و منزلت سے لیا۔ اور اس کو اپنے مصاحبوں میں داخل کیا۔ دریودھن کو یقین کامل ہو گیا۔ کہ ارجن کا اگر ہم نبرد ہے۔ تو یہی

کرن ہے۔ اور اسی کرن کے ہاتھوں ارجن کی موت ہوگی۔

# ادھیائے (۴)

## راجہ کرن کے بہادرانہ کارناموں کی کیفیت

بیشم پائن راجہ جنمیجے سے فرماتے ہیں۔ کہ ایک زمانے میں کلنک ویش کے راجہ شریمان چترانگد راج پور نگر نے اپنی بیٹی کا سوئمبر رچا۔ جس میں دور دور کے سلاطین نامدار آئے تھے۔ اور جس سوئمبر میں راجہ دریودھن بھی نہایت تزک و احتشام سے گیا تھا۔ ششپال۔ جراسندھ اور رکم ایسے بہادروں سے تمام سوئمبر بھرا ہوا تھا۔ راج کنیاں جے مال لئے ہوئے آئی۔ اور راجوں مہاراجوں کی طرف نگاہ ڈالتی ہوئی دریودھن کے قریب سے نکل گئی۔ اور اس پر ذرا بھی توجہ نہ کی۔ اس کی دانست میں تمام خاندان کی حرمت اور عزت پر پانی پھر گیا۔ خود سری سے بچلا نہ بیٹھا گیا۔ بل کھا کر اٹھا۔ اور جھپٹ کر راج کنیاں کو گود میں اٹھا رتھ پر سوار کر لیا۔ کرن بھی دریودھن کی اس دلیری سے خوش ہوا۔ فوراً آلات حرب سنبھالتا ہوا دریودھن کا ہمراہی پار کاٹ ہوا۔ ادھر راجوں مہاراجوں کی نگاہ دریودھن کی یہ دلیری کب وقعت پا سکتی تھی سبھوں نے ملکر یورش کی۔ اور اس کے رتھ کو محصور کر لیا۔ ہنگامۂ جدال و قتال گرم ہوا۔ طرفین سے نیزہ بازی تیر اندازی ہونے لگی۔ ادھر جوان مرد کرن اکیلا سب شیر افگنوں کے کئے پھیرنے کو کافی تھا۔ اس کے سامنے کسی کی پیش نہ گئی۔ سبھوں نے نیچا دیکھا۔ پسپا ہوگئے۔ کچھ بھاگے کچھ کٹ مرے۔ غرض دریودھن راج کنیاں کو لئے ہوئے فتح و نصرت کا نقارہ بجاتا ہوا اپنی راجدھانی میں واپس آیا۔ اور کرن کی شجاعت کا سکہ اس کے دل میں بیٹھ گیا۔ اس روز سے اس کی عزت اور منزلت دوبالا ہوگئی۔ اور اس کی دلاوری کی ہوا چار دانگ عالم میں بندھ گئی

اُدھر مگدھ دیش کے سورما راجہ جراسندھ نے کرن کی جرأت و شجاعت دیکھ کر اسے طلب کیا۔ اور اس سے جنگ کی چاہ ہوئی۔ خود رتھ پر سوار ہوا۔ اور کرن سے دُوند یدھ کیا۔ جب بان۔ پرسا۔ تومر۔ مگدر سے لڑتے لڑتے تھک گئے۔ اور طرفین میں کوئی زخمی نہ ہوا۔ دونو رتھ سے اُتر آئے۔ اور باہم کشتی ہونے لگی۔ آخرکار راجہ جراسندھ مجبور ہوا اور کرن کے زور طاقت کی تاب نہ لا سکا۔ ہار مان کر اسکی توقیر کی۔ اور اور محفوظ ہو کر اسکے تہور اور دلیری کی داد دی۔ بلکہ اپنے راج سے مالنی نگری کا راج حوالہ کیا۔ اُسی وقت سے کرن راجہ کرن کے لقب سے زبان زد خلائق ہوا۔ اور ادھر دریودھن نے بہت کچھ علاقہ اپنے راج سے دے دلا کر اس کے راج کو وسیع کر دیا۔ اور اسطرح کرن اورانگ دیش کا راجہ کہلانے لگا

یہ تو کرن کی شجاعت اور دلیری کا کچھ بیان کیا گیا۔ اے راجہ اسکی موت کے اسباب جو وقوع میں آئے ہیں۔ اُسے سنو۔ چونکہ کرن اور ارجن کے درمیان ہمیشہ مخالفت رہا۔ اور وہ ارجن کو اپنا مخالف سمجھتا تھا۔ اور ارجن راجہ اندر کا فرزند تھا۔ اس وجہ سے اندر کو بھی اس سے مخالفت تھی۔ راجہ اندر نے کوچ اور کنڈل کا دان مانگا۔ جو ولادت کے وقت اس کے زیب جسم تھا کرن نے بلا پس و پیش کوچ اور کنڈل اندر کے حوالے کر دیئے۔ یہی بڑی وجہ اس کی موت کی ہوئی۔ اگر کوچ اور کنڈل اس کے پاس ہوتے۔ تو جاننا کرن سری کرشن اور ارجن کے ہاتھ سے مارا نہ جاتا

## اَدھیائے (۵)

## راجہ جدھشٹر کی راج گدی کے لئے کُنتی۔ ارجن و بھیم کا اصرار

دھرم راج کرن کی وفات سے از حد ملول رہنے پژمردہ خاطر کسی وقت شگفتہ نہ ہوتی۔ کسی کام میں جی نہ لگتا۔ کنتی نے ان کی حالت دیکھ کر وعظ و پند سے جدھشٹر کے افسردہ دل کو بہلانا چاہا۔ اور سلسلہ سخن یوں جاری کیا۔

**کنتی**۔ بیٹیا دھرم راج!! اس قدر افسردہ کیوں رہتے ہو۔ کرن تو تمہارا دشمن تھا۔ میں نے اسے بہت سمجھایا۔ کہ وُہ تمہاری عداوت سے باز آئے۔ مگر ایک نہ مانی۔ وہ خود جان بچا نہ سکا۔ تمہارا رنج کرنا عبث ہے۔ افسوس فضول دشمنوں پر فتح پاکر تمہیں خوش ہونا چاہیئے۔ نہ کہ ملول۔ راجپوتوں کا دھرم نہیں۔ کہ وُہ اپنے دشمنوں سے کے مرنے پر ایسا غم کریں۔ جیساکہ تم کر رہے ہو۔ بیخوف ہو کر اپنا راج کاج دیکھو۔

**جدھشٹر**۔ اے ماتا۔ مجھے آپنے سراسر دھوکا دیا۔ اور یہ نہیں بتلایا۔ کہ کرن تیرا بھائی ہے۔ اس کا سخت افسوس ہے۔ آہ۔ آج میرے دل سے بددعا نکلتی ہے۔ کہ کوئی عورت منتر اور راز سربستہ کو اپنے دل میں مخفی نہ رکھ سکیگی۔

جدھشٹر (ارجن سے) بھائی ارجن۔ کاش جنگل میں تپسیوں کی طرح ریاضت میں مشغول رہتا۔ پرماتما کی عبادت میں مصروف ہوتا۔ تو آج یہ نوبت نہ آتی کہ اپنے بھائی بندوں کی لاشیں خاک پر لوٹتی دکھائی دیتیں۔ اُف اُس واقعہ جانکاہ سے کلیجہ مُنہ کو آتا ہے۔ دُنیا نظر میں تاریک ہے۔ اگر کل برہمانڈ کا راج بھی ہاتھ آجاوے۔ تو بھی ہیچ ہے۔ دھن۔ دولت۔ حکومت۔ ثروت فوج۔ ہاتھی۔ گھوڑے غرض دنیا کے سامان میسر آسکتے ہیں۔ مگر بھائی بند۔ عزیز۔ اقارب۔ احباب دوست جو اس خونخوار لڑائی میں کام آئے وُہ کسی طرح نہیں سکتے۔ پس مناسب ہے۔ کہ دُنیا کو لات مار کر جنگل میں تپسیا کروں۔ راج کرنا زیبا نہیں۔ بن میں رہ کر رشیوں منیوں کی خدمت کرونگا۔ اور بن ہی میں درختوں کے سائے کو تخت سلطنت سمجھوں گا۔ تمام خواہشات اور صعوبات دنیا سے نجات پاکر دائمی آنند حاصل ہوگا۔

**بھیم سین**۔ اے راجہ آپ عاقل۔ فہیم۔ ذکی سمجھدار ہو کر ایسی باتیں کرتے ہیں۔ جو ایک نادان بھی نہ کرے گا۔ اگر پہلے ہی سے یہ خیال تھا۔ تو آج یہ نوبت کیوں ہوتی۔ آپ کا وہی حال ہے۔ جیسے کوئی تشنہ دہان تالاب کے کنارے جاکر بھی پیاسا رہے۔ اے راجہ۔ گرہست آشرم سب سے اعلےٰ ہے۔ سنیّت۔ بان پرست۔ برہمچرج یہ تینوں آشرم بغیر گرہست آشرم کے نہیں بن پڑتے۔ نوکر چاکر خاندان رعایا وغیرہ کی پرورش اور پرداخت سے گرہست آشرم والوں کی بڑی فضیلت سمجھی جاتی ہے۔

خاندان کی پرداخت گرہست آشرم والوں ہی کے ذمہ ہے۔ جگ دان اور وید پاٹھ کرتے ہیں سنیاسیوں۔ برہمچریوں اور برہمنوں کو دان دیتے ہیں۔ اسی لئے ان کو اندر لوک میں مدت تک رہنے کو جگہ ملتی ہے یہ چھتریوں کا دھرم نہیں۔ کہ گرہست آشرم چھوڑ کر سوبند توڑ کر بیراگی بنیں سنیاس یا برہمچرج قبول کریں۔ کیونکہ دوسرے آشرم والے ہزار تدبیروں سے بھی گرہست آشرم پر شرف نہیں پا سکتے۔

جو گرہست آشرم والے تپسیا۔ تپ۔ شرادھ۔ بلش۔ پوجن کرکے اپنے خاندان کو خوش رکھتے ہیں۔ اور ماتا۔ پتا اور بھائی بندوں کی جوٹھن آپ کھاتے ہیں۔ وہ بیکنٹھ میں باس کرتے ہیں۔ اس لئے بنباس کا خیال چھوڑو۔ فقیری سے منہ موڑو۔ اور پرتھوی کو اپنا جان کر چین سے راج کاج کرو۔ اب کوئی بھی تمہارا مخالف باقی نہیں۔

**ارجن**۔ ایک وہ دن تھا۔ کہ صرف پانچ سات ہی گاؤں کے واسطے دریودھن اور راجہ دھرتراشٹ کی منتیں اور خوشامد کرتے تھے۔ اور اب تمہارا کوئی بھی دشمن باقی نہیں۔ مزے سے راج کرو۔ جو جو لوگ مارے گئے۔ وہ چھتری دھرم کی بدولت سورگ میں پہنچے۔ پھر بنباس کرنا کون مصلحت ہے۔ بارہ تیرہ سال تک بن میں رہے۔ اور سب طرح کی تکلیفیں برداشت کر چکے۔ جب سارے مرحلے طے ہو چکے۔ لڑائی بھڑائی سے نجات پائی۔ سلطنت ہاتھ آئی۔ تو ترک دنیا کا خیال عبث ہے۔ آپ ہی کے حسب

حال ایک روایت بیان کرتا ہوں۔ چند برہمن گرہست آشرم چھوڑ سر منڈوا کر بن میں پہنچا۔ تپ کرنے لگا۔ راجہ اندر ایک خوبصورت پرندے کی شکل بنکر چند برہمن کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ تم گرہست آشرم کو چھوڑ کر دنیا پر لات مارے بن میں مارے مارے پھر رہے ہو۔ اسکا نتیجہ کیا سمجھتے ہو تمہارا خیال ہے۔ کہ مکت ہو جائے گی۔ یہ بالکل فضول ہے۔ تمہارے ماں باپ اور بال بچے تمہاری جدائی میں تکلیف اٹھا رہے ہوں گے۔ مناسب ہے کہ تم گرہست میں رہ کر نیک کام کرو۔ اسی سے تمہاری مُکت ہو جائے گی۔ گرہست آشرم کے برابر دوسرا کوئی آشرم نہیں۔ برہمن آپ کون ہیں

راجہ اندر نے اصلی رُوپ دکھا کر پھر سمجھایا۔ کہ گرہست آشرم سے بڑھ کر کوئی آشرم نہیں۔ مناسب ہے۔ کہ تم گھر جاؤ۔

برہمن اپنے گھر چلا گیا۔ اسکے ماتا پتا اور بال اُسے دیکھ کر بہت خوش ہوئے

اسی طرح نکل اور سہدیو نے راجہ جدھشٹر کو سمجھایا۔ کہ دنیاوی چیزوں کو ترک کرنے سے مکتی نہیں ہوتی۔ بغیر خواہشات نفسانی دفع کئے سدھ نہیں ہو سکتا۔ اس لئے راج کرنا ہی مناسب ہے۔

راجہ جدھشٹر اپنے چاروں بھائیوں کی نصیحت سُن رہے تھے۔ مگر خاموش تھے۔ اتنے میں راج پتری دروپدی جو سب کے بیچ میں بیٹھی یہ گفتگو سُن رہی تھی۔ بول اٹھی

راجن آپ کے پانچوں بھائی افسردہ اور پژمردہ ہو رہے ہیں آخر راج سے آپ کو نفرت کیوں ہے۔ آپ ان کا کہنا کیوں قبول نہیں کرتے کیا آپ نے نہیں دیکھا۔ کہ اٹھارہ دن تک برابر ان بہادروں نے کیسی خونخوار جنگ کر کے دشمنوں پر فتح پائی۔ اور کیسے کیسے گہرے زخم کھائے ہیں۔ جن کا اندمال ابھی تک نہیں ہوا ہے۔ آپ کو یاد ہوگا۔ کہ آپ نے دویت بن میں بہت سے رشیوں منیوں کے مجمع میں انہیں بھائیوں سے فرمایا تھا۔ کہ خودسر اور مغرور دریودھن نے سری کرشن جی کی فہمائش سے بھی پانچ گاؤں نہ دیئے۔ اس کی باتوں سے کلیجہ فگار ہے۔ سب

کو ہار کر چکرورتی راج کروں گا۔ آپ کا یہی مقولہ رہا ہے۔ کہ میرے بھائیوں نے میرے ساتھ بہت زحمتیں اُٹھائیں۔ ان سب کا افادہ مہابھارت کی لڑائی کے بعد ہوگا۔ اب وہی وقت آگیا ہے۔ راجہ جنبودیپ کے علاوہ آپنے ہفت اقلیم کو تسخیر کر لیا۔ بر اعظم و بحر اعظم پر آپ کے نام کا خطبہ جاری ہے درینا چارج کرپا چارج استوتھاماں ایسے ایسے بہادروں کو اپنے نیچا دکھا دیا جن کے روبرو ضیغم افگنوں شیر گیروں کے دل پانی پانی ہوتے تھے۔ دنیا میں کون تھا۔ جو ان بہادروں کے سامنے آنکھ اُٹھا سکتا۔ اب آپ کو پس و پیش ہے بنباس کی دل میں کیوں سمائی۔ اب آپ پرجا پالن کیجئے۔ آپ پرتھوی ناتھ ہیں اور رعیت نواز۔ عنان حکومت ہاتھ میں لیجئے۔ اور اپنے محکوم بھائیوں کی تمنائیں پوری کیجئے۔

ارجن۔ اے راجہ۔ آپ جانتے ہیں۔ کہ ریاست بے سیاست نہیں ہو سکتی۔ سیاست کے سبب ملک میں شر و فساد نہیں ہونے پاتا۔ سیاست ہی کے خوف سے کوئی سر نہیں اُٹھاتا ہے۔ سیاست ہی ریاست اور حکومت کی اصلی جزو ہے۔ جو راجہ مخالفوں کو تنبیہ نہ کرے گا۔ اور اپنی رعایا کی حفاظت سے غافل رہیگا تو ضرور نرک میں جاتا ہے۔ برہمنوں کی بددُعا سیاست ہے۔ رشیوں کی سیاست دان اور شود ر سیاست سے مبرا ہے۔ دُنیا میں دولت بغیر حفاظت قائم نہیں رہتی ہے۔ جہاں راجہ سیاست کو جائز جانتا ہے۔ وہاں کی رعایا غافل نہیں رہتی اے راجہ اس جنگ عظیم میں دُنیا کے تاجدار کام آئے۔ اب سیاست دینے والا آپ کے سوا دُوسرا نہیں رہا۔ اگر آپ دُنیا کو چھوڑ کر بنباس کو جائیں گے۔ تو رعایا کو بڑا ہی صدمہ ہوگا۔ ادھر دھرتراشٹ نابینا ہو چکے۔ اُدھر آپ بیڑا کمر بستہ بنباس کرنے کو تیار ہیں۔ تو پھر فرمائیے۔ کہ رعایا پر حکومت کرنیوالا کون ہوگا۔ اسواسطے آپ خوشی سے راج کیجئے۔ برہما جی کا حکم ہے۔ کہ سیاست کے ساتھ حکمرانی کرنا سب سے عمدہ کام ہے۔ اگر دُنیا میں سیاست نہ ہو۔ تو لوگوں کو اچھے اور بُرے کام کی تمیز نہ رہے۔ بہر حال آپ اس رنج و الم کو دُور رعیت کو مسرور کیجئے۔ اور حکومت سے رعایا کی پرورش فرمائیے۔

# ادھیائے (۱)

# مہابھارت کے جنگ کی سرگذشت
# بربریک کی زبانی

راجہ جدھشٹر کو اسکے بھائیوں دروپدی رانی اور کنتی نے بہت ہی فہمایش کی۔ اس فتح عظیم کی مبارکباد دینے کے لئے رشی مہارشی۔ بید بیاس نارد جی اور دور دور کے سیٹھ ساہوکار وغیرہ وغیرہ راجہ جدھشٹر کے پاس آئے۔ راجہ جدھشٹر نے پرنام کر کے بڑے تپاک سے سبکو بٹھلایا۔ کسی نے راجہ کے بھائیوں۔ ارجن بھیم۔ نکل سہدیو کی لڑائی و جنگ آزمائی کی تعریف کی تو کسی نے بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ کرن۔ شل وبھگدنت وغیرہ سے مقابلہ کرنے اور ان پر فتح پانے کی مبارکباد دی۔ مگر راجہ جدھشٹر نے اس مجلس میں پرماتما سری کرشن جی کی ثنا و صفت کے علاوہ۔ اور کسی کی مطلق تعریف نہ کی بلکہ بار بار یہ ہی کہا۔ کہ اگر سری کرشن جی مہاراج کی دیا نہ ہوتی۔ تو یہ فتح کبھی بھی نصیب نہ ہوتی۔ کس کی مجال تھی۔ کہ کرن اور بھیشم پتامہ ایسے صف شکنوں اور دلاوروں پر ظفریاب ہوسکتا۔ گو میرے بھائی شجاعت میں ضرور یکتائے روزگار ہیں۔ مگر کوروؤں کے اس معرکہ عظیم میں بڑے بڑے سورمیروں کو مارنا سوائے کرشن جی مہاراج کے اور کسی کا کام نہ تھا۔ راجہ جدھشٹر کا بار بار یہ کہنا سب بھائیوں کو سخت ناگوار گزرا۔ آپس میں ہی گفتگو ہورہی تھی۔ کہ ہم لوگوں نے تو لڑائی میں چہروں پر زخم کھائے۔ صدموں پر صدمے اٹھائے۔ بڑی بڑی ٹکریں لیں۔ دیوتاؤں سے ہتھیار لائے۔ بھیشم ایسے بہادروں سے جنگ میں دانتوں میں پسینے آئے۔ پھر بھی رن سے منہ نہ موڑا۔ بغیر مارے کسی کا پیچھا نہ چھوڑا۔ مگر افسوس کہ ہمارے بھائی راجہ جدھشٹر نے ہمارے ہی

قدر نہ جانی بلکہ ہماری ذلت ہوتی ہے۔ ایک کلمہ خیر بھی ہمارے حق میں زبان سے نہیں نکلا جب دیکھئے۔ سری کرشن جی مہاراج ہی کی تعریف ہوتی ہے۔ انہیں کا دم بھرتے ہیں جب دیکھئے انہیں کی ثنا ہے۔ انہیں کا جش گاتے ہیں۔ انہیں کی مدد سے یہ فتح و نصرت ہاتھ آئی۔ گویا ہم لوگوں نے کچھ کیا ہی نہیں۔ جہاں تو جسم میں جان ہی نہ رہی۔ وہاں کوئی داد نہیں دیتا۔ کیسا غضب ہے۔ بھائی صاحب کا ذہن بالکل مفید ہو گیا جب سری کرشن مہاراج نے راجہ جدھشٹر کے بھائیوں کو یہ باتیں کرتے سنا۔ سرد آہیں بھرتے دیکھا۔ فوراً تاڑ گئے۔ کہ ان کے دل چھپتے ہوتے جاتے ہیں۔ ہم پہ آڑے آتے ہیں۔ سری کرشن جی مہاراج نے راجہ جدھشٹر کو سمجھایا۔ کہ بھائیوں کی دل شکنی زیبا نہیں۔ ان کی محنتوں اور کارگذاریوں کی بھی قدر دانی کیجئے جدھشٹر۔ آپ کا فرمانا درست ہے۔ مگر یہ تو فرمائیے۔ کہ کس کو سراہوں۔ کس کو داد دوں۔ اپنی اپنی سب بڑائی کرتے ہیں۔ ارجن اپنی بہادری پر نازاں ہیں۔ کہ میں نے بڑے بڑے بہادروں کو مارا ہے۔ ادھر بھیم سین کو گھمنڈ ہے۔ کہ میں نے دریودھن اور اس کے سو بھائیوں اور لاکھوں دلاوروں کو قتل کرکے تخت الٹ کے پہنچایا۔ میرے ہی سبب سے فتح نصیب ہوئی۔ ادھر مجھے ناز ہے۔ کہ میں نے راجہ شل ایسے بہادر کو مارا۔ اور ہزاروں کو تہ تیغ کیا۔ جس سے دبے کا ڈنکا بجگیا۔ پھر یہ فیصلہ کیونکر ہو سکے۔

سری کرشن۔ درحقیقت آپ کے بھائیوں نے وہ مردانگی کے جوہر دکھائے۔ جس کا اعادہ نہیں ہو سکتا ہے۔ جو جو کام انہوں نے انجام دیئے۔ وہ اوروں سے ہونا ناممکن ہے۔ یہ کہکر راجہ جدھشٹر۔ ارجن۔ بھیم۔ نکل۔ سہدیو اور رانی دروپدی سری کرشن جی کو ہمراہ لے کر کورکشیتر کے میدان میں ایک بیری کے درخت کے نیچے چلے گئے۔ اور تین تیروں پر ایک سورہ ویر راجہ کا سر رکھا ہوا دکھایا۔ اور پھر اس سے پوچھا کہ اے راجہ تم نے اس میدان مہابھارت کو اگر دیکھا ہو۔ تو یہ بتا چلو۔ کہ کس کس بہادر نے اس لڑائی میں کیا کیا کام کیئے۔

سر۔ بیشک میں نے اچھے طور سے پوری لڑائی دیکھی۔ اور تو جس جلد

مگر اتنا یاد ہے۔ کہ آپ کا سدرشن ایک ہی چکر میں سب کا سر کاٹتا ہوا جاتا تھا۔ اور اس کا خون رانی دروپدی جوگنی روپ میں اپنے کھپر میں لے کر پیتی جاتی تھی راجہ بھگدنت نے میدان جنگ میں کیا کمال دکھایا۔ ارجن کے تیروں سے راجہ بھگدنت کے ہاتھی کے دو ٹکڑے ہو گئے۔ مگر راجہ بھگدنت نے اپنے زانوؤں سے اس شکستہ فیل کو ایسا دبایا۔ کہ بڑی دیر تک اس ہاتھی پر جنگ آزمائی ہوتی رہی۔ اور ہاتھی زندہ رہا۔ جب ارجن کے تیر سے راجہ بھگدنت مر گیا۔ تو اس کا زخمی ہاتھی بھی گر پڑا۔ اور خون بہنے لگا۔ جس خون کا ایک قطرہ بھی زمین پر دروپدی نے نہ گرنے دیا۔ اور سب چاٹ گئی۔ غرضیکہ زیادہ تر آپ ہی کے سدرشن چکر نے سب کا کام تمام کیا۔ آپ ہی کی تھوڑی ثنا میری زبان سے نکلتی ہے۔ اور اب تک آپ ہی کا تذکرہ زبان پر ہے۔ جب راجہ کے کٹے ہوئے سر نے یہ حال مفصل بیان کیا۔ تو ارجن اور بھیم سین وغیرہ سری کرشن جی مہاراج کے قدموں میں ہو کر پرارتھنا کرنے لگے۔ راجہ یدھشٹر اور تمام رشیوں نے سری کرشن جی مہاراج پر پھول برسائے۔ سری کرشن جی مہاراج نے راجہ کے اس کٹے ہوئے سر کو معہ تینوں تیروں کے درخت پر سے اتار کر زمین پر رکھ دیا۔ اور کلپ برکش کی پتی جو اس کے منہ میں رکھی ہوئی تھی۔ نکال لی۔ اور آگ جلا کر اسکو خاک کر دیا۔

## ادھیائے (۳)

## راجہ بربریک کی سرگذشت

راجہ جنمیجے بیشم پاین سے دریافت فرماتے ہیں۔ اے مہاراج یہ کٹا ہوا سر کس راجہ کا تھا۔ اور تین تیروں پر اس سر کو بیری کے درخت پر کس نے رکھ دیا تھا۔

**بیشم پاین**۔ اس راجہ کا نام بربریک تھا۔ جو بنگالہ اور کوچ بہار دیش میں اس جنگ عظیم کی سیر دیکھنے صرف تین تیر اور مختصر سی فوج لے کر یہاں آیا

تھا۔ اس کی عمر چودہ پندرہ سال تھی۔ مگر اس کو بردان تھا۔ کہ وہ صرف اپنے دو تیروں ہی سے لاکھوں اور کروڑوں لشکروں پر فتحیاب ہوگا۔ غرضیکہ اس کے برابر کوئی بہادر اس روئے زمین پر نہیں تھا۔ جب یہ راجہ کورکشیتر میں پہنچا۔ تو سری کرشن جی مہاراج نے اپنی روشنضمیری سے یہ حال دریافت کر لیا۔ اور خیال کیا۔ کہ یہ کوروؤں کا طرفدار ہو جائے گا۔ تو پھر ان کا جیتنا محال ہے۔ اس لئے راجہ جدھشٹر کے طرفدار ہو کر برہمن کی شکل میں راجہ بربریک کے پاس پہنچے

سری کرشن۔ مہاراج۔ آپ کون ہیں۔ کہاں سے آئے ہیں۔ اور یہاں آنے کا سبب کیا ہے۔

راجہ بربریک۔ (قدمبوس ہو کر) میں بہت دور سے کوروؤں اور پانڈوؤں کی مشہور جنگ دیکھنے آیا ہوں۔ اور بالخصوص سری کرشن مہاراج کی دلاوری کے دیکھنے کی ہوس ہے۔ جن کے کرتب اور تہوری کا شہرہ عالمگیر ہو رہا ہے۔

سری کرشن۔ مہاراج آپ کس طرف ہوں گے۔ کوروؤں کی طرف یا پانڈوؤں کی طرف؟

راجہ بربریک۔ جو کمزور دکھائی دیگا۔

سری کرشن۔ مہاراج۔ آپ کے پاس صرف تین ہی تیر ہیں۔ اور اس تھوڑی سی فوج سے آپ مدد ہی کیا دیں گے۔

راجہ بربریک۔ آپ کا فرمانا بجا ہے۔ مگر میں انہیں تیروں سے لاکھوں اور کروڑوں آدمیوں پر اکیلا بھاری ہو جاؤں گا۔ اور سب پر فتح پاؤں گا۔

میرا ایک تیر چل کر اسجگہ پر نشان کر دیگا۔ جہاں جس کی موت ہو گی۔ دوسرا تیر اسی نشانے پر پہنچیگا۔ جہاں جس کی موت کا نشانہ ہو چکا ہے۔ بس تیر اپنا کام کر دیگا۔ اور اجل اپنے پنجے میں اُسے محبوس کرے گی

غرضیکہ انہیں دو تیروں سے کل لڑائی سر کر لوں گا۔ تیسرا تیر احتیاطاً ساتھ ہے مگر محض فالتو۔

سری کرشن۔ مہاراج! ابھی آپ تو نوخیز جوان ہیں۔ عمر ہی کیا ہے۔ مگر آپ میں

جوہر بڑے بڑے ہیں - اور یہ بات تو دیوتاؤں کو بھی نصیب نہیں ہوتی - بغیر امتحان یہ بات یاد نہیں ہو سکتی

**راجہ بربریک** - اگر آپ تماشہ دیکھنا چاہتے ہو - تو خیر -

راجہ بربریک نے تھوڑا سا سندور منگا کر تیروں کے پیکان پر لگایا - تیر چڑھ کر سب کے جسموں پر موت کا نشان لگا آیا - اور پھر ترکش میں سما گیا

سری کرشن جی مہاراج نے بھی اپنا جسم دیکھا - تو کہیں موت کا نشان نہ پایا - مگر دائیں پاؤں کے تلوے میں سندور کا داغ نظر آیا -

**سری کرشن جی** - واہ واہ - آپ نے بڑا اعجاز دکھایا - راجہ اندر میں بھی یہ کشف یا کرامات نہ تھی - جبکہ آپ میں ایسے جوہر ہیں - تو ضرور ہے کہ آپ سخی بھی ہوں گے - واقعی آپ اپنی آپ ہی نظیر ہیں -

**راجہ بربریک** - ہاں مہاراج مانگنے والا مجھ سے سوال کرے - اس سے انکار نہیں کر سکتا -

**سری کرشن** - مہاراج! آپ مہادانی ہیں - مجھے بھی دان دیجئے - اور جش لوٹ لیجئے

**راجہ بربریک** - جو خواہش ہو - فرمائیے - بجا لاؤں

**سری کرشن** - مہاراج - آپ کے سر لینے کی ہوس ہے -

**راجہ بربریک** - اُف - غضب کا دھوکا دیا - جنگ عظیم دیکھنے کی آرزو بھی - مگر تم سر مانگتے ہو - اب تو قول ہار گیا - خیر آپ اپنا نام تو بتا دیجئے

**سری کرشن** - مہاراج - میرا نام سری کرشن ہے -

**راجہ بربریک** - افسوس ابھی تک میں نے آپ کو نہیں پہچانا تھا - آپ کے قدم چھوتا ہوں - آپ اپنے سدرشن چکر سے میرا سر اتار لیجئے -

**سری کرشن مہاراج** - تمہاری جو آرزو ہے - وہ پوری ہو گی - یہ کہہ کر سدرشن چکر سے سر کاٹ لیا - اور انہی تیروں پر سر رکھ کر رسی سے باندھا - اور باندھ کر بیری کے درخت پر لٹکا دیا - منہ میں کلپ برکش کی پتی رکھ دی -

**سری کرشن** - مہاراج - اس درخت سے آپ بخوبی مہابھارت کی لڑائی دیکھ

سکیں گے۔
راجہ بربریک۔ جی ہاں۔ اچھی طرح۔
سری کرشن۔ مہاراج! یہ لڑائی اٹھارہ دن تک رہیگی۔ بعد اختتام جنگ پوری پوری کیفیت آپ سے پوچھوں گا۔
اُسے جنیجے۔ وہ سر راجہ بربریک کا تھا۔

# اِدھیائے (۸)

## گرہست آشرم کا دھرم۔ بیاس جی کی زبانی

سری کرشن جی راجہ بربریک کے داہ کرم سے فرصت پاکر پانڈووں اور رشیوں کے ساتھ ملتے ہوئے اپنی فرودگاہ پر آئے۔ اتنے میں بیاس جی تشریف فرما ہوئے۔ سری کرشن جی نے بڑی تعظیم سے ان کی پرستش کی۔

بیاس جی۔ اے راجہ جدھشٹر تم اپنے بھائی بندوں اور رشتہ داروں کے مارے جانے کا اسقدر کیوں غم کرتے ہو۔ تم نے بنباس میں اپنے بھائیوں کے ساتھ تیرہ برس رہ کر بڑی بڑی تکلیفیں برداشت کی ہیں۔ مگر اب وہ دن ختم ہو گئے۔

راجہ جدھشٹر۔ یہ تو صحیح ہے۔ مگر مہاراج میری طبیعت نہیں چاہتی کہ میں تخت سلطنت پر قدم رکھوں۔ بلکہ یہ خواہش ہے کہ آپ کے مُنہ سے گرہست آشرم کی فضیلت سُنوں۔

بیاس جی۔ تمہارے بھائی بند۔ رشتہ دار لوگ جو میدان جنگ میں کام آئے۔ ان کی زندگی کے ایام پورے ہو چکے تھے۔ انہوں نے قید حیات سے رہائی پائی۔ ارجن بھیم۔ نکل اور سہدیو تمہارے ساتھ رہے۔ جو بڑے سے بڑے بہادر مارے گئے۔ سب کا وقت برابر ہو گیا تھا۔ تمہارے ہاتھ سے مارے جانے کا بہانہ ہو گیا۔ ان کی موت تمہارے ہی ہاتھ سے تھی۔ اس کے علاوہ درجودھن کی نادانی سے تم کو یہ لڑائی کرنا پڑی۔ تمہارا مقصد ہرگز یہ نہ تھا۔ کہ لڑائی ہو۔ تمہاری لڑائی

میں جہاں جہاں کے راجے کام آئے۔ وہاں وہاں کا راج اپنے بھائیوں بھتیجوں اور پوتوں وے دے کر ان کا راج تلک اپنے ہاتھ سے کر دو۔ اور اشومیدھ جگ کر کے چکرورتی راجہ ہو۔

دیکھو جو دنیا میں پیدا ہوا۔ وہ ایک دن فنا ہو جائے گا۔ جس سری رام چندر جی نے مہاپرتاپی پربرہم اوتار لے کر دنیا کو تاباک نہیں کیا۔ ۱۱ ہزار برس چکرورتی راج دنیا میں کیا۔ وہ بھی زندگی کے دن پورے کر کے بیکنٹھ باش ہو گئے۔ اور اجودھیا باسیوں کو لے کر بیکنٹھ سورگ میں چلے گئے۔ جب راجہ جنک جیسے گیانی راجہ سگر راجہ بھرت بھاگیرتھ وغیرہ جنہوں نے دنیا میں آ کر بڑے بڑے کرتوں لئے وہ بھی میعاد مقررہ سے زیادہ دنیا میں نہ ٹھہر سکے۔ تب اور کی کیا ابساط۔ دنیا رفتنی اور گذشتنی ہے۔ یہاں نہ کسی کو قیام ہوا ہے۔ نہ رہیگا۔ اگر تم کو مضطرب حال بیواؤں کی بیقراری اور آہ زاری کا صدمہ ہے۔ تو ان کو سمجھاؤ۔ کہ اب بغیر صبر کے کوئی چارہ نہیں۔ ان کو بھی ایک دن دنیا چھوڑنی لازمی ہے۔ جو رانیاں بیوہ ہو چکی ہیں۔ اُن کے بال بچوں کی پرورش اور ان کے کنوارے بیٹوں کی شادی کے فرائض ادا کرو۔ اب تمہارے سوائے انکا کوئی مربی۔ اور سرپرست نہیں۔

راجہ جدھشٹر۔ اے مہاراج! بھلا وہ کون کون افعال ہیں۔ جن کا کفارہ یا پراشچت ضروری ہے

بیاس جی۔ جو شخص اپنے دھرم کا مخالف اور فریبی ہے۔ اور جو سندھیا اور ترپن چھوڑ دیتا ہے۔ اور جو سنیاسی وقت طلوع و غروب آفتاب سوتا ہے جو اپنے بڑے بھائی سے پہلے اپنی شادی کرلے۔ یا جو اپنی بڑی بہن کے آگے چھوٹی بہن کا بیاہ کر دے۔ یا جس کا برت لوٹ گیا ہو یا جو کلین اور مرتاض برہمن کو چھوڑ کر ان پڑھ برہمن کو دان دے۔ یا جو نسر خورانی کرے یا وہ وید خواں جو اجرت لے کر ویدکی تعلیم دے یا جو گورو کی استری یعنی عورت کو بار ڈالے یا جو طیور اور چوپایوں کو بیکار ذبح کرے۔ یا جو آتشزدگی کرے یا گورو کی نندیا کرے یعنی توہین کرنیوالا یا جھوٹ بولنے والا ہو۔ یہ سب دوزخی رو میں ہیں

جو اپنے کرموں کو چھوڑ کر دوسرے کے کرم کرنے لگے یا جو ودھیا ہین برہمن سے
جگ کرائے۔ یا لہسن پیاز کی خورش رکھتا ہو۔ یا جو اپنی پناہ میں آنے والوں کی
پرواہ نہ کرے۔ یا جو اپنے چاکروں کی پرداخت نہ رکھتا ہو۔ یا جو قند سیاہ اور
رس فروخت کرتا ہو۔ جو ہمیشہ گئو گراس وغیرہ نہ دے۔ اور جو ہمیشہ گئو گراس
وغیرہ نہ دے۔ اور جو قاطع نسل ہو۔ یا جو نیت کرکے پھر خیرات نہ دے۔ اور
جو برہمن کی دولت چھین لے یا جو باپ بیٹے میں تفرقہ ڈالے یا جو گورو کی بی
بی سے زناہ کرے۔ یا جو عورت سے ہم صحبت نہ ہو۔ یہ سب بڑے گنہگار
ہیں۔

# ادھیائے (۹)

# بیاس جی کی ہدایت پراسچت کی تجویز اور دھرم اپدیش

بیاس جی فرماتے ہیں۔ کہ آپ وہ کام سنیئے۔ جو خلاف ہیں۔ مگر ان کے
لئے کفارہ یا پراسچت ہیں۔ وید دان برہمن کسی کی جان لینے کے لئے ہتھیار اٹھائے
تو اس کا مار ڈالنا ہی اچھا ہے۔ برہم ہتیا کا خوف یہ خیال ٹھیک نہیں۔ جو برہمن
گورو سیوا سے گریز کرے۔ اسکی خونریزی بھی جائز ہے۔ جھوٹ بولنے سے کسی
کی جان بچتی ہو۔ تو دروغ بیانی داخل ثواب ہے۔ عورتوں کی شادی بیاہ
کے معاملے جھوٹ بولدینا بھی داخل گناہ نہیں۔ بڑا بھائی سنیاس لے۔ چھوٹا
شادی کرے۔ تو جرم سے پاک ہے۔ اگر ایک مرتبہ کچھ پاپ کیا ہے۔ تو وہ
احتیاط آئندہ سے چھوٹ جاتا ہے۔ کسی دیو استھان پر گایتری منتر جپنے کو
گذشتہ عذاب کا خوف نہیں۔ روزانہ دان پن کرنے والا ہر قسم کے عذابوں
سے بری رہتا ہے۔ چھوت چھات کی قید ہر حالت میں مناسب ہے۔ منو جی
نے رشیوں سے ہدایت کی ہے۔ کہ ہمیشہ بشن شیو وغیرہ کے دیو استھانوں

میں بھوجن کریں۔ وید پڑھنے والے پاک نفس ہوتے ہیں۔ لیکن گنگا جی ایسے تیرتھوں کے درشن اور تپ کرنا۔ خونریزی سے دست بردار رہنا۔ سچ بولنا۔ غصہ روکنا۔ یگیہ کرنا وغیرہ وغیرہ دھرم کی علامت ہیں۔ جو لوگ دیوتاؤں کی پرستش کرتے ہیں۔ وہ گویا پچھلے گناہوں کا کفارہ کرتے ہیں۔ خواہشات نفسانی غصہ لالچ اور محبت کے مغلوب دیوتاؤں کی پرستش سے پاک و صاف ہو سکتے ہیں جس طرح بیماروں کی دوا علاج ہے۔ اسی طرح پاپیوں کے لئے منتر پراپچت اور تیرتھ یاترا۔ راجہ اتفاقی کرے۔ تو اسے ایک دن برت رکھنا لازم ہے۔ اگر ایک لڑکا یا کوئی قریبی عزیز ہتھیار سے نہ مرے۔ تو باپ کا فرض ہے۔ کہ تین دن برت رکھے۔ جو می دھرم اور خاندانی رواج کو نظر انداز کرنا بھی داخل عذاب ہے۔ مچھلی۔ کوے۔ مینڈک۔ گدھ۔ اُلو۔ گوہ اور باز ایسے شکاری پرندوں کا کھانا۔ اور چار دانت والے چوپایوں یعنی بھیڑ بکری گھوڑی گدھی۔ اونٹنی وغیرہ کا دودھ پینا مناسب نہیں۔ جو کھانا بھوتوں کے لئے یا کسی کی موت میں پکایا جائے وہ ممنوع۔ بچھڑا دس یوم کا نہ ہو جائے۔ تو گائے کا دودھ پینا جائز ہے۔ شودر شناز ہو ربے عصمت عورت کے ہاتھ کی غذا حرام ہے۔ سود خوار کا طعام مثل غلیظ چمار۔ دھوبی۔ بڑھئی۔ بدچلن عورت۔ رنڈی۔ کسبی۔ وید۔ چوکیدار۔ راستے بھاٹ جواری۔ زناکار سب کی غذائیں۔ قابل ترک۔ بڑے بھائی کے ہوتے چھوٹے بھائی کی شادی کا کھانا ناروا۔ جوٹھن اور باسی کھانے ناجائز۔ جو لڑکے بالوں کے کھلائے کے بغیر خود کھائے۔ وہ پاپی سینے کی ترکاری۔ باسی مٹھا اور دہی ناقص۔ گرہستیوں کا فرض ہے۔ کہ دیوتاؤں کا بھوگ لگائیں۔ رشیوں پتروں اور گھر والوں کو کھلا لیں۔ تب جو بچے۔ آپ کھائیں۔ اپنی عورت کے ہوتے دوسری عورت سے تعلق کرنے والا پاپی ہے۔ جو بشن ارپن نو کرتے ہیں۔ اور دوستوں کی مدد نہیں کرتے۔ ان کی نیت خیر بے نتیجہ ہے۔ دان وہی ہے۔ جو نیک نیتی سے کیا جائے۔ نہ خوف سے۔ نہ نیکنامی کی غرض سے۔ نچنے بازیگر مسخرے۔ نشہ باز۔ چور اور بدگو کے ساتھ سلوک کرنا پاپ۔ غور نا ہے دان لنگڑے اور اپاہج کو دینا درست ہے۔ برہمن بھی وید پاٹھی نہ ہو۔ تو دان دینے کے قابل

نہیں۔ ایسے برہمن کو کاٹھ کا ہاتھی یا ہرن سمجھنا چاہیئے۔ ان کو دان دینے والا خود بھی احمق ہے۔ اور دان لینے والا بھی بیوقوف ان سے ہیجڑا اچھا۔ اور بلے پروبال کا پرند بہتر۔ جاہل برہمن کو اندھا سمجھنا چاہیئے جس کا پیٹ کوڑے کرکٹ سے بھرنا چاہیئے۔

بیاس جی کی نصیحت خیز تقریر سے راجہ جدھشٹر خوش ہوگئے۔ اور درخواست کی۔ کہ وہ چاروں برنوں کا ذکر فرمائیں۔

بیاس جی نے جواب دیا۔ کہ بھیشم پتامہ سے یہ مدعا پورا ہوگا۔ وہ گنگا جی کے جگر بند ہیں۔ اندر وغیرہ تمام دیوتاؤں سے انکی صحبت رہی ہے۔ راج نیت میں برہسپت اور شکر کے نقطہ مقابل ہیں۔ وید ودائی میں چون رشی کے شاگرد۔ برہما جی سے سبق حاصل کر کے مشہور نامزد ہوئے۔ سنیاس دھرم انہوں نے مارکنڈے جی سے اور شستر ودیا اندر سے حاصل کی۔ دیوتا تک ان کے کمالات و فضائل کے قائل ہیں۔ موت قبضے میں ہے۔ اتنے دربار میں برہم رشیوں کا میلا لگا رہا۔ سب اشو میدھ یگیہ کئے۔ گیان کی ایک ایک بات ذہن میں ہے۔ مہاراج بھیشم جی کی کہانتک تعریف کیجائے ہم لوگوں کے سامنے بچے ہیں۔ اس لئے آپ ان سے دریافت کیجئے۔ تو وہ باتیں معلوم ہوں جن کا ہم لوگوں کو خواب و خیال بھی نہیں۔

# ادھیائے (۱۰)

## راجہ جدھشٹر کی راج گدی کی شاہی طیاریاں

بیاس جی یہ بات سُنکر خاموش ہوگئے۔ مگر سری کرشن جی نے کہا کہ اے راجہ۔ اب تم رنج و غم کو چھوڑ کر اس پر عمل کرو۔ بیاس جی مہاراج

کی نصیحت پر کاربند ہو۔ یہ سنکر راجہ جدھشٹر خوشی خوشی اُٹھے۔ اور تمام رنج والام
دل سے دُور کرکے سری کرشن کی ہدایت پر راجدھانی کی سیر کو نکلے۔ جلوس میں
بہت سے راجے مہاراجے تھے۔ دھرتراشٹ مہاراج کو سب سے آگے کرکے
دھرم راج جدھشٹر نے شہر کی گشت کی۔ ہستناپور کے برہمنوں اور باشندوں
کو اپنی داد و دہش سے مالامال کر دیا۔ اور پھر سولہ بیلوں کی رتھ پر سوار ہوکر
بڑے تزک و احتشام سے شہر کا معائنہ کیا۔ بہادر بھیم سین رتھ بان تھے۔ ارجن
نے چھتر لیا۔ نکل اور سہدیو ادھر اُدھر چنور لئے ہوئے تھے۔ اسوقت سواری
کی عجب شان تھی۔ دھرتراشٹ اور مہارانی گاندھاری فینسوں پر سوار۔ پس و پیش
جلوس کی قطار شاہی باجے بجے۔ فوجی باجوں کی آواز زمین و آسمان میں گونجتی تھی
راجدھانی میں ہر طرف مبارک و سلامت کا شور تھا۔ سونے چاندی کی بارش
ہو رہی تھی۔ جو تھا۔ مہاراجہ جدھشٹر کی گدی سے خوش تھا۔ ہر شخص دست بد
دُعا تھا۔ کہ دھرم راج کی جے جے کار ہو۔ اہل لشکر نے آمد آمد سنکر کوچہ بازار
میں آئینہ بندی کی۔ شاہی گزرگاہ آراستگی سے جو بتی کی دُلہن سے سنگار
کو مات کرتی تھی۔ ہر طرف رنگین جھنڈیاں خوشی کے پھریرے اُڑاتی تھیں۔
چندن عطر اور عود کی خوشبو سے دماغ معطر ہوا جاتا تھا۔ کلس تپاکا کی رونق
کچھ اور ہی تھی۔ بڑے بڑے شاندار پھاٹک بنائے گئے۔ نو عمر لڑکیاں زرو
زیور سے آراستہ خوشی کے گیت گاتی تھیں۔ ہر گھر میں بدھائی بجی۔ اور شادیانوں
کی دلنواز نغمہ سرائی دلوں پر موہنی ڈالتی تھی۔ سڑکوں پر تماشائیوں کا ہجوم تھا۔
عورتیں کوٹھوں پر اپنے شہنشاہ فلک جاہ کی سواری پر پھول برسانے کو بیٹھی ہوئی
ایسی بھلی معلوم ہوتی تھیں۔ گویا ایک گلزار کھلا ہوا تھا۔ جدھر سے سواری گزری
معزز خاندان کی مستورات نے پانچوں مہابھیوں پر آرتی اتاری۔ دروپدی کے پاؤں
چھوئے۔ دعائیں دیں۔ مدح سرائی کو ہونٹوں زبان کھولی۔

مہارانی آپکا سا خوش نصیب کون ہے۔ مہارشیوں میں گونتی جی اور
پانڈووں کے رتوں اس میں آپ کا جو اعزاز ہے۔ اسکی نظیر کہاں۔ شہنشاہی
جلوس بڑے تزک و احتشام سے آخرکار راج محل کے قریب پہنچا۔ پہنچتے

راجوں مہاراجوں نے جے جے کار کا نعرہ بلند کر کے یوں مداح خوانی کی۔
تاجداران زمانہ کے سرتاج مہاراج دھرم راج۔ آپ کو اقبال مبارک ہزار شکر کہ آج تخت ہستناپور کی از سر نو رونق ہوئی۔ ہزاروں برس تک چھتر شاہنشاہی زیب سر رہے۔ راجدھانی سے اندر لوگ شرماتے۔ اسی طرح رشیوں مہرشیوں اور چاروں وَرنوں کی دعائیں لیتے ہوئے دھرم راج راج محل میں داخل ہوئے۔

خاندانی دیوتاؤں کی پرستش کی۔ منوں جواہرات لٹ گئے۔ روپیہ اشرفی کا شمار کیا۔ تحفہ تحائف خلعت و اکرام زیور و لباس سے کون مالا مال نہ تھا۔ ویدخوانوں کی شیریں ادب باجوں کی خوش الحانی سے کان دیئے آواز نہ سنائی دیتی تھی۔ آنند ہی آنند تھا۔

## ادھیائے (۱)
## جشن تاجپوشی کی خوشی

راجہ جدھشٹر سب برہمنوں رشیوں اور تینوں کو دان دے کر اپنے بھائیوں کے ساتھ راج محل میں داخل ہوئے۔ اور سری کرشن مہاراج نے راج دھن سے گوہر افشانی شروع کی۔

اے راجہ برہمن لوگ دنیا میں گھومنے والے دیوتا جو بد دعا بھی دیتے ہیں۔ اور دعا بھی۔ ست جگ کے زمانے میں چاروا کسا راچھس نے وِدُر کی طرح ایسی عبادت اور ریاضت کی۔ کہ سری برہما جی نے اس کی منہ مانگی مراد پوری کی۔ کہ برہمن کے سوا تجھ کو اور کسی جاندار سے خوف نہ ہوگا ایسی دعا پا کر یہ دیوتاؤں کو تکلیف دینے لگا۔ اور یہانتک تنگ کیا۔ کہ سب دیوتا برہما کے پاس جا کر فریادی ہوئے۔ اور درخواست کی۔ کہ اے مہاراج۔ یہ راچھس مارا جائے تو نجات ملے۔

برہماجی۔ اب اس راچھس کی موت قریب آئی ہے۔ یہ راجہ دریودھن کی دوستی میں برہمنوں کی ہتک کرکے مارا جاویگا۔ گھبراؤ نہیں۔
غرضیکہ اسی طرح یہ چارواک راچھس مارا گیا۔ یہ سنکر راجہ جدھشٹر بڑے خوش ہوئے
بھائیوں نے راج تلک کا سامان بہم کیا۔ راجہ جدھشٹر تخت جواہر نگار پر مشرق رو پہ جلوہ افروز ہوئے۔ اسی مرصع سنگھاسن پر ایک جانب سری جناردھن جی سری کرشن بھگوان اور ساتکی جی رونق افروز ہوئے بھیم سین۔ ارجن اپنی اپنی نشستگاہوں پر بیٹھ گئے۔ کنتی نکل اور سہدیو کو ساتھ لئے کر ہاتھی دانت کے سنگھاسن پر۔ ودرجی اور دھوم رشی اور راجہ دھرتراشٹ سونے کے جڑاؤ سنگھاسن پر علیحدہ علیحدہ بیٹھے۔ عالی شان بارہ دری بڑی خوبی میں آراستہ اور خوشگوار پھولوں میں مہک رہی تھی۔ سونے کے کلس گنگا جل سے بھرے ہوئے برہمن لوگ بجے کا رمنا لئے ہار پھول لئے چاروں طرف کھڑے تھے۔ بیدی رچی گئی۔ دھرمراج اور رانی دروپدی سری کرشن بھگوان کی آگیا سے بیدی پر بیٹھ گئے۔ اور وید منتروں سے ساری عمارت گونجنے لگی۔ وید منتروں سے سری کرشن بھگوان نے پنج جنیہ سنکھ پھونک کر راج تلک کیا۔ دھوم رشی اور دوسرے رشیوں نے بھی راجہ کے تلک دیکر بھیم۔ ارجن۔ نکل۔ سہدیو کے ماتھے پر تلک لگایا۔ ہر طرف سے جے جے کار اور مبارکباد کا غل ہوا۔ پھولوں کا مینہ برسنے لگا۔ راجہ جدھشٹر نے سری کرشن نے سری کرشن جی اور دھوم رشی کی اجازت پاکر برہمنوں اور رشیوں کو بہت کچھ دیا۔ پھر بیدنس راجہ دھرتراشٹ کے فرزند کو جو اپنے بھائی دریودھن کا ساتھ چھوڑ کر جدھشٹر کا ہمراہ ہو گیا۔ سکھدیو جراسندھ کے بیٹے۔ ودرجی اور سنجے کو طرح طرح کے بیش قیمت تحائف دیئے۔ اسی طرح سری کرشن مہاراج کو ہزار ہاتھی گھوڑے رتھ وغیرہ وغیرہ نذر کئے۔ بھائیوں۔ امیروں۔ سرداروں کو مالا مال کیا۔ نوکروں۔ چاکروں اور مسکین غربا کو بہت کچھ دیا۔ مگر بیاس جی مہاراج نے بغیر اپاسنا کے

اور کچھ نہ لیا۔

غرضیکہ بڑی دھوم دھام سے یدراج تلک کا جلسہ پورا ہوا۔ سب لوگ راجہ کو سراہتے اپنے اپنے گھروں کو سدھارے۔ برہمنوں نے راجہ کو اشیرباد دیا۔ راجدھانی میں گھر گھر جشن ہونے لگے۔ گانے بجانے کی دھوم مچی۔ شب کو سارے شہر میں روشنی ہوئی۔ ناچ ہوا۔ جلسے ہوئے۔ اسی طرح پوربا سیوں نے بڑی خوشی منائی۔ اور بہت کچھ دولت داد و دہش میں اٹھائی۔

# ادھیائے (۱۲)

## بھیم سین کی ولیعہدی

راجہ جدھشٹر نے رشیوں اور برہمنوں سے دست بستہ ہوکر عرض کیا کہ آپ ہی لوگوں کی دعا سے سلطنت پائی۔ حکومت ہاتھ آئی۔ ایشور نے سب کام بنائے۔ ارمان پورے کر دکھائے۔ فرمایا راجہ دھرتراشٹ سے بڑی لجاجت سے کہا۔

آپ ہی کی اجازت سے میں نے راج پایا۔ اور جو حکم بجالاؤں۔ میں آپ کا وہی خادم بے عذر ہوں جس کو آپ نے گود میں کھلایا۔ اور بڑے ناز و نعم سے پالا۔ مجھے آپ کے حکم سے کبھی بھی عدول نہیں۔ اور کون سا ارشاد ہے جو قبول نہیں۔ راجہ دھرتراشٹ کے اس پوتر کلام سے آنسو ٹپک پڑے۔ دل بھر آیا۔ رو کر فرمایا کہ

اے فرزند ارجمند۔ تمہارے سوا میرا کون ہے۔ تم نے بڑی خدمت کی ہے۔

ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد۔ تم سلامت رہو۔ ہزار برس ہر برس کے ہوں دن پچاس ہزار۔ راجہ جدھشٹر نے حاضرین سے مخاطب ہوکر فرمایا کہ

مہاراج دھرتراشٹ ہمارے سرتاج اور خاندان میں سب سے بڑھ

کہ قابل تعظیم ہیں۔ غرضیکہ یہ سمجھا کر سب کو رخصت کیا۔ اور اجازت دی۔ کہ آج شہر آراستہ کیا جاوے۔ بھیم سین کو آج ولیعہد کا تلک ہوگا۔ سنجے کو خزانچی اور دانشور۔ بدُورجی کو اپنا وزیر با تدبیر بنایا۔ نکل کو فوج کی بخشی گری۔ اور ارجن کو سپہ سالاری کی خدمت عطا ہوئی۔ غرضیکہ جو کام جس کے لائق تھا۔ اس کو اس پر تعین کر دیا۔ دھوم رِشی جو برہمنوں میں اعلےٰ ترین تھے۔ اور جن کی ذات تمام برہمنوں میں مقدس شمار کی جاتی ہے۔ دیو پوجن کے واسطے تعینات کئے گئے۔ اور اپنا خاص ندیم مقرر کیا۔ سہدیو کو کوتوال بنایا۔ بدُورجی اور یہوتس کو ہدایت کی۔ کہ مہاراج دھرتراشٹ کے خلاف مرضی کوئی امر نہ ہونے پائے۔ اور انہیں کا حکم مانا جائے۔

راجہ جدھشٹر نے چھتریوں کے شرادھ الگ الگ اپنے ہاتھ سے کئے۔ بڑے بڑے گئو دان اُن لوگوں کے نام پر دیئے۔ جو جنگ میں کام آئے تھے کرن۔ دھرشٹ دمن۔ ابھمنیو۔ گھٹوت کچ۔ راجہ براٹ۔ راجہ سائیک۔ راجہ دروپد۔ اور رانی دروپدی کے بزرگوں کے کرم بھی اپنے ہی ہاتھوں سے کئے۔ جو جو راجے مہاراجے مارے گئے تھے۔ اور جن کے خاندان میں کوئی بھی نہ رہا تھا۔ ان کے نام ہزارہا برہمنوں کو دان اور گئودان دے دے کر تمام مرے ہوئے رشتہ داروں کے نام پر ہزارہا برہمنوں کو دان اور گئودان دے دے کر تمام مرے ہوئے رشتہ داروں کے نام پر دھرم شالیں۔ کنوئیں۔ باولیاں مندر وغیرہ تعمیر کرا دیئے۔

مہاراج۔ دھرتراشٹ نے اپنے پتروں کا شرادھ خود کیا۔ جو لوگ اندھے اور تنگدست مفلس تھے۔ اُن سب کا ماہواری وظیفہ مقرر کرایا۔ غرضیکہ اس طرح راجہ جدھشٹر متسلط ہو کر چکرورتی راجہ ہو گئے۔

# ادھیائے ۱۳۱

# کرشن بھگوان کی استت

راجہ جدھشٹر نے بزرگوں کا شرادھ اور ترپن کر کے سری نارائن کرشن بھگوان کی شان مبارک میں بہت کچھ ثنا و صفت اور نہایت عاجزی اور لجاجت سے عرض کی۔ کہ اے سوامی آپ کے طفیل کرم سے اتنا بڑا راج مجھے نصیب ہوا۔ آپ کے قدموں کی برکت سے تمام عدو خاک میں گرد برد ہو گئے۔ دشمنوں پر فتح پائی۔ آپ کو پرنام ہے۔ اے جنار دھن۔ آپ ہر ایک چیز میں ویاپک ہیں۔ آپ کا کوئی شریک اور ہمتا نہیں۔ آپ کا بھی بھجن کرنیوالا مُکتی کی پدوی پاتا ہے۔ اس کو کسی کا خوف نہیں۔ مہاتما۔ سادھو۔ رشی۔ مُنی سب کے سب آپ کے ناموں کا سمرن کرتے اور بھجن کے پرتاپ سے دُنیا کے بھرم جنجال سے پار ہو کر بیکنٹھ میں باس کرتے ہیں۔ اے دینا ناتھ پرشوتم۔ اے نارائن۔ اے ہری۔ اے رام چندر۔ اے کرشن۔ اے بھگوان۔ مچھ کچھ بارہ نرسنگھ روپ کے دھارن کرنے والے آپ ہی ہیں۔ اے بشن روپ بھگوان آپ کے مایا کا کوئی پار نہیں پا سکتا۔ آپ کے کنول روپی چرنوں کو نمسکار ہے۔ آپ لکشمی پت ہیں۔ برہما جی آپ سے پیدا ہوئے۔ برہما بشن۔ مہیش سب آپ ہی کے نرگن روپ کا گن گایا کرتے ہیں۔ آپ سگن روپ ہو کر دشمنوں کا ناس کرتے ہیں۔ آپ کا روپ براٹ ہے۔ جو خیال میں بھی نہیں آسکتا تینوں لوک آپ ہی اشارے کے محتاج ہیں۔ بے رضائے تو یکے برگ نہ جنبد ز درخت۔ اے سوامی۔ آپ کی قدرت سے اہل زمانہ کی مقصد براری ہوتی ہے۔ آپ ہی سورج گرڑ دیوتاؤں کے مالک اور سوام کارتک روپ ہیں۔ برہما روپ سے خالق ہیں۔ بشن روپ سے دُنیا کی پرورش فرماتے ہیں۔ اور شیو روپ سے مخلوقات کو فنا کرتے ہیں۔ اے جدوپت بیکنٹھ ناتھ۔ آپ کو نمسکار ہے۔

## اُدھیائے (۱)

## اُپوانات سکونت کی تقسیم

راجہ جدھشٹر نے سری کرشن بھگوان کو نہایت تعظیم وتکریم سے رخصت کرکے اپنے بھائیوں سے فرمایا کہ

بھائیو! تم نے میدان رزم میں وہ وہ کارنمایاں کئے۔ جن کی تعریف مجھ سے نہیں ہوسکتی۔ بڑے بڑے سورماؤں سے مقابلہ ہنسی کھیل نہ تھا۔ وہ تم ہی تھے۔ جو منہ پر زخم کھاتے رہے۔ مگر پیٹھ نہیں پھیری۔ اس پر کیا منحصر بلکہ بنباس کے زمانے میں بھی جو مصیبتیں برداشت کیں۔ اُن کی انتہا نہیں اب آرام وآسائش کا زمانہ ہے۔ جاؤ۔ اور چین سے بستر استراحت پر میٹھی نیند سوؤ۔ مہاراج دھرتراشٹر کی مرضی۔ سے کر راجہ دریودھن کا خاص زرنگار محل مع تمام ادنا ہی کے بھیم سین کو مرحمت ہوا۔ اور دوشاسن کا جڑاؤ۔ جو بہت آراستہ تھا۔ ارجن کے حوالے ہوا۔ نکل کو وہ محل بخشا۔ جو دوشاسن کے محل سے بھی افضل۔ جس میں دارشن رہتا تھا۔ سندر کا نارابیہ محل جو شیشہ آلات سے آراستہ تھا۔ مع چار چاکروں کے سہدیو کو ملا۔ یہ چاروں بھائی جدھشٹر کے عطیے سے بہت ہی شاد اور اپنے اپنے محلوں میں آباد ہوئے۔ بیوتس۔ ودر۔ سنجے اور دھوم رشی نے دریودھن کے بھائیوں کے عالیشان محل پاکر مسرت ظاہر کی۔

سری کرشن جی مہاراج نے ارجن کے محل میں آرام کیا۔

سندھیا کرنے کے بعد سب لوگ حاضر ہوئے۔ جدھشٹر کو آداب بجالائے۔ راجہ جدھشٹر نے اعلےٰ قدر مراتب ہرایک تعظیم کی۔ سب کو بیٹھنے کی اجازت دی۔ برہمنوں کو بہت کچھ دیا۔ سخاوت سے مالامال کیا۔

سری کرشن۔ (راجہ جدھشٹر سے) اسے راجہ کرپاچارج تمہارے گورو جو دریودھن کی طرف سے لڑتے تھے۔ تم سے معافی کے خواستگار اور شرمسار ہیں۔ ان کا قصور معاف۔ دل صاف کرو۔

راجہ جدھشٹر۔ استوتھاماں نے میرے لڑکوں اور دوستوں کو شب کے وقت فریب سے۔ میں نے ان کو معاف کیا۔ اب آپ کرپاچارج کو بھی یاد کیجیے۔

گویا مہاراج کے آتے ہی راجہ جدھشٹر نے گورو کی طرح ان کی پرستش کی۔ اس کے بعد ویدر جی اور بیوتس کی بھی
بالآخر مہاراج دھرتراشٹ کو تمام راج کاج سپرد کیا۔ اور خود بھائیوں کو لے کر سری باسدیو جی کے درشنوں کا راستہ لیا۔ جہاں سری کرشن جی مرصع زیور پہنے جواہر نگار پلنگ کی زینت دوبالا کر رہے تھے۔ راجہ جدھشٹر نے حسب معمول بڑے ادب سے ڈنڈوت کی
راجہ جدھشٹر۔ (سری کرشن جی مہاراج سے) اے کرپا سندھو۔ آپ کو بار بار سراہتا ہوں۔ آپ کی خاص مہربانی سے راج پایا۔
مگر سری کرشن جی خاموش رہے۔ کچھ جواب نہ دیا۔ ہمیشہ سے دستور تھا کہ جب راجہ جدھشٹر جاتے تھے۔ سری کرشن جی مہاراج بڑی تعظیم کو محبت سے بٹھاتے تھے۔ مگر آج خلاف دستور نئی بات دیکھ کر راجہ نے پھر عرض کیا
اسے ترلوکی ناتھ! آج نہ معلوم آپ کس دھیان میں ہیں۔ کہ میری عرض و معروض پر دھیان نہیں دھرتے۔ ادھر نگاہ بھی نہیں کرتے۔ میرا جو قصور ہو بتلائیے۔ کچھ زبان سے ارشاد فرمایئے۔
سری کرشن جی۔ (مسکرا کر) اسوقت بھیشم پتامہ جنہوں نے تئیس دن تک برابر پرسرام جی سے جنگ عظیم کی۔ جنہوں نے ہفت اقلیم کے تاجداروں کو زیر کیا۔ بشٹ جی مہاراج ایسے مہاتما کے چیلے جن کے نہ ہونے سے دنیا تاریک ہو جائے گی۔ تیروں کے بستر پہ لیٹے ہوئے میرا دھیان کر رہے تھے اسوقت میں انہیں کے تصور میں تھا۔ اس سبب سے تمہیں جواب نہ دیا۔ تمہارے کہنے کا کچھ خیال نہ کیا۔ اے راجہ تم کو جو کچھ دریافت کرنا ہو میرے ساتھ ان کے پاس چلکر دریافت کر لو۔
راجہ جدھشٹر۔ اگر بھیشم پتامہ جی آپ کے تصور میں ہیں۔ تو آپ بھی چلکر اپنے فضیلت مآب بزرگ کو درشن دیجئے۔ اور مجھ کو بھی ہمراہ لیجئے میں ان سے دھرم اور آچرن کا سبق یاد کر لوں گا۔ پھر ان کا درشن محال ہو جائیگا
سری کرشن جی مہاراج نے سارتھی کو حکم دیا۔ کہ رتھ تیار کرا دے۔ یہ حکم

شنکر دارک رتھ لے آیا۔

# ادھیائے (۵۱)

# کرشن بھگوان کی یاد میں بھیشم جی کی اضطرابی

بیشم پاین جی (راجہ جنمیجے جی سے) اے مہاراج ! بھیشم پتامہ نے شستر سجیا پر سری کرشن مہاراج کا کیونکر دھیان کیا۔ وہ تنہا وہاں تھے۔ یا کوئی اور بھی اُن کے پاس تھا۔

بیشم پاین۔ بھیشم پتامہ نے شستر سجیا پر گو پھیا بنا کر اس میں جیو آتما کو الیشور میں لگایا تھا۔ گو پھیا کے چاروں طرف خندق کھدوا کر اپنی حفاظت کے لئے وید پاٹھی برہمنوں کو مقرر کیا تھا۔ جو اُن کے پاس رہتے تھے۔ تیروں سے مجروح بھیشم پتامہ نے برہمنوں اور ویدبیاس جی۔ نارد۔ سومنت۔ ماندو دیول۔ میتری۔ بشسٹ جی۔ کپل۔ بالمیک۔ پرسرام۔ کشیپ جی۔ گالو۔ دھوم دکش۔ پراسو۔ مریچ۔ انگرس۔ گوتم۔ مارکنڈے۔ ماندو۔ رومک۔ بھاسکر ایسے مہاتماؤں کو بیٹھے ہوئے دیکھا۔ ایسی حالت میں سری کرشن جی مہاراج کا دھیان کیا۔ اور اس طرح سرب ویاپی جگت پت نارائن ہری کی اُستتی اس طرح شروع کی۔ اب میری اس پار برہم پرمیشور جگدیش آدپرکھ بھگوان سے لو لگی ہے۔ جن کی مایا کو دیوتا بھی نہیں جان سکتے۔ وہ نارائن وحدہٗ لاشریک ہے۔ اس کے کاموں میں کسی کا دخل نہیں۔ دیوتا۔ کنہر۔ گندھرب۔ دیت جکھش اس مہاتما سری کرشن نارائن کو نہیں پہچان سکتے۔ کہ کون ہیں۔ اس یا سدیو پرشوتم بیکنٹھ ناتھ کو میرا بار بار نمسکار ہے۔ جس کا جلوہ تمام پرتھوی آکاش میں سمایا ہے۔ جس بھگت بتسل نے پریم کے بشیبھوت ہو کر بھگتوں کی اچھیا پورن کرنے کے لئے اپنی خواہش

سے اوتار لیا - اور پرتھوی کا بھار اُتارا - اسی نارائن ہری کا دھیان کرتا ہوں -
جو اس دواپر جگ میں سری کرشن نام باسدیو نندن کہلائے - اور جنہوں نے
کنس بششپال وغیرہ دیتوں سے زمین کو پاک کیا - اے دین دیال بھگت
ہتکاری - آپ سارے جگت کو پیدا اور پالن اور ناش کرنے والے ہیں - ہر
جگہ ہر روپ میں وہ باسدیو کرشن جلوہ گر ہے - جن کی مہماں کے بیان کرنے
میں چاروں وید بھی بورا ہیں -

جب اس طرح سے بھیشم پتامہ نے یاد کیا - تب سری کرشن بھگوان اس
کے اعتقاد کو دیکھ کر پریم کے بس میں ہو گئے - ایک لمحہ ٹھہر نا دشوار ہو گیا - چل
کھڑے ہوتے - جتنے رشی اور حق شناس تھے - بھیشم جی کی ثنا و صفت سنکر بہت
ہی محفوظ ہوتے - اور بھیشم پتامہ کی صدق اعتقادی کی تعریف کرنے لگے -
غرضیکہ سری کرشن جی بھیشم پتامہ کو اپنا معتقد جان کر رتھ پر سوار ہو کر چلے -
جدھشٹر - ارجن - بھیم سین - نکل - سہدیو - یولس - دروجی - سنجے اور کرپا چارج
بھی اپنے رتھوں پر جلو میں تھے - بہت برہمن بھی سری کرشن جی کی جے
جے کار مناتے ہوتے ہمرکاب ہوئے -

# اُدھیائے (۱۶)

## پانڈوؤں اور بھیشم پتامہ کی گفتگو

سری کرشن مہاراج اور راجہ جدھشٹر مع اپنے بھائیوں کے ہستنا پور
سے کورو کشیتر میں پہنچے - جہاں جنگ عظیم ہونے سے ہزاروں اور لاکھوں بہادروں
کی کھوپریاں پڑی تھیں - ان کو دیکھ سری کرشن نے جدھشٹر سے کہا کہ
کہ اس جگہ پرسرام جی نے پانچ تالاب تعمیر کرائے ہیں - جہاں پرسرام
جی نے چھتریوں کو پرسرام جی نے مار کر نیست و نابود کر دیا - تو پھر کیونکر چھتری
خاندان کی نسل قائم رہی - یہ سنکر جدھشٹر نے اسبا میں بھیشم پاتن جی نے نیچے سے کہا کہ

جب تمام روئے زمین کے چھتری راجے مہاراجے پرسرام جی کے ہاتھ سے نیست و نابود ہو چکے تھے۔ تو صرف راجہ جہن کا ایک لڑکا باقی رہ گیا تھا۔ اسی خاندان میں اور چھتری راجہ ہوئے غرضیکہ ان اولاد کا پورا حال بیان کر کے کہا پرسرام جی کا جلال راجہ اِندر کی طرح تھا۔ جمدگن پتر پرسرام جی کی تعریف کرتے ہوئے کرشن بھگوان مع دھرم راج اور پانڈوؤں کے بھیشم پتامہ جی کے پاس آئے۔ اور مہارشی بیاس جی وغیرہ کو ڈنڈوت کر کے بھیشم جی کے پاس کھڑے ہو گئے۔ بھیشم جی نے آنکھ کھولی۔ کرشن بھگوان نے کہا۔ کہ برادر اوکاسے دلاور تم نے اِس سجیا پہ ہزاروں تیر کھائے۔ اس سے کچھ تکلیف تو نہیں ہے۔ آپ کے والد بزرگوار نے جیسی دعا آپ کو دی۔ ویسی دعا مجھے بھی نہیں ملی۔ یعنی جب تک چاہیئے۔ اپنے جسم کو برقرار رکھیئے۔ اے بہادر! تمہاری سچی محبت اور صدق اعتقادی نے جو جگہ میرے دل میں کر لی ہے۔ اسے اچھی طرح جانتا ہوں۔ اور آپ کو اس مقام پہ بیٹھے ہوئے دیکھ کر میرا دل بھر آتا ہے۔ تم بیاضت کی برکت سے اپنا جسم جبوقت چاہو برقرار رکھنے کی قوت رکھتے ہو۔ راجہ جدھشٹر کو اس وقت جو خیال چھتریوں کی نسبت پیدا ہوا ہے۔ اس کو بھی تم مشرح طور سے بیان کر سکتے ہو۔ اور آپ کے برابر ایسی راز کی باتیں جاننے والا دنیا میں کیا۔ دیوتاؤں میں بھی نہیں۔ سری کرشن جی کی یہ گفتگو سنکر بھیشم پتامہ نے ہاتھ جوڑ کر پرنام کیا۔ سری کرشن جی بھگوان نے فرمایا کہ اے بھیشم پتامہ! تمہاری اس سچی محبت نے ایسا مجبور کر لیا۔ کہ میں تمہیں یہاں درشن دینے آیا ہوں۔ اے راجہ جن کو پریم اور اعتقاد نہیں ہے۔ میں اُن کو کبھی درشن نہیں دیتا ہوں۔ تم سب طرح سے لائق ہو تم خود درشنوں کے قابل ہو۔ اور کن برکت گپت روپ لبو دیوتا لوگوں پر چڑھ کر تمہارے اور اوترائن سورج ہونے کا انتظار کر رہے ہیں تم اس اعلےٰ ترین جگہ پہ جاؤ گے۔ جہاں سے پھر واپس نہ آؤ گے۔ راجہ جدھشٹر اپنا اطمینان حاصل کرنے کے لئے تمہارے پاس آئے ہیں۔ تم ان کو چھتری بنس کے نیست و نابود ہونے کا حال بتاؤ۔

# اُدھیائے (۱)

# بھیشم پتامہ جی کو سری کرشن جی کا دان

بیشم پاین فرماتے ہیں۔ کہ جب کرشن بھگوان بھیشم جی کی شان میں گوہر افشانی کر چکے۔ بھیشم جی نے ہاتھ جوڑ عرض کی۔ کہ اے پرشوتم۔ اے نارائن اے جگت کرتا۔ اے اننت۔ آپ کی دلپذیر تقریر سنکر میرا دل وجد کرنے لگا۔ میری مجال نہیں۔ کہ آپ کے سامنے منہ کھول سکوں۔ جبکہ تمام عالم میں آپ کا پرکاش ہے۔ آپ کا ظہور سب میں سمایا ہوا ہے۔ جو کچھ ہوتا ہے۔ آپ کی رضا سے ہوتا ہے۔ تو میری کیا بساط ہے۔ کہ آپ کی شان مبارک میں کچھ بول سکوں۔ اے مدھو سودن۔ میرا دل ٹھکانے نہیں۔ تیروں کے زخموں سے تمام جسم چھلنی ہو رہا ہے۔ درد کو کسی طرح سکون نہیں۔ تمام بدن پھوڑا ہو رہا ہے۔ جو تکلیف ہے۔ اس کے اظہار کی تاب نہیں۔ ہوش و حواس بجا نہیں۔ کہ کوئی بات کہہ سکوں۔ جان زار چاہتی ہے۔ کہ قفس جسم سے چھٹکارا ہو۔ ضعف و نقاہت کی وجہ سے منہ سے بات نہیں نکلتی۔ اے سوامی آپ دیالو ہیں۔ میرے اوپر کرم کی نظر ہے۔ آپ کے سامنے کیا عرض کروں۔ رحم کا خواستگار ہوں۔ گناہوں کی معافی درکار ہے۔ اے پربھو۔ آپ کی توجہ سے اسوقت مجھ میں اتنی طاقت عود کر آئی ہے۔ کہ جو کچھ خواہش ہو۔ اس سے آگاہ کیجئے۔ راجہ جدھشٹر کیا چاہتے ہیں۔ جلدی کہئیے۔ آپ کے قول شاستر کے احکام ہیں۔ آپ کے سامنے کون شاستر کہا جائے۔ آپ میں مجھ میں گورو اور شاگرد کا فرق ہے۔ گورو کے سامنے شاگرد کی مجال نہیں۔ کہ زبان کھول سکے۔

کرشن بھگوان۔ بھیشم جی۔ آپ راستگو۔ تجربہ کار اور نشیب فراز کے جاننے والے ہیں۔ آپ جو کچھ کہتے ہیں۔ اس کی راستی میں سرمو فرق نہیں۔ میری دعا ہے کہ آپ دروغشی اور کسی طرح کی تکلیف سے آپ دردمند نہ ہونگے بھوک پیاس کی شدت آپ کو نہیں ستاویگی۔ جو کچھ گیان آپ میں موجود ہے وہ آفتاب کی طرح دُنیا میں روشن رہیگا۔ جس بات کی تمنا ہوگی یا جس قسم کا خیال ہوگا۔ فوراً حاصل ہو جائےگی۔ جس طرح مچھلی کو پانی میں کوئی چیز دیکھنا مشکل نہیں۔ اُسی طرح آپ کا دھیان سب باتوں کو جان لیگا۔ سری کرشن کے اس بردان سے تمام رشی نارد۔ بیاس وغیرہ خوش ہوئے۔ اور یجر رگ۔ شام وید کی رچاؤں کو پڑھ پڑھ کر مہاراج کرشن بھگوان کی پوجن کی۔ آسمان سے پھولوں کی بارش ہوئی۔ گندھرب کنہر وغیرہ آپسراؤں نے بھجن گائے۔ اتنے میں آفتاب مغربی اُفق کی طرف بھاگتا ہوا نظر آیا۔ رشیوں اور بھگوان کرشن دیو نے بھیشم پتامہ جی سے اجازت چاہی۔ کہ اب سورج غروب ہوا چاہتا ہے۔ شام کی آمد ہے۔ لو اب ہم سب جاتے ہیں کل پھر آئیں گے۔ اتنا کہہ کر کرشن دیو۔ کرپاچارج و پانڈوؤں نے بھیشم جی کا طواف کیا۔ اور اپنے قیام گاہ پر واپس آگئے۔ ان کے جلوہ میں کوہ پیکر فیل اور باد رفتار گھوڑے اور رتھ ان صف شکن ہیر ہمراہ تھے۔ سب اپنے اپنے فرودگاہ پر اُتر پڑے۔

# اُدھیائے ۵۱
## بھیشم پتامہ جی کی زبانی کرشن بھگوان پرم ایشور کی تعریف

علے الصباح بستر استراحت سے کرشن بھگوان اُٹھے۔ اور پرم برہم

کا سمرن کرنے لگے۔ آفتاب کے طلوع ہوتے ہی وید اور شاستر کے واقف کار
نارائن مادھو ہری بھجن گاتے ہوئے کرشن بھگوان کے درشنوں کو آئے۔ اور
ڈنڈوت پرنام کرکے بھگوان ہری کی اُستت کرنے لگے۔ ادھر راجہ جدھشٹر
بھی آرام گاہ سے اُٹھ کر بھجن میں مصروف ہوئے۔ محلوں میں تُرہیے باجے بجنے
لگے۔ جن کے لفظ کانوں کو بھلے معلوم ہوتے تھے۔ کرشن بھگوان نے اشنان
پر جاکر کے ہون کیا۔ اور حسب دستور ہزار گائیوں کا سنکلپ کرکے ساتکی جی
کو حکم ہوا۔ کہ وہ رتھ تیار کرے۔ اور راجہ جدھشٹر کو اطلاع دے۔ کہ بھیشم پتامہ
کے پاس چلنے کو کیا دیر ہے۔ بہت جلد تیار ہوں۔ اور ساتھ چلیں۔ راجہ
جدھشٹر نے ارجن وغیرہ سے فرمایا کہ آج ہم اور تم سری کرشن جی کے ہمراہ
بھیشم جی کے درشنوں کو چلیں گے۔ فوج وغیرہ کی کچھ ضرورت نہیں۔ جھٹ
پٹ نت نیم سے فرصت حاصل کرلو۔ بھائیوں نے تعمیل ارشاد کی۔ سب کے
سب کمربستہ ہوگئے۔ دھرم راج اپنے چچا دھرتراشٹر کو آگے کرکے۔ سری
کرشن بھگوان کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ڈنڈوت اور پرنام کرکے پہلے
مہاراج کرشن بھگوان کو رتھ پر سوار کیا۔ بعد اس کے خود مع اپنے بھائیوں
کے سوار ہوکر کوروکشیتر کی طرف راہی ہوئے۔ بھیشم پتامہ جی کے پاس پہنچکر
پہلے سب نے تمام رشی منی وغیرہ کو ڈنڈوت کی۔ اور بھیشم جی کی پرکرما
کرکے بیچے بعد دیگرے چاروں طرف مدودھوت میں بیٹھ گئے۔ اور بھیشم
جی کو نقطہ مرکز بنایا۔ پانڈوؤں اور کرشن بھگوان نے تاسف آمیز نظر سے
بھیشم جی کو دیکھا۔ اور افسوس کرکے بولے۔ کہ ایسے سورمیر بہادر تھے اندریوں
کو جیت لیا۔ بانوں کو بستر استراحت فرمایا۔ ان کا بدن زخموں سے چور چور ہے۔
حیف ایسے بہادر سورما ہمارے ہاتھوں سے زخمی ہو۔ اور ہم ان کو اس حالت
میں دیکھیں۔ اب وہ بہت جلد سرگباس ہونے والے ہیں۔

نارد جی۔ (راجہ جدھشٹر سے) دھرم پتر! بیشک بھارت بنس کے
سرتاج بھیشم پتامہ جی کے سرتاج بھیشم پتامہ جی کے سمان ترلوک میں کوئی نہیں
آپ اندریوں پر قابض ہیں۔ آپ گنگا جی کے لڑکے ہیں۔ بڑے تیجسوی ہیں

پرسرام جی آپ کی دلاوری کا لوہا مان گئے۔ کون بشر ہے۔ کہ اسطرح بانوں کی سیجا پر پڑا رہے۔ اور جان نہ نکلنے دے۔ آپ اُترائن سورج کی راہ دیکھتے ہیں۔ جب سورج اترائن ہوں گے۔ آپ دیہہ تیاگ دیں گے۔ اور وہ وقت عنقریب ہے۔ اس لئے راجہ آپ کو جو کچھ پوچھنا ہو دریافت کر لیں

جدھشٹر (کرشن بھگوان سے) مہاراج! پہلے آپ مزاج پرسی کریں۔ اور آپ اپنی امرت بانی سے بھیشم جی کو خوش کریں۔ کرشن بھگوان بھیشم جی سے مخاطب ہوئے۔ فرمایا۔ کہ اے گنگا جی کے فرزند۔ کہئے۔ آپ کا مزاج کیسا ہے۔ کوئی تکلیف تو رات کو نہیں ہوئی۔ کسی قسم کی تیکر نے رات کو ستایا تو نہیں درد کی کیا حالت ہے۔

بھیشم پتامہ جی۔ (آنکھیں کھول کر اور کرشن بھگوان کے درشن کر کے) ہے پرشوتم نارائن سوامی۔ الکھ۔ نرنجن۔ اگوچر اناشی۔ آپ کے چرن کنولوں کا دھیان کر کے ڈنڈوت کرتا ہوں۔ آپ کی دیا سے میرے بدن کا درد کافور ہو گیا۔ اب کسی قسم کی تکلیف نہیں۔ مجھے اس وقت تمام برہمانڈ کی چیزیں دکھائی پڑتی ہیں۔ وید سب میرے سامنے ہیں۔ مجھ میں اسقدر قوت ہے۔ کہ جو کچھ مجھ سے آپ پوچھیں گے بلا کم وکاست عرض کر سکتا ہوں۔ دل پر قابو نہیں ہے۔ آپ دنیا کا گرو ہے۔ مادھو۔ آپ نے پانڈوؤں کو اپنے دیا کھیانوں سے اپدیش کیوں نہیں کیا۔ آپ انترِیامی ہیں۔ عالم الغیب ہیں۔ جگت کے پالن کرنے والے نارائن ہیں۔ ہر یگ کا اوتار لے کر ہمارا ہت کرنے کے لئے پرتھوی پر آتے۔ اور پرتھوی کا بھار آپ نے اُتار دیا۔

کرشن بھگوان۔ آپ ہمیں دنیا کا موکش کرنے والا کہتے ہیں۔ جب تک ہماری مرضی نہیں ہوتی۔ کوئی کام نہیں ہوتا۔ ہم سب کچھ کر سکتے ہیں مگر چاہتے ہیں۔ کہ آپ کا جس دنیا میں پھیلے۔ اس لئے اپنے منہ سے دھرم کرم کا اپدیش دیں۔ دنیا میں آپ کی یادگار ہمیشہ رہیگی۔ لوگ آپ کے نام پر ترپن کریں گے جو وعظ و نصائح آپ کی زبان سے نکلیں گے۔ راجہ جدھشٹر

اس پر کاربند ہوں گے۔ ہے پرتھوی پال بہت سے راجے مہاراجے جن کی جان اس معرکے میں بچ گئی ہے۔ وہ بھی آپ کی پند سُننے کے مشتاق ہیں۔ دُنیا میں آپ کی زندگی ایسی ہے جس کا عکس ہمیشہ قایم رہتا ہے۔ اور اس کا نام ابدلا باد تک مِٹتا نہیں۔ میں نے آپ کی عقل سلیم میں جوت پیدا کر دی۔ کہ آپ پوتر بانی سے لوگوں کا دِل شاد کریں۔ اور دھرم راج کا سندیہہ دُور ہو

بھیشم پتامہ۔ ہے گوبند۔ ہے ہاری۔ آپ کرپا کے سمندر ہیں۔ دَیا کے ساگر ہیں۔ آپ کی دیالتا سے میرا کشٹ دُور ہو گیا۔ تکلیف اب نام کو نہیں صرف آپ کے درشن اور بردان کا فیض ہے۔ کہ مجھ میں ہر طرح کی قوت حاصل ہے۔ سب دھرموں کا حال بیان کر سکتا ہوں۔ جو سوال ہوگا۔ اس کا جواب شافی دوں گا۔

کرشن بھگوان۔ ہے گنگاپتر بھیشم جی۔ راجہ جدھشٹر شرم کی وجہ سے آپ کے پاس نہیں آتے تھے۔ میرے اور رشی بیاس جی کے کہنے سے آپ کے پاس حاضر ہوتے ہیں۔ جو کچھ یہ پوچھیں۔ انہیں سُنائیے

راجہ جدھشٹر نے اُٹھ کر بھیشم جی کے قدم چھوئے۔ اور ہاتھ باندھ کر سامنے کھڑے ہو گئے۔ بھیشم جی نے محبت بھری نگاہ سے اپنے پاس بُلایا۔ اور پیشانی پر بوسہ دیکر اپنے قریب بیٹھنے کی اجازت دی۔ اور کہا کہ شرم کو بالائے طاق رکھ کر مجھ سے سوال کرو۔ تم دھرم پتر ہو۔ ست بادی تمہارا لقب ہے۔ دروغ گوئی تمہارا شیوہ نہیں۔ سچ بولنے کے عادی ہو۔ وید و شاستر کے احکام سے بخوبی واقف۔ پیارے دھرم راج۔ تمہارا جو جی چاہے پوچھو۔

# ادھیائے (۱۹)

## تذکرہ راج نیت زبانی بھیشم پتامہ

راجہ جدھشٹر (بھیشم پتامہ سے) اَے مہاراج! دنیا میں راجاؤں کا

جو افضل ترین دھرم ہے۔ جس سے مکت بھی ملتی ہے۔ اور رعایا کی پرورش ہوتی ہے۔ اس کا کچھ حال بیان کیجئے۔

**بھیشم پتامہ**۔ کرشن بھگوان اور موجودہ رشیوں کو ڈنڈوت کر کے اس طرح راج دھرم کی فضیلت بیان کرتے ہیں۔ کہ اے راجہ۔ راجاؤں کا دھرم ہے۔ کہ نور کے تڑکے اٹھ کر سب سے پہلے ایشور کا دھیان کرے۔ جس سے راجہ دھرم کے فرض سے نجات پاتا ہے۔ اس کے بعد اور کاروبار سلطنت کرنا چاہیئے۔ اور اپنے وقت کو ضائع نہ کرنا چاہیئے۔ تدبیر اور تقدیر سے راجہ کا ہر کام انجام پاتا ہے۔ تدبیر کا پورا کرنا تو ایشور کے ہاتھ ہے۔ اور تقدیر خواہش کو پورا نہیں ہونے دیتی۔ اسواسطے تدبیر و تقدیر سے غافل نہ رہنا چاہیئے۔ اور راستی کو ہمیشہ مدنظر رکھنا چاہیئے۔

اپنے عیبوں کو چھپانا۔ دشمنوں کا مقابلہ اور اپنے بھید اور اہم راز کو مخفی رکھنا چاہیئے۔ زیادہ نرمی سے حکم میں ضعف آتا ہے۔ اور زیادہ سختی سے بھی رعایا کو تکلیف ہوتی ہے۔ اس سبب سے نرمی و سختی دونوں سے کام لینا چاہیئے جیسا موقعہ ہو۔ ویسا کام کرنا چاہیئے۔ یوں انتظام سلطنت میں خرابی نہیں پڑتی برہمن لوگ قابل سزا نہیں ہیں۔ کیونکہ سومیو جی نے جو دو اشلوک کہے ہیں۔ ان کا مطلب یہ ہے۔ کہ پانی سے اگ۔ برہمن سے چھتری اور پتھر سے لوہا پیدا ہوا ہے۔ جب لوہا پتھر کو اور پانی آگ کو مارتا ہے۔ اور چھتری برہمن سے عداوت کرتا ہے۔ تو تینوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ پس برہمن قابل رحم ہیں۔ کیونکہ برہمن وید جاننے والے اور ایشور روپ ہیں۔ ان کے فیض صحبت میں انسان فیض یاب ہوتا ہے۔ جو برہمن دوسرے کی عورت کے ساتھ مباشرت کرے۔ یا گورو کی استری کو اپنے کام میں لاوے۔ تو ایسے برہمن کو شہر بدر کر دینا روا ہے۔ نہ کہ سزائے جسمانی دینا۔ جو برہمن کو مانتے ہیں۔ وہ راجہ کے برابر ہیں۔

راجہ اپنا قلعہ محفوظ بناوے۔ یا تو قلعے کے ہر طرف چہار جانب ریگستان ہو یا پانی یا جنگل یا چاروں طرف نشیب و فراز ہو۔ یا قلعے کے چاروں طرف پہاڑ ہوں۔ کہ غنیم آسانی سے قلعے پر چڑھائی نہ کر سکے۔ قلعے کی حفاظت

کے واسطے سپاہ بھی چاہیئے۔

تجربہ کار اور دانشور لوگ راجہ کے مصاحب ہوں۔ کسی کے ایلچی کو سزا دینا یا مارنا نا روا ہے۔ اگر شاید کوئی نادان ایلچی ہو۔ اور جو اپنے مالک کی ثنا و صفت کر کے دوسرے راجہ کی مذمت کرتا ہو۔ تو وہ دراصل قابل ستائش ہے۔ کیونکہ اسی کا قصور ہے۔ عالم اور شاستر کے جاننے والے اور مسن دانا لوگ ہمیشہ راجہ کے پاس رہیں۔ دوسروں کے عیب کرنے والے اور خود مطلبی لوگ راجہ کی صحبت کے لائق نہیں۔ کمینے اور بدمزاج اور بدچلن دوستوں کے مخالف بھی اس قابل نہیں۔ جو راجہ کو خراب مشورہ دیں۔ رعایا کو اولاد کے برابر جاننا۔ اور اس کی تکلیف و راحت سے خبر رکھنا چاہیئے۔ راجہ کو اپنی خواہشات پر قابو رکھ کر متانت سے انصاف کرنا چاہیئے۔ قدیم عمارتوں کو درست رکھنا۔ اور ان کی خبرگیری واجب ہے۔ باغات کی پیداوار پھل پھول کی۔ رشیوں منیوں۔ برہم آچاریوں اور سادھوؤں کو دینا فرض ہے۔ کہ ان سب کی یہ غذا ہے۔ جو ان لوگوں کی تقسیم سے بچے۔ وہ اپنے دوستوں عزیزوں وغیرہ کو تقسیم کر دینا۔ اور اپنے کام میں لانا چاہیئے۔ جو لوگ عالی خاندان اور اپنے دھرم کے پکے ہوں۔ ان کو اپنا ملازم کرنا۔ اور جو لوگ عالی خاندان اور اپنے دھرم کے پکے ہوں۔ ان کو اپنا ملازم کرنا۔ اور جو لوگ بیکار یا اپنے خاندان کی پرورش سے مجبور یا جو ملازمت کو کسر شان جانتے ہوں۔ انکی خفیہ امداد اور دستگیری واجب ہے۔ اور بیواؤں کی پرورش بھی ضروری ہے۔ کہ وہ فاقہ مستی اور تنگدستی سے بدچلن نہ ہو جاویں۔

## ادھیائے (۲۰)

## راج دھرم

جو راجہ دھرماتما ہے۔ وہ رعایا کو خوش رکھتا ہے۔ اور جو راجہ سب پر مہربان رہتا ہے۔ اور کسی کو سزا نہیں دیتا۔ اُس کا خوف کوئی بھی نہیں کرتا ہے۔ اس لئے راجہ کو اعتدال میں رہنا لازم ہے۔ شکار۔ قمار بازی اور عیاشی اور زناکاری سے راجہ کو احتراز چاہیئے۔ نشہ بازی۔ ناچ رنگ اور شراب پینا۔ راجہ کا دھرم نہیں ہے۔ کیونکہ سخت کلامی۔ فضول خرچی اور ظلم غصے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور غصہ ان بد عادات سے ایسے راجہ کی عظمت جاتی رہتی ہے۔ پٹ رانی سے انس کرنا اپنے مذاق اور شوق کو ترک کر کے دنیا کی بھلائی کا خیال رکھنا۔ اور صابر ہونا اور تیز راجہ کو فوج اور ہاتھی گھوڑے وغیرہ رکھنے سے بیخوف رہنا چاہیئے۔ راجہ کو اپنے خادموں سے مذاق نہ کرنا چاہیئے۔ کیونکہ وہ بیخوف اور مغرور ہو جاتے ہیں۔ اور راز کا افشا کر کے فریب اور دغا سے۔ رعایا کو لوٹتے ہیں

راجہ کے سامنے تھوکنا۔ ناک صاف کرنا۔ ڈکار لینا۔ بیحیائی کی باتیں اور ایک سی پوشاک پہننا اور کمزوروں سے میل جول اور تماشے راز اور اعلانیہ ایسے افعال بد کا مرتکب نہ ہونا چاہیئے۔

راجہ کو بالکل حلیم مزاج بھی نہ ہونا چاہیئے۔ کیونکہ جب تک راجہ کا خوف نہیں ہوتا۔ کوئی کام اپنے وقت پر پورا نہیں ہوتا۔ اور سب خسارہ کرنے لگتے ہیں۔ اور افعال بد کے عادی اور بیخوف ہو جاتے ہیں۔ مال چراتے اور اپنے نیموں پہ قائم نہیں رہتے۔ اور راجہ کو حقارت کی نظر سے دیکھنے لگتے ہیں۔

راجہ کو بغیر سوچے اور تدبیر کے کوئی کام نہ کرنا چاہیئے۔ کیونکہ یہ دستور راجہ کا فرض ہے۔

شکر جی کا قول ہے۔ کہ جس طرح سانپ بل کے رہنے والے جانوروں کو نگل جاتا ہے۔ اسی طرح یہ زمین بھی اُن لوگوں کی دشمن ہے۔ جو مجرم کو سزا نہیں دیتے۔ اور وید پڑھنے کی غرض سے لوگوں کو پردیس جانے سے روکتے۔ اور تیرتھ یاترا نہیں کرتے۔ غرضیکہ جو کام کرو۔ اسے سوچ کر اور

غرضکہ جو کام کرو۔ اُسے سوچکر اور تدبیر کے ساتھ کرو۔ اور جو قابل سزا ہیں۔ اُن کو ضرور سزا دو۔ جو لوگ خلاف قانون کام کرنے والے ہوں۔ وہ ضرور مستقابل سزا ہیں۔ خواہ گورو ہو۔ خواہ دوست۔

برہسپت جی کا قول ہے۔ کہ ناجائز کام کرنے والے اور بدچلن گورو کو بھی سزا دینا راجہ کا دھرم ہے۔ جس طرح راجہ سگر نے رعایا کی حفاظت کے واسطے اپنے فرزند کو چھوڑ دیا۔ کیونکہ اس نے اپنی رعایا کے بچوں کو دریائے سرجو میں غرق کرا دیا تھا۔ اور اسی طرح اودالک رشی نے اپنے بیٹے ست کیتو کو برہمنوں سے بدعہدی کرنے پر چھوڑ دیا تھا۔ راجہ کو صادق القول اور سب کے ساتھ حسب حیثیت برتاؤ کرنا۔ اور بروقت حاجت امداد کرنا رحیم اور سخی ہونا لازمی ہے۔ غصے کو مارنا انصاف میں بردباری دھرم وغیرہ کے کاموں میں مشغولیت عین فرض ہے۔ صبح کے وقت دھرم کرنا۔ دوپہر کو تھوڑی دیر آرام کرنا اور سہ پہر کو کام اور شب کو عبادت اور نیک و بد سوچنا چاہیئے۔ راجہ کا دھرم ہے۔ کہ چاروں برنوں کی حفاظت کرے۔ اور اچھے لوگوں کو معتبر سمجھے۔ مگر ایسا بھی اعتبار نہ کرے۔ جس میں نقصان اٹھانا پڑے

جو راجہ مخالفوں کی مخالفت پر نظر کرتا ہے۔ اور مخبروں کو خفیہ روپیہ دے کر دشمن کے دوستوں کو بلاتا۔ محتاجوں کی پرورش کرتا ہے۔ وہ قابل تعریف ہے۔ جو راجہ خادموں سے واجبی خدمت لینے والا اور شگفتہ روئی سے بزرگوں کی خدمت کرتا ہے۔ اور کاہل یا لالچی نہیں۔ مستقل مزاج ہے۔ اچھے اور دراستباز لوگوں سے جرمانہ لینے والا۔ وقت پر خیرات کرنے والا۔ بہادروں بھگتوں اور عالی خاندان لوگوں کی عزت اور منزلت پر نگاہ رکھنے والا ہو۔ عالم انجام بین۔ اور دوریش منش ہو۔ وہ بھی قابل ہزار تحسین ہے

راجہ جو کسی کا اعتبار نہیں کرتا۔ اور بے عقل و طامع ہے۔ وہ اپنے ہی آدمیوں کے ہاتھ سے مارا جاتا ہے۔ جس راجہ کے راج میں رعایا بے خوف و آزاد رہتی ہے۔ جس طرح باپ کے گھر میں اولاد۔ وہ راجہ ہر دلعزیز ہوتا ہے۔ جس راجہ فانی کی رعایا دولتمند اور نیک و بد جانتی ہے۔

وہ راجہ بڑا ممتاز ہے۔ جس راجدھانی میں فریب نہ دینے والے مجبر اور صابر لوگ بستے ہیں۔ وہاں کا راجہ بھی افضل ہے۔ جو راجہ مرتاض زاہدوں کی قدر کرنیوالا اور نیک روش پر چلنے والا اور مجبر ہو۔ اس کے راج کو احسنت و مرحبا ہے۔

منوجی کے قول کے موافق یہ چھ باتیں قابل ترک ہیں۔

(۱) اپدیش یعنی نصیحت نہ کرنے والا۔

(۲) بے علم جگ کرنے والا۔

(۳) جو راجہ رعایا کا نگراں نہ ہو۔

(۴) سخت کلام جورو۔

(۵) گاؤں کے چاہنے والا گوالیا بھی۔

(۶) بن کے چاہنے والا حجام۔

اے راجہ۔ جو میں نے تم سے کہا ہے۔ وہی قول برہسپت جی شکرجی بھاردواج رشی اور دیوراج اندر کا بھی ہے۔ جو شاستر کے جاری کرنیوالے وید برہمنوں کے ماننے اور دنیا کے پالنے والے ہیں۔ مکر و فریب سے دشمنوں اور اس کے ساتھیوں کو توڑنا قدیم اور شکستہ مکانوں کی مرمت کرنا۔ حسب ضرورت سدابرتوں کا جاری کرنا۔ سادھوؤں سے گریز نہ کرنا۔ اچھے لوگوں کی قدر نہ کرنا۔ اور غلہ فراہم کرنا۔ مرتاضوں کو ماننا۔ اپنی فوج کو خوش رکھنا۔ رعایا کے رنج و راحت میں شریک ہونا۔ دنیاوی باتوں سے ملول نہ ہونا۔ دوست بڑھانا۔ اور دشمنوں سے بچانا۔ باشندگان سے بیوپار۔ فریب دے کر جس نے اوروں کو بے بس کیا ہو۔ اس پر قابو کرنا۔ دشمنوں نے جن خادموں کو ورغلایا ہو۔ ان کی نگہداشت ملازمین پر پورا بھروسہ نہ کرنا۔ اپنے راج کو اچھی طرح دیکھنا سب سے بڑھ کر دھرم ہے۔

برہسپت جی کا قول ہے۔ دیوتاؤں نے تدبیر ہی سے امرت پایا۔ اور راچھسوں کو مارا۔ دنیا اور آخرت دونوں میں مشہور رہے۔ جو لوگ صاحب تدبیر ہیں۔ وہ عالموں سے بھی افضل ہیں۔ جو راجہ غافل ہے۔ وہ دشمنوں سے شکست پاتا ہے

تھوڑی آگ بھی جلا دیتی ہے۔ اور تھوڑا سا زہر بھی قاتل ہے۔ راج کرنا بھی
بڑی حکمت ہے۔ دشمنوں کی دلی عداوت اور ان پر فتح پانے کی تدبیر اپنے
راج کو ہمیش بنانے کے واسطے دھرم کا کام کرنا ضروری ہے۔ حلیم مزاجی سے
راج کرنا مشکل ہے۔ اسواسطے نرمی اور سختی دونوں اعتدال پر ہونا چاہیئے۔

بھیشم جی کی باتیں سنکر سری کرشن جی۔ دیورشی نارد جی۔ بیاس جی۔ دیو
استھان رشی سنجے۔ کرپاچارج۔ ساتکی اور پانڈو بہت خوش ہوئے۔

بھیشم جی (راجہ جدھشٹر سے) میں پوری پوری راج نیت تم سے بیان
کی۔ اور جو کچھ پوچھنا ہو۔ دریافت کرو۔

راجہ جدھشٹر نے بھیشم جی کے قدم چھوکر عرض کی۔ کہ اب دن نہیں
رہا۔ آفتاب غروب ہوتا ہے۔ کل پھر حاضر ہوں گا۔ راجہ اپنے بھائیوں کو اور
سری کرشن ساتکی کو اپنے رتھوں پر سوار ہوکر شہر میں واپس آئے۔

# اُدھیائے (۲)

# راجہ کے معنی اور راج نیت کے اصول

حسب معمول نور کے تڑکے آنند کند سری کرشن بھگوان اور پانڈو آرام گاہ
سے اٹھ کر سندھیا ترپن وغیرہ سے فارغ ہوئے۔ اور رتھوں پر سوار ہوکر سری
بھیشم پتامہ کے پاس گئے۔ جہاں دیورشی نارد جی اور مہارشی بیاس جی وغیرہ جپ
تپ کرنے کے لئے بھیشم جی کے چاروں طرف بیٹھے ہوئے تھے۔ جاتے ہی سب
کو پرنام اور ڈنڈوت کی۔ بھیشم جی طواف کیا۔ اور قدم چھوکر اپنی اپنی
جگہوں پر بیٹھ گئے۔

بھیشم جی نے دعا دے کر فرمایا کہ اے راجہ جدھشٹر! اب کس دھرم
کا پرتانت سننا چاہتے ہو؟

دھرم راج۔ لفظ راجہ کے معنی کیا ہے۔ راجہ اور پرجا میں کچھ فرق

تو دکھائی نہیں دیتا۔ جو آنکھ - کان - سر پیٹ - پاؤں جسم وغیرہ رعیت کے ہوتے ہیں۔ وہی راجہ کو ملے ہیں۔ زندگی موت بھی یکساں ہیں۔ کھانا - پینا - لباس کپڑا۔ الغرض جملہ چیزیں جو پرجا کو نصیب ہیں۔ وہی راجہ بھی استعمال کرتا ہے پھر وجہ کیا۔ کہ اکیلا راجہ پرتھوی پر حکمرانی کرے۔ اور لوگ اس کا حکم بجا لاویں راجہ کی ناخوشی سے پرجا بھی ناخوش - راجہ کی خوشی سے پرجا بھی خوش - راجہ کے بے چین ہونے سے تمام رعیت کو دکھ ہوتا ہے۔ راجہ کی شانتی سے تمام رعیت پر شگفتگی پیدا ہو جاتی ہے۔

**بھیشم جی**۔ قبل اس دور دواپر اور ترتیا کے ست جگ میں کوئی راجہ نہ تھا اور نہ راجہ ہونے کی کوئی ضرورت تھی۔ نہ حاکم تھا نہ کوئی محکوم - سب لوگ دھرم کے پابند تھے۔ دھرم ہی سے ان کا بیڑا پار ہو جایا کرتا تھا۔ ست جگ گزر گیا ترتیا میں کچھ اگیانتا پھیلی - لوگوں میں جھگڑا فساد ہونے لگا۔ راجہ تو تھا نہیں۔ کہ لوگوں کو سزا دیتا۔ عقل میں کمی آگئی - اس وجہ سے دھرم کو بھی زوال ہونے لگا۔ جگ کے اور ہون کے نہ ہونے سے دیوتاؤں میں کھلبلی مچی - کیونکہ جپ اور ہون ہی کے ذریعے سے دیوتاؤں کی بھوک پیاس بجھائی جاتی تھی۔ وید پاٹھ یک قلم موقوف ہو گیا۔ دھرم کی باتیں مفقود ہو گئیں۔ برہماجی کے پاس دیوتاؤں کی جماعت پہنچی۔ اور عرض کیا۔ کہ دنیا میں دھرم ہوا جاتا ہے۔ لوگ تنگدرن ہوتے جاتے ہیں۔ نہ کوئی کسی کو ڈراتا ہے۔ نہ کسی کو کسی کا ڈر ہے۔ نہ جگ ہوتا ہے نہ ہون۔ اسی وجہ سے ہم لوگ بھوکے رہے جاتے ہیں۔ مہاراج ہماری بھلائی اور ہماری اُپکار کی باتیں سوچئے۔ جس میں ہمارا کلیان ہو۔

برہماجی نے جواب میں فرمایا۔ کہ بہت اچھا۔ ایسی باتیں سوچی جائیں گے جن میں تمہارا بھلا ہو۔ پھر ارتھ کام پر ایک لاکھ ادھیائے سنائے۔ برہماجی نے نہایت وضاحت سے تینوں گنوں کو بیان فرمایا۔ پھر موکش دھرم پر کچھ اشلوک کہے۔ موکش خواہشات نفسانی سے مبرا ہے۔ اور انہی چاروں گنوں کے اختلاف کا سبب ستوگن رجوگن۔ تموگن میں زاہد مرتاضوں کی ترقی بد اعمالوں کی سزا۔ خراب بستی سے اچھی آبادی میں سکونت۔ راج نیت سے رعیت پروری کی تشریح کی۔ ان لاکھ

ادھیاسے میں کرم کانڈ۔ گیان کانڈ۔ کاشتکاری۔ سوداگری۔ قانون تعزیرات یعنی
بہبودی رعایا کے وسایل کا بھی ذکر ہے۔ دوستوں کی حفاظت اور رازدار لوگوں
کی تقرری۔ مُدبر سے مُدبر دُور اندیش سے اندیش مصاحبوں کی مشورت مختلف
وضع اور قطع لباس و پوشاک کے مخبروں کی ناموری۔ کبھی تو برہمچاری کی حیثیت
سے لوگوں کے دلوں کا بھید لیتا ہے۔ کبھی بان پرست سنیاسی بنکر لوگوں کے
حال سے آگاہ ہو۔ ہر ایک محکمہ کے واسطے جُدا جُدا وردیاں تعین کی جائیں۔
راجکماروں کی شناخت بھی ان اشلوکوں میں ضبط کی گئی ہے۔ سام یعنی
دوستی سے کام نکالنا۔ وآم جبرِ زر سے مطلب برآری۔ ڈنڈ۔ رعب دکھا کر
اپنا کام نکالنا۔

(۴) بھید۔ حریف کی نقل و حرکت سے خبردار رہنا۔

(۵) اُداسین۔ یعنی صُلح پسندی اختیار کرنا۔ نیک و بد مشورہ کی تمیز سندھیا
یعنی صبح و شام ایشور کی یاد۔ اہلِ قلم کی راؤں اور ملکی امراؤں کی صداؤں کا امتیاز
جس معرکہ جنگ میں خراج لے کر صلح ہو۔ وہ بڑی بھاری فتح ہے۔ اور جس
اتحاد باہمی سے کامیابی حاصل ہو۔ وہ دوسرے درجہ کی فتح ہے۔ اور جو دب
کر صُلح کیجائے۔ وہ ناقص ہے۔ سفر کرنے کے طریقے بھی بیان کئے۔ یعنی کس
وقت کے سفر سے فایدہ ہوتا ہے۔ اور کس وقت کے سفر سے نقصان۔ دھرم
کے اصول سے یا کسی تدبیر کسی حکمت عملی سے مخالف پر فتحیابی بھی دِل نشین کی ترتیب
افواج کا بھی ذکر فرمایا یعنی ایک تو فوج مقابل سے دست بدست جنگ آزمائی
دوسرے اِدھر اُدھر کی پوشیدہ فوج سے حملہ آوری۔ ظاہری فوج کے آٹھ حصے
مقرر ہیں۔ رتھ۔ ہاتھی گھوڑے۔ پیدل جانوران بھار برداری۔ توپ و تفنگ
جاسوس۔ مخبر بکرٹ کیت۔ صلاح کار جنگ۔ زہر سے بجھے ہوئے ہتھیاروں کا استعمال
دشمن کو زہر خورانی سے ہلاکت کی تدبیر۔ شجاعت و بہادری سے عدو کی پامالی افضل
ہے۔ زہر خورانی یا پوشیدہ فوج سے حملہ آوری یا دھوکہ دے کر دشمن پر غالب
آنا ممنوع ہے۔ دوست دشمن اور صالح آدمیوں کی تعریف کی۔ تاثیر کواکب
منتر جنتر انسان و حیوان کا علاج۔ قلعے کی تعمیر۔ جنگ و جدل۔ ستاروں کی

نجومت ترکیب استعمال۔ آلات۔ حرب۔ وقت مشکل ہوش و حواس کی درستی باجوں کی آواز پر ہمہ تن گوشی۔ چور اور جنگلی باشندوں کی فوج سے رعایا کی حق رسائی۔ جانبازوں کی قدردانی۔ خواہش نفسانی۔ غصہ۔ حرص مغلوبوں کو سزا دہی۔ فراہمی حفاظت زر۔ سنکھ وغیرہ جنگی باجوں کی ترکیب۔ ہون کے قاعدوں کا بھی تذکرہ کیا۔ خوشی کے سامان۔ سنگار۔ کھانے کے وقت ایشور کی یاد۔ راست گفتاری۔ شیریں بیانی۔ قومی رواج کی پابندی کا سارا ذکر فرمایا۔ یہ حرف بحرف نیت شاستر اور اور شاستروں میں مندرج ہے۔

سری برہما جی کا بشن بھگوان سے ارشاد ہوئی۔ کہ بغیر راجہ کے کام نہیں چلتا۔ تب نارائن جی نے مانسی نام ایک راجہ پیدا کیا۔ مگر اس نے راج لینا قبول نہ کیا۔ بلکہ سنیاسی ہو گیا۔ کیرت مان نامی اس کے لڑکے سے راج کے واسطے کہا گیا۔ مگر وہ بھی مثل پدر انکار کر گیا۔ اور تپ کرنے لگا۔ کیرت مان سے کردم پیدا ہوئے۔ وہ مہارشی ہوئے۔ جب یہ بھی راج کاج سے منہ موڑ گئے۔ اور تپسیا ہی کو مقدم سمجھا۔ تب انگ نام نہایت ہی تیز اور رفق کی لڑکے سے نارائن جی نے فرمایا۔ کہ تم راج نیت کو دیکھو۔ یہ بڑا بھاری آتم دھرم ہے۔ اس نے نارائن جی کا فرمانا نہ ٹالا۔ اور انہی اجازت سے راج قبول کیا۔ مگر کچھ دنوں راج کر کر اندریوں کے بس ہو گیا۔ اور رعیت پر زور و ظلم کرنے لگا۔ آخرکار راج سے ہٹایا گیا۔ اور عنان حکومت اس کے لڑکے بین کے ہاتھ آئی۔ اس نے خدائی دعوے کیا۔ اور اپنی پرستش کرانی چاہی۔ مگر رشیوں نے اس کو کشا سے مار ڈالا۔ دنیا میں انقلاب ہو گیا۔ چور ڈاکو لٹیرے دنیا کو لوٹنے لگے۔ رشیوں کے مشورے سے بین کی داہنی ران سے ایک نہایت ہی بد شکل پست قامت لڑکا پیدا ہوا۔ جس کی رنگت کوئلے کی رنگت سے بھی بدتر تھی۔ خونخوار آنکھیں لال انگارے کی طرح چمکتی تھیں۔ اس کی نسل سے ملاح بھیلیا اور ملیچھ پیدا ہوئے۔ اس کو نا قابل دیکھ کر رشیوں نے دوبارہ منتر پڑھے۔ اور دوسری ران سے پرتھو نام لڑکا پیدا ہوا۔ اس کا جلال اندر سے کم نہ تھا۔ نہایت جری اور بہادر خوبصورت شائستہ دیوتاؤں کے مانند

تھوڑے ہی دنوں میں چاروں وید اور شاستروں سے آگاہی ہو گئی۔ رشیوں نے اُسے راج سنگھاسن پر بٹھایا۔ اور فرمایا۔ کہ دھرم کے کام کرو۔ اور جو خلاف دھرم کام کرے۔ اُسے سزا دو۔ غرض اس راجہ کی حکومت تمام دُنیا میں تھی اس کا منتری (وزیر) سارست برہمن تھا۔ راجہ پرتھو نے ساری زمین کو اپنے تیر کی طاقت سے ہموار کر دیا۔ کوبیر جی نے اُسے بہت کچھ دولت عطا فرمائی۔ اور ہماچل پہاڑ اور سمندر نے لال اور رتن وغیرہ نذر کئے۔ اس کا راج پر اُمن تھا۔ چور اور ڈاکو کا نام و نشان نہ رہا۔ یہ پہلا راجہ ہؤا کہ جس کے نام پر پرتھو پرتھوی مشہور ہوئی۔ راجہ بین کے وقت بہت بڑا قحط پڑ گیا تھا۔ اسوجہ سے خلقت بہت دُکھی رہتی تھی۔ مگر پرتھو کے وقت میں ۱۷ قسم کا غلہ زمین سے نکلا۔ شہر گاؤں قسم قسم کے کپڑے اور ہتھیار وغیرہ راجہ پرتھو کے وقت سے ایجاد ہوئے۔ اسلحہ خانے سجائے گئے۔ اور لوگ دھنش ودیا سیکھنے لگے۔ اس مہا پرتاپی راجہ کے جسم پر پرماتما بشن جی نے پرویش کیا۔ اسی سے انسان دیوتاؤں کے برابر کہلاتا ہے۔ اور راجہ کے سامنے لوگ ڈنڈوت اور پرنام کرتے ہیں۔ سوائے دیوتاؤں کے تمام دنیا راجہ کے محکوم ہوتی ہے۔ اس کا سبب یہ ہے۔ کہ کسی زمانے میں بشن جی کی پیشانی میں طلائی کنول کا نشان ظاہر ہؤا۔ اور اس سے لکشمی پیدا ہوئیں۔ لکشمی سے ارتھ پیدا ہؤا۔ اور ارتھ سے دھرم آئین ہؤا۔ اسی طرح سب سے پہلے راجہ پرتھو کی مستک میں کنول کا نشان نمودار ہؤا۔ اسی راجہ کو بشن جی کے برابر سمجھنا چاہئیے۔ کیونکہ جیسی عقل اور سمجھ راجہ کی ہوتی ہے۔ ویسی کسی کی نہیں ہوتی۔ اور نہ ایسا اقبال اور جلال کسی میں ہوتا ہے؟ اور نہ اس کے جلال دیکھنے کی کسی شخص میں تاب ہو سکتی ہے۔ اس کے حکام کی تعمیل ہر شخص پر واجب ہوتی ہے۔ اور لوگ دست بستہ اس کے سامنے حاضر رہتے ہیں۔ رشی۔ منی عابد اور پرہیزگار جن کا تپ کرتے کرتے جنگ گزر جاتے ہیں۔ انہیں چولا چھوڑنے پر سورگ نصیب ہوتا ہے۔ اور جتنی مدت جس کو تپ کرتے گزرتی ہے۔ اُتنے ہی دن وہ سورگ

میں آنند کرتا ہے۔ پھر وہاں سے بَرت لوگ یعنی دُنیا میں راجاؤں کے گھر پیدا ہو کر راج کرتے ہیں۔ اس لئے اَے دھرم راج! راجاؤں کی عزت کسی طرح دیوتا سے کم نہیں۔ جو شخص راجہ کے درشن کرے۔ وہ ہمیشہ خوش و خرم رہے۔ اور جو اس سے دُشمنی کرے۔ اس پر قہرِ الٰہی نازل ہو۔ جو راجہ سے منحرف ہو گیا۔ وہ ایشور سے منحرف ہے۔

# اَدھیائے (۲۲)

## راج دھرم کے ضوابط

بھیشم پتامہ (راجہ جدھشٹر سے) راجاؤں کے اوصاف تو میں بیان کر چکا۔ اب تم کیا دریافت کرنا چاہتے ہو۔

راجہ جدھشٹر۔ ملک کی بہتری اور رعایا کی فلاح کی تدبیریں کیا ہیں۔ سزا کس طریقے سے دینا اور کن کن لوگوں کو مشیرِ کار بنانا چاہیئے۔

بھیشم پتامہ۔ راجہ کو غصہ نہ کرنا اور بخصوص راستگو ہونا واجب ہے۔ جو کھانا تیار ہو۔ وہ آپنے خاندان کو اور نوکروں کو کھلاوے۔ اور سب پر شفقت کی نظر رکھے۔ دُوسرے کی عورت کو بد نظر سے نہ دیکھے۔ خاصکر رعایا کو جو کچھ خطا کسی سے سہواً ہو گئی ہو۔ اُسکو معاف کر دے۔ خادمگان اور ہمراہی کے لوگ دلاور اور بہادر ہوں۔ راج کے کاموں کو سب کاموں سے مقدم جانے اور رعایا کے رنج و راحت کو محسوس کرے۔ کاشتکاروں سے پیداوار کا چھٹا حصہ مالگزاری میں لے۔ زیادہ وصول کرنے سے زراعت کے کاموں کو نقصان ہو جائے گا۔ اشیائے خوردنی و پوشیدنی پر محصول نہ باندھے۔ جس سے رعایا برایا فارغ البال ہو۔ اگر ضرورت ہو۔ تو بہت کم محصول وصول کرے۔ پیداوار کی افزونی راجہ کے خزانہ کی افزونی کا باعث ہے۔ اگر راجہ رعایا کو اولاد کی طرح عزیز جانے۔ تو رعایا بھی راجہ پر جان

دینے کو تیار رہیگی - اور آرام دیکھ کر دوسرے راجہ کی رعایا بھی چلی آئیگی
راجہ کو صرف اپنے ہی راج پر قناعت نہ کرنا چاہیئے - بلکہ ملک گیری کی ہوس
کرنا لازم ہے۔ چور ڈاکو کو اور بدمعاش لوگوں کو سزا دینا اور شہر بدر کر دینا
جہاں ؟ ایسے لوگ ہوں - ان نگرانی دانستہ غیر واجب آمدنی و دخل خود ۔۔۔
کرنا - جرمانے کی آمدنی کو خزانے سے علیحدہ رکھنا - اور اس کو دھرم کاج
میں صرف کرنا چاہیئے - تاکہ خزانے میں برکت ہو - جرمانہ بھی اتنا زیادہ
نہ لے - کہ دینے والا محتاج اور برباد ہو جاوے - اور اپنے بال بچوں کی پرورش
نہ کر سکے - راج کو مستحکم اور مضبوط قلعہ بنانا اور کھانے پینے کی چیزوں سے
معمور رکھنا چاہیئے -

وزیر اور اہلکار معتبر ہوں - جن کی دیانت کا امتحان ہو چکا ہو - عدول
حکمی کی سزا دینا چاہیئے جس میں رعب داب رہے - جو بددیانتی یا چوری سے خیانت
کرے - اس کی تحقیقات کرکے خائن کو سزا دے - اور آئندہ سے اس کو
مالی کاموں میں دخل نہ دے - خادموں سے زیادہ گفتگو نہ کرے - اور مختصر
جواب دے - عہدہ داروں کی عزت بڑھائے - کسی کے بھروسے پر غافل
نہ ہو - کیونکہ قابل اعتبار لوگ دنیا میں بہت کم ہیں - جن پر بھروسہ کیا
جائے - ہرجائی اور کج خلق بےحیا اور فتنہ باز کو زیادہ منہ نہ لگائے
کیونکہ یہ لوگ اچھے نہیں سمجھے جاتے ہیں -

# اَدّھیائے (۲۸)

# چاروں برن کے آئین

راجہ جدھشٹر (بھیشم پتامہ سے) راجہ اپنے پاس کیسا برہمن
رکھے؟

بھیشم پتامہ - جو اپنی خواہشات پر قابو رکھتا ہو - اور برہم کو پہچانتا ہو

رشیوں کی بنایا ہوئی جوتیا۔ یعنی وید شاستر کے پڑھنے والا ہو۔
برہمن کا پہلا فرض یہ ہے۔ کہ وہ وید پڑھ کر اس پر عمل کرے۔ وید اور اس کے انگوں کو پڑھے۔ اور دوسروں کو پڑھائے۔ بعد اس کے نجوم یعنی جوتش وغیرہ جو چاہے پڑھے۔ راست گو ہو۔ کیونکہ راست گوئی سے برہمن کو بیکنٹھ ملتا ہے۔ دھرم کے کام ضرور ہی کرتا ہو۔ اور دوسروں کو اس کی تلقین کرے برہمن اپنے کرم چھوڑ کر چھتری ویش شودر کے کرم نہ کرے۔ جس سے دوزخی نہ ہو۔ اور دنیا میں انگشت نما ہو کر ذلت اور رسوائی سے یاد نہ کیا جاوے۔ برہمن دولت پا کر شادی کرے۔ اور اس سے اولاد پیدا کرے۔ برہمن جو دان پائے۔ اس کے چھ حصے اس طرح پر کرے۔ کہ ایک حصہ دیوتاؤں کا۔ دوسرا دان کے واسطے۔ تیسرا ماں باپ کے لئے۔ چوتھا سائل کے دینے کے واسطے۔ پانچواں اپنے لئے۔ اور چھٹا حصہ اپنی بی بی بال بچوں اور نوکروں کے لئے۔
برہمن کسی سے دشمنی نہ رکھے۔ بلکہ دوستی اور شیریں زبانی سے گفتگو کرے گداگری کا عادی نہ ہو۔ پہنا ہوا کپڑا دان میں مقبول نہ کرے۔ شب روز صدق اعتقادی سے ایشور کا دھیان کرتا ہوں۔ اولاد پیدا ہو جانے پر گرہست آشرم چھوڑ کر جنگل میں ریاضت کرے۔ اور امور خانگی اولاد کے سپرد کر دینا چاہیئے بن میں رہ کر کسی سے سوال نہ کرے۔ نقولات کھا کر بسر کرے۔ دریا کے کنارے یا ہرے بھرے جنگل میں نارائن کا دھیان اور سمرن کرے۔ برہمن دن بھر میں ایک بار جو کچھ ہاتھ آوے۔ اسے کھا کر بسر کرے۔ جو کوئی اس سے سوال کرے۔ حتے الامکان اس کا سوال رد نہ کرے۔ برہمن کو یہ چھ کرم کرنا غیر واجب ہیں مسلح ہونا۔ دشمن کو مارنا۔ بلکہ اپنی حفاظت نہ کرنا۔ دستکاری۔ روزگار۔ نوکری کرنا۔ بجانا۔ ناچنا۔ لڑائی جھگڑا۔ بد زبانی یا گالی دینا۔
چھتری برہمن کو مانے۔ فیاض اور مجبر ہو۔ خود کسی سے کچھ طلب نہ کرے رعایا پروری اور دشمن کشی کرے۔ جنگ میں کام آئے۔ میدان جنگ میں مرا ہوا چھتری سیدھا بیکنٹھ جاتا ہے۔ کوئی عذاب نہیں رہتا۔ اپنے راج کے علاوہ دوسروں کے راج فتح کرنے کی ہوس بڑھتی رہے۔ مخبروں اور جاسوسوں کو

اطراف وجوانب میں بھیجکر دشمنوں کا پتہ لگاوے۔ اوران کو فتح کرے۔ جہاں فوج بھیجنے کی ضرورت ہو۔ فوج روانہ کرے۔ جہاں جانے کی ضرورت پیش آوے۔ خود چلا جاوے۔ فتح کیا ہؤا ملک رعایا کی پرورش کے واسطے محفوظ رکھے اپنی فوج کو جان ودل سے بڑھکر چاہے۔ کہ ضرورت پر جان دینے میں بھی دریغ نہ کرے۔

جب راجہ کا فرزند راج کاج کرنے کے لائق ہو جائے۔ اپنا ولیعہد بناکر آپ جنگل میں باس کرے۔ پھل پھول کھاکر بسر کرے۔ یا مکان سے منگالے۔ مگر کسی سے سوال نہ کرے۔ اگر یہ کچھ ممکن نہ ہو۔ تو کسی مرتاض برہمن سے صاف بقدر ضرورت پھل پھول مانگ کر شکم پُری میں قباحت نہیں۔ منصف راجہ کو انصاف کرنے سے وہی نغم البدل ملتا ہے۔ جو مرتاض کو ریاضت کا۔ رشیوں کا قول ہے۔ کہ جو نتیجہ جوگیوں کا سالہا سال کے تپ جپ سے ملتا ہے۔ وہی راجہ کو واجبی انصاف کرنے سے ایک دن میں ملتا ہے۔ بلکہ اس سے زیادہ اسی سبب سے راج نیت کے مطابق راج کرنا افضل ترین ہے۔ چھتری خود جگ کرے۔ مگر دوسروں کو جگ نہ کراوے۔ دان خود دے۔ مگر دوسرے سے نہ لیوے۔ وید خود پڑھے۔ مگر دوسروں کو نہ پڑھاوے۔ کیونکہ یہ برہمن کا کام ہے۔

چھتری ہوکر جو رن سے منہ موڑے۔ وہ قابل تعریف نہیں ہے۔

ویش وید پڑھے۔ نیک کمائی سے دولت جمع کرے۔ گائے وغیرہ چوپاؤں کو دل سے عزیز رکھے۔ اگر ویش کے پاس چھ گائیں ہوں۔ تو سال بھر کے بعد ایک راجہ کی نذر کرے۔ ایک برہمن کو دے۔ ایک گائے دودھ کے واسطے بطور خیرات اور لوگوں کو دے۔ باقی اپنے لئے رکھے۔ بیوپار کے منافع سے ساتواں حصّہ خود لے۔ اوراسی طرح زراعت کی پیداوار کا حصّہ جب ضعیف ہو۔ بن میں جاکر ریاضت کرے

شودر مذکورہ بالا لوگوں کی خدمت کرے۔ کیونکہ اُن تینوں کا غلام ہے۔ آفت کے وقت بھی اپنے مالک کی خدمت ترک نہ کرے۔ شودر کو

زیادہ دولت جمع کرنا غیر واجب ہے۔ کیونکہ وہ دولت مند ہو کر اعلےٰ قوموں کو زیر کرنے کی کوشش کرے گا۔ شودر کو اگر گیانی ہو۔ تو ضعیفی میں بنباس کر کے عبادت کرنا چاہیئے۔ تاکہ دنیاوی آرام کے بعد آخرت میں بھی اچھا نتیجہ پاوے۔

اعلےٰ قوموں کو چاہیئے۔ کہ وہ شودروں کی پرورش و پرداخت کریں شودر جس کا چاکر ہو۔ وہ اس کو اپنے پرانے کپڑے دیا کرے۔ بد چلن شودر کو کوئی نوکر نہ رکھے۔ نہ کوئی خدمت اس سے لے۔ بانسی جگ سب قوموں کے لئے جائز اور اعلےٰ ترین ہے۔ اس جگ کے دیوتا بھی خواہشمند ہیں۔ جیسے اور جگوں میں جو وید کے رو سے ہوتے ہیں۔ دیوتا اپنا حصہ پاتے ہیں۔ اسی طرح اس جگ میں بھی راجاؤں کا فرض ہے۔ کہ وہ ضرور جگ کریں +

# اُدھیائے (۴)

# اُصول راج نیت کی پابندی

**بھیشم پتامہ۔** (راجہ جدھشٹر سے) اے راجہ کال پراچین رشی ایک کوا پنجرے میں بند کر کے راجہ کوشل کے دربار میں گئے۔ بڑی تعظیم سے ڈنڈوت کی۔ اور بٹھلایا۔ لیکن درباری لوگ سخت متعجب ہوئے۔ کہ مہارشی کوا دربار میں کیوں لائے۔ مزاج پرسی کے بعد رشی نے راجہ سے کہا۔ کہ یہ کوا ہر بات کا معقول جواب دیتا ہے۔ اس لئے آپ کے پاس لایا ہوں

**راجہ۔** رشی مہاراج! اس سے کوئی سوال میرے سامنے کیجئے۔

**کال پراچین۔** اے کاگ! راج دربار میں کچھ تو بھی کہہ۔

**کوا۔** جو کوئی راج دربار میں آتا ہے۔ بے مطلب نہیں آتا۔ کوئی نہ کوئی مطلب ضرور ہوتا ہے۔

راجہ کوّے کی اس تقریر پر مُسکرا اُٹھے۔ مگر اور سادھو جو اپنے کو نارایَن کا بھگت کہہ چکے تھے۔ اور راجہ سے کہا تھا۔ کہ مہاراج ہم لوگ بے عرض ہیں کوئی مطلب نہیں۔ صرف آپ کے درشنوں کے واسطے آئے ہیں۔ وہ کوّے کی کرخت بولی سُنکر بہت ناراض ہوئے۔ اور بالآخر راجہ نے ملازموں سے میل کرکے شب کے وقت کوّے کو مار ڈالا۔ اور رِشی سے اسکے مرجانے کا افسوس ظاہر کیا۔ رِشی بولے۔ کہ اے راجہ آخر کو جانور ہی تھا۔ اس نے بلا سوچے سمجھے ایک بات کہی۔ جس کے سبب وہ مارا گیا۔ اگر وہی بات چپکے سے آپ کے کان میں کہہ دیتا۔ تو کبھی بھی مارا نہ جاتا۔ اور آپ بھی خوش ہوتے۔

دانشمندوں کا قول ہے۔ کہ راجہ کا غصّہ بھی بڑا بے ڈھب ہوتا ہے۔ مصاحبوں وغیرہ کو راجہ سے بڑی اُمیدیں ہوتی ہیں۔ لیکن جان کا خوف بھی ہر وقت رہتا ہے۔ گاہے بسلامے برنجیدہ۔ گاہے بدشنامے خلعت وہد۔

مست ہاتھی سے سو قدم۔ شیر سے ایک سو کوس اور راجہ سے سو کوس دُور رہنے کو عاقلوں نے کہا ہے۔ راجہ کو اپنا برتاؤ ایسا ہی رکھنا چاہیئے جس میں سب خائف رہیں۔ اور ایسے قانون جاری کرنا چاہیئے۔ کہ راجہ اور سوداگروں کو آرام اور فائدہ ہو۔ جہاں انصاف کے واسطے عملہ مقرر ہو ان کی نگرانی بھی کرتا رہے۔ جس میں کسی پر ظلم یا سختی نہ ہونے پاوے۔ اور جبر ستانی نہ ہو۔ جو راجہ ایسا نہیں کرتا۔ وہاں سب پر ظلم اور سختی ہوتی ہے۔ اور فریادی کی رسائی راجہ تک نہیں ہونے پاتی۔

کال کبرا چین رِشی۔ (راجہ سے) خیر کوّا تو اپنی جان سے گزر گیا۔ آپ اپنے نوکروں پر ناراض نہ ہوجیے۔ مبادا کہ اور کوئی فساد اُٹھ کھڑا ہو۔ کیونکہ آپ کے دربار میں سب قسم کے آدمی نوکر ہیں۔ بد اپنی بدی سے ہیں چوکیں گے۔ اور نیک اپنی نیکی نہیں چھوڑیں گے۔ لیکن کوّا مارنے والے کو کچھ نہ کچھ سزا ضرور دینی چاہیئے۔ ہم لوگ مرتاض اور گوشہ نشین نہ کسی سے دوستی ہی رکھتے ہیں۔ نہ دشمنی۔ لیکن تم راجہ ہو۔ تمہیں انصاف کرنا چاہیئے۔ اتنا کہہ کر رِشی رخصت ہوئے۔

بھیشم پتامہ نے اس کا یہ نتیجہ نکالا۔ کہ راج دربار میں کوئی بات بغیر سوچے سمجھے زبان سے نہ نکالنا چاہیئے۔ نہیں تو جان کا خطرہ ہوتا ہے۔ پھر کہا کہ جب کوئی مقدمہ پیش ہو۔ تو اس کی خوب تحقیقات کرو۔ سچ جھوٹ اسی وقت کھل جاتا ہے۔ کمینے اور ہرجائی لوگوں کی شہادت کافی نہ سمجھو۔ بلکہ اپنے جاسوس بھیجکر اصل کیفیت دریافت کرو۔ سزا دینے میں بڑا غور اور تامل ہونا چاہیئے۔ کیونکہ عجلت میں انصاف کا خون ہو جاتا ہے۔ راجہ استری ہے سب کی فریاد برابر سُننا چاہیئے۔ تھانہ۔ تحصیل۔ خزانہ اور فوج کا حال راجہ کو اچھی طرح دیکھنا اور جاننا چاہیئے۔ فوج کے سپاہی اور افسر قومی ہیکل خوبصورت اور چھبیلے نوجوان چُن کر ملازم رکھنا چاہیئے۔ جو لوگ دیگر شہروں میں مقرر ہوں۔ اُن کو بھی تمام صیغہ جات کی ہدایت رہے۔ اگر ایک افسر غلطی کرے۔ تو اس کی جگہ دوسرا افسر بھیجنا مناسب ہے۔ چور ڈاکو رعایا کو ایذا پہنچانے نہ پاویں۔ اور جو روپیہ وصول ہو۔ اُسے خورد بُرد نہ کریں۔ کیونکہ حرام خور اور خائن لوگ سیاہ قلب ہوتے ہیں۔ سڑکوں شاہراہوں اور گذرگاہوں پر دورویہ سایہ دار میوے کے درخت لگانے سے مسافروں اور راہ گیروں کو سب طرح سے آرام ملتا ہے۔ اور راجہ کو بھی میوہ دار درختوں کی طرح فیض پہنچانا چاہیئے۔ پیشہ وروں اور دوکانداروں کے مال کی حفاظت کرنا راجہ کا دھرم ہے۔ اس کی ضبطی کے واسطے بدنیتی نہ چاہیئے کیونکہ یہ سب مال اور دولت راجہ ہی کا ہے۔ کاشتکاروں کی مدد تقاوی سے کرنا چاہیئے۔ جس میں زراعت کی بیشی اور راج کی سرسبزی رہے۔

اُسے راجہ! تم نے راجہ بل کا بھی حال سُنا۔ جو پاتال میں کھینچا گیا ہے۔

راجہ جدھشٹر۔ کرپا کر کے آپ راجہ بل کا حال بیان بھی کر دیجئے

# اَدھیائے ۲۷

## راج دھرم کا تذکرہ اور راجہ بل کی داستان

راجہ بل ایسا شہ زور اور توانا تھا۔ کہ بڑے بڑے پہاڑوں کو گیند کی
طرح کف دست پر اٹھا کر اڑا جاتا تھا۔ اور برہمنوں سے عداوت کرکے ان
کی توقیری کرتا تھا۔ بالآخر برہمنوں کی بددعا سے تحت الثریٰ میں پہنچا۔ اے
راجہ جدھشٹر۔ راجاؤں کو عورتوں کی صحبت میں زیادہ رہنا نہ چاہیئے۔ اور
نہ جنگل اور پہاڑوں میں شکار کے پیچھے پھرنا لازم ہے۔ جہاں جائے۔ وہاں
واپسی کی پہلے فکر کرے۔ اور بغیر ایشور کے اور کسی سے دل نہ لگائے۔ کہ سب
زن و فرزند اور دنیاوی دولت کے رہتے ایک نہ ایک دن ضروری ہے
اور وہ تمام چیزیں نیست و نابود۔ جو کوئی محبت کرکے زیادہ گرویدہ ہو۔
اسے معتبر نہ جانو۔ جیوا اور ہیجڑے وغیرہ کی صحبت قابل اعتبار نہیں۔ جو عورت
زیادہ باتیں کرنیوالی اور بیشرم ہو۔ اس کے ساتھ شادی کرنا زیبا نہیں۔
کیونکہ ایسی عورت کی اولاد بھی ویسی ہی ہوتی ہے۔ ماں اور دوائی کے دودھ
میں بڑا اثر ہوتا ہے۔ جو راجہ رعایا کو تکلیف رکھتا ہے۔ اس کے راج میں
بارش نہیں ہوتی۔ بدنیتی کے اثر سے بجلی گرتی ہے۔ ژالہ باری کے علاوہ زلزلے
آتے ہیں۔ اور ہمیشہ قحط پڑا کرتا ہے۔ گالی دینا بھلے آدمی کا کام نہیں۔ اپنے
قول کا پابند ہو کر کی ہوئی بات سے نہ پھرنا اعلےٰ صفت ہے۔ پناہ گیروں کی
حفاظت اور دشمنوں کے مکروفریب سے غافل نہ ہونا چاہیئے۔ مفتوح راجہ کو
تاج بخشی کرکے اپنا مطیع کر لینا یا راج سے نکال دینا مصلحت ہے۔ لائق
اور مستحق لوگوں کو جاگیر اور معافی دے کر مفتوحہ ملک کا بقیہ حصہ اپنے راج
میں شامل کرلے۔ برہمن اور رشی لوگ جو راج میں بستے ہوں۔ وہ بھوکے
نہ رہنے پاویں۔ فقیروں اور محتاجوں کی دستگیری اور اعانت کرنا راجہ
کا فرض ہے۔ جو لوگ راستی پسند اور ایشور کو پہچانتے۔ نیک و بد جاننے
والے ہیں۔ ان کی نصیحت پر عمل اور ان کی فضیلت اور عزت کی تعظیم
کرنا چاہیئے۔ اپنی داد و دہش سے ان کو خوشحال رکھے۔ کیونکہ سخی کی بلائیں
سب دور رہتی ہیں۔ باغ تالاب چاہ اور اپنے بزرگوں کی یادگاروں
میں عمارات کا بنوانا دنیا میں نیک نامی اور ثواب کا وسیلہ ہے۔ جو

راجہ اپنی رعایا کو عزیز جانتا ہے۔ اس کے راج کی آبادی بڑھ جاتی ہے۔ اور ایسا راجہ قابل پرستش ہے۔ جو راجہ مندروں۔ دھرم شالاؤں میں سادھوؤں کو بھوجن پہنچانا اور جس کی راج دھانی میں دھرم کارج ہوتے ہوں۔ اس راجہ کو دین اور دنیا میں بیکنٹھ کے سکھ ہوتے ہیں۔ یوں تو عالم ضعیفی میں فرزند کو راج دے کر بنباس اور ریاضت کرنا واجب ہے۔ مگر جو آئین سلطنت کے ساتھ حکمرانی اور انصاف کرتا ہے۔ اس کو ایک دن میں مرتاضوں کی ایک سال کی عبادت کا پھل ملتا ہے۔ یہ فرض نہیں۔ کہ دنیا چھوڑے بغیر نار این کا بھجن اور اندریاں بس میں نہیں ہوتی ہیں۔ بلکہ گرہست آشرم میں یہ سب باتیں اچھی طرح سے بن پڑتی ہیں۔ بشرطیکہ آدمی سمجھدار اور صحبت نیک اور مرشد کامل راہبری کرنے والا ہو۔ استقلال اور اعتقاد شرط ہے۔ اور یہی صفت اعلےٰ ترین ہے۔ ہر قوم اور ہر ملت کے واسطے یہ اوصاف ضروری ہیں لیکن اپنے میں یہ اوصاف پیدا کرے دوسروں کو انگشت نما نہ کرے۔

# ادھیائے (۲۶)

## چاروں ورنوں کی رہائش کے طریقے

بھیشم پتامہ۔ برہم چریہ۔ گرہست۔ بان پرست اور سنیاس یہی چاروں راستے انق پرستی کے ہیں۔ نفس کشی کر کے تنہا یا زوجہ کو بھی لے کر دونو طرح سے بان پرست ہو سکتا ہے۔ اور پھر بان پرست سے اوصاف حاصل کر کے سنیاسی ہو کر تناسخ سے چھوٹ جاتا ہے۔ برہمن اپنی مکتی کی فکر اور اس کی جستجو میں رہے۔ بھیک مانگ کر اپنی شکم پُری کرے۔

جو برہمچاری اپنے ہی مقام پر قانع اور صابر ہے۔ نفس کش اور لاطمع ہو کر ایشور کے دھیان میں لگاتا ہے۔ وہ اصل مکتی پا جاتا ہے۔

جو گرہست آشرم والا۔ راست گفتار۔ بردبار۔ ملائم مزاج اور ہشیار

گرو۔ اور شاستر کا پابند۔ حق شناس اور حق پسند۔ نیک وبد پہچاننے والا اور دھرم کو ماننے والا۔ جو اپنی زوجہ کے سوا دوسری عورت کا خواہاں نہ ہو۔ نفس کش اور رحیم بھی ہو۔ اس کا انجام بخیر اور بیکنٹھ دھام میں مقام ہوتا ہے۔ برہمچاری کا فرض ہے۔ کہ دیوتوں کا پوجن کرے۔ ایک ہی مرشد یعنی گورو کا معتقد رہے۔ روزانہ برت رکھے۔ وید اور شاستر کا پابند رہے۔ اندریوں کو قابو رکھے۔ اور پورانا یام وغیرہ عادی رہے۔ جو اپنا دھرم چھوڑ کر ویش اور شودروں کا کرے وہ قابل نفرین اور دوزخی ہے۔ جہنم کی آگ اُسے ضرور پہونچا دے گی۔ اور دنیا میں بھی سگ دربان یعنی چوکی پہرہ دینے والا یا غلام بنکر ہمیشہ ذلیل اور خوار رہیگا۔ جو برہمن جنگل میں اپنی سکونت کرتا ہے۔ اور وید کا عامل ہے وہ سب سے بالاتر اور مقدّس ہے۔ مروّت۔ وفا خلق۔ رحم۔ نفس کشی اور صبر وقناعت برہمن کے اصلی جوہر ہیں۔ شکار۔ تیر اندازی۔ جنگ وغیرہ برہمن کا کام نہیں۔ ملازم۔ کاشتکاری۔ سود خوری کرنے والا اور جو بد چلن آدمی کا نوکر ہو۔ وہ برہمن قابل نفرین ہے۔ اور دیو کارج میں شریک کرنے اور دان دینے کے قابل نہیں۔ چاہے وید بھی پڑھا ہو۔ شودر کے برابر ہے۔ راجہ کو واجب ہے۔ کہ وہ ہر ایک دھرم سے واقف ہو۔ کیونکہ جس دھرم کو قبول کرنے اس کی معلومات اور تحقیقات میں اسے بغلیں نہ جھانکنا پڑے۔ اس واسطے شاستر کو پڑھے۔ سُنے۔ اور سمجھے۔

# ادھیائے (۲۷)

## راجہ ماندھاتا کا تذکرہ

بھیشم جی فرماتے ہیں۔ کہ راجہ ماندھاتا کی ولادت کے بعد اندر بھگوان نے راجہ ماندھاتا سے پوچھا۔ کہ اپنی تمنّا کا اظہار کرو۔ تمہاری خواہش پوری ہوگی دُنیا میں راج کرو۔ سُورج نارائن کا جپ کرو۔ ماندھاتا نے عرض کی۔ میری

آرزو ہے۔ کہ سری بھگوان پرم برہم پرمیشور کے درشن کروں۔ اور دنیا کی خواہشات چھوڑ کر جنگل میں تپ کر کے اس برہم پرمیشور کے درشن سے اپنا جنم سپھل کروں اندر سے بولے۔ جو چھتری راجہ نہیں ہیں۔ اور دھرم کے پابند ہیں۔ وہ دھرم کی بدولت مکتی نہیں حاصل کر سکتے۔ کیونکہ چھتری دھرم دیوتاؤں نے جاری کیا ہے۔ اور بہت سے دھرم سنیاس کے ساتھ چھتری دھرم سے علیحدہ پھل دینے والے پیدا ہوئے ہیں۔ جن کا پھل کرنے والے پاتے ہیں۔ یہ سب دھرم راج دھرم کے ساتھ ہیں۔ اس وجہ سے راج دھرم سب سے اعلےٰ ہے۔ زمانہ سلف میں بشن جی (جن کا دھرم چھتری تھا) دشمنوں کو زیر کر کے اپنے کرم سے مہارشیوں اور دیوتاؤں کے محافظ بنے تھے۔ انہیں کی بدولت برہمنوں کا دھرم اور راج دھرم قائم رہا۔ اگر سری نارائن راچھسوں کو زیر نہ فرماتے تو برہمنوں کا بیج ہی دنیا سے نیست و نابود ہو جاتا۔ اور نہ کوئی برہمن ہوتا نہ آشرم۔ ہر ایک جُگ کے آغاز میں دھرم جاری ہوا۔ جنگ میں جان دینا سب جیوں کو اپنے جیو کے برابر سمجھنا۔ اپنے سے چھوٹے کمزور اور دکھی آدمیوں پر عنایت کی نظر رکھنا۔ یہ باتیں چھتری دھرم کی ہیں۔ راجہ کے ہراس اور خوف سے لوگ بُرے کاموں سے اجتناب کرتے ہیں۔ کیونکہ راج نیت سے ان کو سزائیں ملتی ہیں۔ پس انہیں وجوہ سے چھتری دھرم سب دھرموں کا مورث اعلےٰ ہوا۔ ست جُگ ایسے دھرم کے اختتام پر سنیاس، برہمچاری اور وید خواں برہمن بھیک مانگ کر اپنا شکم پُری کریں گے۔ اور ادھرم کا دِچار بالکل نہ رہیگا۔ اس لئے پُرانوں کو نہ سُننے والے۔ کتھا بارتا پردھیان نہ دینے والے آدمی دوزخی ہو کر نرک میں باس کریں گے۔ جو آدمی راجہ کی مذمت اور اہانت کا عادی ہے۔ نہ تو اُس کو دان کا پھل ملتا ہے۔ نہ شرادھ اور ہون کا۔ اسی واسطے دیوتا کبھی راجہ کو توہین اور حقارت کی نظر سے نہیں دیکھتے۔ جب ستجُگ شروع ہوا۔ تو دھرم کی ترقی کے لئے چھتریوں کو برہما جی نے پیدا کیا۔ دھرم کے پابند لوگ قابل عزت اور توقیر سمجھے جاتے ہیں۔ کیونکہ وہ چھتری جان نثار اور راج دھرم کے بانی

خیال کئے گئے ہیں۔ الغرض اِندر بھگوان اپنی خوش آئند تقریر سے راجہ
ماندھاتا کو خوش کرکے اِندرلوک چلتے ہوئے۔ اے دھرم راج میں آپ
کو کیا سمجھاؤں۔ تم سب طرح قابل ہو۔ کسی بات کی تم میں کمی نہیں۔ برہمنوں
اور رشیوں کو ہمیشہ عزت سے ملتے رہئے۔ اور ان کی پوجا اور سیوا میں
کبھی کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہیں کیا ٭

# اَدھیائے (۲۸)

## راج دھرم کی حقیقت

راجہ جدھشٹر (بھیشم پتامہ سے) اے مہاراج! دنیا میں سب
سے افضل کون دھرم ہے؟ جس کی فضیلت ماننا چاہیئے؟

بھیشم پتامہ جی۔ اے راجہ سب سے بالاتر اور افضل راج دھرم
ہے۔ کیونکہ بغیر راجہ یا سرتاج کے ملک میں امن نہیں رہتا۔ شہ زور کمزوروں
کو دباتے۔ ملک میں فساد مچاتے۔ چور اُچکے بدمعاش مال چُراتے۔ اور
سب کو ستاتے ہیں۔ بغیر راجہ کے ملک برباد اور ہر ایک ناشاد رہتا ہے۔
بڑے چھوٹوں پر ظلم کرتے کسی سے نہیں ڈرتے۔ بغیر راج کے دھرم کی
جڑھ جاتی رہتی ہے۔ رعایا تکلیف سہتی ہے۔ جس طرح ہاتھی آنکس سے قابو
میں رہتا ہے۔ اسی طرح راجہ اپنے قانون اور احکام سے سب کو زیر رکھتا
ہے۔ جس ملک میں راجہ یا بادشاہ نہیں۔ وہ اندھیر نگر اور چوپٹ راج ہو
جاتا ہے۔ راجہ کی بُرائی کرنا جائز نہیں۔ دیوتا بھی راجہ کو بُرا نہیں کہتے۔
کیونکہ راجہ کا مرتبہ اِندر کے برابر ہوتا ہے۔ دُنیا کے آغاز ہی میں رشیوں
مُنیوں اور رعایا نے سری برہما جی سے ایک راجہ کی درخواست کی تھی
کیونکہ بغیر راجہ کے دُنیا کا انتظام ناممکن تھا۔ چنانچہ برہما جی سری منو جی مہاراج
کو دنیا کا راج دے کر راجہ بنایا۔ جنہوں نے یہ سمجھ کر کہ رعایا کی بداعمالیوں

سے راجہ بھی گنہگار ہو جاتا ہے۔ اور انتظام ملک نہیں ہو سکتا۔ دھرم شاستر یعنی قانون تعزیرات ملک جاری کیا۔ اور بڑے بڑے عدل و انصاف کے ساتھ مدت تک دنیا کا راج کیا۔

# اَدّھیائے (۲۹)

# راج دھرم کیھ ورنن

بھیشم پتامہ۔ (راجہ جدھشٹر سے) جو راجہ اپنے دل پر قابو نہیں رکھتا۔ میدانِ جنگ میں دشمن کا مقابلہ کرکے کبھی فتحیاب نہیں ہو سکتا۔ خواہشات نفسانی دور کرنے سے وہ پورا اختیار ہو جاتا ہے۔ راجہ اپنی فوج کو راضی رکھے۔ جہاں ضرورت ہو۔ اسے جابجا تعینات کرے جہاں کی حفاظت منظور ہو۔ فوج کا پہرہ مقرر کر دے۔ دشمنوں کے جاسوسوں اور ملک کی خبر دریافت کرنے کے لئے گوئندے اور مخبر متعین کرے کہ ہر بات کا انتظام کرے۔ اپنے سے شہ زور راجہ سے صلح کر لے اور کمزور پر حملہ کرے مرکب لؤاں تاحق کے مسئلے پر عمل کرے۔

شریروں کو سزا اور نیکوں کو جزا دے خیر دے۔ ریاست بے سیاست ہو نہیں سکتی۔ چوروں اور بدکاروں کو در گذر کرنے سے راج میں بھنگ ہو جاتا ہے۔ کوئی انتظام ہونے نہیں پاتا۔ سادھوؤں اور رشیوں کے مخالف (بودھی) کو سزا دے کر راج سے نکال دینا چاہئے۔

جو راجہ اپنے سے عداوت کرتا ہو۔ اس کو لشکر کشی کر کے دھوکہ مکر فریب دے کر غرضیکہ جس طرح ہو زیر کرے۔ اس کے راج پر چڑھائی کرے پھونک دے۔ راج کو تباہ کر ڈالے۔ دشمن پر رحم کرنا سانپ کو دودھ پلانے کے برابر اور دانشمندی کے بعید ہے۔ البتہ پناہ گیر دشمن قابل ترحم ہے۔ راجہ رعایا کے ساتھ شفقت پدری کا برتاؤ کرے۔ اور

ہر مقدمے کا انصاف خود کرے۔ سمجھدار راجہ اپنی کاشتکار رعایا سے پیداوار کے چھٹے حصے سے زیادہ محصول نہیں لیتا ہے۔ اور مبصر اور عقلمند لوگوں کے مشورے سے کارخانے اور عمارتیں وغیرہ بنواتا اور اپنے جمع خرچ کو اچھی طرح دیکھتا ہے۔

# اَدّھیائے (۶۹)

## قلعے کی محافظت اور معموری خزانہ کی تدبیریں

**بھیشم پتا۔** (راجہ جدھشٹر سے) اگر آپ سے زبردست راجہ کا خوف ہو۔ تو اپنے قلعہ کی حفاظت کرے۔ فوج ہر وقت مسلح رہے تاکہ دشمن خوف سے چڑھائی نہ کر سکے۔ قلعے کے گرد عمیق کھائی ہو۔ اور خندقوں کو پانی سے لبریز رکھے۔ بلکہ اس میں گھڑیال وغیرہ خونخوار دریائی جانوروں کو چھوڑ دے۔ جنگل اور جھاڑی سے قلعے کی محافظت رکھے۔ جہاں تک ہو سکے۔ اپنے دشمن کے نوکروں اور دوستوں سے میل کر کے راز کی باتیں سمجھے۔ اور اس کا زور توڑ دے۔ اپنی فوج کے کھانے پینے کے سامان قلعے کے اندر جمع کرے۔ سپاہیوں کے مکان سب سے علیحدہ اور پوشیدہ ہوں۔ دانایان فنون جنگ میں بھرتی ہوں۔ وید۔ حکیم۔ بازیگر اور ساحر وغیرہ یعنی ہر فن کے اُستادوں کو راج دربار میں رکھنا مصلحت سے شریف اور معزز لوگوں کے ساتھ ہمیشہ مراعات رہے۔ موسم گرما میں آتشزدگی کا انتظام رکھے جس میں رعایا برباد نہ ہو۔ سب مال و متاع جلنے سے محفوظ رہے۔ آوارہ بدمعاش اوباش لوگوں پر نگرانی رکھنا راجہ کا عین فرض ہے۔ راجہ پر سات چیزوں کی حفاظت ضروری ہے۔

(۱) اپنے جسم کی
دوم۔ وزیروں اور ندیموں کی۔
(سوم) خزانہ۔
(چہارم) وفادار دوست۔
(پنجم) بات کا پابند
(ششم) تحفظ ملکی۔
(ہفتم) دار الحکومت کی حفاظت
یہ ضروری باتیں ہیں۔ جن کا نباہنا فرضِ منصبی سمجھا جاتا ہے۔
دھرم سے راج کرنے کے لئے راجہ میں چھ باتوں کا ہونا لابدی ہے۔
(۱) صلح کرنا۔
(۲) فوج کشی۔
(۳) دشمن ہو کر ظاہر ہونا۔
(۴) مخالف پر فوج کشی کر کے قابض لشکر میں قیام رکھنا۔
(۵) طرفین کی رضا سے صلح ہونا۔
(۶) قلعے میں فراہمی غلہ و رسد کا انتظام
دھرم سے راج کرنے میں ہمیشہ راج میں تسلّط اور امن رہیگا۔ فوجداری اور مال کے قانون سے رعیت ہمیشہ خوش و خرم ہوتی ہے۔ دھرم کے بگڑنے سے ملک پر زوال آجائے گا۔ جہاں دھرم ہوتا ہے۔ اور راج نیتی کا زیادہ ترخیال ہے۔ وہاں کسی طرح کی بیماری نہیں ہوتی۔ غلہ بہتات سے پیدا ہوتا ہے۔ جڑی بوٹی پھل پھول کثرت سے نکلتے ہیں۔ جو دواؤں میں کام آتے ہیں جب راج میں دھرم اور ادھرم دونوں مساوی ہوتے ہیں۔ تب دواپر جگ آجاتا ہے۔ کھیتی کا شتکاری بھی آدھی رہ جاتی ہے۔ اور جب دھرم بالکل نہیں ہوتا۔ اور ادھرم ہی سب کا پیشوا ہو جاتا ہے۔ تب کلجگ کا دور ہوتا ہے۔ کیونکہ ادھرمیوں کی وجہ سے دھرم نہیں ہوتا۔ شودر بھیک مانگ کر پیٹ پالتے ہیں۔ برہمن خدمتی ہو جاتے ہیں۔ وید کا پڑھنا

پڑھنا مطلق مفقود ہو جاتا ہے۔ ویش سود خواری اختیار کرتے ہیں۔ کوئی موسم ایسا نہیں ہوتا۔ جس میں بیماری نہ ہو۔ دل مضمحل اور بدن ضعیف اور لاغر رہتا ہے۔ عمر کم اور اکال موت زیادہ ہوتی ہے۔ عورتیں حرام کاری اختیار کرتی ہیں۔ اُسے جن قحط اور طاعون ستایا کرتے ہیں کاشتکاری کی حالت بہت ہی نازک ہوتی ہے۔ پیداوار بہت کم ہوتی ہے۔ غرض راجہ کو دھرم اور ادھرم کا لحاظ رہے۔ اچھا کرم کرے گا۔ تو ملک میں بہبودی رہیگی۔ بُرا کام کریگا۔ ملک تباہ اور برباد ہو جائے گا۔ اُسے راجہ جدھشٹر تم رعیت نواز ہو۔ رعایا خوش رہتی ہے۔ اس لئے تمہیں سورگ نصیب ہوگا۔

# اُدھیائے (۷۱)

# اصنامالگذاری کی حالت

راجہ جدھشٹر۔ (بھیشم پتامہ مہاراج سے) راجہ کس کس برتاؤ سے آرام پاتا ہے۔ فرمائیے

بھیشم پتامہ جی۔ جو راجہ دھرم کے ساتھ واجبی محصول رعایا سے لیتا ہے۔ اور جو نیت کی راہ سے رعایا کی پرورش کرتا ہے۔ اس راج کی ترقی ہوتی ہے۔ اور راجہ آرام سے رہتا ہے۔ اگر محصول زیادہ ہو۔ اور اس سے رعایا کو تکلیف۔ اور زیر باری ہوتی ہو۔ تو تخفیف محصول کر دے اور جو لوگ محصول کی ادائیگی کے لائق نہ ہوں۔ اُن کو معاف کر دینا۔ اور سب کے رنج والم کا حال دریافت کرنا واجب ہے۔ ٹیکس وصول کرنے میں لالچ سے سختی نہ کرے۔ جو راجہ دھرماتما ہے۔ اس کے راج میں کھیتی سرسبز اور زراعت خوب پیدا ہوتی ہے۔ جس طرح پانی سے درخت خوب پرورش پاتا ہے۔ اسی طرح راجہ کو اپنی رعایا کی پرورش کرنا چاہیئے۔ برہمنوں کو اپنی سخاوت

سے خوش رکھنا راجہ کو لازم ہے۔ تاکہ دُنیا و دین میں بھلائی ہو۔ جو راجہ رعایا پرور ہے۔ اگر وہ ایک دن بھی ریاضت اور خیرات کرے۔ تو بیکنٹھ میں اس کو ہزار برس تک اچھا پھل ملتا ہے۔ اور رعایا کے ثواب کا چوتھا حصّہ راجہ اور راج پروہت کو ملتا ہے۔ جو برہمن دھرم نیتی سے واقف ہو۔ راجہ اپنا پروہت اسی کو بنائے۔ جو اچھی نصیحت دے۔

# ادھیائے (۱۳)

## وزیر

بھیشم جی۔ (راجہ یدھشٹر سے) اب برہمن چھتری ویش اور شودر کی ولادت کا حال بیان کرتے ہیں۔ برہما جی کے منہ سے برہمن بھجاؤں سے چھتری۔ شکم سے ویش رانوں سے پاؤں سے شودر کا جنم ہوا۔ برہمنوں کا شیوہ ودیا پڑھنا۔ اچھے کام کرنا۔ لوگوں کو دھرم کا اپدیش دینا۔ ایسی باتیں بتانا۔ جس سے اُن کی نجات ہو۔ راج نیت اور طرز۔ حکومت کی قواعد دانی۔ رعیت نوازی اور شرفا پروری چھتریوں کا دھرم سمجھا گیا۔ ویش کا طریقہ بیوپار تجارت رہا۔ شودر کے ذمّے۔ برہمن چھتری ویش کی خدمت سپرد کی گئی۔ برہمن اور چھتری دونوں افضل تو ہیں پرتھوی کا راج بھوگنے کے لئے پیدا ہوئیں مگر پرتھوی دراصل ویدپاٹھی برہمن کی ہے۔ کیونکہ برہمن سب قوموں کا مُرشد خیال کیا گیا ہے۔ اس لئے وہ سب سے اعلےٰ تصوّر کیا گیا۔ جو راجہ برہمنوں کی نصیحت کے موافق عمل کرتا ہے۔ دُنیا میں اس کی ہمسری کوئی نہیں کرسکتا۔ وہ عادل۔ سخی پرہیزگار کے لقب سے نامزد ہوا کرتا ہے۔ جتنا راجہ دھرم کرم کرتا ہے۔ اس کا نصف ثواب راجہ کے پروہت کو ملتا ہے۔ جس راجہ سے ادھرم اور رعیت کو تکلیف اور رنج پہنچتا ہے۔ وہ خود تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔ اور اس تکلیف اور رنج دہی کا حصّہ دار راج پروہت بھی

ہے، برہمنوں کی بُرائی کرنے والا راجہ ملیچھ ہو جاتا ہے۔ اس کی دولت اور ثروت کی ترقی نہیں ہوتی۔ اور نہ اچھی لایق اولاد ہوتی ہے۔ جس سے راس کا راج قایم رہے۔ برہمن راجہ کو بُرے کاموں سے روکتے ہیں۔ اور راجہ برہمنوں کی حفاظت رکھے۔ اور ہدایت کرتا رہے۔ کہ وہ وید کی تعلیم سے ضرور بہرہ ور ہوں۔ غرض راجہ اور برہمن کی نااتفاقی سے شنکر ورن پھیلنا جاتا ہے۔ اور دھرم کے کاموں پر پانی پھرتا جاتا ہے۔ جس حکومت میں رشی اور عالم برہمنوں کی تربیت اور پرداخت کا لحاظ نہیں رکھا جاتا۔ وہاں قحط اور کال ہمیشہ پڑتے رہیں گے۔ اور رعیت دُکھی اور مفلس رہے گی۔ نئی نئی بیماریاں پھیلتی جائیں گی۔ دبا اور ہیضے سے ہزاروں جانیں برباد ہونگی

# ادھیائے (۷۴)

## کوبیرجی سے راجہ مچکند کی گفتگو

بھیشم جی نے دھرم راج کو راجہ مچکند کی داستان اس طرح سُنائی کہ زمانہ سلف میں راجہ مچکند نہایت زبردست اور چکرورتی راجہ ہوا۔ تسخیر ممالک کے بعد اُس نے کوبیرجی پر چڑھائی کی۔ کوبیرجی کے اِشارے سے راچھسوں نے راجہ مچکند کی تمام فوج مار ڈالی۔ تب راجہ کو بڑی فکر ہوئی۔ اور اپنے مشیر (یعنی پروہت) بشسٹ جی کی لعن طعن سے مذمت کرنے لگا۔ بشسٹ جی وید پاٹھی عالم اور مہاتپسوی پروہت تھے۔ اپنی مذمت سُنکر اُنہیں شرم آئی۔ اور تپ کے زور سے راچھسوں کو قتل کر ڈالا راچھسوں کی بربادی دیکھ کر کوبیرجی راجہ مچکند کے پاس آئے۔ اور فرمایا کہ پروہتوں ہی کی وجہ سے دُنیا میں راجوں کا اقبال اور جلال قایم ہے۔ نارائن جی نے خزانہ کا مالک کرکے خوشی اور غم دینے کی خدمت میرے ہی سپرد کی۔ اس لئے سب راجہ میری ثنا و صفت کیا کرتے ہیں۔ بیں

تیری طاقت اور قوت دیکھنا چاہتا ہوں۔ کیا تم میں برہمنوں سے زیادہ کمال ہے

راجہ مچکند۔ (غصے سے) کوبیرجی مہاراج! برہما جی نے ایک ہی جگہ برہمن اور چھتریوں کو پیدا کیا۔ برہمن منتر تپ اور ریاضت کے وسیلے سے برنوں میں افضل گنا جاتا ہے۔ اور چھتریوں کو اپنے زور بازو اور ہتھیاروں کا گھمنڈ ہے۔ اور میری اہانت اور ندامت کیوں کرتے ہیں

کوبیرجی۔ (بشسٹ جی سے) مجھے راج حکومت سلطنت دینے کی طاقت ہے۔ مگر بغیر مرضی نارائن کسی کو راج نہیں دیتا۔ اور نہ بغیر ایشور کی آگیا سے کسی کا راج چھینتا ہوں

راجہ مچکند۔ میں آپ کے دیئے ہوئے راج میں حکومت کرنا نہیں چاہتا ہوں۔ آپ کا راج آپ ہی کو مبارک ہے۔ ہاں اگر چھتری ہوں۔ تو میں اپنے زور بازو سے فتح کئے ہوئے راج میں سلطنت کروں گا

راجہ مچکند کی اس تعجب خیز گفتگو سے کوبیرجی کو حیرت ہوئی۔ غرضیکہ راجہ مچکند وہاں سے واپس آکر اپنے مفتوحہ ملک میں راج کرنے لگا۔

بھیشم پتامہ۔ (راجہ جدھشٹر سے) ہے دھرم وان راجہ! برہمنوں کا بڑا مرتبہ ہے۔ جو راجہ برہمنوں کی توقیر و منزلت کرتا ہے۔ اس کا راج ہمیشہ قائم رہتا ہے۔ برہم مخفی اسرار سے واقف ہو کر پوشیدہ مشکلات سے راجہ کو نجات دلاتا ہے۔ اور راجہ مشکلات پیش نظر سے بچنے کے لئے انواع اقسام کی تدبیر سوچتا ہے۔ اور بازوؤں کی طاقت سے انہیں دور کرتا ہے۔

راجہ جدھشٹر۔ مہاراج پتامہ جی! بڑی تمنا تھی۔ کہ راج اور حکومت سے قطع تعلق کر کے بن میں ریاضت کروں۔ اور ایشور کا بھجن کر کے اپنی زندگی سپھل کروں۔ میرے تمام اعزا اور اقربا اس خونخوار لڑائی میں مارے گئے مگر اب مجبور ہوں۔ بھائیوں نے زبردستی گدی پر بٹھال دیا ہے

بھیشم پتامہ جی۔ مجھے سب معلوم ہے۔ تم گیانی اور ویدوں

کے رموز سے واقف ہو۔ تم مروّت اور راستی کے بنارے ہو۔ تمہارے پتا راجہ پانڈو تمہاری شجاعت اور راست گفتاری کے ہمیشہ مدح سرا رہے ایشور نے تمہارا جنم اسی لئے کیا ہے۔ کہ تم پرجا کا پالن کرو۔ یہ سمجھ لو۔ کہ جو کام جس کے سر پر آپڑتا ہے۔ اس کا انجام دینا ضروری ہے۔ انسان کو چاہیئے۔ کہ ہمت نہ ہارے۔ ایشور اس کی مدد کریگا۔ اب تم راج کاج میں جی لگاؤ۔ منصف مزاجی سے رعایا کی فریاد سنتے رہو۔ اور اس کو اس کی فریاد کی داد دو۔

# اَدِھیائے (۳۴)

## راجہ کیکے کی داستان

**راجہ یُدھشٹر** (بھیشم پتامہ سے) اے مہاراج! راجہ کس کس کا مال ضبط کر سکتا ہے۔ اور راجہ کو کس طرح برتاؤ کرنا روا ہے؟

**بھیشم پتامہ جی۔** علاوہ برہمن کے مال کے اور سب کا مال راجہ ضبط کر سکتا ہے۔ بدچلن برہمن کو راجہ سزا بھی دے سکتا ہے۔ اور اس کا مال بھی ضبط کر سکتا ہے۔ جس راج میں برہمن چور ہوتا ہے۔ اسکے عیب اور صواب کو لوگ راجہ ہی سے منسوب کرتے ہیں۔ بر سبیل تمثیل راجہ کیکے کا حال کہتا ہوں۔

راجہ کیکے ایک بڑا دولت مند راجہ تھا۔ جس کو ایک راچھس نے زیر کر لیا۔ راجہ نے کہا۔ کہ میرے راج میں برہمن لوگ بڑے دھرماتما۔ اور نیک چلن ہیں۔ اور اسی طرح ہر قوم کے لوگ اپنے اپنے دھرم پر چلتے ہیں۔ اسی سبب سے مجھے تجھ سے ڈر نہیں۔ البتہ جس راجدھانی میں ایسا نہ ہو۔ وہاں کے راجہ کو البتہ تجھ سے ڈر ہوگا۔ یہ سُنکر راچھس نے راجہ کو چھوڑ دیا۔

**راجہ جدھشٹر۔** بھلا برہمن مصیبت زدہ ہو کر اپنی بسر کیونکر ہو سکتا ہے۔ اور دوسرے لوگ کس طرح؟

**بھیشم پتامہ۔** برہمن مصیبت میں بھی چھتری کا دھرم نہیں کر سکتا البتہ ویش کا پیشہ کر لے۔ کاشتکاری وغیرہ سے اپنی اور اپنے عیال و اطفال کی پرورش کرے۔ نمک۔ روغن۔ سیاہ تل۔ گھوڑے۔ گائے۔ بھینسا۔ شراب شہد گوشت فروخت کرنے کا پیشہ نہ کرے۔ گائے۔ بکرا۔ آگ۔ گھوڑا اور زمین کا بیچنا کس طرح جائز نہیں۔ اور ایسا کرنے والا دنیا میں تکلیف پاتا ہے۔ اور مر کر نرک میں جاتا ہے۔ شیریں کلامی کرنا اعلےٰ ترین صفت ہے۔ جو شیریں سخن ہے۔ وہ ہر دلعزیز ہوتا ہے۔

# ادھیائے (۵۳)

# اچھے یا برے کرموں کی شناخت۔ اور اُن سے گریز

**بھیشم پتامہ۔** انسان کو واجب ہے۔ کہ قبل از طلوع آفتاب بستر سے اُٹھ کر پہلے ضروریات سے فارغ ہو۔ پھر ندی تالاب یا کنوئیں پر اشنان اور دیوتوں اور پتروں کا ترپن کرے۔ اور سورج طلوع ہونے پر سندھیا کرے۔ پورب کی منہ کرکے کھانا کھائے۔ مگر کھاتے وقت بات چیت نہ کرے۔ اور کسی غذا میں عیب نہ لگا لے۔ گرہستی کو چاہیئے۔ کہ متحاجین کو کھانا کھلانے کے بعد آپ کھائے۔ یا سب کے ساتھ۔ پردیس میں یا گھر میں۔ مگر کھاتے وقت جو سادھو سنت آجاوے۔ تو اسکو کچھ نہ کچھ ضرور دے۔ اپاہج اور محتاج کو اپنے گھر سے بھوکا نہ جانے دے۔ یہ برکت اور نیکنامی کا باعث ہے۔ سر شام کھانا جائز نہیں۔ ہون کرکے پہلے برہمن

کو کھلانا زیبا ہے۔ اس کے بعد جو آپ کھائے۔ وہ شیر مادر کے برابر ہے۔ گوشت نہ آپ کھائے نہ دوسروں کو کھلائے۔ کیونکہ کسی کی جان لینا گناہ عظیم ہے رات کو ہاتھ پاؤں دھو کر سوئے صبح اٹھ کر ماں باپ اور گورو کو نمسکار یا سلام کرے۔ کیونکہ ان کی دعا سے برکت ہوتی ہے۔ طلوع آفتاب یا دن کو عورت سے مباشرت نہ کرے۔ وید منتر پڑھنے اور پوجا اور کھانے کے وقت جنیؤ (زنار) بائیں کندھے پر رکھنا چاہیے۔ حجامت بنوانے اور چینکنی بنانے اور کھاتے وقت برہمن کو نمسکار اور ڈنڈوت کرنا آزار کا باعث ہے۔ سورج کی طرف منہ کر کے پیشاب یا پاخانہ پھرنا گناہ ہے غلاظت کا دیکھنا خلاف بعد فراغت ضروریات نہانا لازم ہے۔ بزرگوں قابل التعظیم لوگوں کا آداب واجب اور ان کا نام لینا مناسب ہے۔ بزرگوں سے ظاہری عیبوں کا چھپانا گناہ ہے کہ اسکو ایشور دیکھتا ہے۔ گنہگار کا چھپایا ہوا گناہ نہیں چھپتا جو دولت بے انتہا فکروں سے فراہم ہوتی ہے۔ اس میں تکالیف بھی بہت ہوتی ہے۔ اور قضا جلد آجاتی ہے۔ اسواسطے دانشوروں نے ایسی باتوں کو اچھا نہیں سمجھا۔ دھرم وہی ہے۔ جو دل سے کیا جاوے۔ جب تک دل قابو میں نہ ہو۔ بیقراری رفع نہیں ہوتی۔ اور دل نہیں لگتا۔ جہانتک اختیار ہو۔ نفس پہ قابو رکھے۔ جو کچھ میسر آوے۔ اسی پر قانع رہے۔ تدبیر سے غافل نہ رہے۔ اور جو تدبیر راست آوے۔ اسی میں ایشور کی مدد سمجھے نہ کہ اپنی دانشمندی پہ فخر کرے

## ادھیائے (۲۹۳)

## گرہست آشرم کی منزلت

بھیشم پتامہ جی۔ گرہست آشرم سے افضل کوئی آشرم نہیں مگر محبت کے جال میں پھنسکر طرح طرح کی تکلیفیں برداشت کرنی پڑتی ہیں اسی سبب سے گرہست آواگون سے نجات نہیں پاتا۔ دل کا مارنا اور اندریوں

بس کرنا بھی گرہست کی ریاضت ہے۔ جو لوگ متعلقین کی محبت میں آلودہ ہو جاتے ہیں۔ وہ بڑی صعوبتیں پاتے ہیں۔ دانا لوگ اسی سے دُنیا کو ہیچ اور بجز خیر و ثواب کے سب کو زوال پذیر جانتے ہیں۔ مرنے کے بعد بھائی بند اولاد اور رشتہ دار کوئی کسی کا نہیں ہوتا۔ ہر ایک اپنی اپنی راحت کو روتا ہے۔ اپنا دھرم اور خیر و ثواب کے سوائے کوئی کام نہیں آتا یہی ساتھ جاتا ہے۔ اس لئے دُنیا کو چھوڑ۔ اور سب کی محبت سے مُنہ موڑ کر اچھے کام کرنے سے دنیا میں دائمی مسرت ملتی ہے۔ اور دین میں سرخروئی نصیب ہوتی ہے۔ جو ایسا نہیں کرتا اُس کا دین و دنیا میں کہیں بھلا نہیں ہوتا۔ راحت و تکلیف اور قضا و رضا کو پہچانتا اور دُنیا کو ہیچ جانتا ہے۔ وہی ایشور کو پہچان سکتا ہے۔ نہیں تو دُنیا کے بھرم میں بھٹکتا ہے۔ اے راجہ! تم بھی دُنیاوی اُنس چھوڑ کر غم سے دُور ہو مرے ہوئے لوگوں کے واسطے بے فائدہ رنجور نہ ہوئیے۔ بچھڑے ہوئے لوگوں کا ملنا دشوار ہے۔ اور ساری فکر بے کار ہے۔ یہ لوگ تمہارے کام نہیں آئیں گے بلکہ ان کے غم میں آلودہ ہونے سے دنیا کے سب کام بھی بگڑ جائیں گے۔ آنچہ رضائے مولےٰ از ہمہ اولےٰ۔ اس قادر مطلق کی جستجو کرو۔ چہ ہمہ اوست اور ہمہ دردست ہے۔ یا جو کچھ ہے ہمہ از دست ہے۔ دُنیا ہیچ است و کار دُنیا ہمہ ہیچ جو کچھ ہے۔ وہ خواب و خیال ہے۔ ایک دن سب کو زوال ہے۔ جو انسان اس کتھا کو سُنے یا سُناوے۔ اُسے ثواب دارین اور نیکی نصیب ہوگی ❊

# شانتی پرب حصّہ اوّل ختم شد

# مہابھارت

# شانتی پرب

## حصّہ دوم

## ادھیائے (۱)

## مُصیبت کے وقت راجاؤں کو نجات کی تدبیریں

بھیشم پائن جی۔ راجہ جنمیجے سے اس طرح گوہر افشانی کر رہے ہیں۔ کہ راجہ جدھشٹر نے بھیشم جی سے استفسار کیا۔ جب کسی راجہ کا خزانہ صرف ہو گیا ہو۔ رسد۔ اور سامان جنگ کی کمی ہو۔ چاروں طرف سے حریف گھیرے ہوئے ہوں۔ کچھ ممالک بھی اس کے قبض و تصرف سے نکل گئے ہوں۔ اسوقت اُسے کون تدابیر کرنا واجب ہے۔

بھیشم جی۔ دھرم پتر۔ ایسی حالت میں راجہ کو مناسب ہے کہ غنیم سے جس طرح ممکن ہو۔ صلح کرلے۔ دشمن صلح پر راضی نہ ہو۔ تو روپیہ یا

جتنا سلطنت دے دلا کر سر سے بلا ٹالے۔ مگر حالت میں دھرم کا خیال رکھے
دھرم کے خلاف کوئی فعل نہ ہو۔ فراہمی فوج اور ترقی خزانہ میں مصروف رہے
اگر یہ باتیں اس کے اختیار سے باہر ہوں۔ تو مردانہ وار میدان رزم میں کٹ
مرے۔ ایسے ایسے بہادروں کو ضرور سورگ نصیب ہوتا ہے۔ عقلمند وہی
ہے جو زبردست عدو کو کچھ گاؤں یا روپیہ دیکر آئی ہوئی بلا کو سر سے ٹالے
یا قلعے سے نکلکر بہ تبدیل ہیئت حریف سے روپوش ہوکر اجتماع فوج
میں ساعی رہے۔ رعیت نوازی اور ملک گیری کا خیال کبھی دم محو نہ ہونے
پاوے۔ جو شخص اپنے زور بازو اور محنت و مشقت کی روزی بہم پہنچاتے ہیں
وہ خوش اطوار ہوتے ہیں۔ حرام خوری اچھی نہیں معلوم ہوتی۔ دھرم کے
خلاف چلنے والوں جاہل لوگوں کی صحبت سے اجتناب ضروری ہے۔ ایسے
اشخاص شہر بدر کر دیے جاویں۔ ان کے نکالنے کی تدبیریں یہی ہیں۔ اور
ان کو سزا جرمانہ یا قید ہو۔ گھر بار ضبط کر لیا جاوے۔ برہمن جو قابل سزا
سمجھے جاویں۔ انکو جان سے مارنا ممنوع ہے۔ مگر شہر بدر کر دینا بہت مناسب
ہے۔ دیکھو راجن غیبت کرنا سب عیبوں سے بڑھ کر ہے۔ دانا عاقل کبھی
کسی کی غیبت نہیں کرتے۔ بلکہ غیبت کرنے والے کو سزا دیتے ہیں۔
گورو سے بڑھ کر کوئی بزرگ نہیں ہوتا۔ اگر وہ بھی غیبت کرنے کا عادی
ہے۔ تو اسکو سزا دینا راجاؤں اور چھتریوں کا دھرم ہے۔ دشمنوں کے پنجے
سے نجات حاصل کرنا۔ وزیروں مصاحبوں سے مشورہ لینا آئین سلطنت کے
اصول ہیں۔ شیریں گفتاری ہوش و حواس کی درستی مجبوری و لاچاری کے
وقت بہت مدد دیتی ہے۔ بہادر اور شجاع سپاہی وہی ہے۔ جو مصیبت
پڑنے پر بھی راجہ کا ساتھ دیتا ہے۔ بلکہ جان دینے میں دریغ نہ کرے۔
راجہ پر فرض ہے۔ کہ فوج کا دل ہاتھ میں لئے رہے۔ میدان رزم میں
ہر ایک بہادر کے کرتبوں پر دیکھ بھال کرے۔ اس کی شان احسنت
اور مرحبا کے الفاظ کہتا رہے۔ فوج کا دل بڑھ جائے۔ حالت مغلوبی
میں جان توڑ کر لڑائی کرنے سے دشمن پر حملہ ہو سکتا ہے۔ خزانہ کی حفاظت

راجہ کا دھرم ہے۔ خزانے کا منہ کھلا رکھے۔ جو روپیہ اپنے بلاد دیگر ممالک سے فراہم ہوا ہو۔ فوج میں تقسیم کرے۔ کیونکہ روپے سے فوج اور فوج سے ملک گیری ہوتی ہے۔ بے رحمی اور نا انصافی سے جو روپیہ فراہم کیا جاتے۔ اُس میں برکت نہیں ہوتی۔ راج نیت سے روپیہ وصول ہو۔ تو وزیروں اور اراکین سلطنت کی ترقی کرکے ان کے مشورے سے بہبودی ملک و نتیجہ عدو سے رہائی کے وسائل سوچنا راجہ کا فرض منصبی ہے۔ جو راجہ خزانے کی کمی سے مجبور ہے۔ وہ ہمیشہ خوار اور دشمنوں کی یورش سے متفکر رہیگا۔ قلیل تنخواہ والے ملازمین کے سپرد ملکی کام نہ کرنا چاہیئے۔ چھوٹی تنخواہ والے نوکر خوشی سے کام نہیں کرتے۔ دولت سے راج کی سرسبزی رہتی ہے۔ دولت ہی سے عیب چھپے رہتے ہیں۔ جو راجہ رعیت کو دُکھی رکھتا ہے۔ رعیت اس کی دشمن ہو جاتی ہے۔ اس کی بہبودی اور اعزاز رعایا کی آنکھوں میں کھٹکتا ہے لوگ اس کی جان کے دشمن ہو جاتے ہیں۔ اور اس کے قتل اور بے عزت کرنے کی گھاتیں سوچتے ہیں۔ ایسے راجہ کو سُکھ نہیں ملسکتا۔ مدبر ذکی اور فہیم اشخاص کے مشورے سے سلطنت کا کام کرے۔ کسی کام سے غفلت نہ ہو۔ تدبیر ہی سے راج اور دھرم قایم رہتا ہے۔ اگر دشمن سے جانبری نہ ہوسکے۔ تو مصلحتاً بھاگ کھڑا ہو۔ جنگل میں جاکر ہرن وغیرہ جانوروں کے ساتھ گشت کرے۔ بداعمال لوگوں کی صحبت سے بچے۔ بد اخلاق کی صحبت سے سوا ذلت کے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ شیریں بیانی سے انسان کا دل مسخر ہوتا ہے۔ نیکنامی سے دُنیا اور آخرت دونوں دُرست ہوتی ہیں۔ منکر اشخاص جو ایشور کے بھی معتقد نہیں۔ ان کا قول ہے۔ کہ نہ عقبےٰ ہے نہ دنیا ہے۔ نہ خیر ہے نہ ثواب ہے۔ ناستک لوگوں سے زبردستی مال چھیننا جنگ سے بھاگنے والوں کا قتل کرنا۔ کسی کی توقیر و منزلت پر حسد ہونا۔ احسان کا بھولنا۔ برہمن کے اثاثہ پر اپنا قبضہ کرنا۔ یا گورو دختر کا بھگا لے جانا۔ غیر عورت سے مباشرت کرنا یہ فعل گناہان کبیرا میں گنے جاتے ہیں۔ بداعمال نامنزا لوگوں کی محبت سے سراسر زیاں اور مال و متاع کا نقصان ہے۔ اِسلئے

اے راجہ! بدکردار کو سزا دینے اور شہر بدر کرنے ہی سے دھرم کی فضیلت قائم رہتی ہے۔ چور رہزن ڈاکو اگر قبضے میں آجائیں۔ اُنکو چھوڑنا نہایت زبون بلکہ رعایا کو تباہ اور برباد کرنا ہے۔

# ادھیائے (۳)

# نیک کرداری کے اوصاف اور کائیر پہ ترسیار کا تذکرہ

بھیشم جی فرماتے ہیں۔ کہ اے بھارت بنس کے سرتاج راجہ جدھشٹر یہ تو ثابت ہو گیا۔ کہ دھرم ہی دُنیا میں سب سے اعلےٰ ہے۔ لہذا ہر حالت میں دھرم مدِنظر رہے۔ دُنیا کوشش اور سعی کی تابع ہے۔ ہمیشہ پراکرمی راجے اپنی طاقت اور دلیری سے فوج کی ترتیب اور اسلحوں کی درستی میں روپے کا مُنہ نہیں دیکھتے۔ بداعمالوں اور ناسزاؤں پر راجہ کی ہیبت ایسی طاری ہو جاتی ہے۔ کہ وہ خلاف حکم کسی فعل بد کے مرتکب نہیں ہوتے دھرم فضیلت شجاعت اور بہادری سے قائم رہتی ہے۔ دھرم کی شجاعت اور دلیری کا مطیع ہے۔ خوش اقبال راجے دھرم کی بدولت چین کرتے ہیں۔ جس راجہ کا راج غنیم نے چھین لیا ہو۔ یعنی ریاست معزول ہو گیا ہو اُسے ہر طرح کی تکلیفیں اُٹھانی پڑتی ہیں۔ جو شخص بدمعاشی بدچلنی کی بدولت معزول ہوتا ہے۔ وہ لعن طعن کے تیروں سے زخمی کیا جاتا ہے اسواسطے وید پڑھے۔ برہمن اور مسن بزرگوں کی خدمت کرنے سے یہ بات دور ہو جاتی ہے۔ فیاضی۔ سخی بزرگوں کی تعظیم شیریں بیانی یہ خاص جوہر ہیں۔ جن سے انسان ہردلعزیز ہو جاتا ہے۔ اپنے نفع کا خیال نہ کرکے دوسرے کے فائدے پر نظر رکھنے والے راجہ رعیت کی نگاہ میں باوقعت

خیال کیے جاتے ہیں۔ کاپت نامی چرمیار کا لڑکا اپنا آبائی پیشہ چھوڑ کر عابدوں مرتاضوں کی خدمت سے مستفیض ہوا۔ تو بداعمال انسان اُنکی صحبت سے استفادہ کرنے لگا۔ بہت سے چوروں نے ان کی شاگردی قبول کی۔ شاگردوں اور چیلوں نے اس کی نصیحت مانی۔ کہ وہ چوری یا زبردستی کسی کا مال غصب نہ کریں۔ برہمنوں اور عورتوں پر ہاتھ چلانا۔ یا ان کا مارنا نہایت زبون فعل ہیں۔ جس طرح طلوع آفتاب ہوتے ہی ظلمت کافور ہو جاتی ہے۔ اُسی طرح برہمن کی دولت یا روپیہ غصب کرنے والے تباہ و برباد ہو جاتے ہیں۔ بس ایسے بدچلن۔ بدخلق بدکردار اشخاص کو شہر بدر کرنا اور انہیں کافی سزا دینا ست دھرم کہا جاتا ہے۔ کاپت نے اپنی نصیحت سے چیلوں کو بُرے کام کرنے سے روکا۔ اور وہ سب ہی عابد پرہیزگار ہو کر بڑے عامل بن گئے۔ اے جدھشٹر! جو شخص اس کاپت کی کتھا سنیگا۔ وہ کبھی جرائم قبیحہ کا مرتکب نہ ہوگا۔

# ادھیائے (۱۳۳)

## خزانے کی دیکھ بھال اور روپیہ فراہم کرنے کے طریقے

بھیشم جی۔ راجہ جدھشٹر! جو لوگ اہل دول ہیں۔ اور جگ ہون وغیرہ نہیں کرتے۔ جو شخص ڈرا دھمکا کر لوگوں کو اذیت پہنچاتے یا زبردستی ان کا مال غصب کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں پر ٹیکس یا ڈھنڈ جریمانہ مقرر کرنا راجہ کا عین فرض ہے۔ اسی طرح روپیہ فراہم کرکے اپنے خزانے کو معمور کرے کہ وقت پر فوج کی تنخواہ یا ٹیکس وغیرہ میں صرف ہو۔ ایسا روپیہ یگ کے کاموں اور کھانے پینے میں خرچ کرنا مناسب نہیں۔ جو بداعمال لوگوں

کی کمائی کا محاصل ہو۔ وہ سادھوؤں کو دے ڈالنا چاہیئے۔ یہی آتم ونترم ہے جسکے دم کی طاقت اور زور بازو کی وساطت سے دنیا قبضہ میں آسکتی ہے۔ جس طرح حشرات الارض یعنی چیونٹی۔ ڈانس۔ مچھر۔ مکھی سے جو خود بخود پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور ان کے دفعئے کی تدبیریں سوچی جاتی ہیں۔ اجتناب کیا جاتا ہے۔ اسی طرح جنگ نہ کرنیوالے آدمیوں سے بھی احتراز لازم ہے۔ جو جنگ کرتے ہیں۔ وہ مرنے پر پھر انسان ہوتے ہیں۔ جنگ کرنے والے راجہ ہمیشہ خوش رہتے ہیں۔ اُن کو کوئی دُکھ نہیں ستاتا۔ اسی موقعہ پر ایک روایت یاد آتی ہے۔

تین مگرمچھ ایک تالاب میں رہا کرتے تھے۔ ایک تو دُور اندیش تھا دوسرا دیرفہم۔ تیسرا وقت پر عقل لڑانے والا۔ ایک روز ماہی گیروں نے مچھلیوں کے شکار کی صلاح کر کے تالاب کے پاس ایک عمیق خندق کھودا۔ اور تالاب کا پانی خندق میں جمع ہونے لگا۔ دُور اندیش مگرمچھ نے اپنے ساتھیوں سے کہا۔ کہ خبردار رہنا۔ کسی مشکل سے سامنا ہوا چاہتا ہے۔ ایسا نہ ہو۔ کہ جان خطرے میں پڑے۔ اس لئے یہاں سے بھاگ چلو۔ دیرفہم مگرمچھ نے جواب دیا۔ کہ تمہارا کہنا صحیح ہے۔ مگر جلدی کیا ہے۔ اطمینان سے چلیں گے کچھ بھگدڑ تو ہے نہیں۔ تیسرا جو وقت پر عقل لڑاتا تھا۔ کہ بھائی گھبراتے کیوں ہو۔ وقت پر کوئی ایسی تدبیر نکالوں گا۔ کہ تمہاری اور اپنی جان بچ جاتی۔ دور اندیش مگرمچھ کو ان کی باتوں پر بھروسہ نہ ہوا۔ نالیوں کی راہ سے دوسرے تالاب میں جا کر دم لیا۔ اُدھر ماہی گیروں نے تالاب میں جال ڈالا۔ مچھلیوں کے ساتھ وہ دونوں مگرمچھ بھی پھنس گئے۔ ماہی گیروں نے جال کھینچنا شروع کیا۔ وقت پر عقل لڑانے والے مگرمچھ کو کچھ ایسی سوجھی۔ کہ جال سے نکل بھاگا۔ اور دوسرے عمیق تالاب میں جا کر پناہ لی۔ دیرفہم مگرمچھ مچھلیوں کے ساتھ پکڑا گیا۔ اور جان سے مار ڈالا گیا ہے۔ اسی طرح اے راجن! ہر انسان کو دُور اندیشی سے کام لینا چاہیئے۔ یہ خیال بیجا ہے۔ کہ وقت پر دیکھا جائیگا۔ دیکھو۔ ایشور نے گھڑی پل۔ دن رات۔ مہینہ۔ برس۔ چھ موسموں کی تقسیم اس واسطے کی ہے۔ کہ انسان ایک ایک پل کو نگاہ میں رکھے۔ اور وقت

کا پابند رہے جب وقت نکل جاتا ہے کچھ ہاتھ نہیں آتا۔ احمق اور بیوقوف وقت کبھی قادر نہیں کرتے۔

# اَدھیائے (۴)

# حفاظت ملک اور دشمنوں سے بچاؤ کی تدبیر

راجہ جدھشٹر نے بھیشم جی سے سوال کیا۔ جب راجہ محصور ہو۔ اراکین اور وزرا مصیبت کے وقت ساتھ چھوڑ دیں۔ نہ اس کا کوئی یار نہ غمگسار ہو۔ تو اس آفت میں کس طرح دشمنوں کے پنجے سے رہائی پا سکتا ہے۔ اس کو کیا کرنا چاہیئے۔ کہ اس بلا سے نجات پائے

بھیشم جی۔ راست گو راجہ یہ جانتے ہو۔ کہ مصیبت میں کوئی کسی کا ساتھ نہیں دیتا۔ دوست بھی دشمن ہو جاتے ہیں۔ اور میں پہلے ہی بیان کر چکا ہوں۔ کہ دشمن سے نجات کی تدبیر صلح ہے۔ اگر اس کا کوئی دوست ایسا ہو۔ کہ وہ نادان اور احمق نہ ہو۔ کیونکہ بزرگوں کا قول ہے۔ کہ دانا دشمن بہ از ناداں دوست۔ تو اس دوست کے ذریعے سے صلح کا پیغام بھیجے۔ اگر وہ عقلمند اور ذہین ہے۔ تو جو دت طبع سے دشمن پر قابو پالے گا۔ اور اس آئی ہوئی بلا سے راجہ کو بچالے گا۔ ایک گربہ اور موش کا قصہ تمثیلاً بیان کرتا ہوں ؂

کسی صحرا میں برگد کا درخت مناسب لمبا چوڑا تھا۔ پرندوں نے اس پر اپنا نشیمن بنایا۔ سانپ بچھو وغیرہ زہریلے جانور اس کی جڑھ میں رہا کرتے۔ درخت کے کچھ فاصلے پر ایک سوراخ تھا۔ جس میں آٹھ منہ تھے۔ اس میں پلت نامی ایک چوہا رہتا تھا۔ برگد کے جوف میں ایک لومس نامی بلاؤ

رہا کرتا تھا۔ وہاں ایک چڑیمار رات کو آتا۔ اور جال بچھا کر اپنے گھر واپس چلا جاتا تھا۔ صبح کو جال میں جو پرندے پھنس جاتے۔ اُنہیں بیچکر چڑیمار اپنا پیٹ پالتا تھا۔ اتفاق سے کسی دن لومس بلاؤ جال میں پھنس گیا۔ وہ چوہا آیا اور بے خوف وخطر جال کے چاروں طرف پھرنے لگا۔ اسے میں ایک نیولا اور ایک الو بھی وہاں آئے۔ اور چوہے پر تاک لگاکر کسی مقام پر بیٹھ گئے۔ کہ جب چوہا نڈر ہو۔ پکڑ لیں۔ چوہا حیران ہوا۔ کہ کیا کرے۔ اگر بھاگتا ہے۔ تو اُلو جان نہیں چھوڑتا۔ ٹھہرتا ہے۔ تو نیولے سے بچنا مشکل ہے۔ غرض اس سے کرتے دھرتے نہیں بنتی۔ ناچار لومس بلاؤ کے پاس گیا۔ اور لجاجت سے بولا۔ کہ اے متر۔ اسوقت آپ بھی مصیبت میں ہیں۔ اور مجھ پر بھی آفت ہے۔ ایسی کوئی تدبیر ہو سکتی ہے۔ کہ آپ کی اور میری دونوں کی جان بچے۔ ایک بات ذہن میں آئی ہے۔ کہیئے تو عرض کروں۔

**بلاؤ**۔ ہاں متر! جلدی کہو۔ میری تو جان پر بنی ہے۔ صبح ہوتے ہی چڑیمار پکڑ لے گا۔ اور نہ جانے میرا کیا کرے

**چوہا**۔ اگر آپ میری جان کے گاہک نہ ہوں۔ تو میں آپ کا جال کتر دوں۔ اور آپ رہائی جاویں۔

**بلاؤ**۔ وفادار دوست اپنے وقت کے مسیحا ہو۔ باتوں سے امرت ٹپکتا ہے۔ جو میرا آپکا چاہنے ہو۔ اُپکاری جیو نارائن کا پیارا ہوتا ہے۔ اس آفت سے میری جان اگر بچگئی۔ تو عمر بھر بندہ احسان رہیگا۔

**چوہا**۔ آپ کا چھٹکارا تو جال سے ہو ہی جائے گا۔ مگر مجھے اسبات کا قول دیجئے۔ کہ بعد رہائی کے تم کو اس آفت سے بچاؤں گا۔ کیونکہ نیولا اور اُلو دونو میری تاک میں ہیں۔ کہیں آپ بھی جال سے نکلکر مجھے اپنے منہ کا نوالا نہ بنائیں۔ ہمارا اور آپ کا مسکن ایک ہی جگہ ہے۔ اسوجہ سے ہم اور تم پکے دوست ہو سکتے ہیں۔ پڑوسیوں کا ناطہ کچھ کم ہوتا ہے۔

**بلاؤ**۔ اگر جال کاٹکر میری جان بچا دو۔ تو میری اور تمہاری دوستی ہمیشہ نبھے گی

چوہا۔ اپنے کام میں مصروف ہوا۔ اور آہستہ آہستہ دانتوں سے جال کترنا شروع کیا۔

بلاؤ۔ وفادار دوست! کام میں جلدی کرنا چاہیئے۔ اگر صبح ہو گئی۔ تو غضب ہو جائے گا۔

چوہا۔ گھبراتے کیوں ہیں۔ اس ملعون چڑیمار کے آنے سے پیشتر ہی جال کتر ڈالوں گا۔ مگر مجھے ابھی آپ سے خوف ہے۔ ایسا نہ ہو۔ کہ میں آپ کے نیچے جال کترنے آؤں۔ اور آپ مجھے چٹ کر جائیں۔

بلاؤ۔ جان نثار دوست کام کئے جاؤ۔ ڈرتے کیوں ہو۔ قول جان کے ساتھ ہے۔

چوہا۔ بیخوف ہو کر بلاؤ کے شکم کے نیچے گیا۔ اور دب کر آہستہ آہستہ قطع برید شروع کی۔ ادھر بلاؤ اور چوہے میں گہری دوستی دیکھ کر نیولا اور اُلو سخت متحیر ہوئے۔ کہ بلی کا کھاجا اور اس طرح کی رفاقت۔ غرض مایوس ہو کر ان دونوں نے بھی اپنی اپنی راہ پکڑی۔ اور آفتاب نے تاریکی شب کے دامن سے منہ نکالا۔ اُجالا ہوا۔ اور بہیلیا چار شکاری کتوں کے ہمراہ دور سے دکھائی دیا۔ بلاؤ کی تو گویا جان ہی نکل گئی۔ چوہے سے خوشامد کرکے بولا۔ کہ میری جان! جزیں اب کچھ ہی دیر کی مہمان ہے۔ اجل سامنے چلی آتی ہے آپ نے ابھی اب تک پورا کام نہیں کیا۔ اگر جال کٹا ہوتا۔ تو بھاگ کر جان بچا لیتا۔

چوہا۔ اس کی بیتابی دیکھ جلدی جلدی مقراض دندان سے جال کترتا رہا۔ چند منٹ میں اسقدر جال کتر ڈالا۔ کہ بلاؤ اس سے نکل سکے۔ بلاؤ نے جال سے سر نکالا۔ اور جی چھوڑ کر بھاگا۔ چوہا بھی اچھلتا کودتا اپنے سوراخ میں گھس گیا۔ بہیلیا صورت چڑیمار جال اٹھا کر اپنی قسمت کو کوستا جنگل کی طرف راہی ہوا۔

بعد میں بلاؤ چوہے کے اس احسان کا نہایت ممنون ہوا۔ سوراخ کے پاس گیا۔ آواز دی۔ کہ اے وفادار! اے غمگسار دوست! ذرا باہر

آؤ۔ میری جان تم پر صدقے ہے۔ ڈر اور ہراس چھوڑ دو۔ مجھ سے کبھی ذرا نہ ہوگی۔ کہ بار احسان نے میری گردن نیچی کردی۔ اے محسن جفاکش دوست میرے تمام عزیز اور اہل خاندان تمہارے ممنون احسان ہو رہے ہیں تم نے جان بچائی۔ اس کا صلہ ایشور دے گا۔

**پلت چوہا** بولا۔ آپ طاقتور اور میں کمزور۔ آپ کا میرا ساتھ نہیں ہو سکتا زمانہ میں بھروسہ کرنا عقلمندوں کا دستور نہیں۔ دم بھر میں کیا سے کیا ہو جاتا ہے۔ گو آپ محبت سے پیش آئیں۔ مگر مجھے بھروسہ نہیں۔ دنیا کا عجب دستور ہے۔ جب تک کسی سے کسی کا کام اٹکا ہے۔ وہ اس کا بندہ ہے۔ جہاں کام نکل گیا۔ پھر گویا شناسا ہی نہ تھے۔ آپ اپنے گھر خوش ہیں اپنے گھر خوش زبردست اور زیردست کی دوستی ہی کیا۔ آپ کیوں بلاتے ہیں۔ مطلب ہی کیا ہے۔ یہ ظاہر ہے۔ کہ تمام رات فاقہ سے گزر گئی۔ بھوک کا وقت ہے تو کیا مجھے کھا کر اپنا پیٹ بھریں گے۔ عقلمندوں کا قول ہے۔ دہن انگشت در سوراخ کژدم ؒ اس میں سراسر دھوکا ہے۔ زبردست کو دور ہی سے سلام ہے۔ مثل مشہور ہے۔ کہ لاکھوں روپے سے بھی زیادہ جان پیاری ہے۔ اگر جان گئی۔ اور دولت وافر ہاتھ آئی۔ تو کس کام کی۔ اس لئے جان سے پیاری دنیا میں کوئی چیز نہیں۔

**لومس**۔ یہ تو میں جانتا ہوں۔ کہ آپ دانا دوست ہیں۔ نادان نہیں۔ مگر مجھے بھی دانا دشمن سمجھئے۔ دانا دشمن سے کبھی برائی نہیں ہوتی۔ پس خوف کیوں کھاتے ہوں۔ یہ کہیں ہو سکتا ہے۔ کہ اپنے سے بھلائی کرنے والے ساتھ دغا کی جائے۔ تمہیں تو اپنا گورو سمجھتا ہوں۔ نصیحت آمیز کلام زندگی سنبھل ہو جائیگی۔ تم تو کسی کا ڈر نہ کرنا چاہیئے۔ جتنے تمہارے دشمن ہیں۔ کسی کی مجال نہیں۔ کہ ترچھی نگاہ دیکھ سکیں۔

**پلت چوہا**۔ آپ لاکھ باتیں بنائیں۔ آپ کا جادو چلنا دشوار ہے کیونکہ میں شاستر کے احکام سے واقف ہوں۔ آپ کے کہنے سے میں پھنس نہیں سکتا۔ شکر جی کا قول ہے۔ کہ دشمن اگرچہ ضعیف بھی ہو۔ مگر اس کے

ساتھ دوستی کرنے میں سراسر نقصان ہے۔ کیونکہ دشمن کا معتقد ہو جانا عقلمندوں کا شیوہ نہیں۔ بلکہ دوسروں پر اپنی شیریں بیانی سے قابو پائے۔ نہ کہ دوسروں کا معتقد ہو جائے۔ جیسی رکھشا دھن اور پتر کی اُتپن یہ باتیں کچھ اپنے ہی بن پڑتی ہیں۔ دوسروں کی مدد کچھ کام نہیں دیتی۔ لیس میں آپ سے معافی کا خواستگار ہوں۔ اگر میری بھلائی چاہتے ہیں۔ تو دور ہی سے مزاج پرسی ہو جایا کرے گی۔ چوہے کی اس دلپذیر تقریر سے لومس بلاؤ بہت خوش ہوا۔ اور اس کی عقل کی تعریف و توصیف کرتے ہوئے درخت پر چڑھ گیا۔

بھیشم جی۔ اس تذکرے کو بیان کرکے بولے۔ جس طرح چوہے نے اپنے دشمن کی جان بچائی۔ اور اپنی جان کا بھی محافظ رہا اسیطرح مجبور و مغرور راجہ زبردست سے زبردست دشمن پر قابو پا سکتا ہے۔ وقت پر حریف سے صلح کرنے۔ نادان دوستوں کی باتوں میں آجانا عقلمندوں کو پسند نہیں۔ جو لوگ ذکاوت اور ذہانت سے بہرہ ور۔ وہ آفت کے آنے سے پہلے ہی بچنے کی تدبیر سوچ لیتے ہیں۔ جتنا کھوج کیجئے۔ اتنی ہی باریکیاں سوجھتی ہیں۔ وہ مصیبت کے وقت فکر اور عقل سے کام لے کر آفت کو ٹال دیتے ہیں۔ اور ان پر دشمن قابو نہیں پا سکتا۔ لہٰذا تم بھی جو کام کرو۔ سوچ سمجھ کر کرو۔ جن پر بھروسہ کرنا لازم ہے۔ ان پر اتنا بھروسہ کرو۔ جن میں نقصان کی منحوس صورت نہ دکھائی دے۔

## ادھیائے (۵)

## دانا دشمن بہ از نادان دوست

راجہ جدھشٹر بھیشم پتامہ جی سے ملتمس ہیں۔ آپ کی باتوں سے

ظاہر ہوا۔ کہ دوستوں پر بھروسہ کرنا لازم نہیں۔ اور کاروبار سلطنت بغیر بھروسے کے چل نہیں سکتے۔ پھر کیونکر انتظام سلطنت ہو بڑا تردد ہے۔ اسے دور کیجئے۔

بھیشم پتامہ جی۔ راجہ برہمہ دت والی کاتپل نگر اور پوجنی (مادہ پرند) کا قصہ کیا تم نے سنا نہیں۔ راج محل میں پوجنی (مادہ پرند) چھت کی کڑیوں میں گھونسلا بنا کر رہا کرتی۔ اور اپنے بچوں کو پالتی تھی اتفاق سے اُسی پوجنی اور برہمہ دت کے ایک ہی دن لڑکے پیدا ہوئے ایک روز پوجنی سمندر کے کنارے گئی۔ اور دو امرت پھل وہاں سے لائی ایک اپنے بچے کو دیا۔ اور دوسرا راجکمار کو کھلایا۔ ایک روز راجکمار اپنی دایہ کی گود میں کھیل رہا تھا۔ اور پوجنی کا بچہ فرش پر ادھر اُدھر پھرنے لگا۔ راجکمار کے ہاتھ میں لکڑی تھی۔ وہ اُسے مار بیٹھا۔ بچہ پر کچھ ایسی ضرب پڑی۔ کہ جانبر نہ ہو سکا۔ اتنے میں بچے کی ماں پوجنی آئی۔ اپنا مردہ بچہ دیکھ کر بہت غمگین ہوئی۔ ٹپ ٹپ آنسو بہنے لگے۔ سوچا کہ چھتریوں پر بھروسہ کرنا فضول تھا۔ باوجودیکہ چھتری کا خطاب محافظ جان و مال ہے۔ تاہم پھر چھتری ہی چھتری ہیں۔ بات بات پر غصہ آجاتا ہے۔ نہایت حمق بات تھی۔ کہ ان پر بھروسہ کیا۔ خیر عوض ضرور لونگی۔ اور راجکمار کو قتل کرونگی۔ یہ خیال کر کے تڑپ کر اڑی۔ جھپٹ کر پنجوں سے راجکمار کی آنکھیں پھوڑ دیں۔ اور پرواز کناں اُوپر جا کر بولی۔ کردنی خویش آمدنی پیش مثل ہست کہ مے آید پیش۔ جیسا کریگا ویسا پھل پائے گا۔ راجہ برہمدت راجکمار کی کیفیت سنکر محل میں آئے۔ راجکمار کی حالت دیکھکر نہایت مغض ہوئے۔ استفسار حال کیا معلوم ہوا۔ کہ راجکمار کی ضرب سے پوجنی کا بچہ ہلاک ہوا۔ اور پوجنی نے راجکمار کی آنکھیں پھوڑ دیں۔

راجہ برہمدت (پوجنی سے) بیشک راجکمار تیرا گنہگار ہے۔ اور تو نے اس کا عوض بھی لے لیا۔ قابل معافی سمجھ کر درگذر کیا۔ خبردار محل سے بھاگنا نہیں

پوجنی (دیوار پر بیٹھ کر) میں تیری گنہگار ہو چکی۔ اور پھر مشت پر ہوں

جب چاہے۔ مار ڈال۔ اِس لئے تیری باتوں پر بھروسہ کرنا بیوقوفوں کا کام ہے۔ تیرے یہاں رہنا تو جان جوکھم ہے۔ جو شخص دشمنوں کی چکنی چپڑی باتوں پر آجاتے ہیں۔ وہ جلد آجاتے ہیں۔ وہ جلد خوار ہوتے ہیں۔ کیونکہ بغض و حسد چنگاری اندر ہی اندر سلگتی ہے۔ دشمنوں کے ہاتھ سے بیٹوں پوتوں کی آخرت بھی خراب ہوتی ہے۔ دشمنوں کی باتوں پر کبھی بھروسہ نہ کرے۔ بلکہ دشمنوں پر میٹھی باتوں کا جادو چلا وے۔ یہ خردمندوں کا قول ہے۔ میں اپنے بچوں کی اور اپنی جان کی حفاظت سمجھ کر راج محل میں رہتی تھی۔ وہ بات کھو سوں گئی۔

راجہ برہمدت۔ تو میری گنہگار نہیں ہو سکتی۔ راجکمار نے اپنے کئے کا پھل پایا۔ خوف بیکار کرتی ہے۔ حاشا معترض نہ ہونگا۔ اور نہ تیرے بچوں سے تعرض ہوگا۔ تو خوشی سے میرے یہاں رہ

پوجنی۔ ایسی باتوں پر اعتماد نہیں ہو سکتا۔ جب راجکمار جی سامنے آئیں گئے۔ تیرے دل پر رنج کی گھٹائیں چھا جائیں گی۔ میرے مارنے کی تدبیریں سوچی جائیں گے۔ میں تشت پر اور تو زبردست راجہ مورخیف کی طرح جب چاہے۔ مل ڈالے۔ شاستروں میں لکھا ہے۔ کہ پانچ چیزوں سے عداوت بڑھتی جاتی ہے۔

(۱) زن۔

(۲) زمین۔

(۳) تلخ بیانی۔

(۴) بد طینتی

(۵) قصور۔

جو کمزور ہوں۔ شہ زوروں سے دور بھاگیں۔ دشمن پر بھروسہ کرنا احکام شاستر کے خلاف ہے۔ اس لئے یہاں سے چلا جانا ہی بہتر ہے۔ یہاں کی بود و باش سے اپنی اور اپنے بچوں کی زندگی کا خطرہ ہے۔

راجہ برہملدت۔ تو گیانی ہو کر ایسی باتیں کرتی ہے۔ ایک نہ ایک

دن موت سب کو کھا جائے گی۔ کوئی کسی کا نقصان نہیں کرتا۔ اور نہ کوئی کسی کی جان لیتا ہے۔ زندگی موت ایشور کے اختیار ہے بہت ایسے ہوتے ہیں۔ کہ جان سے ہلاک کئے جاتے ہیں۔ اور بہت اپنی جان بچا لیتے ہیں جس طرح آگ کا کام جلانا ہے۔ جو چیز آگ میں گرے گی۔ جلکر خاک ہو جائیگی اسی طرح اجل سب کے ساتھ ہے۔ ایک دن موت کی آگ میں سب کو جلنا ہے۔ ہمارا اور تمہارا کچھ اختیار نہیں۔

**یدھشٹر**۔ اس خیال سے موت سب پر حاوی ہوئی۔ جب موت ہی مقدم ہے۔ تو ایک کو ایک سے دشمنی کیوں ہوتی۔ بھائی کا بھائی دشمن ہوتا ہے۔ جب یہ سمجھ لیا جائے۔ کہ ایک دن مرنا ضرور ہے۔ تو دنیا کے کاروبار کیوں کر چلیں۔ دیوتا اور راچھسوں میں جنگ کیوں ہوئی۔ بیماروں کی تیمارداری فضول۔ حکیم وید کے علاج سے کیا فائدہ۔ کسی کے غم سے رنج کرنا عبث۔ انسان۔ جانوروں اور پرندوں کی گوشت خوری کرتا ہے۔ مگر جو اشخاص شاستر کے احکام سے واقف ہیں۔ وہ کبھی ایسا نہیں کرتے۔ اپنی جان اور جانور کی جان برابر سمجھتے ہیں۔ جان سب کو پیاری ہے۔ اولاد سے بڑھ کر دنیا میں کوئی چیز نہیں۔ دکھ سے سب بھاگتے ہیں سکھ سب کو پیارا ہے۔ آئی ہوئی دولت کا نکل جانا اور جدائی سے پیری میں قدم رکھنا۔ ان باتوں سے طبیعت مضمحل اور افسردہ رہتی ہے خراب اور بد طینت انسان سے دل نہ لگانا چاہیئے۔ عورت کی محبت پھنسنا عاقبت کا کام نہیں۔ کون ایسا بشر ہے۔ جو ان باتوں واقف نہ ہوگا۔ ان باتوں پر کوئی کاربند نہیں ہوتا۔ سب لوگ اپنے دکھ کو دکھ سمجھتے ہیں۔ پرائے رنج کا مطلق خیال نہیں کرتے۔ حاشا یہ خیال مقدم نہیں سمجھا جاتا۔ ہے کہ موت پر قانع ہو کر دنیا کے کاروبار سے ہاتھ اٹھا لے۔ ایشور نہ کرے۔ کہ کسی کا دل کسی سے پھٹ جائے۔ لاکھ کوشش کرے۔ کہ شکستہ دلوں کی طبیعت میل نہیں کھاتی۔ کہ من موتی اور دودھ رس انکو یہی سبھاؤ پھاٹے سے بھرتا نہیں۔ کو ٹوں کرو اپاؤ۔ مٹی کا برتن ٹوٹا ہوا جڑتا نہیں

سکتا۔ اسی طرح دل بھی جب پھٹ جاتا ہے۔ اس کا جڑنا محال ہوتا ہے۔ راجپوں کے گورو گھنشال۔ شکر جی قول ہے۔ کہ جو دشمنوں کی راست گوئی یا دروغ بیانی پر عمل کرتے ہیں۔ وہ ضرور ہی مارے جاتے ہیں بدگو اور رعیت کرنے والے کی ظاہری باتوں پر کبھی اعتماد نہ کرے۔ ورنہ نقصان دیکھنا پڑے گا۔ راجہ جدھشٹر! تقدیر کے ساتھ تدبیر بھی ہے۔ تقدیر پر صابر رہنا عقلمندی کے خلاف ہے۔ تدبیر بھی لازمی ہے۔ بغیر تدبیر کے منہ تک نوالہ نہیں پہنچ سکتا۔ محنتی اور بامشقت لوگ ہمیشہ خوشحال رہتے ہیں۔ اور تقدیر پر قناعت کرنے والے اپاہج اور الکسی دیکھے جاتے ہیں تدبیر سے انسان غافل رہے۔ چاہے مشکل کام ہو یا آسان۔ تقدیر کے بندوں کی زندگی روتے کٹتی ہے۔ انسان کو واجب ہے کہ ودیا یعنی علم۔ جوانمردی و بہادری نیز لیاقت سیکھے۔ تاکہ دنیا میں نیکنامی سے یاد کیا جائے۔ وقت پہ سہایتا کرنے والے سونا۔ دولت جواہرات۔ عورت۔ زمین اور وفادار دوست ہی ہوتے ہیں سو انسان ہر وقت خوش و خرم رہ کر کبھی فکر کو پاس پھٹکنے نہیں دیتے۔ شیریں بیانی ایسا جوہر ہے۔ کہ لوگ خود بخود معترف ہو جاتے ہیں۔ لچھمی عقلمندوں کے گھر باس کیا کرتی ہے۔ اور بے عقل احمقوں کی دولت روز بروز گھٹتی جاتی ہے۔ بدکار عورت کمینہ پسر۔ نامنصف آقا۔ ظاہر پرست دوست اور خراب ملک سے پرہیز لازمی ہے۔ پتی برتا استری سعادتمند لڑکا۔ رعیت نواز راجہ وفادار دوست سے لطف زندگی ہے۔ وہ راج قابل نفریں ہے۔ جہاں علاوہ مالگزاری کے چنگی۔ ٹیکس۔ محصول پارچہ ونمک وغیرہ لئے جاتے ہیں۔ چوریاں اور ڈکیتیاں ہو رہی ہیں۔ رعایا تنگدست لائق و خاندانی لوگ دربدر مارے پھر رہے ہیں ظالم اور رشوت خوروں کو اعلےٰ منصب ہوئے جا رہے ہیں۔ ایسے راج کو دور ہی سے سلام ہے۔ دھرم پتر راجہ! رعیت نوازی تمہارا دھرم ہے۔ رعیت میں باہمی تنازعہ پھیلانا۔ حاکم وقت کا طرفدار ہو کر دوسروں پر ظلم کرے۔ یہ فعل قبیح ہیں۔ راجہ ان کی دیکھ بھال کرتا رہے۔ جو جی کہتی

ہے۔ کہ برہمدت ایسی باتیں کرو۔ جن میں رعیت کو آنند ہو۔ دیش میں خرابی پھیلانی اچھی نہیں۔ ظالموں کو مظلوموں پر ظلم کرنے سے روکو۔ رعیت کی تکلیف کا دھیان رکھو۔ اس کا دکھ سنو۔ اور اس کے مٹانے کی کوشش کرو۔ ورنہ تمہارا راج برباد ہو جائے گا۔ اور تم کو دوزخ کی بھڑکتی ہوئی آگ جلا کر خاک کر دے گی۔ جو راجہ رعایا کے دکھ سکھ کی خبر نہیں لیتے راج نیت کا خیال نہیں کرتے۔ انہیں کی فوج لڑائی میں ضائع ہو جاتی اور خلقت تباہ ہوتی ہے۔ ایسے راجہ ادھرمی کہلا کر بدنام ہو جاتے ہیں اور نارائن جی کا قہران پر نازل ہوتا ہے۔ منو جی کا قول ہے۔ کہ راجہ ماتا پتا۔ گورو۔ محافظ رعایا۔ آتش یعنی اگنی۔ کوبیر بھوکوں کو رزق پہنچانے رعیت کی پرورش کرنے سے ماتا پتا بہبودی خلائق کے وسائل اپدیش کرنے سے گورو۔ رعیت نوازی رکشک۔ دشمنوں کو مارنے یا قتل کرنے سے جابر۔ سخی ہونے سے کوبیر جی۔ اور سزا و جزا کا لحاظ رکھنے سے جمراج کی برابری کر سکتا ہے۔

پوجنی ایسی پرمعنی گفتگو سے راجہ برہمدت کو سمجھاتی رہی۔ راجہ نے لاکھ چاہا۔ کہ وہ اس کے محل میں رہے۔ مگر اس نے مانا۔ اور وہاں سے چلی گئی۔ پس اسے راجہ جدھشٹر! جو اپنا دشمن ہو۔ اس کے دم میں آجانا سراسر بیوقوفی ہے۔ جب راجہ دشمنوں کے پنجے میں گرفتار ہو گیا ہو۔ منت و خوشامد سے مطلب بر آری کرے۔ گردن جھکا کر لجاجت سے بولے۔ اور رحم کا خواستگار ہو۔ ان میٹھی باتوں سے اگر اس کا پتھر کا بھی دل ہو گا۔ تو غالباً نرم ہو جائے گا۔ اور وہ تیری جان کا گاہک نہ بنیگا۔ عقلمندوں کا مقولہ ہے۔ کہ دھوکا دہی اور مکر و فریب غرض جس طرح ممکن ہو۔ دشمن سے اپنی نجات حاصل کرے۔ کیسا ہی جوہی توانا قوی ہیکل پہلتن بہادر کیوں نہ ہو۔ مگر مصیبت اور آفت کے وقت نہایت نحیف الجثہ لاغر اندام اور کمزور ہونا پڑتا ہے۔ بہرا گونگا ہو کر اپنا کام نکالے۔ مطیع و فرمانبردار ہو کر حریف کے سامنے گردن جھکائے۔ مزاج پرسی کرے۔

شیریں باتوں سے عدو کا دل ہاتھ میں لئے رہے۔ باہر سے میٹھا ہو۔ اور اندر سے چھریاں بھری ہوں۔ وقت کا خیال رکھے چُوکے نہیں۔ جب موقعہ ہو۔ دشمن پر حربہ کرکے اُسے قتل کر ڈالے۔ بگلے کی طرح تاک لگائے۔ وقت کا منتظر رہے۔ جب موقعہ ہو۔ مچھلی کی طرح عدو کو نگل جائے۔ صبح سے تانا بہادروں کا شیوہ نہیں۔ اُمید سے دُنیا کے کام نکلتے ہیں۔ یہ پہلے سوچ لے۔ کہ مارا یا مرے۔ اگر حریف پر تلوار چل گئی۔ اُسکو قتل کیا۔ تو وہاں ٹھہرنا مناسب نہیں۔ خرگوش کی طرح رفو ہو جائے۔ کہ مبادا کبھی آفت میں پھر مبتلا ہونا پڑے۔ مے نوشی۔ قمار بازی۔ غیر عورت سے ہمبستری۔ عیش وعشرت میں پڑکر راج کا خو بکھنار اجاؤں کے واسطے فعل شنیع ہے۔ کاش راجاؤں کو ان باتوں کا شوق ہے۔ تو نشیب و فراز سوچ لیں۔ کہ ان کا حشر کیا ہوگا۔ مخبر جاسوس مخفی طور پر حریف کے ملک میں بھیجے۔ اور وہاں کی خبر سے غافل نہ ہو۔ حریف کے مخبروں اور جاسوسوں کی نگرانی رکھنا نیت کے احکام ہیں۔ مطلب برآری میں مخل ہونیوالے اشخاص خواہ بیٹا یا بھائی یا پتا ہی کیوں نہ ہو۔ قابل سزا ہیں۔ ملک بدر کرنا یا جان سے مارنے میں کچھ پاپ نہیں ہوتا۔ مغرور اور بدباطن گورو کو بھی سزا دینا نیتی میں داخل ہے۔ مختصر یہ کہ ان مقتولین کا افسوس نہ ہونا چاہیئے۔ جو اپنے مخالف ہیں۔ دشمن سے کبھی غافل نہ رہے۔ کیونکہ دشمن نتواں حقیر و بیچارہ شمرد۔

## اُدھیائے (۱۰۰)

## غنیم سے نجات کی کوشش

بھیشم جی نکتہ سنج ہیں۔ کہ حریف کی زبردست طاقت کمزور راجہ کو بہت جلد محصور کر لیتی ہے۔ اس قیامت خیز وقت پر جو راجہ ہوش وحواس بجا رکھتا ہے اور اس سے اپنی حفاظت کی تدبیریں سوچتا ہے

دو نہایت فہیم اور ذی حوصلہ تھے بیچ رہتے کا ذکر ہے ۔کہ نارد جی کوہ ہمالہ پر تفریحی کناں جا رہے تھے ۔کہ ایک شالمل درخت دکھائی دیا ۔انواع و اقسام کے جانور بیٹھے ہوئے آزادی سے درخت پر سر بسر رہے تھے ۔پرندوں کی بولیاں نہایت خوش آیند تھیں ۔اور سایہ دار درخت کے نیچے جنگل کے آزاد جانور چوپائے وغیرہ تمازت آفتاب سے بچنے کے لئے ٹھنڈی ہوا کھا رہے تھے نارد جی شالمل درخت سے اس طرح گویا ہوئے ۔کہ تم کو آندھیوں کی جھنگار ہوا ضرر نہیں پہنچا سکتی ۔اور تم ہمیشہ اسی طرح سرسبز رہتے ہو ۔اس کا سبب کیا ہے ۔

**شالمل درخت** (انسانی بولی میں) آندھیوں کا خوف نہیں ۔نہ مجھے وایو دیوتا کے تیز جھونکے ستا سکتے ہیں ۔

**نارد جی** ۔دنیا میں کوئی پہاڑ اور درخت ایسا نہیں ۔جو وایو دیوتا سے ڈرتا نہ ہو ۔تم ان کی مذمت کرتے ہو ۔یہ حال اُن سے جا کر کہتا ہوں ۔
اتنا کہکر نارد جی پون دیوتا کے پاس گئے ۔اور مغرور شالمل درخت کے حالات مفصل بیان کئے ۔وایو دیوتا کو غصہ آیا ۔اور زعم میں اُٹھ کھڑا ہوا ۔کہ ابھی جاتا ہوں ۔شالمل درخت کی شامت آگئی ۔جڑ سے اُکھاڑ کر پھینک دوں گا ۔یہ کہکر اُٹھا اور شالمل کے قریب آکر نہایت تندی اور تلخی سے بولا تو نے میری نندا کی ۔لہذا تیری سرکوبی مناسب معلوم ہوئی ۔اب تو خبردار رہ ۔اور اپنا زور طاقت دکھا ۔

**شالمل درخت** ۔میں آپ کی ہمسری تو کرتا نہیں ۔کیونکہ آپ دیوتا ہیں مگر آپ کی طاقت مجھ پر بخوبی عیاں ہے ۔میرا کچھ بنا بگاڑ نہیں سکتے ۔

**وایو دیوتا** ۔تجھے جس بات کا گھمنڈ ہے ۔مجھ سے چھپی نہیں ۔برہما جی نے تیرے سایہ کے نیچے دم لیا تھا ۔اور تو نے انہیں آرام پہنچایا ۔اس وجہ سے طرح دیتا رہا ۔لیکن اپنا زور بازو دکھا ۔کہ تیرا گھمنڈ نکل جائے حوصلہ باقی نہ رہے ۔میں ابھی آتا ہوں ۔ہوشیار رہنا
وایو دیوتا اپنی طراری اور تیز گفتاری دکھا کر کسی طرف راہی ہوا ۔

شالمل درخت وایو دیوتا کے غصّے سے کانپ اُٹھا۔ اور پشیمان ہوکر پھل پھول اور چھوٹی چھوٹی شاخوں کی کانٹ چھانٹ یہ سوچکر شروع۔ جب وایُو دیوتا تشریف لاویں گے۔ تو معافی مانگ لونگا۔ بیشک خطا ہوئی۔ اتنی بڑی بات وایو دیوتا کی شان میں منہ سے نکل گئی۔ دوسرے روز وایُو دیوتا بادھر اور آندھیوں کے تیز جھونکوں سے درختوں کی بیخ کُنی کرتے یعنی جڑ سے اکھاڑتے ہوئے شالمل کے قریب آئے۔ تو وہ بے برگ وبار خزاں رسیدہ دکھائی دیا۔ نہ پتیاں ہیں نہ پھول ہیں۔ صرف ٹھونٹھ سا کھڑا ہے۔ بے اختیار ہنسی آگئی۔

وایُو۔ واہ بچہ اپنی جان بچالی۔ یہی نوبت ہونے والی تھی۔ جو صورت تم نے خود بنائی ہے۔

شالمل۔ (ہاتھ جوڑکر) مہاراج! آپ کی طاقت کا مقابلہ کون کرسکتا ہے۔ راجہ اندر۔ جمراج۔ اگن۔ برن وغیرہ دیوتاؤں میں تاب نہیں۔ کہ آپ کے سامنے سر اُٹھا سکیں۔ پھر میری کیا بساط۔ مہاراج! معافی کا خواستگار ہوں آپ کے سامنے زورآزمائی چیونٹی اور ہاتھی کا مقابلہ ہے۔ شالمل کی عاجزانہ گفتگو سُنکر بے اختیار ہنسی آگئی۔ اور وایُو دیوتا کا غصّہ فرو ہوگیا۔ اسی طرح اے دھرمراج! راجہ اپنے میں قوت اِسقدر نہ دیکھے۔ تو حریف سے کبھی منحرف نہ ہو۔ حریف کے سامنے غرور کا کلمہ اصلاً زبان سے نہ نکلے۔ پالیسی ملائم استعمال کرے۔ دشمنی کی نہ ٹھانے۔ حریف اس سے کبھی مزاحم نہ ہوگا۔

# اَدّھیائے (۷)

# حرص طمع سے بدیت کی تحریک

راجہ جدھشٹر نے بھیشم پتامہ جی سے سوال کیا۔ کہ بدکاری اور گنہگاری کی اصلیت کیا ہے۔ اور کیونکر پیدا ہوتی ہے؟

**بھیشم پتامہ** ۔ جتنے گناہ ہیں طمع سے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر طمع نہ ہوتی ۔ تو غصہ نہ ہوتا ۔ نفسانی خواہشات نہ بڑھتیں ۔ بیشرمی بھیک مانگنا چوری کرنا ۔ دوسروں کا دست نگر رہنا ۔ اور طرح طرح کے فکر و تردد میں پڑنا ان سب کی جڑ طمع ہی ہے ۔ علمی غرور خودستائی ۔ غیر عورت کی مباشرت اپنی خوبصورتی پر ناز کرنا ۔ دوسروں کو حقارت سے دیکھنا ۔ پرائی دولت پر فریفتہ کرنا ۔ برا کہنا ۔ نفس امارہ کی پیروی ۔ بغیر سوچے ہوئے کام کرنا ۔ یہ باتیں طمع ہی سے پیدا ہوتی ہیں ۔ لڑکپن سے لے کر جوانی تک طمع میں پھنسا ہوتا ہے ۔ مگر عالم پیری میں بالکل طمع کا مطیع ہو جانا پڑتا ہے ۔ جو حرص طمع بغض سے اپنا دامن پاک کرتے ہیں ۔ وہی اندری جیت ہیں ۔ عالم اور ودیاوان ہیں ۔ احکام شاستر سے واقفیت رکھنے والے انسان طمع اور حرص کے پھندے میں کبھی نہیں پھنستے ۔ اُن سے گناہ بھی نہیں ہوتی ۔ طمع سے دھرم بگڑتا ہے ۔ اے راجہ ! سب سے پہلے طمع سے نفرت کرنا چاہئے ۔ جس راجہ کی نیت میں طمع نے گھر کر لیا ہو ۔ اس کی سلطنت کا زوال ہوتا ہے ۔ راجہ کے پاس حرص اور طمع پھٹکنے نہ پاوے ۔ اگیانی جاہل اور احمق طمع کے بندے ہو کر دولت پر ناز کرتے ہیں ۔ مگر عقلمندوں کا دامن اس ناپاک خواہش سے کبھی آلودہ نہیں ہوتا ۔ وہ دھرم اور ادھرم کا خیال کرکے سادھووں اور بزرگوں کی خدمت کرتے ہیں ۔

**جدھشٹر** ۔ جہالت کی ترقی اور کال (موت) کا سبب کیا ہے ۔

**بھیشم جی** ۔ دوستی ۔ دشمنی ۔ غرور ۔ بغض ۔ حسد ۔ سستی ۔ کاہلی یہ سب اگیان کی صورتیں ہیں ۔ ہنسا یعنی جانوروں کا مارنا ۔ جاہل اور نفس پرور انسان کا خاصہ ہوتا ہے ۔ جاہلوں پر غفلت کا پردہ ایسا پڑا ہوتا ہے ۔ کہ نیک و بد کی تمیز نہیں ہوتی ۔ وہ جانور ذبح کرکے کھا جاتے ہیں ۔ ایسے ہی آدمی دوزخی ہوتے ہیں ۔ حرص اور طمع کی زیادتی اور جہالت اور ضلالت کی ترقی سے مغفرت نہیں ہوتی ۔ جو انسان وقت کی قدر نہیں کرتے ۔ اُن کے کام بھی بگڑ جاتے ہیں ۔ اس لئے وقت کا مناسب

کرنا بھی ایک قسم کا گناہ ہے۔ موت سب پر غالب ہے۔ اور اس سے کوئی نہیں بچ سکتا۔ جو رگیشر متیشور موت کو زبردست سمجھتے ہیں۔ مگر حرص اور طمع سے بچنے والے انسان کو کال کا خوف نہیں ہوتا۔ کیونکہ ان کو تناسخ یعنی دیہہ تیاگ کرکام کی تکلیف مطلق نہیں ہوتی۔ راجہ جنک یوناسر وغیرہ بڑے بڑے راجہ حرص و طمع سے دستکش ہوکر عالم جاودانی یعنی بیکنٹھ میں پہنچ گئے۔

# اُدھیائے (۸)

## تپ کی مہمان

راجہ جدھشٹر نے پوچھا۔ کہ پتامہ جی! دنیا میں وید پاٹھ کرنے اور جپ تپ کرنے سے کیا پھل ملتا ہے

**بھیشم جی**۔ چھتری اور برہمن کا دھرم ہی وید پاٹھ کرنا ہے۔ منی اور رشیوں کا مقولہ ہے۔ کہ برہمن ہمیشہ شانت چت رہے۔ جو ہوا و ہوس کے بندے ہوتے ہیں۔ رنج و آلام سے نجات نہیں پاتے۔ انسان جو شانت چت ہے۔ دنیا میں نیکنام ہوتا ہے۔ دل بشاش رہتا ہے۔ غم والم اور تفکرات دنیا۔ ہی پاس پھٹکنے نہیں پاتے۔ زندگی میں بشاش رہتا ہے۔ اور مرنے پر اس کی موکش ہو جاتی ہے۔ شانت چت والے انسان موکش پاتے ہیں۔ موکش اُسے کہتے ہیں۔ جو آواگون سے چھوٹکر برہم یعنی پرماتما میں ملجائے۔ موکش کے معنی کیا ہیں۔ موکش کے معنی صرف برہم روپ نارائن کا آسرا کرکے اس کی شرناگت میں لیپت ہونا ہے۔ جو دنیا کی جھگڑوں اور بکھیڑوں میں مبتلا ہیں۔ اور جن کا دل ڈانواں ڈول ہے۔ اُنہیں آنند نصیب نہیں ہوسکتا۔ زاہدوں اور مرتاضوں نے شانت چت آنند کہا ہے۔ نفس کشی اور راست گفتاری۔ عقلمندی ملائمت۔ تحمل شرم فیاضی۔ صبر۔ شیریں زبانی۔ عیب پوشی۔ گورو یعنی مرشد کی باتوں پر

دھیان دینا۔ بداخلاق لوگوں سے مباحثہ نہ کرنا۔ مذمت سے تنفر انسان کے خاص جوہر ہیں۔ جن لوگوں میں یہ باتیں ہیں۔ وہی جوگی تنیشر ہو جاتے ہیں خواہشات نفسانی۔ غصہ حسد۔ حرص اور طمع سے جنکا دل پاک ہے۔ جو دنیاوی خواہشات کو چھوڑ کر نارائن سوامی سے لو لگا کر سری بھگوان ہی کو کرتا ہرتا دھرتا سمجھتے ہیں۔ ان کو کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔ اور نہ انہیں نیک وبد دھرم ادھرم ثواب وعصیاں کا حس ہوتا ہے۔ جو یکسوئی دل سے نارائن جی کا سمرن کرتا ہے۔ وہی پرماتما میں مل جاتا ہے۔ شانت چیت آدمیوں کے لئے آبادی اور جنگل یکساں ہے۔ ویراگ جنگل میں ہوتا ہے۔ مگر جن میں شانتی ہے۔ انہیں جنگل میں رہنے کی ضرورت ہی نہیں پڑتی

**جدھشٹر**۔ تو مہاراج تپ کرنا بے سود ٹھہرا۔

**بھیشم جی**۔ نہیں تپ سے مراد جوگ ابھیاس ہے۔ ریاضت کرنے والے عابد بڑی تکلیف اٹھاتے ہیں۔ یعنی ایک پاؤں سے کھڑے ہو کر نارائن کا جپ کرتے ہیں۔ پنچ اگن تاپتے۔ جاڑے گرمی برسات کے موسموں میں جل کے اندر باس کر کے ہری کا نام لیتے ہیں۔ ایسی تکلیف اٹھانے سے تو شانتی ہی بہتر ہے۔ مگر تپ کی فضیلت بہت ہی بڑھی ہے۔ عالموں کا قول ہے۔ کہ اگیانی علم سے بے بہرہ بھی تپ کرنے سے اعلےٰ مدارج پر قدم رکھ سکتا ہے۔ برہما جی نے تمام مخلوقات تپ ہی کے زور سے پیدا کی۔ رشیوں نے تپ ہی کی قوت سے ویدوں کو ظاہر کیا۔ تپ ہی کی وجہ سے برہم پہچانا گیا۔ بڑی بڑی مہلک بیماریوں کا علاج اور ان کی دعائیں تپ ہی کی طاقت سے نمودار ہوئیں۔ عصیاں کی معافی اور گناہوں سے رہائی تپ ہی کی بدولت ہے۔ آب حیات (امرت) تپ کی ہمسری نہیں کر سکتا۔ دان یعنی خیرات سے بڑھکر کوئی کرم نہیں۔ ویدوں سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔ سنیاس سے افضل کوئی تپ نہیں۔ تپ ہی کی وجہ سے دیوتا قابل پرستش ہیں۔ تپ ہی کے زور سے راجہ اندر نے اندر آسن پایا۔ خلاصہ یہ کہ تپ کرنیوالا شدھ ہو جاتا ہے۔ جو چاہے۔ کرے۔

# اَدھیائے (۹)

# ستّ دھرم کی فضیلت

راجہ جدھشٹر مستفسر ہیں۔ ست دھرم کس کہتے ہیں۔ یہ کس طرح پیدا ہوتا ہے۔ اس کی فضیلت کیا ہے؟

بھیشم پتامہ جی۔ کل دھرموں میں ست دھرم سب سے اعلےٰ ہے۔ ست ہی سناتن دھرم ہے۔ تپ اور جوگ ست سے ہی ہوتے ہیں۔ ست دھرم سے مخلوقات ست دھرم ہے۔ راست گوئی سب جیووں کو یکساں سمجھنا۔ خواہشات نفسانی پر قابو پانا۔ حسد بغض وکینہ سے دل کو پاک رکھنا۔ معافی۔ شرم۔ جان کشی یعنی (کسی کو نہ ستانا نہ مارنا) افعال قبیحہ سے مجتنب رہنا۔ ایشور کی یاد میں مگن رہنا۔ پاک طینتی۔ تحمل حلم یعنی بُردباری کسی کی طرفداری کرنا یہ تیرہ ست دھرم کے اوصاف ہیں۔ غرور سے باتیں جاتی رہتی ہیں۔ شانت چت ہو کر دان کرنا چاہیئے۔ سنسکرت میں غرور کو متسر بولتے ہیں۔ سادھوؤں میں متسر نام کو نہیں ہوتا۔ دولیش یعنی دشمنی راگ یعنی (محبت) راگ دولیش کے چھوڑنے والے کو سنسکرت میں تلکشا بولتے ہیں۔ ویدوں کی شرتیاں ست ہی ست اُچارتی۔ ہزار جگ اشومیدھ کا پھل بھی ست کی ہمسری نہیں کرسکتا۔ دشمن اور قرض اور آگ کو کم نہ سمجھنا چاہیئے۔ دن رات اس کی افراط ہوتی ہے۔ اس لئے ان کا دور کرنا ہی مناسب ہے۔ ورنہ سوائے رنج اور تکلیف سے کچھ ہاتھ نہیں آتا۔ بیماری کا بھی بجنسہ یہی حال ہے۔ رسم کے خلاف کرنا زیبا نہیں۔ انسان کی جان لینا۔ رعایا کو ستانا مکانات اور عالیشان عمارات کا گرانا ملک گیری کے خیال سے درگزر ہونا راجاؤں کا دھرم نہیں۔ گدھ کی سی نگاہ رکھنا۔ دشمن کی تاک میں بگلے کی طرح رہنا۔ کتے کی طرح ہوشیار رہنا۔ شیر کے برابر

بے خوف ہونا۔ سانپ کی طرح قلعے میں گھسنا۔ قیافہ شناس ہوکر چوروں اور بداعمالوں کو پہچاننا۔ بہادر اور شوبیر آدمیوں سے محبت رکھنا راجہ کے خاص اوصاف ہیں۔ تیزی کی جگہ تیزی۔ اور ملائمت کی جگہ نرم الفاظ بولنے والے عقلمند خیال کئے جاتے ہیں۔ اپنی شرن آئے ہوؤں کی رکھشا کرے۔ جس درخت کی پرداخت کی ہو۔ اس کی بیخ کنی مہاپاپ ہے۔

# ادھیائے (۱۰)

# قحط اور وبا کے وقت دھرم کی پابندی

راجہ جدھشٹر پوچھتے ہیں۔ کہ بھارت بنش کے بھوشن بھیشم پتامہ جی امساک باراں اور قحط کی خطرناک صورت دیکھ کر کسطرح برہمن اپنی عزت و حرمت بچا سکتا ہے۔ اور کونسے طریقے اختیار کرنے سے وہ ان مہلک آفتوں سے نجات پا سکتا ہے۔ اور راجہ بھی اپنی رعیت کے ساتھ کیا برتاؤ رکھے۔ کہ رعیت آسودہ حال رہے۔

**بھیشم پتامہ جی** - جب راج میں خطرہ ہی خطرہ نمودار ہو۔ ملک طوائف الملوکی سے بدامن ہو رہا ہو۔ تو دانشمندی سے روسا اور امراء کو جمع کرکے ان کے مشورے سے ایسی بات نکالے۔ جس سے رعایا کا بھلا ہو۔ بشوامتر رشی اور ایک چنڈال کا اتہاس، مثالاً کہتا ہوں۔ غور سے سنیئے۔ ترتیا جگ کے خاتمے اور دواپر جگ کے آغاز پر بہت بڑا قحط بارہ برس رہا۔ غضب کی خشک سالی تھی۔ بارہ برس بالکل پانی نہیں برسا۔ کنوئیں خشک۔ تالاب اور ندی سوکھ گئے۔ بڑے بڑے دریا بالکل پایاب ہوگئے۔ غلہ پیدا نہ ہوا رعیت نہایت پریشان و خستہ حال ہوگئی۔ شہر کے شہر گاؤں کے گاؤں اجڑ گئے۔ یہاں تک کہ آدمی کو کھا کر پیٹ بھرنے لگا۔ رشی منی بھی اپنے استھان چھوڑ کر بھوک سے مارے مارے پھرنے لگے۔ اس خطرناک دور میں مہامنی

بشوامتر جی نے استری پتر کو کسی بستی میں چھوڑ کر بھیک مانگنے کے لئے آبادیوں میں گشت لگانا شروع کی۔ جب کئی دن فاقہ سے گذر گئے اور چٹکی بھر اناج نہ ملا۔ دم لبوں پر آ گیا۔ ایک چنڈال کے مکان پر گذر ہوا۔ کیا دیکھتے ہیں کہ ایک چنڈال نے کتا ذبح کیا ہے۔ کھال علیحدہ کر کے گوشت جدا۔ اور اس کی بوٹیاں بنا کر پتوں پر جمع کر رہا ہے۔ بشوامتر بھوک سے ایسے بیتاب تھے۔ کہ کتے کے گوشت پر نیت ڈالی۔ چنڈال سے کہا۔ تھوڑا گوشت مجھے دیدے۔ بھوک سے جان بلب ہوں۔ اس نے سوکھا جواب دیا۔ کہیں اور دیکھو۔ میں آپ فاقے سے مر رہا ہوں۔ ناچار وہاں سے پلٹے۔ تمام بستی میں بھیک مانگتے رہے۔ مگر ایک دانہ نہ ملا۔ پھر چنڈال کے گھر آئے۔ گھر کے چاروں طرف ہڈیاں اور کوڑا جمع تھا۔ بسوامتر جی کو کئی دن بے آب و دانہ گزر چکے تھے۔ پھل پھول بھی میسر نہ آتے تھے۔ فاقے سے جان پر بنی تھی۔ نیت ڈالی۔ کہ کتے کا گوشت سامنے دکھائی دیا۔ ہزار تدبیریں اور جگت لڑا رہے ہیں۔ کہ کسی طرح اس کی ران لیتا جاؤں۔ بھوک سے کلیجہ منہ کو آتا ہے۔ ران مل جائی۔ تو جان بچی۔ اتنے میں دن غروب ہوا۔ شام ہوئی۔ دو گھڑی جب رات گزر گئی تو بسوامتر چوروں کی طرح آہستہ آہستہ چنڈال کے جھونپڑے میں داخل ہوئے۔ چاہا کہ ہاتھ بڑھا کر ران اٹھائیں۔ چنڈال کی نیند اچٹ گئی۔ ڈانٹ کر بولا۔ کون ہے۔

بسوامتر۔ (لجاجت سے) اُف بھوک سے جان نکلتی جاتی ہے تھوڑا گوشت دیدے۔ مجھے نہیں جانتا۔ بسوامتر ہوں۔ دن کو بھی تیرے دروازے پر آئے تھا۔ مگر تو نے ٹال دیا۔ اب تو کچھ دے۔

چنڈال۔ بسوامتر کا نام سنتے ہی اٹھ بیٹھ کر بولا۔ آپ رشی ہو کر چوری کرنے آئے۔ برہمن ہو کر کتے کی ران پر نیت ڈالواں ڈول ہوتی۔

بسوامتر۔ بھوک بُری بلا ہے۔ دم فنا ہو رہا ہے۔ کیا کروں جان نکلتی جاتی ہے۔ چوری کرنے پر آمادہ ہوا۔ جب جان ہی جاتی ہوں۔ تو انسان کیا نہیں کرتا۔ شاستر میں بھی پرانوں کی رکشا لکھی ہے۔ اگر جان بچی تو پراسچت

کرکے اُدھار ہو جاؤں گا۔

**چنڈال**۔ آپ مہامُنی ہو کر ایسی باتیں کرتے ہیں۔ تعجب ہے۔ ارے کتے کا گوشت کھانا کہاں لکھا ہے۔ ران کا گوشت اور پھر چنڈال کے یہاں کا نہایت ممنوع ہے۔ آپ گیانی پُرش ہو کر ایسی بات کیوں منہ سے نکالتے ہیں

**بسوامتر**۔ خواہ کوئی چیز ہو۔ جب اگن میں ڈالدی۔ پوتر ہو گئی برہمن کا مُنہ بھی اگن کے برابر ہے۔ جب فاقے سے جان بچ گئی۔ تو ویدوں کا پاٹھ اور جگ ہون کر کے اس دوش کو دُور کرونگا۔ بھوک سے مجبور ہو کر چوری کی سُوجھی۔ اس وقت میری جان بچالے

**چنڈال**۔ اس ناپاک گوشت کے کھانے سے اتنے دنوں کا ریاضت میں مل جاویگا۔ جتنا تپ کیا ہے۔ سب جاتا رہیگا۔ عقلمند اور دانا وہی ہیں جو مصیبت کے وقت بھی اپنا دھرم قایم رکھیں۔ آپ دھروان ہیں۔ پھر برہمن آپ کو ایسے گوشت سے متنفر ہونا چاہیئے

**بسوامتر**۔ جب بھوک سے بالکل نڈھال ہو گیا۔ چلنے کی طاقت نہ رہی۔ تمام دن بھیک مانگتے گزرا۔ کہیں کچھ نہیں ملا۔ ناچار ہو کر تیرے گھر آیا۔ اب ایک ران مانگتا ہوں۔ اگر دیدے تو میری جان بچ جائے گی نہیں تو پرلوک سدھاروں گا۔ دیکھ چھتری دھرم راجہ اندر کے برابر ہوتا ہے۔ برہمنوں کا دھرم اگن دیوتا سے ہمسری کر سکتا ہے۔ میں برہمن ہوں اور میرا دھرم اگنی کے برابر ہے۔ لہذا اگر تو نے ران دیدی تو آگ پر رکھکر کباب لگاؤں گا۔ کچھ تو پتروں اور دیوتاؤں کے بھوگ میں صرف ہوگا اور کچھ اگن دیوتا کے اہوت میں خرچ کروں گا۔ باقی سے اپنا پیٹ بھرونگا اس کے بعد جب تپ کر اس دوش کو دُور کروں گا۔

**چنڈال**۔ گوشت خواروں کی عمر بہت کم ہوتی ہے۔ خصوص اس کتے کا گوشت ناپاک گوشت اس سے تو آپ کی زندگی حرام ہو جائے گی گوشت وہ کھانا مناسب ہے جس سے کچھ نفع ہو۔ آپ ایسا نہ کیجئے۔

بسوامتر۔ اَے متر چنڈال۔ بھوک سے جی نڈھال ہو رہا ہے۔ اس وقت سوائے کتے کے گوشت کے اور کچھ دکھائی نہیں دیتا۔ تمام بستی بھر چھان ڈالی۔ کہیں ہرنا یا بھیڑ بکری وغیرہ کے گوشت کا ایک پارچہ بھی نہ دکھائی دیا۔ پھل پھول کا کیا ذکر۔ تیرے گھر میں کتے کا گوشت دیکھا۔ نیت بھٹکا لے نہ رہی۔ مجبور ہوں۔ اب تو دیدے۔

چنڈال۔ منی جی! شاستر میں پانچ ناخن والے جانوروں کا گوشت برہمن چھتری۔ ویش کو منع لکھا ہے۔ چونکہ آپ احکام شاستر کے پابند ہیں اس لئے ایسے گوشت سے اجتناب کیجئے

بسوامتر۔ کیا تو نہیں جانتا۔ کہ اگست رشی فاقے سے بیتاب ہو کر باتاپی اسُر کو چٹ کر گئے۔ انہیں کی طرح بھوک سے بیتاب ہوں۔ گوشت کھا کر جان بچاؤں گا۔ پھر پراسچت بھی کروں گا۔ بسوؤں کی قوم سے ہوں۔ اور کتے بکری سب برابر ہیں۔ میرے جسم کی دُنیا میں پرستش ہوتی ہے۔ اس لئے یہ مجھے بھی پیارا ہے۔ اور اس کی پرداخت کے لئے کتے کا گوشت ہی اس وقت غنیمت ہے۔

چنڈال۔ جتنے رشی منی ہیں۔ سب دھرم کو نہیں چھوڑتے۔ نفس کشی کرتے ہیں۔ اور اپنی جان دے دیتے ہیں۔ مگر ممنوعات شرعی سے ہمیشہ پرہیز رہتا ہے۔

بسوامتر۔ ارے متر۔ کیا شاستر کے احکام سے تجھے خبر نہیں۔ جان کی حفاظت اور اس کو بچاؤ سب باتوں پر مقدم سمجھا گیا ہے۔ مجھ میں بات کرنے کی تاب نہیں۔ دم لبوں پر ہے۔ بکواس مت کرو۔ اور تھوڑا سا گوشت دیدو۔

چنڈال۔ ارے رشی۔ کاش میری نیند نہ چاٹتی۔ غافل پڑا سویا کرتا۔ اور آپ ران اُٹھا لے جاتے یہ دیکھا نہ جائے گا۔ کہ آپ میرے رو برو کتے کا گوشت کھائیں۔ سمجھاتا ہوں۔ مگر آپ نہیں مانتے۔ ڈر معلوم ہوتا ہے۔ کہ کہیں سراپ یعنی بد دعا نہ دیں۔ ایک تو چنڈال ہی ہوں

اب کی دفعہ نہ جانے۔ کیا گت ہو۔ آپ سے معافی مانگتا ہوں۔ دھرم کی بات بُری معلوم ہوتی ہے۔

**بسوامتر**۔ دریا جل بھرا ہوتا ہے۔ مینڈک وغیرہ چلایا کرتے ہیں۔ مگر گئو پانی پی ہی جاتا ہے۔ اپنی تعریف آپ مت کرو۔

**چنڈال**۔ جتنی عقل تھی۔ سمجھایا۔ اور پھر سمجھاتا ہوں۔ کہ بھوک پر اپنا قابو رکھیئے۔ طمع یعنی لوبھ کو دخل نہ دیجئے۔ تو آپ کا دھرم خراب ہو جائیگا۔ میری باتوں پر دھیان دیں گے۔ تو آپ کا دھرم ناش نہ ہوگا

**بسوامتر**۔ اگرچہ تیرا جنم نیچ قوم میں ہوا۔ مگر بات پکی کہتا ہے۔ دھرما بھی معلوم ہوتا ہے۔ خیر اگر گوشت نہیں۔ تو کچھ اور ہی چیز دیدے۔ کہ اسوقت تو بھوک سے چھٹکارا ملے۔

**چنڈال**۔ اور کوئی شے موجود نہیں۔ جو آپ کی نذر کروں۔ یہ گوشت ہی ہے۔ اسے نہ دوں گا۔ کیونکہ ہم اور آپ دونوں مصیبت میں گرفتار ہونگے دوزخ یعنی نرک دونوں کو ملیگا۔

**بسوامتر**۔ مگر اسوقت فاقے جان بچ گئی۔ تو دھرم کا قائم رہنا کوئی مشکل امر نہیں ہے۔ مترہنسا یعنی جان سے مارنا سب سے بدتر فعل ہے۔ ہنسا کر کے گوشت جائز نہیں۔ اس گوشت میں کوئی برائی نہیں۔ کیونکہ اس کی ہنسا میں نے نہیں کی۔

**چنڈال**۔ کیا اِس ناپاک گوشت کے کھانے سے دھرم قائم رہ سکتا ہے۔ اگر ہے تو اس لحاظ سے متروک اور غیر متروک چیزوں میں کسی طرح کا عیب نہیں۔ دونوں جائز ہیں۔ یہ کیا ایک چیز کھائے۔ اور ایک چیز سے نفرت کرے۔

**بسوامتر**۔ یہ بات نہیں۔ ہنسا یا کر کے جو گوشت کھایا جاتا ہے۔ وہ متروک ہے۔ جو گوشت بنا ہوا تیار ہے۔ اس کے کھانے سے ویسا پاپ نہیں ہوتا۔ جیسا کہ ہنسا یا کر کے گوشت کھایا جاتا ہے۔ جیسے شراب نوشی غیر عورت سے مباشرت ان سے گناہ تو ضرور ہوتا ہے۔ مگر گناہ

کبیرہ میں ان کا شمار نہیں۔ اس واسطے اگر تھوڑا گناہ اتفاق سے ہوگا۔ اس سے کار خیر میں نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ اسی طرح اسی گوشت سے دھرم جا نہیں سکتا۔ اور پراسچت بھی کر لوں گا۔

چنڈال۔ اگر میری مرضی بغیر ران اٹھالے گئے۔ تو میں عذاب سے بری ہوں

بسوامتر۔ بیشک۔ یہ کہکر بسوامتر نے ران اٹھالی۔ اور قیام گاہ پر جاکر جاکر عورت کے سامنے رکھدی۔ اور کہا۔ ہم تم اس کا بھوجن کریں۔ یہ کہکر آگ جلائی۔ اور اس گوشت کی بوٹیاں ڈالکر پتروں اور دیوتاؤں کا اداہن کرنا شروع کیا۔ راجہ اندر کو بسوامتر کی حالت زار دیکھ کر نہایت افسوس ہوا۔ اور اسی وقت ابر رحمت آسمان پر چھایا۔ اور پانی برسا کر خلق خدا اس قحط سے نجات دلوائی۔ غلہ وغیرہ خوب پیدا ہوا۔ تمام مخلوق پھر چین ہو گئی۔ بسوامتر جی نے اس گوشت کو خود زبان پر نہ رکھا اور نہ اپنی بیوی کو کھانے دیا۔ پھر تپ کرکے گوشت چرانے کی نیت کا جو پاپ ہوا تھا۔ اسے بھسم کر دیا۔ دیوتا اور پتر سب ترپت ہو گئے۔ اسی طرح جدھشٹر جی قحط مری وغیرہ آفتوں کے وقت جو انسان اپنا ست قائم رکھتا ہے۔ اس کے دھرم میں کبھی زوال نہیں آسکتا۔ اور آخیر کو سورگ دھام ملتا ہے ؎

# ادھیائے (۱۱)

# پناہ گیروں کی امداد اور ایک چڑیمار کی کہانی

بھیشم جی فرماتے ہیں۔ کہ صرف ملک بن تسلط اور رعیت نوازی

سے حکومت نہیں ہو سکتی۔ جبتک راج نیت کے امور اور آداب سلطنت سے واقفیت نہ ہو۔ راج نہیں ہو سکتا۔ سلطنت کی لیاقت اور نیک و بد میں تمیز نہ ہوئی۔ تو وہ راج ہی کیا۔ اُس میں بہت جلد ضعف آ جائے گا۔ قول کی پابندی اور پناہ میں آئے ہوؤں کی امداد کرنا راجہ کا پرم دھرم ہے۔ راجہ شوی کے حال سے تمہیں پوری پوری واقفیت ہو جائے گی۔

ایک کبوتر راجہ شوی کی شرن میں آیا۔ اور کہا کہ میری جان بچا لیجئے۔ اور باز کے پنجے سے نجات دلوائیے۔ اتنے میں باز جھپٹتا ہوا آیا۔ اور راجہ کے قریب بیٹھ گیا۔ بولا۔ میری خوراک تمہارے پاس ہے۔ مجھے دے دو۔ کئی دن سے شکار نہیں ملا۔ آج شکار ہاتھ آیا تھا۔ تم غائب کرنا چاہتے ہو۔ راجہ شوی نے اپنے جسم سے گوشت کا لوتھڑا کبوتر کے برابر کاٹا۔ ترازو میں تولا۔ پھر وزن کیا۔ تو کم پایا۔ اور گوشت کاٹا۔ ترازو میں تولا۔ پھر بھی کم ہوا۔ یہاں تک کہ تمام بدن کے ٹکڑے کاٹ کر تولے۔ مگر کبوتر کے وزن کے برابر نہ ہو سکے۔ ناچار اپنا سر کاٹنا چاہا۔ راجہ شوی کے دھرم میں اتنی پریت دیکھ کر باز اور کبوتر بولے۔ کہ بس بس ہم تمہارا امتحان لینا چاہتے تھے۔ تم دھرم میں قائل ہو۔ اے راجہ! ہم کبوتر اور باز نہیں۔ راجہ اندر اور اگن دیوتا ہیں۔ یہ کہکر وہ دونوں چلے گئے۔ اسی طرح بھارگو جی نے راجہ مچکند کو پیل اور کبوتر کا تذکرہ سنایا تھا۔ اس کے سننے سے دھرم ظاہر ہوتا ہے۔

بھارگو جی۔ رشی رکھیشر کے پتر) حمدگن ایک لق و دق صحرا میں ایک ہوشیار رہا کرتا تھا۔ جس کی ہیئت دیکھ کر بدن کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے تھے۔ عجیب کریہ منظر تھا۔ سیاہ فام سرخ سرخ دیدے ہولناک چہرہ۔ بڑے بڑے تیز ناخن۔ موٹے موٹے بال جس کے دیکھنے سے روح خوف کھاتی ہے۔ ہمیشہ جنگل میں جانوروں کو پکڑنا اور ذبح کر اپنا پیٹ پالتا تھا۔ چونکہ یہ فعل بد کا مرتکب تھا اس وجہ سے اس کے خاندان والوں نے اس سے کنارہ کر لیا ہوا تھا۔ کیونکہ عالم میں جہاں بدہ لوگ بدکار لوگوں

کی صحبت سے ہمیشہ دور رہتے ہیں۔ کہ ایسے لوگوں سے بھلائی کی صورت کبھی نہیں ہوتی۔ جن کا پیشہ یہی ہو۔ کہ جانوروں اور جانوروں کی جان مار کر اپنا پیٹ پالیں۔ اس لئے جو بے رحم ہیں۔ وہ قابل ترک ہیں۔ ایک اور کا ذکر ہے۔ کہ چڑیمار جانوروں کے پکڑنے میں مشغول تھا۔ کہ بہت زور کی آندھی آئی۔ اور اس قدر تاریکی ہوئی۔ ہاتھ کو ہاتھ سوجھنا محال ہو گیا۔ پانی نے بھی زور باندھا۔ جل تھل بھر گئے۔ ژالہ باری سے ہزاروں درخت زمین پر آرہے۔ کڑاکے کی سردی پھٹ پڑی۔ غریب چڑیمار کے ہاتھ پاؤں ٹھٹھرنے لگے۔ بدن پر ایک لتہ بھی نہ تھا۔ چاروں طرف پھرا مگر امن کی صورت دکھلائی نہ دی۔ جہاں ٹھہر کر جاڑے سے نجات پاتا ذرا دم لیتا۔ پانی کے سیلاب سے راستہ بھی بند تھا۔ کہ جنگل سے نکلکر جا نہری ہوتی۔ یونہی کو اسقدر اندھیرا تھا۔ اب رات ہو گئی۔ کرے تو کرے۔ چڑیمار ادھر ادھر لاپتہ پھر رہا تھا۔ کہ ایک کبوتری پانی سے تر بتر سکڑی سکڑائی ہوئی درخت کے نیچے جس کی جڑ زمین سے کسی قدر اونچی تھی۔ بیٹھ گیا۔ اور ہاتھ جوڑ کر گڑگڑانے لگا۔ اے بن کے سوامی! جن کا اس درخت پر نشیمن ہے۔ میرا نمسکار لیجیے۔ تمہاری شرن ہوں۔ دیا کی نظر کیجئے گا۔

## ادھیائے (۱۴۴)

## چڑیمار کا بقیہ قصہ

بھیشم جی بولے اس کالی رات میں درخت کے نیچے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہا تھا۔ کہ ذرا سی آگ ملجاتی تو سردی سے رہائی ہوتی۔ بیٹھے بیٹھے رہا نہ گیا۔ اٹھا اور چاروں طرف آگ کی تلاش میں گھوما۔ لیکن وہاں آگ کہاں۔ پھر اپنی جگہ پر آکر بیٹھ رہا۔ پھر اٹھا۔

اور درخت کی جڑ ٹٹولنے لگا۔ اس میں ایک خول معلوم ہوا۔ خول کے اندر گھس گیا۔ کہ ہوا سے نجات ہو۔ اس درخت پر ایک کبوتر رہا کرتا تھا۔ جب رات زیادہ گذر گئی۔ اور اس کی کبوتری نہ آئی۔ اس کے غم میں بین کرنے لگا۔ اے پیاری۔ تم کہاں ہو۔ اتنی رات گزری۔ اور ابھی تک نہیں آئیں۔ بغیر تمہارے گھر کاٹے کھاتا ہے۔ بھائی بیٹے نانی۔ پوتے سب ہی ہیں۔ ایک تیرے نہ ہونے سے تمام گھر سنسان پڑا ہے۔ ہائے آج وہ تیری محبت وہ پریم کہاں گیا۔ اف آج تجھے ذرا بھی خیال نہیں۔ کہ میں نے ابھی تک بھوجن بھی نہیں کیا۔ جب تک میں کچھ کھا نہ لیتا تھا۔ تو بھی بھوکی رہتی تھی۔ پہلے سو جاتا تھا۔ تب سوتی تھی۔ جب کبھی کسی فکر میں مجھے دیکھتی۔ تو اپنی شیریں تقریر سے مجھے خوش کر دیتی۔ ہائے اب میری جان نہیں بچتی۔ ایسی پتی برتا استری کی مفارقت کیونکر سہی جائے گی۔ اس سے مرجانا ہی بہتر ہے۔ دنیا میں عفت مآب عورت سے بڑھ کر کون ہو سکتا ہے۔ سوائے عورت کے مصیبت میں ساتھ دینے والا کوئی دکھلائی نہیں دیتا۔ بھائی بہن عزیز اقارب سب سکھ کے شریک ہیں۔ مگر یہ جوہر استری کو ہی پرمیشر نے عطا کیا ہے۔ کہ خاوند کے دکھ سے دکھ اور سکھ سے سکھ سمجھتی ہے۔ خوبرو۔ خوش افعال عورتیں اپنے خاوند کو ایشور کا روپ جانتی ہیں۔ پارسا عورت لچھمی سروپ ہوتی ہے۔ جب تک عورت نہ ہو۔ مرد ذلیل سمجھا جاتا ہے۔ اے میری پیاری! تم کہاں ہو۔ تیرے غم میں پریشان اور خستہ حال ہو رہا ہوں۔ کبوتر اس طرح کے بین کر کے رو رہا تھا۔ اور آہ سرد بھر کر جان کھو رہا تھا۔ کبوتری جو پنجرے میں بند تھی۔ کبوتر کی زار نالی دیکھ کر تاب نہ لا سکی۔ بول اٹھی۔ اے پیارے! اتنی بیتابی اور بے صبری کیوں ہے۔ اپنے کرم سے بندھن میں پھنس گئی۔ اس کا سوچ نہ کرو۔ ایک بات کہتی ہوں۔ اگر ممکن ہو۔ تو آگ لا دو۔ دھرم سے ہمارا تمہارا بیڑا پار ہوگا۔ یہ چڑیمار سردی سے کانپ رہا ہے۔ اسے سردی سے بچاؤ۔ یہی تمہارا دھرم ہے۔ کبوتر کبوتری کی دل پسند تقریر سنکر چڑیمار

کے پاس آیا۔ اور نہایت عاجزی سے بولا۔ دوست! تم کیا چاہتے ہو۔ مجھ سے
کچھ اگر امکان میں ہے۔ تو مدد کروں گا۔ اس مکان کو اپنا ہی گھر سمجھو۔ میری
پناہ میں آئے ہو۔ حتی المقدور تمہیں اس بلا سے نجات دلاؤں گا۔ ہمارا فرض
ہے۔ کہ جو تھکا ماندہ آ جاوے۔ اس کی خدمت کریں۔ کھانا پینا کپڑے لتے
وغیرہ سے آرام دیں۔ اندیشہ مت کرو۔ اب مجھ سے اپنا حال بیان کرو
چڑیمار۔ سردی بہت ستا رہی ہے۔ پانی سے تربتر ہو رہا ہوں۔ رات ہو گئی
مکان پر جا سکا۔ پانی نے راستہ بند کر دیا۔ تالاب ندیاں بھری ہیں۔ اگر تھوڑی
آگ مل جاتی۔ تو سوکھی ساکھی لکڑیاں جو جمع کیں۔ جلا کر ہاتھ پاؤں سینکتا
کبوتر وہاں سے اڑا۔ اور کسی جگہ سے جلتے ہوئے تنکے اٹھا لایا۔ اور چڑیمار
نے لکڑی سلگائی۔ اور ہاتھ پاؤں سینکنا شروع کئے۔
چڑیمار۔ تم نے بہت تکلیف کی۔ سردی سے جان بچائی۔ بھوک سے
دم بوں رہے۔ دن بھر ہو چکا کہ ایک دانہ منہ میں نہ گیا۔
کبوتر۔ اسوقت اور تو کچھ نہیں مل سکتا۔ دن بھر پرواز کناں ادھر
ادھر پھرتے ہیں۔ جو کچھ مل جاتا ہے۔ اسی پر قناعت کرتے ہیں۔ فقیروں
کی طرح ہمارے پاس بھی کچھ موجود نہیں رہتا۔ ایک ترکیب ذہن میں آئی
ہے۔ تمہارے واسطے مجھے عذر بھی نہیں۔ یہ کہکر کبوتر نے سوچا۔ کہ یہ جسم
اگر مسافر کے کام آ جاوے۔ تو میری گت بنجاوے۔ اور مہمان نوازی کا پھل
بھی کھانے میں ملے۔ کیونکہ بھوک سے جب اس کا پیٹ بھرے گا۔ تو اس
کی اندریاں خواہ مخواہ اشیر باد دیں گی۔ یہ سوچکر تین مرتبہ آگ کے گرد گھوما
اور آگ میں پھاند کر بھسم ہو گیا۔ یہ حال دیکھ کر چڑیمار کو گیان ہو گیا۔
کہ اس پرندے نے میری وجہ سے جان دے دی۔ ز وفسنے۔ ایسی زندگی
پر مجھے رات دن جانوروں کی تلاش رہتی ہے۔ بے زبان جانوروں کی تلاش
رہتی ہے۔ بے زبان جانوروں کو پکڑنا کسی مذہب میں روا نہیں۔ اور میں
پکڑتا ہوں۔ اور حلال کر کے اور لوگوں کو کھلاتا ہوں۔ ایسے ہی ناجائز حرکتوں
فعلوں سے تو بھائی بندوں نے چھوڑ دیا۔ حالانکہ وہ بھی چڑیمار ہیں۔

لیکن محنت مزدوری کر کے اپنے بچے پالتے ہو۔ افسوس ناحق کبوتر سے کھانے کو مانگا۔ اس نے جانور ہو کر میرے لئے اپنی جان دیدی۔ میں جہنم کی آگ سے کس طرح بچ سکتا ہوں۔ ان خیالوں کے آلجھیڑے میں پھنسکر چڑیمار نے اس کبوتری کو نکال دیا۔ جال پھینکی۔ لاٹھی پنجرہ سب پھینک دیا۔ وہاں سے چلدیا۔ اور گیان ہونے سے کسی پہاڑ میں سنیاسی ہو کر تپ کرنے لگا کبوتری اپنے خاوند کو جلتا ہوا دیکھ کر بہت سراہی۔ واہ واہ تم بڑے سجن ہو۔ جو کام تم نے کیا۔ جوگیوں اور سنیاسیوں سے بھی ہونا محال تھا۔ پیارے میں بھی جاتی ہوں۔ یہ کہکر آگ میں کود پڑی۔ اور جل کر راکھ ہوگئی جلتے وقت عجب کرشمہ دکھائی پڑا۔ یعنی ایک بوان رتنوں سے جڑا آسمان سے اترا۔ کبوترا اس میں سوار ہوا۔ کبوتری بھی اس کے ہمراہ بوان میں ایٹھ میں بیٹھ گئی۔ اور اپنے خاوند کے ساتھ سورگ کو روانہ ہوئی

چڑیمار نے کبوترا اور کبوتری کو بوان پر سوار سرگ کی طرف جاتے دیکھا تھا۔ گیان ہو جانے سے ایسی عبادت کی۔ کہ ہوا پھانک پھانک کر نارائن جی کا سمرن کرنے لگا۔ ناگاہ اس صحرا میں خود بخود آگ لگ گئی جانور اور صحرائی درندے پرندے چرندے وغیرہ جل کر خاکستر ہو گئے چڑیمار بھی ایشور کے دھیان میں آگ میں جل گیا۔ اور سیدھا سورگ میں پہنچ گیا۔

اس لئے اے دھرم راج! پناہ میں آئے ہوئے شخص کو جو ستاتے یا مارتے ہیں۔ ان کا گناہ اشہت بھی کرنے سے دور نہیں ہوتا اور جو شرن آئے ہوئے کی مدد کرتے اور محافظ رہتے ہیں۔ وہ اس کبوتر کبوتری کی طرح سرگ میں آنند بھوگتے ہیں۔

## ادھیائے (۱۴۳)

## گناہوں کا کفارہ

**راجہ جدھشٹر**۔ پتاجی نادانستگی میں جو گناہ ہو جائے۔ اس کا کفارہ کیا ہے

**بھیشم جی**۔ پرانوں اور دھرم شاستروں میں بہت سی تدبیریں لکھی ہیں۔ ایک اتہاس سناتا ہوں۔ راجہ پریکھیت کے صاحبزادے راجہ جنمیجے جی سے برہم ہتیا ہو گئی تھی۔ اس لئے لوگوں نے کنارہ کشی اختیار کی۔ مصیبت زدہ راجہ جنگل کی خاک چھاننے لگا۔ ایک دن سونک رشی کے استھان پر گزر ہوا۔ سونک رشی کے استھان پر گذر ہوا۔ سونک رشی کے پتر اندروت رشی جی باہر ٹہل رہے تھے۔ جنمیجے ان کے قدموں پر گر پڑے

**اندروت رشی**۔ تم پر برہم ہتیا ہوا ہے۔ میرے پاس کیوں آئے صورت پر ہتیا برس رہی ہے۔

**راجہ** (ہاتھ جوڑ کر) برہمن اور عابد ہمیشہ میری مدد کیا کرتے ہیں۔ اس وقت بھی انہیں کی امداد درکار ہے۔ جیسے باپ اپنے نالایق بیٹے سے محبت ہی کرتا ہے۔ اگرچہ وہ نالائق ہی کیوں نہ ہو۔ ایسے ہی آپ پتا کی طرح مجھ پر مہر کی نگاہ رکھیئے۔ آپ کی پناہ میں آیا ہوں۔

**اندروت رشی**۔ راجن تمہارے منہ سے اس قدر بدبو آتی ہے۔ کہ ناک نہیں دی جاتی ہے۔ چہرہ مہیب ہو گیا۔ ڈر معلوم ہوتا ہے۔ اس لئے اے راجہ یہاں سے چلے جاؤ۔

**راجہ**۔ نہیں مہاراج! آپ کے قدموں کے سایہ سے الگ نہیں ہو سکتا۔ جو ہونا ہو گا۔ سو ہو گا۔ مصیبت سے جان بچایئے۔ سوائے آپ کے اور کوئی دنیا میں اس مصیبت سے نجات دلانے والا نہیں۔

**اندروت رشی**۔ اچھا راجہ تم قسم کھاؤ۔ کہ اب کبھی ایسا نہ ہو گا۔ برہمن کو کبھی نہیں ماروں گا۔ بلکہ مقدور بھر برہمنوں کی پوجا کرتا رہوں گا۔

**راجہ**۔ (قدم چوم کر) قسم ہے۔ اپنے دھرم اور ایمان کی اب کبھی ایسا نہ ہو گا۔ ہمیشہ کے لئے برہمنوں کی پوجا اور عیت نوازی کا وطیرہ اختیار کروں گا

## اندوت رشی - جا کر تپ کرو. جگ - دان - وید خوانی - راست

گوئی والے انسان مصیبت میں گرفتار نہیں ہوتے - تیرتھ اشنان کرنے والوں کو برہم ہتیا نہیں لگتی - دریائے سرستی کرکشیتر میں بہ رہا ہے - اس میں اشنان کرنے برہم ہتیا چھوٹ جاتی ہے - کیونکہ یہ تیرتھوں سے افضل شمار کیا گیا ہے - سرستی اور دکھ ونی دریاؤں کا جہاں سنگم ہو وہاں جا کر اشنان کر - ان تیرتھوں کا اشنان کرنے ویدوں کا پاٹھ کرنے سے عذاب سے چھوٹ جاتا - دل میں اس بات کا عہد کرلو - کہ ایسے گناہوں کا مرتکب نہ ہوگا - ہمیشہ دھرم کے کام کروں گا - اس سے بھی عذاب جاتا رہتا ہے - تپ کرنے والے کو کبھی پاپ نہیں ستاتا - اے راجہ! ایک سال اگن دیوتا کی اُپاسنا کرو - عصیاں سے مغفرت ہو گی جان مارنا کل گناہوں سے بڑھا ہوا ہے - اس لئے جس قدر جانیں اس کے ہاتھ سے ضائع ہوئی ہوں - اسی قدر جانیں موذی کے نیچے سے بچائے - تو ہی عذاب سے نجات مل سکتی ہے - اگھ مرشن نام وید کی رچا کا تین مرتبہ پاٹھ کر کے دریا میں غوطہ لگانے سے اشومیدھ جگ کرنے کا ثواب حاصل ہوگا - منو جی مہاراج کا قول ہے - برہسپت جی نے دیوتاؤں سے فرمایا - کہ نادانستگی میں جو گناہ سرزد ہو جاتے - اس کا کفارہ توبہ ہے - توبہ کرنے سے تمام عذابوں سے نجات ہو جاتی ہے - تیرتھ اشنان کرنے سے پاپ نزدیک نہیں آتا - جس طرح کثیف پوشاک اُتار کر سفید اور سنہری پوشاک پہننے سے طبیعت فرحناک ہو جاتی ہے - اسی طرح تیرتھ برت جگ کرنے سے انسان گناہوں سے چھوٹ جاتا ہے -

اندوت رشی سے پرمعنی نصائح سُن کر راجہ جنمیجے نے اسی بن میں تپ کرنا شروع کیا - وید رچاؤں کو پڑھ کر پشکراج اور تیرتھوں میں اشنان کیا - کچھ دنوں کے بعد راجہ کے چہرے پر جلال آگیا - منہ پر نور برسنے لگا - غرضیکہ خوش خوش باجے بجاتا اپنے دار الحکومت میں آیا اور رعیت نوازی رعایا پروری میں مشغول ہوا - راجن دھرم پُتر!

ایسے عذابوں کا کفارہ تو یہی ہے۔ سچے دل سے پرمیشور کو یاد کر کے توبہ کرلے۔ تو نادانستگی میں جو گناہ ہوتے ہیں۔ پرمیشور معاف کر دیتا ہے کیونکہ وہ انتریامی گھٹ گھٹ باسی ہے۔

# ادھیائے (۱۵۱)

## ایک مُردہ کی زندگی

**یدھشٹر** بھیشم پتامہ جی سے عرض کرتے ہیں۔ آپ جہاندیدہ اور گیانی مہاتما ہیں۔ آپ نے کبھی مُردہ کو زندہ ہوتے دیکھا ہے۔

**بھیشم پتامہ جی۔** نیمی شارکھ میں ایک برہمن کا لڑکا نہایت خوبصورت اپنے والدین کا چشم و چراغ تھا۔ یکایک ایک بیماری میں مبتلا ہو کر مرگیا۔ عزیز اقارب باپ چچا آہ و بکا کرتے ہوئے با دل حزیں لاش اٹھا کر مرگھٹ پر لے گئے۔ دل کی مامتا مانتی نہیں۔ چیخ چیخ کر رونے لگے۔ ایک گدھ ان کی حالت زار دیکھ پاس آیا۔ اور یوں گویا ہوا کہ کیسے اگیانی ہو۔ تم نہیں جانتے کہ بقا کسی کو نہیں۔ ایک دن سب کو مرنا ہے۔ رونے دھونے سے کوئی مُردہ زندہ ہو جائیگا۔ پھر کیوں مضطرب ہو کر جان کھوتے ہو۔ اپنے اپنے گھر جاؤ۔ ناچار سب نے گھر کا ارادہ کیا۔ اتنے میں ایک سیاہ فام گیدڑ سامنے آیا اور کہنے لگا۔ کہ تم کیسے بھولے بھالے نادان ہو۔ ارے اس گدھ کے کہنے سے اپنے لڑکے کو مرگھٹ میں تنہا چھوڑ کر گھر کا ارادہ کیا۔ بیٹے کی محبت دل سے دھو بہائی۔ ایسی کوئی تدبیر سوچو۔ کہ یہ زندہ ہو جائے۔ ورنہ یہاں کے تمام گدھ۔ کوّے چیل وغیرہ کھا جائیں گے پھر کچھ نہ ہوگا۔ گیدڑ کی باتوں سے انہوں نے جانا ملتوی رکھا۔ اور لاش کے پاس بیٹھ گئے۔ گدھ بولا۔ کیا یہ تمہارے کہنے سے زندہ ہو جائے گا۔ عقلمندوں کا دستور

نہیں۔ کہ مردے کے واسطے اِس قدر جان کھپی کریں۔ مُردے کے ساتھ تضیع اوقات کرنا ہی بے سود ہے۔ اپنے اپنے گھر کیوں نہیں جاتے۔ وہ سب پھر اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور ایک درخت کے نیچے کھڑے ہو کر اس طرف دیکھنے رہے۔ گیدڑ دوڑتا ہوا آیا۔ پاس آکر بولا۔ بڑے بے رحم ہو۔ جن کو بچے کی ذرا بھی محبت نہیں۔ ایسی گھڑی پھر ہاتھ نہ آئے گی۔ اس وقت جو کام کرو گے۔ سدھ ہو گا۔ کِسی رشی منی سے التجا کرو۔ انہیں سب طرح کی طاقت ہے۔ مُردے کو زندہ کرنا کوئی بڑی بات نہیں۔ آبِ حیات پلا دیں گے۔ گیدڑ کی دلیلیں۔ تقریر سُنکر سبھوں نے مشورہ کیا۔ کہ رشی مُنی کی تلاش کرو شاید کام بنجاوے۔

گِدھ۔ بالکل سادے اور احمق ہو۔ احمقوں کی باتوں پر آجاتے ہو۔ ارے کہیں مُردہ بھی زندہ ہوتا ہے۔ جاؤ کہیں تپ کرو۔ جس سے تمہارے گناہ دُور ہوں۔ ایک نہ ایک دن تمہاری بھی یہی نوبت ہونے والی ہے۔ اپنے اپنے کرم سب کے ساتھ ہیں

گیدڑ۔ تم اس لالچی گدھ کے کہنے پر آجاتے ہو۔ تم کو ذرا بھی اولاد کا غم نہیں۔ تمہاری بھلائی کی تدبیر بتاتا ہوں۔ اس پر کاربند نہیں ہوتے اپنی اولاد کی الفت چھوڑ بھی نہیں سکتے۔ اس بے وقوف اور مُردہ خور جانور کے کہنے میں آگئے۔ جاؤ تدبیر کرو۔ تدبیر سے انسان کو غافل نہ ہونا چاہیئے تدبیر کرنے والے کی ایشور مدد کرتا ہے۔

گِدھ۔ میری عمر ایک ہزار برس کی ہو چکی۔ آج تک دُنیا میں ایسا کوئی نہیں دکھائی دیا۔ جو مُردہ ہو کر زندہ ہو گیا ہو۔ جو پیدا ہوا۔ وہ مرا ضرور۔ اس گیدڑ کے کہنے کا تمہیں کیونکر اعتماد ہوا۔ پھر جیو مرتا نہیں۔ وہ تو اس جسم سے پرواز کر کے کسی دوسرے جسم میں پرویش کر گیا۔ اسکی زندگی کیونکر ممکن ہے۔ شام قریب ہے۔ مرگھٹ میں ٹھہرنا باعث نقصان ہے۔ پھر لوگوں کے دل اُچاٹ ہوئے۔ چاہا گھر پلٹ چلیں۔ گیدڑ نے دامن پکڑا۔ افسوس ایسی بے رحمی اور سنگدلی پر تدبیر بھی بتاتا ہوں۔ اور

تم کان نہیں دھرتے۔ اچھا میرے ساتھ چلو۔ لاش دیکھیں۔ اور تدبیریں سوچیں۔ شاید زندہ ہو جائے۔

یہ کہکر گیدڑ آگے ہو لیا۔ لاش کے پاس آیا۔ مُردے کا منہ کھول کر دیکھا۔ اور افسوس کرکے بولا۔ ہائے ہائے کیسے آدمی ہو۔ جن کو ذرا بھی محبت نہیں۔ تمہارے خاندان کا نام لیوا یہی بالک تھا۔ وہ اس طرح زمین پر پڑا ہو۔ اور تم کو ذرا درد نہ ہو۔ گھر میں چراغ روشن کون کریگا۔ پتروں کو پنڈ کون دیگا۔ تم نہیں جانتے۔ کہ رام چندر جی نے سمبک شودر کے لڑکے کو زندہ کر دیا تھا۔ اسی طرح مہارشی سویت جی نے اپنا بالک کو زندہ کیا۔ پس تعجب نہیں۔ کہ اگر کبھی رشی یا منی کو تمہاری حالت پر رحم آجاوے۔ تو تمہارا لڑکا جی اٹھے۔ یہ سنکر سب کے دل بھر آئے۔ اور لڑکے کا سر گود میں رکھکر رونے لگے۔ گدھ یہ آہ و بکا سنکر بولا۔ تم لوگوں کو کیا ہو گیا ہے۔ ارے کہیں مُردے بھی جی اٹھتے ہیں۔ جب دم نکل گیا تو لاش مٹی کے برابر ہے۔ ایک انجان نابالغ لڑکا بھی ایسی باتیں کریگا۔ جیسی تم کر رہے ہو۔ اس کی عمر اتنی ہی تھی۔ صبر کرو۔ رونے دھونے سے کوئی نتیجہ نکلنے کا نہیں۔ تم کو بھی ایک دن یہی پیش آنا ہے۔

گدھ کی باتیں سنکر سب اُٹھ کر کھڑے ہوئے۔ اور گھر کی طرف منہ کیا۔ گیدڑ بولا۔ تم پر میرا کہنا کارگر نہیں ہوتا۔ لاکھ سمجھاتا ہوں۔ سمجھتے ہی نہیں۔ تھوڑی عقل ہے۔ طبیعت میں یکسوئی نام کو نہیں۔ گدھ کی باتوں پہ جاتے ہو۔

القصہ وہ لوگ عجیب کشمکش میں تھے۔ گدھ اور گیدڑ کے مباحثے نے ناک میں دم کر دیا تھا۔ گوشش در میں کھینچے تھے۔ حیران و ششدر ہو کر دونوں کی باتیں چپ چاپ سن رہے تھے۔ اتنے میں سری شیو جی نے سب کو درشن دیئے۔ سنبھول نے زمین چومی۔ اور مؤدب ہو کر دست بستہ عرض رساں ہوئے۔ مہاراج ہمارے خاندان کا نام لیوا صرف یہی بالک ہے۔ اس کے مرنے سے چراغ گل ہو گیا گھر پر

تباہی آگئی۔ پتر ناش ہوگئے۔ اب کوئی شہزادہ ترپن کرنے والا باقی نہیں جو تمہارے بعد پتر دان کریگے

**شیوجی**۔ تمہاری اضطراری اور بیقراری نے بے چین کردیا۔ اسی لئے آیا ہوں۔ کہ تمہارے بچے کو زندہ کردوں۔ جاؤ تمہارا لڑکا تم کو بخشا۔ سو برس کی عمر ہوگی۔

شیوجی مہاراج بردان دے کر نظروں سے غائب ہوگئے۔ اور وہ مرا ہوا لڑکا اٹھ کھڑا ہوا۔ باپ چچا کے قدم چومے۔ ہنسی خوشی گھر آئے اور بہت بڑا اتساہ کیا۔ اس کتھا کو جو کوئی سُنیگا۔ کسی قسم کا رنج پاس نہ پھٹکنے پا دیگا۔

# ادھیائے (۱۵)

## راجہ جھکندا اور جمدگن کا مکالمہ

جدھشٹر جی مستفسر ہیں۔ جگ پر انچت کے سُننے کی تمنا ہے۔ مہربانی فرماکر خلاصہ کیفیت بیان فرمایئے

بھیشم جی نے فرمایا۔ کہ جگ اور دان کرنا راجاؤں کا عین فرض ہے۔ اور برہمنوں کے لئے تعلیم کے وسائل قائم کرنا بھی امر ضروری خیال کیا جاتا ہے جس کے پاس کفاف عیال و اطفال تین سال یا اس سے زائد بھی موجود ہوں۔ اُس جگ میں دکشنا لینا آبحیات کی مثال حال ہے۔

اگر برہمن کے پاس مال دھن ہو۔ تو بشرط ضرورت راجہ اس سے لے کر صرف کرسکتا ہے۔ چھتری ویش کی کمائی بھی جگ میں لگا سکتا ہے شودر کا دھن ممنوع ہے۔ اگر برہمن ویدخواں مفلس ہو۔ تو راجہ پر اس پر اس کی امداد واجب ہے۔ اگر برہمن وید کا عالم ہو کر بھوکا رہے۔ تو راجہ کو عذاب ہوگا۔ برہمن کے سامنے دل دُکھانے والے کلمات نہ کہے

بلکہ دل خوش کن باتیں کرے۔ کیونکہ عارف برہمن مجازی دیوتا تصور کیا گیا ہے۔ وید منتروں سے نابلد برہمن سنسکار رنہ کی ہوئی اگنی میں ہوتی دینے والا آتش دوزخ کا مستحق ہے۔ لہذا باقاعدہ وید منتروں سے آگ کو روشن کرے۔ اور علم وید کے عالم سے جگ کرانا چاہئیے۔ جگ بغیر خیرات نتیجہ خیز نہیں۔ جو برہمن ایک رات ادنیٰ درجے کے آدمیوں کے ساتھ مکان میں رہے۔ وہ ایسا گنہگار ہوتا ہے۔ کہ تین برس تک برت رکھنے سے اس کا کفارہ نہیں ہوتا۔ مستورات اکثر شادی بیاہ میں بڑے بڑے بزرگوں اور مرشدوں کی شان میں مضحکہ آمیز کلمات بولتی ہیں۔ ان سے عذاب نہیں ملتا۔ بدکردار لوگوں سے لینا اور بدنام خاندان سے اچھی عورت کا لینا بھی اصلاً جائز ہے۔ سونا اور برہمن کا مال چرانا عذاب عظیم ہے۔ مے نوشی اور برہمن سے ہم آغوشی بہت جلد دھرم سے گرا دیتی ہے۔

مے نوشی کا کفارہ یہ ہے۔ کہ شراب کو گرم کرکے پئے۔ اگر اس کے پینے سے مر جائے۔ تو جہنم کی آگ سے چھٹکارا ہو سکتا ہے۔ برہم ہتیا کا کفارہ ایسا لکھا ہے۔ کہ اظہار گناہ کرکے بارہ برس تک ریاضت اور عبادت کرے۔ تو اس گناہ سے بری ہو جائے۔ بدکار عورت کا قاتل دو برس تک عبادت کرے۔ تو اس گناہ سے بری ہو جاتا ہے۔ ایک بیل اور ہزار گوئیں خیرات کرنے سے برہم ہتیا سے چھوٹ جاتا ہے اور بیوہ کے مارنے کا عذاب ایک بیل اور سو گھوڑے دان کرنے سے زائل ہو جاتا ہے۔ جو لڑکا اپنے ماں باپ اور گورو وغیرہ بزرگوں سے رنج بحث کرے۔ وہ مردود خلائق ہوتا ہے۔ اگر عورت بدچلنی کرے۔ تو اسکو قید کرکے صرف کھانا کپڑا دینا چاہئیے۔ جو برہمنی اپنے برہمن خاوند کو چھوڑ کر نیچ قوم سے مباشرت کرے۔ اس کو راجہ میدان میں کتوں سے نچوا کر قتل کرے۔ اور اس یار کو گرم لوہے کے بستر پر سلا کر ہلاک کرے۔ اور چاروں طرف سے لکڑیاں جمع کرکے جلا دے۔ تو بھی غلط

نہیں ہوتا۔ اگر چھوٹا بھائی اپنے بڑے بھائی سے پہلے اپنی شادی کرے اور جس کا عقد وید کے قاعدے کے خلاف ہو۔ وہ زوجہ سمیت پتت ہو جائے۔ ایسے اشخاص ایک ماہ تک چاندرائن برت کرنے سے پاک ہوتے ہیں۔ اور چھوٹا بھائی اپنی زوجہ منکوحہ کو اپنے بڑے بھائی کے سپرد کر دے۔ اور بڑا بھائی پھر اپنے چھوٹے بھائی کو اس کی زوجہ واپس کر دے۔ اس طرح دونوں بھائی پاپ سے چھوٹ جاتے ہیں۔ کتا مرغا۔ سؤر اور آدمی جو غلیظ اور گوشت کھانے والے کہلاتے ہیں یہ سب ممنوع شمار کئے جاتے ہیں۔ جو برہمن شراب خور کی بو سونگھے وہ تین یوم تک گرم پانی اور تین یوم گرم دودھ اور تین یوم صرف ہوا کھا کر بسر کرے۔ تو پاک ہو جائے۔ لیکن پرائشچت اس بُرے کام کا ہوتا ہے۔ جو نادانستگی سے سرزد ہو۔

# اُدھیائے (۱۶)

## تلوار کی پیدائش

بھیشم پاتن جی نے راجہ جنمیجے سے فرمایا۔ کہ جب بھیشم جی کفارہ کا خلاصہ بیان فرما چکے۔ تب نکل نے بھیشم پتامہ سے سوال کیا۔ کہ مہاراج کُل آلات حرب میں تلوار کی بزرگی مسلم خیال کی گئی۔ چنانچہ میری تلوار نہایت تیز دم ہے۔ اور تیر و کمان کی توقیر اس وجہ سے ہے۔ کہ دشمن کی دور ہی سے خبر لیتی ہے۔ معرکہ جدال میں چاروں طرف سے دشمنوں سے بچانے کی تلوار میں طاقت ہے۔ گرز شکتی۔ ترسول وغیرہ استعمال کرنے والوں پر تیغ زن کیونکر فتحیاب ہے۔ بھیشم جی نے خوش ہو کر فرمایا کہ مادری پتر نکل۔ تم نے اچھا سوال کیا۔ بہادران معرکہ رزم کو اس کا علم ضرور ہونا چاہیے۔ کہ کون ہتھیار کس کام آتا ہے۔ اور کس نے

اسے پیدا کیا۔ تیغ ہندی مشہور ہے۔ اس کی کیفیت تم کو سناتا ہوں۔ ابتدائے ایجاد عالم کے وقت جبکہ صرف عالم آب تھا۔ خلائق عالم نے پہلے برہما جی کو پیدا کیا۔ اور برہما جی نے سپت رشی یعنی مرتیچ۔ اترے۔ انگرا۔ پلست پلہہ۔ کرتو۔ بشسٹ کو پیدا کیا۔ اور بھگوان شیو جی اور پرا چیتس۔ دکش اور سب دیوتا دانو جیو اور چار قسم کے جاندار یعنی انڈج (جو انڈے سے پیدا ہوتے ہیں) اور اُدبھج (یعنی نباتات سے پیدا ہونے والے) جرائج (شکم سے مثل انسان وغیرہ کے مخلوق) سویدج (پسینے سے پیدا ہونے والے) استھاور جنگم ۱۲ سورج۔ آٹھ بسو۔ گیارہ ردر۔ سادھو گن۔ مرد گن۔ اسونی کمار۔ بھرگو۔ کشیپ۔ بشسٹ۔ گوتم۔ کوزے رشی۔ نارد۔ پربت۔ بال کھلی رشی۔ پربھاس۔ سکت وغیرہ رشی پیدا کئے۔ دیوتاؤں اور راچھسوں میں باہم دشمنی پیدا ہو گئی۔ اور برہما جی کی عدول حکمی کرنے لگے۔ ہرن کشیپ۔ ہرناکس۔ بروچن سنبر۔ ربت پرہلاد۔ نمچ بل وغیرہ راچھسوں نے دھرم کے جادے کو چھوڑ دیا۔ اور گمراہی پر کمر باندھی۔ تب برہما جی معہ رشیوں کے سمیر پہاڑ کی چوٹی پر تشریف لے گئے۔ لہلہاتے ہوئے سبزہ زار سے آنکھوں کو طراوت دل کو فرحت پہنچتی تھی۔ رنگا رنگ پھولوں کی خوشبو سے دماغ معطر ہوتا تھا۔ آبشاروں کا خوشگوار اور لطیف پانی آبحیات سے کم نہ تھا۔ برہما جی ایسے بہار افزا مقام کو پسند کر کے وہاں جگ اور تپ کرنے لگے۔

رشی منی بھی عبادت میں مشغول تھے۔ ایک روز رشیوں نے برہما جی سے راچھسوں کی شکایت کی۔ کہ وہ جگ میں ہم کو ستاتے ہیں۔ برہما جی کو رحم آیا۔ اپنا روپ ایسا دھارن کیا۔ کہ جس کے دیکھنے کی دیوتوں کو تو کیا۔ دیوتاؤں کو تاب نہ تھی۔ جسم کیا تھا۔ سلسلہ کوہ تھا۔ بڑے بڑے تیز دانت ایسے کہ اجل بھی دیکھ کر ڈر جاتی۔ لمبے لمبے ہاتھ پاؤں درختوں کی ٹہنیوں کو شرماتے تھے۔ چہرے پر ایسا نور تھا۔ گویا ہزاروں آفتاب یک جا ہو گئے۔ فرشتوں کو بھی اس نظارے کی تاب نہ تھی۔

برہما جی کے پُر نور جلال سے تمام کو مسمار سوز ہو گیا۔ درختوں کی ٹہنیاں اور پتے جل کر خاک ہو گئے۔ زمین کو زلزلہ اور سمندروں کو تلاطم ہو گیا۔ آندھی کے جھگڑوں سے طوفان برپا تھا۔ شہاب ثاقب سے کرۂ آسمان پر ہو گیا۔ رشیوں اور منیوں پر سکتے کا عالم تھا۔ یہ حالت دیکھ کر برہما جی نے ان سب کو ڈھارس دینا شروع کیا۔ اور فرمایا۔ کہ یہ سروپ مہادیو جی کی آگیا سے دھارن کیا گیا ہے۔ کہ دیوتاؤں پر ہیبت طاری ہو۔ پھر وہ نور مشتعل ہو کر تیز دھار والی تلوار بن گیا۔ رشیوں کے سامنے وہ تلوار سری برہما جی نے شیو جی کی نذر کی۔ شیو جی تلوار لیکر نمودار ہوئے۔ قد و قامت نہایت بہیم و شحیم نیلگوں چہرہ دونوں آنکھیں کنول کی طرح کھلی ہوئی۔ پیشانی پر ایک آنکھ مثل آفتاب کے منور تھی۔ جبین پاک پُر جلال۔ جٹا ہیں گنگا جی پشت پر زم مرگ چھالا پڑا ہوا وہی تیغ آبدار شعلہ جوالہ کی طرح گھماتے دوسرے ہاتھ سے ترسول چمکاتے نمودار ہوئے۔ اس مہا کال روپ کے دیکھنے سے دیتوں کا زہرہ آب ہوتا تھا۔ ان کے ہیبت ناک نعرے سے جلاد فلک الاماں پکارا۔ بہادر راچھس اور دیت اپنی سینا لئے ہوئے مقابلے پر آئے۔ ایسی ہیبت شکل دیکھتے ہی ان کے رونگٹے کھڑے ہو گئے شیو جی نے ہزاروں کو گھائل لاکھوں لقمۂ اجل بنایا۔ کچھ بھاگ گئے۔ کچھ خوف سے سمندر اور پہاڑوں میں جا چھپے۔ شیو جی مظفر و منصور ہو کر بشن بھگوان کے پاس گئے۔ اور اپنی تلوار ان کی نذر کی۔ دیوتاؤں نے دید منتروں سے بشن جی اور شیو جی کی استتی کی۔ وہی تلوار بشن جی نے مرتیچ کو دنیا کی حفاظت کے واسطے عنایت فرمائی۔ مرتیچ نے مہرشیوں کو بخشی۔ انہوں نے دیوتاؤں کے راجہ اندر جی کے سپرد کی۔ اندر نے لوکپالوں کو انہوں نے سورج کے لڑکے منو جی کو اور منو جی نے بغرض سزا دہی بدکرداروں کے راجہ کشب کو دیدی۔ راجہ کشب سے راجہ اکشواک نے پائی۔ ان سے راجہ پرورواسکے ہاتھ آئی

پرودرواسے ایوان سے نہک۔ ان سے جماتت۔ ان سے پرد۔ ان سے اموریت رئیس۔ ان سے ایھوم جشن۔ ان سے بھرتا۔ ان سے ایل بل ان سے دھنوردھرداس سے کامبوج۔ ان سے مچکند۔ ان سے مرت ان سے یونا۔ ان سے ریوت۔ ان سے راجہ رگھو۔ ان سے ہری ناسو ان سے شونک۔ ان سے اوشی نر۔ ان سے بھادوکبھوج جابر وبیتی راجہ کے یکے بعد دیگرے ہاتھ آئی۔ راجہ بھوج سے راجہ شوسی۔ ان سے برتن بیر۔ ان سے آشناک۔ ان سے پھرسنادسو۔ ان سے بھردواج رشی۔ ان کے درونا چارج۔ ان سے کرپا چارج کو ملی۔ اور کرپاچارج نے تم پانڈوؤں کو مرحمت کی۔ اسے نکل۔ اسی طرح یہ تلوار تم کو دستیاب ہوئی۔ اس تلوار کا نکشتر کرتکاہی دیوتا اگنی روہنی گوتر جگت رودرجی اس کے استاد گرامی ہیں۔ اب میں کے آٹھ نام جن کا اظہار ابھی تک نہیں ہوا۔ سناتا ہوں۔ ورالدو دشمن کش، تیکش دھار۔ کھرگ۔ بشن سن اسے۔ دھرم پال۔ نجے۔ سری گربھ۔ اے مادری کے فرزند یہ تلوار اسلحوں میں سب سے بڑھ کر ہے۔ شیوجی مہاراج نے اسکو پیدا کیا۔ راجہ پرتھو نے کمان بنائی۔ اسے راجہ نے زمین سے جڑی بوٹیاں۔ اناج۔ ترکاری اور ہزارہا قسم کے درخت پیدا کئے۔ راجہ پرتھو نے زمین کو ہموار کیا۔ تلوار کی پیدائش کا حال سن چکے۔ اس کی پرستش جنگی بہادروں پر واجب کی گئی۔ تم بھی اس کی پرستش کیا کرو۔ اس عالم میں تمہارا نیک نام انجام بخیر ہوگا۔ اور مرنے پر سورگ دھام ہاتھ آئیگا۔

# ادھیائے (۱۶۷)

## پانڈوؤں کا مکالمہ ارتھ و دھرم و کام و موکش کا مباحثہ

بھیشم پائن جی فرماتے ہیں۔ کہ جب راجہ جدھشٹر بھیشم جی کی پر مغز تقریر سنکر اپنے قیام گاہ پر واپس آئے۔ تو کھانے پینے سے فارغ ہوکر اپنے بزرگ چچا وِدُر جی سے ملتمس ہوئے۔ کہ اسے سراپا خیر بھیشم جی کی نصائح سے دِل سیر نہیں ہوتا۔ دنیاداروں میں کوئی ایسا عالم ہمہ دان نہیں۔ جو ویدوں اور شاستروں کے رموز میں کمال رکھتا ہو۔ وِدُر جی نے بھی بھیشم جی کی بہت تعریف کی۔ راجہ جدھشٹر۔ وِدُر جی اور اپنے چاروں بھائیوں سے مخاطب ہیں۔ کہ کام کرودھ۔ لوبھ سے بچنے کے لئے کن طریقوں پر عمل درآمد رکھے۔ کہ ان سے نجات ہو۔

**وِدُر جی**۔ (۱) شاستر پڑھنا۔
(۲) تپ کرنا
(۳) دان یعنی خیرات کرنا
(۴) جگ کرنا۔
(۵) حلیم ہونا۔
(۶) بدخلقی سے پرحذر رہونا
(۷) سچ بولنا
(۸) خواہشات نفسانی سے گریز رکھنا۔
(۹) گناہوں کی مغفرت کرنا۔
(۱۰) رحمدل ہونا۔

یہ دس اوصاف ایسے ہیں۔ کہ جن سے انسان بہرہ ور ہوکر صاحب کمال ہو جاتا ہے۔ اپنے نفس پر قابو پانے سے اس قدر طاقت ہو جاتی ہے کہ اس سے سوائے کار خیر کے بدکام سرزد نہیں ہوتے۔ یہی باتیں جوگیوں اور منیشوروں میں ہوتی ہیں۔ دیوتاؤں کی فضیلت بھی انہیں امور سے ہوئی ہے۔ میں اپنی سمجھ کے موافق کہتا ہوں۔ کہ دھرم کے فضائل سب پر فوقیت رکھتے ہیں۔ ارتھ کا رتبہ اس سے کم ہے۔ کام یعنی نفس امارہ کا مطیع ہو جانا نہایت ربوں خیال کیا گیا ہے۔

ودرجی کی دلپسند تقریر سنکر ارجن نے سلسلہ تقریر کو یوں چھیڑا
ارجن - میرے خیال میں ارتھ سب سے بڑھ کر ہے۔ وید میں لکھا ہے
کہ بغیر ارتھ کے دھرم اور کام نہیں ہوتے - ارتھ ہی کی وجہ اچھے اچھے جگ
اور تپ ہوتے ہیں - اور جگ پورے ہو جانے پر کام یعنی دنیاوی خواہشات
کا لطف نصیب ہوتا ہے - برہم چاری اور سنیاسی بغیر ارتھ کے اپنا ریاضت پورا نہیں
کر سکتے - کیونکہ کسی کو دھوکا یا لالچ ہے - کوئی بہشت کی تمنا میں سر دھنتا ہے
جو ارتھ سے نابلد ہے - اُس کا کوئی ارتھ مطلب حل نہیں ہوتا -
نکل وسہدیو - مہاراج دنیا میں لوگ دولت کی تمنا میں خاک چھانتے
پھرتے ہیں - ریاضت کرتے ہیں - پوجا پاٹ میں دل لگاتے ہیں - تب کہیں
دولت ہاتھ آتی ہے - ظاہر ہوا - کہ ارتھ دھرم سے ملا ہوا ہے - اور دھرم ارتھ
سے پہلے دھرم کرے - پھر ارتھ کا پابند ہو - اس کے بعد کام یعنی خواہشات
نفسانی پر قابو ہو -
بھیم سین - میری دانست میں کام یعنی خواہشات نفسانی سب پر
فوق لے گئی ہیں - کام کے ڈر سے رشی پھل پھول آہار کر کے شانت چت رہتے
ہیں - برہمن - چھتری - ویش کوئی ایسا نہیں جنہیں کام یعنی راحت و آرام کی
تمنا نہ ہو - کام ہی کی بدولت ویش لوگ زراعت کرتے ہیں - تجارت اور روزگار
سے خاندان کی پرورش کرتے ہیں - کام ہی کی وجہ سے لوگ سمندر کے اندر
سے موتی نکالتے ہیں - میری سمجھ میں کام کا رتبہ سب سے اعلےٰ ہے - جس
دہی سے مکھن اور پھولوں سے شہد اور تلوں سے تیل نکلتا ہے - اسی طرح
دھرم ارتھ سے کام کی پیدائش ہے - آپ بھی کام کے بس میں ہیں - کیونکہ
اچھی اچھی پوشاک اور زیور پہنکر خوبصورت عورتوں سے مباشرت کرتے ہیں
راجہ اور برہمن کی نظروں میں سب سے افضل گنا جاتا ہے -
راجہ جدھشٹر - جو انسان ارتھ دھرم کام میں دل نہیں لگاتا - وہ
سکھ دکھ کو یکساں سمجھتا ہے - اور رنج اور راحت کا پابند ہے - اسے مکتی نہیں
ہوتی - وید کے عالم مکتی کے سوا اور کچھ بھی نہیں چاہتے - میری سمجھ میں -

پن پاپ دونوں ہیچ ہیں جن کا دل سکھ اور دُکھ کی طرف مائل نہیں ہوتا
وہ پرماتما مل جائیں گے
راجہ جدھشٹر کی گہر بار تقریر سنکر ودُر جی بھیم - ارجن - نکل اور سہدیو بہت معترف ہوئے - اور ان کی شان میں احسنت و مرحبا کی آواز بلند ہوئی - راجہ جدھشٹر نے بھی چاروں بھائیوں کی بڑائی کی - اور بھیشم پتامہ جی کے پاس گئے - اور دھرم کی باتیں ہونے لگیں ❖

# اَدھیائے (۱۸)
# گوتم برہمن اور راج دھرماں بگلے کی داستان

راجہ جدھشٹر بھیشم پتامہ جی سے پوچھتے ہیں کہ کون لوگ قابل دوستی ہیں - اور کن لوگوں کی صحبت سے عزت میں بٹہ لگتا ہے -
بھیشم جی - دھرم راج ! حسد ی - بد افعال نفس امارہ کا پیرو دروغگوئی - غیبت کرنے والے - باپ ماں کا حکم نہ ماننے والے - گرو کی عورتوں کو نگاہ بد سے دیکھنے والا بے شرم عیاش - شاستر کے احکام کا مخالف - دیوتاؤں سے منحرف - سخت دل - بدمزاج - کوربا طن - سنجی - خیاط لوگوں سے ناراض رہنے والا - یہ لوگ مطعون خلائق ہوتے ہیں - ان سے بہبودی کی امید نہ رکھنی چاہیئے - جو انسان اپنے دوست کا دشمن ہے یا اپنے فائدے کے لئے دوست کو نقصان پہنچائے - ایسے آدمیوں کو دور ہی سے سلام کریں - اور جو عالی خاندان شیریں زبان عقلمند فہیم خوبصورت عالم جفاکش - نشیب و فراز سے واقف راستگو - مدبر - شاستر کے احکام کا پابند ہو - ایسے لوگوں کی مدد کرنا راجاؤں پر لازمی ہے - ان

کی خبر گیری کرنا۔ اور ان کو گئت دان دینا۔ ثواب عظیم خیال کیا جاتا ہے۔ قابل عزت ایسے ہی لوگ ہیں۔ جو تندرستی اور مصیبت میں دوست کے کام آتے ہیں۔ (دوست آں باشد کہ گیر دوست دوست در پریشان حالی و درماندگی) آفریں ہے۔ ایسے دوست پر جو دوست کے کام کو اپنی جان سے بڑھ کر سمجھتے ہیں۔ راجن! کنول پر دوسرا رنگ نہیں چڑھتا۔ اسی طرح جو وفادار دوست ہے۔ اس کی نبت نہیں چھوٹتی۔ اگرچہ وہ غریب بھی ہو جاتے ہیں۔ مگر دوستوں اور عورتوں پر غصہ۔ حسد۔ ڈاہ کبھی نہیں کرتے۔ ایسے لوگوں کی جگہ دل میں رکھنی چاہیئے۔ ایک وفادار دوست کا قصہ بیان کرتا ہوں۔ سنو:۔

بھرت کھنڈ میں مگادھ دیش نام شہر بارونق اور نہایت وسیع تھا۔ وہاں ایک برہمن رہتا تھا۔ جس کا نام گوتم تھا۔ بھیک مانگ مانگ کر بسر اوقات کیا کرتا تھا۔ ایک روز شہر میں اسے کچھ نہ ملا۔ کسی گاؤں میں گیا۔ ایک شکاری دسپسو کے مکان پر پہنچا۔ اور بھیک مانگنا شروع کی۔ دسپسو دولتمند شخص تھا۔ برہمنوں کی عزت اور تواضع کرنا اس کا دستور تھا۔ چنانچہ عادت کے موافق گوتم برہمن کا ہاتھ پکڑے نہایت عزت کے ساتھ مکان میں لے گیا۔ اور دعوت و ضیافت کرکے اس سے کہا۔ کہ آپ اپنا استھان میرے ہی مکان پر بنائیے۔ یہ کہکر ایک بہت اچھا کمرہ خالی کر دیا۔ اور گوتم برہمن اس میں رہنے لگا۔ ایک نوجوان کنیز خدمت کے لئے مقرر کر دی۔ دسپسو شکاری کا نمک کھاکر گوتم برہمن بھی شکاری ہو گیا۔ روز مرہ شکار کو جاتا۔ اور ہنس۔ کبوتر۔ مرغابی وغیرہ جانوروں کو مار کر لاتا۔ کباب لگاکر مزے ذائقے سے چکھتا۔ اور اس نوجوان کنیز سے مباشرت کرتا۔ ایک روز جانوروں کا شکار کئے ہوئے جنگل سے آتا تھا۔ کہ گوتم برہمن کی تلاش میں اس کے گاؤں کا ایک برہمن بھی راستے سے نکلا۔ جدھر سے گوتم جاتا تھا۔ گوتم برہمن سے ملاقات ہوئی۔ اس نے اسے پہچانا۔ اور گوتم سے بولا۔ برہمن ہوکر بدمعاش کی صورت اختیار کی۔ جان مارنا کب سے سیکھا ہے۔ ایسے کام کرنے شروع

کر دیئے۔ جو ملیچھ کرتے ہیں۔ گوتم برہمن نہایت پشیمان ہؤا۔ جواب تو کچھ نہ دیا۔ لیکن اپنے ہمراہ بستر پر لایا۔ گوتم برہمن نے بہت اصرار کیا۔ کہ کچھ بھوجن کرے۔ مگر اس نے اس کے یہاں کھانا گوارا نہ کیا۔ اور رات تو جوں توں کاٹی۔ صبح ہوتے ہی گوتم کے گھر سے چلدیا۔ حسب دستور گوتم بھی صبح اُٹھ کر شکار کے لئے جنگل کی طرف چلا۔ ایک برگد کے درخت پر بہت سے جانور بیٹھے ہوئے میٹھی بولی بول رہے تھے۔ گوتم برہمن درخت کے نیچے بیٹھ گیا جانوروں پر نظر دوڑائی۔ تو کیا دیکھتا ہے۔ کہ یکشٹی جس کا چہرہ انسان سے مشابہ ہے۔ جو دریاؤں اور پہاڑوں میں اکثر ملتا ہے۔ دکھائی دیا۔ وہ جانور اسے پسند آیا۔ اسکو پکڑنے کی تدبیریں سوچیں۔ مگر کوئی گرفت ایسی سمجھ میں نہ آئی۔ کہ وہ جانور اس کے ہاتھ آجاتا۔ اسی اُدھیڑ بن میں تھا۔ کہ ٹھنڈے ہوا کے جھونکوں سے اس پر غنودگی طاری ہوئی۔ اور میٹھی نیند سو گیا۔ اتنے میں شام ہوگئی۔ گوتم کی آنکھ کھلی۔ کیا دیکھتا ہے کہ کشپ جی کا پُتر برہما جی کا پیارا جسکا نام بگلا جس کو راج دھرماں بھی کہتے ہیں۔ زیور پہنے ہوئے گوتم کے پاس کھڑا ہے۔ گوتم سے مخاطب ہوکر عرض کی کہ آپ ہمارے مہمان ہیں۔ ہم آپ کی پوجا کریں گے۔ یہ کہکر اس بگلے نے خوشبودار پھولوں کی مالا گوتم برہمن کے گلے میں پہنائی۔ اور اس کی پوجن کی بھوجن کرایا۔ گوتم اس جانور کی آؤ بھگت دیکھ کر سخت متحیر ہؤا۔ بگلے نے گوتم کا نام اور اس کا گوتر دریافت کیا۔ گوتم نے نام بتا دیا۔ مگر گوتر کے بتانے میں چالاکی کی۔ یعنی دوسری باتوں میں اس کو لگا دیا۔ جانور نے جہانتک ہوسکا۔ اس کی خاطرداری اور مدارت میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ بازم گدگدے فرش پر گوتم کو سلایا۔ سویرا ہؤا۔ برہمن کی آنکھ کھلی بگلا سرہانے کھڑا تھا۔ بولا۔ کہ برہمن دیوتا۔ تمہاری کثیف حالت ہے۔ زر سے تنگدست ہو۔ میں تمہیں تدبیر بتاتا ہوں۔ راجہ بروپاکش سے ملاقات کرو۔ اس زمانے میں اس کا دم غنیمت ہے۔ جو کچھ دے۔ وہ کم ہے۔ برہمن اٹھکر سیدھا بروپاکش کے گھر گیا۔

راجہ اپنے نام کا تھا۔ واقعی فیاضی اور سخاوت میں لیگانہ تھا۔ گوتم برہمن کی خوب آؤبھگت کی۔ اتفاق سے دوسرے دن تک پورنماشی برہم بھوج تھا۔ ایک ہزار برہمن کو نیوتے گئے تھے۔ اس کے ساتھ گوتم نے بھی لذیذ کھانے کھائے۔ اور برہمنوں کو راجہ نے دکشنا دے کر رخصت کر دیا۔ مگر گوتم برہمن کا وقار راجہ کی نگاہوں میں بہت بڑھا ہوا تھا۔ کیونکہ یہ ان کے ایک دوست کا بھیجا ہوا تھا۔ پانچ دن اپنے یہاں رکھا۔ خوب ضیافت کی۔ چھٹے دن بہت سا سونا۔ طرح طرح کے مرصع زیور اور ملبوس زرتار برہمن کو نذر کر کے رخصت کیا۔ جب برہمن اپنے بستر پر آیا۔ راج دھرماں اسے دیکھ کر بہت خوش ہوا۔ برہمن نے کل کیفیت مو بمو بیان کی۔ اور کہا کہ آپ کے طفیل سے اتنی دولت ہاتھ آئی۔ مگر آپ سے اور اس سے دوستی نہ ہوتی۔ تو وہ کاہے کو ہمیں پوچھتا۔ مگر اس بدطینت برہمن کا دل راج دھرماں کی طرف سے صاف نہ تھا۔ بلکہ موقعہ کا منتظر تھا کہ کسی طرح راج دھرماں ہاتھ چڑھ جاتا۔ تو آگ میں جلا کر اس کے کباب کھاتا۔ راج دھرماں باستور اس کے ساتھ سلوک کرتا رہا۔ اور اپنے پروں سے ہوا دیتا رہا۔ رات کو زمین پر گدے سے قالین پر سلا رہا۔ مگر گوتم تاک میں تھا۔ کہ ذرا چونکے اور میں اسے اپنے وَش میں لاؤں۔ اس میں گوشت بہت ہے۔ اس کے کباب سے راستہ کٹ جائے گا۔ غرض راج دھرماں اس کے ہاتھ چڑھ گیا۔ جھٹ پٹ اس کے پر نوچ ڈالے۔ اور آگ میں بھون کر کباب لگائے۔ صبح ہوتے ہی گھر کا راستہ لیا۔ ادھر راجہ برو پاکش کے پاس راج دھرماں کی بلاناغہ آمد و رفت رہا کرتی تھی۔ جب راج دھرماں نہیں گیا۔ تب اس نے راجکمار کو بھیجا۔ کہ جا کر بلا لائے۔ راجکمار چاروں طرف تلاشی ہوا۔ مگر راج دھرماں کا کہیں سراغ نہ پایا۔ بے نیل مرام واپس آیا۔ راجہ بروپاکش نہایت غمگین ہوا۔ اور حال زار پر تاسف کر کے بولا۔ کہ وہ برہمن بڑا شقی القلب بدطینت آدمی تھا۔ غالباً اس نے میرے دوست راج دھرماں کو مار ڈالا ہوگا۔ تم جاؤ

اور اس کا سراغ لگاؤ۔ اگر اس ظالم برہمن نے اُسے قتل کیا ہو۔ تو فوراً اسے گرفتار کر کے ہمارے پاس لاؤ۔ چنانچہ راجکمار کچھ فوج جرار لے کر چل نکلا جن میں قوی ہیکل پہلتن مہیب صورت ہیبت ناک راچھس تھے۔ اور راجہ بروپاکش راچھسوں کا راجہ بھی تھا۔ غرضیکہ راجکمار راج دھرماں کا سراغ لگاتا ہوا۔ اس کا مکان پر وارد ہوا۔ جہاں اس کے پر نوچے ہوئے پڑے تھے۔ غضبناک ہو کر گوتم کا تعاقب کیا۔ کچھ دور جاکر اسے گرفتار کیا۔ تلاشی لی۔ تو اس کے پاس راج دھرماں کے کباب نکلے۔ راجکمار زدوکوب کرتا ہوا گوتم برہمن کو لے کر بروپاکش کے دربار میں حاضر ہوا۔ اور مفصل کیفیت بیان کی۔ بروپاکش اپنے دوست کے کباب بنے ہوئے دیکھ کر نہایت ملول ہوا۔ حاضرین دربار نے آنسو بہائے۔ راجہ بروپاکش مارے غصے کے کانپ رہا تھا۔ اسی حالت میں راجکمار کو اجازت دی۔ کہ ابھی اس ملعون کا سر کاٹ لو۔ راجکمار نے حکم کی تعمیل کی۔ اور لالچی برہمن کی تکا بوٹی کر کے راچھسوں کو حکم دیا۔ کہ اس کے گوشت کو کچا کھا لو۔ مگر انہوں نے انکار کیا۔ کہ اگرچہ ہم مردم خور ہیں۔ مگر ایسے بدکار بنو اس کھاتی کا گوشت ہمارے مذہب میں کھانا ممنوع ہے۔ بہتر ہے۔ کہ اس کی بوٹیاں چیل کوؤں کو کھلا دی جاویں۔ اتنی کتھا کہکر بھیشم جی بولے۔ کہ اے راجن ایسے لوگ محسن کش کہلاتے ہیں۔ اور اپنے خاندان کو بٹہ لگاتے ہیں۔ ایسے بد طینت ناسزا انسان سے جو اپنے محسنوں اور دوستوں کی جان کے گاہک ہیں۔ ہمیشہ دور ہی رہنا چاہیئے۔

## ادھیائے (۱۹)

## گوتم برہمن اور راج دھرماں کی دوبارہ زندگی

اتنا کہکر پھر بھیشم جی نے گوتم برہمن کا قصہ چھیڑا۔ راجہ بروپاکش نے راج دھرماں کے گوشت کے ٹکڑوں کو ایک جا کر کے ایک چتا پر رکھا۔ اور عطر اور خوشبوؤں سے معطر کر کے واکشایتی دیوی سربھی آواہن کرایا۔ اور منتروں کا جاپ ہونے لگا۔ سربھی کام دھین گؤ کے تھن سے جو دودھ نکلا۔ اس کو چتا پر چھڑک دیا۔ تھوڑی دیر کے بعد بگلوں کا راجہ راج دھرماں زندہ ہو گیا حاضرین نے خوشیاں منائیں۔ راج دھرماں راجہ اندر کو نمسکار کر کے بولا۔ مجھے برہما جی نے سراپ دیا تھا۔ کہ تو میری سبھا میں حاضر نہیں ہوتا۔ اس لئے تو مارا جائے گا۔ اور پھر اپنے دوست کے ذریعے سے زندہ بھی ہو جائے گا چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ گوتم برہمن میرا قاتل ٹھیرا۔ اور بروپاکش راجہ میری زندگی کا باعث ہوا۔ اب ایک التجا یہ ہے۔ کہ اس گوتم کو زندہ کر دیجئے۔ راجہ اندر نے راج دھرماں پکشی کے اصرار سے گوتم برہمن پر بھی امرت چھڑکا۔ تو گوتم برہمن بھی جی اٹھا۔ راجہ بروپاکش نے کل جائداد حوالے کر کے اس کو مگدھ دیش میں پہنچا دیا۔ مگر گوتم برہمن کا وہی وطیرہ رہا۔ وہی کنیز اس کے پاس تھی۔ کئی لڑکے اس کے بطن سے پیدا ہوئے۔ اس کے ناجائز وطیرے دیکھ کر دیوتاؤں نے سراپ دیا۔ کہ تو برہمن ہو کر شبھ کرم نہیں کرتا۔ لہذا انہیں کتے کا جامہ ملیگا۔ اور اسی جون میں اپنے پاپ بھوگ۔ گوتم برہمن سراپ پاکر مر گیا۔ اور کتے کے قالب میں جنم پایا۔ اس چھلنی کنیز بھی کتیا ہو گئی۔

راج دھرماں پکشی برہما کی سبھا میں حاضر ہوا۔ اور سب ماجرا برہما جی کے روبرو بیان کر کے عرض پیرا ہوا۔ کہ مہاراج آپ کے سراپ سے میری یہ حالت ہوئی۔ گوتم برہمن نے مجھے مار ڈالا۔ آپ کی کرپا سے دوبارہ زندگی نصیب ہوئی۔ اب ایسا کبھی نہ ہوگا۔ کہ آپ کے پاس حاضر نہ ہوں۔ اور دھرم میں جی نہ لگاؤں

اے راجہ جدھشٹر! احسان کش آدمیوں کی وہی گت ہوتی ہے۔ جو گوتم برہمن کی ہوئی۔ اور دوسروں کی بھلائی چاہنے والے انسان ہمیشہ راج دھرماں بگلے کی طرح برہم لوک میں رہیں گے۔

بھیشم پتامہ جی نے جو نصیحت بتلائے ہیں اگر انسان شانتی سے اس پرب کو سنیگا تو اس کا موکش ضرور ہی ہو گی۔



## شانتی پرب دوم ختم شد



# شانتی پرب

## تیسرا حصّہ

## اُدّھیائے (۱)

### موکش دھرم کا بیان اور راجہ سین جیت کی کہانی

راجہ جدھشٹر۔ پتامہ جی! آپ نے راج دھرم اور اپد دھرم نہایت وضاحت کے ساتھ بیان کئے ہیں۔ موکش دھرم کے حالات بھی بیان فرمایئے

بھیشم جی۔ کل دھرموں میں موکش دھرم کی جو فضیلت ہے۔ زبان میں یارا نہیں کہ اس کے اوصاف میں منہ کھول سکے۔ تمہارے استفسار پر کچھ حالات بیان ہوتے ہیں۔ دھرم کے راستے بہت سے ہیں۔ جس طریقے سے دھرم کیا جائے۔ نتیجہ بہتر ہی نکلے گا۔ دُنیا میں اکثر دھرم سے کوئی ظاہری نتیجہ نہیں نکلتا۔ لیکن دوسرے جنم میں اس کا نفع ضرور دکھلائی پڑتا ہے۔ جس منشا سے دہرم کیا جاتے۔ اس کا پھل دُنیا میں ہی مل جاتا ہے۔ اگر یہاں کوئی نتیجہ ظہور پذیر نہیں ہوا۔ تو پرلوک میں اس کا پھل ضرور ہی ملیگا۔ یہ خیال کرنا عبث ہے۔ کہ دھرم بغیر گیان کے نہیں ہوتا۔ اس لئے دھرم کرنا بے سود ہے۔ کیونکہ گیان ہی مقدم ہے۔ دھرم گیان کے حصول کی پہلی منزل ہے

دُنیا میں لابھ کے واسطے دھرم کیا جاتا ہے۔ اس سے دُنیا میں ان کو نفع حاصل ہو جاتا ہے۔ رشی منی کا قول ہے۔ کہ ریاض کبھی مٹی نہیں ہوتا۔ کوئی اولاد کی خاطر دھرم کرتا ہے۔ کوئی موکش کے لئے کسی کو ویدانت حاصل کرنے کی تمنا ہوتی ہے۔ غرضیکہ جیسی جسکی آرزو ہے۔ ویسا ہی اسکو پھل ملتا ہے۔ دھرم کرنے سے یہ بات عیاں ہو جاتی ہے۔ کہ دُنیا بالکل فانی ہے۔ سب جیو ایک نہ ایک روز اس سنسار کو چھوڑ دیں گے۔ جب یہ بات دل نشین ہو گئی۔ تو خود بخود گیان اور بیراگ کا جلوہ پیش نظر ہوگا۔ اور جب گیان ہوا۔ تو موکش ہو جانا مشکل نہیں۔

**یدھشٹر۔** باپ بھائی عورت اور لڑکا دُنیا میں کسی کو قرار نہیں یہ جانتے ہیں۔ پھر بھی ان کے مرنے سے دل پر غم کی گھٹا چھا جاتی ہے۔ کلیجہ سوختہ سا ہے۔ تو اس فکر اور تردد سے نجات کیونکر ہو۔

**بھیشم جی۔** ماتا۔ پتا۔ بھائی عورت کوئی ساتھ نہیں دیتا۔ سب کو ایک دن مرنا ہے۔ جب یہ معلوم ہے۔ تو غم کرنا فضول۔ عقلمند کبھی مرنے کا غم نہیں کرتے۔ اسلئے تردد اور افکار کے دور کرنے میں ساعی رہنا چاہیئے۔ راجہ سین جت کا قصہ سناتا ہوں۔ اسے سنو۔ اور اسی طرح کسی کے مرجانے پر غم نہ کرو۔ راجہ سین اپنے نوجوان لڑکے کی موت سے نہایت مضمحل رہتا تھا۔ ایک برہمن اس کے پاس یہ کیفیت سن کر آیا۔ اور کہنے لگا۔ کہ بے عقلوں کی طرح روتے ہو۔ افسردگی چہرے پر چھائی ہے۔ سلطنت کے کام ابتر ہو رہے ہیں۔ تمہاری وجہ سے ملازمین خاص اور ارکین سلطنت بھی مغموم ہیں۔ کیا تم یہ نہیں جانتے کہ موت لابدی ہے۔ کسی کو چھوڑنے والی نہیں۔ یہ ایسا شی ہے۔ جسم یہیں پڑا رہ جاتا ہے۔ جان نکل کر نہ جانے کہاں چلی جاتی ہے۔ دل کو قرار دو۔ صبر اختیار کرو۔ رنج و الم سے کچھ فائدہ نہیں۔

**سین جت۔** ہاں مہاراج۔ آپ کا کہنا صحیح ہے۔ مگر دل نہیں مانتا۔ کون طریقے اختیار کیے جاویں بتائیے کہ اس غم سے رہائی ہو۔ اور آنند میں رہے۔

برہمن۔ جتنے جیو دُنیا میں دکھائی پڑتے ہیں۔ کوئی بھی دُکھ سے خالی نہیں۔ امیر سے لے کر فقیر تک۔ انسان سے لے کر جانوروں تک کبھی نہ کبھی دُکھ میں مبتلا ہیں۔ مگر گیانی مہاتما کبھی سُکھ دُکھ کا خیال نہیں کرتے۔ ان کے نزدیک سب برابر ہیں۔ نہ ان کو سُکھ سے اور نہ رنج سے غم۔ کیونکہ جیو آتما ابناشی ہے۔ جیون مرن سے رہت ہے۔ جیسے برہم ویسے جیو۔ نہ برہم ہی پر قبضہ۔ نہ جیو ہی پر قابو۔ جب جیو ہی اپنا نہیں۔ تو ماتا پتا استری بھائی بند کب ساتھ دے سکتے ہیں۔ پھر ہم سے اور ان سے ناطہ ہی کیا۔ محبت کرنا فضول ہے۔ جب یہ باتیں دل میں گھر کر گئیں۔ تب گیان ہو گا۔ اسی سے ہمیں خوشی اور رنج نہیں ہوتی۔ جیسے سمندر میں دو کشتیاں بہ رہی ہیں۔ کبھی ایک جا ہو جاتی ہیں۔ اور کبھی الگ۔ اسی طرح ماتا پتا۔ عورت لڑکے زر اور زمین یہ کوئی بھی ساتھ نہیں جاتے۔ ایک نہ ایک دن اس سے علیحدگی ضرور ہے۔ دُنیا سراسر فانی ہے۔ بیٹا۔ پوتا کوئی ساتھ نہیں جاتا۔ اور یہی باعث تکلیف ہیں۔ دُنیا کا نام دارالمحن ہے۔ جو گیا پلٹ کر نہ آیا۔ تمہارا بیٹا یہاں سے آیا۔ نہ وہ تم کو جانتا ہے۔ نہ تم اس کو پہچانتے ہو۔ بے فائدہ رنج کرتے ہو۔ تم کس کی تلاش کرتے ہو۔ آیا جیو کی یا جسم کی۔ اگر اس کے جسم کی تلاش ہے۔ تو وہ خاک ہو گیا۔ یعنی تم خود اُسے اگنی میں جلا چکے اگر جیو کے متلاشی ہو۔ تو اس کا بھی ملنا محال۔ کیونکہ پرماتما کا سایہ تمام دنیا میں محسوس ہو رہا ہے۔ اور جیو بھی اس کا سایہ ہے۔ پس موہ اور ترشنا ہی باعث تکلیف ہیں۔ جب یہ ناش ہو جائیں پھر سوائے سُکھ اور دُکھ کہاں مایا موہ کا جال انسانوں کے گرد حلقہ باندھے ہے۔ اے راجا! دُکھ کے بعد سُکھ ہوتا ہے۔ اور سُکھ کے بعد دُکھ۔ سُکھ دُکھ دونوں کسی کو قیام نہیں کرم جیو کے ساتھ جاتا ہے۔ جو جیسا کرے گا۔ ویسا پھل پھر یگا۔ دنیا دار لوگ عورت اور بیٹے کے واسطے دولت فراہم کرتے ہیں۔ جاہ بیجا کا خیال نہیں ہوتا۔ پاپ کرنے کے بھی عادی ہو جاتے ہیں۔ کہ کسی طرح سے روپیہ جمع ہو۔ جب گناہ کیا۔ تو سزا پائی۔ رہزن۔ ڈاکو۔ چور نا جائز طور

سے روپیہ لاتے ہیں۔ اور بال بچے عورت سبھی اس سے پرورش پاتے ہیں۔ مگر گرفتاری کے وقت کوئی بھی مددگار نہیں ہوتا۔ اے راجن! ممتا۔ موہ سے دُکھ ہوتا ہے۔ اس کو دُور کرنا چاہیئے۔ پنگلا نامی رنڈی اپنے آشنا سے بہت مانوس تھی۔ اور آشنا بھی جان سے بڑھ کر عزیز سمجھتا تھا۔ ایک دن کسی وجہ سے رنڈی کے گھر جانا نہ ہوا۔ رنڈی آشنا کی مفارقت سے رات بھر جاگی۔ تمام شب بستر پر کروٹیں بدلا کی۔ صبح ہوتے ہی نارائن کی کرپا سے خود بخود دگیان ہو گیا۔ سوچی کہ ممتا موہ سے اس قدر دُکھ ہوا۔ گھٹ گھٹ نارائن سب میں رم رہا ہے۔ اُسی کا دھیان کرتی۔ تو یہ دُکھ نہ ہوتا۔ آج سے اپنی آتما کا دھیان کروں گی۔ دنیا کی فروعات سے سوائے دُکھ کے اور کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ چنانچہ وہ رنڈی پرماتما میں ایسی لیپت ہوئی۔ کہ موکش ہو گئی۔ راجہ سین جت کا دُکھ اس کتھا سے جلتا رہا۔ اسی طرح اے جدھشٹر تم بھی بھائی بندوں کا غم نہ کرو۔ دُنیا گذشتنی و گذشتنی ہے۔

## ادھیائے (۲)

## نیک باتوں کا احساس

راجہ جدھشٹر نے سوال کیا۔ کہ جبانی عضو عالم پیری میں ضعیف ہو جاتے ہیں۔ انواع اقسام کی بیماریوں سے نقاہت بڑھتی رہتی ہے۔ اہل دنیا دگر بیاں ہو کر جان نکالنے کی فکریں سوچا کرتی ہے۔ جان کنی کے وقت انسان کیا کرے۔ کہ حالت نزع کی دردناک تکلیفیں محسوس نہ ہوں۔

بھیشم جی۔ سید ھادی نامی برہمن نے بھی ایسا ہی سوال اپنے پتا سے کیا تھا۔ پتا نے جواب دیا۔ کہ حالت برہمچریہ میں وید خوانی کرے ہون کر کے پتروں کی روح کو بلاوے۔ پھر جگ کرے۔ بعد ازاں بنباس اختیار کر لے۔ پھر اس کو جان کنی کی تکلیفیں نہ اٹھانی پڑیں گی۔ سید ھادی

نے کہا۔ اتنے کرموں کے واسطے عمر چاہیئے۔ بنباس کرنے کے وقت تک بڑھاپا آ جائیگا۔ انسانی طاقت سے بعید ہے۔ کہ وہ بنباس کے مصائب جھیل سکے۔ پتا۔ یہ بات تو سچ ہے۔ کہ جو دم گذرتا ہے۔ عمر کم ہوتی ہے۔ اس لیئے جو کام کرنا ہو۔ آج ہی کر لے۔ میں نے یہ طریقہ اختیار کیا ہے۔ کہ آج کا کام کل پر نہیں چھوڑتا۔ یہی خیال ہر وقت بنا رہتا ہے۔ کہ خدا جانے۔ کل مروں یا زندہ رہوں۔ ناداں لوگوں کا وطیرہ ہے۔ کہ آج کا کام کل پر اُٹھا رکھتے ہیں۔ ان کا قول ہے۔ کہ اگر آج نہ ہوا۔ تو کل خواہ پرسوں پورا ہو جاویگا۔ بیٹا! جو کام کرنا ہو۔ اسی وقت انصرام کو پہنچاؤ۔ کیونکہ موت ہر وقت سامنے ہے۔ جس طرح بھیڑ یا بکری کی تلاش میں پھرا کرتے۔ اور موقع پا کر اٹھا لے جاتا ہے اسی طرح موت تاک میں لگی ہے۔ ایک نہ ایک دن سب اس کے منہ میں ہونگے۔ دنیا میں راستبازی۔ دیانتداری۔ وید خوانی۔ اپکار کرنا بھی ان کے ساتھ ہے۔ خلیق خوش اطوار انسان سیدھا بیکنٹھ کو جاتا ہے۔ دنیا سے گراہی جاتی رہتی ہے۔ راستبازی سے وقعت ہوتی ہے۔ ممتا موہ سے اضحلال بڑھتا ہے۔ وہ کبھی سکھ اُٹھاتا۔ اسے راجن! جسم تو وہ خاک ہے۔ اس کا ٹھکانا آج ہے۔ کل نہیں۔ دنیا سے دل اٹکانا سراسر بے ہودگی۔ ایسا برتاؤ رکھنا چاہیئے۔ کہ دنیا سے دل اُچاٹ رہے۔ عالم فانی ہے۔ اس پر اعتقاد ہی کیا۔ جب دنیا ہیچ سمجھ لی۔ تو مکتی ہو جانا دشوار نہیں۔ دیکھو انسان دولت کی ہوا و ہوس میں کس قدر تکلیفیں اٹھاتا ہے۔ طرح طرح کے افکار دنیوی محیط رہتے ہیں۔ تادم مرگ نجات نہیں ملتی۔ انہیں بیہودہ خیالوں سے دل میں یکسوئی حاصل نہیں ہوتی۔ وہ پرماتما کو بھول جاتا ہے۔ اُسی کے عزیز دشمن ہو جاتے ہیں۔ اور دُعا مانگتے ہیں۔ کہ کسی طرح یہ بڈھا مرے۔ اور ہم سب کو نجات ہو۔ خدا خدا کر کے وہ مرا بھی۔ تو اس کا مال و دولت عزیزوں کے ہاتھ آیا۔ شراب خوری۔ عیاشی۔ قماربازی وغیرہ بیجا اصراف میں خرچ ہوا کسی کار خیر میں صرف ہوتا۔ تو کچھ متوفی کو بھی ثواب ملتا۔ مگر وہ تو ایسے فعلوں میں صرف کیا گیا۔ جس کا عذاب متوفی پر پڑا۔ گاڑھے پسینے کی کمائی

البتہ سوارتھ ہوتی ہے۔ اور جو روپیہ چھل وفریب چوری۔ دغابازی سے فراہم کیا جاتا ہے۔ اس کو ذرا بھی قیام نہیں۔ کافور کی طرح اڑ جاتا ہے۔ عالم وہی ہے۔ کہ محنت سے روپیہ جمع کرکے اچھے کاموں۔ جگ تیرتھ وغیرہ میں خرچ کرے۔ ایسے لوگ البتہ آخرت کا توشہ ساتھ لے جاتے ہیں۔

**جدھشٹر**۔ کیا غریب آدمی جس کے پاس روپیہ نہ ہو۔ وہ جگ نہیں کر سکتا۔ کیونکہ جگ کرنا بغیر روپیہ کے محال ہے۔

**بھیشم جی**۔ سمپاکٹ رشی کا مقولہ ہے۔ کہ اہل دول کو جگ کرنا آسان ہے۔ مگر مفلس بیچارے۔ ست دھرم کے زور سے جگ کر سکتے ہیں۔ انہیں دولت کی ضرورت ہی نہیں۔ رشیوں منیوں کے پاس تو ٹکا نہیں ہوتا آخر یہ بھی تو جگ کرتے ہیں۔ جنگل سے لکڑیاں فراہم کرکے ہون کرتے ہیں کند مول پھل پھول وغیرہ سے دکشنا دیتے ہیں۔ وید پاٹھی برہمنوں کا بھوجن کند مول پھل سے کراتے ہیں۔ یہی ان کا جگ ہے۔ اے راجن! دولتمندوں کو یہ خیال نہیں رہتا۔ کہ ہمارا پیسہ اچھے کاموں میں صرف ہو۔ وہ سوائے روپیہ جمع کرنے کے کبھی اچھے کاموں کی طرف نیت نہیں ڈالتے۔ اس لئے غریب مفلس ہی نارائن کو پیارے ہیں۔ جن کی نیت ہمیشہ نیک کاموں کی طرف رہتی ہے۔ وہ سچ بولتے ہیں۔ پر اُپکاری ہیں۔ بال بچوں اور عورت سے دل نہیں اٹکاتے۔ ایسے انسان ہمیشہ موکش پد پاتے ہیں۔

## ادھیائے (۱۶۴)

## انسانی جامہ کا اعزاز اور دنیا کی پیدائش کے حالات

راجہ جدھشٹر۔ مہاراج! وید خواں۔ عالم کن طریقوں کے پابند ہیں

بیان فرمایئے۔

**بھیشم جی**۔ اس سوال پر مجھے پرہلاد جی کا قصہ یاد آیا۔ کہتا ہوں سُنو۔ ذکر ہے۔ کہ پرہلاد جی نے ایک برہمن سے جو وید کا عالم تھا۔ استفسار کیا۔ مہاراج۔ آپ ہر وقت آنند ہی میں رہتے ہیں۔ نہ کسی طرح کا غم ہے۔ ورنہ کسی فکر میں آپ کو مبتلا پاتا ہوں۔ راستبازی آپ کا پیشہ ہے۔ جھوٹ کبھی نہیں بولتے۔ یہ اوصاف حمیدہ آپ میں کیونکر ہوئے۔

**برہمن**۔ مخلوقات عالم میں ایشر ہی کا جلوہ دیکھنا۔ اچھائی برائی ایشور ہی کے آدھین سمجھنا۔ حیوانات۔ نباتات۔ جمادات وغیرہ کل چیزوں کا فانی ہونا یہی باتیں ہیں۔ کہ جن سے انسان آمدیوں پر قابو پاتا ہے۔ جب ان باتوں کا احساس تم پر ہوگا۔ گیانی ہو جاؤ گے۔ اور پرماتما کے جلوے سے بےخود ہو کر آخرکار برہم میں لپٹ جاؤ گے۔ تمام چیزوں کو فانی سمجھنے سے تمہارا دل دُنیا سے اُچاٹ ہو جائے گا۔ اس لئے جامہ انسانی غنیمت ہے اس کو عقل دی گئی ہے۔ کہ وہ معبود حقیقی سے دِل لگائے۔ گیانی لوگ اس جسم کو پاکر اچھے کرم کرتے ہیں۔ چار طرح کے جسم انسان کو عطا ہوئے ہیں برہمن۔ چھتری۔ ویش۔ شودر۔ برہمن سب سے افضل گردانا گیا ہے۔ کہ وہ وید پڑھتا ہے۔ اور وید پڑھنے سے گیانی ہو کر مکت پاتا ہے۔ اگر انسانی جامے میں پرماتما کو بھولا رہا۔ اس کی زندگی پر نفرین ہے کیونکہ اسی جسم سے موکش مل سکتی ہے۔ اور کسی جون یہ بات نصیب نہیں۔

**یدھشٹر**۔ حیوانات۔ نباتات کی پیدایش کیونکر ہوئی۔ پرلے کے وقت ان کی حالت کیا ہوگی۔ برنوں کی تقسیم کس نے کی۔ دھرم اور ادھرم کے طریقے کیا ہیں؟

**بھیشم جی**۔ کسی وقت میں کیلاش کے پہاڑ پر بھرگ رشی جی تپ کر رہے تھے۔ اور بھاردواج رشی کا گزر بھی وہاں ہوا۔ بھاردواج رشی نے یہی سوال بھرگ رشی سے کیا۔ انہوں نے فرمایا۔ کہ ابتدائے آفرینش سے پہلے پرمیشر نے مہاتت پیدا کیا۔ مہاتت سے اہنکار

اور اہنکار سے آکاش۔ آکاش سے ہوا۔ ہوا سے آگ۔ آگ سے پانی
پانی سے زمین پیدا ہوئی۔ یہی پانچ عناصر ہیں جن سے دنیا خلق کی گئی۔ ان
ہی عنصروں سے برہما۔ شیو۔ اندر۔ گندھرب۔ کنہر۔ درندے۔ چرندے۔ گزندے
پرندے۔ انسان وغیرہ غرضیکہ کل مخلوق پیدا ہوئی۔ جہاں تک نظر جاتی
ہے۔ آکاش ہی آکاش دکھائی پڑتا ہے۔ اس کا اول ہے نہ آخر۔ جہاں
پہ سورج کی کرنیں نہیں پہنچ سکتیں۔ اور نہ جہاں آفتاب و مہتاب کا
پرتو پڑ سکتا ہے۔ دیوتاؤں کا مسکن وہی ہے۔ زمین کے چاروں طرف
سمندر اور سمندر کے نیچے اندھیرا اور اندھیرے کی تہ میں آگ ہے۔ رساتل
کے انت میں جل اور جل کے نیچے شیش ناگ جی ان کے نیچے پھر آکاش
اور آکاش کے نیچے پھر جل ہے۔ جب تک قیامت ہوتی ہے۔ تو بسو
روپ بھگوان جوگ ندرا سے تمام چیزوں کو فانی کر دیتے ہیں۔ اور
وہ سب ان میں مل جاتی ہیں۔ کسی کا ظہور نہیں رہتا۔ اور جب جاگتے
ہیں۔ تو پھر دنیا کا ظہور ہو جاتا ہے۔ سب چیزیں خلق ہو جاتی ہیں۔ وہ پرم
برہم ایک ہے۔ اس کا کوئی شریک اور ہمتا نہیں۔ شیش ناگ جی پر
سین کرتے ہیں۔ ناف سے کنول پیدا ہوتا ہے اور کنول سے برہما جی
اور برہما جی سے سرستی اُتپن ہوتی ہے۔ برہما جی آگیا پاکر سمیر پربت
پر ۱۰۰ برس تک تپ کرتے ہیں۔ تپ ہی کرنے کی حالت میں برہما جی کے
ہردے سے سرسوتی کا ظہور ہوتا ہے۔ اور پھر برہما کے منہ سے وید نکلتے ہیں
خاک۔ باد۔ آب۔ آتش۔ آکاش یہ پانچ عناصر ہیں۔ ان سے دنیا پیدا
کی گئی۔ یہ جسم پانچ عناصروں کا مرکب ہے۔ درخت۔ پتھر۔ جانور وغیرہ
کی پیدائش بھی انہیں عناصروں سے ہوئی

بھاردواج۔ درخت تو اندر سے ٹھوس ہیں۔ ان کا آکاش تو
ہوگا نہیں۔ اور نہ انہیں قوت سامعہ۔ باصرہ۔ ذائقہ۔ لامسہ۔ شامہ وغیرہ
ہے۔ کہ جن سے وہ کسی چیز کا احساس کرسکیں۔

بھرگ جی۔ درختوں میں بھی آکاش ہے۔ اور آکاش ہی کی وجہ

سے رس پھل پھول پیداوار ہوتے ہیں۔ کیونکہ تمازت آفتاب یعنی گرمی سے
ان کے پتے پھل پھول وغیرہ مرجھا جاتے ہیں۔ اور یہی ان میں قوت لامسہ
ہے۔ ہوا بجلی کی کڑک سے اکثر وہ گر بھی جاتے ہیں۔ اور یہی ان کے
قوت سامعہ ہے۔ اکثر درختوں کی ٹہنیاں دوسرے درختوں میں چمٹ جاتی
ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا۔ کہ ان میں قوت باصرہ موجود ہے۔ اسی طرح خوشبو
اور بدبو سے اکثر درخت سرسبز اور شاداب رہتے پھولتے پھلتے ہیں۔ اس
سے قوت شامہ بھی پائی گئی جڑ کے ذریعے سے پانی پینا۔ درخت کو دیکھ
کے رنگ حاصل کرنا۔ مثلاً (خربوزہ خربوزے کو دیکھ کر رنگ پکڑتا ہے) یہی
قوت ذائقہ ہے۔ چونکہ وہ سوکھتے اور مرجھا جاتے ہیں۔ اس لئے ان میں
جان بھی ہے۔ درخت جڑ نہیں ہیں۔ کیونکہ پانی بھی پیتے ہیں۔ ہوا سے غذا
بھی حاصل کرتے ہیں۔ کھاد ان کی غذا ہے۔ غذا سے ان میں سختی اور
نرمی ہوئی۔ کل حیوانات پانچ عناصر خاک۔ باد آب۔ آتش اور آکاش
سے مرکب کئے گئے۔ پہلا عنصر آگ ہے۔ آگ سے غصہ۔ تیج گرمی۔ آنکھ
کا نور وغیرہ پیدا ہوئے۔ کان۔ ناک۔ دہن یعنی منہ۔ شکم یعنی پیٹ میں
اگن کا دخل ہے۔ دوسرا عنصر آب ہے۔ آب سے پسینہ۔ پیپ۔ خون
کی پیدائش ہوئی۔ تیسرا عنصر باد ہے۔ جس سے قوت رفتاری۔ سانس
بات چیت کرنے کی طاقت ہوتی ہے۔ چوتھے عنصر آکاش سے روپ۔
رس۔ خوشبو۔ اسپرس یعنی چھونا۔ شبد کی تمیز ہوتی ہے۔ پانچواں عنصر خاک
ہے۔ خاک سے جسم بنایا گیا۔ بھرگ جی کا قول ہے۔ کہ جیو اور کرم غیر فانی ہیں
یہ کبھی نہیں مرتے۔ اور نہ ضائع ہوتے ہیں۔ مگر جسم کو فنا ہے۔ مٹی میں
مل جاتا ہے۔ جس طرح لکڑی جل کر خاک ہو جاتی ہے۔ اگر آگ نہیں دکھائی
نہیں پڑتی۔ اسی طرح جیو بھی قالب خاکی چھوڑ کر نظر نہیں آتا۔ لکڑی کے
اندر آگ ہے۔ اور وہ دستیاب نہیں ہوتی۔ اسی طرح قالب کے اندر
جان ہے۔ جان کی گرفت نہیں ہو سکتی

---

# اَدّھیائے (۱۸)
# گرہستیوں کا دھرم اور بزرگوں کی فضیلت

بھرگ جی بھاردواج سے گویا ہیں۔ سرب ویاپک نارائن جی کی اچھیا سے برہما جی پیدا ہوئے۔ پھر سنکارک مریچ بعد اُن کے سرگ۔ بیکنٹھ وید شوچ (یعنی صفائی قلب) دیوتا دانو گندھرب۔ دیت۔ راچھس ناگ پشاچ کی آفرینش ہوئی۔ اس کے بعد برہمن چھتری ویش شودر کی اُتپن ہوئی۔ برہمن کا برن سفید ستوگن سے ملا ہوا۔ جو اس خمسہ کی درستی۔ فرائض دھرم اور کرم کی پابندی برہمن برن پر مقدم کی گئی چھتری کا برن لال رنگ (راجوگن ہوا۔) بداخلاقی اور خود غرضی اس برن کا خلقی شیوہ ہے۔ شودر کا رنگ سیاہ فام ہے۔ خدمتگار اور رہنا اس برن کا خاصہ ہے جب جڑ چیتن۔ پشو پکشی وغیرہ کی آفرینش ہو چکی تب رشیوں نے حسب ہدایت وید بھگوان برن اور آشرم کی تقسیم کر دی۔ اور یہ بتلایا۔ کہ ہون سے پاپ دور ہو جاتے ہیں۔ وید خوانی اور جپ کرنے سے دل میں یکسوئی آ جاتی ہے اور پرماتما کے دھیان سے دل میں آنند سماتا ہے۔ دان کرنے سے آرام ملتا ہے اور تپ کرنے سے مکت حاصل ہوتی ہے۔ جو دان عالم اور وید خواں برہمن کو دیا جاتا ہے۔ اس کا پرلوک میں نصیب ہوتا ہے۔ اور جو دان نیچ قوم کو ملتا ہے اس کا پھل اسی دنیا میں مل جاتا ہے۔ جیسا دان ہوگا۔ ویسا پھل ملیگا۔ مہمان نوازی۔ مسافر پروری انسان پر لازم ہے۔ بدخلقی۔ غرور کور باطنی۔ بدزبانی جانوروں کا مارنا یہ فعل عبث ہیں۔ ان سے سوائے برائی کے کوئی اچھا نتیجہ نہیں ہاتھ آتا۔ لہٰذا ان سے احتراز لازمی ہے۔ علے الصباح اُٹھ کر ضروریات

سے فارغ ہو جانا چاہیئے۔ دریا یا کوئیں پر جا مسواک کرکے اشنان کرے۔ پھر دیوتاؤں اور پتروں کا ترپن کرے۔ سورج نارائن کو جل دے کر سری پرم برہم پرمیشور کا دھیان کرے۔ اگر ممکن ہو۔ تو سندھیا ؤں کے وقت بھی اشنان کرے۔ ورنہ صرف ہاتھ پاؤں دھوکر آچمن کرے۔ آسن پر بیٹھ جائے۔ اور نارائن کا دھیان کرکے ویدمنتروں کا جپ کرے۔ دل کو خواہشات نفسانی سے پاک کرکے سری بھگوت یا سدیو بھگوان میں لگا دے۔ گایتری کا جاپ کرے۔ بھوجن کے وقت سری نارائن جی کا دھیان کرکے بھوگ لگاوے بعد اس کے خود کھانا کھاوے۔ اور اپنے بال بچوں کو کھلاوے۔ جتنی چیزیں کھانے میں ہوں۔ اگر کوئی بدذائقہ بھی ہو۔ اس کی برائی نہ کرے۔ صبح وشام کھانا واجب ہے۔ جو انسان مذکورہ بالا طریقوں کا پابند ہوکر بھوجن کرتا ہے۔ اسے ایک طرح کے برت کا پھل حاصل ہوتا ہے دونوں وقت ملنے پر بھوجن کرنا ممنوع ہے۔ اپنی عورت سے محبت رکھنے والا۔ اور ایک ہی عورت پر قناعت کرنے والا گرہست آدمی نفس کش یا برہم چاری کے برابر ہوتا ہے۔ برہمنوں کا بچا ہوا بھوجن امرت کے برابر ہوتا ہے۔ ایسے بھوجن کی بڑائی رشیوں نے کی ہے۔ برہمنوں کی آپاسنا رشی منی سادھو لوگ کرتے آتے ہیں۔ گوشت کی خورش بجز وید میں قطعی منع کی گئی۔ ہنسا کرنا۔ جگ سے بچا ہوا گوشت بھی کھانا ممانعت ہے۔ بزرگوں یعنی ماتا پتا گرو سیوا کرنا۔ اور ان سے بچا ہوا بھوجن کرنا۔ گرہستیوں کا اعلےٰ دھرم خیال کیا گیا ہے۔ بزرگوں کی سیوا سے دولت کی افزائش اور اولاد کی ترقی ہوتی ہے۔ صبح کے وقت اپنے سے بڑوں کو ڈنڈوت کرنا واجب ہے۔ مندروں اور اشنان کے وقت گئووں اور برہمنوں کی جماعت میں ویدخوانی کرنا۔ اور حسب حیثیت ان کو بھوجن کرانا نہایت اعلےٰ ہے۔ بھوجن کراتے وقت پائیں کنڈسے پر جنیؤ رکھنے کو سب بولتے ہیں۔ حجامت۔ چھینک اور پوجا کے وقت برہمنوں کو ڈنڈوت اور پرنام کرنا واجب نہیں۔ آفتاب کے سامنے کھڑے ہوکر پیشاب کرنا ممنوع ہے۔ اکثر لوگ اپنے فائدہ

کو چھپاتے ہیں۔ اس کا اظہار باعث شرم اور ندامت سمجھتے ہیں تضحیک کے خیال سے وہ کسی پر ظاہر ہونے نہیں دیتے۔ ایسے لوگ قابل نفریں سمجھے جاتے ہیں۔ کیونکہ پاپ کرنے والے کا حال پرمیشور سے چھپا نہیں۔ وہ دیکھتا ہے اور سنتا ہے۔ اور سب کا مالک ہے۔ جب اس نے دیکھ لیا تو آدمیوں سے چھپانا غلطی ہے۔ سزا اور جزا دینے والا وہی پرماتما ہے اس خیال سے پاپ چھپانا زیبا نہیں۔ ارتکاب جرم سے متنفر ہونا ہر صورت میں واجب۔ اسی طرح جو لوگ گپت دان کرتے ہیں۔ دھرم دان یعنی سخاوت پیشہ لوگوں پر ایسے دان چھپے نہیں رہتے۔ پاپ سرچڑھ کر بولتا ہے۔ جو دولت ناجائز طور سے فراہم کی جاتی ہے۔ پاپی لوگ اس سے فیض نہیں پاتے۔ داناؤں کا قول ہے۔ کہ جو دھرم کیا جاتا ہے۔ وہ مانتی ہے۔ یعنی جو دھرم دل سے کیا جاتا ہے۔ اس کا پھل ضرور ملتا ہے۔ ذی روح قابل رحم ہیں۔ اسے راجن۔ سری کرشن جی بھگوان کل کائنات کے مالک نے اوتار اسی لئے دھارن کیا ہے۔ کہ سب جیوؤں کا آدھار ہو جائے۔ انہیں کے دھیان سے آنند نصیب ہوا۔ انہیں کی ادنےٰ توجہ سے مجھ میں اتنی طاقت عود کر آئی۔ کہ میں گیان اور وگیان کی حالت اس بستر دل کے بستر پر بھی بیان کر سکتا ہوں۔ تمام مخلوق کے پیدا کرنے والے جن کی زبان دیار ہے۔ بھگوان کے چرنوں کا سہارا ہے۔ وہی موکش پاتے ہیں۔

راجہ جدھشٹر۔ پتا جی! سری کرشن بھگوان کے اوصاف سننے کا مشتاق ہوں۔ انہوں نے پورب جنم میں جو باتیں کی ہیں۔ بیان کیجئے۔

## ادھیائے (۵)

## کرشن بھگوان کی تعریف بارہ اوتار کیا

**بھیشم جی۔** کرشن بھگوان کی تعریف میں شیش اور شاردا کی زبان لال ہے۔ مجھ میں اتنی یا وری کہاں۔ کہ ان کے اوصاف میں زبان کھول سکوں۔ جو کچھ مہرشیوں سے سُنا ہے۔ بیان کرتا ہوں۔ ایک روز کا ذکر ہے۔ کہ میں صید افگنی کرتا ہوا مارکنڈے جی کے استھان پر پہنچا دیکھا۔ تو رشیوں منیوں کی جماعت اکٹھی ہے۔ مجھے دیکھتے ہی سبھوں نے استقبال کیا۔ اور تعظیم و تکریم کے ساتھ مجھے آسن پر بٹھلایا۔ میں ملتجی ہوا۔ کہ جو کتھا اسوقت ہو رہی تھی۔ بیان کیجئے۔ میرا دل میں مشتاق ہو کشپ جی میرے اس سوال پر گویا ہوئے۔ اس وقت بارہ اوتار کی کتھا ہو رہی تھی۔ تمہارے اصرار سے پھر از سر نو کہتا ہوں۔ سنو۔

**کشپ جی۔** کیا تم نہیں جانتے۔ کہ جب پرتھوی پر ادھرم ہوتا ہے پاپ کی زیادتی ہونے سے تمام مخلوق دُکھی ہو جاتی ہے۔ اسوقت دریائے رحمت جوش میں آتا ہے پرماتما خود اوتار لے کر لوگوں کو مصیبت سے نجات دلاتے ہیں۔ اور پرتھوی کا بھار اُتار کر گناہوں سے پاک کرتے ہیں وہی بھگوان جنہوں نے بارہ اوتار دھارن کرکے دیتوں کو مارا۔ آج گوکل نند بابا کے یہاں بال چرتروں سے رانی جسودھاں کو آنند دے رہے ہیں۔ راکھشوں کے نیست و نابود کرنے اور پرتھوی کے بھار اُتارنے کی خاطر کرشن اوتار ہوا ہے۔ زمانہ سلف میں جب نرکاسُر بہت کے ساتھ اور بھی کور باطن۔ بدطینت۔ طمعی۔ حسدی دانو پیدا ہوتے تھے۔ دیوتاؤں کو گزند پہنچانا۔ رشیوں کو ستانا۔ اور ان کو مار کر اپنا پیٹ جگ کا ناش کرنا ہی ان کے وطیرے تھے۔ دُنیا میں پاپ ہی پاپ تھا۔ دھرم اور کرم بالکل مفقود۔ ناچار رشی منی برہما جی پاس گئے۔ اور ان سے سارا کچا چٹھا کہہ سنایا۔ اپنے درد کی دوا چاہی۔ برہما جی نے جواب دیا کہ درحقیقت یہ ایسے ہی بدکردار ہیں۔ تمام دُنیا عاجز ہو رہی ہے۔ دولت اور غرور کے نشے میں متوالے ہو رہے ہیں۔ دیوتاؤں میں اتنی قوت نہیں۔ کہ ان پر قابو پا سکیں۔ نارائن جی کا بھروسہ ہے۔ وہی بارہ اوتار

لے کر ان دشٹوں کو ہلاک کریں گے۔ گھبراؤ نہیں۔ تمہارا دکھ پرمیشور جلد دور کرینگے۔ برہما جی باتیں سنکر کچھ ڈھارس ہوئی۔ چلے آئے۔ اور وقت کے منتظر رہے۔ دیکھیں کب نارائن جی کی کرپا ہوتی ہے۔ اور ہم کو اس دکھ سے نجات ملتی ہے۔ آخرکار پرم برہم پرمیشور نے باراہ اوتار دھارن کیا۔ اور پرتھوی کے نیچے جاکر جہاں دیتوں کی بودوباش تھی ہیبت ناک آواز سے گرجے۔ دیتوں کے ہوش اڑ گئے۔ ایسا آواز سے ان کا جلال اور اقبال جاتا رہا۔ دیوتاؤں کے دل بھی اس کرخت آواز سے ہل گئے۔ دیتوں نے چاروں طرف سے باراہ بھگوان کو گھیر لیا۔ اور ان کی گرفتاری کی فکر کرنے لگے۔ تب باراہ جی نے راکھشوں اور اسروں کو مار کر پرتھوی کو دانت پر اٹھا لیا۔ ادھر دیوتا مخوف ہوکر برہما جی کے پاس پناہ گزین ہوئے۔ برہما جی دیوتاؤں کو سمجھاتے رہے تم کس واسطے خوف کرتے ہو۔ تمہارے ہی لئے نارائن جی نے اوتار لیا ہے۔ اور یہ مہیب صدا انہیں کی تھی۔ جس کے ڈر سے تم بھاگ کر ہمارے پاس آئے ہو۔ وہ دیکھو باراہ جی راکھشوں کو مار کر غصے سے کانپتے ہوئے چلے آتے ہیں۔ جاؤ استت کرکے ان کو شانت کرو۔ دیوتاؤں نے وید منتروں سے باراہ جی کی پوجا کی۔ اور نارائن جی خوش ہوکر بیکنٹھ کو چلتے ہوئے۔ اور باراہ روپ کرشن بھگوان ہی نے دھارن کیا تھا۔

## ادھیائے (۱۳)

## وقت کا شمار

راجہ جدھشٹر پوچھتے ہیں۔ کہ گنگا پتر پتامہ جی! انسان کن اصولوں کا پابند رہے۔ کہ ہر دلعزیز ہو جائے۔ اور کون سے فرائض ادا کرے۔ اور برہم لوک میں جگہ پائے۔

بھیشم جی۔ بیٹا! جو انسان غریب اور برہمنوں کی عزت کرتا ہے اور اپنے بڑوں اور گوروکی سیوا کرتا ہے۔ دروغ گوئی سے خوف زدہ ہوکر راستبازی کا پیشہ اختیار کرتا ہے۔ بیگانوں بیگانوں کی خبر لیتا ہے۔ محتاج۔ فقیر۔ بیوہ اور یتیم بچوں کی پرواخت میں ساعی رہتا ہے۔ شیریں بیانی سے ہر شخص کا عزیز بنکر دیوتا، رشیوں۔ مٹھا کردواروں میں جاکر پوجا کرتا ہے۔ بغیر اپنی عورت کے دوسروں سے لگاؤ نہیں رکھتا نفس کش ہوکر وید کی ہدایت کے بموجب جگ کرتا ہے۔ ایسا آدمی ہر دلعزیز ہو جاتا ہے۔ برہم لوک اسی کا مسکن ہوتا ہے۔ جو سچ بولے۔ اور جان نثار ہے۔ جو لوگ ہر دلعزیز ہوتے ہیں۔ کسی سے دشمنی نہیں کرتے دھرم کرتے ہیں۔ مگر اس کے پھل کی چاہ نہیں کرتے۔ نارائن جی پر بھروسہ رکھتے ہیں۔ جو کچھ محنت مشقت سے بہم پہنچے۔ اس پر صابر رہتے ہیں۔ کسی کی غیبت نہیں کرتے۔ ایسے انسان ہمیشہ بیکنٹھ نواس کرتے ہیں۔

راجہ جدھشٹر۔ مہاراج! دن اور رات کا شمار رشیوں نے کیونکر کیا؟

بھیشم جی۔ یہی سوال سکھدیو جی نے اپنے پتا بیاس جی سے کیا تھا۔ بیاس جی فرماتے ہیں۔ کہ پندرہ پل کی ایک کاشٹا اور ۳۰ کاشٹا کی ایک کلا کی مہورت۔ ۳۰ مہورت کا ایک دن رات ہوتا ہے۔ ۳۰ دن رات کا ایک مہینہ اور بارہ مہینے کا ایک رکھا گیا ہے۔ جس میں چھ ماہ دکشنائن اور چھ ماہ اُترائن سورج رہتا ہے۔ آفتاب کی گردش سے دن اور رات ہوتا ہے۔ دن بھر کی تھکاوٹ دور کرنے کے لئے رات ہوتی اور دن کام کاج کرنے کے لئے مقرر ہوا ہے آدمیوں کا ایک مہینہ پتروں کا ایک دن ہوتا ہے۔ یعنی سوکل پکش دن اور کرشن پکش رات ہے۔ آدمیوں کا ایک سال دیوتاؤں کے ایک دن رات کے برابر ہے۔ یعنی اترائن دن اور دکشائن رات۔ ست جگ کا دور ۱۷ لاکھ ۲۸ ہزار برس کا ہے۔ چار سو برس کی سندھیا ہوتی ہے۔ ست جگ

ہیں دھرم کے چار پاؤں ہوتے ہیں۔ ست دھرم کی ترقی اور سخاوت اور خیرات کی افزونی رہتی ہے۔ دوسرا جگ تریتا ہے۔ اس میں دھرم کا ایک پاؤں جاتا رہتا ہے۔ چوری۔ غیبت۔ دروغ گوئی کی ترقی ہے۔ ست جگ میں کوئی انسان دکھی نہیں ہوتا تھا۔ سب خوشحال اور چین سے رہتے تھے۔ کوئی بیماری کا نام بھی نہ جانتا تھا۔ جو خواہش یا جو مطلب ہوتا تھا۔ اسی وقت پورا ہو جاتا تھا۔ تریتا میں ایک پاؤں دھرم کا جاتا رہتا ہے۔ اسی دور میں علم سمجھا گیا ست جگ میں تپ مقدم تھا۔ دواپر اور کل جگ میں دان دینا۔ خیرات کرنا ہی افضل خیال کیا گیا ہے۔ عالم دِویا دان پنڈتوں نے چاروں جگوں کے انتہا پر برہما جی کا ایک دن خیال کیا ہے۔ دن کے آغاز ہی میں بسو بھگوان دنیا کی رچنا کرتے ہیں۔ اور رات شروع ہوتے ہی پرلے ہو جاتی ہے۔

# ادھیائے (۱)

# سخاوت یعنی خیرات کے مدارج

بھیشم جی۔ اے راجن! دان کرنے والے ہمیشہ عزت کی نگاہ سے دیکھے جاتے۔ دنیا سے ان کا نام کبھی مٹتا نہیں۔ وہ ہمیشہ زندہ رہتے ہیں۔ ایسے آدمیوں کو اچی شردا گھوڑا بھی دے دینے میں عذر نہیں ہوتا۔ (اچی شردا گھوڑے کا نام ہے۔ جو انسان کو میسر نہیں) ودیا پاٹھ کرنے والوں اور دان دینے والوں کا منورتھ سپھل ہو جاتا ہے۔ ست سندھو راجہ نے برہمنوں کی رکشا کے لئے اپنی جان دینا گوارا کی۔ انت دیو اور سانکرتی نے بششٹ جی کو دان دے کر نام پیدا کیا۔ اندر دومن مہادانی ہوئے۔ پرتو ان کاشی کے راجہ نے طلائی مکان برہمنوں کی نذر کر دیا۔ اب وہ اپنی رعایا سمیت بیکنٹھ میں نواس کرتا ہے۔ راجہ امیر یگ گئو دان کیا کرتے تھے۔ اس سے ان کو سورگ میں جگہ ملی۔ ساوتری نے اپنی کنڈل اور راجہ جنمیجے نے اپنا

بدن برہمنوں پر وقف کر دیا۔ مرنے پر سورگ دھام نصیب ہؤا۔ راجہ یوناشو نے اپنی رانی معزیورا اور ملبوس شاہانہ کے برہمنوں کو دان میں دے دی اور بہشت بریں میں جگہ پائی۔ نم دیش کے راجہ بدیہہ نے اپنی ساری مملکت خیرات کر دی۔ اور پرسرام جی نے تمام روئے زمین تسخیر کر کے برہمنوں کو ارپن کر دی۔ راجہ سسرجت نے برہمنوں پر اپنی جان تصدق کر دی۔ راجہ لوم پاد نے اپنی کنیا سرنگی رشی کی بھینٹ کی۔ اسی متعدد راجاؤں نے دان دے کر دنیا میں اپنا نام اور جس قائم رکھا۔ اور بعد رحلت کے فردوس معلے میں بودوباش اختیار کی۔ اعلےٰ دھرم کیا ہے۔ دان ہے۔ کلجگ کے دور میں دان یعنی خیرات سب سے افضل شمار کی گئی

جدھشٹر۔ گرہست آشرم کے اوصاف کیا ہیں؟

بھیشم جی۔ گرہست آشرم دنیاداروں کے لئے اعلےٰ منزل ہے۔ گرہستیوں کو چاہیئے۔ کہ اپنی عورت کے ساتھ آگ روشن کر کے روزانہ ہون کرے۔ کیونکہ جگ کرنا۔ برہم بھوج کرنا۔ غریب سادھوؤں کو کھانا کھلانا۔ حسب مقدور خیرات کرنا۔ یہ باتیں ایسی ہیں۔ کہ ان باتوں سے انسان گناہوں کا ملوث نہیں ہوتا۔ چار باتوں کا لحاظ رکھنا چاہیئے

(۱) تین برس کے واسطے غلہ کی فراہمی۔ یہ سول دھان کہلاتی ہے۔

(۲) کنبھ کے دن غلہ کا دان کرنا۔ اس کو کنبھ دان کہتے ہیں۔

(۳) اگر یہ نہ ہو سکے۔ تو ایک ہی روز کے واسطے غلہ موجود رکھنا

(۴) محنت مشقت سے روزی بہم پہنچانا۔ صرف اپنے ہی نفس کے واسطے کھانا بنانا منع ہے۔ بلکہ اتنا ہو۔ کہ ایک اور آدمی کھا لے۔ پتر۔ شرادھ۔ دیوتا اور جگ کے واسطے جانوروں کا ذبح کرنا جائز سمجھے۔ بلکہ بھیڑ۔ بکری۔ پھل پھول کو یجروید کے منتروں سے سودھ لے۔ دن میں سونا منع لکھا ہے۔ سر شام یا پچھلی رات کو سونا نہ چاہیئے۔ دو وقت کے سوائے تیسرے وقت کھانا بھی زیبا نہیں۔ زیادہ کھانے یا خلاف وقت تناول کرنے سے بیماریاں دوڑتی ہیں۔ مباشرت رات ہی کو لکھی ہے۔ دن میں مناسب نہیں۔ گھر میں

برہمن کا رات کے وقت سونا منع ہے۔ مگر پوجا اور کھانا کھانے کے لئے اگر رات رہے۔ تو ہرج بھی نہیں۔ وید دھرم کے ماہریں اور برت دھاری اور نفس کش انسان اگر برہمن نہیں ہیں۔ تو بھی ان کی پوجا جائز ہے۔ جٹا دھاری پاکھنڈی لوگوں کو دھوکہ دینے والے گرو سے منحرف۔ اگنی ہوتر نہ کرنے والے گرو سے منحرف۔ اگنی ہوتر نہ کرنے والے انسانوں سے ہمیشہ دور رہنا چاہیئے برہمچاری سنیاسی۔ سادھوؤں کی خدمت گرہستیوں پر فرض ہے۔ برہم بھوج اور جگ سے بچا ہوا پرشاد کہلاتا ہے۔ پرشاد کھانے میں تساہل واجب نہیں البتہ بھائی بہن کے گھر کی جوٹھن کھانا غیر واجب ہے۔ نفس کش وہی ہے۔ کہ سوائے اپنی عورت کے دوسری عورت پر نگاہ نہ ڈالے۔ پروہت ماموں مسافروں۔ بڈھا۔ بھوکا۔ وید پاٹھی۔ بھائی ماتا۔ پتا۔ عورت۔ بیٹیا۔ لڑکے کی دلہن۔ نوکر۔ داسی۔ سادھوان کے کھانے میں توقف رہنا نہیں کیونکہ گرہستیوں کا فرض ہے۔ کہ بغیر ان کے کھلائے خود بھوجن نہ کرے ایسے انسان برہم لوک ہیں ان کی خدمت اپسرائیں کرتی ہیں۔ بڑے بھائی کا رتبہ باپ سے کم نہیں۔ عورت اور لڑکے اپنا خاص جسم ہیں۔ داس داسی سایہ ہیں۔ شادی بیاہ میں خوشدل رہنا چاہیئے۔ احکام شاستر سے منحرف نہ ہو۔ ایسے انسان کی دس پشتیں بہشت میں جاتی ہیں۔ جگ شرادھ کرنے والے آدمیوں کو سُرگ لکھا ہے۔ خاندانی لوگوں کی پرداخت گرہستیوں پر لازم ہے۔ جو ایسا کرتے ہیں۔ انہیں تپ جوگ کا پھل ملتا ہے

## ادھیائے (۸)

## گرہست اور سنیاس کی دیکھ بھال

بیاس جی سکھدیو جی سے بیان کرتے ہیں۔ کہ صاحب مروّت اور جود وسخا کے بانیا دھرم کرم سے واقفیت رکھنے والے انسان گناہوں سے پاک رہتے

ہیں۔ دُنیا اور عقبےٰ دونوں جگہ عزّت سے دیکھے جاتے ہیں۔ دان دھرم کرنے سے دولت بڑھتی ہے۔ ایسے لوگوں پر کام کرودھ۔ موہ کا اثر نہیں ہوتا۔ بعض ایسے ہوتے ہیں۔ کہ جن کے گھر میں چین ہی چین ہے۔ کسی طرح کا دُکھ نہیں۔ لڑکے بالے فراغت سے گزر کرتے ہیں۔ کسی بات کی پرواہ نہیں مگر عالم پیری ہے۔ ایسی حالت میں وہ دُنیا چھوڑ کر سنیاس دھارن کرکے جنگل میں تپ اور پرماتما کا دھیان کرتے ہیں۔ جیتنے بان پرست استری کے ساتھ بن میں نواس کرتے ہیں۔ پھل پھول ان کا اہار ہوتا ہے۔ دن رات نارائن بھجن کے سوا دوسرا کام نہیں کرتے۔ سنیاسی وُہی ہے۔ جو قیمت اور چغل خوری کا عادی نہ ہو۔ گیروا لبستر پہنے پھل پھول کا آہار رکھے۔ یا گاؤں میں جاکر بھیک سے اپنا پیٹ بھرے۔ درختوں کے نیچے سو رہے۔ دنیا کی کسی چیز سے تعلق نہ ہو۔ لذیذ اور خوش ذائقہ کھانوں سے نفرت ہو۔ عورت سے دامن پاک رکھے۔ دُنیا داروں سے مثل زہریلے سانپ کے ڈرتا ہے۔ اگر کوئی اس کی توہین بھی کرے۔ تو بھی غصّہ نہ آئے۔ رحم دِل ہونا لازمی امر ہے۔ اپنے سے اگر کسی کا کام نکلتا ہو۔ تو کوتاہی نہ کرے۔ موت ہر وقت پیش نظر ہے۔ اس لئے کسی سے ڈرنا بھی نہ چاہیئے نہ کسی سے محبت بڑھاوے۔ ایسوں کی عزّت دیوتا بھی کرتے ہیں۔

ہاتھی کے پاؤں میں سب کا پاؤں ہے۔ اسی طرح جوگیوں سنیاسیوں کی وجہ سے دنیا والوں کی زندگی سپھل ہوتی ہے۔ راستگو۔ حلیم۔ خلیق لوگ سنیاس دھارن کرسکتے ہیں۔ اور اس سے بڑھ کر اور کوئی تپ نہیں۔ ایسے انسان دیوتاؤں کے بھی چہیتے ہوتے ہیں۔

# اَدھیائے (۹)

## اِندرا اور راجہ بَل کی کتھا

بیاس جی سکھدیو جی سے برنن کرتے ہیں۔ کہ ایک وقت راجہ اندر ایراوت ہاتھی پر سوار ہو کر گشت کو نکلے۔ ایک دھوبی کے گھر میں راجہ بل کو گدھے کے جسم میں دیکھا۔ راجہ اندر کو حیرت ہوئی۔ کہ اتنے بڑے پرتاپی اور دانی راجہ کو گدھے کی جون کیونکر ملی۔ پوچھا۔ آپ کو اس حالت میں دیکھ کر سخت تحیر ہے۔ آیا آپ کو کچھ دکھ تو نہیں ہے۔ آپ کیسے گھاس پر گزارہ کرتے ہیں۔ جو خوش ذائقہ لذیذ کھانے کھاتے ہوں کیونکر ممکن ہے۔ کہ وہ گھاس پر گزارہ کریں۔ آپ بل وہی تم ہو سوار ہوتا تھا تو پہلے تو آپ دیوتاؤں کو بھی کچھ نہ سمجھتے تھے۔ اور راجہ مہاراجہ کو نگاہ میں نہ لاتے تھے۔ بڑے بڑے قوی ہیکل پہلوان جلو میں رہتے تھے آج کیا ہو گیا۔ اس گدھے کی جون میں پڑے ہوئے مصیبتیں اٹھاتے ہو آپ کے سامنے دیوتاؤں کی استریاں۔ رمبھا۔ میکا وغیرہ ناچتی اور گاتی بجاتی تھیں۔ آپ کا وہ جواہرات سے مرصع تخت کہاں گیا۔ راجہ بل جواب دیا۔ اے راجیشور اندر۔ جب دھرم اپنا زور دکھلائے گا۔ پھر وہی ساز و سامان ہوگا۔ پورب جنم کے سنسکار سے میرا راج جاتا رہا۔ شرمندہ مت کرو۔ دانا وہی ہیں۔ جو دکھ سکھ یکساں سمجھیں۔ راجہ اندر نے ٹھنڈی سانس بھر کر پوچھا۔ کہ آپ کی سواری کو ہاتھی گھوڑے اور پیادہ ہزار گھوڑ دوڑ پر ہوا کرتی تھی آخر یہ ٹھاٹھ باٹ کہاں گیا

راجہ بل۔ لکشمی کا کہیں قیام نہیں۔ اس کا نام چنچلا ہے۔ بیکار شرم دلاتے ہو۔ اور جو پوچھتے ہو۔ کہ اس جسم میں کوئی تکلیف تو نہیں۔ تکلیف کاہے کی۔ عقلمندوں کو مصیبت اور آرام یکساں ہے۔ نہ دکھ میں دکھی۔ اور نہ دولت پا کر خوشی ہی حاصل ہوتی ہے۔ لہذا افسوس کرنا فضول۔ اپنا سا حال مت سمجھو۔ جب تک اندر آسن ہاتھ نہیں آیا تھا۔ تمہارا مزاج ہی اور تھا۔ اب اس پدوی پر پہنچتے ہی مزاج بدل گیا۔ میں ایسی باتوں کو خیال میں نہیں لاتا۔ کہ پہلے کیا سکھ اٹھاتے تھے اور اب کیا دکھ ہے۔ دنیا فانی ہے۔ زمانہ انقلاب پسند ہے۔ کبھی کچھ

اور کبھی کچھ نظرِ غائر سے دیکھا جائے۔ تو سکھ اور دُکھ کی حقیقت ہی کیا ہے۔ اندرانی پت لچھمی کسی کے پاس نہیں رہتی۔ اور موت سے کوئی بچتا نہیں۔ جسکو اس بات کا گھمنڈ ہے۔ کہ لکشمی ہمارے ہی ساتھ ہے۔ وہ جاہل اور نادان ہے۔

اتنا کہتے ہی لکشمی استری روپ ہوکر راجہ بل کے جسم سے نکل کر سامنے کھڑی ہو گئی۔ راجہ اندر کو اور بھی استعجاب ہوا۔ پوچھا کہ یہ حسین عورت جو آپ کے بدن سے نکلی کون ہے؟

راجہ بل۔ اس دیوی کو تو میں بھی نہیں پہچانتا۔ تم خود اس سے پوچھ لو۔

راجہ اندر (حسین عورت سے) تم کون ہو؟

لکشمی۔ مجھ کو تو اس کا باپ پروجن بھی نہیں پہچانتا۔ اور نہ راجہ بل ہی مجھ سے واقف ہے۔ نہ مجھے تم جان سکتے ہو۔ نہ کوئی دیوتا۔ میرا نام لکشمی ہے۔

راجہ اندر۔ اچھا لکشمی تمہارا نام ہے۔ راجہ کے پاس بہت مدت تک رہیں۔ آخر قطع تعلق کرنے کی وجہ ہی کیا ہے۔

لکشمی۔ میرا ان لوگوں کے پاس گذارہ ہے۔ جو دان۔ برت۔ تپ پراکرم اور دھرم کے پابند ہیں۔

یہ باتیں سُنکر راجہ بل نے منہ پھیر لیا

لکشمی۔ گو راجہ بل کو برہمن بھگتی۔ راستگوئی نفس کشی میں عبور حاصل تھا۔ مگر آخرکار ایسا مغرور ہوا۔ کہ برہمنوں کی نندا کرنے لگا۔ بلکہ لوگوں سے اپنی پرستش کرانا چاہی۔ کنارہ کشی کی یہ وجہ ہوئی۔ میرا گذارہ اس کے پاس نہیں ہو سکتا۔ تمہارے پاس آئی ہوں۔

راجہ اندر۔ اے پدمالی (لکشمی کا نام ہے) کسی انسان میں اتنی بھی طاقت ہے۔ کہ تم کو اکیلا اپنے بس میں کرلے۔ اور تم اس کے یہاں پشتہا پشت رہو

لکشمی۔ کسی دیوتا اور گندھرب میں بھی طاقت نہیں۔ جو مجھے روک سکے
اندر۔ تمہیں کوئی ترکیب بتاؤ۔ جس سے علیحدگی نہ ہو سکے
لکشمی۔ جس طرح تیرے پاس رہ سکتی ہوں۔ سنو۔ میرے چار حصے کرو۔ چار پاؤں ہیں۔ ان کے رکھنے کی جگہ بتاؤ۔
اندر۔ حتی الامکان اپنے یہاں سے جانے نہ دوں گا۔ ایک چرن کا بھار پرتھوی اٹھا سکتی ہے۔ کیونکہ تمام جیووں کی پرورش کرنیوالی پرتھوی ہے۔
لکشمی۔ پہلے چرن رکھنے کی جگہ تو بتائی۔ پرتھی ہی میرا بوجھ اٹھا سکتی ہے۔ یعنی جو دھرماتما پرش ہیں۔ ان کے یہاں میرا باس ہوا کرتا ہے دوسرا چرن کہاں رکھوں۔
اندر۔ اطراف دنیا میں پانی ہی پانی ہے۔ یعنی تین حصہ جل اور ایک حصہ خشکی۔ یہی جل تیرے چرن کا بھار اٹھائے گا۔ جل سے بھی جیووں کی پرداخت ہوتی ہے۔
لکشمی۔ اچھا دوسرے قدم رکھنے کی بھی جگہ ملی۔ اب تیسرا چرن کون سہیگا؟
اندر۔ اگنی یعنی آگ۔ وہ تیسرے چرن کا بوجھ اٹھائے گی۔ کیونکہ جگ ہون وغیرہ بغیر آگ کے ہو نہیں سکتے۔ یہ بھی ایک قسم کا دھرم ہے
لکشمی۔ تیسرا چرن اگنی والا بھی میں نے رکھا۔ اب چوتھے چرن کی فکر کرو۔
اندر۔ جو ودیا ور براہمن۔ سادھوؤں کے بھگت ہیں۔ اور جو ہمیشہ سچ بولتے ہیں۔ وہی چوتھے چرن کا بھار اٹھا سکیں گے۔
لکشمی کے چاروں چرن دولت۔ تیرتھ میں خیرات۔ جگت۔ دھرم ودیا ہیں۔ اور ان کا مقام پرتھوی۔ جل۔ اگن۔ سنت۔ سادھوؤں کے یہاں ہے۔
اندر۔ اب مجھے ڈھارس ہوئی۔ کہ تو میرے یہاں سے کبھی نہ

جائے گی۔ اس لوک میں جس کے یہاں تیرا باس ہوگا۔ اور اچھے کام نہ کرے گا۔ناش کر دوں گا

راجہ بل۔ سُرگ میں سمیر نام پربت ہے۔ اس کے پیچھے برہم لوک ہے۔ اور پورب کی طرف اندر۔ برن ۔ کوبیر۔ جم چاروں دیوتاؤں کی پری ہیں۔ اور وہ چاروں پری سمیر پربت کے چاروں طرف گھوما کرتی ہیں۔ آفتاب کی روشنی سے ہمیشہ منور رہتی ہیں۔ جس پری کا ناش ہوتا ہے۔ وہاں سورج کی کرنیں نہیں پہنچتیں۔ اسی طرح چاروں پری پر تاریکی چھا جائے گی۔ سب کا خاتمہ ہو جائیگا۔ اسوقت لکشمی تیرے پاس نواس کرے گا۔ اسے اندر۔ آگے آنے والے منوتر میں تیرے بجائے میری ہی حکومت ہو گی۔ تینوں اور دیوتاؤں میں جنگ ہوگی۔ اسوقت اے اندر! میں تجھ پر فتحیاب ہوں گا۔ اور تمہارا اندر آسن چھینکر زیر کروں گا۔

اندر۔ اے بل! برہما جی کی اجازت نہیں۔ کہ میں تم پر ہاتھ اٹھاؤں۔ نہیں تو ابھی بجر سے خاتمہ کر دیتا۔ خیر جاؤ۔ چھوڑے دیتا ہوں۔ یہ خیال تمام ہے۔ چاروں پری ناش ہو جائیں۔ برہما جی نے سورج کا چکر استھاپت کر دیا تھا۔ اسی نے چھ مہینے اترائن اور چھ مہینے دکشائن سورج رہتے ہیں۔ اس کے خلاف کبھی نہیں ہو سکتا۔ تم اپنا دل خوش کر لو۔

ان باتوں کے بعد راجہ بل جنوب رویہ اور راجہ اندر شمال رویہ چلتے ہوئے۔

# ادھیائے (۱۰)

# صفائی قلب کی اہمیت

بیاس جی سکھدیو جی سے مخاطب ہیں۔ کہ گرہست بان پرست اور سنیاس آشرم کا بیان ہو چکا۔ اب صفائی قلب کے اصول سنو۔

قدرت نے جو جسم اور حواس دِل و دماغ وغیرہ بنائے ہیں۔ ان کا آتما
سے تعلق ہے۔ آنکھ۔ کان۔ ناک۔ زبان۔ ہاتھ یعنی حواس خمسہ کو خود ہی حقیقت
معلوم نہیں۔ لیکن آتما انکو اپنا ظہور سمجھتی ہے۔ دنیا میں اندریوں سے آتما اس
طرح کام لیتی ہے۔ جس طرح چابک سوار گھوڑے سے۔ اندریوں سے ارتھ
ارتھ سے من۔ من سے بدھی۔ یعنی عقل بدھی سے مہاتتو یعنی (۵ عناصر سے
افضل طاقت) مہاتتو سے ابیکت یعنی قدرت کاملہ اور اس سے زیادہ کوئی
ہے۔ تو آتما۔ جس نے آتما کو پہچانا۔ وہ نجات دائمی پا گیا۔ عام ذی روحوں
کو آتما نظر نہیں آتی۔ ان کی روشنی ان لوگوں کی چشم دِل کو نظر آتی ہے
جو برہم گیانی ہیں۔ جو دھیان یوگ اور تپ کی طاقت سے اندریوں پر
غالب یعنی خواہشات نفسانی پر قابو ہو کر مہاتتو کے فضائل سے آگاہ ہو جاتا
ہے۔ جس کو پرم برہم کا گیان ہو گیا۔ یعنی سمجھ لیا۔ کہ برہم میں ہی ہوں۔ یا یہ
یقین ہو گیا۔ کہ برہم مجھ ہی میں ہے۔ وہ اور جھنجھٹوں سے چھوٹ کر موکش
کا درجہ حاصل کر لیتا ہے۔ اگر یہ نہیں تو کچھ اور بھی نہیں۔ جو لوگ نفس کے
قابو میں ہیں۔ جن کو آتما کا گیان نہیں۔ جنہیں خواہشات نے مغلوب کر رکھا
ہے۔ وہ زندگی موت کے جھگڑوں میں پھنسے رہتے ہیں۔ آفریں ہے۔ ان
اشخاص پر۔ جو کہ تعلقات نفسانی سے علیحدہ ہو کر برہم سے دِل لگاتے ہیں
اور قلب کی ضلالت کو گیان کے پاک اور لطیف پانی سے دھو کر بہا دیتے
ہیں۔ نہ پُن ہی سے غرض نہ پاپ ہی سے منسوب ہے۔ وہ پہاڑ کی طرح اٹل
ہو کر نارائن کے دھیان میں مگن ہو جاتے ہیں۔ ان کو ہر وقت آتما سمجھے
اے بیٹا سکھدیو جی! جن باتوں کا اظہار کیا گیا۔ ان کو ہر ایک شخص نہیں
جان سکتا ہے۔ نہ شاستر پڑھنے والے ہی ان بھیدوں سے واقف ہیں
ایسی باتیں قدرت کی طرف سے دِل میں پیدا ہو جاتی ہے۔ یہی حال بھگتی
اور پریم کا ہے۔ پریم کا دِل خاص جوہر ہے۔ وہ خود ہی پیدا ہوتا ہے۔ اس
کا سکھانے پڑھانے والا کوئی نہیں ہوتا۔ پریم یعنی سچی محبت وِدیا پڑھنے سے
نہیں آتا۔ معبود حقیقی میں جب دِل لگ گیا۔ تو پریم پیدا ہو گیا۔ اور جب

پریم ہتوا۔ تو پرماتما کے درشن ہونا دُرلبھ نہیں۔ ان اپدیشوں کا خلاصہ یہ ہے کہ یہ گیان دس ہزار ویدوں کی رچاؤں سے متھ کر آبحیات کی طرح نکالا گیا ہے۔ جیسے دہی سے مکھن اور کاٹھ سے آگ پیدا ہوتی ہے۔ آدمیوں کو لازم ہے۔ کہ اپنے بیٹے پوتے۔ نانی۔ نواسی کو اس گیان کی تلقین کریں یا جو بھگت پریم کے بس ہو۔ اُسے ایسا گیان سکھانا لازمی ہے۔ ایسے لوگوں کو سکھانا واجب نہیں۔ جو حواس خمسہ کے مطیع اور بندے ہیں۔ یا کبر و نخوت کے پابند لوگوں پر یہ گیان اپنا اثر نہیں دکھلاتا

# اَدّھیائے (۱)
# ستوگن۔ رجوگن۔ تموگن کی شناخت

سکھدیو جی اپنے پتا بیاس جی سے پوچھتے ہیں۔ ستوگن۔ رجوگن۔ تموگن کے اوصاف کیا ہیں۔ بیان کیجئے

بیاس جی۔ پانچ عناصر۔ خاک۔ باد۔ آب۔ آتش۔ آکاش سے کل کائنات پیدا ہوئی ہیں۔ انڈج۔ اودبج۔ جراٰیج۔ سوئدج۔ یعنی انڈے سے بچے۔ پسینے۔ مٹی سے پیدا ہونے والے جانوروں کے جسم بھی کرم کے آدھین ہیں۔ جس طرح سمندروں کی لہر تھپیڑے پر اپنا زور نہیں دکھا سکتی۔ اسی طرح جیو ایک قالب کو چھوڑ کر دوسرے قالب میں پرویش کر جاتے ہیں پرلے ہونے پر تمام جیو۔ جڑ چیتن کا ناش ہو جاتا ہے۔ سب جیووں کی پیدائش پانچ عنصروں سے کی گئی۔ مگر ان میں کچھ فرق رکھا گیا ہے۔ وجہ یہ کہ جیو یعنی روح جیسا کرم کرتی ہے۔ اور جس جسم کا دھیان رکھتے وقت یاد آتا ہے۔ وہ دیہہ نصیب ہوتی ہے۔

سکھدیو جی۔ عقل اور اندریوں میں جو فرق رکھا گیا ہے۔ اس سے کس طرح واقفیت ہو۔ اندریوں کے خواص کیا ہیں۔ اور کیونکر ان پر قابو ہو سکتا ہے۔

بیاس جی۔ یہ جانتے ہو کہ آواز کان اور مسامات جسم۔ ان کا تعلق آکاش سے ہے۔ سانس لینا۔ مس کرنا یعنی چھونا یہ ہوا سے متعلق ہے۔ صورت شکل آنکھ۔ اگن سے تعلق رکھتے ہیں۔ رس۔ ذائقہ خون ان میں جل کا خواص ہے۔ خوشبو۔ بدبو۔ ناک اور جسم پرتھوی سے مخلوط کئے گئے۔ ہوا سے احساس جل سے رس۔ اگن سے صورت۔ آکاش سے آواز۔ پرتھوی سے سونگھنے کی طاقت پیدا ہوتی ہے۔ یہ خواص برابر نہیں ہوتے۔ کمی بیشی رہا کرتی ہے۔ ستوگن سے اندریاں قابو میں رہا کرتی ہیں۔ جس طرح چھوا عضو بڑھا کر کھینچ لیتا ہے۔ اسی طرح جو اندریوں پر قابض ہے۔ رجوگن۔ تموگن میں یہ بات نہیں ہوتی۔ رجوگن۔ تموگن والے عقل سے بے بہرہ رہتے ہیں ان پر اندریوں کا تسلط ہے۔ جسم میں پانچ اندریاں۔ چھٹا من۔ اور ساتواں ادراک یعنی سمجھ ہے۔ آٹھواں آل آتما ہے۔ جس سے دنیا کے حوادثات پر نظر پڑتی ہے۔ اور نیک و بد میں تمیز ہو سکتی ہے۔ ستوگن میں ادراک یعنی سمجھ کا پلہ بھاری ہے۔ ستوگن والے کبھی بدکام کے مرتکب نہیں ہوتے۔ ستوگن۔ رجوگن۔ تموگن کے اوصاف جداگانہ ہیں ان کے گنوں کا لحاظ رکھے۔ جو شانت چت اور روشن ضمیر ہے۔ وہ ستوگن ہے۔ جنہیں افکار دنیوی سے نجات نہیں۔ سمجھ لو۔ کہ رجوگن کا بندہ ہے۔ جو لالچی و دغاباز کور نفس ہو۔ اس پر تموگن سوار ہے۔ ہر دلعزیز ہونا۔ ہر وقت خوش رہنا۔ بغیر سوچے ہوئے کام میں ہاتھ ڈالنا۔ نارائن کے بھجن میں محو ہونا بھی ستوگن ہے۔ غرور۔ دروغگوئی۔ لالچ حرص حسد وغیرہ جو رجوگن کے لکشن ہیں۔ اسی طرح پریشان خاطری آلکسی سستی۔ تموگن کی باتیں ہیں۔ ستوگن والے برہم پرماتما میں لپٹ ہو جاتے ہیں۔ رجوگن اور تموگن والے انسان نرک بھوگتے ہیں۔

# ادھیائے (۱۲)

## برہم یعنی پرماتما سے یکجائی

شکھدیو جی۔ پتا جی! برہم گیان کے سننے کی ہوس ہے۔ برنن کیجیے

بیاس جی! جس طرح لڑکا باپ کا فرمانبردار ہوتا ہے۔ اس طرح عقل کی محکوم اندریاں ہیں۔ اندریوں پر قبضہ کرنے کا لڑکا تپ اور دھرم ہے۔ عقل کے ذریعے سے اندریوں کو محکوم کر کے جیت پر قبضہ کرے۔ تب اندریاں ہر طرف سے دل اُچاٹ کر برہم کے حاصل کرنے میں مددگار ہونگی۔ اور فہم و ادراک کے وسیلے سے پرم پرماتما کا جلوہ دکھائی دیگا۔ جو مہاتما گیانی ہیں۔ سب کی آتما پرماتما سمجھتے ہیں۔ جس طرح پھول اپنی خوشبوؤں سے ہوا میں پھیل کر دماغ میں تازگی بخشتے ہیں اور اپنی خوشبو واقف نہیں۔ کہ اس میں کیا اثر ہے۔ اسی طرح عقل پنچ تتوں نہیں پہنچا نتی۔ کہ وہ کیونکر پیدا ہوئی۔ اور کہاں سے آئی۔ کہاں جائیگی۔ انتر آتما۔ جسم کے اندر گیان کی روشنی سے آتما کو دیکھ رہا ہے۔ ہے پتر سکھدیو جی! تم بھی اندریوں کو قابو کر کے گیان کا چراغ جلا کر ہر دسے میں پرماتما کو دیکھو۔ دنیا میں برہم گیان حاصل کر کے پاپ سے نجات پا سکتے ہو۔ دیکھو سانپ آسانی سے کنچلی چھوڑ دیتا ہے۔ اسی طرح تپ کر کے پاپ کو چھوڑ دوگے۔ جسم ایک قسم کا دریا ہے۔ جس میں لوبھ موہ۔ ترشنا کام۔ کرودھ۔ جھوٹ بولنا چوری۔ دغا بازی۔ کینہ حسد ایسے جانوروں کا نواس ہے۔ مگر اور گھڑیال کی طرح شکار کی گھات میں تاک لگاتے ہوئے ہیں۔ ان سے بچو۔ اور گیان اور تپ کی کشتی پر سوار ہو کر بھوساگر سے پار اُترنے کی کوشش کرو۔ برہم گیان کی پہاڑی پر چڑھ کر کام۔ کرودھ لوبھ سے گھبرے ہوئے لوگوں کی

حالت پر افسوس کر کے ایسا اپدیش کرو۔ کہ وہ بھی اس سنسار سے پار اُترنے کی کوشش کریں۔ عورت ہو۔ خواہ مرد۔ جو اس برہم گیان کو جان لیگا۔ وہ آواگون سے چھوٹ جائیگا۔ یہی ویراگیوں اور سنیاسیوں کا مت ہے۔

# ادھیائے (۱۲)

# جسم میں عقل۔ دل اور اندریوں کی حکومت

بیاس جی۔ سکھدیو جی سے فرماتے ہیں۔ کہ دل میں نفس امارہ کا درخت ایسا خوشگوار ہے۔ کہ جو مرتے دم تک کملاتا نہیں۔ وہ موہ کے تخم سے پیدا کیا گیا۔ اگیان اس کی جڑھ ہے۔ اور مایا کپٹ کے جل سے اسکی آبپاشی کی گئی۔ اس میں غیبت اور عیب جوئی کی کونپلیں پھوٹیں رنج افکار اسکی ٹہنیاں ہیں۔ حسد اور لالچ کے پتوں سے ہرا ہو رہا ہے۔ اس چھتنارے درخت کے نیچے کور باطنوں کا مجمع رہتا ہے۔ اور اس کے زہریلے پھل کی تمنا میں اپنا عزیز وقت کھوتے ہیں۔ دانا عاقل لوگ گیان کے تیر سے اسکی بیخ کنی کرتے ہیں۔ اور اس کی زہریلی ہوا سے نجات پاتے ہیں۔ جاہلوں کے لئے وہ درخت حنظل سے کم نہیں۔ جو اس کے سائے کے نیچے آیا۔ دین و دنیا دونوں خراب کیں۔ قالب عنصری بھی ایک آباد شہر ہے۔ عقل کا سکہ بیٹھا ہوا یعنی عقل ہی کی حکومت ہے۔ دل اس کا وزیر۔ اندریاں شہر کی رعایا ہیں۔ ان کی پرورش جگ۔ تپ اور نیک کاموں کے وسیلے سے کی جاتی ہیں۔ رجوگن تموگن۔ یعنی راجس تامس اہلکار۔ کرم پھل۔ سکھ دکھ ملازمان خاص کا

ڈنکہ بج رہا ہے۔ اہنکار ان سب کا سردار ہے۔ راجسی۔ تامسی لوگ پرابستری گمن کرتے ہیں۔ اس پاپ سے دِل اور عقل دونوں گناہوں میں آلودہ ہو جاتے ہیں۔ اِندریوں کے سریلے نغمے سُن سُن کر راجہ یعنی عقل کا چِت بھی ڈانواں ڈول ہو جاتا ہے۔ دھن دولت یعنی سُکھ کا ناش ہو جاتا ہے۔ عقل اور دِل سے باہمی جھگڑے ہوا کرتے ہیں۔ اس وجہ سے شہروں میں کھلبلی پڑ جاتی ہے۔ اور وہ راجسی سُکھ فنا ہو کر دُکھ پراپت ہوتا ہے۔ رجوگن کی فوج چاروں طرف محصور کر لیتی ہے۔ شہر کی رعایا یعنی اندریاں راجہ کی دُشمن ہو جاتی ہیں۔ اور راجہ کو گرفتار کر کے رجوگن کے سامنے مشکیں باندھ کر کھڑا کر دیتی ہیں۔ اسی طرح شریر کا ناش ہو جاتا ہے۔ اور جیو اپنا کرم دوسرے جسم میں بھوگتا ہے۔

## اَدّھیائے (۱م)
## موت کی پیدائش

راجہ جدھشٹر۔ جب روح اس جسم کو چھوڑ دیتی ہے۔ دوسرے جسم میں پرویش کرتی ہے۔ تو ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں میں جاتا ہوتا ہے مہابھارت میں بڑے سوبیر کام آئے۔ لوگ کہتے ہیں۔ مر گئے۔ اس لفظ سے یہ نہیں ظاہر ہوتا۔ کہ کون مرا۔ آیا جسم مرا یا جیو کا ناش ہوا۔ یہ بھی فرمایئے کہ آخر موت کب سے ہوئی۔ اور کون ہے؟

بھیشم جی۔ کسی زمانے میں انو کمپک نامی ایک راجہ ہوا۔ غنیم نے اس کے اُوپر چڑھائی کی۔ اتفاق سے گرفتار ہو گیا۔ ہری اس کا بیٹا لڑائی میں کام آیا۔ انو کمپک راجہ اپنے پسر کے غم میں ایسا مبہوت ہوا کہ بُت بنا بیٹھا رہتا تھا۔ ایک دِن مہارشی نارد جی کا گزر راجہ کے یہاں ہوا۔ راجہ نے رو رو کر ساری داستان سنائی۔

نارد جی۔ جب برہما جی نے سرشٹی رچی۔ تو اتنے انسان پیدا ہوئے کہ زمین پر آدمی اور جیو ہی جیو نظر آنے لگے۔ برہما جی فکر مند ہوئے۔ کہ اس قدر انسان اور جیو پیدا ہوئے۔ جب تک ان کا ناش نہ ہوگا۔ پرتھوی پر رہنے کو جگہ نہ ملے گی۔ اُسی وقت برہما جی کے چہرے پر ایسا جلال پیدا ہوا۔ جس کی آنچ سے ہزاروں لاکھوں جیو جل کر خاک ہو گئے۔ مہادیو جی یہ کیفیت دیکھ کر برہما جی سے بولے۔ آپ کے تیج کی اگن سے بیچارے جیو بھسم ہوئے جاتے ہیں۔ آپ دیا کیجئے۔ برہما جی نے تیج کو سمیٹ لیا۔ تب ان میں ایک سیاہ فام عورت جس کی خونخوار لال لال آنکھیں۔ اور جبہ سرخ اور سیاہ رنگ کے کپڑے پہنے تھی۔ سامنے آئی۔ برہما جی اس عورت سے مخاطب ہوئے۔ تیرا نام اجل ہے۔ روح قبض کرنے کی خدمت تیرے سپرد کی جاتی ہے۔ سیاہ فام عورت نے جواب دیا۔ کہ مہاراج۔ یہ بڑا بھاری ادھرم مجھ سے کیونکر ہوگا۔ بچے جوان بڈھے غرض کسی کی جان لینا گناہ کبیرہ ہے۔ اتنے بڑے گناہ کی معافی بھی ناممکن ہے۔ البتہ اگر اجازت ہو۔ تو تپ کروں۔ برہما جی نے کہا۔ بہتر ہے پہلے تپ کرو۔ پھر میری ہدایت پر کام کرنا۔ میرا بردان ہے۔ کہ تجھے جان مارنے کا عذاب نہ ہوگا۔ سیاہ فام عورت نے بہت بڑا تپ کیا۔ برہما جی اس کے پاس گئے اور کہنے لگے۔ تپ ہو چکا۔ اب اجازت ہے۔ کہ میرے حکم کی تعمیل کرو۔ عورت نے وہی جواب دیا۔ کہ ایسا ادھرم مجھ سے کیونکر ہو سکیگا۔ برہما جی بولے۔ کہ تجھے جان مارنے کا دوش نہ ہوگا۔ تب اس عورت نے برہما جی کو ڈنڈوت کر کے عرض کی۔ کہ جو حکم ہوگا۔ بجا لاؤں گی۔ اس وقت سے موت تمام جیووں کا ناش کرنے لگی۔ جتنی جس کی عمر ہوتی ہے۔ اپنی عمر پہ پہنچکر آخر مر جاتا ہے۔ ہے راجن! تمہارے لڑکے اتنی ہی اوستھا تھی۔ موت اس کو پکڑ لے گئی۔ بیکار رنج کرتے ہو۔ اور جو تم غم کے پھندے میں پھنسے ہو۔ سری نارائن جی کا دھیان کرو۔ جلدی چھٹکارا ہو جائیگا۔

نارد جی۔ انو کمپا راجہ کو سمجھا بجھا کر غائب ہو گئے۔ اسے جلد ختم

زندگی اور موت خواب کی سی حالت ہے۔ کرموں سے جنم مرن ہوتا ہے۔ تمہارا سوال یہ تھا۔ کہ موت کیا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے۔ قالب عنصری میں جو ہوا کی طرح سانس چلتی ہے۔ جب یہ بند ہو جاتی ہے۔ تو سب اندریوں کا راجہ جیو جسم سے پرواز کر جاتا ہے۔ جیو کے نکل جانے پر مٹی پڑی رہ جاتی ہے۔ اور اسی مٹی کی موت ہوتی ہے۔ جیو آتما کی موت نہیں ہوتی۔ دیوتا بھی اپنے کرموں کی وجہ سے زمین پر جنم لیتے ہیں۔ اور جو لوگ اچھے کرم کرتے ہیں۔ وہ دیوتا ہو جاتے ہیں۔ اے راجن! دھرم دان منش کبھی ہتیا نہیں کرتے۔ جیسے اپنی جان پیاری ہے۔ وہ دوسروں کی جان کا درد بھی سمجھ سکتا ہے۔ غریب مفلسوں کو اپنے گرہ سے روپیہ دینا۔ بھوکوں کو کھانا کھلانا یہ اُتم مارگ ہے۔ جب دولت ثروت بہو وی ہے۔ تو دھرم فرائش ہونا چاہیئے۔ ایسا ہی مصیبت کے وقت ست پہ قائم رہنا۔ جیووں کو نہ ستانا دھرم کہا گیا ہے

# اُدھیائے (۱۵)

## تلادھاری بنیے کا سمباد۔ اور جاجلی برہمن کا قصہ

بھیشم جی۔ راجہ جدھشٹر سے فرماتے ہیں۔ کہ جاجلی نام برہمن نے سمندر کے کنارے تپ کیا۔ تب سے اس میں طاقت ہو گئی۔ کہ آسمان سے زمین تک جس مکان میں جی چاہتا۔ اڑ کر چلا جاتا۔ برہمن کو اپنے تپ پر بڑا ناز تھا۔ وہ کسی کو کچھ مال نہ سمجھتا۔ ہر وقت اپنی ہی بڑائی کیا کرتا۔ ایک روز بڑائی کیا کرتا۔ ایک روز برہمن کے پاس کوئی لسناچر آیا۔ برہمن اپنے فضائل کا منصف ہوا۔ لسناچر نے جواب دیا۔ کہ خود ستائی بڑا عیب ہے

تپیشری ہو کر ایسی بات منہ سے نکالتے ہو۔ اتنا بڑا ادھر یاتما تلا دھاری بنیا کاشی پوری میں رہنے والا بھی ایسے بول نہیں بولتا۔ تم اس کے پاسنگ برابر بھی نہیں ہو۔ جاجلی برہمن کو اس کی ملاقات کی تمنا ہوئی۔

**جدھشٹر**۔ پتامہ جی! جاجلی کو اتنی طاقت کیونکر ہوئی۔ کہ بحر و بر کی گشت لگا سکے

**بھیشم پتامہ**۔ جاجلی کو تپ بڑے زوروں کا ہوا۔ کچھ دنوں بزا مار گنگا کے کنارے صرف گنگا جل ہی پی کر ریاضت کرتا رہا۔ کچھ برس سوکھے پتے کھائے۔ بعد اسکے سمندر کے کنارے کسی مقام پر بیٹھ کر سماوھی لگالی۔ لمبی لمبی جٹاؤں میں اکثر چڑیوں نے گھونسلے بنا کر انڈے بچے دیئے۔ جاجلی نے سماوھی سے آنکھ کھولی۔ تو معلوم ہوا۔ کہ اس کی جٹاؤں میں چڑیوں نے نشیمن بنایا ہے۔ اور گھونسلوں میں انڈے بچے ہیں۔ جاجلی بیٹھا رہا۔ ہلا تک نہیں۔ جب انڈوں سے بچے نکلے۔ اور چڑیوں نے ان کی پرورش خاطر خواہ کرلی۔ وہ بڑے ہو کر بن میں چگنے کے واسطے نکل جاتے بسیرے کے وقت پھر اپنے گھونسلوں میں واپس آتے۔ کچھ سال یونہیں گزر جانے پر وہ بچے بڑے ہو کر جنگل کو چلے گئے۔ جاجلی بھی فرصت پاکر جہاں تہاں پھرنے اور تپ کا بکھان کرنے لگا۔ دیوتاؤں نے آکر سمجھایا۔ کہ تپ پر گھمنڈ کرنا مناسب نہیں۔ تلا دھاری ویش نے گرہست آشرم میں رہ کر ایسا تپ کیا۔ کہ اس کے سولہویں حصے کے برابر بھی تمہارا تپ نہیں۔ جاجلی برہمن تلا دھاری کی ملاقات کا شایق ہوا۔ اور کاشی پہنچکر تلا دھار کے پاس گیا۔ تلا دھار نے خوب آؤ بھگت کی۔ اور مستفسر حال ہوا۔ کہ مہاراج آپ کیوں آئے۔ جو ضرورت ہو فرمایئے۔ بجا لاؤں۔

**جاجلی**۔ تمہارے درشنوں کی تمنا تھی۔ پوری ہوئی۔ البتہ ایک حیرت ہے۔ کہ ترازو و بٹہ لیئے جنس تول رہے ہو۔ تپ کرنے کا موقعہ کیونکر ہاتھ آیا۔ تمہارے تپ کا بکھان دیوتا تک کرتے ہیں۔

**تلا دھار**۔ میں کیا اور میرا تپ ہی کیا۔ آپ نے البتہ تپ کیا ہے

کہ سمندر کے کنارے بیٹھ کر ایسی سمادھی لگائی۔ کہ پرندوں نے جٹاؤں میں گھونسلے بنائے۔ انڈے بچے دیئے۔ جب وہ جوان ہو کر ماں باپ کے ساتھ دوسرے بن کو چلے گئے۔ تب آپ وہاں سے اُٹھے۔ اور دنیا کی سیر کرنے لگے آپ کو اپنے تپ کا گھمنڈ ہؤا۔ مگر میرا ابھمان کرنا کسی طرح زیبا نہیں۔ غرور سب پاپوں کی جڑھ ہے۔ غروری سے تپ کی فضیلت جاتی رہتی ہے۔

جاجلی۔ تم کو حال کیونکر معلوم ہؤا؟

تُلا دھار۔ آپ کی طرح میں نے سمادھی نہیں لگائی۔ صرف سچ بولنا اپنا طریقہ رہا۔ روزگار سے بال بچوں کی پرورش مدنظر رکھی۔ ماں باپ کی سیوا کرنا میرا دھرم ہے۔ شرابخوری اور گوشت خوری سے قطعی نفرت رہتی ہے۔ شیریں بیانی سے لوگوں کے دلوں پر قبضہ کئے ہوں۔ سب مجھے عزیز سے بڑھ کر جانتے ہیں۔ کوئی میرا شاکی نہیں۔ امکان بھر اُپکار بھی کرتا ہوں جو سادھو شریف بھوکے پیاسے آجاتے ہیں۔ حسب مقدور ان کی خاطر مدارات میں کوتاہی نہیں ہوتی۔ سب جیووں پر دیا کرنا اور ہنسا وغیرہ کرموں سے مجتنب رہنا بھی میرا دھرم ہے۔ پرماتما کا ظہور سب جیووں میں دیکھنا۔ سچ بولنا۔ ہنسا نہ کرنا۔ یہ باتیں کچھ ایسی ہیں۔ کہ ان کی ہمسری تپ کرنے سے بھی نہیں ہوتی۔ دیکھو دنیادار لوگ بیلوں کو بدھیا کرکے ناک میں رسّی ڈالکر ان پر بوجھ لادتے ہیں۔ بکری۔ بھیڑ۔ پشو پکشی وغیرہ مار کر کھا جاتے ہیں اپنی ناموری کے لئے دوسروں کو قید کراتے۔ چوری کرکے مال غصب کر لیتے داس داسیوں کو فروخت کرتے ہیں۔ ایسے آدمیوں کو دوزخ کی آگ جلادیگی اے جاجلی! ہر جیو میں دیوتاؤں کا نواس ہے۔ سورج۔ چاند۔ ہوا۔ برہما جن مہیش۔ جمراج وغیرہ بدن میں باس کرتے ہیں۔ اس لئے جیووں کی جان لینا دیوتاؤں کو مارنا ہے۔ بکرا اگن روپ مینڈھا۔ برن روپ۔ گھوڑا۔ سورج روپ۔ گئو اور بھیڑ اچار رساں روپ۔ پرتھوی پراٹ روپ۔ اس کو بیچنے سے خوشحالی نہیں ہو سکتی۔ ان پشو پکشیوں کو کیچڑ مٹی پانی میں باندھ ڈالتے۔ مکھی مچھر ان کو ستاتے ہیں۔ وہ بیچارے بالکل بیزبان ہیں۔ کوئی

آفت ہو۔ منہ سے کہہ نہیں سکتے۔ اس پرطرہ یہ ہوتا ہے۔ کہ بوجھ لاد کر مارتے پیٹتے لے جاتے ہیں۔ زخم پر زخم پڑتے ہیں۔ مگر اُف تک منہ سے نہیں نکلتی۔ کندھے چھل جاتے ہیں۔ چوتڑوں پر گہرے زخم پڑ جانے سے خون بہتا ہے۔ ایسی ایسی تکلیفیں سہہ کر آخر کار وہ مر جاتے ہیں۔ ان باتوں کا خیال کرکے مجھے بھی پسند آیا۔ کہ گھی۔ گڑ تیل غلہ وغیرہ بیچکر بال بچوں کی پرورش کرونگا۔ گائے بیل کا مارنا وید میں مہا پاپ لکھا ہے۔ گائے ابدھ ہے۔ یعنی بدھ کے لائق نہیں۔ اس کے دودھ کا مقابلہ آبحیات بھی نہیں کرسکتا۔ دہی گھی۔ مکھن اور لطف مٹھائیاں دودھ ہی سے بنتی ہیں۔ اگر گائے نہ ہو۔ تو انسان کی زندگی دشوار ہو جائے۔ اس کے بچے ہل سے کھیت جوتتے ہیں۔ اگر کھیت جوتا نہ جائے۔ غلہ پیدا نہیں ہو سکتا۔ تو جیووں کی پرداخت مشکل۔ گئو کے برابر اور کوئی جانور نہیں۔ گئو سے زندگی ہے۔ راجہ نہک سے رشیوں منیوں نے فریاد کی۔ کہ آپ نے گئو اور بیلوں کو مارا ہے۔ ہم آپ کے دیش میں رہتے ہیں۔ یہ ہتیا ہم کو بھی ہوئی۔ دیوتاؤں نے ایک سو ایک روگ یعنی بیماریاں پیدا کیں۔ اور رعیت کو ہتیا کی وجہ سے بیماریوں نے گھیر لیا۔ راجہ نہک نے جگ کروانا چاہا۔ لیکن دیوتاؤں اور رشیوں نے کہا۔ کہ تو پاپی آدمی ہے۔ تیرا سب ہم کسی طرح قبول نہیں کر سکتے۔ اس لئے اسے جاجلی! جیو ہتیا کرنا بڑا پاپ ہے۔ انسانوں کو جان سے مارنا نہیں۔ بلکہ بے زبانوں پر رحم کرنا جائز ہے۔ یہی میرا مذہب ہے ✤

# ادھیائے (۱۶۱)

## وہ جگ ناجائز ہے جس میں بلیدان ہو

جاجلی۔ اس سے تو معلوم ہوا۔ کہ جگ کرنے سے بھی ہتیا نہیں جاتی۔ ناستک لوگوں کی طرح باتیں کرتے ہو۔

تلادھار۔ جگ کی نندا نہیں کرتا ہوں۔ نہ میں ناستک ہوں۔ دید منوں یا

نے وید پڑھنا چھوڑ دیا۔ خود جگ نہیں کرتے۔ بلکہ چھتریوں سے جگ کراتے ہیں۔ جگ میں پشوؤں کی قربانی ہوتی ہے۔ یہ جگ سناتن نہیں ہے۔ برہمنوں کا جاری کیا ہوا ہے۔ کرموں ہی سے روشن ضمیری حاصل ہوتی ہے۔ اور جب دل مکروہات دُنیا سے پاک ہو گیا۔ گیان کی روشنی سے منور ہو گیا۔ اے جاجلی! حرص اور طمع سے ناجائز فعل سرزد ہوتے ہیں۔ ہنسا آتمک جگ کرانے سے عذاب جگ کرنے والے پر ہوتا ہے۔ اُتم جگ کے تین طریقے ہیں۔ اس سے دیوتاؤں کے درشن بھی ہو جاتے ہیں۔ اوّل نمسکار۔ دوسرا جپ تیسرے دیوتاؤں کا بھاگ نکالنا یعنی ہب ہون۔ جگ وید کی ہدایت کے موافق کئے جاویں۔ تو دیوتا بہت جلد خوش ہو جاتے ہیں۔ ہنسا آتمک جگ وید میں کہیں لکھا۔ آہوتی جو اگن میں دی جاتی ہے۔ وہ سورج کے پاس پہنچتی ہے۔ سورج سے بارش اور بارش سے غلہ۔ غلے سے جو پیدا ہوتے ہیں۔ جو طمع کے بس میں ہو کر وید کے خلاف جگ کرتے ہیں۔ ان کی اولاد بھی لوبھی ہوتی ہے۔ اُن کے قلب تیرہ ہوتے ہیں۔ موکش کا پدارتھ نصیب نہیں ہوتا۔ جگ میں پشوؤں کا مارنا جائز نہیں۔ بناسپتی پھل پھول ہی سے جگ کرنا زیبا ہے۔ ایسے جگ میں لالچی آدمی اپنا نفع نہیں دیکھتے

**جاجلی۔** تلادھار مہتر! کسی رشی منی سے آج تک ایسا جگ سننے میں نہیں آیا۔ برہمنوں نے اشومیدھ۔ گئو میدھ جگوں کو چھتریوں سے کروایا۔ ایسے جگوں میں جیوؤں کی ہتیا ہوتی ہے۔ لعض کہتے ہیں۔ کہ جگ بغیر بلیدان کے ہوئے پورا نہیں ہوتا۔ تمہاری باتوں سے پایا جاتا ہے۔ کہ ہنسا تمک بھی ہے۔ اور اس جگ کی ویدوں میں بڑی دھوم لکھی ہے۔ مہربانی کر کے وضاحت کے ساتھ اس جگ کی کیفیت برنن کیجئے۔ اور یہ بھی بتائیے۔ کہ برہمنوں نے ایسا اُتم جگ کیوں چھپایا؟

**تلادھار۔** لالچی اور لوبھی برہمنوں نے اپنا مطلب گانٹھنے کی خاطر ایسا جگ کرنا بند کر دیا۔ جگ میں گئو کا گھی۔ دودھ دہی ہونا چاہیئے۔ جن سے آہوتیاں دی جاتی ہیں۔ بید وکت جگ میں غلے کے سوا سے پھل پھول بناپتی

تل - شکر - پھول - سپاری - ناریل - روئی - تیر تھوں کا جل ہونا ضروری ہے - گئو کی پونچھ پر پتر ترپن کرے - اور جل سے سینگ دھو کر اشنان کرے - چرنوں کی رج ماتھے پر لگاوے - ان باتوں سے پاپ دور ہو جاتے ہیں - سورگ مل جاتا ہے - بغیر عورت کے کوئی جگ نہیں ہوتا - اتفاق سے اگر عورت نہ ہو تو مذکورہ بالا چیزیں مہیا کر کے شردھا روپ استری کو اپنے پاس بٹھا کر جگ کرے - اور سرب ویاپک بشن بھگوان کا پوجن کر کے ہون کرے پشوؤں کا بدھ کرنا منع ہے - اپنا جیو جو پشو کی طرح چنچل ہے - اسی کا بدھ کرنا اُتم خیال کیا گیا ہے - یعنی نفس پر قابو پانا - ست روپ ندی میں اشنان کرنا - آتما روپ تیرتھ پر ایسے جگ کرنے سے سورگ پراپت ہوتا ہے - مقدور بھر جو جگ کیا جگ کرے - وہی پھل کا داتا ہے - جگ کرنے سے پھل کی تمنا کرنا بے سود سمجھے - کیونکہ جگ سے پھل خواہ مخواہ مل ہی جائیگا - جو کامنا یا خواہش کی وجہ سے جگ کئے جاتے ہیں - وہ نشٹ پھل یعنی اُن سے کوئی اچھا نتیجہ حاصل نہیں ہوتا - غرضیکہ تلادھاری کے اپدیش سے جاجلی برہمن کا دل پاک ہو گیا - وہ تو کچھ دنوں دنیا میں رہ کر سورگ میں چلے گئے -

## ادھیائے (۱۷)

## اہنسا جگ کی فضیلت

**بھیشم جی** - اسی طرح راجہ بچکھن نے گئو میدھ جگ میں کیا ایک طرف لاغر اندام نحیف الجثہ بیل دکھائی دیا - دوسری طرف کئی گائیں منہ لٹکائے اداس کھڑی ہیں - بے رحم برہمن جگ کے آغاز میں مصروف ہیں - راجہ بچکھن کی آنکھوں سے آنسو نکل پڑے - افسوس کر کے بولے - انہیں گئوؤں کی بدولت تمام جیووں کی پرورش ہوتی ہے - انہیں گئوؤں کی گردن پر تیز دھار والی تلوار چلا چاہتی ہے - ہائے انہیں گئوؤں کی گردن کاٹ کر جگ

ہیں چڑھائی جائے گی۔ میں چھتری دھرم ہوں۔ میرا فرض ہے۔ کہ گئو رکھشا کروں۔ کوڑھ مغز۔ بدباطن برہمنوں نے ہنسا تمک جگ تو چھتریوں کے لئے بنایا۔ اور اپنے لئے دوسرا جگ مقرر کیا۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ ہنسا پر جان دینے والے لوگوں کی چاہ سے ایسے جگ بنائے گئے۔ ان پر افسوس ہے۔ جو شکار کرکے پشوؤں کی جان لیتے ہیں۔ اور ان کے گوشت سے مزہ چکھتے ہیں ویدوں میں ہرگز یہ احکام نہیں۔ کہ پشوؤں کو مار کر بھکشن کرے۔ جو لوگ وید کے خلاف جانوروں کو حلال کرکے اچھے پدارتھوں کی چاہ کرتے ہیں۔ انہیں گیان تو ہے نہیں۔ عقل کے اندھے وید مارگ کو جھوٹا بتلاتے ہیں۔ اپنے سُول کی خاطر ہنسا تمک جگ پیدا کرکے موکش کا راستہ تلاش کرتے ہیں۔ وید میں جان مارنے کی سراسر ممانعت ہے۔ اور یہی دھرم سب میں برتر خیال کیا گیا ہے۔ بعضوں کا خیال ہے۔ کہ گرہست آشرم والا ہنسا سے بچ نہیں سکتا۔ عیال دار انسان اہنسک کیونکر ہو سکتے ہیں۔ انہیں تو صبح ہوتے ہی پیٹ کی سوجھتی ہے۔ چولہا چوکا دیتے ہیں۔ اکثر چھوٹے چھوٹے کیڑے جو نظر نہیں آتے۔ مر جاتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے۔ کہ نادانستگی میں جو پاپ ہوتا ہے۔ اس کا کفارہ صرف یہی ہے۔ کہ بھوجن تیار ہونے کے بعد کل جیوں کو بشو ارپن کرکے بھوجن لے کر چولھے میں ڈال دے۔ اگن دیوتا سب دیوتاؤں میں پرسدھ ہے۔ ان کے منہ میں پڑنے سے جس دیوتا کا بھوگ لگانا منظور ہوتا ہے۔ جو انسان ماس کی لذت کے واسطے جگ کو بدنام کرتے ہیں۔ ان کی موکش نہیں ہوتی۔ گوشت شراب غرضیکہ کل نشیلی چیزوں کی وید ممانعت ہے۔ ودیا وان مرتاض اور عابدوں نے ایسی چیزیں قطعی چھوڑ دی ہیں برہمن سب جگوں میں بشن بھگوان کا بھوجن کرتے ہیں۔ بشن کی فضیلت تمام دیوتاؤں میں مقدم خیال کی گئی۔ ان کی پوجن پھول پھل وغیرہ سے کی جاتی۔ ان کی پوجا میں ہتیا کرنا منع ہے۔ پھل۔ میوہ پکوان بنا کر پوجا کرنا مناسب ہے۔ نہ کہ جیو مار کر چڑھانے سے دیوتا خوش ہوتے ہیں

---

# ادھیائے (۱۸)

## راجہ اندر اور اہلیا کا سمباد

**راجہ جدھشٹر**۔ بغیر تجربہ کئے کام میں ہاتھ ڈالنا عقلمندوں کا دستور نہیں۔ مگر بعض امور ایسے ہوتے ہیں کہ ان میں توقف کرنا باعث نقصان ہے۔ ایسی حالت میں کن اصولوں کی پابندی ہو؟

**بھیشم جی**۔ انگرا رشی کے خاندان میں چرکاری برہمن تھے۔ ہر ایک کام سوچ سمجھ کر کرتے تھے۔ اسی وجہ سے ان کا نام چرکاری رکھا گیا۔ (چرکاری یعنی دیر میں کام کرنیوالا) گوتم رشی کا بیٹا چرکاری نہایت ذہی فہم نشیب و فراز سمجھنے والا گزرا ہے۔ جو اپنی ماتا کی جان بچا کر باپ کا نیکنام بنا۔ جب تک انجام سوچ نہ لیتا۔ کوئی کام نہ کرتا۔ چنانچہ لوگ اسے آلکسی اور سست کہا کرتے تھے۔ اور بے عقل و بدتمیز جانتے تھے۔ ایک روز راجہ اندر گوتم رشی کے مکان پر گئے۔ گوتم رشی کی استری اہلیا نہایت حسین اور طرحدار تھی۔ اس کا حسن و جمال دیکھتے ہی راجہ اندر آپے سے باہر ہو گئے۔ خواہشات نفسانی نے رنگ جمایا۔ مباشرت کے طالب ہوئے۔ چونکہ اہلیا عصمت مآب عورت تھی۔ اس کے آگے پیش جانا محال سمجھا۔ ناچار گوتم رشی کا روپ بھرا۔ اور پاکدامن اہلیا سے ہم آغوش ہو کر دلی مقصد پورا کیا۔ گوتم رشی اندر کے جعل سے واقف ہو گئے۔ چرکاری نامی بیٹے سے اہلیا کو قتل کرنے کی فہمائش کی۔ یہ کہکر گوتم رشی غصے میں بھرے ہوئے جنگل کی طرف چل دیئے چرکاری عجیب الجھن میں پڑا۔ نہ باپ کے حکم سے سرتابی کر سکتا ہے۔ اور نہ ماں پر ہاتھ چلانا منظور ہے۔ کیونکہ وہ بے خطا ہے۔ اگر باپ کا حکم نہیں مانتا۔ تو حکم عدولی ہوئی جاتی ہے۔ اگر ماں کو قتل کرتا ہے۔ تو عورت اور پھر ماں۔ ایسی پاکباز عورت پر ہاتھ چلانا احکام شاستر کے خلاف۔ پتا کی

فرمانبرداری کرنا لڑکے پر فرض ہے۔ کیونکہ یہ جسم پتا ہی کا ہے۔ پتا کا جو حکم ہو اس سے انکار کرنا بھی ادھرم ہے۔ باپ کی خوشی اپنی خوشی۔ پتا کی خدمت کرنے سے سورگ ملتا ہے۔ مگر ماتا کا بھی بڑا حق ہے۔ اس نے دس مہینے حمل میں رکھا۔ حمل کی تکلیفیں اُٹھائیں۔ پیدا کیا۔ اور مصیبتیں جھیل جھیل کر پالا۔ اگر ماں سلامت ہے۔ تو بچہ سو برس کا بھی ہو جائے۔ مگر ماں کی نظروں میں بچہ ہی رہیگا۔ بیٹا ہی کہہ کر پکاریگی۔ ماں کے مرجانے سے بچے کی طبیعت بجھ جاتی ہے۔ دل کا کنول کملا جاتا ہے۔ ماں کی سلامتی سے اگر لڑکا معمر یعنی رسیدہ بھی ہو جاوے۔ مگر اُس کو بڑھاپے کی تکلیف نہیں ہونے پاتی ماں سے بڑھ کر بچے کا سدھار کوئی نہیں کر سکتا۔ بدکار عورت کا مار ڈالنا اصولاً جائز ہے۔ مگر میری ماں بدکردار نہیں۔ وُہ پاکباز ہے۔ بے قصور ہے۔ راجہ اِندر نے چھل کر کے اس کی عصمت بگاڑی۔ وُہ کیا جانتی تھی۔ کہ گوتم نہیں۔ راجہ اِندر ہے۔ ہاں وہ عورت جس پر شہوت غالب ہے۔ کسی غیر مرد سے ہم بستر ہو۔ تو مارنے کے لائق ہے۔ میری ماں پتی برتا ہے۔ میرا باپ اس کا سوامی ہے۔ میری ماں خاوند کو دیوتا سروپ جانتی ہے۔ وُہ نہیں جانتی۔ کہ گوتم بنکر اندر نے اُسکی آبرو مٹائی۔ ایسی حالت میں میری ماتا گنہگار نہیں۔ ہاں راجہ اِندر کو جو سزا دیجاوے۔ وُہ کم ہے۔ کیونکہ خطاوار راجہ اِندر ہے۔ اِندر نے قصور کیا۔ اور ماتا بے قصور۔ میری صلاح میں تو ماتا کو مارنا ناجائز ہے۔

ادھر چرکاری برہنہ شمشیر لئے اپنی الجھنوں میں پھنسا ہوا تھا۔ اتنے میں گوتم رشی بھی پچھتا رہا تھا۔ کہ ناحق اپنی پتی برتا استری کے مارنے کی اجازت لڑکے کو دے آیا۔ بیشک وُہ بے قصور ہے۔ پاپ کا بھاگی راجہ اندر ہے جس نے چھل کر کے میرا روپ دھارن کیا۔ اور اہلیا کے پاس میرے بستر پر سویا۔ تین لوک کا راجہ اِندر ہو کر مجھ غریب کے گھر آیا۔ میں نے حسب لیاقت اس کی دعوت کی۔ آؤ بھگت میں کوئی کوتاہی نہیں کی۔ اس نے میرے ساتھ چھل کیا۔ کاش اہلیا اس کی صورت پر مفتون ہو جاتی۔ اور اس سے طالب وصل ہوتی۔

تو البتہ اہلیا کا قصور تھا۔ یہ سوچتے ہوئے لمبے لمبے قدم دھرتے گوتم رشی گھر آئے۔ دیکھا۔ کہ چرکاری ننگی تلوار لئے ماتا کے سر پر کھڑا سوچ رہا ہے۔ چرکاری گوتم کو دیکھتے ہی دوڑا۔ اور تلوار پھینک کر قدموں پر گر پڑا۔ گوتم رشی بولے۔ اے چرکاری۔ تساہلی اور سستی اس وقت کام آگئی۔ تو نے اپنی ماں کی جان بچائی۔ یہ کہکر چرکاری کو چھاتی سے لگا لیا۔ اہلیا کی طرف دیکھا۔ تو بیچاری سر نیچا کئے رو رہی تھی۔ آنکھوں سے آنسو گر رہے تھے۔ اور بادل خزین موت کی خواستگار تھی۔ گوتم نے اہلیا کے آنسو پونچھے۔ چرکاری کی بہت تعریف کی۔ اس نے اپنے سبھاؤ سے ماں کی جان بچائی۔ اور میرے حکم بھی عدولی نہیں کی۔ لڑکے کو دعائے خیر دے کر کہا۔ کہ تیرا جسم ہمیشہ بیماری سے پاک رہے۔ تم سمجھ دار آدمی ہو۔ جو کام کریں گے کبھی پٹ نہ ہوگا۔ اے نیک بخت پسر تیرے سبھاؤ سے مجھے دکھ نہیں اٹھانا پڑا۔ نہیں تو آج وہ دن ہوتا۔ کہ دنیا آنکھوں میں تاریک ہوتی۔ گھر پھاڑ کھاتا۔ بغیر عورت کے زندگی دشوار ہو جاتی۔

# ادھیائے (۱۹)

## ہر کام میں تجربہ درکار ہے

**بھیشم جی**۔ دھرم وان جدھشٹر! انسان کے لئے تجربہ ایسی چیز ہے کہ کسی کام میں نیچا نہیں دیکھ سکتا۔ کوئی کام خراب نہیں جاتا۔ ہر کام میں عقل کی مدد درکار ہے۔ جو کام کرنا ہو۔ غور و فکر سے کرے۔ جلدی کرنے میں سوائے نقصان کے نفع نہیں ہو سکتا۔ کلام کرے۔ تو سوچ سمجھ کر کرے۔ اکثر انسان نہایت متانت سے گفتگو کرتے ہیں۔ کہ سامع کو اگرچہ وہ دشمن بھی ہے۔ برا نہیں معلوم دیتا۔ بہت سے کام ایسے ہیں۔ کہ بغیر دماغی طاقت کے چل نہیں سکتے۔ تجربہ

درکار ہوتا ہے۔ اور بہت سے ایسے ہیں۔ کہ ذرا سی دیر میں نقصان ہو جاتا ہے جہاں وقت گذر گیا۔ ہاتھ مل کر رہ جانا پڑتا ہے۔ جلدی کا موقعہ ہو۔ تو خبرداری سے کام کرے۔ مگر فکر ضرور کرے۔ جلدی بات کرنا بھی عقلمندوں کا کام نہیں مگر یہ نہیں۔ کہ اس پر چوک جائے۔ خاموشی کے وقت زبان درازی بیکار ہے عابدوں۔ مرتاضوں کا قول ہے۔ کہ اپنے سے بڑے لوگوں کی خدمت کرنی چاہیئے۔ عالم ودیادان لوگوں کی صحبت میں بیٹھنا ذی شعور شخصوں کا کام ہے ان کی صحبت سے فیض اٹھانا عقلمندوں کا دستور ہے۔ دیر تک پوجا کرنا اسی واسطے روا رکھا گیا۔ کہ نارائن کے نام سے گناہ زائل ہو جاتے ہیں بھگتی نصیب ہوتی ہے۔ دیر تک کتھا پُران سننا مناسب ہے۔ سادھوؤں کی صحبت میں وقت کو ضائع کرنا فضول نہیں۔ کسب علم میں اگر وقت صرف ہو جائے۔ تو نہایت مفید ہے۔ دھرم ادھرم میں خوب ادراک حاصل ہو یعنی سمجھ بوجھ کر دھرم کے کام کرنا جائز تصور کیا جاتا ہے۔ اپنے آقا کی خدمت گزاری میں جلدی نہ ہونا چاہیئے۔

# اَدِھیائے ۳۵۱

# کپل دیوا اور لوم رشی کے سوال وجواب

بھیشم جی۔ گویا ہیں۔ ایشرج۔ گیان۔ بخش۔ لکشمی۔ ویراگ ویراگ۔ دھرم یہ چھ باتیں سوامی میں ہونا چاہیئے۔ بھگوان وہی ہے۔ جو جیوؤں کی پالن کرتا اور ناش کرتا ہو۔ گرہست اور یوگ دھرم دو مشکل ہیں۔ اب گرہست اور ادھرم یوگ کا بیان کیا جاتا ہے۔ زمانہ سلف میں راجہ نہگ گزرا ہے۔ ایک گائے اس نے جگ میں بلدان کرنا چاہا

جب کپل دیو اس رمز سے واقف ہوئے۔ کہ گئو بدھ ہوگا۔ لوم رسمی رشی سے جا کر یہ حال کہا۔ رشی جی گئو میں پرویش کر گئے۔ اور کپل جی سے بولے۔ کہ اب ویدکے خلاف باتیں ہونے لگیں۔ افسوس کی بات ہے۔ کہ جن باتوں کی ممانعت ہے۔ وہی ہوتی ہیں۔ عابدوں مرتاضوں کے سامنے گئو بدھ ہو۔ اور وہ دیکھا کریں۔ حیف ہے۔ وید کی تحریر بھگوان کی بانی سمجھی جاتی ہے۔ اس پر کوئی کاربند نہیں ہوتا۔ لوگ نارائن کے بھجن سے منکر ہوئے جاتے ہیں۔

**کپل جی**۔ ویدوں کی نندا کرنا درست نہیں۔ اور نہ میں نندا کرتا ہوں دھرم کے خلاف کبھی کوئی بات نہ کہوں گا۔ سنیاسی۔ بان پرست۔ برہم چاری گرہستی سبھی دھرم ہیں۔ سنیاسی موکش کو بان پرست۔ برہم لوک کو برہمچاری رشی لوک کو۔ گرہستی سورگ کو پاتے ہیں۔ ویدوں کا حکم ہے۔ کہ اپنے اپنے دھرم کے خلاف کوئی نہ چلے۔

**لوم رسمی رشی**۔ سورگ کی چاہ کرنے والے جگ کرتے ہیں۔ یہ جگ کرنے میں پھل یعنی نتیجے کی خواہش کرنا مناسب نہیں۔ بکرا۔ مینڈھا۔ گائے۔ بیل گھوڑا پرند وغیرہ جانوروں کی خوراک جنگل ہوتی ہے۔ بغیر پشو بکشی کے جگ پورا نہیں ہوتا۔ یہ وید کی شرتی ہے۔ جگ سے دیوتاؤں کی پوجا ہوتی ہے۔ گائے بکرا۔ مینڈھا۔ انسان گھوڑا۔ گدھا۔ خچر۔ یہ سات جیو گاؤں کے رہنے والے ہیں۔ شیر۔ چیتا۔ سور۔ بھینسا۔ ہاتھی۔ ریچھ ہرن وغیرہ کی جنگل میں بود و باش ہوتی ہے۔ برہما جی نے جب جگ کا اپدیش دیا۔ بکرا۔ گھوڑا جگ میں چڑھانا جائز بتایا۔ اس وجہ سے جگ میں پشوؤں کا چڑھانا لوگ روا رکھتے ہیں اور یہ بھی سمجھتے ہیں۔ کہ جو پشو بلیدان کیا جاتا ہے۔ وہ سیدھا سورگ میں جاتا ہے۔ جگ کرنے والے کو بھی سورگ کی چاہ ہوتی ہے۔ اور سورگ کا ملنا بغیر جگ کے ممکن نہیں۔ گائے اپنے دودھ دہی۔ گھی۔ گوبر۔ اور مٹھائی سے جگ پورن کر دیتی ہے۔ بیل کے دم سینگ اور چرن سے جگ پیدا کیا جاتا ہے۔ یہی طریقے جگ کے ہیں۔ جو انسان بغیر مہورت کے جگ کرتا ہے۔۔

جگ میں ہنسا کرنا مناسب نہیں سمجھتا۔ جگ کرنے والا کسی سے دشمنی نہیں رکھتا۔ تمام مخلوق کا ہمدرد ہوتا ہے۔ جو برہمن امرت پینے کی غرض سے جگ یا کسی کے جگ کرنے کی تحریک کرے۔ وہ ضرور سورگ میں جائیگا جگ کے نہ کرنے والوں کو نہ دنیا میں آرام ہے نہ سورگ ہی نصیب میں ہوتا ہے

# ادھیائے (۲)

## کپل دیو اور لوم رسمی رشی کا سمباد

کپل دیو نے جواب دیا کہ وید کے عالم گائے سے دودھ۔ دہی۔ گھی وغیرہ لے کر جگ کرتے ہیں۔ کیا وہ عقلمند نہیں ہوتے۔ وہ وید کے عالم ہیں۔ ہنسا کرنا ان کے مذہب میں نہیں۔ پشوؤں کے شمار میں تو گئو بھی آگئی۔ گئو کا مارنا کسی رشی منی نے جائز قرار نہیں دیا۔ یہ ضرور ہے۔ کہ جو پشو جگ میں بلی دیئے جاتے ہیں۔ وہ سیدھے سورگ میں جاتے ہیں۔ اور جگ کرنے والا بھی پشوؤں کے ساتھ سورگ میں آنند بھوگتا ہے۔ دنیا میں جگ ہی مقدم ہے۔ جگ کی وجہ سے دنیا قائم ہے۔ اس بیان سے مترشح ہے۔ کہ جگ میں پشوؤں کا چڑھانا ضروری ہے۔ لوم رسمی رشی گرہست لوگوں سے جیوؤں کی پرورش ہوتی ہے۔ گرہست والے جگ کرتے اور تپ بھی کرتے ہیں۔ دنیا میں گرہستی لوگ زیادہ دکھائی دیتے ہیں۔ دوسرے آشرم میں سنسار کی ترقی نہیں ہو سکتی۔ غلہ گھاس جڑی بوٹیوں کی (جڑی بوٹی سے دوائیں بنتی ہیں) صرف گرہست آشرم میں ترقی ہوتی ہے۔ گرہست آشرم والا برہمن پیدائش سے مرنے تک منتروں سے کام میں شدھی حاصل کرتا ہے۔ ولادت کے وقت بھی منتروں سے مطلب براری ہوتی ہے۔ پوجا پاٹھ میں منتر ہی کام آتا ہے۔ مرتک کرم اور شرادھ ترپن میں منتر ہی پڑھے جاتے ہیں۔ مختصر یہ کہ وید منتر پر دنیا کا دارومدار ہے۔ جو برہمن

وید منتروں سے جگ کرتا ہے۔ اس سے کبھی پاپ نہیں ہو سکتا۔ گئو کی وجہ
سے انسان کی زندگی ہے۔ دودھ دہی گھی زندگی کیا۔ بلکہ موت میں بھی
کام دیتے ہیں۔ سنساری جیووں کی ماتا گائے ہے۔ اسی وجہ سے گیانی
لوگ گئو بدھ نہیں رکھتے۔ گھی۔ دودھ، مکھن وغیرہ سے جگ کو پورا کرتے
ہیں۔ آپ گیانی مہاتما ہیں۔ جو باتیں وید کے خلاف ہوں۔ اُسے برتن
نہ کیجئے۔ کرم کانڈ کی حیثیت سے ہم نے اتنی باتیں کہیں۔ لیکن اس بات
کا ذکر ہے۔ کہ جگ میں پشوؤں کا چڑھانا ضرور جائز رکھا گیا۔ آپ مجھے
ناستک سمجھیں گے۔ ناستک نہیں ہوں۔ جگ کرنا سناتن سے چلا آتا
ویدوں میں بھی اس کا ثواب عظیم تصور کیا گیا۔ یہاں تک تو لکھا ہے۔
کہ تمام کائنات جگ ہی کی وجہ سے قائم ہے۔ اگر جگ نہ ہوتے۔ تو اب تک
گناہوں کی وجہ سے پرلے ہو جاتی۔ جگ سے موکش کی گت حاصل ہوتی ہے

## ادھیائے (۲۲)

## لوم رسمی رشی کے سوال پر کپل دیو کا جواب

بھیشم پتامہ جی۔ اُسے دھرم پتر! کپل دیو جی لوم رسمی رشی
سے فرماتے ہیں۔ سنیاس ہی سے موکش ملتی ہے۔ جب سنیاس میں عبور
ہوا۔ گیان پیدا ہوا۔ اور گیان سے موکش ملنا دشوار نہیں۔ سنیاسی
لوگ نہ کسی سے دشمنی کرتے۔ اور کسی سے دوستی۔ دنیا جال اور کپٹ کا
گھر ہے۔ اس میں دل لگانا سنیاسیوں کا دھرم نہیں۔ ہر جگ کے دھرم
علیحدہ علیحدہ ہیں۔ لیکن جان مارنا کسی جگ میں جائز نہیں رکھا گیا۔
پشوؤں کی قربانی کرنے والے لوگوں کی موکش نہیں ہوتی۔ اچھے کرم

کرنے والے آدمی دُور اندیشی سے کام لیتے ہیں۔ اُنکی عقل رسا ہوتی ہے۔ وہ کبھی ہنسا کے مرتکب نہیں ہوتے۔ شاستر پڑھنے اور اس کے احکام کے پابند رہتے ہیں۔ شاستر پڑھنے سے گیان ہو جاتا ہے۔ اور گیان سے موکش ملتی ہے۔ نفس کشی کرنا۔ راست گفتار رہنا۔ جان نہ مارنا۔ غرور اور رقابت سے پاک رہنا یہ راستے برہم مارگ کے ہیں۔ عالم لوگوں کے دل آئینہ ہیں۔ اُن سے نیک و بد چھپے نہیں۔ ان سے ویراگ ہو جاتا ہے۔ سرب دیاپک نارائن ابناشی ہے۔ آتما اُسے جلد پہچان لیتی ہے۔ قلب کی صفائی سے برہم کا پہچاننا مشکل نہیں۔ وہ پورن کلا سرب روپ سب کا سوامی ہے۔ سب جیووں میں دیاپک ہے۔ اس لئے اسے منی ہنسا کرنا درست نہیں سمجھا جاتا۔ یہی میرا مذہب ہے۔

# ادھیائے (۲۲)

# اہنسا جگ کا بیان

راجہ جدھشٹر نے سوال کیا۔ پتامہ جی! ایشور کی بندگی کے متعدد راستے ہیں لیکن خالص دھرم کے واسطے بھی کوئی جگ ہے؟

بھیشم جی۔ دھرمراج! بدربہ دیش میں ایک برہمن جگ کیا چاہتا تھا۔ جنگل میں اس کا مسکن تھا۔ بن میں سوائے ساگ کے کچھ دستیاب نہ ہوا۔ شیاماگ۔ سورج پرنی۔ سورچلا کے سوائے اور کوئی پھل پھول نہیں ملا۔ کہ ساگ بالکل کڑوے۔ اور بد ذائقہ تھے۔ مگر برہمن کے تپ کے زور سے یہ تینوں ساگ خوشبودار اور خوش ذائقہ ہو گئے۔ برہمن نے اُنہیں غنیمت سمجھا۔ پشوؤں کا چڑھانا روا نہیں رکھا۔ ہر چند اس کی نیت طینت بیوی جس کا نام پشپا دھارنی تھا۔ پر بضد ہوئی۔ کہ جگ میں پشو کی بلی پر دان ہو۔ لیکن برہمن اس کی باتوں پر نہ آیا۔ پشو کی بلی دینا مناسب نہ سمجھا۔ بیوی بھی مجبور ہو گئی۔

اور اپنے خاوند کی مرضی پر قانع ہو کر خاموشی اختیار کی۔ اتفاق سے شنکر جی جو کسی سراپ سے ہرن ہو گئے تھے۔ جگ میں موجود تھے۔ دھرم راج بھی آئے اور برہمن سے فرمایا۔ کہ یہ تم کیا کرتے ہو۔ کہیں ساگ پات کا پشو بنا کر جگ میں چڑھایا جاتا ہے۔ جگ کرنا تمہارا بے سود ہے۔ اتنے میں ساوتری دیوی جو سورگ لوک میں رہتی تھی برہمن کے یہاں آئی۔ وہ دھرم راج کے کلام کی تائید کرتی ہی۔ مگر برہمن نے ان کے اعتراض کا جواب دیا۔ کہ جو ہرن جنگل سے بھاگ کر میری شرن میں آیا۔ اس کی بلی نہ دوں گا۔ حاشا یہ دیکھا نہ جائیگا کہ ہرن بیچارگی کے ساتھ مذبوح ہو۔ دیوی بولی۔ تو جگ تمہارا کسی طرح مقبول نہ ہو گا۔ یہ کہکر ساوتری تو چلی گئی۔ مگر شنکر جی جو ہرن کے لباس میں تھے۔ بولے کہ اے برہمن! تم مجھے اپنے جگ میں بلی دیدو۔ میرا اپکار ہو گا۔ جگ میں بلی دیئے جانے سے سورگ ملتا ہے۔ اس لئے اے دیوتا! تمہاری وجہ سے سیدھا سورگ کو چلا جاؤں گا۔ اور تم بھی ہوان پر بیٹھ کر سورگ میں باس کرو گے لیکن برہمن ہنسا کرنے پر راضی نہ ہوا۔ کیونکہ اس کے دھرم کے خلاف تھا۔ ساگ پات ہی سے جگ پورن کیا۔ اے جدھشٹر! ہنسا جگ سے دھرم وان لوگ فیضیاب نہیں ہوتے۔

**جدھشٹر**۔ ساوتری دیوی اور دھرم راج ہنسا جگ کرنے پر کیوں پسند ہوئے۔

**بھیشم**۔ دونوں نے اس کے دھرم کی جانچ کی تھی۔ جب دیکھا کہ وہ اپنے دھرم پر قائم ہے۔ تو دونوں اشیرباد دے کر چلے گئے۔ وہ برہمن بھی اپنی عورت کے ساتھ سورگ میں گیا۔ اے راجہ! ہنسا آتمک جگ کی فضیلت دھرم وان لوگوں کے نزدیک بالکل نہیں ہوتی۔ برہم کے چاہنے والے کبھی جان نہیں مارتے۔ یہی ان کا دھرم۔ اور ایسے جگ سے دھرم قائم رہتا ہے۔

---

# شانتی پرب

## حصّہ چہارم

## اَدّھیائے ۱

### برہم سے روح کا اتصال

**جدھشٹر** - پتامہ جی! روح کا اتصال برہم سے کیونکر ہو سکتا ہے۔
**بھیشم جی** - جو لوگ برہم کی عظمت کے قائل ہیں۔ یا جن کے عناصر میں برہم کی فضیلت کا اپنا رنگ جما بیٹھے۔ وہی موکش پدارتھ حاصل کر سکتے ہیں جن کے دِل میں دُنیا کی ثباتی دھرم کرم کے خیالات ارتھ۔ دھرم کام موکش کے حصول کی تدبیریں۔ واحدانیت کے شیدے تصوف کی راہیں تصوف کے مسئلے جاگزین ہیں۔ وہی اس بحر ناپائیدار کنارے عبور کر سکتے ہیں۔ یا جن کے بے لوث دامن عیب جوئی کور باطنی۔ غیبت۔ بغض وحسد جان کشی کے بدنما دھبوں سے پاک ہوں۔ وہی اس نازک اور بسیط راستے میں گذر سکتے ہیں۔ وہ ہمیشہ گورو ماں باپ کی خدمت گزاری کرتے شانت چت رہ کر جو اس حمسہ پر مسلط ہوتے ہیں۔ کفایت شعاری ان کا خاص شیوہ ہے۔ آمدنی اخراجات پر کفایت نہیں کرتی۔ تو بھی کمی معاش پر شاکر و صابر رہتے ہیں۔ ایسے ہی لوگ برہم سے ادھار ہو جاتے ہیں

**جدھشٹر**۔ آپ کی ذہانت اور علمیت کی داد کون ایسا شخص ہوگا جو نہ دیگا۔ مگر میری جو کیفیت ہے۔ اس سے میں واقف یا میرا آتما۔ افسوس تمام کنبہ گرد برد ہو گیا۔ جوانان صف شکن و بہادران روئے زمین کے کارنامے آنکھوں کے سامنے پھرتے ہیں۔ ان کی لاشیں زمین پر لوٹتی دکھائی دے رہی ہیں۔ لعنت ہے۔ اس جسم پر کہ جس کے باعث سے گرو۔ سالے۔ ماموں بیٹا۔ بھنوئی سب خاک میں مل گئے۔ اور ناپاک جسم ابھی تک بیحیائی لادے آپ کے سامنے منہ دکھا رہا ہے۔ کرپا کر کے حصول نجات کی تدبیریں بتائیے۔ جس سے دنیا کے بھرم جال سے نجات پاکر پرماتما میں واصل ہو جاؤں۔

**بھیشم جی**۔ اے پانڈو نندن راجہ جدھشٹر! دکھ اور سکھ کسی کو قرار نہیں۔ سکھ سے دکھ ہوتا ہے۔ اور دکھ کے بعد موکش ہو جاتی ہے۔ یہ وید کا مسئلہ ہے۔ جتنی اشیا پیش نظر ہیں سب فانی ہیں۔ اے راجہ تم ساپرتاپی راجہ اس سنسار میں اب نہ ہوگا۔ دھرم پر ہوکر دھرم ہوتے گیانیوں اور رشیوں کی صحبت سے فیضیاب ہوکر دل بھی منور ہو گیا۔ تمہیں موکش ملنے میں کوئی تردد نہیں رہا۔ یہ امر کہ جو کبیدگی معرکہ جدال و قتال سے ہوئی ہے۔ اس کے دفعیے کی تدبیریں چاہتے ہو۔ تم خود عقلمند ہو۔ عقلمندوں کو اشارہ کافی۔ جو پیدا ہوا مرا۔ کوئی ابد تک نہ زندہ رہا۔ اور نہ رہیگا۔ پیدا کرنے والا اور مارنے والا کوئی دوسرا ہے۔ پھر تمہارا کیا قصور تم نے کچھ نہیں کیا۔ شدنی بھی کوئی چیز ہے۔ دکھ اور سکھ سے مجبور ہوکر کبیدہ ہونا عقل پسند نہیں کرتی۔ دنیاوی افکار برہم کے سد راہ ہیں۔ کبھی برہم تک پہنچنے نہیں دیتے۔ جس طرح ہوا کا کوئی اصل رنگ نہیں۔ خاک دھوں سے ملکر کالی۔ لال اور زرد ہوکر آسمان پر محیط ہو جاتی ہے۔ اسی روح عذاب و ثواب سے ملبوس ہوکر الانواع الانواع کے اجسام میں گھومتی پھرتی ہے۔ جب آتما گیان کی روشنی سے منور ہوکر دل کی تاریکی زائل کر دیتا ہے تب سناتن برہم کا جلوہ پیش نظر ہو جاتا ہے۔ اسی برہم کو رشی منی اپنی زبان میں آیا سنا کہتے ہیں۔ اے راجہ! برہم ہر وقت سامنے ہے۔ دیدہ تحقیق سے

سے دیکھو۔ تو ضرور اس کا نور دکھائی دیگا۔ جس طرح کوئی شخص گردن میں لعل بے بہا مرصع طوق زیب گلو کئے ہو۔ مگر دھیان سے اتر گیا ہو۔ جب خیال آجائے گا۔ نیچی نظروں سے گردن میں دیکھ لیگا۔ وہ طوق نظر آجائے گا۔ اسی طرح پرماتما گھٹ گھٹ باسی ہے۔ کہیں دور نہیں۔ اس کی وصال کی تدبیریں کروگے۔ تو اس سے دوچار ہوجاؤگے۔ جب گیان ہوگا۔ تو خود بخود برہم کا پرتو نظر آجائے گا۔ بغیر گیان کے برہم نہیں مل سکتا اور گیان ریاضت کش منیوں کی صحبت سے آجاتا ہے۔

# ادھیائے (۲)

## شکرجی اور برترآسر کا اتہاس

بھیشم جی۔ تمہاری باتوں پر برترآسر کا قصہ یاد آیا۔ ایک روز شکر جی برترآسر سے اس طرح گویا ہوئے۔ اے دیتوں کے راجہ! جتنا ٹھاٹھ باٹ ہے۔ سب یہیں رہ جائیگا۔ کوئی ساتھ نہ دیگا۔ سلطنت دروزہ پر غبث ناز ہے۔ اگر تم نے اندر پوری جیت لی تو کیا ہے۔ اس کو بھی قرار نہیں۔ ای غم سے مغموم ہو کر افسردہ دل ہو رہے ہو۔ چہرے پر بشاشت نہیں برستی۔ کچھ کبیدگی سی ظاہر ہوتی ہے۔ آخر سبب کیا ہے۔ سکھ پر ناز کرنا۔ دکھ سے غمگین ہونا۔ دونوں فضول۔

برترآسر۔ مہاراج تپ اور ست کے زور سے مجھ پر تمام کیفیت روشن ہے۔ کوئی بات چھپی نہیں۔ زندگی موت ساتھ ہیں۔ دنیا بے ثبات ہے۔ کسی میں استقرار و استقلال نہیں۔ اس امور کی پیچیدگیوں پہونچ گیا ہوں۔ اسی وجہ سے نہ خوشی ہے نہ رنج نہ افسردگی ہے نہ غم عذاب ہول کا مسکن سقر ہے۔ اور صوابیوں کا وطن بہشت بریں سمجھا جاتا ہے۔ بہت سے جو جادۂ اعتدال سے باہر ہو کر داگون میں پھنسے ہوتے ہیں

کوئی جیو پشو پکشی. حشرات الارض یعنی کیڑے مکوڑے غلیظ یعنی وِشٹا کے کیڑے ہو کر میعاد معینہ پورا کر رہے ہیں. ایشور سرب ویاپک ہے. اسی کا خادم ہوں. اسی کا نور دنیا پر تو افگن ہے. اسی کی مرضی سے آج مجھ میں اتنی قدرت حاصل ہے. کہ دیوتاؤں کے راجہ اندر پر فتحیاب ہو کر اندر پوری میں با امن و عافیت راج کر رہا ہوں. انسان حیوان پرندے پشو وغیرہ جتنی روحیں ہیں. سب دکھ اور سکھ سے متصل ہیں. اور سب نرگ اور سورگ حاصل کرتے ہیں. دھرم راج سے سزا پاتے ہیں. البتہ برہم گیانی اس عذاب سے دور رہ کر پرماتما سے مل جاتے ہیں. برتراسر کی ان باتوں سے شکر جی متحیر ہو گئے. اور پرکیشا کی غرض سے پوچھا. اے راجہ! تمہاری عقل رسا کی تعریف نہیں ہو سکتی. بڑے عالم اور ودیا وان ہو. لیکن حیرت اس بات کی ہے. کہ تمہارا جسم تامسی ہے. یعنی راکچھس ہو کر ایسی باتیں کرنا دیتوں کی قوم سے بعید معلوم ہوتا ہے.

**برتراسر۔** مہاراج. کسی وقت میں نے استدر ریاضت کیا تھا. کہ میرے تپ کے سامنے. دیوتاؤں. رشیوں. منیوں کا تپ پیش نہ جا سکا. تین لوک میں میرے تپ کا بکھان ہونے لگا. تپ کے زور سے دیوتا گندھرب رشی منی تابع میں آ گئے. غرضیکہ کل کائنات پر میری حکومت کا سکّہ بیٹھ گیا رفتہ رفتہ تپ کا زور گھٹنے لگا. اقبال و اجلال بھی بگڑنے لگی. ناچار تسلی دے کر دل کو سمجھاتا رہا. کہ دولت پر گھمنڈ کرنا زیبا نہیں. سورگ کی چاہ ہوئی جنگ و جدل کی تمناؤں نے گدگدانا شروع کیا. کہ یہی ایک طریقہ ہے جس سے سورگ ہاتھ آ سکتا ہے. آج اس کارزار کی نیت ہی کی وجہ ہے. کہ بشن بھگوان اور راندر وغیرہ دیوتاؤں کی زیارت ہوئی. اب میرا سوال ہے. کہ حصول برہم کے کون طریقے ہیں. گیان یا گیان. کیونکہ اگیانی ہو کر میں نے بشن بھگوان کا درشن کیا. اگر گیانی ہوتا. تو اتنی جلدی نارائن جی کے درشن ہونا محال تھا. یہ سمجھائیے.

---

# ادھیائے (۳)

# وشن بھگوان کا مہاتم

**شنکر جی**۔ سرب ویاپک۔ نرنکار۔ جوتی سروپ پرماتما کو نمسکار ہے۔ جن کے اشارے سے کل کائنات پیدا ہوئی۔ جن کی زبردست کمائیں۔ آسمان و زمین پیمانہ قابو کئے ہوئے ہیں جن کی جبین نور آگین موکش پدارتھ کا مخزن ہے اس براٹ انتر جامی کو بارم بار ڈنڈوت ہے۔ جن کی رحمت سے تمام جیووں کا پالن ہوتا ہے۔

شنکر جی اور برترا سر میں باتیں ہو رہی تھیں۔ اتنے میں سنت کمار جی آتے ہوئے دکھائی دیئے۔ دونوں نے مودب ہو کر پرنام کیا۔ اور پر تکلف آسن پر بٹھا کر پوجا کر کے دست بستہ ہو کر عرض پیرا ہوئے۔ کہ زبان مبارک سے پرماتما وشن بھگوان کا مہاتم سننا چاہتے ہیں۔ آپ ہماری خواہش کو پورا کیجئے۔

**سنت کمار جی** اے داونیدر۔ (یعنی داتوؤں کے راجہ) جو سرب ویاپی نارائن سب جیووں کا پالن کرتا ہے۔ گھٹ گھٹ باسی ہے۔ حیوانات نباتات۔ جمادات کی پیدائش اسی سے ہوتی۔ انہیں کی قہر آلودہ نگاہوں سے تمام دنیا خاک ہو جائے گی۔ یہی پرلے ہے۔ جب دریائے رحمت جوش مارتا ہے تو کائنات کی از سر نو آفرینش ہو جاتی ہے۔ ان کے اوصاف بیان کرنا انسانی طاقت سے بعید ہے۔ دیوتے اور فرشتے بھی اوصاف بیان نہیں کر سکتے۔ تاوقتیکہ جب تپ نہ کیا جاوے۔ اس کے رموز اور اسرار سے آگاہی نہیں ہو سکتی۔ البتہ جوگ دھارنے۔ اس سے دوچار ہو جاتے ہیں۔ گیانی لوگ ریاضت کر کے پرماتما میں مل جاتے ہیں۔ ان کا دل آئینہ ہوتا ہے۔ ضلالت اور گمراہی کی زنگ آلود سیاہی قلب پر نہیں دوڑتی۔ زرگر نقرئی طلائی زیوروں کو آگ دکھا کر کثافت دور کر دیتا ہے۔ اسی طرح جگ اور تپ سے گناہ دور ہو کر جسم پاک ہو جاتا ہے

جس طرح خوشبودار پھولوں کے ذخیرے میں سرسوں کی خوشبو محسوس نہیں ہو سکتی اسی طرح جپ تپ کے پھلوں سے گناہ کی غلاظت نہیں رہتی۔ رجوگن۔ تموگن ستوگن نارائن جی کے روپ ہیں۔ پرتھوی چرن ہے۔ سورگ مستک۔ شمال۔ جنوب۔ مشرق۔ مغرب یہ چار بھجاں ہیں۔ آسمان ان کے کان ہیں۔ آفتاب ماہتاب دیدہ نور عقل رسا اس مجسم نور کی گیان ہے۔ ایسے نارائن سے اتصال ہونا گیانی پرشوں ہی کا کام ہے۔ جب اس سراپا نور سے وصال ہو گیا۔ موکش ہو گیا۔ ویدوں کے منتر نارائن جی کے جسمانی روئیں ہیں۔ خالق ہو کر برہما کہلایا۔ رازق ہو کر بشن کے نام سے نامزد ہوا۔ جابر ہو کر مہیش نام سے سنگھار کیا۔ وہی برہما۔ وہی بشن۔ وہی مہادیو۔ وہی اشونی کمار۔ وہی اندر برن کبیر ہے۔ یہ سب دیوتا نارائن جی سے پیدا ہوئے۔ اس کا پرتو تمام کائنات میں پھیلا ہوا ہے۔ چاندراین برت رکھے اور رسول رنج جگ کرنے والوں کے ہر وقت ساتھ ہو۔ پہلی تتھ کو ایک ودوج کو دو نیج کو تین لقمہ اس طرح پورنماشی تک بڑھاتا جاوے۔ پھر ایک کم کرتا جاوے۔ اور اس چودس۔ اماوس پروا کو نراہار برت رکھے۔ اس کو چاندراین برت کہتے ہیں۔ امانت پیوہ رکھنے والا دب۔ ساکی۔ سم دم وغیرہ برتوں کے دھارن کرنے والا پہلے لال۔ برن بھاگ پاتا ہے۔ پھر زرد رنگ دیو بھاگ سے مستفیض ہوتا ہے۔ پھر بجوں کی طرح سفید برن ہو جاتا ہے۔ غرضیکہ جیو انہیں مارگوں کی تمنا نہیں کرتے۔ جوگ بل سے مہر لوک۔ جن لوک۔ تپ لوک۔ ست لوک حاصل ہوتے ہیں۔ شکل برن رکھنے والے جوگیوں کو مکتی حاصل نہیں ہوتی۔ جو جوگی جوگ کو اچھی طرح سادھن نہیں کرتا۔ وہ کلپ تک چونوں میں بھرما کرتا ہے۔ آخر میں نرک لوک ملتا ہے۔ پھر انسان ہو کر پچھلے شبھ کرموں کے ثواب سے اچھے خاندان میں پیدا ہوتا ہے۔ اگر ریاض ہو گیا۔ عبادت کرتا رہا۔ تو ہم لوک ملنا دشوار نہیں۔ برہم لوک سے شیو لوک اور شیو لوک سے برہم پرماتما میں لیت ہو جاتا ہے۔ الغرض شبھ کرموں سے برہم پراپت ہوتا ہے۔ اسی کو موکش کہتے ہیں۔ تمہارا سوال تھا۔ کہ اگیانی ہو کر نارائن کا درشن پایا۔ اس میں بھی پورب جنم کا سنسکار ہے۔ تپ اور جگ کے ثواب سے تمہیں وہ دن نصیب ہوا۔

کہ بھگوان کے درشن مل گئے۔ مگر مکتی اس وقت ہوگی۔ جب گیان ہوگا۔ برترا سُر کا سندیہ سنت کمار کی باتوں سے جاتا رہا۔

**پتامہ جی**۔ راجن! وہ جوتی سروپ پرمیشور بھی کرشن بھگوان ہیں جن کا روپ ست جگ میں گورہ رنگ۔ اور ترتیا دوآپر میں نیل برن۔ نیلم کی طرح جھلکنے والا ہے۔ پرتھوی پر بھگتوں کی رکھشا کے لئے اوتار دھارن کیا۔ اس پرماتما کو کوئی نہیں جان سکتا

# ادھیائے (۴)

## اندرا اور برترا سُر کی لڑائی

**جدھشٹر**۔ ایسا بھگت پرماتما بشن بھگوان کی اُپاسنا کرنے والا کس طرح راجہ اندر کے بجر سے مارا گیا۔

**بھیشم جی**۔ پورب جنم میں راجہ اندر رتھ میں سوار دیوتاؤں کے ساتھ گشت کر رہے تھے۔ ایک مقام پر برترا سُر کو کھڑا پایا۔ جو نہایت طویل القامت اور مہیب صورت تھا۔ ترلوک میں کوئی ایسا نہ تھا۔ کہ جو اس پہ فتح پا سکتا۔ دیوتا اور دانو اس کی ہیبت ناک شکل دیکھ کر خوفزدہ ہو گئے۔ برترا سُر پہ ہتھیاروں کی بوچھاڑ کرنے لگے۔ وہ بھی تیغ آبدار کھینچکر دیوتاؤں کو خاک میں ملانے لگا۔ غرضیکہ بازار جدال و قتال گرم ہوا۔ دیوتا اس کی تیغ کی آنچ نہ سہہ سکے۔ بھاگ کھڑے ہوئے۔ کچھ مارے گئے۔ راجہ اندر مارے خوف کے تھرتھر کانپنے لگا۔ اتنے میں بششٹ جی نمودار ہوئے۔ فرمایا کہ ڈرو نہیں۔ تمہاری مدد بشن بھگوان اور شیو جی کریں گے۔ وہ دیکھو آ رہے ہیں۔ بشن بھگوان اور شیو جی کے آتے ہی راجہ اندر کو کچھ ڈھارس ہوئی۔ بشن جی نے اندر کے بجر میں پرویش کیا۔ برہسپت جی دیوتاؤں کے گورو راجہ اندر کے ساتھ تھے۔ انہوں نے راجہ اندر کی بڑی تعریف کی۔ تم شیو جی مدد اور بشن

بھگوان کی اعانت سے اس برتر اسر پر فتح پاؤ گے۔ استقلال کو ہاتھ سے جانے دو اپنے بجر سے اس پر حملہ کرو۔ ادھر دیوتاؤں نے متفق ہو کر اس زور سے نعرہ مارا کہ برتر اسر کے دل پر وحشت سوار ہو گئی۔ لڑائی شروع ہوئی۔ طرفین سے تیروں کی بارش ہتھیاروں کا مینہ برسنے لگا۔ اتفاقاً برتر اسر نے جمائی لی۔ اس موقعہ کو غنیمت جان کر راجہ اندر نے اس زور سے اس کے منہ پر بجر مارا۔ کہ وہ تاب نہ لا کر زمین پر گر پڑا۔ اور گرتے ہی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔ دیوتاؤں اور رشیوں نے دیویندر کی استت کی۔

# ادھیائے (۵)

## اندر کے تعاقب میں برہم ہتیا کی آگ

بھیشم جی گوہر ریز ہیں۔ کہ برتر اسر کے گرتے ہی اس کے منہ سے ایک اگن نکلی۔ جو ہم شکل عورت تھی۔ (اس کا نام برہم ہتیا ہے) بڑے بڑے ناخن۔ تیز دانت۔ کھلے ہوئے لمبے بال۔ خونخوار آنکھیں۔ گردن میں کھوپڑیوں کی مالا پڑی ہوئی اندر کے تعاقب میں دوڑی۔ دیویندر یعنی راجہ اندر ہیبت زدہ ہو کر بھاگے۔ اور سورگ میں جا کر پناہ گزینی اختیار کی۔ برہم ہتیا بھی تعاقب کناں ساتھ یعنی سورگ گھیر لیا۔ اندر اس نئی مصیبت سے مغموم ہو کر اپنی محافظت کے لئے کمل نال میں گھس گئے۔ برہم ہتیا وہاں بھی پہنچی۔ اور اندر کے پاؤں کو باندھ دیئے۔ اندر نے اپنے چھٹکارے کی بہت سی تدبیریں سوچیں۔ ایک بھی کارگر نہ ہوئی۔ ناچار کشاں کشاں برہماجی کے شرن آیا۔ برہماجی لجاجت کے ساتھ برہم ہتیا سے مخاطب ہوئے۔ اے بھوانی! اندر کو چھوڑ دو۔ میری معروض قابل پذیرائی ہے۔ رد نہ کرنا چاہیئے ماسوا اس کے جو تمہاری غرض ہو۔ مو بمو کہو۔ حتی الامکان تمہاری خواہش پوری کی جائے گی

برہم ہتیا۔ (برہما جی سے) آپ تینوں لوک کے مالک ہیں۔ آپ
کی دلپذیر تقریر سے غصہ فرو ہو گیا۔ صرف اپنے رہنے کا استھان چاہتی ہوں
آپ کے حکم سے سرتابی تو نہیں ہو سکتی۔ لہذا اندر کو چھوڑ دیا۔
برہما جی کچھ دیر غوطہ لگا کے سوچتے رہے۔ آخر کو اگن سے فرمایا۔ کہ
برہم ہتیا کا چار حصوں میں منقسم کرنا مقصود ہے۔ چوتھا حصہ تم کو دیا جاتے
اگنی ہاتھ جوڑ کر بولی۔ خالق! پھر میری موکش نہیں ہو سکتی
برہما جی۔ اے اگن! تم کیوں گھبراتی ہو۔ سہل سے ترکیب ہے۔ جو
لوگ کھانا پکا کر تیری آہوتی نہ دیں گے۔ یعنی تیرا بھوگ نہ لگا ئیں گے۔ ان
پر برہم ہتیا سوار ہو گی۔ پھر برہما جی نے جڑی بوٹیوں کو یاد فرمایا۔ ایسی
باتیں ان سے بھی کہیں۔ جڑی بوٹیاں بھی برہما کے کہنے کو ٹال نہ سکیں
لیکن اتنا ضرور کہا۔ کہ ہماری موکش اس ہتیا سے نہ ہو سکیگی۔ سردی گرمی
برسات اپنے سر پر لیتے ہیں۔ یہی ہمارا تپ ہے۔ اس کا خیال حضور پر
واجب ہے ✣
برہما جی۔ جو شخص پھلے پھولے درخت پر تبر چلاوے گا۔ وہ برہم ہتیا
کا ماخوذ ہو گا۔ تمہاری موکش ہو جاوے گی۔
اس کے بعد اپسرائیں یاد کی گئیں۔ انہوں نے حسب موقعہ برہم ہتیا
سے گریز چاہا۔ برہما جی نے فرمایا۔ کہ جو انسان حیض کے وقت عورت سے
مباشرت کریگا۔ اس پر برہم ہتیا سوار ہو جاویگی۔ پھر جل یعنی پانی کی طلبی
ہوئی۔ اس سے بھی ایسی گفتگو پیش آئی۔ برہما جی بولے۔ کہ جو آدمی دریا
تالاب یا کنوئیں میں تھوک غلیظ یا پیشاب کرے گا۔ وہ برہم ہتیا سے دو
چار ہو گا۔ اسی طرح اگنی۔ درخت (یعنی جڑی بوٹیاں) اپسرا۔ جل وغیرہ
برہما جی کا حکم مان کر اپنے استھانوں پر گئے۔ وہ برہم ہتیا بھی انہیں
چاروں کے ہمراہ ہوئی۔ اور اندر آسن میں آ کر راج کرنے لگا۔ اشومیدھ
جگ کر کے برہم ہتیا سے رہت ہو جاؤ گے۔ اور جو آدمی برترا اسرا اور اندر
کا سمباد سنیگا۔ وہ بھی برہم ہتیا سے پار ہو گا۔

# اُدھیائے (۷)

# جُر یعنی لرزہ کی پیدائش

راجہ جدھشٹر ملتمس ہیں۔ پتامہ جی اس سمباد کے سُننے سے بہت اعتراض دِل میں پیدا ہوئے ہیں۔ یعنی برتراسُر کے جمائی لیتے ہی اندر نے بجر سے ہلاک کیا۔ جمائی سے جُر پیدا ہوتا ہے۔ یہ جُر کیسے پیدا ہؤا۔

**بھیشم جی**۔ شیو جی سمیرو پہاڑ کی چوٹی پر اُماں جی کے ساتھ ایشور کے گن گا رہے تھے۔ کہ واشِشٹ بسو۔ اشونی کمار۔ جلش کوبیر جی شکر جی اترانگرا آدنک رشی اپسراؤں کے غول کے غول شیو جی کے درشنوں کے واسطے وہاں آئے۔ مند۔ سوگندھ۔ سیتل ہوائیں چلنے لگیں۔ سب تیرتھ گنگا جمنا وغیرہ بھی شیو جی کی اُپاسنا کے لیئے موجود تھے۔ اودھر دکش پرجاپت نے کنکھل مقام پر جگ شروع کیا۔ اندر وغیرہ دیوتا معہ اپنی استریوں کے بمانوں پر سوار ہو کر دکش کے جگ میں جاتے ہوئے دکھائی دیئے۔ ستی جی نے پوچھا کہ اے کلاش ناتھ سوامی۔ دیوتاؤں کے پرے کے پرے استریوں کے ساتھ بمانوں پر چڑھے کدھر جا رہے ہیں۔

**شیو جی**۔ دکش پرجاپت نے جگ کیا ہے۔ دیوتا مدعو ہوئے ہیں۔ اُدھر ہی جا رہے ہیں

**ستی جی**۔ کیا آپ مدعو نہیں رکھے گئے ؟

**شیو جی**۔ نہیں مجھے نہیں بُلایا ہے۔ اس کے قبل بھی ہمارا بھاگ اُس نے نہیں نکالا تھا۔ جب ہی سے ہمارا بھاگ جگ میں نہیں رکھا جاتا ہے۔

ستی جی غصے سے کانپنے لگیں۔ شیو جی تاڑ گئے۔ کہ ستی کو ہمارا نہ جانا بُرا معلوم ہؤا۔ گنوں کو بھیجکر جگ کا ناش کر دیا۔ کسی گن نے جگ کی چیزیں پھینک

دیں۔ کسی نے آگن اٹھا دی۔ کوئی ظروفوں کو توڑتا ہے۔ کسی نے کلس اٹھا کر توڑ ڈالا۔ جتنے دیوتا اور رشی وہاں موجود تھے۔ سب زخمی ہوئے مہادیوجی کی پیشانی سے پسینے کی بوند گرتے ہی ایک قوی ہیکل تیرہ دوش کا آدمی نکلا۔ جس کی لال لال آنکھیں۔ لمبی لمبی بھجائیں تھیں۔ لال رنگ کی پوشاک زیب تن تھی۔ اس مہیب صورت پر نظر پڑتے ہی لوگوں کا پیشاب خطا ہوتا تھا۔ اس کے پیدا ہوتے ہی رہا سہا جگ بدحنش ہو گیا۔ تمام رشی ڈر کے مارے بھاگ کھڑے ہوئے۔ شیوجی کا غصہ بڑھتا جاتا تھا ناچار برہما جی ہاتھ جوڑ کر بولے۔ ہے پربھو۔ آپ کا بھاگ جگ میں لگایا جائیگا۔ کسی دیوتا میں مجال نہیں۔ کہ آپ کے بھاگ سے منہ موڑے۔ لیکن دیوتا۔ رشی کانپ رہے ہیں۔ ہوش و حواس بجا نہیں۔ یہ انسان جو آپ کے جلال کا اونٹا اعجاز ہے۔ جو آپ کی پیشانی سے پیدا ہوا۔ اس کا نام جُر ہے۔ تمام دنیا اس کے بس ہوگی۔ کسی میں اتنی طاقت نہیں۔ کہ اس کے سامنے ٹھہر سکے۔ اسلئے اے سوامی! اسے کئی حصوں میں تقسیم کر دیجئے نہیں تو دنیا اس کی آتش غضب سے جلکر راکھ ہو جائے گی۔

شیوجی۔ برہما جی کے کلاموں سے خوش ہو کر بولے۔ خیر جیسا کہا ویسا ہوگا۔

شیوجی نے اس جر کی تقسیم اس طرح کی۔ ہاتھیوں نے سر کا درد۔ سلاجیت پانی کی کائی۔ سانپوں کی کینچلی۔ زمین کا اسر۔ پشوؤں کا اندھاپن۔ بیلوں کے کے پاؤں میں کھراک ہو جانا (کھراک مرض کا نام ہے) گھوڑوں کے گلوں میں ناسور۔ موروں میں سکھا روگ۔ پرندوں میں بصارت کی بیماری یہ جر کے حصے ہیں۔ انسانوں میں لرزہ کے نام سے موسوم کیا گیا۔ خیر مرن ادہ پرندوں کو بھی بخار آتا ہے۔ انسان پر جب لرزہ کی بیماری ہوتی ہے تو جمائی آنا شروع ہوتا ہے۔ جمائی لرزہ علامت ہے۔

---

# ادھیائے (۷)
# دکش جگ کے حالات

راجہ جنمیجے بیشم پائن سے مستفسر ہیں۔ دکش پرجاپت کے جگ میں بدھنن کرنے کی خاص کوئی وجہ نہیں معلوم ہوئی۔

**بیشم پائن جی**۔ ہمالیہ کے نیچے گنگا کے کنارے رشیوں منیوں کے مجمع میں کنکھل مقام پر دکش پرجاپت نے جگ شروع کیا تھا۔ اس جگ میں دیوتا سے لے کر رشی منی۔ دانو۔ گندھرب۔ پتر۔ نارد۔ بسو۔ رد۔ بسو اسپن کی بھیڑ اکٹھی تھی۔ بارہ سورج۔ آٹھ بسو۔ گیارہ رودر۔ اندر۔ برن۔ کوبیر وغیرہ دیوتا بھی اپنے بمانوں پر چڑھ کنکھل میں فروکش ہو گئے تھے۔ غرضیکہ دیوتا ؤں اور منیوں میں کوئی ایسا نہ تھا۔ جو مدعو نہ ہوا ہو۔ البتہ شیو جی مہاراج کے نام کا پتہ نہ تھا۔ ددھیچ رشی شیو جی کے نہ ہونے سے کبیدہ ہو گئے۔ دکش کو بلا کر پوچھا۔ شیو جی کے نہ آنے کا سبب کیا ہے۔ انہیں نیوتا کیوں نہیں دیا۔ وہ جگ ہی نہیں۔ جہاں شیو جی کی پوجا نہ ہو۔ کچھ آثار اچھے نہیں معلوم ہوتے تمہاری شامت آیا چاہتی ہے۔ شیو جی کے گن باندھے جائیں گے۔ پھر دست حسرت ملنے کے سوا کچھ نہ ہوگا۔ اے دکش اپنے جگ میں شیو جی کو نہ بلا کر اسے غرور کام نہیں دیگا۔ جو دیوؤں کے مہادیو کی پوجن کا لعدم کر دی۔ دکش نے جواب دیا۔ کہ اس جگ میں گیارہ رودر تو موجود ہیں۔ اگر ایک مہادیو نہیں تو نہ سہی۔ کچھ مضائقہ نہیں۔ جگ شروع کر دو۔ ڈر کس بات کا۔

**ددھیچ رشی**۔ اہاہا۔ اپنے زور بازو کا گھمنڈ کرتے ہیں۔ سب گھمنڈ شیو جی نکال دیں گے۔

اے دکش! میری نگاہ مہادیو سے بڑھ کر کوئی دیوتا نہیں۔ میرے خیال میں نہ تو تمہارا جگ پورا ہوگا۔ اور نہ تمہاری جان ہی کی خیر ہے

دکش ۔ کیوں! جگ پورا نہ ہونے کی ایک ہی کہی بھگوان کے نام کا ہب ارپن کر دوں گا ۔ بشن جی سب دیوتاؤں میں اعلٰے گنے جاتے ہیں ۔ ان کا پایہ اقتدار سب سے بڑھ کر ہے ۔

ادھر تو یہ باتیں ہو رہی تھیں ۔ وہاں اماں یعنی ستی جی نے سوچا ۔ کوئی ایسی تدبیر ہو ۔ جس سے پتا جی کے جگ میں شیو جی کا بھاگ بھی نکلے ۔ اور جگ بھی پورا ہو

انتر جامی مہادیو جی ستی کی بات تاڑ گئے ۔ فرمایا ۔ ہے پریہ ۔ کچھ سوچ نہ کرو ۔ مجھے جانتی ہو ۔ جاہل اور نادان لوگ جو میری پوجا نہیں کرتے ۔ ان کا کبھی کلیان نہیں ہوتا ۔ عالم ۔ وید خواں ۔ برہمن ہمارا بھاگ جگ میں ضرور نکالتے ہیں ۔ شام ویدی تیرو ویدی جگ میں ہماری استتی ہوتی ہے ۔

یہ کہکر شیو جی نے اپنا دہن فراخ کیا ۔ منہ سے مہیب صورت کا ایک پتلا برآمد ہوا ۔ پتلے سے فرمایا ۔ کہ جا اور دکش کا جگ بدھنش کر دے ۔ پتلے کو حکم تعمیل میں کیا عذر تھا ۔ جھپٹا ہوا گیا ۔ اور جگ تحس نحس کرنے لگا ۔ ستی جی کو جو غصہ چڑھا ۔ ایک سیاہ فام دیوی بھیجی ۔ جو ہاتھ میں کھپر شمشیر برہنہ لئے اس پتلے کے ساتھ ہی ساتھ رواں ہوئی ۔ اور جگ خراب کرنے لگے ۔ اور لوگوں کے مارنے میں پتلے کا ہاتھ بٹانے لگی ۔ ادھر شیو جی کے تیج سے بیر بھدر نامی ایک پرش شیو جی کی اجازت لے کر جگ میں آیا ۔ ہزاروں بھوتوں کا مجمع ہمراہی میں تھا ۔ جگ میں مار دھاڑ ہونے لگی ۔ خون کا دریا بہہ نکلا ۔ گنوں نے جسے پایا ۔ چیر کر پھینک دیا ۔ کسی میں اتنی طاقت نہ تھی ۔ کہ وہ دو ہاتھ منہ جوڑ کر لڑائی کرتا ۔ جگ کی تمام چیزیں پھینک دی گئیں ۔ کچھ دریا برد ہوئیں کچھ گنوں یعنی بھوتوں کے شکم میں گئیں ۔ رشی منی دیوتا بھاگ کھڑے ہوئے دودھ دہی شکر ۔ پکوان مٹھائی کی خوب چکھوتیاں ہوئیں ۔ خوبصورت گل اندام اپسرائیں پچھاڑ پکڑ کر لٹائے تھے ۔ اور دونوں کی سر کی ٹکڑوں سے بھیجے نکالے تھے ۔ دکش پرجاپت ڈرتا ہوا بیر بھدر کے پاس آیا ۔ اور ہاتھ جوڑ کر پوچھا آپ کون ہیں ۔ اور کیوں میرا جگ خراب کرتے ہو ۔ مجھ سے آپ

کو کیا گزند پہنچایا تھا۔ جو اس قدر غصہ نازل ہونے کی نوبت آ گئی۔
بیر بھدر۔ تو مجھے نہیں جانتا۔ میرا نام بیر بھدر ہے۔ شیو جی مہاراج کا مرسلہ ہوں۔ تاکہ جگ پورا نہ ہو سکے۔ یہ دیوی جس کا نام بھدر کالی ہے۔ میرے ساتھ ہے۔ یہ سری ستی جی کی ذرا سی تیوری پر بل پڑنے کا نمونہ ہے۔ کس میں تاب ہے۔ جو سامنے کر سکے۔ خون کی پیاسی دیوی کی پیاس جب ہی بجھیگی جب تک تمہارا اور تمہارے حامیوں کا لہو چاٹ نہ لیگی۔ غصہ فرو ہونیکا نہیں۔ اگر اپنی بھلائی چاہتے ہو۔ تو شیو جی سے پناہ مانگو۔ وہ بچا سکتے ہیں۔ تینوں لوک کے کسی دیوتا میں اتنی جرأت نہیں۔ کہ شیو جی کے عدو کو پناہ دے سکے۔ تم نے شیو جی سے دشمنی ٹھانی یہاں تک کہ ان کی دختر نیک اختر ستی جی کو بھی نہیں بلایا۔ خیر یہ اسی کا ثمرہ ہے۔ جو بھگت رہے ہو۔
آخرکار دکش پرجاپت سے کچھ بن نہ پڑا۔ شیو جی کے دھیان میں مگن ہو کر استتی کرنے لگا۔

نوٹ۔ دکش پرجاپتی کی استتی کرنے کے بعد پھر کیا ہوا۔ اس کا ذکر مہابھارت میں نہیں ہے۔ شیو پران اور رامائن میں البتہ جگ کا مفصل حال درج ہے۔ لہذا یہ ادھیائے ختم کیا گیا ہے

## ادھیائے (۸)
## سکھ دکھ موت بھیشم جی کا بیان

راجہ جدھشٹر بھیشم جی سے پوچھتے ہیں۔ جو انسان سکھ دکھ موت سے خائف رہتے۔ ایسی کوئی تدبیر ہے۔ جس سے ان کو موت کی تکلیف اور سکھ دکھ کا غم نہ ہو سکے۔

بھیشم جی۔ نارد جی سمنگ رشی سے فرماتے ہیں۔ دنیا کی نعمتوں پر نیت ڈالنا بے ثبات پر گھمنڈ کرنا دو روزہ زندگی پر اس قدر مغرور ہو جانا کہ دائرہ عبودیت سے خارج ہو کر ایشور کی یاد یک لخت بھلا دی جاوے۔ ایسی ایسی بہت سی باتیں ہیں جن سے دکھ اور سُکھ ہوتا ہے۔ دُکھ سُکھ چند روزہ ہے۔ اُسے ذرا بھی قرار نہیں۔ موت کشادہ دہن ہر وقت سامنے کھڑی ہے۔ اے راجن! موت مقدم ہے۔ اس سے ڈرنا ہی کیا۔ ایک روز ضرور مرنا ہے۔ سُکھ دُکھ کی حالت خواب کی سی ہے۔ عیش و آرام پر فخر کرنا جاہلوں کا کام ہے۔ کوئی ساگ پات سے زندگی بسر کرتا ہے۔ کوئی طلائی تھال میں لذیذ اور خوشبو دار کھانے تناول کرتا ہے۔ یہ پورب جنم کے پھل ہیں۔ جو جیسا کریگا۔ ویسا پاوے گا۔ پرمیشور کی جو مرضی ہے۔ وہی ہونی ہے۔ شاید ہی کوئی ٹال نہیں سکتا۔ تدبیر کرنا فرض ہے۔ حتے المقدور راہ راست کے ساتھ بھلائی سے پیش آنا راسخ الخیال عقیدتمند شخص کا شیوہ ہے۔ نہ تو دُکھ میں دُکھی ہو۔ اور نہ سکھ میں سُکھی۔ دُکھ میں سُکھ کی چاہ کرنا عقلمندوں کا کام نہیں۔ اپنا مطلب حاصل ہو جانے پر خوش نہ ہو جانا چاہیئے۔ رشد فی فرود ہوتی ہے۔ دیکھو بڑے بڑے قادر توانا لوگ جنہوں نے تپ سے دُنیا جیت لی وہ بھی موت کے پنجے میں پھنس ہی گئے۔ جانبر نہ ہو سکے۔ وہ لوگ موت کے خوف کریں۔ جنہوں نے دُنیا بھی خراب کی۔ اور آخرت کا توشہ بھی ساتھ نہ لیا۔ دُنیا میں روسیاہ ہوئے۔ اور عقبےٰ میں جرائم قبیحہ سے عذاب کے سزاوار ٹھہرائے گئے۔ دان۔ دھرم۔ ہوم جگ ایشور کے بھجن سے جن کو اجتناب رہا۔ شراب خوری۔ عیاشی۔ چوری۔ دغابازی سے رغبت رہی خیر و ثواب سے نفرت کرنے والے گرسنہ اور تشنہ وہاں لوگوں کے ساتھ بے اعتنائی سے پیش آنے والے اگر موت کا ڈر کریں تو بجا ہے کیونکہ دارالجزاء میں عمل بد کی سزائیں ضرور ہی ہوں گی۔ احکام وید شاستر کے پابند پرتوع کی تکلیفیں اپنا زور نہیں باندھ سکتیں۔ اے راجن وہ وہ لیش ترک کرنے کے لائق ہے۔ یہاں وید شاستر کے خلاف مراسم

جاری ہوں۔ ہری بھگتوں کی نندا ہوتی ہو۔ جہاں دھرم کا بل توڑ دیا گیا ہو ایسے دیشوں کو دور ہی سے سلام ہے۔ جو لالچی اور حرص کے بندے ہیں جہاں دولت کمانے کے لئے دھرم کرنے کا نام رکھا گیا ہو۔ یعنی سماجیں قائم کی گئیں ہوں۔ جن کی آڑ میں روپیہ جمع ہوتا ہو۔ ایسے لوگ پاکھنڈی خیال کئے جاتے ہیں۔ جس گھر میں پاپ سے روپیہ کمایا جاتا ہو۔ جس استھان میں مغرور لوگوں کا جمگھٹا ہو۔ یا جہاں دھرم اور شبھ کرم کرنے والوں کی ہجو اور برائی ہوتی ہے۔ ایسے مقاموں سے گریز لازمی ہے۔

# ادھیائے (۹)

# گرہستیوں کی بہتری کے لئے نئے نئے طریقے

**بھیشم جی**۔ اکثر انسان بال بچوں کی فکر ہی میں عمر دوروزہ غارت کر دیتے ہیں۔ ایشور کی یاد مطلق نہیں کرتے۔ البتہ یہ خیال ساتھ دیتا ہے۔ کہ ہمارے بعد ہمارے بچوں کی کیا حالت ہو گی۔ کون ان کی دلجوئی کرے گا۔ جب موت سامنے آ گئی۔ اور چلتا پھرتا گیا۔ تو حقیقت کھلی۔ کہ ادھر زن و فرزند پر فریفتگی ہے۔ اور ادھر مال و متاع پر دلدوگی موت کا سامنے آنا تھا۔ کہ دنیا کی تمام چیزوں پر اداسی سی چھا گئی۔ اب جس چیز پر نگاہ جاتی ہے ہیچ اور بے وقعت نظر آتی ہے۔ نہ یار نہ غمگسار کوئی ساتھ نہیں دیتا۔ جمراج کے ساتھی مشکیں باندھ کھینچے لئے جاتے ہیں ہولناک مقام پر پہنچتے ہی دیکھنے میں آتا ہے۔ کہ ہر شخص علیحدہ علیحدہ نظر بند ہے۔ جیسے مجرم ہے۔ اس کے مناسب حالات اسکو حوالات میں سختی یا سہولیت کے ساتھ رکھا ہے۔ اعمال نامہ کی فرد ہاتھ میں دیجاتی

ہے۔ جس کے دیکھتے ہی کانپ جاتا ہے۔ نافرمانی ناشکری بغاوت۔ بے ایمانی
کبر ونخوت۔ دروغ۔ غیبت۔ طمع وحسد۔ مردم آزاری۔ نفاق دریا غرض
کوئی بات ایسی نہیں۔ جو اس میں درج نہ ہو۔ اسوقت سوائے شرمندگی
کے کوئی چارہ نہیں۔ مرتا کیا کرتا۔ مجبوری۔ معذوری۔ موکش۔ پدارتھ
حاصل کرنے والے ان فروعات کی طرف نظر نہ اٹھاتے۔ بال بچوں کی
مطلق پرواہ نہیں ہوتی۔ نہ یہ خیال جاگزین ہوتا ہے۔ کہ میرے بعد کون
ان کی تربیت کرے گا۔ جو آتما خود پیدا ہوتا ہے۔ خود ہی بڑا ہوتا ہے۔
پورب کرموں کے مطابق سکھ یا دکھ بھوگتا ہے۔ صریحی بات ہے۔ کہ بدن
میں جب کوئی تکلیف یا درد محسوس ہوتا ہے۔ درد کا بٹانے والا کوئی
ساتھ نہیں ہوتا۔ وہی تڑپتا ہے۔ آہ وشیون سے عزیز آقارب کو دکھ دیتا
ہے۔ مگر عزیز وآقارب اس کی تکلیف بانٹ نہیں سکتے۔ زندگی میں تو یہ بات
ہے۔ مرنے پر کون کس کا ساتھ دے سکتا ہے۔ اسی طرح بال بچوں کے
لئے بھی سمجھنا چاہیئے۔ تم ان کی سہایتا نہیں کر سکتے۔ اور نہ وہ تمہارے حامی
بن سکتے ہیں۔ اے راجن! ان باتوں کا دھیان دھرو۔ ایشور ہی کا سہارا
مقدم ہے۔ جو غصہ۔ حسد۔ کبر ونخوت پر غالب آیا۔ وُہی سنتوگنی روپ پھیرا
قمار بازی بازاری عورت سے ہمبستری۔ جان مارنا یہ باتیں موکش کے مخالف
ہیں۔ جن کو دولت۔ ثروت۔ عمارت۔ ہاتھی۔ گھوڑے رتھ۔ پالکی حاصل
ہیں۔ ان کی بیوی بھی عفت وعصمت کی دیوی ہے۔ آل وعیال بھی فرمانبردار
اطاعت گزار ہیں۔ نارائن کی بھگتی بھی دنیا کی کل چیزیں نظر میں
فانی معلوم ہوتی ہیں۔ وہ دنیا میں سورگ بھوگتا ہے۔ اور مرنے میں بھی
سورگ نصیب ہوتا ہے۔ جس انسان کی نظر میں نرم اور ملائم گدگدے
بستر کی وقعت زمین کے فرش کے برابر ہے۔ وہ مکتا روپ ہے۔ جن
کو جسم کی مطلق پرواہ نہیں۔ یعنی بول وبراز سے بھرے ہوئے جسم کو
فانی سمجھ کر اس کی بھال نہیں کرتے۔ نہ اس کو نفیس وقیمتی پوشاک
سے مزین کرتے ہیں۔ وہ بھی مکت روپ ہیں۔

اور تپ کے عادی تھے۔ لہذا شنکر جی کو کوئی تکلیف پیٹ میں محسوس نہ ہوئی۔ ادھر اُدھر بے غل وغش پھرنے لگے۔

راجہ جدھشٹر۔ شنکر جی نے ایسا کون تپ کیا۔ جس کی وجہ سے غذا کی طرح ہضم نہیں ہوئے۔ بلکہ زندہ وسلامت رہے۔

بھیشم جی۔ ہزاروں سال شنکر جی نے بے آب ودانہ دریا میں کھڑے ہوکر تپ کیا ہے۔ ایسی سمادھی لگائی۔ کہ ہزاروں برس آنکھ نہ کھلی ان کے تپ کی تعریف نہیں ہوسکتی۔ برمہاجی ان کے اس ریاضت سے بہت خوش ہوئے۔ اور اشیرباد دے کر چلے گئے۔ یہی وجہ گزند نہ پہنچنے کی ہوئی۔ شیوجی کے شکم میں کچھ دنوں رہ کر شنکر جی نے سوچا۔ کہ کب تک اس قفس میں پڑا رہنا ہوگا۔ ایسا نہ ہو۔ کہ شیوجی سمادھی لگالیں۔ تو پھر نکلنا ہی دشوار ہوجائے۔ اور جو مصائب اور تکالیف اٹھانا پڑیں کم ہیں۔ یہ خیال کرکے پیٹ کے اندر ہی شیوجی مہاراج کی استتی پڑھی۔ شیوجی دیاندھان ہیں۔ نرم دل۔ شنکر جی کی حالت پر افسوس ہوا۔ سب مسامات جسم بند کرکے فرمایا۔ کہ لنگ سے نکل جا۔ شنکر جی نے تعمیل ارشاد کی۔ اور لنگ سے باہر نکل آئے۔ اسوقت سے ان کا نام شنکر پڑا (سنسکرت میں شنکر بمعنی نطفہ ہے) باہر نکلنے پر شیوجی کو پھر غصہ آیا۔ ترشول سے مرکا منا چاہا۔ مگر سری بھگوانی جگت جننی اماں دیوی کی سفارش سے بچ گئے۔ انہوں نے شیوجی کی استتی کرکے عرض کی۔ کہ یہ میرا پتر ہے۔ مارنے کے قابل نہیں۔ اس پر رحم مناسب ہے۔ شیوجی نے درگزر کی۔ اور پاربتی جی کی باتوں سے غصہ بھی جاتا رہا۔

## ادھیائے ۱۱

## یہودی خلائق کے لیے

راجہ جدھشٹر بھیشم جی سے عرض پیرا ہے ہیں۔ کہ آپ کی باتوں سے کسی طرح میری تسلی نہیں ہوتی۔ جی چاہتا ہے۔ کہ ہر وقت ایسی باتیں سنا کروں۔ بہبودی خلائق کے کون کون ذرائع ہیں۔ فرمائیے۔

**بھیشم جی**۔ مہا منی پراشر رشی نے راجہ جنک سے فرمایا۔ دنیا میں جو کچھ ہے۔ دھرم ہی دھرم ہے۔ دھرم کی وجہ سے انسان کو سرگ ملتا ہے۔ دھرم ہی ساتھ جاتا ہے۔ دھرم ہی سے نارائن کا پریم بڑھتا ہے۔ بھگوت بھگتی ایسی چیز ہے۔ جس سے گناہ زائل ہو جاتے ہیں۔ نارائن کو بھگتی بہت پیاری ہے۔ ایشور کسی کا تابع نہیں۔ مگر بھگت اور پریم کے بس میں ہے۔ کسی وقت کا ذکر ہے۔ کہ برہما جی نے ہنس کا روپ بھرا۔ اور سنت سادھوؤں کی جماعت میں جا کر کھڑے ہو گئے۔ سادھوؤں نے ہنس کو دیکھ کر نہایت پریم سے اُن کی پوجا کی اور عرض کیا۔ کہ آپ اپنے منہ سے موکش پدارتھ کی تعریف کیجئے۔ ہنس روپ برہما جی نے موکش کی تعریف میں دریا بہا دیئے۔ فرمایا موکش کا سادھن تپ سے گیان پیدا ہوتا ہے۔ اور گیان پرکاش ہوتے ہیں۔ حواس خمسہ ظاہری و باطنی پر قابو ہو جاتا ہے۔ راست بیانی نفس کشی سے گیان ہوتا ہے۔ نافرمانی ناشکری بغاوت بے ایمانی کبر و نخوت۔ غیبت کرنے والے اشخاص کو استقلال نہیں ہوتا۔ جب استقلال نہیں۔ تپ کہاں۔ اے دھرم پترا! جنک متھلا نگری کا راجہ زبردست جوگی ہوا ہے۔ جس نے لاتعداد روپیہ برہمنوں میں خیرات کر دیا کروڑہا گئو دان دیدیں۔ جدھشٹر جی! تم بھی پرماتما میں دل لگا کر دنیا کے بے ثبات کو فانی سمجھو۔ جو کچھ دیا جاتا ہے۔ جو پاتا ہے۔ یا جو لیتا ہے۔ یا دیتا ہے۔ وہ سب آتما ہی ہے۔ جو فعل کرتا ہے۔ اور کراتا ہے۔ آتما ہی اس کا فاعل ہے۔ آتما سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔ اے پانڈو نندن! ویدوں کا پاٹھ اور تیرتھ یاترا کرنے والے انسان کا دل دنیا کے حظ و لذات سے ملول نہیں ہوتا۔ ان کے نزدیک سنسار جھوٹا ہے۔ جو کچھ برہم ہے۔ راجہ جنک نے یاگوولک رشی کی سینکڑوں برس خدمت کی۔ جس کا پھل راجہ جنک کو یہ ملا۔ کہ وہ گیانی ہو کر ایسے بڑے کرید یہ کہلانے لگے۔ یعنی ایشور کے دھیان میں اس قدر وجد حاصل ہوا۔ کہ اُن

کو تن و بدن کی خبر نہ تھی۔ اے راجہ! برہم گیان سے افضل کوئی پدارتھ نہیں برہم گیان کے معنی یہی ہیں۔ کہ جو چراچر جڑ چیتن۔ انسان و حیوان کل چیزوں میں برہم کا پرکاش سمجھے۔ ظاہری و باطنی حواس خمسہ پر قبضہ کر کے پرماتما کا جلوہ اپنے نورانی دل میں دیکھے۔ سکھدیو جی برہم گیانی ہوئے۔ بیاس جی کے پتر ہو کر برہم گیان میں کمال حاصل کیا۔ جنم لیتے ہی بیاس جی سے وید شاستر پڑھنا شروع کر دیا۔ اس کے بعد جپ تپ کرنے لگے۔ پھر بموجب ارشاد والد بزرگوار راجہ جنک سے برہم گیان اور موکش دھرم سیکھنے کے واسطے متھلا نگر پہنچے۔ برہم گیان میں عبور ہو گیا۔ پھر بیاس جی کے پاس آئے۔ بیاس جی نے بھی گیان اور موکش پر بہت سی داستانیں سنائیں اور فرمایا دنیا میں گیانی پرش وہی ہیں۔ جو شردھا سے کرم دھرم کرتے ہیں۔ جب برنوں میں شردھا جگ ہی اعلیٰ تصور کیا گیا ہے۔ وید کا مقولہ ہے۔ جو کچھ شردھا سے ہو سکے۔ کرے۔ دوسروں پر حرف زن ہونا ممانعت ہے۔ عیب جوئی مکروہ فعل ہیں۔ سکھدیو جی میں اس قدر شردھا تھی۔ کہ جنم لیتے ہی جوگ لے لیا۔

# ادھیائے (۱۲)

# سکھدیو جی کی ولادت کے اسباب

راجہ جدھشٹر۔ سکھدیو جی بیاس جی کے پتر کی ولادت اور ان کے اوصاف سننے کی آرزو ہے۔ اور اس بات کی حیرت ہے۔ کہ پیدا ہوتے ہی کیونکر تپ کرا گیا۔ کہاں سے آیا۔

**کھیشم جی** سومیر پربت کی چوٹی پر مہادیو جی اماں جی کے ساتھ تفریح میں معروف تھے۔ بیاس جی شیو جی کے پاس گئے۔ شیو جی کے درشن پانے سے دل میں تمنا ہوئی۔ کہ ایسا تپ کرنا چاہئے۔ جس سے اولاد نرینہ پیدا ہو۔ چنانچہ تپ کرنا شروع کیا۔ ایک پاؤں سے کھڑے ہو کر سوا سے ہو گئے

کچھ کھایا بھی نہیں۔ کچھ دن یونہی گذر گئے۔ ایک روز سپت رشی۔ راج رشی۔ اگن۔ جم۔ برن۔ کوبیر۔ سورج۔ اندر۔ چندرماں۔ انچاس۔ پون۔ اسونی کمار۔ بید کنہر۔ گندھرب۔ رُدر۔ برہسپت وغیرہ مہادیو جی کے درشنوں کو آئے۔ بیاس جی کے تپ کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ تحسین و مرحبا کے نعروں سے پہاڑی گونج اُٹھی۔ لمبی لمبی جٹاؤں کا جوڑا جبین مبارک پر زیب دے رہا تھا۔ نورانی چہرہ آفتاب کی مانند چمک رہا تھا۔ شیوجی مہاراج بیاس جی کا مقصد تاڑ گئے۔ پاس آکر فرمایا۔ تم نے بڑا بھاری تپ کیا۔ جس آرزو کی ہوس ہے۔ بر آوے گی۔ تمہاری مرضی کے موافق پتر پیدا ہوگا۔ نارائن کا بھگت ہوگا۔ پرم ہنس دیوتاؤں اور رشیوں کا سرتاج خیال کیا جائے گا۔ برہسپت کی طرح عقلمند اور جوگی ہو کر تمہارا نام دنیا میں روشن کرے گا۔ یہ بردان پاکر بیاس جی شیو جی کی اُستت کر کے وہاں سے چلے آئے

# ادھیائے (۱۴)
# سکھدیو جی کے پیدائش کے حالات

بیاس جی کا روزانہ وردتھا۔ کہ ارنی لکڑی سے اگن نکال کر ہون کیا کرتے تھے۔ ایک دن گرتاجی نام اپسرا جو نہایت شکیل اور حسین تھی۔ اسی مقام پر آئی اس موہنی مورت کے دیکھتے ہی بیاس جی اپنے قابو میں نہ رہے۔ اپسرا بھی طوطی کی شکل بنکر بیاس جی کے پاس جا بیٹھی۔ نفس امارہ میں اِستعدر طاقت ہے کہ بیاس جی سا رشی بھی اس ماہ جبین کی صورت پر لٹو ہو گیا۔ ایسا و لولہ اور ہوا۔ کہ نطفہ بہ نکلا۔ اور ارنی لکڑی پر گر گیا۔ لکڑی سے شعلہ جو الا بھڑک اٹھا۔ شعلے سے سکھدیو جی پیدا ہوئے۔ سکھدیو جی کے پیدا ہوتے ہی گنگا جی پرگھٹ ہوئیں۔ بیاس جی سے اشنان کرایا۔ اتنے میں آسمان سے برگ چھال اور ڈنڈ اتر آیا۔ اپسرا۔ کنہر۔ گندھرب نے خوشی سے شادیانے

بجائے۔ پھولوں کی بارش ہوئی۔ سکھدیو جی اُٹھ کھڑے ہوتے۔ مرگ چھالا اوڑھ لی۔ اور ڈنڈا ہاتھ میں لے کر پُورن برہم پرماتما کے دھیان میں جنگل کی طرف چلنے لگے۔ چاروں لوکپال اِندر۔ برن۔ جم۔ کوبیر۔ نارد۔ سنندن۔ گن۔ دیورشی اور دیوتاؤں نے سکھدیو جی کو درشن دے کر گل افشانی کی۔ وہ ایسا لطیف وقت تھا۔ کہ حیوانات نباتات۔ پشو پنچھی وغیرہ سب محظوظ تھے۔ بشوناتھ شیو جی مہاراج بھی تشریف لائے۔ جنم کا اُتساہ کر کے سکھدیو جی کا جگیوپویت کیا۔ راجہ اِندر نے لباس فاخرہ ایسا عطا کیا۔ کہ جو کبھی میلا اور پُورانا نہ ہوتا تھا۔ کوبیر جی نے ایک جام جواہرات سے مرصع دیا۔ جس کی خاصیت تھی۔ کہ یہ جس کسی کے پاس وہ جام ہو۔ دُنیا کی دولت کی پرواہ نہ رہے۔ الغرض سکھدیو جی جنگل کی طرف چل دیئے۔ شیو جی کی ایسی کرپا ہوئی کہ سکھدیو جی بلا تعلیم و تربیت علم سے یگانہ ہو گئے۔ چاروں وید چھ شاستروں کی ماہیت سے بخوبی آگاہی رکھتے تھے۔ اس لیاقت پر بھی برہسپت جی کو اپنا مُرشد بنا کر تحصیل علم کی کیونکہ بغیر گورو کے وِدّیا پھل نہیں دیتی۔ ورنہ کوئی ضرورت تعلیم کی نہ تھی۔ سب پوران ازبر یاد تھے۔ جو تش میں عبور حاصل تھا راج نیت سے بخوبی واقفیت رکھتے تھے۔ گورو دکشنا لیں۔ برہسپت جی کو بہت سے نار و تحائف نذر کئے۔ سکھدیو جی یگانہ آفاق ہو کر رشیوں منیوں کی جماعت کے سرتاج گنے جانے لگے۔ امور ملکی اور مذہبی میں ایسا کمال تھا۔ کہ نازک اور پیچیدہ مسئلوں میں راجے مہاراجے۔ رشی منی صلاح لیتے سکھدیو کے مشورے بغیر کوئی کام نہ کرتے۔ ایک دن اپنے پتا بیاس جی کے پاس آئے۔ قدم بوس ہو کر بیٹھ گئے۔ اور دست بستہ ہو کر عرض پیرا ہوئے۔ پتا جی۔ موکش دھرم کے اسباب کیا ہیں۔ کون سے طریقوں پر کاربند ہوں۔ کہ مکت مل جائے۔ آپ کے سوا دوسرا نظر نہیں آتا۔ جس سے استفسار حالات موکش دھرم ہو سکیں

بیاس جی۔ بہت اچھا۔ پہلے جوگ شاستر۔ سانکھ شاستر۔ برہم وِدّیا کی مفصّل کیفیت کہتا ہوں۔ اسے سماعت کرو۔ بعد ازاں کرم دھرم

کی بابت ذکر اذکار رہوں گے۔ ان پر عملدرآمد کرنا۔

# اُدھیائے (۳۱۳)

## استفسار حالات موکش دھرم از راجہ جنک

**بیاس جی۔** موکش دھرم کی حقیقت راجہ جنک بدیہی خوب بیان فرماویں گے۔ بہتر ہے۔ کہ اُنہیں کی خدمت میں جاؤ۔

**سکھدیو جی۔** برہم اور ودّیا میں جو اختلاف ہے۔ برہما جی سے بخوبی سن چکا ہوں۔ اب آپ کی آگیا ہے۔ راجہ جنک کے پاس بھی جاتا ہوں۔ کیونکہ دل میں موکش دھرم سُننے کی چاہ ہے۔ یہ کہکر اُٹھ کھڑے ہوئے اور قدمبوس ہو کر راجہ جنک کے پاس پہنچے۔ اگرچہ سکھدیو جی پرندوں کی طرح پرواز کر سکتے تھے۔ لیکن پتا کی اجازت سے پیادہ پا جنگل اور پہاڑ دریا عبور کرکے شہر شہر گاؤں گاؤں گھومتے ترہت دارالحکومت راجہ جنک میں پہنچے۔ درِ دولت پر حاضر ہوکر اطلاع کرائی۔ ہرچند دربانوں نے ڈکا۔ مگر یہ بالکل لاپرواہ رہے۔ ہوتے ہوتے شام ہو گئی۔ پیغام وسلام نارد۔ ادھر راجہ جنک جگ اور ہون میں مصروف تھے۔ جب اس نے فراغت پائی۔ تو سُنا کہ دروازے پر کوئی فقیر سادھو آئے ہیں سُنتے ہی جنک جی نے ہم خاص سے فرمایا۔ کہ تعظیم کے ساتھ ان کے پُر فضا باغ میں اتارو۔ چنانچہ تعمیل ارشاد کی گئی۔ سکھدیو جی توقیر و منزلت کے ساتھ باغ میں فروکش کیا۔ لذیذ اور خوش ذائقہ پکوان بنکر آئے۔ سکھدیو جی نے بھوجن کیا۔ زرنگار مسہری پر آرام فرمایا۔ تھوڑی ہی دیر آرام کرکے آسن پر بیٹھ کر نارائن کے بھجن میں مصروف ہوئے۔ قبل طلوع آفتاب اشنان کرکے نارائن کے دھیان میں بیٹھ گئے شب بھر پری چہرہ غنچہ دہن گل اندام عورتوں کا جمگھٹا رہا۔ مگر سکھدیو جی کی پاکباز نظر کسی عورت کی طرف نہیں اٹھی۔ علی الصباح راجہ جنک نے اس

بھاربھرت۔ انیک روپ
بنے بھار اتارنے والا
اکتھت۔ جس کا بیان وید بھی
نہ کر سکتے
جوگی۔ جوگ کرنے سے جسکی پراپتی
ہوتی ہے۔
جوگیش۔ جوگیوں کا ایشور ہے
سرب کام دے۔ خواہشوں
کا پورا کرنے والا۔
اشرم۔ بھگت جنوں کا استھان
شرمن۔ اگیانیوں کا دکھ دینے
والا۔
کشام۔ مخلوقات۔ عالم کا ناش
کرنے والا۔
سوپرن۔ سوپرن نام گرڑ جس
کی سواری میں ہے۔
بایو باہن۔ جس کے خوف
سے ہوا چلا کرتی ہے
دھنسردھر۔ سری رام چندر
جی دھنش بان رکھنے والے
دھنر وید۔ دھنر وید سے
واقف۔ وہی ذات پاک
ہے۔
کونڈ۔ جاہلوں کو سزا دینا جس

کا کام ہے۔
دمتیتا۔ جمراج اور لوکراج
ہوکر دشٹوں کو سزا
اپراجیت۔ جس پر دشمن قابو
نہیں پا سکتے۔
دم۔ نفس امارہ سے مغلوبوں
کو سزا دینے والا
سرب سہ۔ سب کام جس
سادھ ہو جاتے ہیں۔
نیتا۔ سب اپنے اپنے فعلوں
سزا پاتے ہیں
نیم۔ جس کا کوئی بالا نہیں
یم۔ جس کی موت نہیں۔
ستوان۔ اچھے کرم جس
کو بھلے معلوم ہوتے ہیں
ساتوک۔ جو ستوگن سے بھرا
ہوا ہے۔
ست۔ اچھے دھرموان لوگوں
کے ساتھ ہر وقت موجود
اور محافظ
ست دھرم پراین۔ سب
دھرم کا استھان
ابھپرائے۔ قیامت کے روز
تمام خلق جس میں مل جاتی ہے
پریارہے۔ جس سے مقصد ملی

برآتے ہیں

اردہ۔ جو آچمن اور نمسکار کے
یوجا گیا ہے۔

پربہ کرت۔ بھجن کرنے والے
پرشوں کا ست کار کرنے
والا۔

پریت پردھنہ۔ بھگتوں کا
پریم اضافہ کرنے والا۔

پرجابھیں گت۔ جس کا نواس
آکاش سورج منڈل میں
ہے

جیوتی۔ جس کا نام نارائن ہے
جس کی جوت سب میں
پرکاش کر رہی ہے۔

سورج۔ جس کا جلوہ نہایت ہی
اعلیٰ اور منوہر ہے۔

بہت بھاک۔ دیوتاؤں کے
نام جو جگ کیا جاتا ہے۔
اس کا پھل نارائن سے ملتا
ہے۔

بیجو۔ کل چیزوں میں جس کا پرکاش
ہے۔ وہ تینوں لوک کا مالک
ہے۔

رب۔ سورج روپ سے رس
کھینچنے والا۔

بروچن۔ سورج اور اگن میں
اسی کا ظہور ہے۔

سوریہ کل شے کا قادر اور لکشمی
پیدا کرنے والا۔

سویتا۔ چودہ بھون کا مالک

رب ناوچن۔ آفتاب جس کی چشم منور
ہے۔

اننت۔ شیش بھی اسی کا روپ
ہے۔

ہت بھگ۔ جس کا بھوجن ہت
ہے۔

بھوگتا۔ جگت کا پالن کرتا ہے۔

سکھدہ۔ جس سے بھگت موکش پا
جاتے ہیں۔ رنج و غم سے نجات
ملتی ہے۔

انیک دے۔ جو بھگتوں کے دکھ
دور کرنے کی خاطر بار بار اوتار
لیتا ہے

اگرج۔ سب سے پہلے جس نے ہرن
گربھ روپ دھارن کیا۔

انرویت۔ جن کو دکھ۔ رنج و غم
و بکار مطلق نہیں ہے

سدا مرشی۔ جو اس کی شرن لیتے
ہیں نجات پاتے ہیں۔

لوکادھشٹیاں جس کے نام

سے نجات ملتی ہے۔ تینوں لوک جس کے ابرو کے اشارے میں چل رہے ہیں

**اُدبھت**۔ جس کا جمال میں بھی نہیں آتا۔ جہاں یوگیوں اور منیوں کی رسائی نہیں ہو سکتی

**سناتن**۔ جس کا روپ کال بھی ہے

**سناتن تم**۔ جو برہما اور رُدر سے بھی پہلے ہے۔

**کپل**۔ اگنی کا بڑوانل ہے۔ وہ کپل برن ہے۔ اس وجہ سے بڑوانل کہا جاتا ہے۔

**کپ**۔ اپنی کرنوں سے جل پی رہا ہے۔ باراہ اوتار دھارن کیا۔

**ابیّہ**۔ قیامت میں تمام کائنات ناش کر دیتا ہے۔

**سوستی بھک**۔ عیش و آرام جس کے نام سے اُتپن ہوتا ہے۔

**سوستی دہ**۔ جس کے نام سے بھگتوں کو آنند ملتا ہے۔

**سوستی کرت**۔ جو گناہوں کو معاف کرتا ہے۔

**سوستی**۔ جس کا سروپ آنند کا مخزن ہے۔

**سوستی دکشن**۔ جس منگل روپ سے آنند ملتا ہے۔ جو پریم کے بس ہے۔

**ارودر**۔ جس کے سروپ کرودھ کرم ترپت اور رودر ہے۔

**کنڈلی**۔ شیش ناگ روپ ہو کر کنڈل دھارن کرتا ہے۔

**چکری**۔ سودرشن چکر جس کا ہتھیار ہے۔

**بکرمی**۔ تمام سنسار کے وجے کرنے والا

**اوجت شاسن**۔ جس کے لکشن سُرتی سمرتی سے ظاہر ہوتے ہیں

**شبد اتگہ**۔ جس کی کوئی بانی نہیں اور نہ جو من رکھتا ہے۔

**شبد سہ**۔ وید جس کی اُستتی کرتے ہیں

**سشش**۔ جو سنساریوں کو آرام دیتا ہے

**سرب ریکرہ**۔ جو گی جس رات میں جاگتے ہیں۔ اور جس میں سنسار سوتا ہے۔ ان دونوں راتوں کا پیدا کرنے والا

اکرودہ۔ سب منورتھ سدھ ہونے
اور نہ ہونے سے جس کو غصہ
نہیں آتا۔
پیش تو۔ جو شریر کرم بانی سے
شوبھا دے رہا ہے۔
وکش۔ جس میں رشنکت۔ شنگر
سکرم۔ کرتا اور سمرتھ) گن
ہیں۔
وکشن۔ جگت کا سوامی ہوکر سنسار
کا ناش کرتا ہے۔
اشمنا میر۔ جو تمام پرتھوی کا بھار
اُٹھا کر بھی افسردہ نہیں ہوتا
بادوتھم۔ اس کا گیان کل کائنات
پر گٹ ہے۔
بیت بھے۔ وہ سب کا ایشور ہے
اسکو کسی کا خوف نہیں۔
بن شروِن کیرتنم۔ جس کے نام
سے ثواب حاصل ہوتا ہے۔
اوتارن۔ سنسار کے سمندر سے
وہی بیڑا پار لگاتا ہے
وشن کرتہا۔ جس کے تمام
عصیان کے عذابوں سے
نجات دلاتے ہیں
پُنیہ۔ جو پرانوں کے سننے کا پھل
دیتا ہے۔

دوسپن ناشن۔ جو دوسپن کے خراب
پھلوں کو ضائع کرتا ہے۔
بیرہا۔ سنسار کے مصائب اور
کلفتوں کو ناش کرتا ہے۔
رکشن۔ ستوگن روپ سے تینوں
لوگوں کی تکلیفیں دور کرتا
ہے۔
ساتت۔ ست مارگ میں سنت
روپ ہے
جیون۔ تمام جیووں کی (پران
روپ ہوکر) عمر بڑھانے
والا۔
پریہ دستھت۔ اطراف عالم جس
میں نیت ہیں
اننت روپ۔ جو شیش روپ
سے تمام جیووں میں پرپنچ
دکھا رہا ہے۔
اننت شری۔ جس کی طاقت
کا وار پار نہیں۔
جت منیو۔ غصہ پر قابض۔ جو غصہ
ذرا بھی نہیں کرتا
بھیاپہا۔ جنہیں وحشت اور
خوف ہوجاتا ہے۔ ان کا
محافظ
چترسر۔ منصف مزاجی سے کریوں

کا پھل لوگ پاتے ہیں

گنبھیر آتما - جو حلیم ہے

بدش - جو جس لائق ہے اُس کو ویسا پھل دیتا ہے۔

بیادش - جو اس حسب مرتب فائق

وش - وید منتروں سے پھل دینے والا۔

اناد - جو ہمیشہ سے ہے جس کا آغاز نہیں

بھور بھوہ - سب جیووں کا اُدھار کرنے والا۔

لکشمی - جس کی آتما لکشمی روپ ہے

سوبیر - جس کے کرنوں کی شوبھا بیان نہیں جا سکتی۔

روچر انگد - جس کے دونوں بازو آرام دیتے ہیں

جنن - جیووں کے بنانے والا۔

جن جنما - منشوں کی زندگی کا سبب

بھیم - جس نام سے خوف دور ہوتا ہے۔

پراکرم - افتاروں کی طاقت سے اسروں کے دل میں دہشت سمائی ہے۔

ادھارنیو - پنچ تت سے اودھاریوں کو اُدھار کرتا ہے

دھاتا - قیامت میں سب جیووں کو بھکشن کرنے والا۔

پشپ ہاس - جس کی ہنسی پھولوں کو مات کرتی ہے

پرجاگر - جو ہمیشہ جاگتا ہے

اُردھگہ - جو دیوتاؤں کا بھی افسر ہے

ست پتھا چار - ست پرشوں کو کلیان دینے والا۔

پران دے - ضعیف مخلوق میں طاقت عود کرنے والا ضعیفوں کو جوانی دینے والا

پرنوے - اونکار روپ اُسی پرماتما کا ہے۔

پن - عذاب و ثواب کے پھل دیتا ہے۔

پرمان - سوئم پرکاش روپ سے گیان سروپ ہوا

پران نیہ - جس کے روپ سے تمام جیولیت ہو جاتے ہیں

پرانت بھرت - ان روپ سے جانوں کا پالنے والا۔

پران جیون - پرانوں کا جیون کرنے والا۔

تتو۔ پرمیشر
تتو۔ جو آتما کو جانتا ہے۔
ایکاتما۔ جس کی ایک ہی آتما ہے
اسی آتما سے سب میں پرویش
کرتا ہے
جنم مرت جرا تگہ۔ جو موت اور
زندگی سے رہت ہے۔
بھور بھوہ سوہ سترو۔ بھون سے
تینوں لوک کی تارن کرنے والا۔
تار۔ سنسار ساگر سے تارنے والا۔
سپتا۔ لوگن کا اُتپن کرنے والا سب
کا پتا
پرپتامہ۔ برہما کو بھی جس نے پیدا
کیا۔ اس سے پرپتامہ ہوا۔
جگ۔ جس کا روپ جگ ہے۔
جگت پت۔ جگوں کا سوامی۔
یجوان۔ ججمان روپ
جگ ناگ۔ جس کے انیک جگ
کا نگہبان
جگ باہنہ۔ جگوں کے پھل
دینے والا
جگ بھرت۔ جگ کا محافظ
جگ کرت۔ آغاز و انجام جگ
کا نگہبان
جگی۔ جن جگوں میں اس کی پوجن

ہوتی ہے۔ ان کا پردھان
جگ بھگ۔ جگ بھوگنا
جگ سادھن۔ جگ کے پھل
دینے میں سادھان
جگیا تنت کرت۔ جگ کا سماپت
کرنے والا
جگ گو ہیم۔ گیان جگ پورن
کرنیوالا
اَن۔ ان روپ سے سب کو پالتا
ہے
انیاد۔ سب جگت سوم روپ ہے
آتم یونی۔ اپنے آپ آتما ہے۔
دوسری آتما نہیں ہے
سویم جات۔ اپنے آپ پیدا ہونے
والا۔
بیکھان۔ بارہ روپ سے
پرتھی دھارن کرکے ہرناکش کا مارنے
والا۔
شام گاینہ۔ سام وید منتروں کا
گانے والا۔
دیوکی نندن۔ دیوکی ماتا سے
پیدا ہونے والا۔ برہما دک
دیوتاؤں کا دیوتا۔ دیوکی کا پتر
ہے
سرشٹا۔ سنسار کرتا

**اکشیش** ۔ رام چندر سروپ سے پرتھوی کا مالک
**پاپ ناشن** ۔ جس کے دھیان سے پاپ دھو جاتے ہیں
**سنگھ بھرت** ۔ سنگھ روپ دھارن کرنے والا۔
**نندکی** ۔ نندکی نام تلوار جس کا ہتھیار ہے۔
**اکشوبھیہ** ۔ جس کو کوئی جیت نہیں سکتا ۔ **یدھ** ۔ کل شستر جس کے ہتھیار ہیں

**چکری** ۔ سودرشن چکر بھی اس کا ہتھیار ہے۔
**سارنگ دھنوان** ۔ دھنش سارنگ رکھنے والا
**گدادھر** ۔ کَوموددنام گدا رکھتا ہے
**رتھانگ پانی** ۔ مہابھارت میں رتھ کا چکر اٹھا کر بھیشم جی پر دوڑنے سے رتھانگ پانی نام ہوا

# اوم کے پھل

اوم رٹنے سے دنیا و آخرت سنبھلتی ہے۔ آغاز و انجام میں معاون و مددگار اس نام سے بڑھ کر اور نہیں۔ اس نام کے پھل شاستروں میں بہت توضیح کے ساتھ رکھے گئے ہیں۔ اس نام سے کرشن بھگوان کو پرنام کرنے سے اشومیدھ جگ کا پھل ملتا ہے۔ جگ کرنے والا آواگون سے چھوٹ نہیں سکتا لیکن اس نام کے رٹنے والے تناسخ سے چھوٹ جاتے ہیں۔ یعنی دوبارہ جنم نہیں لیتے برہمن اس کے رٹنے سے وید پاٹھ حاصل کرتا ہے۔ چھتری اس نام کے فتحیاب ہوتے ہیں۔ ویش اس نام کی بدولت صاحب دولت ہوتا ہے۔ اور شودر ہر قسم کے عیش اٹھاتا ہے۔ جو شخص بشن سہنسر نام صبح اٹھ کر اشنان کر کے روزانہ پاٹھ کرے اسے نہ تو کوئی تکلیف نہ کوئی مرض ہو۔ وہ ہمیشہ آرام سے زندگی بسر کرتا ہے اور مرنے پر بشن لوک اس کی جاگیر ہو جاتی ہے۔ کرشن بھگوان راجہ جدھشٹر سے فرماتے ہیں۔ کہ جو شخص بشن سہنسر نام کا ورد کرتے

اور پاٹھ کیا کرتے ہیں۔ اُن سے میں بہت خوش ہوتا ہے۔ جو من دولت کی ترقی ہوتی ہے۔ صاحب اولاد ہو کر دنیا میں اُس کا جش پھیلتا ہے۔ اور من مانے پھل پراپت ہوتے ہیں۔

ہری اوم ہری اوم ہری اوم

# اَدّھیائے (۲۲)

# کرشن بھگوان کی ولادت اور ان کے بال چرتر

بھیشم جی بیان کرتے ہیں۔ کہ اوگرسین کا بیٹا کنس اپنے باپ کو قید کر کے خود تخت نشین ہوا۔ وہ نہایت بیشہ اور ستمگر تھا۔ اس کے عہد میں برہمن اور عابد تپ کرنے میں نہایت مجبور اور پریشان رہتے۔ کیا ممکن تھا کہ لب پر رام نام آتے ہوں۔ جگ۔ خیرات۔ اپکار یک قلم مفقود راجہ کنس کی بہن دیوکی جب شباب پر آئی۔ تو بسدیو کے ساتھ عقد کیا گیا۔ عقد کے وقت آکاش بانی ہوئی۔ اب تیری موت کا زمانہ قریب آگیا۔ تیرے مارنے والا دیوکی کے وطن سے آٹھواں پتر ہوگا۔ بانی سے دل پر دہشت چھائی۔ نہایت غمگین اور ملول ہو کر بسدیو جی اور دیوکی کو محبس میں قید کر دیا۔ انتظام کیا کہ جس وقت ان کے یہاں کوئی لڑکا پیدا ہو۔ فی الفور دربار دولت پر خبر کیجائے۔ السنداد واجبی تھا۔ جب پہلا پتر ہوا۔ اطلاع دی گئی۔ راجہ کنس کے روبرو لڑکا پیش کیا گیا۔ کنس اس کی حالت دیکھ کر بولا۔ کہ یہ لڑکا کچھ میرا قاتل نہیں۔ نہ مجھ کو کوئی نقصان پہنچیگا۔ لیجاؤ۔ بسدیو جی سے کہدو۔ اس کی پرورش کریں مجھے اس سے کچھ سروکار نہیں۔ بسدیو جی تو ستی خوشی خوشی لڑکے کو دیوکی کے

پاس آئے۔ اتنے میں نارد رشی کنس کے پاس پہنچے۔ فرمایا۔ اے اگیانی غضب کیا۔ تو کیا جان سکتا ہے۔ کون لڑکا تیرا قاتل ہے۔ دیکھ۔ (آٹھ لکیریں زمین پر کھینچ کر) آٹھوں لکیروں کو شمار کر۔ ہر طرف سے آٹھ دکھائی دیتی ہیں۔ تعجب نہیں۔ کہ ان آٹھوں میں کوئی تیرا قاتل اور تیری جان کا گاہک ہو۔ کنس نارد رشی کی یہ ہدایت پر کاربند ہوا۔ سات شیر خوار بچے اپنے ہاتھ سے قتل کئے۔ اور آٹھویں عمل سے خود بخود دل پر ہیبت طاری ہوئی۔ شب کو نیند نہ پڑتی۔ ہر وقت یہی فکر رہتی ہے۔ کہ کب اس بلا سے نجات ملتی ہے۔ قید خانے پر چوکی پہرے مقرر کر دیئے۔ وقت کا منتظر تھا کہ وہ بے بہا کے ہاتھ آتے ہی اس کو نحس بخس کر دے۔ مگر اس امر سے مطلق غافل کہ شدنی نہیں ٹلتی۔ بھادوں کا مہینہ اشٹمی کا روز آدھی رات کا وقت دیوکی جی کیا دیکھتی ہیں۔ کہ شیام روپ چترنجی مورت جن کا رنگ نیلم کی طرح جھلکتا شروع تھا مدھ بھری آنکھیں کنول کی طرح شگفتہ تھیں چہرہ ماہتاب کی طرح روشن۔ کانوں میں کنڈل۔ مرصع سر پر پیچ دھارن کئے۔ ریشمی پوشاک جسم منور پہ عجیب لطف دکھاتی تھی۔ گلے میں بیجنتی مالا۔ جواہرات کے بازوبند۔ سینے پہ بھرگ لتا کا نشان۔ یہ نشان ہر اوتار میں سینہ مبارک پہ نمودار رہتا ہے۔ پیتامبر پہنے۔ رخ روشن پہ نظر نہیں ٹھیر سکتی تھی۔ وہ جمال جہاں آرا کہ دیوتوں کو بھی جس کی زیارت میسر نہیں۔ دیوکی اور بسدیو کے سامنے جلوہ فگن ہے۔ بسدیو اور دیوکی منوہر روپ دیکھ کر ایسے بیخود ہوئے۔ کہ تن و بدن کا ہوش نہ رہا۔ ہاتھ جوڑ کر بولے۔ اے بھگونت آپ نے بڑی کرپا کی۔ آپ پربرہم پرمیشور کا اوتار ہیں۔ ہمارا جنم سپھل کر لئے اور ہمیں کرتارتھ کر دینے کے لئے آپ نے اوتار دھارن کیا۔ اس روپ کے دیکھنے کی ہمیں تاب نہیں۔ جب بھگتوں پر کشٹ ہوتا ہے۔ آپ اوتار لے کر ان کے کلیش دفع کر دیتے ہیں۔ اے پربھو آپ کی مہاں پربھاؤ کے دیوتاؤں سے بھی برنن نہیں ہو سکتی۔ آپ بھگتوں کی رکھشا دیوتاؤں کا سنگھار کرتے ہیں۔ کنس

جو دقتیں اور تکلیفیں ہمیں دی ہیں۔ آپ خود واقف ہیں۔ اس کے دُکھ نجات
دلائیے۔ کرشن بھگوان نے فرمایا۔ کسی بات کی سوچ مت کرو۔ پورب جنم
کے تپ اور ریاضن سے یہ بات ہوئی ہے۔ کہ میں تمہارا پُتر ہوکر پرتھوی کا
بھار اُتار دوں گا۔ ہری بھگتوں اور برہمن کے داسوں کو درشن دے
کر بھوساگر سے پار اُتار دوں گا۔ دیر مت کرو۔ مجھے گوکل پہنچا دو۔ جسودھا
جی کے بھی ایک لڑکی ہوئی ہے۔ اسے لاکر دیوکی جی کو دے دو۔ کنس
اسکو مار کر دل کی تپن بجھا دیگا۔ میں جسودھا اور نند جی کو بال لیلا دکھلا کر
تمہارے پاس آجاؤں گا۔ یہ کہکر کرشن بھگوان بال روپ ہو گئے۔ دیوکی
نے گود میں اُٹھا لیا۔ پہرہ والوں پر ایشور کی مرضی سے غفلت چھا گئی
لیے بے خبر نیند کے خراٹے اُڑا رہے ہیں۔ بسدیو جی کے پاؤں کی بیڑیاں خود
بخود کھل گئیں۔ جمنا جی پایاب ہو گئیں۔ بس بسدیو بالک لیکر جمنا اُترے
گوکل پہنچکر نند جی کے گھر گئے۔ پھاٹک کھلوایا۔ جسودھا جی بے خبر سو
رہی تھیں۔ ایسا نوزائیدہ لڑکی اس کو لیٹی دکھائی دی۔ بسدیو جی کرشن
چندر کو جسودھا جی کے پاس سلا کر کنیا اُٹھا لائے۔ دیوکی کی گود
میں ڈالدیا۔ وہ رونے لگی۔ یہ کل کام راتوں رات ہو گیا۔ لڑکی کی آواز
سے پہرے والے جاگ اُٹھے۔ راجہ کنس کو اطلاع دی گئی۔ کنس نے
لڑکی اُٹھوا منگوائی۔ اور چاہا کہ پتھر کی چٹان پر اسے پٹک دے۔
لڑکی ہاتھ چھوٹ کر آکاش کی طرف ہوئی۔ اور کہنے لگی۔ کہ تیرا قاتل
گوکل میں پیدا ہو گیا۔ تیری جان اس کے ہاتھ سے نہیں بچ سکتی۔ یہ
ہیبت انگیز کلمات سنکر کنس عجیب کشمکش و رنج میں پڑا فکر دامن گیر
ہوئی۔ کہ اب جان بڑی ہی فکر دامنگیر ہوئی۔ کہ اب جان بڑی ہی دشواری
نند بابا کے گھر کرشن چندر کی ولادت سے بدھائیاں بجیں۔ دان پن
کئے گئے۔ غریب محتاجوں کو امیر کر دیا۔ خیرات کا دروازہ کھولدیا

# اَدّھیائے (۳۳)

## کرشن بھگوان کے ہاتھ سے پوتنا سریدھر کاگاسر سکٹاسُر کا بدھ

بھیشم جی نکتہ دان ہیں۔ کہ اس طرف گوکل میں تو ناچ گانے ہو رہے تھے۔ ادھر کنس پر ہیبت طاری تھی۔ سوچتا تھا کہ کس طرح وہ لڑکا مار ڈالا جائے۔ تو اس غم سے رہائی ملے۔ ایک راکشسنی پوتنا سامنے کھڑی تھی۔ اس سے بولا۔ اے پوتنا۔ گوکل جا۔ اور میرے دشمن کو جس طرح بنے۔ قتل کر۔ راکشسنی گوکل پہنچی۔ خوبصورت شکل بناؤ چناؤ کرکے جسودھاں کے پاس حاضر ہوئی۔ ایسی محبت کی باتیں کیں۔ کہ جسودھاں اس کے مکر سے غافل ہو گئیں۔ پوتنا کرشن چندر کو گود میں اٹھا کر کھلانے لگی۔ زہر آلود پستان پلا کر کرشن چندر بھگوان کی جان لینا چاہی۔ کرشن چندر نے چھاتیاں اس زور سے دبائیں۔ کہ اس کی جان نکلنے لگی۔ بلبلا گئی۔ بے اختیار ہو کر وہاں سے بھاگی۔ اور باہر پہنچتے ہی زمین پر گر پڑی۔ اور مر گئی۔ جسودھاں گوپیوں کے ساتھ اس کے تعاقب میں دوڑیں۔ باہر دیکھا۔ کہ کرشن چندر پوتنا کی چھاتی پر لیٹے ہوئے چھاتیاں منہ میں دبائے ہوئے ہیں۔ جسودھا نے نہال کر کرشن چندر کو اٹھا لیا۔ اور گھر لائیں۔ دان پن کیا۔ کہ اس بلائے ناگہانی سے پرماتما نے کرشن جی کو بچا لیا۔ پوتنا کے حال سے واقف ہو کر راجہ کنس نے شری دھر نامی برہمن کو بلایا۔ اور کہا کہ تم سے میرا کام ہو سکے گا۔ گوکل جاؤ۔ اور جس طرح ممکن ہو۔ اس کم بخت لڑکے کو مار ڈالو۔ برہمن بیڑا اٹھا کر گوکل آیا۔ نند جی نے برہمن جان کر بہت عزت کی۔ برہمن فرصت کا منتظر تھا۔ جسودھاں

کرشن چندر کو پالنے میں ڈالکر برہمن کے واسطے خود بھوجن لینے گئیں۔ ادھر برہمن تاک میں تھا۔ اکیلا جان کر کرشن بھگوان کی گردن پر ہاتھ مار ڈالا۔ اور چاہا۔ کہ گردن مروڑ دے۔ کرشن چندر نے ہاتھ سے اس کی زبان مروڑ ڈالی وہ تڑپنے لگا۔ کرشن چندر نے دو تین مٹکے مٹکیاں بھی دودھ لات مار کر توڑ ڈالیں۔ اور کچھ دہی اس کے منہ میں لگا دیا۔ اور بدستور پالنے میں جھولنے ادھر جسودھاں بھوجن نکالکر جب وہاں آئیں۔ تو عجب حال دیکھا۔ کہ دودھ دہی کے برتن ٹوٹے پڑے ہیں۔ برہمن سے ناراض ہوکر بولیں۔ کہ تو نے دہی کھایا۔ اور برتن بھی توڑ ڈالے۔ ادھر سردھر زبان کے درد میں مبتلا تھا۔ بولا بھی نہ جاتا تھا۔ نند جی لاٹھی سر پر کھڑے تھے۔ سری دھر ہاتھ سے اشارہ کرتا تھا۔ کہ میں خطاوار نہیں۔ اس لڑکے کی کرتوت ہے۔ آخر نند بابا نے سری بہادر کو مار کر نکال دیا۔ وہ روتا ہوا کنس کے دربار میں پہنچا۔ اظہار حال تو نہ کر سکا۔ کیونکہ زبان قابو میں نہ تھی۔ ہائے واویلا مچاتا رہا۔ کنس نے ایک اور دیت گوکل بھیجا۔ جو کوّے کا روپ بنا کر کاگا سر نام سے جی کے گھر داخل ہوا کرشن چندر کو روتا ہوا دیکھ کر پالنے پر بیٹھ گیا۔ کرشن نے ہاتھ بڑھا کر کاگا سر کو پکڑ لیا۔ اور گردن مروڑ کر ایسا پھینکا۔ کہ کنس کے آگے اس کی لاش جا گری پھر کنس نے سنکٹا سر نامی راچھس گوکل بھیجا۔ ادھر کرشن چندر کے ستائیسویں دن کا اتساہ تھا۔ نند بابا کے گھر بہت کچھ پکوان میوہ مٹھائی برہمنوں اور کٹمب کے واسطے بھوجن بنایا گیا تھا۔ گوکل کے گوال بال مدعو ہوئے۔ غرضیکہ بہت بھیڑ تھی۔ لوگوں کی آمد و شد میں سکٹا سر کرشن چندر کے پالنے پر جا بیٹھا۔ جسودھا رہنی اور جو عورتیں مہمان آئیں تھیں۔ سب کی سب بھوجن اور پکوان بنانے میں مصروف تھیں۔ سکاٹا سر چاہتا تھا۔ کہ کرشن چندر پر وار کرے۔ کرشن چندر نے ایک ایسی لات جڑی۔ کہ سکٹا کا سر کنس کے آگے مردہ ہو کر جا گرا۔ کنس اس کے حال سے نہایت مضطرب ہوا۔ کوئی تدبیر کارگر نہ ہوئی۔ جو دشمن نیست ہو۔ جو راکشس گیا۔ مر پر نہ ہو سکا۔ دشمن زبردست ہے۔ کیا کروں اس سوچ میں رات کی نیند ضبط اور دن کا چین کافور ہو گیا۔ جب کرشن چندر

جب کرشن چندرجی کی پانچ ماہ کی نوبت آئی۔ ترناورت راچھس کنس کا بھیجا ہوا گوکل پہنچا اسکے آتے ہی سخت آندھی آئی۔ ہزاروں درخت بے برگ وبار ہوگئے۔ ہزاروں گر پڑے۔ کرشن چندر جسودھاں کی گود میں تھے۔ ترناورت کا آنا خیال کرکے اپنا جسم اسقدر بھاری کرلیا۔ کہ جسودھا سنبھال نہ سکیں۔ گود سے اتر پڑے۔ ترناورت بگولا بنکر کرشن چندر کو لے اڑا۔ کرشن چندر نے ترناورت پر اسقدر وار کیا۔ کہ وہ خود بخود پتھر کی سل پر جو نند بابا کے دروازے پر پڑی ہوئی تھی۔ چاروں شانے چت گرا کر کرشن چندر نے گردن دبا دی۔ وہ کافر جہنم کو پدھارا۔ ادھر جسودھا جی کرشن کے نہ ہونے سے بیتاب ہو رہی تھیں۔ گھر میں کہرام مچا ہوا تھا۔ سکتا سر ملعون کے گرنے کی آواز اس زور سے آئی۔ کہ سب عورتیں اور مرد دروازے پر دوڑے۔ دیکھا۔ کہ ترناورت کی چھاتی پر کھیل رہے ہیں ❊

# ادھیائے (۴۳)

## بلرام جی کا جنم

بھیشم جی نکتہ سنج ہیں۔ قبل ولادت کرشن چندر بسدیوجی کنس کے خوف سے اپنی بیوی روہنی رانی کو نند جی کے یہاں بھیجنا پڑا۔ نند بابا بسدیوجی کے دوست غمگسار تھے روہنی کے آنے سے بہت مسرور ہوئے۔ روہنی حاملہ تھیں۔ نند کے گھر پہنچکر بلرام جی کا جنم روہنی کے بطن سے ہوا۔ آپکے نام نامی بلبھدر۔ بلرام ذشنکرشن دنیا میں مشہور ہیں۔ بلرام جی گورے اور نہایت حسین تھے۔ کرشن جی سانولے روپ سے دلوں کو تسخیر کرتے تھے۔ دونوں کے جمال سے آنکھیں سیر نہ ہوتی تھیں۔ لیکن کرشن جی اپنی موہنی صورت سے گوپیوں کا دل موہ لیے ہوئے تھے۔ دولوں کے درشنوں کو لوگ دور سے آتے اور اپنا جنم سپھل کرتے۔ دودھ دہی مکھن اپنے اپنے گھر سے گوپیاں روزانہ لاتیں۔ اور بھوجن کراتیں۔ ایک دن بسدیوجی نے اپنے پروہت گرگ رشی کو دونوں لڑکوں کے نام رکھنے کے لیے نند بابا کے یہاں مخفی طور پر روانہ کیا۔ نند جی نہایت تپاک سے پیش آئے۔ جنم پتری بنوائی۔ اور نام پوچھے۔ گرگ رشی زائچہ پر نظر ڈالکر بولے۔

اَے نند! کرشن چندر پورن برہم کا اوتار ہیں۔ اور بلرام جی شیش کا روپ یہ دونوں ایک ہی روپ ہیں۔ اور دونوں ایک ہی روپ ہیں۔ اور دونوں ایک ساتھ ہی اوتار ہوتے ہیں۔ اور اجودھیا راج میں راجہ دسرتھ کے یہاں رام۔ لکشمن روپ انہوں نے اوتار دھارن کیا۔ اب سری کرشن اور بلدیو نام سے مشہور ہوں گے۔ آپ کے نام لاتعداد ہیں۔ نہ ان کے زور طاقت کا انتہا۔ بسدیو جی کے پتر ہونے سے باسدیو نام مشہور ہوگا۔ کچھ دنوں تمہارے پاس رہ کر بال چرتر دکھلاویں گے۔ پھر اپنے ماتا پتا کو آنند دیں گے۔ نند بابا گرگ رشی کی باتوں پر دھیان نہ دیکر کرشن چندر کو اپنا ہی پتر خیال کرتے رہے ۔

# اَدّھیائے (۳۵)

## نل کوبر دمن کا سراپ سے اُدھار

ایک روز کرشن بھگوان جسودھا جی گود میں کھیل رہے تھے۔ اور چولہے پر دودھ اوٹ رہا تھا۔ یکایک اوپھان سے دودھ اُبلنے لگا۔ جسودھا جی کرشن کو چھوڑ دودھ سنبھالنے گئیں کرشن بھگوان سوچے۔ کہ ماتا کو میری محبّت ذرا بھی نہیں۔ دودھ بہت پیارا ہے۔ آپ نے دودھ کے برتن توڑ پھوڑ ڈالے۔ دودھ بہا دیا۔ جسودھا جی آکر دیکھتی ہیں۔ کہ دودھ بہ رہا ہے اور برتن ٹوٹے پھوٹے پڑے ہیں۔ غصّہ آگیا۔ کرشن چندر پر ہاتھ دراز کرنا چاہا۔ کہ پکڑ لیں۔ اور کافی سزا دیں۔ مگر آپ ہاتھ نہ آئے جسودھا دوڑتے دوڑتے تھک گئیں۔ ہانپنی چڑھنے لگی۔ آپ ایک جگہ کھڑے ہوگئے۔ جسودھا نے لپک کر پکڑا۔ اور اوکھل سے باندھ دیا۔ اور خود کاروبار میں مصروف ہوگئیں۔ نند بابا کے گھر دو درخت آولے کے صحن میں بہت پرانے لگے ہوئے تھے۔ دراصل یہ درخت نہ تھے۔ کوبیر دیوتا کے پتر نل کوبر دمن گریو تھے۔ ایک وقت شراب پی کر ایسے مدہوش ہوئے۔ کہ برہنہ بدن استری کے ساتھ جل بہار کرنے لگے۔ نارد جی کا گزر ہوا۔ نارد رشی کو ڈنڈوت بھی نہ کی۔ اسی طرح متوالے کھڑے استری سے رنگ رلیاں منایا کئے۔ نارد جی نے سراپ دے دیا۔ کہ ارے مورکھ جڑ ہو جاؤ۔ تب سے نل کوبر من گریو درخت ہو کر نند جی کے گھر براجمان ہیں۔ کرشن

چندر کو دیا آئی۔ اور نل کوبر دمن گریو کو دعائے بد سے چھٹکارا دلانے کی غرض سے اوکھل کو ان دونوں درختوں کے بیچ میں لٹکا دیا۔ اور اس زور سے اوکھل کو کھینچا۔ کہ وہ دونوں درخت جڑ سے اکھڑ گئے۔ نل کوبر اور من گریو جڑ روپ سے چھوٹ کر اپنی صورت سے سامنے دست بستہ کھڑے ہو گئے۔ اور بولے۔ ہے ہر نارائن۔ آپ کی بڑی کرپا ہوئی۔ جو جڑ روپ سے نجات دلوائی۔ گوال بالوں کے لڑکے یہ تماشہ دیکھ رہے تھے۔ نند بابا سے تمام کیفیت بیان کی۔ نند بابا اور جسودھا رانی درختوں کے گرنے کی آواز سے متحیر ہوئے۔ اور کرشن چندر کے پاس آئے۔ دیکھا۔ کہ اوکھل سے باندھے کرشن بھگوان چپ چاپ بیٹھے ہیں۔ نند جی نے کرشن چندر کو اوکھل سے کھول کر گود میں اٹھا لیا۔ اور جسودھا پر لعن طعن کی۔ جسودھا نے نہایت پشیمان ہو کر دانتوں میں انگلی داب لی۔ اور کہا بھگوان کی کرپا ہوئی جو کرشن چندر بچ گئے۔ منہ دکھانے قابل نہ تھی۔ بزرگوں کا پن اودے ہوا۔ جو آج میرا کنھیا اس آفت سے بچ گیا۔ اگر درخت کا ٹہنا اس پر گر پڑتا۔ تو اسکی ننھی سی جان کبھی نہ بچ سکتی اور میرا پران پیارا بیٹا میری گود سونی کر جاتا۔ نند جی نے بہت دان کیا۔ بھوکوں کو کھانا کھلایا اور گوکل میں روزانہ اتپات ہونے سے نند جی بندرابن میں جا بسے ۞

# ادھیائے (۲۶)

## شیام سندر کے ہاتھ سے بکاسر اگھاسر دھینک کالی ناگ پرالمب اچھوں کا بدھ

دواپر جگ کے اختتام پر متھرا جدو کل کا نام لیوا راجہ آہک کی حکومت تھی۔ جس کے دو لڑکے اوگرسین اور دیوک تھے۔ آہک کی وفات پر اوگرسین تخت نشین ہوا۔ خودستی اس کے خمیر میں داخل تھی۔ اوگرسین کے ہاں کنس پیدا ہوا۔ دیوک کے دیوکی نام دختر پیدا ہوئی۔ کنس نے اپنے پدر بزرگوار کو قید کر کے عنان سلطنت اپنے ہاتھ میں لی تخت پر بیٹھتے ہی جور و ظلم ہونے لگے۔ ہری کیرتن اور دیو پوجن کی قطعی ممانعت ہوئی۔ راج

میں ڈھنڈورا پٹوایا۔ کہ کوئی شخص بھگوت بھجن نہ کرے۔ رام نام نہ لے۔ نہیں تو بال بچوں سمیت مارا جائیگا۔ اسکے راج میں سادھ سنت فرمانبردار اور باجگذار تھے۔ مگدھ دیش کا راجہ جراسندھ اسکی شجاعت دیکھکر ایسا خوش ہوا۔ کہ اپنی دو دختروں کا عقد کنس سے کر دیا۔ لیکن کرشن چندر کے نام سے اسکی روح ہی نکلتی تھی۔ ترناورت کا سرکٹا سر راچھسوں کے مارے جانے پر ایسا مخوف ہوا۔ کہ حکومت کرنا بھول گیا۔ ہر وقت دشمن کی تصویر سامنے پھرا کرتی۔ مینا سر نامی ایک دیت کو بندرابن بھیجا۔ کہ وہ دونوں لڑکوں کا کام تمام کرے۔ مینا سر بچھڑا بنکر سری کرشن جی کی گایوں میں ملگیا۔ کرشن جی نے بلدیو جی سے اشارہ کیا۔ کہ یہ راچھس ہے۔ کنس کا مرسلہ آیا ہے۔ اس سے غافل نہ رہنا چاہئے۔ بلدیو جی ہوشیار ہو گئے۔ جب وہ بچھڑا پاس آیا بلدیو جی نے پاؤں پکڑ لئے۔ اور گھما کر زمین پر دے مارا۔ اس کی جان نکل گئی۔ بکاسر نامی بگلا بنکر آیا۔ اور جمنا کے کنارے اس غرض سے بیٹھ گیا۔ کہ کرشن کے آتے ہی ان کا کام تمام کروں گا۔ کرشن چندر انتریامی اس مکار کی چال سے واقف ہو گئے۔ اور اسطرف چلے۔ گوال بالوں نے روکا۔ مگر انہوں نے نہ مانا۔ پاس پہنچتے ہی سر پکڑ لیا۔ اور چونچ پھاڑ ڈالی۔ پھر اگھاسر اژدھا بنکر آیا۔ اسکا بھی شکم چاک تتمہ پاک کیا۔ پانچ برس کی عمر میں اتنے راچھس مارے۔ آٹھواں سال شروع ہوتے ہی دھینک نام راچھس بلرام جی کے ہاتھ سے مارا گیا۔ اور کرشن جی نے کالی ناگ کو جو کالی دیہہ میں رہتا تھا۔ ناتھ لیا۔ اور اسکی عاجزی پر رمنیک دیپ میں بھیجکر گرڑ جی کے ہراس سے بیخوف کر دیا۔ دھندک راچھس نے بن میں آگ لگا دی۔ برجباسی گھبرا گئے۔ کرشن چندر وہ اگن بھکشن کر گئے۔ اور دھندھک دیت کو مار ڈالا۔ پھر پرلمب راچھس گوالے کی صورت بنکر آیا۔ اور ساتھ کھیلنے لگا۔ بلدیو جی کو اپنی پیٹھ پر بٹھا کر آکاش کی طرف اڑ گیا۔ بلدیو جی نے اسے ہلاک کیا۔ اسی طرح بہت سے راچھس کنس نے بھیجے۔ اور وہ ان دونوں کے ہاتھ سے ہلاک ہوئے۔ سری کرشن جی نے گوبردھن پہاڑ اپنی بائیں چھنگلیا پر اٹھا کر راجہ اندر کا غرور توڑا۔ سات دن تک برابر موسلادھار پانی برسا۔ مگر ایک قطرہ مینہ کا نیچے نہ گرنے دیا۔

راجہ جدھشٹر نے پوچھا۔ کہ گوبردھن پہاڑ کے اٹھانے کا سبب کیا تھا؟

**بھیشم جی**۔ برج میں رواج تھا۔ کہ دیوالی کی صبح راجہ اندر کی پوجا ہوا کرتی تھی۔ کرشن جی معترض ہوئے۔ گوبردھن پہاڑ کی پوجا کرو۔ اندر کی پوجا سے کچھ فائدہ نہیں مگر لوگ

جی تمہارا بھلا کرینگے۔ نے ایسا ہی کیا۔ طرح طرح کی مٹھائی اور پکوان بنا کر گرراج کے رنیچے کرشن چندر نے چترن بھج روپ سے گرراج کے اوپر درشن دیئے۔ برجباسی لوگ ان کے دیدار سے بہت خوش ہوئے۔ اور میوہ مٹھائی سے بھوگ لگایا۔ جب اندر اس حال سے واقف ہوا۔ تو پرلے کے بادلوں سے مینہ برسایا۔ سب برجباسی اس آفت کال مینہ سے عاجز ہو کر کرشن چندر کے پاس آئے۔ انہوں نے گوبردھن کو چھنگلیا پر اٹھا کر تمام برگ کی رکھشا کی۔ آٹھویں روز راجہ اندر سری کرشن کے پاس حاضر ہو کر معافی کا خواستگار ہوا۔ اور کرشن چندر کو پورن برہم اوتار سمجھ کر پرارتھنا کی ٭

# ادھیائے (۳۰)

## بال لیلا

بھیشم جی۔ نے راجن۔ کرشن چندر نے ایسی ایسی لیلائیں دکھائیں۔ کہ برجباسی انکو ایشور کا اوتار سمجھ کر ان کی مہمان کے قائل ہو گئے۔ لیکن مایا موہ میں پھنسے ہوئے ان کو نند جی کا پتر ہی سمجھتے تھے۔ ایک دن گوپیاں الہانا لیکے جسودھا جی کے پاس آکر بولیں تمہارا کاہن دودھ دہی ماکھن مصری ہمارے گھر جا کر چھینکوں سے اتارتا ہے۔ خود بھی کھاتا اور گوال بالوں میں لٹاتا ہے۔ جسودھا نے کہا۔ جھوٹا الہانا دیتی ہو۔ آپ ہی بلاتی ہو۔ آپ ہی شکایت کرتی ہو۔ ماکھن چور نام رکھا۔ اسے چوری سے کیا غرض۔ اسکے یہاں خود اتنی گائیں ہیں۔ کہ برج میں کسی کو میسر نہیں۔ دہی ماکھن اتنا ہوتا ہے۔ کہ تقسیم ہونے پر بھی منوں رکھا رہتا ہے۔ میرا کنھیا تمہارے ماکھن کا بھوکا نہیں۔ اگر سچی ہو۔ تو پکڑ لو۔ گوپیوں نے صلاح کی۔ کہ نند نندن کو گرفتار کرکے جسودھا کے پاس لے چلنا چاہیئے۔ کہ جھوٹ سچ کا حال کھل جائے۔ دوسرے دن اسی گوپی کے یہاں کرشن چندر گوال بالوں کے ساتھ پہنچے۔ وہ جمنا نہانے گئی تھی۔ گھر کی عورتیں ساس نند گرہست کے دھندوں میں پھنسی تھیں۔ کرشن چندر نے سکھاؤں کے کندھے پر چڑھ کر چھینکے سے ماکھن اتارا۔ خوب کھایا اور گوال بالوں کو کھلایا۔ اتنے میں گوپی آگئی۔ یہ لوگ بھاگے۔ مگر کرشن چندر اس کے ہاتھ

میں پھنس گئے۔ پانچ سات گوپیاں جسودھاں جی کے پاس لے چلیں۔ ان کے چہرے گھونگھٹ سے چھپے تھے۔ ایسی مایا کی۔ کہ گوپی کو نہ اس کے ساتھ کی سہیلیوں پر یہ راز روشن ہوا۔ کہ اس کے شوہر کا ہاتھ اسکے ہاتھ میں ہے۔ گوپیاں اُلہنا دیتی ہوئیں جسودھاں کے پاس پہنچی لو آج تو اپنی آنکھیں ٹھنڈی کرو۔ ننارکی نولونہار کی ایک آج پکڑے گئے۔ جھوٹ سچ کی آزمائش ہوگئی۔ جسودھانے دیکھا۔ تو گوپی اپنے شوہر کا ہاتھ پکڑے ہے۔ ہنس کر کہا۔ کیا خوب اچھا چور پھنسا۔ یہی تیرا چور ہے۔ دیکھ تو سہی۔ میرے کاہن کو ناحق متہم کرتی ہے۔ گوپی نے پھر کر دیکھا پشیمان ہوئی۔ گردن نیچی کر لی۔ سب گوپیاں ہنستی ہنستی باولی ہوگئیں۔ عجیب دل لگی ہوئی۔ ایک روز نند مہر کے گھر ایک برہمن آئے۔ اور بلرام کرشن کی موہنی مورت دیکھ کر اشیرباد دی۔ نند جی کے دودھ دہی چاول شکر وغیرہ پنڈت جی کے بھینٹ کی۔ کہ رسوئی بنا کر کھائیں۔ رسوئیں تیار ہوئیں۔ برہمن دیوتا آنکھ بند کرکے بھوگ لگانے لگے۔ کرشن چندر آہستہ آہستہ تھال کے پاس پہنچے۔ اور دونوں ہاتھوں سے کھانے لگے۔ پنڈت نے آنکھ کھولی۔ کرشن چندر کو بھوجن کرتے دیکھا۔ اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور نند مہر سے شکایت کی۔ نند جی سری کرشن جی سے بولے۔ بیٹا ناحق پنڈت جی کو ستایا۔ ان کی رسوئیں کیوں جھوٹی کیں۔ آپ فرماتے ہیں۔ کہ بابا از خود نہیں گیا۔ انہوں نے بار بار بتایا۔ بھوگ لگانے کے لئے کہا۔ میں چلا گیا۔ اور کھانے لگا۔ نند جی ہنس کر چپ ہو رہے۔ دوبارہ سب سامان دے کر رسوئیں تیار کرائیں۔ پنڈت اسی طرح آنکھیں بند کرکے بھوگ لگانے لگے۔ پھر سری کرشن دبے پاؤں چوکے میں گئے۔ اور کھیر چاول کا بھوگ لگایا۔ برہمن دیوتا نے نند جی کو آواز دی۔ دیکھو تمہارا پسر آ بیٹھا ہے۔ رسوئیں غارت کر دیتا ہے۔ انہوں نے پھر کرشن سے کہا۔ تم بڑے چنچل ہو۔ کوئی مہمان آوے۔ اسکی رسوئیں جوٹھی کر دیتے ہو۔ آپ نے وہی کہا۔ اے بابا۔ پنڈت جی پریم کے بس ہو کر مجھے بلاتے ہیں میں ان کا پریم دیکھ کر از خود رفتہ ہو جاتا ہوں۔ اور پاس چلا جاتا ہوں۔ پنڈت جی کو گیان ہوا۔ کہ بیشک یہ لڑکا پرم برہم نارائن کا اوتار ہے۔ نارائن کا بھوگ لگاتا ہوں۔ نارائن ہی آ جاتے ہیں۔ پنڈت جی کرشن چندر کے چرنوں پر گر پڑے۔ اور منوہر روپ دیکھ کر پریم کا جل آنکھوں سے گرنے لگا۔ نند جی تمہارے گھر نارائن جی نے اوتار لیا۔ بڑے خوش قسمت ہو۔ یہ پدارتھ جوگیوں کو بھی میسر نہیں۔ برج بھر میں یہ بات مشہور ہوگئی۔ اسی طرح بہت سے چرتر دکھلائے۔ پالنے دو مندن

کرشن پرماتما کے چرتر شیش بھگوان بھی نہیں کہہ سکتے۔ ایک اور چرتر سنئے۔ نند جی کا دستور تھا۔ کہ نور کے تڑکے جمنا اشنان کیا کرتے تھے۔ ایک دن چار پانچ گھڑی رات رہے جمنا کے گھاٹ پر پہنچے۔ برن دیوتا کے دوت انہیں پکڑ لے گئے۔ برن دیوتا نے اس خیال سے کہ ضرور نند جی کو لینے کرشن چندر جی آئیں گے۔ نند جی کی بہت تعظیم و تکریم کی۔ عظمت سے لے لیا۔ ادھر نند بابا کو دیر ہوئی۔ گھر میں تشویش ہوئی۔ جستجو میں لوگ دوڑ پڑے۔ جسودھا جی با دل حزیں کرشن بلرام کے پاس گئیں۔ اور رو کر حال زار سنایا۔ کہ تمہارے پتا ایشور جانے آج کہاں رہے ابھی تک نہیں آئے۔ یہ کہکر رونے لگیں۔ کرشن چندر بولے۔ میا۔ گھبراؤ نہیں۔ ابھی لاتا ہوں یہ کہکر چلے گئے۔ اور برن لوک جا پہنچے۔ برن جی بڑے پریم سے سنہری سنگھاسن پر کرشن چندر کو بٹھا کر پوجا کی۔ اور نند مہر کو پیش کر دیا۔ نند جی اپنے طفل کا اقبال و اجلال دیکھ کر حیرت میں پڑے دیکھتے رہے۔ کہ برن آدک دیوتا ہاتھ جوڑے استت کر رہے ہیں۔ نند جی کو یقین کامل ہو گیا۔ کہ فی الحقیقت کرشن چندر نارائن روپ ہیں۔ گھر پر جاکر سارا حال جسودھا جی اور برجباسیوں سے بیان کیا۔

ایک رات نند جی مکان میں سو رہے تھے۔ ایک کوہ پیکر اژدھے نے نند بابا کی ٹانگ پکڑ لی۔ چاہتا تھا۔ کہ نگل جائے۔ نند بابا بیقرار ہو کر چلا اٹھا۔ سارا گھر جاگ اٹھا۔ نند بابا موت کے منہ میں دکھلائی دیئے۔ غل و شور مچا۔ کہ کرشن چندر آنکھیں ملتے ہوئے اٹھے۔ اور خونخوار اژدھے کے پاس آئے سو دیکھا۔ کہ پوری ٹانگ اژدھے کے منہ میں ہے۔ نند بابا چلا رہے ہیں کوئی بچاؤ کی صورت نہیں۔ سب ہائے ہائے کر رہے ہیں۔ کرشن چندر نے اپنے پاؤں کا انگوٹھا اس کے جسم سے لگایا۔ وہ اجگر جون سے چھوٹ کر ودیا دھر ہو گیا۔ اور ہاتھ جوڑ کر پرارتھنا کی ہے بھگونت۔ آپ کی مہماں اپرم پار ہے۔ آپ کی دیا سے اس ناپاک چولے سے نجات پائی۔ میرا نام سودرشن ہے۔ انگرا رشی کے سراپ سے اجگر ہو گیا تھا۔ یہ کہکر وہ ودیا دھر اپنے لوک کو واپس گیا۔ اسی طرح ایک دن راجہ کنس کا بھیجا ہوا سنکھ چوڑ جو کوبیر دیو کا مصاحب نہایت قوی ہیکل بندرا بن پہنچکر کرشن کی تاک میں پھرنے لگا۔ جتنے گوال بال تھے۔ سب اس کے دام تزویر میں پھنس گئے۔ سب پر غفلت چھا گئی۔ پہاڑ کی کندرا میں سب کو اٹھا لے گیا کرشن چندر اس کے چال سے واقف ہو کر بلرام جی کے ساتھ پہاڑ کی کندرا پر پہنچے۔ اور سبھوں کو وہاں سے نکالا۔ اور آپ سنکھ چوڑ سے کشتی لڑنے لگے۔ ایک ہی گھونسے میں اس

ملعون ناپاک کو جہنم واصل کیا۔ پھاگن کا مہینہ لبسنت رت عورت مرد اپنی اپنی امنگوں میں مست پھر رہے ہیں۔ کرشن چندر سکھاؤں کو لئے ہوئے ہوری کھیل رہے ہیں۔ برکھاسر دیت بیل کا روپ بنائے۔ پاؤں سے زمین کھودتا۔ سینگوں سے پتھر ڈھلکاتا ہوا۔ بندرابن پہنچا۔ اس کی ہیبت سے گائے بچھڑے بھاگ گئے۔ جو اس کی ہیبتناک صورت دیکھتا۔ تھرا اٹھتا۔ جان سوکھ جاتی۔ کرشن چندر نے لپک کر دونوں سینگ پکڑ لئے۔ اور ریلتے ہوئے پندرہ قدم پیچھے ہٹا لے گئے۔ پھر ایک گھونسا اس زور سے مارا۔ کہ سارا بدن اس ناپاک کا چور چور ہو گیا۔

# ادھیائے (۳۸)

# کرشن چندر کے مارنے کے واسطے منتریوں سے کنس کا مشورہ

بھیشم جی۔ جب برکھاسر کے ہلاک ہونے کی خبر راجہ کنس نے پائی۔ ایک دربار منعقد کیا۔ جس میں بڑے بڑے دیوپیکر راچھس کیشی۔ چانور۔ مشٹک۔ شل۔ توشل وغیرہ زبردست پہلوان جمع ہوئے۔ کنس نے فرمایا۔ اے پیارے بہادرو کچھ تمہیں اپنے راجہ کی بھی خبر ہے۔ اس پر کیا مصیبت ہے۔ دن بدن اس کا دشمن زبردست ہوتا جاتا ہے۔ جتنے راچھس گئے سب نشانہ قضا ہوئے۔ کوئی جانبر نہ ہو سکا۔ کیا تم جانتے ہیں۔ وہ کون ہیں۔ بسدیو اور دیوکی نے کرشن بلرام کو ہم سے چھپا کر نند گوالے کے یہاں بھیج دیا۔ اب وہ توانا اور زبردست ہو گئے۔ تمہاری کیا صلاح ہے۔ جو عدو پامال ہوں۔ تمہارا راجہ بے غل وغش راج کرے۔

الغرض سبھوں کی صلاح سے قرار پایا۔ کہ دھنش جگ کیا جاوے۔ اور اس میں کرشن و بلرام مدعو ہوں۔ جب یہاں آئیں گے۔ ہم سب ملکر مار ڈالیں گے۔ دروازے پر شیوجی کا دھنش رکھا ہے۔ کولیا پیڑ ہاتھی پہرہ پر کھڑا کر دیا جاوے۔ اور چانور و مشٹک وغیرہ راچھس پر تاکید ہو کہ جس وقت نند آپ نہ کے ساتھ کرشن بلدیو یہاں آئیں۔ سب ملکر حملہ کرو۔ اور جس طرح ممکن ہو۔ دشمن کو عدم آباد پہنچا دو۔ اول تو کولیا پیڑ ہاتھی ہی کیا کم ہے۔ ایک

ایک ہی حملے میں گرد ریزہ کر دیگا۔ کاش اگر بچ بھی گئے۔ تو آپ کے سورما بہادر کب چھوڑنے والے ہیں۔ ایک بات اور بھی تو ذہن میں آتی ہے۔ بندرابن میں کالی دہہ کوئی گھاٹ ہے۔ جہاں کا پانی بہت زہریلا ہے۔ جانور اگر وہاں کا پانی پی لے۔ تو کالی ناگ کے زہر سے فوراً مر جاتا ہے۔ بولی دہہ میں کالی ناگ رہتا ہے۔ سو وہاں کے کنول منگوا بھیجیے۔ اگر کرشن چندر لینے گئے۔ تو کالی ناگ کی خوراک ہوئے۔ یہ پیام بھیج دیجیے۔ کہ کالی دہہ کے کنول اور کرشن بلرام کی طلبی ہے۔ نند آپ نند گوالوں کے ساتھ آئیں۔ اور دھنش جگ کا تماشہ دیکھیں۔ راجہ کنس کو یہ صلاح بہت غنیمت معلوم ہوئی۔ اکرورجی سے فرمائش کی۔ تم جاؤ۔ اور کرشن بلرام کو ساتھ لئے واپس آؤ۔ ادھر کیشی اور بھوماسر دیتیوں کو حکم ہوا۔ کہ برندابن جاکر کرشن بلرام کا قصہ پاک کر دیں۔ حکم سنتے ہی کیشی اور بھوماسر کرشن بلرام کی تاک میں برندابن میں پہنچے۔ کیشی نے گھوڑے کا روپ بھرا اور کرشن چندر کے پاس جہاں وہ کھیل رہے تھے۔ پہنچا۔ گھوڑے کی اچھل کود سے گوال بال جان لے کر بھاگے۔ کیشی نے دوڑ کر کرشن چندر پر منہ مارا۔ کرشن چندر نے اپنا ہاتھ اس ملعون کے منہ میں بھونس دیا۔ کیشی تعدد کرتا ہے۔ اور دانتوں سے ہاتھ چباتا ہے۔ مگر ہاتھ پر مطلق اثر نہیں ہوتا۔ یہاں تک کہ اس کے دانت ٹوٹ گئے۔ کرشن چندر نے اپنا ہاتھ اندر ہی اندر موٹا کیا۔ کہ اس کافر کا دم گھٹنے لگا۔ آنکھیں نکل پڑیں۔ اور روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔

بھوماسر اپنے ساتھی کا حال دیکھ کر ڈرا۔ مگر عوض لینا مقدم سمجھا۔ ایک گوال کا روپ پھر کرشن چندر کے سکھاؤں میں داخل ہوا۔ آنکھ مچولا کھیلنے لگا۔ ایک ایک گوال کو چڑھا کر پہاڑ کی کھوہ میں رکھ آتا۔ اور پھر کھیل کر دوسرا لے جاتا۔ اسی طرح کل گوال بال غائب ہو گئے۔ صرف کرشن چندر رہ گئے۔ تب وہ کافر گرج کر بولا۔ آج تم سے عوض لیتا ہوں۔ بہت سے راچھس تم نے ہلاک کئے۔ یہ کہکر وہ کرشن چندر سے لپٹ ہو گیا۔ کرشن چندر نے گلا پکڑ کر ایسا دبایا۔ کہ اس ملعون کی جان تن سے نکل گئی۔ کرشن چندر خوش ہو کر گوال بالوں کو پہاڑ کی کھوہ سے نکال لائے۔

## ادھیائے (۳۹)

### راس لیلا

راجہ جدھشٹر مستفسر ہیں۔ پتامہ جی! کرشن بھگوان نے جو اس گوپیوں کے ساتھ کی اس کا حال بھی سننا چاہتا ہوں

**بھیشم جی۔** ہے راجن! بڑے گیانی اور مہامورکھ ہیں۔ جو مایا میں پھنسے ہوئے نارائین کے نرگن سرگن روپ میں بھید سمجھتے ہیں۔ اس مہاپربھو کی لیلا اپرم پار ہے۔ نادان اور جاہل لوگ اپنی کج فہمی سے کچھ اور ہی خیال کرتے ہیں۔ پانڈو پتر! اپنی گوپ کا برج میں تھیں سب تے انکی آگیا سے انسانی روپ میں بیکنٹھ دھام کی اپسراؤں نے جنم لیا تھا۔ وہ مہاپربھو کے پریم میں متوالی شیام رنگ میں رنگی ہوئی تھیں۔ ان کا سا پریم نہ آج تک کسی میں ہوا ہے۔ اور نہ ہوگا۔ پرت نیم کرکے کرشن چندر کے چرنوں میں ابھیلاشا رکھتی تھیں کرشن مہاراج اور کل گوپ کا ہمسر تھا۔ پاک محبت اسی کا نام ہے۔ جیسی کرشن چندر اور گوپکا میں تھی۔ وہاں عشق عاشق بدکاری بدناہ کاری کا نام بھی نہ تھا۔ کرشن چندر کے چرنوں کا اشنیہ اسقدر تھا۔ کہ اگر ان کے سینہ چاک کیا جاتا۔ تو ان میں سری نارائین ہری مورت کی تصویر بنسی دھارن کئے دکھلائی دیتی۔ وہ شنکر ورن ہیں۔ جو کرشن بھگوان اور گوپیوں کی پاک محبت میں نکتہ چینی کرتے اور عیب لگاتے ہیں۔ کرشن چندر نے گوپیوں کا پریم دیکھ کر فرمایا۔ کہ کنوار کی پورنماشی کو جمنا کے کنارے راس لیلا کریں گے۔ گوپیوں کو اس دن کی تلاش رہی۔ جب کنوار مہینے کی پورنماشی آئی۔ تو سولہ ہزار گوپیاں جن میں ایک سے ایک حسین ایک سے ایک طرحدار تھیں۔ بناؤ سنگار کرکے شام کے وقت جمنا کنارے جمع ہوئیں کرشن چندر کے پریم میں اسقدر مدہوش تھیں۔ کہ ان کو اس روز گھر میں ایک گھڑی ٹھیرنا ایک برس کی مثال تھا۔ مرلی کی مدھر آواز سنتے ہی گھر بار چھوڑ ماتا پتا لڑکے بالوں کا خیال نہ کرکے بنسی کی آواز کی طرف چل کھڑی ہوئیں۔ گوپیوں کا جم غفیر دیکھ کر کرشن چندر بولے۔ ہے گوپیو! تمہیں اپنے گھر کی بھی کچھ خبر ہے۔ تمہارے شوہر ماتا پتا کیا کہتے ہوں گے۔ تمہیں شرم نہیں آئی۔ عورت کا فرض ہے۔ کہ اپنے خاوند کی خدمت کرے۔ وہی تمہارا ایشور ہے۔ رات کے سمے یہاں کیوں آئیں۔ غیر مرد کے پاس جانا استریوں پر جائز نہیں۔ تم سب جاؤ۔ اور اپنے گھر کا کام کرو۔ خاوند کی سیوا سے تمہارا جنم سپھل ہوگا۔ جن کی شادی نہیں ہوئی۔ وہ ماتا پتا کی سیوا کریں۔

یہ تعزیر سنکر گوپیوں میں سناٹا ہو گیا۔ مایوسی گھر کر گئی۔ دل ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا

نراس ہو کر جواب دیا۔ ایک ہی لاٹھی سے سب کو ہانکتے ہو۔ ہمارے نزدیک ماتا پتا شوہر لڑکے بالے جو کچھ ہیں آپ ہی ہیں۔ آپ انتریامی ہیں۔ آپ کی موہنی مورت میں دل اٹکا ہوا ہے۔ نند نندن ایسی باتیں نہ کیجئے۔ ہماری جان نکل رہی ہے۔ آج کی رات راس لیلا کا وعدہ ہوا تھا۔ قول مرداں جان دارد۔ قول کے پابند رہیے۔ مایوسیوں کی کند چھریوں سے حلال نہ کیجئے۔ کرشن چندر گوپیوں کی پاک محبت دیکھ کر پریم کے بس ہو گئے۔ بسوکرماں سے اشارہ ہوا۔ جمنا کنارے سنگ مرمر کا پُر تکلف مربع چبوترہ تیار ہو گیا۔ قالینوں کے فرش پر سفید چاندنی بچھی ہوئی۔ ایک کنارے طلائی زرنگار تخت کارچوبی گدے پر کاشانی مخملی تکیے قرینے سے چنے ہوئے۔ ہزاروں طرح کے خوشگوار پھولوں کا ڈھیر۔ شیشہ آلات اور روشنی سے وہ مقام بقعۂ نور ہو رہا تھا۔ پھولوں کے زیور اور بیش قیمت پوشاکیں گوپیوں کا دل لبھاتا تھا۔ مردنگ جھانجھ ستارے باجے بجنے لگے۔ اور نغمہ سرائی ہونے لگی۔

یہ راس وہ تھا۔ جس کے دیکھنے کو دیوتا اپنی اپنی شکتیاں لے کر بمانوں میں بیٹھ کر آئے۔ بیرستان کی اس راس کے سامنے کچھ وقعت نہ تھی۔ اِندر۔ جم برن کبیر دیوتے راس دیکھ کر تمکنت ہو گئے۔ سکتے کا عالم تھا۔ جمنا جی بہتے بہتے تھم گئیں۔ ہوا چلنے سے رک گئی۔ ہر ایک گوپی کی تمنا تھی۔ کہ شیام سندر کے ساتھ ناچے۔ اس لیئے بھگت وتسل شیام سندر نے اتنے ہی روپ دھارن کر لئے۔ جتنی گوپیاں تھیں۔ خود بدولت کا ہاتھ ہر ایک گوپی کے ہاتھ میں تھا۔ راس بلاس ہونے لگا۔ مریادا پرشوتم سری رام چندر نے ۹۹۹ راس رکھے تھے۔ آخر میں اودھ باسی استریوں کا منورتھ پورا کرنے کے لئے فرمایا تھا۔ تمام آرزوئیں کرشن اوتار میں بر آئیں گی۔ چنانچہ یہ وہی راس ہے۔ چار گھڑی رات رہے۔ گوپیوں نے جمنا اشنان کیا۔ اور طلوع آفتاب سے پہلے سب اپنے گھر سدھاریں۔ بارہ برس کی عمر تک کرشن چندر نند جی کے گھر لیلائیں دکھاتے رہے۔ شرد پونوں کی رات مہاراس کر کے گوپیوں کو آنند بخشا۔ اس آنند سے وہی لوگ واقف ہو سکتے ہیں۔ جو نرگن اپاسک ہیں۔ اور جنہیں بھگوت کے چرنار بند میں پریت ہے۔ دریودھن اور ششپال ایسے بدمغز کور باطن کرشن چندر مہاراج کی لیلاؤں میں عیب لگا کر نرک بھوگتے ہیں۔

---

# ادھیائے (۴۰)

# اکرور کے ساتھ متھرا کو کرشن چندر کی روانگی

بھیشم جی فرماتے ہیں۔ کہ کنس کے حکم سے اکرور جی برندابن پہنچے۔ نند آپ نند نے نہایت پریم سے اکرور جی کو لیا۔ شیام بلرام نے قدم چھوئے مزاج پرسی ہوئی۔ کھانے دانے سے فراغت پاکر کرور جی نے راجہ کنس کا حکم سنایا۔ اور کہا۔ کہ کالی دیہہ کے پھول کی بھی طلبی ہے۔ شیام بلرام کو بلایا ہے۔ یہ خبر جسودھا اور نند کے لئے زہر قاتل سے کچھ کم نہ تھی۔ گوکلواؤں میں خبر مشہور ہوتے ہی عجیب کھل بلی پڑ گئی۔ کھانا دانا چھوڑ دیا۔ جسم میں جان ہی نہ تھی۔ مثل تصویر ٹھگی سی رہ گئی۔ کرشن چندر نے اپنی مدھر بانی سے سب کو ڈھارس دی۔ مگر برجباسی لوگ نہ مانے۔ ساتھ چلنے کو تیار ہو گئے۔ برجبالائیں روتی ہوئی سامنے کھڑی ہیں۔ کرشن چندر ہر ایک سے مل رہے ہیں۔ اور ڈھارس دے رہے ہیں۔ اور یہ غم کی داستاں ہے۔ کہاں تک بیان کی جائے۔ کرشن چندر سب کو برہ سمندر میں اکرور کے ساتھ متھرا روانہ ہوئے۔ نند آپ نند اور برجباسی لوگ بھی ہمراہ ہیں۔ جسودھا اور روہنی روتی ہوئی۔ کچھ دور ساتھ گئیں مگر کرشن بھگوان نے سمجھا بجھا کر بہزار دقت واپس کیا۔ یہ لوگ چلے جا رہے ہیں۔ اکرور جی سوچ رہے ہیں۔ کہ شیام بلرام ابھی بچے ہیں۔ کنس بڑا دشٹ ہے۔ جو ان کی نوعمری پر خیال نہیں کرتا۔ ہائے یہ دونوں بالک متھرا پہنچتے ہی مار ڈالے جائیں گے۔ اور مجھے مفت میں گالیاں سننی پڑیں گی۔ انتریامی کرشن چندر اکرور کے دل کی بات تاڑ گئے۔ ایک تماشہ دکھایا۔ جب متھرا قریب رہ گئی۔ اکرور جی جمنا میں اشنان کرنے لگے۔ غوطہ لگایا۔ کرشن بلرام جل کے اندر دکھائی پڑے۔ مہالوح کے چاروں طرف دیوتا براجمان ہیں اور استتی کر رہے ہیں۔ یہ اچرج دیکھ کر سر کو ابھارا۔ تو کرشن بلرام رتھ پر بیٹھے نظر آئے۔ پھر غوطہ لگایا وہی کیفیت دیکھی۔ شیو برہما اندر اور بہت سے دیوتا پت برتنی اور مہرشی کرشن چندر سے ہاتھ جوڑے استت کر رہے ہیں۔ اور جب لگا کر نکلے۔ تو کرشن بلرام کو رتھ پر بیٹھے ہوئے پایا۔ اکرور جی کی آنکھیں کھل گئیں۔ گیان ہوا۔ بیشک سری کرشن نارائن کا اوتار ہیں۔ کرشن مسکرا کر پوچھتے ہیں۔ چچا صاحب آپ مجھے بار بار اشنان کرتے وقت کیوں دیکھتے تھے۔

اکرور جی ہاتھ جوڑ کر بولے میرا سوچ اب دور ہو گیا۔ آپ ساکشات ترلوکی ناتھ چراچر کے سوامی ہیں۔ و اپنے اگیان سے آپ کو نند جی کا پتر خیال کرتا تھا۔

کرشن چندر۔ بولے۔ آپ جا کر کنس سے اطلاع کر دیجیے۔ کہ شیام بلرام آتے ہیں۔ اکرور جی رخصت ہو کر کنس کے پاس پہنچے۔ عرض کیا۔ کہ شیام بلرام آ گئے۔

ادھر دو گھڑی دن رہے شیام بلرام سکھاؤں کے ساتھ متھرا شہر کی سیر کو نکلے۔ وہاں کی فلک نما عمارات شہر کی صفائی۔ گلی کوچوں کی درستی بازاروں کی چہل پہل آپ کے بہت پسند آئی۔ آگے بڑھے۔ ایک دھوبی دکھائی دیا۔ شراب پیئے بر راگاتے کپڑوں کی لادی بیل پر رکھے ہوئے جا رہا ہے۔ کرشن چندر نے دل لگی سے پوچھا۔ کچھ کپڑے ہمیں مانگے دو گے۔ کل واپس کر دیں گے اپنے ماموں کے یہاں جاتے ہیں۔ پوشاک کی ضرورت ہے۔ وہ دھوبی راجہ کنس کے کپڑے دھوتا تھا۔ یونہی مغرور تھا۔ اس پر شراب پیے بدمست ہو رہا تھا۔ بولا واہ واہ چھچھوندر لگاوے چنبیلی کا تیل۔ تم سے گنواروں کو راجوں کی پوشاک چاہیے۔ جاؤ پھٹا پرانا کپڑا پہنو۔ راجاؤں کی پوشاک امیروں کو زیبا ہیں۔ پوشاک لے کر کیا کرو گے۔ تھوڑی دیر کے مہمان ہو۔ جیتا سا سر زمین پر لوٹتا دکھائی دے گا۔ یہ گفتگو سن کر کرشن چندر نے دو انگلیوں سے اس کی گردن پر ایسی ضرب لگائی۔ کہ ککڑی کی طرح کٹ کر زمین پر گر پڑا۔ گوال بالوں نے سارے کپڑے لوٹ لیے۔ آگے چل راجہ کنس کا درزی ملا۔ اس نے وہ کپڑے سب کو پہنائے۔ کرشن چندر اس کی بھگتی سے بہت محظوظ ہوئے۔ اور بردان دیا۔ کہ تیری اولاد ہمیشہ لکشمیت رہیگی۔ آگے بڑھے کبجا کنس کی داسی جی۔ ہاتھ میں چندن لیے ہوئے راجہ کنس کے یہاں جاتی تھی۔ کرشن کے بانکپن پر موہت ہو کر ٹھیر گئی۔ اور ٹکٹکی لگا کر شیام سندر کے درشن کرنے لگی۔ جب شیام و بلرام قریب آئے۔ کبجا نے دامن پکڑ لیا۔ اور ماتھے پہ چندن کی کھور لگائی۔ کرشن چندر بلرام جی سے بولے۔ اس کا کوبڑ نکال دینا چاہا۔ یہ کہکر اس کا ایک پاؤں اپنے پیر سے دابا۔ اور دو انگلیوں سے ٹھوڑی سے جھٹکا دیا۔ بدن کی کجی جاتی رہی۔ وہ نہایت حسین حور کی صورت ہو گئی۔ کبجا بولی۔ ہے شیام سندر! جہاں آپ نے حسن جہاں تاب دیا ہے۔ اتنا اور چاہتی ہوں۔ کہ میرا گھر اپنے چرنوں سے پوتر کیجیے۔ کرشن چندر نے وعدہ کیا۔ کرشن چندر نے وعدہ کیا۔ اچھا تیری مرضی پوری ہو گی۔ کبجا کا یکایک خوبصورت ہو جانا۔ سارے شہر میں مشہور ہو گیا۔ کنس نے بھی سنا۔ جب یہ دو نو بھائی گشت کرتے ہوئے راج محل کے نیچے پہنچے۔ کنس نے اوپر سے للکارا۔ خبردار یہاں نہ آنا۔ اور اپنے جنگی سپاہیوں کو

کو جو دس ہزار سے کم نہ تھے۔) حکم دیا۔ کہ دونوں لڑکے مار ڈالو۔ کرشن چندر اور بلرام بے دھڑک دھنش شالا پہنچے۔ شیوجی کا دھنش جو نہایت وزنی اور لمبا تھا۔ اٹھا لیا۔ اور دو ٹکڑے کر کے پھینک دیا۔ ادھر جنگی فوج کنس کا اشارہ پاتے ہی شیام بلرام پر ٹوٹ پڑی۔ کرشن چندر اور بلرام جی نے انہیں دھنش کے ٹکڑوں سے خبر لی۔ اور ساری فوج کاٹ ڈالدی۔ دھنش ٹوٹنے کی آواز سے کنس کا دل دہل گیا۔ فوج کے کٹنے سے اور بھی گھبرایا۔ رات ہو چکی تھی۔ کرشن چندر بلرام جی سے بولے۔ اے برادر! ڈیرہ چھوڑے بہت عرصہ ہوا۔ نند بابا گھبرا رہے ہوں گے۔ چلنا چاہئے۔ یہ کہہ گوال بالوں کے ساتھ ڈیرے پر آئے۔ دھنش ٹوٹنے اور فوج کٹنے کی خبر سارے شہر میں مشہور ہو چکی تھی۔ نند بابا کرشن چندر سے مخاطب ہوئے۔ بیٹا! تو نے یہاں بھی اودھم مچایا۔ کنس کا ڈر نہیں۔ نہ جانے تمہارا کیا حال ہو۔ کرشن چندر اور بلرام جی نے جواب دیا۔ پتا جی کل فوج ہمارے مارنے پر آمادہ تھی۔ ہم مجبور تھے۔ کرتے تو کیا کرتے۔ جو ہمیں مارنے آئے انہیں ہم نے بھی مارا۔ راجہ کنس ہم سے دشمنی رکھتا ہے۔ یہ کہکر اور باتوں تمام آپ نند کا دھیان دوسری طرف پھیر دیا۔

# ادھیائے (۱۳)

# کرشن چندر کے ہاتھ سے راجہ کنس کی ہلاکت

علی الصباح اُمراء و رؤسائے شہر تزک و احتشام کے ساتھ اکھاڑے میں جلوہ افروز ہوئے۔ نند اور برجباسی بھی کرشن چندر اور بلرام کے ساتھ اکھاڑے کی جانب روانہ ہوئے کوٹھوں پر خلقت کا اژدحام تھا۔ آپ کا جمال جہاں آرا دیکھنے کی ہر فرد بشر کو چاہ تھی۔ کرشن چندر آنندکند لوگوں کو درشن دیتے ہوئے اکھاڑے پر پہنچے۔ کرشن چندر نے فیلبان سے اشارہ کیا۔ کہ ہاتھی ہٹا لے۔ ہم اندر جائیں گے۔ فیلبان ان کی باتوں پر ملتفت نہ ہوا۔ بلکہ کوبلیا پیڑ ہاتھی بلرام جی پر دوڑایا۔ بلدیو جی نے تان کر ایک گھونسا جڑا۔ کہ ہاتھی تلملا کر بھاگا۔ لوگ بلرام جی کی طاقت دیکھ کر دنگ رہ گئے۔ دل میں کہتے تھے۔ کہ یہ آدمی نہیں دیو ہیں۔ ان کی شجاعت اور جسارت لوگوں کے دلوں میں جاگزین ہو گئی۔ فیلبان آنکس مار کر

کویلیاپیڑ کو سامنے لایا۔ وہ فیل مست گرج کر کرشن چندر پر جھپٹنا چاہتا تھا۔ کہ پامال کر دے۔
کرشن چندر نے اس کے دونوں ہاتھ پکڑ لئے۔ ہاتھی نے کرشن چندر کو سونڈ میں پلیٹنا چاہا۔ کرشن
چندر اس کی چوٹ بچا گئے۔ شکم کے نیچے سے نکلکر دوسری طرف جا کھڑے ہوئے۔ ہاتھی کی دم
پکڑ لی۔ اور گھسیٹنا شروع کیا۔ ہاتھی کی دم پکڑ لی۔ اور گھسیٹنا شروع کیا۔ ہاتھی پسپا ہو کر پیچھے
ہٹا۔ بلرام جی سامنے تھے۔ ان پر چوٹ کی۔ بلرام جی نے دو گھونسوں سے کویلیاپیڑ کا فشار
کر دیا۔ ادھ مرا ہو کر زمین پر گر پڑا۔ کرشن چندر نے ایک ہی جھٹکے میں دونوں دانت اکھاڑ
لئے ایک آپ لیا۔ دوسرا بلرام جی کے حوالے کیا۔ ہاتھی کے مرنے پر شور بیروں میں کانا
پھوسی ہونے لگی۔ ان کی دلیری اور بہادری دیکھ کر کسی کی میں تاب نہ تھی۔ کہ مہاراج کو
ٹوکتا۔ لیکن فیلبان نادم ہو کر زندگی سے ہاتھ دھو بیٹھا۔ کرشن چندر سے زور آزمائی ہونے
لگی۔ بلرام جی نے ایک ہی مکے سے اس ملعون کا کام تمام کیا۔ آپ کے پربھاؤ سے متھرا کی
عورتیں اور مرد تو خوش ہوئے۔ مگر مہاراجہ کنس کے سورما بہادروں کے دلوں پر چوٹ لگی
اور وہ جان گئے۔ کہ ان سے جانبری نہیں ہو سکتی۔ ان کی نظر میں آپ کال روپ تھے
چانورا جیس سامنے آیا۔ اور ڈانٹ کر بولا۔ بہادروں کے سامنے آؤ۔ تو قدر عافیت معلوم
ہو۔ ہم تم لڑیں۔ راجہ کنس کو کرتب دکھائیں

کرشن چندر۔ ہماری اور تیری جوڑ نہیں۔ کشتی برابر والے سے ہوتی ہے۔ اگر تیری
یہی خواہش ہے۔ تو اچھا ہمیں میدان ہمیں چوگان ہمیں گوئے۔

چانورہ۔ دیکھنے میں چھوٹے ہو۔ مگر بڑے کھوٹے ہو۔ ہزاروں آدمیوں کو مجمع میں
دیکھتے ہی دیکھتے کویلیاپیڑ سے قوی ہیکل ہاتھی کو بات کی بات میں مار ڈالا۔ پانچ برس کا سن
اور یہ بہادری۔ کہ سر لگا سر بڑے بڑے شور بیروں کو خاک میں ملا دیا۔ آؤ ہمارے اور تمہارے
دو دو ہاتھ ہو جاویں۔ مسٹک پہلوان بلرام سے دو دو ہاتھ کریگا۔ کرشن چندر اور بلرام جی چانورہ
اور مشٹک پہلوانوں سے زور ہونے لگا۔ متھرا کے لوگ یہ کچال دیکھ کہتے تھے۔ کہ بڑا ادھرم ہے
کہاں بارہ برس کے دودھ پیتے بچے۔ اور کہاں یہ دیو صورت کوہ تمثال چانورہ اور مشٹک
بہتوں سے تو دیکھا نہیں گیا۔ اٹھ کھڑے ہوئے۔ آنکھیں بند کر لیں۔ بہتوں نے کنس سے
اس ادھرم کی بابت ذکر کیا۔ کنس دیکھتا رہا۔ کچھ جواب نہ دیا۔ القصہ چانورہ اور کرشن
چندر میں کشتی ہونے لگی۔ چانورہ نے اس زور سے گھونسا لگایا۔ کہ اگر کوہ پر پڑتا۔ تو پرخچے

پیچ ہو جاتا۔ مگر کرشن چندر پر کچھ اثر نہ ہوا۔ تمام بدن پتھر کے برابر ہو رہا تھا۔ اسی طرح مشٹک پہلوان بھی بلرام جی کی طاقت سے مجبور رہتا۔ لاکھوں داؤ پیچ کئے ایک بھی پیش نہ گئی کرشن چندر نے چانورہ کے اور بلرام جی نے مشٹک کے دونوں ہاتھ پکڑ کر سر سے بلند کیا اور گھما کر ایسا پٹکا۔ کہ اکھاڑے کی مٹی میں دونوں کے جسم پیوست ہو گئے۔ اور جان نکل گئی۔ چانورہ کے مشٹک کے مرتے ہی شل۔ توشل اور کوٹ تین پہلوان شمشیر برہنہ لیکر کرشن چندر اور بلرام جی پر حملہ آور ہوئے۔ کرشن چندر نے بائیں لات سے شل کو گرایا۔ توشل اور کوٹ بلدیو جی کے ایک ایک گھونسے سے فنا فی السقر ہو گئے۔ ان کے گرتے ہی اکھاڑے میں کھلبلی پڑ گئی سب پہلوان جان چھپا چھپا کر کھسکنے لگے۔ کنس نے للکار کر کہا۔ نمک حراموں بھاگتے کیوں ہو۔ اتنے جودھا اور شور بیر کھڑے ہیں۔ کیا یہ نہیں ہو سکتا۔ کہ سب مل کر ٹوٹ پڑو۔ اور دونوں بھائیوں کا کچومر نکالدو۔ یہ سنتے ہی جتنے شور بیر بیٹھے تھے۔ سب مل کر ٹوٹ پڑے۔ کرشن بلرام نے گویا پیڑ کے دانتوں سے راچھسوں کو مارنا شروع کیا جس طرح کسان کھیت کاٹتا ہے۔ اسی طرح دونوں بھائیوں نے ستھراؤ کر دیا۔ بہت سے بھاگے بہت سے مجروح ہو کر زمین پر تڑپنے لگے۔ کنس گھبرایا۔ غل مچاتا آواز لگاتا تھا۔ کہ کوئی ان دونوں کو مارتا نہیں۔ وہاں کس میں تاب کس میں جرات تھی۔ کہ ان کا مقابلہ کرتا۔ سب بھاگ کھڑے ہوئے۔ تب کرشن چندر چھلانگ مار کر اس مچان پر پہنچے۔ جہاں کنس بیٹھا ہوا غل مچا رہا تھا۔ کرشن چندر کے پہنچتے ہی ہاتھ پاؤں پھول گئے۔ کانپنے لگا۔ آنکھ بھر نہ دیکھ سکا۔ آندھی کی طرح تلوار گھمانے لگا۔ کرشن چندر نے سر پر لات جڑی۔ تاج لڑھکتا ہوا نیچے آیا۔ پھر اس کی چوٹی پکڑ کر دوسرے ہاتھ سے نیچے پٹک دیا۔ اور آپ اس کی چھاتی پر کود پڑے۔ کنس کی جان نکل گئی۔ کنس کے آٹھ بھائی اور بھی تھے۔ اس کے مرتے ہی ان آٹھوں بھائیوں نے کرشن چندر پر حملہ کیا۔ مگر بلرام جی نے ایک ایک گھونسے سے سب کا خاتمہ کر دیا۔ کرشن چندر جی اس قدر غصے میں بھرے تھے۔ کہ کنس کے مرنے پر بھی کفایت نہ کی بلکہ بال گھسیٹتے ہوئے ہزاروں آدمیوں کے اژدحام میں تشہیر کرتے جمنا کے کنارے لے گئے۔ جس طرح شیر ببر ہرن کو گھسیٹتا لے جاتا ہے۔ ساکنان شہر کرشن و بلرام کی ظفریابی پر بہت مسرور ہوئے۔ البتہ رنواس کے لوگ خوفزدہ ہو کر اِدھر اُدھر چھپتے پھرتے تھے۔ محلوں میں کہرام مچ گیا تھا۔ ملازمان سلطانی اراکین سلطنت گلی کوچوں میں

پناہ لے رہے تھے۔ کرشن چندر کنس کی لاش تشہیر کرتے ہوئے جب جمنا کنارے پہنچے تو کچھ دیر آرام کیا۔ اسی طرح اس مقام کو بسرام گھاٹ بولتے ہیں۔ سو دھرم پتر راجہ جدھشٹر لمبی کرشن چندر نے کنس کی لاش کیوں گھمائی سبب اس کا یہ ہے۔ کہ کنس بسدیو اور دیوکی کے ساتھ بڑی طرح پیش آتا تھا۔ قید رکھا۔ اذیتیں دیں۔ آج اس کا عوض لیا۔ ادھر کنس کی رانیاں دونوں اس سے بڑی کھڑی ہوئیں۔ اور روتی ہوئی بسرام گھاٹ پہنچیں۔ خاوند کی لاش دیکھ کر بہت چلائیں۔ کہتی تھیں۔ اے پت تم نے ایشور سے بیر ٹھانا۔ اس کی سزا بھگتنی پڑی۔ کرشن چندر ماموں کی استریوں کو دیکھ کر دھیرج دیتے رہے۔ فرمایا کہ جو کچھ ہونا تھا۔ ہو گیا۔ اس کا کریا کرم کرو۔ میں تمہارا بھانجا ہوں۔ تمہاری خدمت میں کسی طرح کا عذر نہ ہوگا۔ اور اگرسین کو قید خانے سے بلوا کر کنس کا مرتک کرم کروایا

# ادھیائے (۴۲)

# دیوکی اور بسدیو کی قید سے رہائی۔ اگرسین کی راج گدی

کنس کے مرتک کرم سے فراغت پاکر کرشن چندر نے آدمیوں کے ہاتھ داروغہ جیل کو حکم حکم دیا کہ وہ بسدیو اور دیوکی کی بیڑیاں کاٹ دے۔ ان کے درشنوں کو جاتا ہوں۔ دونوں بھائی خراماں خراماں شہر کی گشت کرتے ہوئے جیل خانہ پہنچے۔ اور بسدیو دیوکی کے قدموں پر سر رکھ دیا اسوقت جو خوشی بسدیو اور دیوکی کو ہوئی ہوگی۔ وہ جانیں یا ان کا دل۔ ماتا کے جوش سے دل امنڈ آئے۔ دونوں بھائیوں کو چھاتی سے لگایا۔ دیوکی جی نے رخساروں پر بوسے دیئے۔ دوپٹے سے آنسو پونچھ کر کہنے لگیں۔ اے لعل بارہ برس ہو چکے تیرے دیکھنے کی آرزو تھی۔ آج پوری ہوئی ماتا نے اپنے پتر کو ایک دفعہ بھی گود میں لے کر کلیجہ ٹھنڈا بھی نہیں کیا۔ کنس نے جو تکلیفیں اور اذیتیں دیں۔ وہ تیری جدائی سے کہیں کم تھیں۔

کرشن چندر بولے۔ مادر مہربان! مجھ سے بڑھ کر اور کون بدنصیب ہے۔ جو ماتا پتا کو اپنے

پیدا ہوتے ہی قید میں ڈالے۔ افسوس میری وجہ سے تمہیں قید کی مصیبتیں جھیلنا پڑیں۔ بس اب چلیئے۔ اگرسین کی خدمت میں حاضر ہوں۔ یہ کہہ کر کرشن دیوکی اور بسدیو کو لئے ہوئے اگرسین کے پاس آئے۔ ساتھ جوڑ کر عرض کیا۔ آپ نے بڑی تکلیفیں جھیلیں۔ مصیبتیں اٹھائیں۔ کنس بڑا نالائق تھا۔ جو اپنے باپ کا نہ ہوا۔ راج پاٹ چھین لیا۔ راجہ بن بیٹھا تخت آپ کو مبارک ہو۔ راج کاج کیجئے اور پرجا پالن کیجئے۔ اگرسین نے جواب دیا۔ میرے قواے ڈھیلے ہو گئے۔ سکت باقی نہیں۔ راج کاج دیکھنا محال ہے۔ بڑھاپے سے اسقدر نحیف الجثہ ہو رہا ہوں۔ کہ سلطنت کے کاروبار میں دماغ کام نہیں دے سکتا۔ آپ تخت نشین ہوں۔ آپ کی حکومت سے رعیت بھی خوش ہو گی۔

کرشن چندر۔ میں گدی کے لائق نہیں۔ راجہ جیات نے راجہ جدو کو سراپ دیا تھا۔ اس لئے میں گدی پر بیٹھ نہیں سکتا۔ کاروبار سلطنت پر نگرانی رہیگی۔ آپ گدی پر جلوہ افروز ہو جائیں باقی کام دیکھ لیا کروں گا۔

غرضیکہ راجہ اگرسین کے ہاتھوں میں عنان سلطنت سپرد کی گئی۔ اور تمام حکومت میں ڈھنڈورا پٹوایا گیا۔ کہ بھاگے ہوئے لوگ اپنے گھر آئیں۔ ملک میں تسلط ہو گیا۔ کوئی مزاحم نہ ہو گا۔ اس خبر سے جو لوگ دوسرے شہروں اور گاؤں میں جا بسے تھے۔ متھرا میں آکر بودوباش کرنے لگے۔ سری کرشن جی کی توجہ اور فیض قدم سے متھرا اور شہروں کو مات کرنے لگا۔ آپ فرماتے ہیں۔ کہ یہ دھرتی میری جنم بھومی ہے۔ واسطے متھرا مجھے بیکنٹھ سے بڑھ کر پیاری ہے۔

# ادھیائے (۳۴)

## متھرا سے برجباسیوں کی روانگی۔ اور نندجی کا اظہار غم

متھرا میں اگرسین کی حکومت قائم ہو گئی۔ کرشن چندر اور بلرام نذر و جواہر لے کر برجباسیوں کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ نندجی کے پیروں پر سر رکھ دیا۔ نندجی نے چھاتی سے لگا لیا۔

کرشن چندر۔ مجھے کہتے ہوئے شرم معلوم ہوتی ہے۔ زبان نہیں۔ جو بول سکوں

آپ مجھے اپنا پتر جانتے ہیں۔ میں آپ کا ہی ہوں۔ جہاں رہوں گا۔ آپ کا ہی کہلاؤں گا۔ جو خدمت آپ نے اور جسودھاں ماتا نے ہماری کی ہے۔ اگر لاکھ برس بھی آپ کی خدمت میں بجا لاؤں۔ تو سبکدوشی نہیں حاصل نہیں ہو سکتی۔ بچپن سے پالا۔ اتنا بڑا کیا۔ پتا جی گرگ رشی کا کہنا آپ بھول گئے۔ بسدیو اور دیوکی پتا ماتا ہیں۔ ان کی خدمت بھی فرض ہے۔ جسودھاں ماتا میرے ہجر میں بلبلا رہی ہوں گی۔ آپ جائیں۔ اور میری طرف سے ہاتھ جوڑ کر عرض کریں شیام سندر آپ ہی کا ہے۔ کچھ دنوں بعد آئے گا۔

شیام سندر نے نند جی اور برجباسیوں کو سمجھا بجھا کر بہت سا روپیہ اور اشرفی نذر کیا۔ اور برجباسیوں سے بھی یہی کہا۔ آپ لوگ برندابن جائیں۔ اور مجھ سے ملتے رہا کریں۔ نند جی شیام سندر کی اس غم آلودہ گفتگو سے مضطرب ہو کر رونے لگے۔ سمجھ گئے۔ کہ برندا بن بہاری کرشن چندر ہمارے ساتھ نہ جائیں گے۔ اب بسدیو اور دیوکی پتر ہوئے۔ ہمارا چارہ نہیں۔ جس وقت برج ہم پہنچوں گا۔ نند کمار ساتھ نہ ہوں گے۔ گوپیوں کا ان کی فرقت میں نہ جانے کیا حال ہو۔ یونہی آہ و زاری دن رات کیا کرتی ہیں۔ شیام سندر کے نہ ہونے سے اور بھی مچھلی کی طرح تڑپنے لگیں گی۔ کیا جواب دوں گا۔ جسودھاں تو سنتے ہی خاک پر لوٹنے لگیں گی۔ کھانا دانہ یونہی بند ہو گیا ہو گا۔ ابھی تک امید تھی۔ کہ ہمارے ساتھ شیام بلرام آتے ہوں گے اگر یہ بھی امید ٹوٹ جائے گی۔ تو زندگی دشوار ہو جائے گی۔ ان پریشان کن خیالات سے نند جی کو تن بدن کا ہوش نہ رہا۔ جب ذرا سکون ہوا۔ سوچے میں بہا اگیانی ہوں۔ کرشن چندر پرماتما روپ ہیں۔ انہیں پتر جانتا تھا۔ پرتھی کا بھار اتارنے کو بسدیو اور دیوکی کے یہاں جنم لینا پڑی کرپا ہوئی۔ جو بارہ برس میرے یہاں سب کو آنند دیا۔ یہ سوچکر مہاراج کے قدموں پہ گر پڑے۔ اور ہاتھ جوڑ کر دینے کی ہے۔ پربھو! آپ سرب شکتیمان سچدانند پورن برہم روپ ہیں۔ آپ کی مادر مہربان جسودھاں اور سولہ ہزار گوپیاں جو آپ کی صورت پر مٹی ہیں۔ ایسا نہ ہو چولا چھوڑ دیں سب سے کھگوت کیا منہ لیکر ان کے پاس جاؤں۔ اور کیا جواب دونگا۔ کرشن چندر نند بابا کو سمجھاتے اور دھیرج دیتے رہے۔ گھبرائیے نہیں۔ کچھ دنوں ماتا پتا کی سیوا کر کے خدمت میں حاضر ہوں گا۔ اور سب سے ملوں گا۔ یہ کہکر بسدیو جی اور اگرسین نند بابا کو تھوڑی دور پہنچا کر چلے آئے۔ نند برجباسیوں کے ساتھ برندابن پہنچے۔ شیام بلرام کے نہ ہونے سے جو کچھ حال گوپیوں اور جسودھا جی کا ہوا۔ وہ بیان نہیں ہو سکتا

کاپانی نہایت شیریں آب حیات کو مات کرتا ہے۔ اس تالاب میں ایک قوی ہیکل اور گرانڈیل گراہ رہتا ہے۔ جس کی ہیبت سے کوئی جانور اس تالاب میں پانی پینے نہ جاتا۔ جس کی طاقت کے آگے ہاتھیوں کی بھی قوت کچھ کام نہ کرتی تھی۔ اتفاق سے ایک گجیندر کئی ہاتھیوں کے ساتھ اس مقام پر بہار کر رہا تھا۔ ہاتھی پیاسا ہوا تالاب پر آیا۔ اور پانی پینے لگا۔ گراہ تاک ہی میں تھا۔ گجیندر کا پاؤں پکڑ لیا۔ دونو میں زور آزمائی ہونے لگی۔ ہاتھی بھی کچھ کم نہ تھا۔ دس ہزار ہاتھیوں پر اکیلا بھاری تھا۔ اس طاقت پر بھی گراہ کے گجیندر کو اس زور سے ٹکر مارتا۔ کہ گجیندر منہ کے بل گر پڑتا۔ اس کشمکش میں دس ہزار برس لڑتے لڑتے گزر گئے۔ ایک بھی غالب نہ آیا۔ مگر ہاتھی تھک چکا تھا۔ مایوس ہو گیا۔ جانتا تھا۔ کہ اس موذی کے منہ سے چھٹکارا نہیں ہو سکتا۔ چاروں طرف نگاہ کی۔ کوئی غمگسار نظر نہ آیا۔ جو اس مصیبت میں کام آتا۔ کیا کرے۔ کچھ بنائے نہیں بنتی۔ اسوقت پرماتما ہری کا دھیان کیا۔ مہاپربھو ہے اہناشی ہے۔ دینڈیال آپ ہی کا سہارا ہے۔ بے بھگت وتسل باسدیو دیناناتھ اِس موذی سے کیونکر رہائی ہو۔ جان بچتی نظر نہیں آتی۔ ہے دینا بندھو ہے گوبند۔ اب کیا جان ہی دیدوں۔ ضعیف ہو گیا ہوں۔ طاقت ذرا بھی نہیں رہی۔ کہ اس مصیبت سے چھٹکارا ہو۔ ہے مادھو! آپ کے ذرا سے اشارے میں اس بلائے بیدرمان سے نجات پاؤں گا۔ اور عمر بھر آپ کے گن گاؤں گا۔ آپ بسو ناتھ ہیں۔ جن کے چار ہاتھ ہیں۔ آپ کی چار بھجائیں تین لوک میں پھیلی ہوئی ہیں۔ فرق مبارک برہم لوک ہے۔ سورج چاند آنکھیں ہیں۔ چرن پاتال میں ہیں۔ آپ بشن بھگوان ہیں۔ گرڑ سواری میں ہے۔ آپ بھگت کے بس ہیں۔ آپ کو نمسکار ہے۔ آپ نے برہما کو پیدا کر کے سرشٹی کو اُتپن کیا۔ بھگتوں کی سہائتا کے لئے سری رام اوتار دھارن کیا۔ اور راون کنبھ کرن بڑے بڑے سورمیروں کو مار کر پرتھی کا بھار اتارا۔ گجیندر نے خلوص دل سے مناجات کر کے ایک کنول کا پھول سونڈ سے توڑ کر کرشن ارپن کیا۔ اسوقت یہی کرشن چندر مہاراج جو موہنی روپ دھارن کئے تمہارے سامنے رونق افروز ہیں۔ گرڑ پر سوار ہو کر آئے۔ اور گراہ کا سر سدرشن چکر سے کاٹ کر گجیندر کو بچا لیا۔ بھیشم جی کہتے ہیں۔ اسی طرح سے مصیبت

کے وقت بھگتوں کے آڑے آگئے ہیں۔ جدھشٹر نے پوچھا۔ یہ دونوں کون تھے۔
بھیشم جی بولے۔ کہ یہ دونو گجیندر اور گراہ پُورب جنم میں ہاہا اور ہوہو نام گندھرب
تھے۔ فن موسیقی میں کامل دستگاہ رکھتے تھے۔ ایک وقت راجہ اِندر کی سبھا میں جہاں
بہت سی اپسرائیں اور گندھرب موجود تھے۔ گانا ہو رہا تھا۔ ہر ایک اپنے کرتب
دکھا رہا تھا۔ اور اپنے علم کی توجہ سے داد چاہتا تھا۔ یہ دونوں گندھرب بھی علم
موسیقی کے جوہر دکھاتے رہے۔ راجہ اِندر نے گندھربوں کی بڑی تعریف کی۔ اور
کہا۔ کہ فی الحقیقت تم دونوں گندھرب اپنے وقت کے اُستاد ہو۔ کوئی کسی سے
کم نہیں۔ دونوں کا درجہ برابر ہے۔ دونوں گندھرب مصر ہوئے۔ کہ آپ ہم دونوں
میں جسکو اچھا سمجھیں۔ کہہ دیں۔ اِندر نے جواب دیا۔ کہ تمہارا فیصلہ دیول رشی کردینگے
اُنہیں جاکر گانا سناؤ۔ دونو گندھرب دیول رشی کے پاس آئے۔ اور عرض کی۔
کہ مہاراج! ہم دونوں میں اس کی بات کی تکرار ہو رہی ہے۔ کہ گاین ودّیا میں
کون افضل ہے۔ دونوں گندھربوں نے گانا سنایا۔ مگر دیول رشی ایشور کے دھیان
میں ایسے مگن تھے۔ کہ کچھ جواب نہ دیا۔ گندھرب پھر ملتمس ہوئے۔ کہ ہم کو راجہ
اِندر نے بھیجا ہے۔ کہ آپ ہمارا فیصلہ چکا دیں۔ ہم دونوں میں کون اس علم میں
زیادہ مشاق ہے۔ آپ جس کو کہدیں گے۔ وہی اُستاد سمجھا جائے گا۔ رشی نے پھر
جواب نہ دیا۔ تب دونوں گندھرب نخوت سے گویا ہوئے۔ کہ رشی مُنی گاین ودّیا
کیا جانیں۔ یہ بگلے کی طرح دھیان لگانا جانیں۔ کہ گاین ودیا کے حسن قبیح دیکھ
سکیں۔ رشی نے نخوت آمیز کلام سنکر گندھربوں کو سراپ دیدیا۔ کہ ہوہو گندھرب
گراہ ہو جائے۔ ہاہا نام گندھرب گج روپ دھارن کرے۔ دیول رشی کی دعائے
بد سنکر دونوں کانپنے لگے۔ ہاتھ جوڑ منت سے کہنے لگے۔ مہاراج! ہم دونوں کا ادھار
کیونکر ہوگا۔ ہمارا گناہ معاف کیجئے۔ دیول رشی کو ان کی خوشامد سے رحم آگیا۔
کہا۔ جب گجیندر کو گراہ پکڑے گا۔ اسوقت گجیندر نارائن کا دھیان کرکے مستدعی
ہوگا۔ تب بشن بھگوان درشن دے کر گراہ کو ماریں گے۔ اور گجیندر کو بچائیں گے
تب دونوں کا ادھار ہوگا ہے راجن! جسوقت نارائن نے گجیندر کو بچایا۔ اسوقت فرمایا
تھا۔ کہ جو اس گجیندر اور گراہ کی کتھا سنیں گے۔ اور گنگا جمنا۔ تربینی وغیرہ تیرتھوں کا

اِشنان کریں گے۔ اُن کو اکال مرت نہ ہوگی - بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے جی سے کہا۔ کہ جب بھیشم جی گجیندر مراکش کا اتہاس سُنا چکے۔ تب راجہ جدھشٹر نے کرشن چندر کی اور رشیوں مُنیوں نے باسدیو جی کی اُستتی کی۔

# اِدھیائے (۱۵۰)

## ساوتری استوتر

راجہ جدھشٹر بھیشم پتامہ سے پوچھتے ہیں - کہ شرادھ کرم دیو کرنے کے وقت کس استوتر کا پاٹھ کرنا چاہیئے

بھیشم جی - ساوتری استوتر بیاس جی کا بنایا ہوا گایتری منتر کے ساتھ جب کرنا چاہیئے - اس استوتر کا پاٹھ رشیوں نے کیا ہے۔

## ساوتری استوتر کا ترجمہ

سواتر جی - پرسٹ جی - مہارگ ابناشی سنا مون کے ارتھ - رشیوں کے ارتھ رشیو ہانسر نام کے ارتھ نمسکار ہے۔

(۱) اجیکپا ۔(۲) اہر بدھن - (۳) اپراجت - (۴) چناکی ہدت - (۵) پرت روپ ترینک - مہیشر کھاپتی - شنبھو - ہون یہ گیارہ رُدر ہیں - جو تینوں لوک کے ایشور کہلاتے ہیں - انش - بھیک - متر - برن - دھاتا - اور بھان - جنیتا - بھاسکو - تشتا - پرکھا - اندر یہ بارہ نام بشن جی کے ہیں - دھر - دھرو - سوم - ساوتر انل - انل - پرتیوکھ - پربھاس - یہ آٹھ لبو ہیں - اور بارہ سورج - کشپ جی کے بارہ پُتر ہیں - منگیا استری سے ناست اور دوسرو لڑکے اشونی کمار کے نام سے سورج کے پتر کہلاتے ہیں - مرت کال - لبوسے دیوا - پترگن - سورتی - مان - پتو دسن - رشی منی - سدھو لوک لوپتر مکان کرنے والے دیوتاؤں کے نام سے مشکلیں آسان ہوتی ہیں - جو لوگ ان دیوتاؤں کی یاد کرتے ہیں - وہ دھرم اتھ

اور کام کو پراپت کرکے اچھے لوکوں میں جاتے ہیں۔ نندیشور۔ گرامنی۔ برکھ دہج دُنیا کے مالک سوم گن۔ اوردرگنا۔ جوگ بھوت گن۔ سب پربت چاروں سمندر شیو جی کی طرح بشن جی کے ساتھ ہیں۔ جو ان کا دھیان کرتے ہیں۔ پاپ سے چھوٹ جاتے ہیں۔ اب رشیوں میں جو بڑے بھگت گزرے ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں۔ یوکرت۔ دیو۔ اوروالسو۔ اوپہج۔ اکشیوان۔ سنگرہ جی کے پتر۔ چاوڈ میدھا۔ تتھن۔ برہی۔ کھدیہ۔ رشی سرشٹی کے پتا کہلاتے ہیں۔ یہ سب ردر گن کی طرح مہا تیجسوی ہیں۔ پرتھوی پر اچھے گنوں کی بدولت ہمیشہ بیکنٹھ کے سکھ بھوگتے ہیں۔ یہ ساتوں پورب دشا میں باس کرتے ہیں۔ جو آدمی ان کا دھیان کرتا ہے۔ وہ اِندر لوک کو جاتا ہے۔ ان رچ پر رچ سوتیا تریا۔ دڑہبہ۔ اردباہو ترلوں۔ اگست یہ ساتوں دھرم راج کے رُوپ سے دکشن دشا میں براجمان ہیں۔ درسیو۔ رلیو۔ پری بیادھ۔ دوت۔ ترت۔ استری کے پتر سات رشی یہ ساتوں رشی پچھم کونے میں باس کرتے ہیں۔ اتری۔ بشسٹ۔ کشیپ۔ گوتم بھاردواج۔ بسوامتر۔ جمدگن۔ کوبیرجی۔ یہ ساتوں گورو اُتر دشا میں ورتمان ہیں دھرم۔ کام سکا۔ بسو۔ باسکی۔ اننت۔ کپل یہ سات پرتھوی کو اپنے کندھے پر اٹھائے ہوئے ہیں۔ پرسرام۔ بیاس۔ استوبتھامال۔ لومس یہ چاروں لوکپال ہیں سام ورت میرو۔ ساورن۔ وھاربک۔ مارکنڈے سانکہ اوسباسا یہ بڑے تیجسوی رشی ہیں۔ ان کے نام لینے سے سنتان ہوتی ہے۔ مفلس کو دولت ملتی ہے۔ راجہ بلینو کا جی پتر راجہ پرتھو۔ منوجی۔ راجہ ایل۔ ان چکرورتی۔ راجوں کے نام لینے والے دُنیا میں جس حاصل کرتے ہیں۔ سوت رشی نے راجہ سگر کے بھسم کیے ہوئے لڑکوں کی ہڈیاں گنگا جی سے دھوئیں۔ بھاگیرتھ رشی کا دھن باد ہے۔ جو سرگ سے گنگا جی لائے۔ یہی مہاتما لوگ جل برساتے ہیں۔ پرتھوی کے جیووں کا پالن کرتے ہیں۔ پاپ پن کے یہ مہاتما لوگ گواہ ہیں۔ جو شخص صبح اُٹھ کر ان مہاتماؤں کے نام لے۔ اسکو کوئی دُکھ نہیں ہوتا۔ نہ اگن کا خوف ہے۔ نہ چوری کا ڈر کبھی بیمار نہیں ہوتا۔ اگر ساوتری کا استوتر کھیت میں بیٹھ کر پاٹھ کیا جاوے۔ تو اس کی کھیتی میں بہت غلہ پیدا ہو۔ اگر جنگ وجدل کے وقت اس کا پاٹھ ہو۔ تو

فتح نصیب ہو۔ راج دربار کے وقت جو اس ساوتری اسلوتر کا جپ کرتا ہے۔ حاکم اس سے خوش ہوتا ہے۔ کوئی کام نہیں بگڑتا۔ ساوتری اسلوتر بہت اچھا اسلوتر ہے اس سے نہ لڑکا مرتا ہے۔ نہ سانپ کا خوف ہوتا ہے۔ گئووں میں پاٹھ کرنے سے گئوشالہ میں ترقی ہے۔ راجہ اندر نے اس اسلوتر کے پاٹھ سے برتر ابس آدک راجیسوں پر فتح پائی۔ بھرگ جی لبسٹ جی اور رگھو کے بیرن کرنے سے بدن میں چستی دماغ میں جودت پیدا ہوتی ہے۔ اشو لی کمار کے نام سے جسم پر عوارض نہیں دوڑتے۔ اس اسلوتر کا پھل وہ ہے۔ جو مہابھارت کے سننے سے حاصل ہوتا ہے۔

# اُدھیائے (۱۵۱)

## برہمنوں کی پوجا کے طریقے

بھیشم پتامہ۔ کل قوموں میں برہمن اُتم گردانا گیا ہے۔ برہمنوں ہی سے دھرم قائم ہے۔ وید شاستر کے واقف کار برہمن ہی ہو سکتے ہیں۔ اگر برہمن نہ ہو۔ تو شرتی اور سمرتی کی پابندی ہو نہیں سکتی وہ پتروں اور دیوتاؤں کے منہ ہیں۔ ان کے بھوجن کرانے سے پتر اور دیوتا کو بھوجن پہنچتا ہے۔ وہ تپ کرنے میں بہت زبردست ہیں۔ تپ کے طریقے اور رستے جتنے وہ جانتے ہیں۔ اور کوئی نہیں جان سکتا۔ بسشٹ بھرگ جی اگست سے نامور رشی برہمن ہی تھے۔ جنہوں نے تپ کے زور سے سمندر خشک کر دیا تھا۔ دیکھو راجہ سہسر باہو سا بلوان راجہ تمام دُنیا پر حکومت کر رہا تھا۔ سہسر باہو کو یہ ثروت برہمن کی طفیل سے ہوئی تھی۔ دتاتریہ جی کی اس نے بہت خدمت کی۔ دتاتریہ جی اس کی فرمانبرداری سے از حد خوش ہوئے۔ بردان دے دیا۔ کہ تیری دو بھجاؤں سے ہمیشہ دھرم ہوتا رہیگا۔ تو نے میری بڑی خدمت کی ہے۔ میری دُعا ہے۔ کہ تیری ہزار بھجا ہو جائیں۔ یہ بردان پا کر سہسر باہو ہزار بھجا کے زور سے ایسا مغرور ہوا کہ اپنے آگے کسی کو بھی نہ گنتا تھا۔ اب وہ برہمنوں کی بھی حقیقت نہ گنتا تھا۔ غرور نارائن کو بڑا معلوم ہوتا ہے۔ آکاش بانی ہوئی۔ او مغرور راجہ! جاہِ اعتدال سے

کیوں قدم باہر نکالتا ہے۔ برہمنوں ہی کی بدولت تیرا اس قدر وقار گھٹا ہیں۔ جتنے
چھتری راجہ ہوئے ہیں۔ سب برہمنوں کی پرستش کرتے تھے۔ تجھے بھی وتاتری
جی نے یہ عظمت بخشی۔ مگر مغرور راجہ کب خیال ہیں لاتا تھا۔ وہ سمجھتا تھا۔ کہ چھتری
برہمن کے ادھین نہیں ہوسکتے۔ برہمن البتہ چھتریوں کے دست نگر ہیں۔ وہ اپنے
خیال ہیں مست تھا۔ ایک روز بایو دیوتا راجہ سہسر باہو کے پاس آئے۔ اور کہا مجھے
دیوتاؤں نے تیرے پاس بھیجا ہے۔ دیکھ لیا! تیرا خیال خام ہے۔ برہمنوں سے
منحرف نہ ہو۔ برہمنوں سے چھتریوں کا رتبہ ہرگز بالا نہیں ہوسکتا۔ کیا راجہ انگ کی
حقیقت تجھے معلوم نہیں۔ راجہ انگ نے پرتھوی سنکلپ کر دیا تھا۔ پرتھوی جل
ہیں گپت ہوگئی۔ ساری دنیا غرقاب ہوگئی۔ اُسوقت کشپ جی نے رحم فرما کر
پرتھوی کو پانی پر قایم کر دیا۔ گوتم کے سراپ سے راجہ اندر کس حالت ہیں ہوگئے
تھے۔ جانتے ہوگے۔ اندر نے کتنا بڑا قصور کیا۔ کہ گوتم کی عصمت مآب عورت
کے ناموس ہیں بٹہ لگایا۔ پھر بھی گوتم نے طرح دی۔ سراپ تو دیدیا۔ مگر جان سے
نہیں مارا۔ برہمن سے بڑھ کر رحیم دوسری قوم نہیں ہوسکتی۔ تم بھی وتاتری جی کے
بردان سے اس ثروت پر پہنچے۔ ساری پرتھوی کی عنان حکومت ہاتھ ہیں رکھتے
ہو۔ جاہل بیوقوف کہتے ہیں۔ کہ وہ انڈے سے پیدا ہوئے۔ انڈا نہ تھا۔ آکاش تھا۔
آکاش سے برہما جی کی اتپتی ہوئی۔ اور پرتھوی کو انہوں ہی نے پیدا کیا۔ راجہ انگ
نے کل زمین کا سنکلپ کرکے برہمن کو دینا چاہا۔ مگر پرتھوی نے خیال کیا۔ کہ میرے
پتا برہما جی ہیں۔ اسے کوئی حق نہیں۔ کہ میرا دان کرے۔ پرتھوی غرق آب ہوگئی
یعنی اپنا روپ چھوڑ کر برہم لوک پہنچی۔ تب کشپ جی نے پرتھوی کے جسم ہیں
پرویش کیا۔ اور پانی پر قایم کر دی۔ تب سے پرتھوی کا ایک نام کاشپی ہوا۔ جب
پرتھوی پانی پر قایم ہوگئی۔ کشپ جی اس کے جسم سے علیحدہ ہوگئے۔ یہ بات
برہمنوں ہی کو نصیب ہے۔ بھلا کوئی چھتری راجہ بتا سکتے ہو۔ جس نے ایسی اعجاز
نما باتیں دکھائی ہوں۔ بایو دیوتا کی باتیں سنکر سہسر باہو خاموش ہوگیا۔

---

# اُدھیائے (۷۸)

## رشیوں کی مہماں

بایو دیوتا کہتے ہیں۔ کہ انگرا رشی کا حال کہتا ہوں گوش ہوش سے سنو۔ بھدرا نام چندرماں کی دختر جو حسین اور قبول صورت تھی۔ اتتھ رشی کے ساتھ بیاہی گئی اتتھ رشی بھدرا کو لئے ہوتے جا رہے تھے۔ کہ برن یعنی پانی کے دیوتا نے بھدرا کو اتتھ رشی سے چھین لیا۔ برن بھدرا پر ہزار جان سے عاشق ہو گئے۔ اتتھ رشی نے نارد جی کی زبانی برن دیوتا کے پاس پیغام بھیجا۔ کہ ایسی ناشائستہ حرکت کو کرنا برن جی کو مناسب نہ تھا۔ لوکپال کی عزت کو بٹہ لگایا۔ مناسب ہے۔ کہ ایسی عورت ہمارے پاس بھیجدو۔ برن نے جواب میں کہلا بھیجا۔ کہ سبھدرا میری چہیتی استری ہے۔ اس کا حق بھدرا پر نہیں۔ وہ اس سے مانوس ہے۔ لہذا میں بھدرا کو نہیں دے سکتا۔ اتتھ رشی کو اسقدر غصہ آیا۔ کہ تمام پرتھوی کا جل خشک ہو گیا۔ برن کو تکلیف ہوئی۔ اور بھدرا کو لئے ہوئے اتتھ رشی کے پاس آئے۔ اور عاجزی اور لجاجت سے بھدرا اتتھ رشی کے حوالہ کر دی۔ اے راجہ! کیا کبھی چھتری ہیں بھی ایسی قدرت ہے۔ اسی طرح اگست جی نے راچھسوں کو بھسم کر دیا۔ راچھسوں کی سخت گیریوں نے دیوتاؤں کو سورگ لوک سے نکال دیا۔ اور راجہ کی غضبناک تلوار سے چندرماں گھائل ہو گیا۔ دیوتے مجبور لاچار اترے جی کی پناہ میں آئے۔ اترے دیوتاؤں کی مدد پر راچھسوں سے جنگ کرنے لگے۔ اور تپ کے زور سے تمام راچھسوں کو مجروح کر کے اندر لوک سے نکال دیا۔ اسی طرح چیون رشی راجہ اندر سے معترض ہوئے کہ اشونی کمار کے ساتھ سوم (شراب نوری) پان کیوں نہیں کرتے۔ اور یگ بھاگ کیوں نہیں نکالتے۔ راجہ اندر نے جواب دیا۔ کہ اشونی کمار کا رتبہ ہمارے برابر نہیں ہم کس طرح ان کے ساتھ سوم پان کریں۔ چیون رشی بولے۔ ایسے کلمات زبان سے نکالنا تم کو مناسب نہیں۔ تم ان کی توہین کرتے ہو۔ توہین کرنا بڑا عیب ہے

اگر تم نے ہماری ہدایت سے منہ موڑا۔ تو بھلا نہ ہوگا۔ یہ کہکر منتر پڑھنا شروع کیا۔ اِندر اپنا بجر اُٹھا کر چیون رشی پر حملہ آور ہوئے۔ چیون رشی نے ہاتھ پر پانی لیکر منتر پڑھا اور چھینٹا راجہ اندر کو مار دیا۔ راجہ اندر اسطرح جڑ روپ کھڑے ہو گئے۔ پھر چیون رشی نے مداسر کو جگ آہوتی سے پیدا کرکے اندر کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا۔ مدنام اسر اپنی مہیب صورت سے اندر کو دبا کر بیٹھ گیا۔ جو دیو اندر کو چھڑانے کے لئے آتا۔ مہا اسر اپنے لمبے ہاتھوں سے پکڑ کر دبوچ لیتا۔ تب دیوتاؤں نے راجہ اندر سے عرض کیا۔ کہ آپ چیون رشی سے عذر خواہی کریں۔ اور ان کے احکام پر عذر خواہی کریں۔ اور ان کے حکم پر کاربند رہیں۔ ناچار راجہ اندر دیوتاؤں سمیت چیون رشی سے عذر خواہ ہوئے۔ اور اشونی کمار کے ساتھ سوم پان کرنے لگے۔ ہے بہسر باہو بھلا کوئی چھتری ایسا ہے۔ جو ان رشیوں کے تپ اور بل کا مقابلہ کرسکے۔

# ادھیائے (۹)

## کرشن چندر کے گنانباد

**بھیشم پتامہ۔** راجہ جدھشٹر جی! کرشن بھگوان کی مہما کہاں تک بیان کروں۔ جو چاہیں کریں۔ بھلا انکا ساکوئی دوسرا ہے۔ تم بڑے خوش قسمت ہو۔ جو کرشن بھگوان تمہارے سکھا ہوئے۔ مہابھارت کی اتنی بڑی لڑائی انہیں کے فیض قدم سے میسر ہوئی۔ ان کے رازوں کو شیش ناگ بھی نہیں پہنچ سکتے ان کا کلام شاستر اور سمرتیاں آپ کے احکام ہیں۔ یہ رشی منی جو میرے سامنے بیٹھے ہوئے ہیں آپ کو بخوبی جانتے ہیں۔ آپ نے اوتار دھارن کرکے بارہا پرتھوی کا بھار اتارا۔ نند اور جسودھا جی کو بچپن کی لیلائیں دکھا کر ان کا جنم سپھل کیا۔ آپ نے جب تپ بھی کئے بڑے بڑے سوربیروں کو ناکوں چنے چبوائے۔ اے راجہ! کرشن بھگوان تربوکی ناتھ ہیں۔ آپ کی پرستش برہما بشن مہیش بھی کرتے ہیں۔ کل مخلوقات آپ کے معجزنما اشارہ کا ادنیٰ

کرشمہ ہے۔ آپ ہی نے آکاش سُرگ چودہ بھون اٹھارہ برہمانڈ پیدا کئے
آپ پورن برہم پرماتما ہیں۔ آپ کے جسم میں ہزاروں برہمانڈ ہیں ست جگ
میں دھرم رُوپ سے لوگوں کو کرتارتھ کیا۔ تریتا میں گیان رُوپ۔ دواپر
میں بل رُوپ اور کلجگ میں دھرم رُوپ سے اوتار دھارن کریں گے۔ جو
لوگ آپ کو جانتے ہیں۔ وہ گیانی ہیں۔ جو آپ سے خلاف ہیں۔ وہ آواگون
کے اُلجھڑوں میں پھنسے ہوئے پرتھوی پر پیدا ہو کر طرح طرح کے مصائب
جھیلتے ہیں۔ دیوتا اور راچھس آپ کی عبادت کرتے ہیں۔ اور دیول وبیاس
جی کرشن بھگوان کو پرشوتم جگ کا پالنے والا کہتے ہیں۔ جہاں تک فہم و
ادراک کی رسائی ہے۔ آپ ہی کے جمال جہاں آرا کا جلوہ دکھائی دیتا
ہے میں بھی اس آخیر وقت میں آپ ہی سے لو لگائے ہوں۔ آپ میری
آخرت میں سہایتا کریں گے۔

# ادھیائے (۸)

# کرشن بھگوان اور رانی رُکمنی جی اور دُرباسا رشی کے حالات

راجہ جدھشٹر کرشن چندر سے مخاطب ہیں۔ اے دین دیال! اے
مدھوسودن! مجھے حیرت ہے۔ کہ آپ نے درباسا رشی کو اپنی سیوا سے
کیونکر خوش کیا۔ وہ ذرا سی بات میں ناراض ہو جاتے ہیں۔ غصہ آجاتا ہے۔

**کرشن چندر** (مسکرا کر) سچ کہتے ہو۔ فی الحقیقت انہیں غصہ آجاتا ہے۔ مگر میں
تو برہمنوں کا داس ہوں۔ ان کی بھگتی کے بس میں ہوں۔ ایک دفعہ دُرباسا جی دوارکا آئے
دہشت کے مارے سب کانپنے لگے۔ بعض کہنے لگے۔ کہ دُرباسا رشی کو کون اپنے
گھر میں اتارے۔ ان کا غصہ بلائے بے درماں ہے۔ ذرا سی بات سراپ دے دیتے

ہیں۔ میں نے اپنے محل میں دُرباسا رشی کو اتارا۔ خاطر و مدارت کی۔ رات کو سونے کی
پلنگڑی پر استراحت فرمائی۔ صبح کو جب خواب سے بیدار ہوئے۔ تو اس پلنگڑی کو
اپنی نگاہ سے بھسم کر دیا۔ اور خود نظروں سے غائب ہو گئے۔ مجھے اس پلنگ کا ذرا
بھی افسوس نہ ہوا۔ مگر ان کے بے کہے سُنے چلے جانے کا ملال کرتا رہا۔ اتنے میں آپ
سامنے آ گئے۔ میں نے عجلت کے ساتھ قدم مبارک چھو کر عرض کیا۔ کہ مہاراج آپ
کو بڑی تکلیف ہوئی۔ باعث رنج کیا ہے۔ جو آپ نے درشن دینے سے اجتناب
کیا۔ دُرباسا رشی مسکرا کر چپ ہو گئے۔ کچھ جواب نہ دیا۔ ایک روز آپ نے کھیر بنوائی
تھوڑی سی کھائی۔ اور باقی کے واسطے ارشاد ہوا۔ کہ اپنے بدن پر ملو۔ میں نے حکم
کی تعمیل کی۔ پھر آپ نے ایک رتھ طلب کیا۔ اور آپ سوار ہوئے۔ اور رُکمنی
جی سے اشارہ کیا۔ کہ ہمارا رتھ کھینچو۔ اور کھیر بھی چہرے پر مل لو۔ رُکمنی جی حکم بجالائیں
اور دُرباسا رشی کا رتھ گھوڑوں کی طرح کھینچنے لگیں۔ رتھ محل سے باہر نکلا۔ میں بھی
ہمراہ تھا۔ سر بازار دُرباسا رشی نے رُکمنی پر چابک مارا۔ اہل بازار اور تماشائی متحیر تھے
کہ ناز و نعم سے پلی ہوئی حسین نازک کرشن چندر مہاراج کی پٹ رانی سے رتھ کھنچوایا
جاتا ہے۔ اور کرشن چندر کچھ نہیں کہتے۔ میرے چہرے پر جس کی نظر پڑتی۔ مسکرا
دیتے تھے۔ کیونکہ میری عجیب ہیئت تھی۔ تمام بدن پر کھیر ملی ہوئی تھی۔ تماشائیوں
کا ہجوم سواری کے ساتھ تھا۔ لوگ کہتے تھے۔ کہ برہمنوں کے سوا ہے اور کس میں
یارا ہے۔ جو ترلوکی ناتھ کرشن چندر سے ایسی بے ادبی سے پیش آئے۔ ایسے برہمن
کالے ناگ ہیں۔ ذرا سوچو۔ ذرا سی چوک پڑو ڈس لیتے ہیں۔ رکمنی جی پھول پان سے
حسین کے لئے رتھ کھینچنا کیسا دشوار امر تھا۔ تھکاوٹ سے بدن پر پسینہ آ گیا۔
ہاتھ پاؤں شل ہو گئے۔ دُرباسا رشی رُکمنی جی کو مضمحل دیکھ کر رتھ سے اتر پڑے
چہرہ سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ آپ کو ازحد غصہ ہے۔ رتھ سے اترتے ہی دکھن جانب
رُخ کیا۔ میں بھی پیادہ پا ساتھ ہو لیا۔ ایک مقام پر دُرباسا رشی ذرا ٹھٹکے۔ میں قدموں
پر گرا۔ اور ہاتھ جوڑ کر عرض رسا ہوا۔ مجھ سے کون سا قصور ہوا۔ جو آپ مکان پر نہیں
چلتے۔ چوک ہوا۔ تو معاف کیجئے۔ آپ کا داس ہوں۔ دُرباسا رشی میری عاجزی سے
خوش ہو گئے۔ اور بولے۔ ہے کرشن مراری۔ تم اپنے سبھاؤ سے غصہ بھی جیت لیا

بیشک مجھ سے بڑے گناہ ہوئے۔ تم نرلوک کے جتنے والے ناراین روپ ہو۔ آزمائش منظور تھی۔ پوری اُتری۔ آپ میرے گناہ بخشئے۔ اور مجھ سے بردان لیجئے۔ حالانکہ آپ کے لئے بردان کی کیا ضرورت ہے۔ آپ مجسم نور بے چون وچرا ہیں۔ مگر پھر دکھاوے اور اپنی کیرتی بڑھانے کے لئے آپ مستدعی ہوں۔ کہ میرا بردان قبول کیجئے۔ ہے گوبند آپ کا جس دُنیا بھر میں ہمیشہ قائم رہیگا۔ جنار دھن۔ آپ تمام خلق کے چھیتے ہو۔ جہاں تک میری جوٹھی کھیر جسم مبارک پر پہنچی ہے۔ وہاں تک کال آپ کو ستا نہیں سکتا ہے مدھوسودن! جب آپ کی مرضی ہو گی۔ تب ہی آپ کی موت ہو گی۔ پھر دربا ساجی نے فرمایا۔ کہ کرشن چندر تم نے یہ کھیر تلووں میں کیوں ملی۔ یہ تم نے اچھا نہیں کیا۔ میں نے اپنے تلووں کو دیکھا۔ فی الحقیقت کھیر کا نشان نہ تھا۔ پھر رکمنی جی کو اس طرح بردان دیا۔ کہ اَے کرشن پیاری! دُنیا کی عورتیں تیرا نام لے کر راگ سہاگ حاصل کریں گی۔ تیرے بدن پر کوئی مرض نہ دوڑے گی۔ تو زردگ رہیگی۔ تمہارے بدن سے خوشبو کی لپٹیں آیا کریں گی۔ کرشن چندر کی سولہ ہزار رانیوں میں تیرا ہی نمبر اوّل رہیگا۔ تو سب سے بڑھ کر چہیتی ہو گی۔ یہ کہکر دُرباسا رشی نظروں سے اوجھل ہوگئے کرشن چندر اور رکمنی اپنے محل میں آئے۔ اور دیکھا۔ کہ وہ پلنگ جو بھسم ہو گیا تھا بادستور بچھا ہوا ہے۔ ہے راجن! تم بھی میری طرح برہمنوں کی سیوا کیا کرو۔ اور برہمنوں کی پوجن سے سب دیوتا خوش ہوتے ہیں

# ادھیائے (۸۱)

## دُرباسا رشی کی ولادت وغیرہ

راجہ جنمیجیہ نے (کرشن چندر سے) دُرباسا رشی کی ولادت کہاں ہوئی اور یہ کون ہیں۔

کرشن چندر۔ ایک وقت راچھسوں اور راجہ اندر میں بہت بڑی لڑائی ہوئی۔ راچھسوں کے مسکن تین مقام پر تھے۔ ایک چاندی سے دوسرے لوہے کا تیسرا

سونے کا بنا ہوا تھا۔ راچھس ہمیشہ یہاں بود و باش کیا کرتے تھے۔ کسی دیوتا میں اتنی جرأت نہ تھی۔ کہ ان راچھسوں پر قابو پاتا۔ سب دیوتا متفق ہو کر شیو جی کے پاس گئے۔ اور کہنے لگے۔ کہ آپ ہمارے اوپر کرپا کریں۔ راچھسوں نے ہمیں تنگ کر رکھا ہے۔ شیو جی بشن بھگوان کو بان۔ اگن کو گا نسی۔ ویدوں کا دھنش اور گایتری کو پرتنچا بنا کر ان تینوں پربھوں کو جلا کر خاک کر دیا۔ اسوقت اماں جی کی گود میں ایک بالک دکھائی دیا۔ وہی بالک دربا شا رشی تھے۔ جب دربا شا رشی میرے دواس میں آئے۔ اسوقت ان کی عمر کے برابر دوارکا پوری میں کوئی نہیں تھا۔ دربا سا رشی نے بہت بڑا تپ کیا۔ شیو جی تینوں لوک کے کرتا دھرتا ہیں۔ سب دیوتاؤں کے دیوتا نرگن۔ سرگن روپ سے جگت میں ویاپک ہوتے ہیں۔ بشن روپ شیو ہیں۔ اور شیو کا روپ بشن ہیں۔ بشن اور شیو روپ ملکر پرب برہما پرمیشور ہوتے

# ادھیائے (۸۲)

## راما گیتا

راجہ جدھشٹر۔ انسان کے لئے کوئی ایسا سہل طریقے بتائیے۔ جس سے اس کا کلیان ہو۔

بھیشم جی۔ انسان سے اگر کچھ نہ ہو سکے۔ تو رام گیتا کا پاٹھ کرے۔ اس سے اس کی آخرت سنبھل جائیگی۔ اور دنیا میں دولت کثیر حاصل ہوگی۔ پچھلے جنم کے پاپ بھی موکش ہو جائیں گے۔ سری رام چندر مہاراج شاہنشاہ کوبین جب اپنے پتا کے عہد کے مطابق اجودھیا کے راج سے قطع تعلق کر کے لکشمن اور سیتا جی کے ساتھ ڈنڈک بن کو چلے گئے۔ لکشمن جی نے سری رام چندر جی سے گیان سننے کی اچھیا کی۔ اور سری رگھوناتھ جی نے لکشمن جی کو گیان اپدیش کیا۔

(۱) شیو جی پاربتی جی سے کہتے ہیں۔ کہ اے اماں دیوی سری رگھوناتھ جی نے پرتھوی کا بھار اتارنے کی خاطر اوتار دھارن کر کے راون اور کنبھ کرن ایسے

جو دھاتوں کو بچے کیا۔ اور دھرم کو قائم کیا۔
(۲) رگھوناتھ جی نے پراچین اتہاس راجہ نرگ کی کتھا وشاپور وک سنائی۔
(۳) لکشمن جی سری رام چندر جی سے التماس کرتے ہیں۔ کہ آپ مجھے گیان اپدیش کریں۔
(۴) ہے رگھوبنس من۔ آپ نرمن گیان سے سب پرانیوں میں رہنمان ہیں۔ کل کائنات میں آپ ہی کا ظہور ہے۔ آپ سب میں ایک اور سب سے علیحدہ بھی ہیں۔
(۵) آپ ہی کے چرنوں کے بھروسے اس سنسار ساگر سے پار اترنا چاہتا ہوں ایسا اپدیش دیجئے۔ کہ بھوساگر سے آسانی کے ساتھ پار ہو جاؤں۔
(۶) جن کے نام لینے سے آنند پراپت ہوتا ہے۔ بھگتوں اور شرن آئے ہوئے کے کشٹ دور کرنے والی سری رگھوناتھ جی لکشمن جی سے بولے
(۷) ہے کرپانی۔ پہلے اپنے خاندان کے کرم کرنے کا عادی ہو۔ یعنی جو طریقے خاندان میں منضبط ہوں۔ ان پر عملدرآمد کرے۔ جو اچھے کرم یعنی خیر و ثواب کی باتیں ہوں۔ اُن کے تعمیل کی کامنا کرے۔ دل کو یکسو کر کے کرموں کے پھل سے تیاگی ہو جائے۔ اور گورو کے قول کا پابند ہو جائے
(۸) ہے لکشمن جی! اچھے کرموں کی وجہ سے انسانی جامہ ملتا ہے۔ اس لئے وید کے احکام کی پابندی کرنا انسان کا پہلا فرض ہے۔ اچھے برے کی تمیز ہونا چاہیئے۔ کیونکہ اچھے برے پاپ پن کرم۔ اسی دیہہ کی بدولت ہوا کرتے ہیں۔
(۹) پیارے بھائی! دنیا میں اودیا کی تاریکی پیدا ہوتی ہے۔ اس تاریکی کے دور کرنے کے لئے پرمیشور نے گیان پیدا کیا۔ برہما گیان سے اودیا دور ہو جاتی ہے۔ اس لئے برہم گیان سے دیہہ کو شدھ کرو۔ اور اس کی روشنی سے ضلالت اور گمراہی کی تاریکی کو دفع کرو۔
(۱۰) اگر یہ کہا جائے۔ کہ کرم سے اودیا نا ش ہوتی ہے۔ یعنی اچھے کرم کرنے سے اودیا کا اندھکار خود بخود زائل ہو جاتا ہے۔ یہ غیر ممکن ہے۔ بغیر

و ودّیا پڑھنے سے گیان نہیں ہوتا۔ ودیا حاصل کرکے کرم کرے۔ اور کرم کی کامنا تیاگ دے۔ اور گیان کو دھارن کرے۔

(۱۱) وید میں جس کرم کی ہدایت درج ہے۔ وہی برہم گیان ہے۔ کسی کرم کی خواہش نہ کرنا چاہیئے۔

(۱۲) انسانوں کے لئے برہم ودّیا حاصل کرنا پرم دھرم ہے۔

(۱۳) گنگا جی کے کنارے اور اُتم تیرتھوں میں اچھے کرم ہوں۔ تو بڑا اچھا پھل پراپت ہوتا ہے۔ اگن ہوتر کرموں سے مُکتی ملتی ہے۔

(۱۴) اکثر لوگوں کا اعتراض ہے۔ کہ گیان اور کرم مل کر موکش ہو جاتی ہے۔ یہ ٹھیک نہیں ہے۔ کیونکہ جس طرح خالی کرم کرنے سے موکش نہیں ملتی جب تک گیان نہ ہو۔ اسی طرح گیان ہے۔ اور کرم نہیں کیا۔ تو بھی موکش ملنا دشوار ہے۔ اس کی بھی وجہ یہ ہے۔ کہ سارے سنسار کی عقل و نگاہ میں اختلاف رہتا ہے۔ یعنی کوئی انسان اہنکار یعنی غرور اور گھمنڈ سے خالی نہیں دکھائی دیتا۔ جب غرور گھمنڈ ہوا۔ تو کریا نِسپھل ہو گئی۔ اور پھر ودیا یعنی گیان کہاں۔ اس سے موکش کہاں۔

(۱۵) معترض لوگ قیاس کو رد کرکے کہتے ہیں۔ کہ قلب کی صفائی سے گیان کا ظہور ہو جاتا ہے۔ اور برہم میں خود بخود پریت ہونے لگتی ہے۔ اسی کو ودّیا کہتے ہیں۔ اور یگیہ اور تپ کرنے والوں کو پھلوں کی خواہش ہوا کرتی ہے۔ اگر برہم کی طرف رجحان ہو گیا ہے۔ تو کبھی اس کا دل پھل کی چاہ نہیں کریگا۔ جسم وہی ہے۔ جس سے اچھے کرم ہوں۔ اور اندریوں کا سبھاؤ کرم کرنا ہے۔ کرم سے مَن کی شدھی۔ دھرم کرم سے ویراگ پیدا ہو جاتا ہے۔ ویراگ سے گیان اور گیان سے موکش ہو جاتی ہے۔

(۱۶) گیان سے کرم پھل کی کامنا چھوڑ کر برہم میں لین ہو جاوے۔ اور چلنا کھانا۔ پینا ان کو چھوڑ کر شک و شبہ کو دور کرکے برہم میں دھیان لگا دے۔

(۱۷) مایا کے ذریعے سے جب تک جیو یہ نہ سمجھے۔ کہ سب کرموں کے کرنے

والا میں ہوں۔ تب تک کرم کرنا چاہیئے۔ اور جب یہ معلوم ہو جائے کہ میں کچھ نہیں کرتا۔ سب کام اندریوں سے ہوتے ہیں۔ دُنیا فانی ہے سنسار بالکل جھوٹا ہے۔ جو کچھ ہے پرمیشور ہے۔ تب کرم دھرم چھوڑنا چاہیئے۔

(۱۸) جب دل میں یکسوئی آجائے گی۔ تو خود بخود برہم پرکاش ہو جاویگا۔ اور ایسا آنند ہوگا۔ جس کا ناش نہیں ہے

(۱۹) گیان کی پراپتی سے اودیا ناش ہو جاتی ہے۔

(۲۰) جب اودیا دُور ہو گئی۔ تو ہم اسی گیان ناش ہو گیا۔ تب کسی کرم کرنے کی طاقت نہیں رہتی۔ اور جب طاقت نہیں ہے۔ تو آتما بھی نہیں۔ جب آتما فانی نظر آئی۔ تب گیان ہو گیا۔ گیان ہونے سے مکتی مل گئی ہے۔ جب جہالت دُور ہو گئی۔ اور ودیا کا پرکاش ہو گیا۔ تو خود بخود خواہشات نفسانی سے احتراز ہو جاتا ہے۔ اور یہی موکش ملنے کی راہ ہے۔

(۲۱) تیتری اُپنشد اور باجسنیہ شرتی میں کرم کے پھل کی خواہش کرنیکی ممانعت کی گئی ہے اور گیان سے بھی ہوتی ہے۔

(۲۲) اہنکار کے تیاگ کرنے سے گیان پیدا ہوتا ہے۔

(۲۳) اکثر لوگ کہتے ہیں۔ کہ کرم نہ کرنے سے پاپ ہوتا ہے۔ یعنی جس نے نیک کرم نہیں کئے۔ پاپی ہوتے یہ جہالت ہے۔ کرم کرنے والے ہمیشہ نیک کرم کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔ بُری باتوں سے پرہیز رکھتے ہیں۔ ایسے انسان کرم کرکے پھل کی خواہش نہیں کرتے۔

(۲۴) گورو کے بچنوں پر دھیان کرکے آتما اور پرماتما کو ایک جاننے والا پرم آنند کو پہنچتا ہے۔ اور سمیر پربت کی طرح لاتحرک ہو جاتا ہے۔ دل کی چنچلتائی اور دبدھا جاتی رہتی ہے۔

(۲۵) تتوم اسی واکیہ میں تین حرف ہیں۔ تت۔ توم۔ اسی۔ تت کے معنی سب گنوں سے واقف یعنی پرماتما۔ توم کے معنی جیو ہیں۔ اب تت توم کے معنے ایک جیو ہیں گیان بخشنے والا پرماتما اور اسی کے معنے ہے۔ کل جملہ کے معنے سے صاف

ظاہر ہو گیا ہے۔ کہ جو پرماتما ہے۔ وہی جیو ہے۔

(۲۶) اگر یہ کہا جاوے۔ کہ پرماتما اور جیو کو ایک سمجھنا خلاف عقل معلوم ہے۔ تو سمجھ لو۔ کہ پرماتما چینن متی یعنی ہمیشہ سے ہے۔ اور جیو بھی ناش نہیں۔ تو دونوں پراچین) ہوئے۔

(۲۷) سہل سی مثال ہے۔ کہ لوگ کہتے ہیں۔ کہ فلاں گنگا میں باس کرتا ہے۔ تو کیا وہ جل رہتا ہے۔ نہیں وہ گنگا کنارے کسی مکان یا جگہ پر بودوباش کرتا ہے مگر کہنے میں یہی آتا ہے۔ اسی طرح جیو پرماتما سے ملا ہے۔ علیحدہ نہیں۔ جیو کا سوائی پرماتما ہی ہے۔ ان دونوں کا ناش نہیں۔

(۲۸) جسم انسانی پانچ عنصروں یعنی خاک وباد۔ آب و آتش خلا یعنی آکاش سے بنایا گیا۔ یہی قالب سکھ اور دکھ بھوگتا ہے۔ مگر جیو پر دکھ اور سکھ اور اثر نہیں ہوتا۔ وہ تو اپناشی ہے۔ اور جسم فانی ہے۔

(۲۹) قالب عنصری پانچ کرم اندری اور پانچ گیان اندری اور پانچ پران اور دو من اور بدھ یعنی ۱۷ چیزوں سے تیار کیا گیا۔ آنکھ[۱]۔ ناک[۲]۔ کان[۳]۔ زبان[۴] اور لنگ[۵]۔ یہ پانچ کرم اندریاں کہلاتی ہیں۔ گیان اندریاں۔ شامہ[۱]۔ سامعہ[۲] باصرہ[۳]۔ ذائقہ[۴]۔ لامسہ[۵] ہیں۔ پانچ پران یہ ہیں۔ پران[۱]۔ اپان[۲]۔ سمان[۳]۔ اوان[۴] بیاسن[۵]۔ ان میں من اور بدھی کی حکومت رہتی ہے۔ جب تک یہ شریر چلتا پھرتا رہتا ہے۔ استھول شریر کہلاتا ہے۔ اور مرجانے پر سوکشم شریر بولتے ہیں

(۳۰) اس قالب عنصری میں آتما کا نواس رہتا ہے۔ اور اندریاں مایا میں پھنسی ہوئی ہیں۔ آتما کو نہیں دیکھتیں۔ اس لئے مایا کو چھوڑ دو۔ جیو اور آتما کا بھید نکال ڈالو۔ اور اپنے آپ کو پرماتما سے علیحدہ مت سمجھو

(۳۱) آتما ایک ہے۔ وہ کبھی مرتی نہیں۔ اور نہ اس میں کوئی مرض لاحق ہوتا ہے آتما پانچ عنصروں سے بنے ہوئے محل کے اندر نواس کرتی ہے۔ جس طرح بلور پتھر کے دیکھنے سے عجیب عجیب رنگ نظر آتے ہیں۔ مگر در حقیقت وہ سفید ہے۔ ان میں کوئی رنگ ذاتی نہیں۔ سب عارضی ہیں۔ اسی طرح آتما اگرچہ کسی جسم میں ہو۔ خواہ وہ لاغر ہو یا موٹا سکھ سہتا ہو یا دکھ جیسا

ہو۔ مگر آتما پر ان باتوں کا اثر مطلق نہیں ہوتا۔ گیانی پرش کبھی رنج و تکلیف کا خیال نہیں کرتے۔ ایک حالت سمجھتے ہیں۔

(۳۲) جاگرت۔ سپن۔ سوسپت یہ تین اوستھا۔ ستوگن۔ رجوگن۔ تموگن۔ تموگن سے تعلق رکھتی ہیں۔ ستوگن سے مراد حالت بیداری ہے۔ خواب کی حالت کو رجوگن کہتے ہیں۔ تموگن کی حالت مدہوش یعنی بیخبری ہے۔ جاگرت اوستھا میں سپن اور سوسپت دشا کا گیان نہیں ہوتا۔ اور نہ سوسپت اوستھا میں جاگرت اور سپن کا دھیان ہوتا ہے۔ اب یہ ثابت ہوگیا۔ کہ آتما کا تعلق اندریوں سے ہے۔ مگر آتما علیحدہ ہے۔

(۳۳) سنساری چیزوں پر من دوڑانا گیانیوں کا کام نہیں۔ کیونکہ یہ بدھی رجوگن اور تموگن سے ملی ہوتی ہے۔ اور یہی اودیا یعنی جہالت ہے۔

(۳۴) سنسار فانی ہے۔ جگت کے بیوہار جیسے ہیں۔ ان سے علیحدہ ہی رہنا دھرم کا سنبھالنا ہے۔ اداسین چیت ہو کر رہو۔ اچھے بُرے پر نیت نہ ڈلاؤ۔ نہ کسی سے دوستی کرو۔ نہ دشمنی۔ سب کو ایک رس جانو۔

(۳۵) آتما ہی برہم روپ ہے۔ آتما نہ مرتی ہے نہ زندہ ہوتی۔ نہ گھٹتی ہے۔ نہ بڑھتی ہے۔ نہ دبلی ہوتی ہے۔ جیو آتما سارے سنسار میں دیاپک ہے۔ یعنی حیوانات نباتات۔ جمادات کل شئے میں جیو آتما پرویش کر رہا ہے۔ سب چیزیں ناش ہو جاتی ہیں۔ مگر جیو آتما ناش نہیں ہوتا۔ برہم اور جیو میں کچھ فرق نہیں ہے۔ جو برہم ہے۔ وہی جیو ہے۔ البتہ مایا یعنی اندریوں کی تحریک سے جب جیو کہنے لگتا ہے۔ یہ کام میں نے کیا۔ کل وہ کروں گا۔ یہ باتیں ایسی ہیں۔ جو مایا یعنی اندریاں کراتی ہیں۔ جب گیان ہو جاتا ہے۔ تب ظاہر ہو جاتا ہے۔ کہ یہ کل فعل اندریوں سے ہوتے ہیں۔ جیو کچھ نہیں کرتا۔ فرق جیو اور برہم میں دکھلایا گیا

(۳۶) گیان سے سُکھ ملتا ہے۔ جنم مرن کا دکھ آتما کو نہیں ہوتا۔ گیان کے اتپن ہونے سے اگیان ناش ہوتا ہے۔ سانپ اور رسی کی مثال ہے۔ جب ظاہر ہو گیا۔ کہ رسی ہے۔ سانپ نہیں۔ تو بھرم دور ہو گیا۔

(۳۷) مایا بھرم میں پھنسے ہوئے ظاہر ہوتا ہے۔ جیو برہم کو نہیں جانتے۔ کیونکہ ان میں

گیان نہیں ہوتا۔ وہ بھرم میں پڑے ہوتے ہیں۔ یہ بھرم گیان کے نہ ہونے سے پیدا ہو جاتا ہے

(۳۸) آتما پر کوئی رنج و غم اثر نہیں کر سکتا۔ آتما آنند کا گھر ہے۔ سب میں ویاپک ہے۔ مگر جب اندریاں آتما پر غالب ہو گئیں۔ اہنکار ہوا۔ اگیان بڑھا۔ دین و دنیا بگڑ گئے۔

(۳۹) اب ہم یہ بتلاتے ہیں۔ کہ آتما کس کو کہتے ہیں۔ ہے لکشمن! سوتے وقت عقل بالکل زائل ہو جاتی ہے۔ کچھ کام نہیں کرتی۔ جب نیند سے جاگو گے۔ تو معلوم ہو گا۔ کہ ہم سکھ سے سوتے تھے یا ہمیں کسی قسم کی تکلیف نہ تھی۔ اب ظاہر ہوا۔ کہ سونا درحقیقت ایک فعل تھا۔ یہی آتما سمجھ لو۔ اور جو خیالات حالت غنودگی میں پیدا ہوئے تھے۔ وہ سنساری بیوہار جانو۔ جب آنکھ کھلی۔ تو سب باتیں دور ہو گئیں۔ یعنی جب ہوش میں آئے۔ سونے کا دکھ یا سکھ دور ہو گیا بس بعینہ یہی حال آتما کا ہے۔ جب گیان ہو گیا آنند ہو گیا۔ جنم مرن کا سکھ جاتا رہا۔

(۴۰) پرماتما اور جیو میں ایک بھید یہ بھی ہے۔ یعنی جب اودیا بڑھ جاتی ہے۔ یہ خیال آتا ہے۔ کہ مجھے فلاں بات کی تکلیف ہے۔ فلاں امر سے راحت مل گئی۔ اسی کو لوگ جیو بولتے ہیں۔ سب یہی کہتے ہیں۔ کہ جیو آرام طلب ہے اس جیو پر کشٹ ہے۔ مگر جن کی ودیا یعنی گیان ہے۔ وہ ہرگز یہ نہیں کہتے۔ معرفت کی نظر سے سب چیزوں کو دیکھتے ہیں۔ سب میں پرماتما کا ظہور دکھلائی پڑتا ہے۔ انہیں جیو اور پرماتما میں کچھ بھید محسوس نہیں ہوتا۔

(۴۱) ہے لکشمن۔ کسی لوہے کو آگ میں تپا کر لال کرو۔ اسوقت وہ لوہا آگ ہو جاتا ہے۔ یعنی اس کا کام جلا دینا ہے۔ لوہے کے اوصاف اس میں مطلق نہیں رہتے اسی طرح آتما من کے پاس رہنے سے من یعنی اندریوں کی پابندی ہو جاتی ہے من چنچل ہے۔ یعنی اس نے گیان کو جلا دیا۔ اور آتما بھی من کی مطیع ہو گئی۔ اسی طرح کام کرنے لگی۔ اگر من گیان کے بس ہوتا۔ تو آتما اور پرماتما میں فرق نہ ہوتا۔

(۴۲) پیارے بھائی! گورو کے منہ سے وید سنو- اور ویدوں کی تحریک پر عمل کرو- تمہیں گیان ہو جائے گا- سنسار جھوٹا نظر آئے گا-
(۴۳) ہے لکشمن! ہم خود بخود پیدا ہوئے- ہم سب میں ویاپک ہیں- ہم کو کسی نے پیدا نہیں کیا- جنم مرن سے رہت ہیں-
۴۴- لکشمن جی! ماضی- حال- مستقبل تینوں زمانے سے واقف ہوں- میرا انت نہیں- پنڈت اور گیانی پرش اندریوں کو مغلوب کرکے جس پرشوتم کا دھیان کرتے ہیں- وہ میں ہی ہوں-
۴۵- اے لکشمن! اوشدھی یعنی دوا کے کھانے سے مرض دور ہو جاتا ہے- اسی طرح ودیا پڑھنے سے اودیا جاتی رہتی ہے- اور میرا پرکاش جگت میں نظر آنے لگتا ہے-
(۴۶) یکسو ہو کر پرماتما کا دھیان کرو- میں خود تمہارے دل میں نظر آؤں گا
(۴۷) جس طرح کوئی کمہار کھلونے کو بناتا ہے- تو گیانی لوگ کمہار کی تعریف کرتے ہیں نہ کہ کھلونے کی- اسی طرح سارا سنسار پرماتما کا بنایا ہوا ہے- پرماتما ہی کو ست جانو- اور اس میں لین ہو جاؤ-
(۴۸) ہے لکشمن! اوم اکشر کا جاپ کرو- سب طرف سے خیال ہٹالو- اوم اکشر برہما نے دنیا کو پیدا کیا-
(۴۹) جب گیان ہو جائیگا- تو چاروں طرف برہم ہی برہم نظر پڑے گا-
(۵۰) ہم اس برہم کے سادھن کے لوگ ہیں- جو سب اُپادھیوں سے رہت اور نکتی
(۵۱) دانا ہے- اس لئے ہم کو برہم ہی کی آپاسنا کرنا چاہیئے
(۵۲) پرماتما کی بھاؤنا رکھنے والے استری پرش پتر- بھائی- بھتیجے کے موہ میں نہیں پھنستے ان کو کسی طرح کا دکھ نہیں ہوتا- مرنے پر اکھنڈ ابناشی میں پراپت ہو کر جیون مکت ہو جاتے ہیں-
(۵۳) لوگ- ابھیاس کرنیوالے لوگ اندریوں کو مغلوب کرکے کام کرودھ- مدھ- لوبھ سے چھوٹ جاتے ہیں- اور پرماتما کے دھیان میں سمادھی لگاتے ہیں- اس لئے اے لکشمن! میں اپنے ان بھگتوں سے بہت خوش ہوں- جو ایسا کرتے ہیں

ان کو۔ میں اپنے درشن دیتا ہوں۔

(۵۴) رات دن جو پرماتما کا دھیان کرتے ہیں۔ وہ ضرور مکتی پاتے ہیں

(۵۵) دنیا کا تمام دارِ محن ہے۔ اس کے آد۔ مدھ۔ انت۔ تینوں زمانے رنج سے بھرے ہوئے ہیں۔ ابتدائی زمانہ دولت جمع کرنے میں گزر جاتا ہے۔ مدھ یعنی شباب کی حالت میں تن آسانی راحت طلبی۔ عیش پرستی کی سوجھتی ہے اور انت یعنی آخری عمر میں دولت چور اچکوں سے محفوظ رکھنے اور بیجا اسراف میں خرچ کرنے سے دل کو صدمہ پہنچتا ہے۔ اس لئے ویدوں کی ہدایت کے بموجب پرمیشور کا دھیان ہی سب جگہ کام آتا ہے۔ انسان تینوں زمانے بچپن۔ جوانی۔ بڑھاپا مفت رائگان کرتا ہے۔

(۵۶) آتما اور پرماتما میں کچھ بھید نہیں ہے۔ جس طرح دریاؤں کا پانی سمندر میں مل جاتا ہے۔ اور رنگ برنگ کی گایوں کا دودھ ایک ہی رنگ کا ہوتا ہے اسی طرح آتما اور پرماتما ایک ہے۔ جدا نہیں ہے۔

(۵۷) گیانیوں کو جگت کے بیوہار جھوٹے نظر آتے ہیں۔ ان کا بھرم خود بخود جاتا رہتا ہے جیو اور پرماتما ایک نظر آتے ہیں۔ جس طرح بسم احول سے ایک چیز کی دو چیزیں نظر آتی ہیں۔ یعنی ماہتاب اور سیارے پر نظر پڑنے سے ایک کے دو معلوم ہوتے ہیں۔ مگر درحقیقت ایک ہیں۔ اسی طرح گیان کے جلوے سے تمام بھرم جاتے رہتے ہیں۔ اور جیو اور آتما میں جو ظاہرا علیحدگی ہے۔ وہ دور ہو جاتی ہے۔

(۵۸) اس لئے اے لکشمن! جب تک پورا گیان ہو۔ تب تک میرا بھجن اور سمرن کرے۔ بھجن اور سمرن سے گیان ہوگا۔ یہی موکش کا زینہ ہے۔

(۵۹) ہے لکشمن! میں نے گیان کی جو باتیں کی ہیں۔ وید کا خلاصہ ہیں۔ میری ارادت سے پاپ دور ہوتے ہیں۔ میرے اپدیش کا اچھی طرح خیال رکھو۔ اسی گیان سے موکش ہو جاتی ہے۔

(۶۰) ہے بھائی! مایا موہ کا جال سنسار کے چاروں طرف مکڑی کے جالے کی طرح محیط ہے۔ تمام جیو اس جال میں پھنسے ہوتے ہیں۔ جال سے چھٹکارے کی

تدبیر یہی ہے۔ کہ میری بھگتی کرو۔ میری موہنی مورت کا دھیان کرکے سارے جگت کو چھوٹا سمجھو۔ میری ارادھنا کرتے رہو۔ تمہارے پاپ دور ہو جائیں گے۔ آنند نصیب ہوگا۔

(۶۱) جو لوگ میری عبادت صدق دل سے کریں گے۔ میرے ست چت آنند سروپ کو ستوگن۔ رجوگن۔ تموگن سے منترا سمجھیں گے۔ میرے نرگن روپ کو سرگن جان کر میری بھگتی کریں گے۔ انت میں میری جوت میں مل جائینگے ہے بھائی! جب بھاونا سے مجھے یاد کروگے۔ میں ملوں گا۔

(۶۲) ہے بھرانا! جو ہمارے کہے ہوئے پاٹھ کا گیان کرے گا۔ اسے میں ضرور ملوں گا۔ جو لوگ میرے اپدیش کو سنیں گے۔ وہ بھگت ہو کر پھل پاویں گے

# ادھیائے (۶۲)

## راجہ جدھشٹر اور دھرتراشٹ سے بھیشم جی کا اپدیش

راجہ جنمیجے جی بیشم پاین سے پوچھتے ہیں۔ کہ ہمارے دادا راجہ جدھشٹر جی نے بھیشم جی سے گیان اپدیش سن کرکے پھر کیا کیا۔

**بیشم پاین**۔ جبوقت بھیشم جی رام گیتا سنا چکے۔ تب : بید بیاس جی بھیشم جی سے محرک ہوئے۔ کہ راجہ دھرتراشٹ اور جدھشٹر کو ایک بار پھر اپنی نصیحتوں سے خوش کرو۔ اور ان کے دل سے تفکرا ور بھرم دور کر دو۔ جتنے عزیز اور اقارب مہابھارت میں کام آئے ہیں۔ ان کا غم دل سے ابھی دور نہیں ہوا۔

**بھیشم جی**۔ (راجہ جدھشٹر سے) ہے پتر! اب تم راج کاج دیکھو۔ دل کو سادھان کرو۔ مرے ہوؤں کا رنج کرنا فضول ہے۔ بشنو بھگوان کی عبادت کرکے چھتری دھرم کا پالن کرو۔ میں بھی اس سنسار سے رحلت کرنا چاہتا ہوں۔ ازاں

سورج آ گئے۔ جب میری روح اس جسم سے علیحدہ ہو۔ تم اپنے بھائیوں اور کرشن چندر مہاراج کے ساتھ میرے پاس آنا اور میرے ترنک شریر کا کریا کرم کرنا۔
راجہ جدھشٹر۔ آپ کا حکم بجا لاؤں گا۔ یہ کہکر راجہ جدھشٹر بھیشم جی کا طواف کر کے راجہ دھرتراشٹ اور اپنی چچی گاندھاری کے ساتھ ہستنا پور آئے دیکھنے لگے۔

# ادھیائے (۸۲)

# بھیشم جی کی آخری نصیحت۔ راجہ جدھشٹر سے

بیشم پائن جی راجہ جنمیجے جی سے محرک ہیں۔ کہ راجہ جدھشٹر بھیشم جی سے وداع ہو کر ہستناپور آئے۔ ارکین سلطنت سے مشورہ کر کے رعیت کی دیکھ بھال شروع کی۔ جودوسخا اور دہش سے رعیت کو خوش کیا۔ انصاف پسندی اور منصف مزاجی سے ملک میں امن قائم ہو گیا۔ رعیت شاداں و فرحاں اپنے اپنے کام میں مشغول تھی۔ کسی طرح کا فتنہ و فساد ملک میں نہ تھا۔ شیر و بکری ایک گھاٹ میں پانی پیتے تھے۔ اسی طرح پچاس روز حکومت کرتے گزرے ہوں گے۔ کہ راجہ جدھشٹر کو بھیشم جی کا خیال آیا۔ اُتراین سورج آ گئے تھے۔ راجہ جدھشٹر نے معہ اپنے بھائیوں اور راجہ دھرتراشٹ و کرشن چندر بھگوان کے بھیشم جی کے پاس جانے کا ارادہ کیا شہر کے باہر ڈیرہ ڈال لیا۔ لوگ پھول۔ ہار۔ چندن کافور طرح طرح کی خوشبویات اور قیمتی کپڑے لے کر حاضر ہوئے۔ کرشن چندر دِدُر جی کے ساتھ بھیشم جی کے درشنوں کی خاطر کورو کشیتر کی جانب روانہ ہوئے۔ راجہ جدھشٹر بھی ہاتھ میں اگنی لئے سب سامان سے لیس ہو کر بھیشم جی کے پاس پہنچے۔ نارد و ویول۔ بیاس وغیرہ مہارشی اور بہت سے راجے جو مہابھارت میں بچ گئے تھے۔ بھیشم

جی کے چاروں طرف براجمان ہیں۔ راجہ جدھشٹر تیروں کی سیج پر استراحت فرمانے والے بھیشم جی کو ڈنڈوت و پرنام کرکے رشیوں کے قدم بوس ہوئے۔ اور بھیشم جی سے ہاتھ جوڑ کر التماس کیا۔ کہ ہے پرپتا! آپ کے زیارت کے واسطے کرشن چندر بھگوان اور میرے بھائی بند آئے ہیں۔ میرے پتا راجہ دھرتراشٹر آپ کے پاس کھڑے ہیں۔ آپ کے کریا کرم کے لئے اگنی ساتھ لایا ہوں۔ جیسی اجازت ہو۔ عمل کروں۔ تب گنگا جی کے لڑکے بھیشم جی نے آنکھ کھول کر چاروں طرف دیکھا۔ اور راجہ جدھشٹر کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا۔ اچھے وقت آگئے۔ میری رحلت کا وقت آگیا۔ ماگھ کا مہینہ ہے۔ اترائن سورج ہیں۔ تیروں کے نوکدار فرش پر ۵۸ روز جیسے ایک جگ کی تال گذر گئے۔ جس قدر تکلیف ہوئی۔ میں ہی جانتا ہوں۔ شکل پکش شروع ہوا چاہتا ہے۔ صرف تین انش باقی ہیں۔ تم میرے پاس رہو۔ یہ کہکر راجہ دھرتراشٹر سے مخاطب ہوئے۔ ہے پتر! تم رنج و غم چھوڑ دو۔ دھرم پالن کرو۔ مرے ہوئے لڑکوں کا افسوس کرنا فضول ہے۔ نارائن سے دھیان لگاؤ۔ وید بیاس جی سے دیوتاؤں کی گپت باتیں سن چکے ہو۔ ادھرمی دریودھن اپنے کئے کی سزا پا گیا۔ راجہ جدھشٹر دھرم کا جاننے والا۔ بزرگوں کی خدمت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ یہی تیرا لڑکا ہے۔ تیری خدمت میں کبھی کوتاہی نہ کریگا۔ تم راجہ جدھشٹر کو محبت کی نگاہ سے دیکھو۔ دریودھن ہمیشہ تم سے منحرف رہا۔ کبھی تمہارے کہنے پر عمل نہ کیا۔ لیکن جدھشٹر تمہارے خلاف کبھی نہ ہوگا۔ بچپن سے اس کے اوصاف ایسے ہی تھے۔ بڑا دھرماتما اور سعید لڑکا ہے۔ اور تمہارے سو پتر بڑے مذموم اور کبر و نخوت سے بھرے ہوئے تھے۔ ان کا سوچ مت کرو۔ پھر کرشن چندر بھگوان سے مخاطب ہوئے۔ دو نوں ہاتھ باندھ کر بھگوان۔ شنکھ چکر گدا کے دھارن کرنے والے۔ آپ کو نمسکار ہے۔ مخلوقات عالم میں آپ کا ہی پرکاش ہو رہا ہے۔ جیووں کی ہلاکت اور پیدائش آپ ہی کی ذات پر محول ہے۔ آپ نرگن ہو کر سرگن اوتار دھارن کرکے پرتھوی کا بوجھ اتارنے والے ہیں۔ کوروں اور پانڈوؤں کا سنگرام کرا کر پرتھوی کا بوجھ اتارا۔ جو دھرم کرتا ہے۔ آسی کی جے ہے۔ دریودھن ابھمانی تھا۔ اور جدھشٹر دانی۔ دریودھن اپنے کرم سے مارا گیا۔

راجہ جدھشٹر آپ کی شرن ہے۔ اس کی رکشا اور حفاظت آپ کرتا رہیگا۔ میں نے دریودھن کو لاکھ سمجھایا۔ کہ جس طرف کرشن چندر ہوں گے۔ اُدھر فتح ہو گی۔ مگر اس نے نہ مانا۔ آپ بھی جنہم داخل ہوا۔ اور بڑے بڑے شور بیر مارے گئے۔ آپ نے بدری آشرم میں بہت بڑا تپ کیا۔ بیاس جی۔ دیول۔ نارد آپ کی مہاں کو خوب جانتے ہیں۔ ارجن نر کا اوتار ہے۔ اور آپ نارائن ہیں۔ نر نارائن دونوں ساتھ ہی اوتار لیا کرتے ہیں۔ ہے مدھوسودن! ہے ابناشی! آپ سے یہی چاہتا ہوں۔ کہ اتر این سورج ہونے پر دنیا سے رحلت کروں۔ اور آپ کی کرپا سے پرم گت پاؤں۔

کرشن چندر۔ ہے گنگا پتر! میری دعا ہے۔ کہ آپ بسوروپ ہو کر سورگ میں باس کرو۔ آپ نے زندگی بھر کوئی گناہ نہیں کیا۔ پتا کے بھگت ہو۔ مارکنڈے رشی کی طرح موت تمہارے آدھین ہے۔

بھیشم جی نے کرشن بھگوان کی گفتگو سنکر جتنے رشی اور راجہ براجمان تھے۔ کہ کرشن چندر کو ڈنڈوت کر کے سب سے کہا۔ تم لوگ ملکر دعا کرو۔ کہ میری مغفرت ہو۔ اپنا شریر چھوڑنا چاہتا ہوں۔ دھرموان راجہ جدھشٹر! راجہ دھرت راشٹر کو اپنا پتا سمجھنا۔ اور اس کی خدمت میں کوتاہی نہ کرنا۔ راجہ دھرتراشٹر سے بھی اسی طرح کی۔ کہ راجہ یدھشٹر تمہارا پتر ہے۔ تمہاری سیوا اچھی طرح کرے گا۔ خبردار دریودھن آدک لڑکوں کے غم سے سینہ فگار نہ ہونے پائے۔ اب میں تم لوگوں سے رخصت ہوتا ہوں۔ وہ وقت آگیا۔ جس کا انتظار تھا۔

## ادھیائے (۴۸)

## بھیشم جی کی وفات گنگا جی کے اظہار سرکرشن بھگوان کی نصیحت

بھیشم پاین جی رطب اللسان ہیں۔ بھیشم جی باتیں کرتے کرتے خاموش ہو گئے

کرشن چندر، راجہ جدھشٹر اور راجہ دھرتراشٹ وغیرہ بھیشم جی کی طرف خاموشی سے دیکھ رہے ہیں۔ بھیشم جی کے جسم پر کبھی حرکت ہوتی اور کبھی بالکل بے حس ہو جاتا۔ کچھ دیر بعد یہ کیفیت نظر آئی۔ کہ تمام بدن جو تیروں سے چھلنی۔ زخموں سے چور ہو رہا تھا۔ یکایک ایسا دکھائی دیا۔ کہ بدن پر ایک بھی زخم نہیں ہے۔ بالکل صاف گویا سوئی کی نوک کا بھی زخم نہ تھا۔ جتنے رشی منی پاس بیٹھے تھے۔ سب دیکھ کر متحیر ہو گئے۔ اتنے میں بھیشم جی کا فرق مبارک شگاف ہوا۔ اور دسوں دوار سے پران نکل کر آکاش کو چلے۔ اور سورگ کیطرف راہی ہوئے۔ آسمان سے دیوتاؤں نے گل افشانی کی۔ برہمن اور رشیوں کے منہ سے بے ساختہ بھیشم جی کے لئے دعائے خیر نکلنا شروع ہوئی آفرین اور مرحبا کے نعروں سے تمام کورو کشیتر گونج اٹھا جب بھیشم جی کے پران کپتال توڑ کر اوپر کو چلے۔ تو ایک نور دکھائی دیا۔ وہ نور آسمانی میں لہراتا ہوا یکایک نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ ودر جی اور راجہ جدھشٹر وغیرہ نے چندن اور اگر کی چتا بنائی۔ یوتس چتا بنانے میں مصروف ہوا۔ اور بھیشم جی کے شریر کو اشنان کرا کے خوشبویات ملی گئیں۔ پانڈوؤں نے خوشبودار ہار گلے میں ڈالے۔ وید کی رچائیں پڑھی جا رہی ہیں۔ نعش چتا پر رکھی گئی۔ اور راجہ دھرتراشٹ اور راجہ جدھشٹر نے پرکرماں کر کے چتا کو آگ لگائی۔ چندن اور اگن کی خوشبوؤں سے وہ مقام مہک اٹھا۔ اس طرح کریا کرم ہونے کے بعد لوگ گنگا جی پر اشنان کو گئے۔ بیاس جی۔ نارد۔ دیول اور کرشن چندر اور تمام رانیاں جو ساتھ تھیں۔ گنگا جی میں اشنان کرنے لگے۔ اور تلانجلی ہونے لگی۔ گنگا جی سے نکل کر اسطرح ورلاپ کرنے رونے لگیں۔ ہے میرے پیارے بیٹے بھیشم۔ تم اپنے پتا کے بھگت تھے۔ پرسرام جی سے یدھ کر کے انہیں نیچا دکھایا پرتھوی کے راجے تمہارے حکم سے سرتابی نہ کر سکتے تھے۔ وید اور شاستروں سے پوری واقفیت رکھتے تھے۔ افسوس ایسا شورویر نامرد سکھنڈی کے ہاتھوں مارا جائے۔ اس طرح گنگا جی بین کر کے رو رہی تھیں۔ اسوقت کرشن چندر بھگوان نے سری گنگا جی کو اسطرح سمجھایا۔ ہے گنگا! تمام تیرتھوں میں جو تمہاری مریادا رکھی گئی ہے۔ وہ دوسرے تیرتھ کی نہیں ہو سکتی تم میں اشنان کرنے والے منش موکش پاتے ہیں۔ گناہوں کی سیاہی دھو دیتی

ہو۔ آپ رنج و غم سے سینہ فگار نہ کریں۔ بھیشم جی اپنے وقت کے یکتا تھے۔ اب وہ سُرگ میں براجمان ہیں۔ بھیشم جی بسو کا اوتار تھے۔ جن کو اِندر بھی جیت نہ سکتا تھا۔ ارجن کے تیر خارا شگاف نے انکے جسم کو چھلنی کر دیا۔ جو آج اپنی مرضی سے دُنیا کو چھوڑ کر بسو دیوتاؤں سے جا ملا۔ ارجن نَر کا اوتار ہے۔ جس دیوتا نے سراپ کی وجہ سے انسانی رُوپ دھارن کیا تھا۔ آج سراپ سے چھوٹ کر سُرگ میں قرار کیا۔ سکھنڈی کی اتنی مجال نہ تھی۔ کہ آپ پر تلوار چلاتا۔ ہرگز سکھنڈی کے ہاتھوں ان کی موت نہیں ہوئی ہے۔ دیوی تم برہم سبھا کے رہنے والی۔ سُورگ تمہارا مسکن ہے۔ اپنے پتر کو بسوؤں میں جا کر دیکھ لو۔ کرشن چندر بھگوان کی باتیں سُنکر سری گنگا جی انتر دھیان ہو گئیں۔ اور کرشن چندر راجہ جدھشٹر اور راجہ دھرتراشٹ کے ساتھ کروکشیتر سے آئے۔ اور ہستناپور میں آنند ہونے لگے۔

# اُوشاسن پرب ختم ہُوا

# مہابھارت

## حصہ چہاردہم

## اشومیدھ پرب

### ادھیائے (۱)

### بھیشم پتامہ کے انتقال پر راجہ جدھشٹر کا غم۔ اور راجہ دھرت راشٹر کی فہمائش

ویشم پائن راجہ جنمیجے جی سے اس طرح مخاطب ہیں۔ کہ جب وقت بھیشم جی کے کریا کرم سے فرصت پائی۔ راجہ جدھشٹر پر تمام غم کی گھٹائیں چھا گئیں۔ غش در غش پھر تازہ ہو گیا۔ آہ تک زبان سے نہیں نکلتی۔ سکتے کا عالم طاری تھا۔ یکایک چکر آیا۔ زمین پر گر پڑے۔ کرشن بھگوان نے بھیم سین کو اشارہ کیا۔ بھیم سین نے راجہ جدھشٹر کو اٹھایا۔ ادھر ہوا دینے لگے۔ راجہ جدھشٹر ہاتھ ملتے رہ گئے۔ زبان سے بات نہیں کر سکتے۔ اس قدر رنج ہے۔ کہ زبان اظہار نہیں کر سکتا۔ کرشن جی نے کہا مہاراج آپ ہیں۔ دھرم راج جی غم کی کچھ حد بھی ہے۔ تمہارا جسم اس قابل نہیں

کہ رنج و غم برداشت کر سکے۔ بدن لاغر ہو رہا ہے۔ چلنے میں اینورانے ہیں۔ عقل سے کام لو۔ دلکو سمجھاؤ۔ ہوش و حواس درست کرو۔ اپنے پتا۔ راجہ دھرتراشٹ کا منہ دیکھو۔ راجہ دھرتراشٹ جدھشٹر کے پاس آئے۔ اور اس طرح فہمائیش کرنے لگے۔

دھرتراشٹ۔ بیٹا۔ اسقدر رنج و غم فضول۔ میری حالت دیکھو۔ اور استقلال سے کام لو۔ آہ جسوقت اپنے بیٹوں کو یاد کرتا ہوں۔ جانتے ہو۔ مجھ پر کیا گزرتی ہے۔ تمہیں دیکھکر نہال ہو جاتا ہوں۔ کلیجہ بڑھ جاتا ہے۔ دل ہرا ہو جاتا ہے۔ رنج کرنے سے مردے زندہ تو نہ ہو جائیں گے۔ خوشی خوشی راج کرو۔ ایشور نے تمہارے ہاتھوں عنان حکومت سپرد کی۔ دھرم یدھ کرکے فتح حاصل کی۔ بھیشم جی سے گیان سیکھا۔ تمہاری چچی گاندھاری اپنے بیٹوں کی موت سے کسقدر محزون ہو رہی ہے۔ اس کے دل کو تقویت دو۔ افسوس میری غفلت نے دن دکھایا۔ کہ سارا خاندان تباہ ہو گیا۔ ودر جی نے لاکھ سمجھایا۔ مگر بدقسمت دریودھن کی محبت میں مجھے کچھ نہ سوجھا۔ ہائے بڑھاپے کی لاٹھی کا سہارا اب تم ہی ہو۔ میری حالت دیکھو۔ اور صبر و سکون سے کام لو۔ گیان وان ہو کر رشیوں منیوں کی صحبت اٹھائی ہے۔ علم وید سے واقف ہو۔ پھر کیوں۔ اس قدر مغموم و مضطرب ہوتے ہو۔

# ادھیائے (۲)

## راجہ جدھشٹر کو یگیہ کرنے کی فہمائش

## بیاس جی کی زبانی

راجہ دھرتراشٹ کی نصیحت آمیز گفتگو راجہ جدھشٹر کی آتش غم پر پانی کا کام کر گئی۔ دل متاثر ہو گیا ہے۔ ہچکیاں بندھ رہی ہیں۔ مگر زبان سے بات نہیں نکلتی۔ کرشن بھگوان راجہ جدھشٹر کی حالت زار دیکھکر تسکین دیتے ہیں۔ بھائی

استعدار پتیا پی۔ عقلمند ہو کر استقلال چھوڑ ے دیتے ہو کیا نہیں جانتے۔ کہ مرے ہوؤں کا غم کرنے سے پتر لوک پس جین نہیں پاتے۔ بہت بڑا دردہوتا ہے۔ برہمنوں کی سیوا کرو یگیہ کر کے غریبوں محتاجوں سے سلوک کرو۔ یتیموں اور بیواؤں کی خبر لو۔ رشیوں کو دان دو۔ مہا گیانی بھیشم جی نے استدر گیان سکھایا۔ کیا تم پراثر ہوا۔ جاہلوں اور احمقوں کی مثال جاءیا کرنے سے آدمی بدنام ہو جاتا ہے۔ لوگ انگلیاں اٹھاتے ہیں۔ رونے دھونے سے مردہ زندہ نہیں ہوتا۔ دانشمند و وید ہو۔ مایا موہ کے جال میں دانستہ نہ پھنسو۔ نشیب و فراز زمانہ دیکھتے ہو۔ پھر دنیا میں دل لگاتے ہو۔ پشت ہمت نہ بنو۔ باپ دادوں کے طریقوں کو ہاتھ سے نہ چھوڑو۔ انہیں کی طرح جو دو سخاوت میں نام پیدا کرکے دنیا میں نیکنامی حاصل کرو۔ لوگ تمہیں دیا وان دھرم وان کے لقب سے ملقب کرتے ہیں پھر ایسی باتیں کیوں کرتے ہو۔ کہ جس سے لوگ خندہ زن ہوں۔ مرے ہوؤں کا غم کسی حالت میں عقلمندوں زیبا نہیں۔ جو مہابھارت کی لڑائی میں جان بحق ہوا۔ سیدھا سُرگ گیا۔ آپ اس کی گرد بھی نہیں پا سکتے۔ کرشن بھگوان کی دلپذیر تقریر سے راجہ جدھشٹر کو کسی قدر ڈھارس ہوئی۔ جواب دیا۔ پرتھوی ناتھ! آپ نے جو کچھ فرمایا۔ درست ہے آپ کی کرپا سے میرے مقصد دلی بر آئے۔ اور آئندہ بر آویں گے سہے باسدیو مجھے اس لڑائی میں بھیشم پتامہ جو کہ ان کے مارنے کا از حد رنج ہوا۔ آپ سے مستدعی ہوں۔ کہ اگر حکم ہو۔ تو دنیا پر لات مار کر کسی جنگل میں گوشہ نشینی اختیار کروں۔ اور یکسوئی حالت سے عبادت معبود میں بقیہ عمر آنند سے گزاروں سراج پاٹ سے دل اُچاٹ ہے۔ راجہ جدھشٹر کی مایوسانہ تقریر سنکر وید بیاس جی سے رہا نہ گیا۔ اس طرح ہدایت فرمائی۔ بیٹا آج خلاف شان بہکی بہکی باتیں کرتے ہو۔ بچوں کی سی عقل ہے۔ ذرا سوچو غور کرو۔ کہ کرشن جی اور ہم نے بارہا تمہیں نصیحت کی۔ مگر تم پھر سے ہی جاتے ہو۔ اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے۔ کہ کتنے بڑے زبردست اور بلوان راجے جن کے ڈنکے بجے ہوئے تھے۔ آن کی آن میں اجل نے لقمہ دہن بنا لئے۔ کیا کوئی کہہ سکتا تھا۔ کہ ایسے سورما بہادر بھی پیوند خاک جائیں گے۔ ان کا جلوہ و جلال دیکھ کوئی شخص یہ نہیں قیاس کر سکتا تھا۔ کہ اس بے بسی کے ساتھ ان کے سر زمین پر ٹھوکریں کھاتے ہوں گے۔ بیٹا ایک دن سب موت کے منہ میں ہوں گے۔ یہ کسی کو چھوڑنے والی نہیں۔ پھر تم سا

راجہ اس طرح کی باتیں کرے۔ تعجب ہے۔ ہم نے اور بھیشم پتامہ جی نے اسقدر گیان سکھایا۔ دُنیا کی فانی تصویر تمہاری آنکھوں کے سامنے کھینچدی۔ مگر تم ابتک اسی خیال میں گرفتار ہو۔ تمہاری قوت حافظہ اور دماغ بہت کمزور ہے۔ اسی سے موہ کے پھندے میں پھنسے ہو۔ کوئی شخص اگر یہ خیال کرے۔ کہ دُنیا سے قطع تعلق کر کے آزادی کے ساتھ بھگوت بھجن کروں۔ جب تک کہ ایشور کی مدد نہ ہوگی۔ دل بھگیت بھجن سے اُچاٹ رہیگا۔ اور اگر ایشور مددگار ہے۔ تو گرہستی ہی میں ایسا بیان ہوگا۔ جو جوگیوں اور رشیوں سے نہیں ہو سکتا۔ تمہارے یہ ذہن نشین ہوگیا ہے۔ کہ اِسقدر جانیں میری وجہ سے ہلاک ہوئیں۔ کہ جس کی انتہا نہیں۔ بڑے گناہ ہوئے۔ نہ گناہوں کا کفارہ ہو۔ سہل تدبیر ہم بتاتے ہیں کرو۔ گناہوں سے چھوٹ جاؤگے۔ جپ تپ جگیہ کئی جنموں کے پاپ سے نجات دِلاتے ہیں۔ دیوتاؤں کو دیکھ لو۔ جب کبھی لڑائی کی۔ فوراً یگیہ کیا۔ اور مشکلیں آسان ہوگئیں۔ بیٹا تم بھی اشومیدھ سرپ میدھ۔ نر میدھ۔ راجسوی جگیہ کرو۔ رشیوں منیوں کو بھوجن کرا کر دکشنا دو۔ پاپ سے چھوٹ جاؤگے۔ دسرتھ نندن سری رام چندر نے لنکا فتح کرکے اشومیدھ یگیہ کیا تھا۔ تمہارے پتامہ راجہ بھرت نے یگیہ کرکے برہمنوں کو دان دیا۔

**راجہ یدھشٹر۔** بہت خوب۔ اشومیدھ یگیہ کرنا ضروری ہے۔ اس یگیہ سے انسان پاک ہوجاتا ہے۔ مگر میرے پاس اسقدر دولت نہیں۔ ایسے یگوں میں زر کثیر صرف ہوتا ہے۔ میں اپنے باجگذار راجوں کو ستانا نہیں چاہتا۔ وہ بچارے خود ہی اپنے باپ دادوں کے رنج اس لڑائی میں کام آئے۔ رنج میں مبتلا ہونگے اُس پر میری دِسنک جائے۔ کہ روپیہ دو۔ دریودھن کا خزانہ اس لڑائی کی بدولت خالی پڑا ہے۔ رعیت کو بھی نہیں ستا سکتا۔ اِسلیئے کہ دریودھن اپنی حیات رعایا سے زبردستی محصول وغیرہ باندھ کر روپیہ لے چکا ہے۔ اور وُہ لڑائی میں صرف ہوگیا رعیت خود ہی مجبور رہے۔ فاقہ کر رہی ہے۔ مجھے کہاں سے دے۔ اگر یہ کہا جائے کہ روپیہ کی بجائے پرتھوی دکشنا میں دیدیں۔ تو بھی گوارا نہیں۔

**بیاس جی۔** دھرموان راجہ! روپیے کا سوچ مت کرو۔ میں تدبیر بتلاتا ہوں

کسی زمانے میں راجہ مرت نے ہمالیہ پہاڑ پر یگیہ کیا تھا۔ اسقدر سونے چاندی کے ظروف اکٹھے ہوئے تھے۔ کہ ابتک زمین کھودنے سے نکل آتے ہیں۔ کسی کو بھیج کر وہ دفینہ منگوالو۔ اگر وہ دولت ہاتھ آ گئی۔ تو یگیہ بہت خوش اسلوبی سے انجام پاوے گا۔

# ادھیائے (۳)

## راجہ مرت کا اتہاس

**راجہ یدھشٹر**۔ ویاس جی سے پہلے آپ راجہ مرت کی کتھا سنا دیں۔ پھر دیکھا جاوے گا۔ اگر بن پڑا۔ تو خزانہ منگوالوں گا۔

**بیاس جی**۔ راجہ منو کی اولاد میں اکشواک سورج بنس میں بہت ممتاز راجہ گزرا ہے۔ اُسی کے خاندان میں راجہ مرت جلیل القدر راجہ ہفت اقلیم کا فرمانروا تھا۔ چنانچہ اشومیدھ یگیہ کا بانی راجہ مرت ہی ہوا۔ ہمالیہ پہاڑ پر جگیہ کرنا چاہا۔ دیوتاؤں کے گورو برہسپت جی یگیہ کرنے میں مخل ہوئے۔ اور اعتراض پیش کیا۔ کہ یگیہ دیوتاؤں کے سوا آدمی نہیں کر سکتے۔ راجہ مرت برہسپت جی کے جواب سے مکدر ہو کر سوچنے لگے۔ کہ کس سے کہوں۔ جو یگیہ کراوے۔ نارد جی سے عرض حال کیا۔ تب سمورت رشی برہسپت جی کے چھوٹے بھائی کو بلایا۔ اور یگیہ کرایا۔ برہسپت جی راجہ اندر کو لئے ہوئے عین موقعہ یگیہ پر شراب نوشی کی غرض سے تشریف لائے۔ دھرم پتر راجہ یدھشٹر! راجہ مرت نے اسقدر سونے چاندی کے برتن بنواے۔ اور اتنی دکشنا سونے کی دی تھی۔ کہ ابتک زمین میں اسقدر زر و جواہر دفن ہے۔ کہ شمار میں نہیں آسکتا۔ اور نہ آجتک کسی راجہ کے پاس اس قدر دولت ہے۔ جیسی کہ ہمالیہ پہاڑ پر اس وقت موجود ہے۔ اسے راجہ میخو پال پہاڑ کی ایک چوٹی ہے جہاں سدا شیو جی پاربتی جی کے ساتھ بہار کرتے ہیں۔ اشونی کمار۔ آٹھ بسو ۱۲ سورج بسیر دیوا دیوتا وغیرہ سیر و تفریح کی غرض سے آتے رہتے ہیں۔ اس چوٹی پر ابتک خزانہ محفوظ ہے۔ تم وہاں جاکر شیو جی مہاراج کی پوجن کرو

اور وہاں سے وہ خزانہ اُٹھوا کر اشومیدھ یگیہ میں صرف کرو۔

بیاس جی کی زبانی یہ حال سُنکر راجہ جدھشٹر کو از حد خوشی ہوئی۔ وزیروں اور اراکین سلطنت سے مشورہ کر کے ارادہ مصمم کر لیا۔

کرشن چندر۔ راجہ جدھشٹر دُنیا میں جتنی باتیں ہیں۔ جیو کو بچانے والی ہیں۔ مگر راستی کی وقعت بیشک سب سے بڑھی ہوئی ہے۔ راستی ہی برہم ہے۔ راستی ہی سے موکش حاصل ہوتی ہے۔ مرض دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک جو جسم سے تعلق رکھتا ہے۔ دُوسرا مانسی جو دل پر گزند پہنچاتا ہے۔ دُکھ درد وغیرہ۔ پھوڑا پھنسی بخار وغیرہ مرضوں سے جو تکلیف جسم پر ہوتی ہیں۔ یہ شریر کا روگ کہلاتی ہیں۔ دل میں رنج اور دُکھ پیدا ہونے سے جو اذیتیں لاحق پیدا ہوتی ہیں۔ وہ خوشی اور راحت سے دُور ہو جاتی ہے۔ کوئی دُکھ سہتا ہے۔ کوئی چین کرتا ہے۔ یہ دُنیا کا دستور ہے راجن۔ تم دُکھی نہیں ہو۔ دُکھ کی یاد کرنے سے تم کو دُکھ ہوتا ہے۔ برہم کا دھیان کرو۔ وہی کرتا اور دھرتا ہے۔ اس کی یاد سے آنند ہوگا۔ تمہیں خیال کرو کہ پہلے مغرور دریودھن کے ہاتھ سے کسقدر صدمے اُٹھانے پڑے۔ کتنی تکلیفیں برداشت کرنی پڑیں۔ نازو نعم سے پلی ہوئی دروپدی نے جنگل کی خاک چھانی۔ بھیشم پتامہ اور درونا چارج ایسے شُورویر دریودھن کی طرف سے ہم نبرد ہوئے۔ اور تم نے ان سب پر فتح پائی۔ ایسی ایسی تکلیفیں اُٹھائیں۔ مگر پھر بھی خیال نہیں ہوا۔ اتنی بڑی فتح حاصل کر کے دل کو مسخر نہ کر سکے۔ حیف ہے۔ تم کو چاہیئے۔ کہ چنچل من کو تسخیر کرو۔ اور بزرگوں کی عزت قائم رکھ کر رعیت کا پالن کرو۔ یہ دھرم راج ارا ج مل جانے سے دل میں صفائی نہیں ہوتی۔ جب تک کام کرودھ لوبھ موہ کی سیاہی سے صاف نہ کیا جائے۔ مرت دو حرف ہیں۔ [illegible] اور سناتن برہم ہیں تین حرف ब्रह्म اور सनातन اور من کی چنچلتائی سے جو ناش ہوتا ہے۔ اور یہی مرت ہے۔ سناتن برہم یہی ہے۔ جب یہ خیال پیدا ہو جائے۔ کہ یہ میرا نہیں ہے۔ مرت اور برہم دونوں جو نظر نہیں آتے۔ یہی دونوں دل میں فساد پیدا کرتے ہیں۔ دُنیا کے کارخانے ہمیشہ یہی رہیں گے۔ مگر یہ جسم دکھائی نہ دیگا۔ دھن دولت پرتھوی پا کر بھی جن لوگوں کی تمنا نہیں چھوٹی۔ ان کے لیئے نرک ہے۔ یا جو صحرا نوردی کر کے جنگلی پھلوں پر

گزران کرتے ہیں۔ مگر دل پر قابو نہیں رکھتے۔ وہ موت کے منہ میں ہیں۔ جو لوگ گرہست آشرم میں رہ کر دنیا کے دھندوں کو بکھیڑا جانتے ہیں۔ ایسے لوگ برہم میں وصل ہو جاتے ہیں۔ دانا عاقل وہی ہیں۔ جو من پر قابو رکھتے ہیں۔ دھرم کے پابند رہتے ہیں۔ جو اس ظاہری و باطنی پر جنکو احساس نہیں وہ دھرموان نہیں۔ جو مقصد کا خیال نہ کر کے دھرم کرتے ہیں۔ وہی دھرم وان ہیں۔ ہے راجن! بغیر یوگ سادھے کوئی مجھ کو نہیں پا سکتا۔ میری ہدایت ہمیشہ یہی ہے۔ کہ میں اُتم جپ کرنے والا ہوں جب میں خود ہی اپنا جپ کرتا ہوں۔ تو سنساری جبتک میرا دھیان اور جپ نہ کریں گے۔ میں انہیں کیونکر مل سکتا ہوں۔ لوگ یگیہ کرتے ہیں۔ اور کامنا چاہتے ہیں۔ اسی سے یگیہ سپھل ہوتا ہے۔ یعنی مراد تو ضرور حاصل ہوتی ہے۔ مگر موکش پد نہیں حاصل ہو سکتا۔ یگیہ آدک کرموں میں دھرماتماؤں۔ جیوؤں میں جیو آتما۔ جیو مایا موہ میں پھنسے ہوئے مجھے نہیں پہچانتے۔ میں ان جیوؤں کو دیکھ کر ہنستا ہوں۔ اس لئے اے راجہ! تم یگیہ کرو۔ اور میرے ارپن کرو۔ یگیہ سے دل کی کثافت دور ہو جاتی ہے۔ روشن ضمیری میں نیک و بد میں تمیز رہتی ہے۔ تب موکش ملجاتی ہے۔ دھرم پتر راجہ یدھشٹر! اشومیدھ جگ کرو۔ اور بلا کسی الجھان کے دکشنا دے کر رشیوں اور وید پاٹھیوں کو بھوجن کراؤ۔ مرے ہوؤں کا غم کرنا بے سود ہے ان کا ملنا دشوار ہو گیا۔ وہ کسی طرح نہیں مل سکتے۔

# اُدھیائے (۴)

## مرے ہوؤں کا شرادھ اور ترپن

بھیشم پاین جی راجہ جنمیجے جی سے اس طرح متکلم ہیں۔ کہ جب راجہ جدھشٹر کو کرشن چندر مہاراج اور راجہ دھرتراشٹ کی نصیحت سے کسی قدر تسکین ہوئی۔ دلی جذبات دب گئے۔ کرشن چندر مہاراج کی پوجن کی۔ اور تخت سلطنت پر بیٹھ کر عنان حکومت ہاتھ میں لی۔ عدل اور انصاف پرستی شیوہ رکھا۔ رعیت خوش ہوئی۔ دل میں

سے جا کر رشی جی کو پلا دینا۔ اِندر نے میرے کہے کو ٹالا نہیں۔ مگر چنڈال روپ سے تمہارے پاس آیا۔ خیر تم نے اِنکار کر دیا۔ کچھ مضائقہ نہیں۔ اب میں وعدہ کرتا ہوں کہ جب تم کو پیاس لگیگی۔ تب سنورت نام بادل امرت بھرے ہوئے جل سے تمہاری پیاس بجھا دیں گے۔ اور اُس بادل کا نام اوتنگ بادل آج سے دُنیا میں کہا جائیگا ہے جنمیجے! اُس وقت سے اوتنگ بادل مارواڑ دیش میں پانی برساتے ہیں۔

# اُدھیائے (۵۴)

## اوتنگ رشی کی گورو بھگتی

راجہ جنمیجے ویشمپاین جی سے سوال کرتے ہیں۔ کہ اوتنگ رشی نے کرشن بھگوان کو سراپ کیوں دینا چاہا۔

ویشمپاین۔ اوتنگ رشی کا تذکرہ آدی پرب میں ہو چکا ہے۔ وہ گورو بھگت تھا۔ اوتنگ نے اپنے گورو گوتم رشی کی بہت سیوا کی۔ گوتم جی اوتنگ رشی کی خدمت سے بہت مسرور ہوئے۔ کل چیلوں کو رخصت کر دیا۔ مگر اوتنگ رشی کو اپنے پاس سے جدا نہیں کیا۔ بلکہ اپنی دُختر کا عقد اوتنگ رشی سے کر کے بردان دیا تھا کہ تیری عمر سولہ سال کی ہو جاوے۔ شباب کا عالم ہوا۔ اور میاں بیوی میں محبت بڑھنے لگی۔ اوتنگ رشی اپنے گورو کے اس بردان سے بہت خوش ہوئے۔ اور گورو دکشنا دینے کی اجازت چاہی۔

گوتم نے فرمایا۔ کہ اپنی ماتا یعنی گورو پتنی سے پوچھ۔ تو جیسی وہ ہدایت کرے عمل کرو۔ اوتنگ رشی اہلیا استری کے پاس گئے۔ اور گورو دکشنا کے بارے میں عرض کیا۔ اہلیا نے راجہ بیت کی رانی کے کُنڈل مانگے۔ (راجہ بیت سراپ سے راکشش ہو گیا تھا۔) جب اوتنگ رشی راجہ بیت کے پاس پہنچے۔ تو اُس نے اوتنگ رشی کو لقمہ بنانا چاہا۔ اوتنگ رشی نے جواب دیا۔ کہ آپ اپنی رانی سے کُنڈل مجھیں دیدیں۔ میں گورو دکشنا دے کر آپ کے پاس حاضر ہونگا

اُس وقت آپ مجھے کھالیں۔ کچھ عذر نہ ہوگا۔ اُوتنگ کی باتوں سے راجہ دراکشش کی جُون سے چھوٹ گیا۔ اور اُوتنگ رشی نے بہزار خرابی کنڈل پائے۔ مگر راستے میں تکشک ناگ نے کنڈل ہتیا لئے۔ اُوتنگ رشی راجہ کے پاس پہنچے۔ سارا ماجرا سنایا۔ اِندر کی مدد سے پھر کنڈل لے کر اہلیا جی کے نذر کئے۔ اُن کنڈلوں میں عجیب خاصیت تھی جس کے پاس ہوں۔ اُسے نہ بھوک پیاس لگے۔ نہ اگن سے جلنے کا خوف ہو۔ اور جس قسم کا روپ چاہے۔ دھارن کرے۔ گورو پتنی ان کنڈلوں سے بہت محظوظ ہوئی۔ ہے راجن! دریودھن اور جیدرتھ کی بیوقت موت سے اُوتنگ رشی کو غصہ آگیا۔ یہی باعث سراپ دینے کا ہوا تھا۔ مگر مادھو جی کی باتوں سے اُن کا جی چھوٹ گیا بیراٹ روپ کے درشنوں سے بڑی مسرت ہوئی۔ اور آنند بھوگنے لگا۔ قصہ مختصر جب کرشن چندر اُوتنگ رشی کے آشرم سے روانہ دوارکا پہنچے۔ وہاں ریوتک پربت پر بڑا اُتسو ہونے والا تھا۔ انواع کے مہکتے ہوئے پھولوں کے ڈھیر لگے ہوئے ریشمی کپڑوں ہیرے جواہرات اور سونے چاندی کے ظروفوں سے تمام پہاڑ جگمگا رہا تھا۔ طرح طرح کے درختوں اور میٹھے پانی کے چشموں سے وہ مقام اِندر آسن کو مات کر رہا تھا۔ خوشبو بانٹ سے تمام پہاڑی ایسی مہک رہی تھی۔ گویا عطر کے قرابے لنڈھا دیئے گئے۔ جگہ جگہ پر دھجا پتاکا لہرا رہے تھے۔ عورت مرد اس فرحناک مقام پر گلگشت کر رہے ہیں۔ کہیں باجے بج رہے ہیں۔ کہیں گانا ہو رہا ہے۔ دوکانیں سجا رہے ہیں۔ میووں اور مٹھائیوں سے دوکانوں کی رونق بڑھ رہی ہے۔ لوگ شراب کے نشے میں چور متوالے پھر رہے ہیں۔ نہ کسی کو کچھ خوف نہ ہراس کرشن چندر بھگوان کے ریوتک پہاڑ پر تشریف لاتے ہی اور بھی رونق دوبالا ہوگئی دوارکا باسی پرشن بنتی۔ آنند کا سبب بنی آپ کے آنے سے اور بھی محظوظ ہوگئے ریوتک پہاڑ۔ کوبیر بھون اور اِندر بھون کو مات کر رہا تھا۔ کرشن چندر بھگوان کا جمال دوارکا باسیوں میں آفتاب کی طرح نور برسا رہا تھا۔ یدوبنسیوں نے مزاج پرسی کی۔ اور شری بسدیو جی نے مہابھارت کی لڑائی کا حال پوچھا۔ کرشن جی نے اپنے پتا سے ساری کیفیت مہابھارت کی اِس طرح بیان کی ؏

---

# ادھیائے (۲۰)

## مفصل حالات جنگ مہابھارت کرشن بھگوان کی زبانی بسدیوجی کے آگے

بسدیوجی۔ اے بیٹا! مجھے مہابھارت کے حالات سننے کی ہوس ہے۔ حالانکہ اکثر لوگوں کی زبانی کیفیت سننے میں آئی۔ مگر کسی نے اچھی طرح بیان نہیں کیا۔ تم آنکھوں سے دیکھ چکے ہو۔ جو کچھ کہو گے۔ سچ کہو گے۔ لہذا اپنی زبان سے لڑائی کے حالات بیان کرو۔ کیونکہ اوّل سے آخیر تک اصلی کیفیت جو تم سے معلوم ہوگی کبھی دوسرے سے نہیں ظاہر ہوگی۔

کرشن چندر۔ پتا جی! کل حالات ازسرتاپا بیان کرنا کارے دارد۔ اٹھارہ دن کی لڑائی تھی۔ مگر برسوں میں بھی بیان نہیں ہو سکتی۔ آپ کے حکم کی تعمیل فرض ہے۔ لہذا خلاصہ کیفیت بیان کرتا ہوں۔ کوروؤں کی جانب گیارہ اکشونی دل تھا۔ جس کے سپہ سالار مہاتما بھیشم جی تھے۔ سات اکشونی فوج پانڈوؤں کی تھی۔ ارجن اور بھیم سین اس فوج کے نگران تھے۔ دس روز تک جنگ کے بعد ارجن نے سکھنڈی کو پیش رو کر کے بھیشم پتامہ کو تیر سیجیا پر لٹا دیا۔ جس وقت مہاتما بھیشم جی گرے۔ اس وقت دکشائن سورج تھے۔ اترائین سورج ہونے پر بھیشم جی کی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔ بعد بھیشم جی کے درونا چارج کی حفاظت میں کوروؤں کی فوج سپرد ہوئی۔ یہ لڑائی بھی غضب کی رہی۔ دھرشٹ دمن اور درونا چارج کے مقابلے میں بہت سے بدیشی راجہ جو دور دراز سے آئے تھے۔ کام آئے۔ آخرکار دھرشٹ دمن کے ہاتھوں درونا چارج جی نے زخمی ہو کر دنیا سے قطع تعلق کر لیا۔ اور عالم بقا کی

طرف راہی ہوئے۔ درونا چارج کی لڑائی کے وقت چھ اکشوہنی فوج دریودھن کی کٹ چکی تھی۔ صرف پانچ اکشونی دل باقی رہ گیا تھا۔ تب کرن سینا پت مقرر ہوا۔ اور پانڈوؤں کی جانب تین اکشونی فوج رہ گئی تھی۔ ارجن اور کرن کی لڑائی دو روز رہی۔ دوسرے روز ارجن کے ہاتھوں کرن مارا گیا۔ ۱۲ اکشونی فوج کام آ چکی تھی۔ تین اکشونی فوج کا مالک راجہ شل ہوا۔ اور پانڈوؤں کی طرف ایک اکشونی فوج باقی رہ گئی تھی۔ جس کے افسر راجہ یدھشٹر خود تھے۔ راجہ شل راجہ یدھشٹر کے ہاتھوں قتل ہوا۔ ادھر سہدیو نے قمار باز شکنی کو راہی ملک عدم کیا۔ شکنی کے مرنے پر راجہ دریودھن میدان رزم سے بھاگ کھڑا ہوا۔ تین اکشونی فوج کوروؤں کی مر چکی تھی۔ دریودھن باطل حزیں میدان رزمگاہ سے بھاگ کر بیاس سرودر میں روپوش ہوا۔ بھیم سین معہ اپنے بھائیوں کے تعاقب میں رواں ہوئے۔ اور بچی کھچی فوج سے بیاس تالاب کو گھیر لیا۔ دریودھن مارے غیرت کے تالاب سے باہر آیا۔ اور بھیم سین کے ہاتھوں گدا یدھ کر کے مارا گیا۔ پانڈوؤں کی فوج مظفر و منصور ڈیرے پر آئی۔ اور رات کو ۱۸ دن کے کسل سے تھکی ہوئی آرام سے سوئی۔ اسوتھاماں اپنے باپ درونا چارج کے مرنے سے پانڈوؤں کے جانی دشمن ہو رہے تھے۔ موقعہ غنیمت جانا۔ جتنی فوج پانڈوؤں کی بچ رہی تھی۔ ہلاک کر ڈالی۔ پتا جی! بڑی خیریت یہی ہوئی۔ کہ پانڈو وہاں نہ تھے۔ پانچوں پانڈو میرے ساتھ لشکر سے باہر چلے گئے تھے۔ ۱۸ اکشونی دل میں سے پانڈوؤں کی طرف یہ پانچوں بھائی اور ساتکی بچ رہے۔ اور کوروؤں کی جانب کرپا چارج کرت برما۔ اسوتھاماں اور یوتس۔ دریودھن کا بیٹا۔ دھرتراشٹ اور سنجے وغیرہ باقی رہ گئے۔ مہاریشیوں کے ساتھ سویودھن (دریودھن) ہلاک ہوا۔ تب سنجے اور یدھ جی پانڈوؤں کے طرفدار ہوئے۔

# ادھیائے (۲۸)

# یدوونشیوں میں ابھیمن کی وفات سے اظہار ماتم

بیشم پاین جی (راجہ جنمیجے سے) کرشن بھگوان نے ساری داستان مہابھارت کی کہہ سنائی۔ مگر ابھمینیو کے واقعات سے کنائی کاٹ گئے۔ کیونکہ بسدیو جی اپنے نواسے کے مارے جانے کا حال سنکر بہت دکھی ہوں گے۔ جب کل حالات جنگ سنا چکے تھے۔ سو بھدرا ابھیمن کی ماتا اپنے عزیز بیٹے کو یاد کر کے رونے لگی۔ مامتا کے جوش سے دل بھر آیا۔ ابھیمن کی صورت آنکھوں میں پھر رہی تھی بین کر کے سینہ کوٹنے لگی۔ شدت غم سے کلیجہ پھٹ گیا تھا۔ بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑی

بسدیو جی بولے۔ کرشن چند آپ عدو کش ہیں۔ سنسار کی رکھشا کرتے ہیں آپ نے سب حال تو کہا۔ لیکن ابھمنیو کی لڑائی کے واقعات نہیں سناتے۔

کرشن بھگوان نے ابھیمن کی شجاعت اور دلیری کی تعریف کر کے فرمایا۔ کہ لاکھوں شوبیروں اور ہزاروں راجاؤں میں فوج کو ہلاک کرتا ہوا جس وقت میرا بھانجا ابھمنیو شیر کی طرح کوروں کے بیوہ میں گھس گیا۔ بڑے بڑے مہارتھیوں کے دانت کھٹے ہو گئے۔ یہ اسی کا کام تھا۔ کہ دروناچارج سے جنگجو بہادر کو نیچا دکھا کر دشمنوں کی فوج میں داخل ہوا۔ صفیں کی صفیں الٹ دیں۔ شیر ثریاں کی طرح جس طرف رخ کیا۔ پرے کے پرے صاف تھے۔ کسی کی مجال نہ تھی۔ کہ اس فیل مست کا سامنا کرتا۔ آخر کار چھ مہارتھیوں نے گھیر لیا۔ اور ابھمنیو پر ناجائز طور سے حملہ کر کے اس بچارے کی جان لی۔ مہابھارت کی لڑائی میں جیسی شجاعت دہنوری ابھمنیو نے دکھائی۔ اور کسی مہارتھی کی ایسی بہادری دیکھنے میں نہیں آئی

آپ غم نہ کریں۔ آپ کا پوتا سورگ کو گیا۔

ابھمنیو کی دلہن اُترا اپنے خاوند کے شوک میں آنسو بہا رہی تھی۔ وہ حاملہ بھی تھی۔ کنتی جی نے سمجھایا۔ دروپدی اپنے پانچوں بیٹوں اور ابھمنیو کے مارے جانے پر چھاتی پیٹ رہی تھی۔ سارا نواس ماتم کدہ ہو رہا تھا۔ ستم رسیدوں کی یہ ناقابل اطمینان حالت دیکھ کر کرشن چندر اپنے ہمراہ رانیوں کو دوارکا لے آئے تھے۔ کرشن چندر اُترا کو سمجھاتے ہیں۔ کہ تیرے بطن سے بڑا پرتاپی پتر ہوگا۔ بسدیو جی نے شرادھ کیا۔ کرشن چندر جی ساٹھ ہزار گائیں برہمنوں کو دان کیں۔ اُترا اپنے شوہر کی وفات سے اِس قدر محزون تھی۔ کہ کھانا دانہ تک چھوڑ دیا تھا۔ بیاس آئے۔ اور اُنہوں نے اُترا کو سمجھایا۔ کہ تیرا بالک چکرورتی راجہ ہوگا۔ پانڈوؤں کے بعد وہی تاج و تخت کا مالک ہوگا۔ تم مغموم کیوں ہو۔ دل کو ڈھارس دو۔ بیاس جی سمجھا بجھا کر راجہ یدھشٹر و ارجن کے پاس پہنچے۔ اور فرمایا۔ کہ مبارک ہو۔ تمہاری بہو کے شکم سے ایسا بالک ہوگا جو اپنے کرم دھرم سے رعیت کی پرداخت کریگا۔ تم بھی غم نہ کرو۔ میری اور کرشن بھگوان کے خیال سے ابھمنیو کا بیٹا عنقریب ساری دُنیا میں اپنا جلوہ دکھائے گا۔ دل کو چین کرو۔ تمہارے خاندان کا چراغ روشن کرنے والا اور پانی دینے والا عنقریب ہوا چاہتا ہے سری ویاس جی کے بچن سنکر پانڈو بہت خوش ہوئے۔ سے ارجن! تمہارا اپنا اُترا کے گربھ میں ایسا بڑھتا ہے۔ جس طرح چندرماں شکل پکش میں بڑھتا ہے

# ادھیائے (۲۹)

## اشومیدھ یگیہ کے لئے خزانہ کی فراہمی

راجہ جنمیجے بیشم پاین جی سے گویا ہیں۔ کہ راجہ یدھشٹر۔ ارجن۔ بھیم سین۔ نکل سہدیو سے مخاطب ہوئے۔ آپ کو کچھ خیال ہے۔ اشومیدھ یگیہ ہونا ضروری ہے۔ خزانے میں اس قدر روپیہ نہیں۔ جو اشومیدھ یگیہ میں کفایت کر سکے۔ بیاس جی مہاراج کہہ

گئے ہیں۔ کہ ہمالیہ پہاڑ پر راجہ مرت کا فراہم کیا ہوا خزانہ مدفون ہے۔ اگر وہ ہاتھ آجائے۔ تو کام نکل جائے

**کلھیم سین**۔ بہت اچھا۔ میں جاتا ہوں۔ اور مہادیو جی کی پوجن کرلے بن پڑتا ہے۔ تو خزانہ ساتھ لاتا ہوں۔ کبیر۔ گندھرب جو اس خزانے کے محافظ ہیں جتنے الامکان اُن کو بھی اپنی خدمت سے خوش کروں گا۔ یقین ہے۔ کہ وہ بھی اس خزانے کے لانے میں حارج نہ ہوں گے۔ یہ کہکر اتوار کے دن روہنی نکشتر میں کچھ فوج ہمراہی میں لی۔ اور ہمالیہ کی طرف کوچ کیا۔ جس وقت راجہ جدھشٹر اپنے بھائیوں کو لئے ہوئے ہستناپور سے چلے۔ زمین سے آسمان تک ایک شور برپا ہوا۔ مہاراج یدھشٹر کی جے جے کار ہونے لگی۔ براہمنوں نے وید منتر پڑھے۔ غرضکہ پانڈو ہمالیہ پہاڑ پر پہنچ گئے۔ اور اِس بات کی صلاح ہوئی۔ کہ کیا تدبیر کی جائے۔ کہ خزانہ ہاتھ آوے۔ دھوم رشی پروہت نے کہا۔ کہ آپ شیو جی کی ارادھنا کریں۔ پھر راجہ جدھشٹر صرف پانی پر اکتفا کرکے کُش آسن پر بیٹھ گئے۔ اور شیو جی کے دھیان اور سمرن میں وہ رات بسر کی۔ صبح ہونے پر طرح طرح کی چیزوں سے ہون کرکے بادان کیا۔ کالے تلوں سے ہون کیا۔ ہزاروں گائیں سنکلپ کیں۔ شیو جی کی پوجا خلوص دل سے ختم ہونے کے بعد بیاس جی کو پیش راہ کرکے خزانے کے پاس پہنچے۔ اور کوبیر جی کو نمسکار کرکے خزانہ کھدوانا شروع کیا۔ تھالی۔ کلچھی۔ لوٹا۔ کمنڈل۔ کلس وغیرہ سونے کے ظروف برآمد ہوئے۔ جھاری۔ کڑاہ۔ کلس چھوٹے بڑے نقرئی برتن نکلے۔ اُن کو صندوق میں بند کرکے چھکڑوں اور اونٹوں پر بار کیا۔ اور وہاں سے چلے۔ ہے راجن! آٹھ ہزار اونٹ سولہ ہزار چھکڑے۔ چوبیس ہزار ہاتھیوں پر وہ اسباب لادا گیا۔ سونے چاندی کے برتن اس قدر بھاری تھے۔ کہ دو دو چار چار کوس تک بھی سواریوں کو لیجانا شاق گزرتا تھا ہے راجہ جنیجے جی! اسطرح راجہ مرت کی دولت پانڈوؤں کے ہاتھ آئی اور اس شاہی خزانے میں داخل ہوئی

# ادھیائے (۳)

# راجہ پریکھشت کی پیدائش

بھیشم پاین جی راجہ جنمے جے سے فرماتے ہیں۔ کہ کرشن بھگوان کے جاتے وقت راجہ یدھشٹر نے کہا تھا۔ کہ بیاس جی کی تحریک پر اشومیدھ یگیہ کروں گا۔ آپ سے ملتجی ہوں۔ کہ معہ پریوار کے ہستنا پور تشریف لائیں۔ کرشن چندر نے منظور کیا تھا۔ کہ یہ خبر دوارکا میں مشہور ہو گئی۔ کہ راجہ یدھشٹر کے ہاتھ راجہ مرت کا خزانہ آ گیا۔ کرشن چندر ستیکی جی اور اپنے پریوار سمیت ہستنا پور داخل ہو گئے۔ راجہ دھرتراشٹر اور یدھشٹر نے نہایت تپاک سے آپ کو لیا۔ اور اپنے محلوں میں ٹھہرنے کو جگہ دی۔ پردمن بیونس۔ یویودھان۔ چارودیشن۔ سانب۔ گدکرت ورما۔ سارن۔ برشیمٹ۔ اولمیک۔ وغیرہ بلدیو جی کے پیچھے رانی دروپدی و کنتی کے درشنوں کو آئے۔ کرشن چندر راجہ دھرتراشٹر کی بیوہ بہوؤں کو دھیرج دیتے رہے۔ دو چار دن گزرنے پر ارجن تمہارے پتا پریکشت نے جنم لیا۔ برہم استر کے پربھاؤ سے تمہارے والد پریکشت جی مردہ پیدا ہوئے۔ چندر بنسیوں کو ازحد رنج ہوا۔ کرشن چندر جی پریکشت کے پیدا ہونے کی خبر سن کر محل میں تشریف فرما ہوئے۔ کنتی جی کرشن چندر کو دیکھتے ہی چیخنے لگی۔ دروپدی علیحدہ منہ لٹکائے رو رہی تھیں۔ ایک جانب سبھدرا مردہ لڑکے کی صورت دیکھ کر آہ و بکا کر رہی تھیں۔ کنتی جی رو رو کر کہہ رہی تھیں۔ کہ اے باسدیو آپ سرب ہنکاری ہیں۔ دیالو ہیں۔ ہمارے بنس کے ہمیشہ مددگار رہے ہیں یدوپت آپ ہمیشہ پانڈوؤں کے آڑے آتے رہے۔ اب ہمارے خاندان میں کوئی نام لیوا نہیں۔ پانڈوؤں کے مرنے پر خاندان بے چراغ ہو جائے گا۔ دروپدی کے پتر اس طرح ضائع ہوئے۔ ابھیمن نے سنگرام میں جان دے دی۔ اُترا ہی سے امید بندھ رہی تھی۔ وہ بھی مردہ پیدا ہوا ہے۔ اب کیا ہو گا۔ کوئی بات تو ایسا کیجئے۔ اس مردہ جسم میں روح پھونک دیجئے۔ آپ کے سوا کوئی اور ہمارا معاون نہیں اگر یہ بالک زندہ ہو گیا۔ تو البتہ سب کام بن جائے گا۔ ہے پربھو! آپ نے اشوتھاماں سے عہد کر لیا تھا۔ کہ تو چاہے جتنی کوشش کر۔ کہ پانڈوؤں کا بیج ناش ہو جاوے۔ مگر میں تیرے برہم استر سے لگے ہوئے بچے کو جیون دان دوں گا ہے دیناناتھ! آپ اس بالک کو جیون دان دیجئے۔ یدھشٹر۔ بھیم سین ارجن وغیرہ پانچوں کی حفاظت آپ ہی کے ذمے رہی۔ آپ نے کوروؤں سے پانڈوؤں کو

فتحیاب کیا۔ نازک موقعہ پر پانڈووں کی جان بچائی ہے۔ مدھسودن پانڈووں کی زندگی اسی لڑکے پر منحصر ہے۔ اگر یہ ضائع ہو گیا۔ تو پانڈو بھی اپنی جان نہیں رکھ سکتے۔ اور پانڈووں کے نہ رہنے سے میں کب زندہ رہ سکتی ہوں۔ اسی بچے پر کل راج کا دارومدار ہے۔ یہی بچہ پانڈووں کا شرادھ اور پنڈ کرنے والا ہے۔ ہے مادھو! عنایت کی نظر چاہتی ہوں۔ کرپا درشٹی سے دیکھ دیجئے۔ بالک زندہ ہو جائے۔ پیارے بھگت وتسل! آپ ہی کے بھروسے پر تو ابھیمنو نے اُترا سے کہا تھا۔ کہ تیرا بالک بڑا پرتاپی ہوگا۔ کوروؤں اور پانڈووں کے خاندان کا چشم و تاج ہو کر دھنروِدیا اور نیتی شاستر سے واقف ہوگا۔ تینوں لوک میں اُس کا نام آفتاب کی طرح روشن رہیگا۔ پرشوتم! کیا ابھیمن کا بچن جھوٹا ہو جاتے؟ ابھیمن دُنیا میں نہیں۔ پرلوک سدھارا۔ اُس کے قول کی پابندی آپ ہی کر سکتے ہیں۔

یہ کہکر کنتی جی کو ابھیمن کی یاد سے غش آگیا۔ سارا رنواس غمزدہ ہو رہا تھا۔ رانیاں آنکھوں سے آنسو بہا رہی تھیں۔ اور کرشن بھگوان سے خوشامد کر رہی تھیں۔ کہ آپ کنتی کے حال زار پر رحم فرمایئے۔ کنتی کبھی زندہ نہیں رہ سکتی۔ جب تک آپ سوبھدرا کے پوتے کو جیودان نہ دیجیے۔ آپ ہی کرپا کریں گے۔ تو پانڈووں کا نام قایم رہیگا۔ کرشن جی نے اپنی پھوپھی کنتی جی کو اُٹھایا۔ سوبھدرا نے کرشن چندر کے قدم پکڑ لئے اور کہنے لگی۔ کہ میں آپ کو نہ جانے دوں گی۔ میرے پوتے پر رحم کیجئے یہ بے قصور ہے۔ اس نے کوروؤں کا کیا بگاڑا تھا۔ یہ بلا قصور اسوتھاماں کے برہم استر کا نشانہ ہو گیا۔ اسوتھاماں نے ایک سینک سے پانڈووں کی آنے والی نسل کو مٹا دیا ہے۔ یدونندن! اُس سینک کا مجھ پر اور میری اُترا پر بھی اثر پڑا۔ جو اب تک کانٹے کی طرح کلیجے میں پیوست ہے اور جس کی تکلیف سے ابھی تک نجات نہیں ہوئی ہے۔ دیا نند تھو! اسوتھاماں نے پانڈووں کو برباد کر دیا۔ ہائے آنکھوں کا تارا ابھیمن ہونہار خاک ہو جائے

اور ہم زندہ رہیں۔ ایسی زندگی سے موت اچھی ہے۔ ابھیمن پانچوں بھائیوں کا لاڈلا بیٹا تھا۔ ہے جنار دھن! آپ نے استوتھاماں سے غصہ ہو کر فرمایا تھا۔ کہ تو نے بڑی نالائق حرکت کی ہے۔ مگر میں ابھیمنو کے بچے کو زندہ کرونگا تیرا برہم استر کچھ بنا بگاڑ نہیں سکتا۔ آپ ہماری خوشی کیجئے۔ کہ یہ بچہ زندہ ہو جائے کیا قول بھول گئے۔ ہے کیشو! آپ تر لوکی ناتھ ہیں۔ دنیا کی پرداخت آپ ہی کی ذات سراپا صفات پر محول ہے۔ آپ کی مرضی بغیر پتا ہل نہیں سکتا۔ آپ چاہیں تو آن واحد میں سارا سنسار مار کر پھر جلا دیں۔ پھر آپ کے لئے یہ سمجھئے کونسا ایسا قصور کیا۔ کہ اس بچے کو جیودان نہیں دیتے۔ اس کو کیوں نہیں جلاتے آپ کی معجزہ نما حرکات کی سمجھ میں ہی نہیں ہی نہیں۔ تمام رشی منی دیوتا گندھرب بھی قائل ہیں۔ آپ کی چھوٹی بہن ہوں۔ آپ سے جیودان مانگتی ہوں۔ آپ ہمارے اوپر کرپا کیجئے۔

بھیشم پاتن جی راجہ جنمیجے سے کہتے ہیں۔ کہ اس بھری سبھا میں کرشن چندر پرماتما نے اپنی بہن سوبھدرا اور پھوپھی کنتی کو مسکرا کر جواب دیا۔ خیر کیا مضائقہ ایسا ہی ہوگا۔ سارا رنواس کرشن چندر کے امرت روپی بچن سے خوش ہو گیا اور خود بدولت اس مردہ بالک کے جسم میں پرویش کر گئے۔ اور پریچھت کے دیکھنے کی ہوس ظاہر کی۔ سوبھدرا خوشی خوشی اپنی بہو اُترا کے پاس پہنچی اور کہا۔ کہ تینوں لوک کے مالک دیوتاؤں کے دیوتا تیرے سسر بچے کے دیکھنے کے لئے آرہے ہیں۔ اُترا پریچھت کے دیکھنے کے لئے آ رہے ہیں۔ اُترا پریچھت کے مرے ہوئے جسم کو گود میں لے کر سامنے بیٹھ گئی۔ آنسو جاری ہیں سسکی بھری آواز سے بولی اے دوارکا ناتھ۔ ہے چیراچر کے سوامی۔ ہے جگت کے پالن پوسن کرنے والے بھگوان میرا جنم سپھل کیجئے۔ ہے پربھو استوتھاماں کے برہم استر سے اس بچے کی جان گئی۔ آپ اسے تندرست کر دیں ہے سوامی! میری جان اس کے عوض میں حاضر ہے۔ مگر اسے زندہ کر دیجئے۔ میری آرزو بر لائیے۔ میں یہی چاہتی ہوں۔ کہ اس بالک سے میری گود بھر جائے۔ مایوسی گھیر

ہوئے ہیں۔ آپ اگر چاہیں تو کون بات ہے۔ میری تمنا پوری ہو سکتی ہے۔ ہے کیشو مورت! آپ جان سکتے ہیں کہ استھواماں کا اِس میں کوئی نفع نہیں اس کا باپ کوئی زندہ ہو جائے گا۔ البتہ میں نے اس بات کی پرتگیا کی تھی۔ کہ اپنے سوامی (ابھمن) کے مرنے پر کچھ دنوں بعد اُس کے پاس پہنچوں گی۔ یہ پرتگیا پوری نہ ہو سکی۔ بیشک خطا وار ہوں۔ آپ سے تو بڑا اپرادھ معاف ہو۔

اُترا رو رو کر بین کر رہی تھی۔ رنواس کی عورتوں اور پانڈووں کی حالت دیکھی نہیں جاتی تھی۔ سارے محل پر ماتم چھایا تھا۔ کوئی ایسا نہ تھا کہ جس کی آنکھوں سے آنسوؤں کا دریا نہ بہ رہا ہو۔ اُترا مُردہ لڑکے سے اِس طرح کہہ رہی تھی کہ ہے پُتر! تو جا کر اپنے پتا سے کہدینا۔ کہ آپ کی داسی عنقریب آپ کے پاس آیا چاہتی ہے۔ اگر یوں اس کے پران نہیں چھٹتے تو زہر کھا کر جان گنوا دیگی۔ اور آپ کے چرنوں میں حاضر ہوگی۔ کیونکہ جب اُس کے کوئی بالک نہیں۔ تو جینا مرنا برابر ہے۔ ہے پُتر! اُٹھو۔ دیکھو تمہارے سامنے سری بھگوان نارائن جی کھڑے ہیں۔ آنکھیں کھولو۔ اور چتر بھُج روپ کے درشن کرو۔ یہ کہکر اُٹھی اور کرشن چندر کے پیروں پر گر پڑی۔ اُترا کی باتوں سے حسرت برس رہی تھی دریائے رحمت جوش میں آیا۔ اور آچمن کر کے مُردہ جسم پر ہاتھ پھیرا۔ برہم استر کی تاثیر جاتی رہی۔ اور بلند آواز سے فرمایا کہ میری بات کسی حالت میں جھوٹ نہیں ہو سکتی۔ ہمیشہ سچ بولتا ہوں۔ تمہارے سامنے اس بچے کو زندہ کرتا ہوں۔

(مُردہ بچے کو اُٹھا کر)

بیٹا آنکھیں کھول۔ تمہاری ماں تمہاری دادی اور سارا پریوار دُکھی ہو رہا ہے۔ کرشن چندر اتنا ہی کی اتنی بات کہنے پر بچے نے آنکھیں کھول دیں۔ ہے راجن! جس وقت برہم استر راجہ پریکشت تمہارے پتا کے جسم سے دُور ہوا۔ راجہ پریکشت کا چہرا مہتاب کی طرح چمکنے لگا۔ رنواس میں جے جے کی صدائیں بلند ہوئیں۔ جے ہری جے مادھو۔ جے کرشن چندر کے نعروں سے تمام محل گونج اُٹھا۔ یدھشٹر۔ بھیم سین۔ ارجن وغیرہ پانچوں بھائیوں

نے خیرات کی۔ بھوکوں کو بھوجن دیا۔ کرشن چندر جی پر پھولوں کی بارش ہونے لگی۔ عجیب چہل پہل مچی۔ ہر شخص کرشن بھگوان کا مدح سرا تھا۔ وہ برہم استر اسثو تھاماں کا برہماجی کے پاس چلا گیا۔ اُترا نے بھگوان کی ڈنڈوت کی۔ کرشن چندر نے زروجواہرات دے کر اُترا کو خوش کر دیا۔ اسی طرح اور یادو بنسیوں نے رتن اور ریشمی کپڑے زروجواہرات اُترا کو دیئے۔ کرشن چندر نے اس بالک کا نام پریچھت رکھا۔ زر دولت بہ خوشی کے شادیانے بجنے لگے۔ تمام شہر میں منگلاچار ہونے لگا۔ یہ خبر زبان زد ہر خاص و عام تھی۔ کہ ابھمن کے مُردہ بچے کو کرشن چندر کو جلا دیا۔ راجہ یدھشٹر نے وید پاٹھیوں کو بہت کچھ دان دیا۔ رشی باسودیو بیاس جی اور برہمن مبارکباد دینے آئے تھے۔ سب کو دان دے کر خوش کر دیا۔ ہے راجن! راجہ پریچھت تمہارے پتا چکرورتی راجہ ہوئے۔ اُن کا نام جب تک دنیا قائم ہے۔ روشن رہیگا۔ ایک مہینے تک راجہ پریچھت کا اُتساہ منایا گیا ہستناپور کے محلوں پر دیپکا اور پتاکا لہرا رہی تھیں۔ دروازوں پر بندن وار لگائی گئیں۔ دیوتاؤں کے مندر سجائے گئے۔ اس طرح تمہارے پتا کا جنم اُتسو ہوا۔

## اَدھیائے (۱۳)

## اشومیدھ یگیہ کے لئے شیام کرن گھوڑے کی تلاش

ویشم پاین جی بیان کرتے ہیں۔ کہ جب تمہارے باپ ایک ماہ کے ہو گئے تب یدھشٹر بھیم سین ارجن وغیرہ راجہ دھرتراشٹر کے پاس آئے اور قدمبوس ہو کر مبارکباد پیش کی۔ کہ کرشن چندر کی اعجاز نمائی سے

ہمارے گھر میں چراغ روشن کرنیوالا پیدا ہوگیا ہے۔ دھرتراشٹ راجہ پرکھشت کی ولادت سے بہت خوش ہوئے اور کرشن بھگوان کی استتی کرنے لگے راجہ یدھشٹر نے وہ سونے چاندی کے برتن اور جواہرات راجہ دھرتراشٹ کے سامنے پیش کردیئے جو ہمالیہ پہاڑ سے حاصل ہوئے تھے۔ اور اجازت چاہی کہ آپ کی آگیا چاہتا ہوں۔ اشومیدھ یگیہ کرنے کی خواہش ہے۔ اتنے میں ویاس جی آگئے انہوں نے اشومیدھ یگیہ کی مہاں برتن کی اور فرمایا کہ اس کام میں دیر نہ کرو۔ مہری اجندر جی مہاراج نے بھی لنکا فتح کرکے اشومیدھ یگیہ کیا تھا راجہ یدھشٹر نے کرشن چندر مہاراج کا دھیان کیا۔ خود بدولت دوارکا سے آگئے۔ راجہ یدھشٹر نے قدم چھوئے اور عرض کی کہ آپ کی کرپا سے راج حاصل ہوا آپ ہی کی بدولت ہمارے سب کام سپھل ہوتے ہیں۔ آپ ہی یگیہ ہیں۔ اور آپ ہی یگیہ کرنے والے ہیں۔ انناشی ہیں سرو دیاپک سرو ادھکاری نام سے دنیا کے کام سپھل ہوتے ہیں۔ سارے سنسار میں آپ ہی کا جلوہ نظر آتا ہے۔ بغیر حکم کوئی پتہ نہیں ہلتا۔ ہر جیو میں آپکا پر لوبھ۔ کرشن بھگوان نے جواب دیا ہے۔ دھرم پترا میں تو بھگتوں کے بس ہوں۔ تمہارا غلام ہوں آنند سے یگیہ کرو۔ جو خدمت ہمارے سپرد ہوگی ہم خوشی انجام دینگے راجہ یدھشٹر ویاس جی سے عرض کرنے لگے۔ آپ کی اجازت درکار ہے۔ یہ تو فرمایئے یگیہ کس طرح کیا جائے آپ کے بغیر اتنا بڑا کام ہو نہیں سکتا۔ ویاس جی بولے ہے راجہ! تم اداس نہ ہو۔ میں اور سب رشی اور یگیہ دلک رشی مل کر تمہارا یگیہ کردینگے۔ اشومیدھ یگیہ سے سب داتنکار جاتے رہینگے جو بھتیا لڑائی سے نادانستگی میں ہوگئی ہوگی۔ وہ دور ہو جائے گی اگرچہ تم اس لڑائی کے بانی نہیں ہوئے مغرور دریودھن اپنی ہٹ کا پکا تھا جس نے لاکھ کا گھر لیپ کر دیا خویش و بیگانہ کوئی نہ بچا کرن اور شلی تمہارے ہاتھ سے ہلاک ہوئے تم اپنے تئیں خطاوار سمجھتے ہو۔ حالانکہ بےخطا ہو۔ تاہم اس یگیہ سے دل میں شانتی پیدا ہو جائے گی پہلی بات تو اس یگیہ کے لئے یہ ہے۔ کہ شام کرن گھوڑا کہیں سے لایا جائے اور وہ بے لگام وزین کے چھوڑ دیا جائے اس گھوڑے کی دائیں بائیں جانب دس ہزار وید پاٹھی برہمن وید کے منتر پڑھتے ساتھ رہینگے گھوڑا مطلق العنان ہوگا کوئی

سوار یا پیادہ ساتھ نہ ہوگا۔ برہمن ویدا چارن کرنے والے بھی دور رہیں۔
ہر ایک برہمن کو ایک بلند قامت ہاتھی مع طلائی ہودج اور زین جھول اور
ایک ہزار گئو دودھ دینے والی جن کے سینگ سونے سے گھر چاندی سے
منڈھے ہوں دینی چاہئے اور ایک رتھ جس میں چار باد رفتار گھوڑے جتے
ہوں عطا کرنا لازمی ہے۔ نقد دکھشنا بھی اسی حیثیت کے موافق دینی ہوگی
گھوڑے کے ساتھ بہت سی فوج اور تمہارے بھائی ہونگے۔ گھوڑے
کی گردن میں ایک سونے کا پتر ڈال دینا جس پر تمہارا نام کندہ ہوگا۔ جو راجہ اس
گھوڑے کو اپنے اصطبل میں باندھ لے اُس سے جنگ کی نوبت آئیگی۔ جو گھوڑے
کا استقبال کرکے تمہاری خدمتمیں حاضر ہو اُس سے محبت سے پیش آنا اس گھوڑے
کی اس قدر فضیلت ہے کہ جہاں پیشاب یا لید کرے وہاں ہون کرنا لکھا ہے۔
اور ہاتھی گھوڑے دکھشنائیں دئے جاتے ہیں۔ ہون اور پوجا روزمرہ ہوتی
جاتی ہے۔ جو راجہ یگیہ کرنیکا خواہشمند ہو اُسے چاہیئے۔ کہ جس دن سے گھوڑا
چھوڑا جائے اپنی رانی سے کوئی دم جُدا نہ ہو۔ زمین پر آرام کرے تپ اور برت کرے
کھانا کم کھائے پرمیشر کا دھیان رکھے جب گھوڑا ہفت اقلیم میں پھر کر اپنے
دیش میں آجاوے اُس وقت یگیہ کرنا چاہئے ویاس جی کی باتیں سُن کر راجہ
یدھشٹر کے چہرے پر افسردگی ظاہر ہوئی۔ خیال کیا کہ اصطبل میں شام کرن گھوڑا
تو ہے نہیں یہ یگیہ کیونکر ہوگا۔ بھیم سین قیافے سے تاڑ گیا۔ ہاتھ جوڑ کر بولا
مہاراج شام کرن گھوڑا ہمارے یہاں نہیں ہے۔ کہاں ملے گا۔ میں جاکر لاؤں گا۔
ویاس جی نے جواب دیا کہ چھتریوں کے سرتاج بھیم سین! تمہاری دلیری اور
شجاعت کا تمام جہان پر سکہ بیٹھا ہوا ہے۔ شام کرن گھوڑا ملک عراق کے
فرمانروا کے اصطبل میں موجود ہے۔ جونیاس اُس کا نام ہے جس کے یہاں
دس اکشونی فوج تیار ہے۔ جونیاس خود بھی بہادر ہے۔ عراق دیش کے چاروں
طرف پہاڑیاں ہیں۔ تم فوج لے کر جاؤ اور جس طرح ممکن ہو گھوڑا لے آؤ۔
بھیم سین فوج لیکر ملک عراق میں پہنچا برکھ کیت کرن کا بہادر لڑکا بھی ساتھ
تھا وہ جانتا تھا کہ کرن پانڈوں کے سگے بھائی تھے۔ اسلئے مہابھارت

میں اُس نے بالکل پانڈوؤں سے مخالفت نہیں کی تھی۔ بھیم سین اور برکھ کیت جب
عراق کی سرحد پر پہنچے باغ دھرمشالے کنوئیں۔ باولیاں۔ متعدد نظر آئیں
کہیں پر چاندی کی نہریں جاری ہیں جو بلند عمارتوں کے نیچے بہتی ہوئی کوسوں نکل
گئی ہیں۔ وہاں کی ہر ایک شے قابل تعریف دکھائی پڑی شیام کرن کو دیکھا۔ کہ
آگے اُس کے اسپ سوار اور دائیں بائیں فیل سوار اور پیچھے پیادے بیچ میں
شیام کرن گھوڑا زیوروں سے آراستہ چلا جاتا ہے۔ شیام کرن گھوڑا چاندی
کی لہر پر آیا۔ گلاب اور کیوڑے سے نہلایا گیا۔ خوشبویات جسم پر ملی گئیں۔
بھیم سین نے یہ کیفیت دیکھی ہمراہی میں گھٹوت کچ کا بیٹا میگھ برن بھی تھا
اشارے میں باتیں ہوئیں۔ اُس نے اپنی راکشسی مایا سے ایسا شعبدہ دکھایا
کہ چاروں طرف سیاہی دوڑ گئی۔ اندھکار ہو گیا۔ بجلی چمکی بادل گرجا گھوڑے
کے ہمراہ جو فوج تھی بھاگ کھڑی ہوئی میگھ برن میدان خالی پا کر گھوڑے
کو لے اُڑا۔ راجہ جونیاس کو اس خبر سے حیرت ہوئی کہ کوئی تو آسمان پر سے پتھر
برسا کر فوج کو پامال کر رہی تھی۔ اور کوئی شخص پہاڑ سے تیر مار مار کر فوج کو
تباہ کئے دیتا ہے۔ اِدھر راجہ اندر میگھ برن کی چالاکی سے بہت خوش ہوئے
کیونکہ راجہ یدھشٹر کے یگیہ کے لئے گھوڑا لے جانا ضروری تھا۔ راجہ جونیاس
نے افسران فوج کو حکم دیا کہ وہ بجا پر قائم ہو کر حریف سے مقابلہ کر کے گھوڑے کو
چھڑا لیں لیکن کسے جرأت تھی کہ وہ میگھ برن کا مقابلہ کر سکے میگھ برن اور اُسکے
ساتھیوں نے بہت سی فوج راجہ جونیاس کی ہلاک کر ڈالی کچھ فوج منتشر ہو کر
بھاگ گئی میگھ برن فتح و نصرت کا ڈنکا بجاتا ہوا بھیم سین کے پاس آیا اور شیام
کرن گھوڑا خدمت میں پیش کیا۔ اِدھر راجہ جونیاس خود میگھ برن کی گرفتاری کے درپے
چل کھڑا ہوا۔ فوج جو ہمراہ تھی برکھ کیت پہاڑی پر تماشا دیکھ رہا تھا۔ راجہ جونیاس پر اسقدر
تیر مارے کہ تمام فوج اور وہ بیہوش ہو کر گر پڑا اور فوج کے بھی قدم نہ ٹک سکے برکھ کیت
کو راجہ جونیاس کی حالت پر رحم آیا۔ خود آ کر پنکھا جھلنے لگا۔ جب راجہ ہوش میں آیا۔ سوراستے
برکھ کیت کرن کے بیٹے کو پنکھا جھلتے دیکھ کر بہت خوش ہوا چھاتی سے لگا لیا اور کہا کہ گھوڑا
کیا چیز ہے۔ اس کی جان مانگو تو دینے میں عذر نہ ہوگا۔ تمہارے سامنے یہ جسم حاضر ہوں +

# ادھیائے ۳۲

## سہپک راجکمار فرزند جونیاس اور بھیم سین کی لڑائی

بیشم پاین جی گرم سخن ہیں کہ ادھر راجہ جونیاس اور برکھ کیٹ سے محبت کی باتیں ہو رہی تھیں۔ اُدھر سہپک راجکمار نے یہ خبر پائی کہ پتا جی گرفتار ہو گئے کل فوج کٹ گئی فوج کی فراہمی میں مشغول ہوا اور بھیم سین اور برکھ کیٹ پر چڑھائی کر دی۔ بھیم سین بھی آمادہ جنگ ہوئے کچھ دیر دونو طرف کی فوجیں لڑتی رہیں۔ پھر بھیم سین نے سہپک سے کشتی مانگی۔ وُہ آمادہ کشتی ہوا بھیم سین نے پہلے ہی روز میں زمین پر دے مارا۔ وُہ بھی چالاک تھا زمین پر گرتے ہی اُٹھ کھڑا ہوا اور بھیم سین سے پھر کشتی لڑنے لگا۔ ادھر جونیاس نے خبر پائی کہ سہپک کی بھیم سین سے لڑائی ہو رہی تھی۔ آپ بھی میدان رزم میں آیا اور سہپک سے کہنے لگا۔ کیا تم بھیم سین کو نہیں جانتے یہ راجہ یدھشٹر کے بھائی ہیں اِن کی دلیری و بہادری مشہور ہے۔ اِن کی طاقت سے کون شخص واقف نہیں۔ تمہارا اِن کا مقابلہ کیا ہیں فرما بردار ہو چکا۔ یہ کہکر بھیم سین سے راجہ جونیاس لپٹ گیا ہوا۔ اور عزت کیساتھ بھیم سین کو اپنی راجدھانی میں لے گیا۔ خوب مہمان داری کی پھر شام کرن گھوڑے کو زیوروں سے آراستہ کر کے بھیم سین کے حوالے کیا۔ اور خود بھی کرشن بھگوان اور راجہ یدھشٹر سے ملنے کے واسطے ہستناپور چلنے پر تیار ہو گیا۔ کچھ فوج بھی ساتھ لی عربی اور عراقی گھوڑے اور بڑے بڑے طویل القامت ہاتھی جن کی مستکیں رنگی ہوئی۔ زرین جھولیں پڑی ہوئی جلو میں تھے رتھ بھی جنھیں چار چار گھوڑے جتے ہوئے تھے ساتھ لئے غرض اِس سجاوٹ سے راجہ جونیاس بھیم سین کیساتھ مہاراجہ یدھشٹر اور کرشن بھگوان کیخدمت میں حاضر ہوا راجہ یدھشٹر بھی التفات سے پیش آئے راجہ جونیاس دست بستہ ہو کر کرشن چندر سے بولا۔ کہ شام کرن گھوڑے کی طفیل سے آپ کے آج درشن ہوئے۔ گنگا جی کا اشنان بھی کیا۔ تیسرے راجہ یدھشٹر دھرم اوتار کی زیارت ہوئی کرشن چندر اور

راجہ یدھشٹر نے راجہ جونیاس کے خلق کی تعریف کی اور اپنے شیش محل میں راجہ جونیاس کو معہ رانی اور راجکمار سپیک کے فروکش کیا۔ ناچ رنگ ہونے لگا۔ راجہ جونیاس نے وہ شام کرن گھوڑا اور متعدد ہاتھی اور عربی گھوڑے مہاراجہ یدھشٹر کی نظر کئے راجہ یدھشٹر بھیم سین کی مستعدی اور جونیاس کی محبت آمیز باتوں سے بہت خوش ہوئے دھرم رشی پروہت سے کرشن چندر نے اشارہ کیا کہ آپ شام کرن کورنواس میں لے جائیں اور گھوڑا رانیوں کو اچھی طرح سے دکھلائیں دھوم رشی شام کرن گھوڑا لے چلے۔ اتفاق سے الیسال راجہ الیشال کا بھائی جو اشومیدھ یگیہ دیکھنے کے لئے بطور مہمان آیا تھا۔ اور دل میں اپنے بھائی کا بدلہ لینے کی آرزو رکھتا تھا دھوم رشی سے دوچار ہوا۔ اور گھوڑا چھین لیا۔ کرشن بھگوان کو خبر ہوئی آپ نے سوچا کہ دھوم رشی میرے کہنے کے بموجب گھوڑا لے گئے تھے۔ مجھ پر لازم ہوا کہ الیسال کو سزا دوں اور شام کرن گھوڑے کو اس کی حراست سے چھڑالوں۔ آپ نے بیڑا اُٹھا کر فرمایا کہ کسی میں اس بیڑے لینے کی جرأت ہے۔ بیڑا وہی کھا سکتا ہے جو شام کرن گھوڑے کو الیسال سے چھڑا لائے۔ پردمن جی نے بیڑا لیا اور وہاں سے چلنے پر کیبٹ کرن کا بیٹا بھی ہمراہ ہولیا۔ پردمن نے جاتے ہی الیسال کو گھیر لیا۔ اور لڑائی ہونے لگی۔ الیسال کے پہلے ہی تیر سے پردمن جی زخمی ہوکر گر پڑے بیہوش ہوگئے جب ہوش آیا تو میدان جنگ سے بھاگ کر کرشن چندر کے پاس آئے خود بدولت نے بھویں ٹیڑھی کیں اور ترچھی نظر سے دیکھ کر فرمایا کہ لڑائی لڑکوں کا گھر رندہ نہیں اگر جرأت نہ تھی تو بیڑا کیوں اُٹھایا یہ کہہ کر پردمن کی گوشمالی کے لئے ہاتھ بڑھایا مگر بھیم سین نے روک لیا۔ اور خوشامد درآمد کرکے آپ کا غصہ فرو کیا بھیم سین الیسال کے مقابلے کے لئے آمادہ ہوا۔ کرشن بھگوان بھی بھیم سین کی مدد کے لئے ساتھ ہولئے بھیم سین اور الیسال سے لڑائی ہونے لگی الیسال نے مارے تیروں کے بوکھلا دیا۔ اس قدر تیر مارے کہ کرشن چندر اور بھیم سین دونوں بیہوش ہوگئے۔ جب ہوش آئے تو الیسال کی طاقت اور شجاعت کی تعریف کرنے لگے۔ ان دونو بہادروں کے بیہوش ہونے پر کرن کا پتر الیسال کے ساتھ جنگ آزمائی کرنے لگا۔

آفرین ہے۔ کرن کے پتّر پر کہ اُس نے الیسال ایسے بہادر کو اپنے باتوں سے بے ہوش کردیا اور دلیرانہ پاس جاکر اُسے پکڑ لیا۔ راجہ یُدھشٹر کرن کے پُتر کی دلیری سے خوش ہوئے۔ الیسال نے کرشن بھگوان کے قدموں پر سر رکھ دیا اور اپنی گستاخی کی مُعافی چاہی۔ پھر کرن کے بیٹے کے قدم چھوکر الیسال نے کہا کہ میں تمہارا بندہ بے دام ہوں۔ تمہاری ہی وجہ سے کرشن بھگوان کے درشن ہو گئے پھر شیام کرن گھوڑا راجہ یُدھشٹر کی خدمت میں پیش کیا۔ آپس میں صُلح ہو گئی۔ راجہ یُدھشٹر اس صُلح سے خوش ہوئے ؞

# ادھیائے ۳۳

## نیل دھج اور ارجن کا مُقابلہ

جنمے سے بشمپائن جی نے فرمایا کہ شام کرن گھوڑا ملنے پر اُس کی پُوجا کی گئی۔ اور یگیہ کی چیزیں فراہم ہو لگیں۔ راجہ یُدھشٹر حسب ہدایت ویاس جی دیکشت ہوئے۔ (یعنی نیم دھرم سے روزانہ برت رکھ کر زمین پر سوتے ہیں ایک وقت کھانا کھاتے ہیں۔ (سونے کی مالا اور رتنوں کے ہار گلے میں پہنے ڈنڈ کمنڈل اور مرگ چھالا ہاتھ میں لیا۔ مُنوں کی صورت بنائی اور ارجن فوج کے ساتھ اس کے ہمراہ ہوگیا۔ برکھ کیتُ بھی ارجن کیساتھ تھا۔ یگیہ و ولک جی کے چیلے اور بہت سے برہمن بھی ہمراہی میں تھے جب ہستناپور سے گھوڑا روانہ ہوا۔ تو پہلے راجہ نیل دھج کی راجدھانی میں پہنچا۔ نیل دھج اپنی محبوبۂ دلنواز منجری کیساتھ بنظر باغ میں گلگشت کر رہا تھا۔ مدن منجری اُس گھوڑے کی خوبصورتی دیکھ کر سمجھی کہ شام کرن میرے باپ کا گھوڑا ہے۔ اس خیال سے وُہ اپنے گھر لے آئی۔ کیا دیکھتی ہے۔ تو اُس کے گلے میں سونے کا پتر پڑا ہُوا ہے۔ اُس پر راجہ یُدھشٹر کا نام کندہ ہے اس نے کچھ پروانہ کی۔ اس کا خاوند بہادر آدمی تھا۔ ارجن سے مُقابلے کا خواہشمند تھا۔ اِدھر ارجن کی فوج نے ریاست کو گھیر لیا۔ نیل دھج کا باپ بیر براپنی فوج کے کر ارجن سے لڑنے لگا۔ ہزاروں شُور بیر طرفین سے کام آئے۔ نیل دھج بھی

اپنے لڑکے کی حمایت کیواسطے میدان جنگ میں آیا ببربہن کی بن اگنی دیوتا کی استری
تھی ارجن کے تمام لشکر کو اپنی گرمی سے بے چین کر دیا۔ ارجن نے بھی بانوں سے
پانی برسایا مگر اگنی اُسی طرح فوج کو جلاتی رہی تب ارجن نے اگنی دیوتا کی پرارتھنا
کی۔ اگنی دیوتا نے ارجن کی دوستی کا لحاظ کیا۔ اور کہا کہ ارجن تمہاری فوج کو ضرر
نہیں ہوگا۔ راجہ نیل دھج اگنی کی مصلحت سے گھبرا گیا۔ اور صلح کرنی چاہی۔
لیکن ببربیر ارجن سے لڑتا رہا جیش دھج کی رانی نے جس کا نام جوالا تھا۔ اپنے بھائی
اہلاک سے جا کر کہا۔ اسوقت میرے شوہر کی مدد کرو۔ ارجن نے ہماری فوج پامال
کر دی۔ اہلاک نے جواب دیا کہ مجھ میں اتنی طاقت نہیں جو ارجن سے مقابلہ کر سکوں
تو نے ناحق اپنے اوپر آفت بلائی۔ رانی وہاں سے واپس ہوئی بحرانوردی اختیار
کی ادھر ارجن نیل دھج سے گھوڑا لے کر آگے روانہ ہُوا۔ ایک مقام پر پہنچا۔ جہاں
بہت سی پہاڑیاں تھیں۔ گھوڑے نے پتھر کی سل سے بدن کھجایا تمام بدن سل
سے چپک گیا لاکھ زور کیا مگر سل سے علیحدہ نہ ہو سکا۔ ارجن نے تدبیریں کیں
ایک بھی کارگر نہ ہوئی۔ لوگ حیران تھے کہ کیا بات ہے پتھر نے گھوڑے کو پکڑ لیا
کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا اسرار ہے۔ ارجن نے لوگوں سے پوچھا کہ یہاں کوئی تپسوی
سُنی بھی ہے۔ ارجن وہاں گیا اور ساری کیفیت سُنائی تپسوی نے کہا یہ پتھر کی
سل نہیں ہے۔ یہ کسی تپسوی کی استری ہے۔ جو اپنے شوہر کے سراپ سے سل
ہو گئی۔ کیونکہ وُہ اپنے خاوند کے کہے پر نہ چلتی تھی تم جاؤ اور سل کو ہاتھ لگاؤ وُہ
وُہ سل استری کا سروپ ہو جائیگی ارجن ہنسی خوشی وہاں سے واپس آیا اور سل
میں ہاتھ لگایا۔ ایک استری اس سل سے برآمد ہوئی اور ارجن سے بولی کہ تمہاری
وجہ سے میں سراپ سے چھوٹ گئی۔ اپنے شوہر کے سراپ سے بہت تکلیفیں
اُٹھائیں۔ میں نے تمہارا گھوڑا پکڑ لیا۔ کہ شاید تم آجاؤ۔ اور میرا سراپ چھوٹ
جائے۔ تم نے بڑی مہربانی کی اب آپ ہنسی خوشی راج کاج کریں میں جاتی
ہوں۔ یہ کہکر آسمان کو اڑ گئی ارجن اور اُس کی فوج اس دلچسپ واقعہ
سے بہت خوش ہو گئے ؛

---

# ادھیائے (۲۳)

## سدھنوان پر ارجن کی فتحیابی

ارجن فتح و نصرت کے ساتھ وہاں سے روانہ ہو کر ہنسدھج کے راج میں پہنچا۔ گھوڑا چھوڑ دیا گیا۔ ہنسدھج ارجن کا آنا سُنکر مقابلے پر آمادہ ہوا گھوڑا گرفتار کر لیا۔ فوج کثیر لے کر ارجن کے سامنے آیا اور حکم سُنا دیا۔ کہ جو شخص میدان سے مُنہ موڑیگا۔ بال بچے سمیت مارا جائے گا۔ ہنسدھج کے دس بھائی تھے۔ ایک سے ایک بڑھ کر جری۔ ایک سے ایک بڑھ کر بہادر جوانمرد تھے۔ ان کی فوج بھی طرار و چُست و چالاک تھی۔ دونوں طرف سے معرکہ جدال و قتال گرم ہوا۔ سدھنوان راجہ ہنسدھج کا بیٹا بڑا شجاع و دلیر تھا۔ زریں لباس فاخرہ سے آراستہ تیر و کمان جگر دوز سے پیراستہ ہو کر بجائے زرہ بکتر کے ریشمی دوپٹہ لگائے بڑی شان و شوکت سے میدان جنگ میں آیا۔ سدھنوان اپنی عورت کے عشق میں سرشار تھا۔ اتفاق سے اس لڑائی کے وقت اس کی عورت ایاموں (حیض) سے تھی۔ نہا دھو کر صاف ہو چکی تھی اسو جہ سے سدھنوان کو اپنے رنواس میں دیر لگ گئی جب آلات حرب سے مسلح ہو کر باپ سے رخصت ہونے کو آیا۔ تو ہنسدھج نے نگاہ سدھنوان پر ڈالی۔ اور کہا۔ شاباش۔ چھتری ہو کر رزم سے جان چُراتا ہے۔ عورت کیوں نہ ہوا۔ تیری سزا یہی ہے۔ کہ تیل گرم کرکے کڑھائی میں چھوڑ دوں۔ سدھنوان سر بجیب ہو کر بولا۔ پتا جی قصور وار تو ضرور ہوں۔ مگر ایسا معاملہ تھا جس کی وجہ سے دیر ہو گئی۔ (سدھنوان نے کل کیفیت اپنی استری کی بیان کی) ہنسدھج غیظ و غضب کا بنارہ تھا۔ لڑکے کی بات پر اعتقاد نہ آیا۔ جلتی ہوئی کڑاہی میں چھوڑ دیا۔ ایشور کی کچھ ایسی قدرت تھی۔ کہ سدھنوان کو ذرا بھی تکلیف نہ ہوئی حالانکہ شنکھ اور لکھت راجہ ہنسدھج کے وزیر با تدبیر تھے۔ لیکن سدھنوان

سے ان دونوں کو کاوش تھی۔ بولے شاید تیل ابھی گرم نہیں ہوا۔ لوگوں نے راجہ کے
دکھلانے کو ایک ناریل کڑھائی میں ڈال دیا۔ ناریل کے دو ٹکڑے ہو گئے۔ ایک
ٹکڑا سنکھ وزیر اور دوسرا ٹکڑا لکھتا منہ کے سر میں اچھل کر لگا۔ دونوں
جہنم واصل ہوئے۔ سدھنوان ہنسی خوشی جلتی ہوئی کڑاہی سے کود کر باہر آیا۔
اور باپ کے چرنوں میں گر پڑا۔ مہاسدھج نے چھاتی سے لگا لیا۔ اور پیار کر کے میدانِ
جنگ میں روانہ کیا۔ سدھنوان صف لشکر سے نکل کر میدان میں آیا۔ اور آواز دی
کہ ارجن کہاں ہے۔ سامنے آئے۔ میرے ساتھ ہم نبرد ہو۔ ارجن رتھ بڑھا کر سدھنوان
سے مقابلہ کرنے لگا۔ تیروں کی بارش ہونے لگی۔ دو گھنٹے کامل دونوں میں
لڑائی رہی۔ آخرکار سدھنوان کے تیروں سے ارجن کو تاب نہ رہی۔ بیہوش ہو کر
گر پڑا۔ سدھنوان نے اپنے تیروں سے صفیں الٹ دیں۔ فوج بے حال ہو گئی
برکھ کیت کرن کا لڑکا سدھنوان کی شجاعت دیکھ کر ارجن کی مدد کو پہنچا۔ لیکن
سدھنوان کے سامنے پیش نہ گئی۔ غش کھا کر گر پڑا۔ برکھ کی حالت دیکھ کر پردمن
جی سامنے آئے۔ دو دو ہاتھ ہوتے تھے۔ کہ ایک تیر سے پردمن بھی مدہوش
ہو گئے۔ اسی طرح کرت برما۔ ساتکی۔ ایسال بڑے بڑے دلاور سدھنوان
کے مقابلے پر آئے۔ مگر سبھوں نے نیچا دیکھا۔ سدھنوان کے تیروں نے چھکے چھڑا
دیئے۔ جب ارجن کو ہوش آیا۔ فوج کی حالت دیکھ بے چین ہو گیا۔ تڑپ کر سدھنوان
پر ٹوٹ پڑا۔ سدھنوان بولا۔ ارجن تیری کیا مجال کہ مجھ سے مقابلہ کر سکے۔ تیرا حال
سب معلوم ہے۔ کرشن چندر پرماتما تیرے معاون نہ ہوتے۔ تو کبھی بھیشم پتامہ اور
درونا چارج ایسے بہادروں پر فتح نہ پاتا۔ یہاں کرشن چندر تیرے ساتھ نہیں ہیں
تیرے گانڈیو دھنش کے جوہر کہاں گئے۔ تیر کند ہو گئے۔ یہ کہکر طرفین سے تیراندازی
ہونے لگی۔ ارجن نے کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ مگر حریف سدھنوان پر قابو نہ ہو سکا
سب ہتھیار اکارت جاتے تھے۔ دلیری اور جیوٹ خاک میں مل گئی۔ ہاتھ ٹھٹک گئے
ایک تیر بھی سدھنوان پر کارگر نہ ہوا۔ البتہ ارجن کا بدن سدھنوان کے تیروں سے
چھلنی ہو گیا۔ خون کے فوارے چھوٹنے لگے۔ مجروح ہو کر گانڈیو دھنش رکھ دیا۔ اور
کرشن پرماتما کا دھیان کیا۔ ہے پربھو۔ میری عزت جاتی ہے۔ مرغ روح [illegible]

کا مہمان ہے۔ قفس جسم سے پرواز کیا چاہتا ہے۔ ارجن کا نام بدنامی کیساتھ صفحہ ہستی سے مٹا چاہتا ہے۔ خود بدولت بھگت کے بس میں ہیں۔ فوراً ہی ارجن کے پاس پہنچ گئے۔ ارجن نے قدم پکڑ لئے۔ سدھنوان بھی آپ کا جلال دیکھ کر تاب نہ لا سکا۔ ہاتھ جوڑ کر سامنے آیا۔ اور استتی کرنے لگا۔ کہ ہے پربھو! دین دیال۔ آپ اپنے بھگتوں کی اعانت کرتے ہیں جس طرح ماں اپنے بچوں کی محافظ ہے۔ اسی طرح آپ بھی بچوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ آپ کو بار بار نمسکار ہے۔ ہے انتریامی بھگوان۔ میرے اپرادھ چھما کیجئے۔ اب گور کھڑا ہوں۔ ایشور جانے کسے فتح نصیب ہو۔ تیر چھوڑی ہوں۔ جہاں تک دست و بازو میں طاقت ہے۔ ارجن سے لڑونگا۔ یہ کہکر ارجن سے مخاطب ہوا۔ خبردار ہو جا تجھے ناکوں چنے چبوا دونگا۔ ارجن بولا۔ تیری کیا طاقت ہے۔ دیکھ یہی تیر تیرا سر کاٹیں گے۔ اگر یہ تیر نیچل ہو جائیں۔ تو میرے بڑوں کو نرک نصیب ہو۔ سدھنوان نے جواب دیا۔ غیر ممکن! تیرے تیر میرے پاس تک نہ آسکیں گے۔ کرشن چندر جی ارجن سے کہنے لگے۔ ایسی بات کیوں زبان سے نکالتا ہے۔ سدھنوان کو کم نہ سمجھنا وہ بڑا جتی اور پرشارتھی مشہور ہے۔ ایک ہی استری پر قناعت کرتا ہے۔ دوسری عورت پر نظر نہیں اٹھاتا۔ اس کی استری پت برت دھرم پر قائم ہے۔ تیر تیز مارو میں نے اپنے گوردھن پہاڑ اٹھانے کا پھل تم کو دیا۔ ارجن نے تیر مارا۔ مگر بے سود سدھنوان نے بیچ میں سے کاٹ کر دو ٹکڑے کر دیئے۔ آکاش میں دیوتا ارجن اور سدھنوان کی لڑائی دیکھ رہے تھے۔ اس تیر کے کٹنے سے سبھوں کو بڑا اچنبھا ہوا۔ ارجن نے دوسرا تیر ترکش سے نکالا۔ اور کرشن چندر نے پرتھوی دان کرنے کا پھل دیا۔ وہ تیر بھی خالی گیا۔ ارجن نے جھلا کر تیسرا تیر لیا۔ کرشن بھگوان بولے۔ ارجن! میں سری رام چندر اوتار کے بن باس میں تپ کرنے کا پھل دیتا ہوں۔ ارجن نے تیر گانڈیو دھنش میں لگایا۔ کرشن چندر کے اشارے برہما جی تیر میں پیوست ہو گئے۔ اور خود بدولت یوگ مایا کے بل سے تیر کی نوک پر براجے۔ سدھنوان ان باتوں سے خبردار ہو گیا۔ آواز دی۔ اے ارجن! میں اس تیر کو بھی بیکار کر دونگا۔ اگر نہ کروں۔ تو وہ پاتک ہوں۔ جو کاشی پوری جا کر گنگا اشنان نہ کرنے سے ہوتا ہے۔ ارجن نے منتر پڑھ کر تیر مارا۔ سدھنوان نے اس تیر کے بھی ٹکڑے

ایک ٹکڑا اُڑتا ہوا آکاش پہنچا۔ اور دوسرا زمین پر گر پڑا۔ سدھنوان بھی بھگت تھا کرشن بھگوان دونوں کی ضد رکھنے والے ہیں۔ دونوں بھگت ٹھہرے۔ سدھنوان نے تیر کاٹ ڈالا۔ جو ٹکڑا زمین پر گرا۔ اُس نے سدھنوان کا سر کاٹ لیا۔ سر اُچھلتا ہوا کرشن بھگوان کے قدموں پر گر پڑا۔ کرشن چندر نے سر اُٹھا لیا۔ سر سے ایک شعلہ نکلا۔ جو مہاراج کے دہن میں سما گیا۔ کرشن چندر نے وہ سر ہنس دھج کی فوج میں پھینک دیا۔ ہنس دھج دیکھ کر رونے لگا۔ فوج بھی سدھنوان کی حالت دیکھ کر بیتاب ہو گئی۔ مگر سدھنوان کے بھائی سرت نے سب کو تسکین دی اور کہا۔ تم جانتے نہیں سدھنوان سچا بیر تھا۔ اپنے قول کا پکا ہٹ کا پورا تھا۔ جو کہا۔ کر دکھایا۔ سورگ میں پہنچا۔ میں بھی اسی کا بھائی ہوں۔ ارجن سے مقابلہ کروں گا ہنس دھج بولا۔ بیٹا میں اس لئے روتا ہوں۔ کہ کرشن چندر نے سدھنوان کا سر میرے پاس کیوں پھینکا۔ وہ تو کرشن بھگوان کا بھگت تھا۔ اُس نے کون گناہ کیا۔ جو اُس کے سر کی بےعزتی کی گئی۔ یہ کہکر ہنس دھج راجہ اپنے بیٹے سدھنوان کا سر لئے ہوئے کرشن چندر کے پاس حاضر ہوا۔ اور وہ سر مہاراج کے زانو پر رکھدیا۔ کرشن چندر نے وہ سر اُچھال کر آکاش میں بھیجدیا۔ دیکھتے دیکھتے نظروں سے غائب ہو گیا۔ ہنس دھج وہاں سے اپنے لشکر میں آیا۔ سدھنوان کا بھائی سرت سپہ سالاروں سے بولا۔ جنگ کی تیاری ہو۔ خبرداری سے کام کرو۔ میں اپنے بھائی کا ارجن سے قصاص لیا چاہتا ہوں۔ ارجن کے مقابلے کا کوئی دلاور ہمارے یہاں نظر نہیں آتا۔ خبردار جنگ سے قدم نہ ہٹنے پائے۔ میرے پیچھے رہنا۔ دلیت کو ناکوں چنے چبوا دینا۔ فوجی باجے بجنے لگے۔ رتھ پر سوار ہو کر شیر کی طرح گرجتا ہوا میدانِ رزم میں جس وقت سرت آیا۔ ارجن کی فوج میں کھلبلی مچ گئی۔ کہ یہ دلاور سدھنوان سے کچھ کم نہیں۔ دیکھئے پرماتما کیا کرتا ہے۔ پردمن جی مقابلے پر آئے۔ دیر تک خونخوار لڑائی ہوتی رہی۔ دونو دلیر اور شجاع تھے۔ نہ یہ کم نہ وہ زیادہ۔ برابر کی جوڑ تھی۔ اُنہوں نے صفیں اُلٹ دیں۔ تو اُنہوں نے پرے صاف کئے۔ دونوں توانا۔ دونوں تہمتن طرفین کی فوج بہت کام آئی۔ دلاور سرت فیل مست کی طرح گرجتا ہوا ہیں

طرف نکل گیا۔ کھیت کی طرح صفایا کر دیا۔ خون کا دریا بہہ نکلا۔ بہادر سُرت جگر باندھ کر لڑتا ہوا ارجن سے مقابل ہوا۔ دونوں میں مردانگی کے جوہر آشکار ہونے لگے۔ نہ آں را فتح نہ ایں را ظفر۔ ارجن نے سُرت کا رتھ گھوڑوں سمیت چور چور کر دیا۔ مگر وہ بھی دلیر تھا۔ رتھ سے کود کر فوراً ہی دوسرے رتھ میں سوار ہو گیا۔ ارجن کے رتھ میں ہنومان جی بیٹھے ہوئے ہیں۔ سُرت کسی طرح قابو میں نہیں آتا ہے۔ ہنومان جی نے اپنی دُم میں سُرت کو لپیٹ کر کرشن چندر کے پاس حاضر کر دیا۔ کرشن بھگوان دیالو ہیں۔ سُرت کا ان کے ہاتھ سے مارا جانا اچھا نہ معلوم ہوا۔ سُرت چھوٹ کر ارجن کے پاس آیا۔ اور تیر باری کرنے لگا۔ ارجن نے تیروں سے سُرت کے ہاتھ کاٹ ڈالے۔ اس پر بھی سینکڑوں کو پاؤں سے روند ڈالا۔ پھر ارجن نے ایک تیر سے جسم کے دو ٹکڑے کر دیئے سُرت نے مرتے مرتے بہتوں کو خاک میں ملا دیا۔ سُرت کی جسارت اور دلیری دیکھ کر ارجن اور کرشن چندر کے منہ سے واہ واہ کے کلمے نکل گئے۔ جس وقت ارجن نے دایاں ہاتھ کاٹا تھا۔ تو اس نے دوسرے ہاتھ سے ارجن کی فوج پر حملہ کیا۔ اور ہزاروں کو نیست و نابود کر دیا۔ ہاتھ کٹنے پر بھی سینکڑوں کو چھاتی اور پاؤں سے روند ڈالا۔ یہاں تک کہ مرتے دم بھی ارجن کا رتھ چھند چھید کر دیا۔ ارجن نے سُرت کا سر کاٹ لیا۔ کرشن بھگوان نے گرڑ کو حکم دیا۔ کہ وہ پریاگ راج میں سُرت کا سر ڈال دے۔ گرڑ جی نے حکم کی تعمیل کی۔ شیو جی کی اجازت سے نندی بیل سُرت کا سر گنگا جی سے نکال کر مہادیو جی کے پاس لے گئے۔ مہادیو جی نے وہ سر سرہانے رکھ لیا۔ سدھنوان اور سُرت کے سر مہادیو جی کے رُنڈ مال میں اب تک موجود ہیں۔ ہنس دھج دست بستہ ہو کر کرشن بھگوان کے قدموں پر گر پڑا۔ لڑائی موقوف ہوئی۔

## ادھیائے (۲۵)

## برمیلا دیش میں ارجن اور دیوؤں کا معارکہ

بیشم پاین جی کہتے ہیں۔ کہ جب راجہ سنہا دیج اور ارجن میں مصالحت ہو گئی۔ سنہا دیج نے وعدہ کیا۔ کہ میں مہاراجہ یدھشٹر کے یگیہ میں شرکت کرونگا۔ ارجن سنہا دیج سے وداع ہو کر بیام کرن گھوڑا لئے آگے چلا۔ ایک لق و دق جنگل نظر آیا۔ گھوڑا چرتا ہوا ایک حوض کے کنارے پہنچا۔ پانی پینے سے گھوڑے کی صورت بدل گئی۔ نر سے مادہ ہو گیا۔ اس حوض سے بڑا دوسرا حوض تھا۔ گھوڑا حوض میں اتر گیا۔ نہانے سے بشر کی صورت ہو گئی۔ ارجن یہ کیفیت دیکھ کر متفکر ہوا۔ کرشن چندر سے پرارتھنا کی۔ انہوں نے اپنی مایا سے بدستور شیام کرن کر دیا۔ اب گھوڑا ایک ایسے شہر میں پہنچا۔ جہاں عورت کے سوائے مرد کا نشان بھی نہ تھا۔ ایک عورت جس کا نام پرمیلا تھا۔ وہاں کی حاکم تھی۔ پرمیلا نے گھوڑا پکڑ لیا۔ ارجن کو پیغام بھیجا۔ کہ تمہیں اپنے گانڈیو دھنش پر بہت ابھیمان ہے۔ میں تمہارے گانڈیو دھنش کی کرتوت دیکھنا چاہتی ہوں۔ اب تک مردوں سے لڑائی ہوتی رہی۔ مگر عورتوں سے کبھی سابقہ نہ پڑا ہوگا۔ اگر مرد ہو۔ تو آؤ۔ اور مجھ سے جنگ کرو۔ اگر لڑائی منظور نہ ہو تو مجھے اپنی داسیوں میں قبول کرو۔ میں خدمت کرنے کو حاضر ہوں۔ ارجن نے سفیر کے ہاتھ کہلا بھیجا۔ کہ واقعی تم ایسی خوبصورت ہو۔ تمہاری صورت دیکھنے سے دل قابو میں نہیں رہتا۔ تمہارے گیسوؤں کے پھندے میں الجھ جاتا ہے۔ میں نے سنا ہے۔ کہ جو تم پر شیدا ہوا۔ زندگی سے ہاتھ دھو بیٹھا یعنی تمہارے ساتھ شادی کرنیوالے ۲۰ دن سے زیادہ نہیں جیتے۔ پرمیلا نے اس پیغام کا جواب بھیجا۔ ارجن تمہارا خیال غلط ہے۔ کہیں ایسا ہوتا ہے۔ اگر نہیں منظور۔ تو میدان میں آجاؤ۔ جیسے ایشور فتح دے۔ راج کرے۔ ارجن اس پیغام سے سربجود ہوا۔ سوچا تھا۔ کہ عورتوں سے جنگ کرنا شاستراً ممنوع ہے۔ ان پر ہتھیار کیونکر چلایا جائے۔ اور پھر یہ بھی خیال ہے۔ کہ اشومیدھ یگیہ کا گھوڑا ان عورتوں نے پکڑ لیا۔ بغیر لڑائی کے چارہ نہیں۔ کیا کیا جائے۔ کیونکر گھوڑا ہاتھ آئے۔ ارجن نے کہلا بھیجا۔ تمہاری یہی تمنا ہے۔ تو ہم بھی مستعد ہیں۔ کارزار گرم ہوا۔

غرض دونوں طرف سے فوجیں جمع ہوئیں۔ ادھر مرد ادھر عورتیں مسلح گھوڑوں
پر نظر آتی تھیں۔ ہتھیار بجنے لگے۔ ادھر سے عورتیں تیر برساتی تھیں۔ ادھر
سے مرد۔ عورتوں کی بہادری سے سب لوگ متحیر تھے۔ رزم میں وہ مردوں
کے کان کاٹتی تھیں۔ دلیری ان کا شیوہ تھا۔ بہادر رمیلا اور ارجن سے باہمی
لڑائی ہونے لگی۔ نیزہ بازی۔ گرز بازی۔ تیر اندازی۔ غرضیکہ کوئی دقیقہ
اٹھا نہ رکھا گیا۔ تیروں نے ایک دوسرے کو ڈھک دیا۔ نہ یہ غالب نہ
وہ مغلوب۔ برابر کی جنگ تھی۔ ارجن کے قوی بازو لڑتے لڑتے تھک گئے
کوئی داؤں کوئی پیچ کارگر نہ ہوا۔ آسمان پر تیر دیکھ رہے تھے۔ ارجن نے
پوشیدہ طور پر کہلا بھیجا۔ کہ ان عورتوں پر فتح پانا محال ہے۔ چھل کر کے قابو میں
لاؤ۔ اپنا مطلب نکالو۔ شادی کا پیغام بھیجدو۔ پھر دیکھا جائے گا۔ یگیہ ہو جائے
ارجن کو یہ بات پسند آئی۔ قاصد کی زبانی رمیلا کے پاس پیغام بھیجدیا۔ کہ میں
تمہاری بہادری دیکھ کر بہت خوش ہوا۔ آزمانا تھا۔ واقعی تم دھنرودیا میں کمال
رکھتی ہو۔ تمہارے حسن جہاں سوز پر پہلے ہی عاشق ہو چکا تھا۔ اب تو دل بھی
دے چکا۔ جبتک شادی نہ ہوگی۔ قرار نہ ہو سکتا۔ مگر ایک بات کا لحاظ رہے
ہم ابھی محبت نہیں کر سکتے۔ تاوقتیکہ یگیہ نہ ہو لے۔ اشومیدھ یگیہ کے بعد ہم
ہیں۔ اور ہم چین سے زندگی بسر ہو گی ہیں اور راجہ جدھشٹر دیکشت ہو چکے
ہیں۔ دوسری عورت کی صورت دیکھنا ایسی حالت میں اصولاً جائز نہیں
رکھا گیا۔ رمیلا اس پیغام سے خوش ہو گئی کہلا بھیجا۔ کہ بہت اچھا۔ یگیہ
ہو جانا چاہئے۔ پھر شادی کر لینا۔ ایسا نہ ہو۔ کنائی کھاٹ چادیں کسی طرف
کی نہ رہوں۔ سیام کرن نذر دیتی ہے۔ ارجن رمیلا کی باتوں سے خوش ہو گیا۔
گھوڑا منگوا لیا۔ اور رمیلا سے وعدہ ہو گیا۔ کہ بعد اختتام یگیہ کے شادی
ہو جائیگی۔ ارجن وہاں سے آگے بڑھا۔ ایک شہر میں گزر ہوا۔ جہاں دیووں
کی بودوباش تھی۔ سارا کارخانہ طلسم کا تھا۔ سحر و جادو دیووں کا خاصہ
تھے۔ درخت بھی ایسے تھے پھول پھل سے آدمی گھوڑے ہاتھی پیدا ہوتے
تھے۔ وہاں کا راجہ ارجن سے اسوجہ سے مخاصمت رکھتا تھا۔ کہ بھیم سین

سے نے مہابھارت کی لڑائی میں اُس کے بھائی کو قتل کیا تھا۔ سیام کرن گھوڑا اس کی حکومت میں پہنچتے ہی گرفتار ہو گیا۔ ارجن نے قاصد بھیجکر کہلا بھیجا۔ کہ اگر لڑنا ہے۔ تو میدان میں آجاؤ۔ نہیں تو ہمارا گھوڑا بھیجدو۔ راجہ سنتے ہی آگ بگولا ہو گیا۔ تین کروڑ خونخوار دیووں کی فوج سے ارجن کا محاصرہ کیا ارجن کے رتھ پر ہنومان جی براجمان تھے۔ ان کی گرج سے دیووں کے پتے پانی پانی ہو گئے۔ مارے خوف کے بھاگ کھڑے ہوئے۔ راجہ اکیلا رہ گیا۔ ارجن نے گرفتار کر لیا۔ راجہ ہاتھ جوڑکر آستت کرنے لگا کہ ہم آپ سے ہار گئے۔ جان کی امان چاہتے ہیں۔ گھوڑا حاضر ہے۔ یہ کہکر گھوڑا اصطبل سے طلب کرکے ارجن کے حوالے کر دیا۔

# ادھیائے (۳۶)

# منی پور کے راجہ ببر باہن اور ارجن کی جنگ و جدل

بھیشم پتامہ جی جنمیجے سے اسطرح مخاطب ہیں۔ کہ جب گھوڑا آگے چلا۔ دیووں کی لڑائی میں جو راجے مارے گئے تھے۔ ان کے عزیز رشتے دار راجاؤں کا عوض لینے کو ارجن سے آمادہ فساد ہوتے۔ بہت سے ملیچھ راجے جو پچھلی کسی لڑائی میں فتح ہو چکے تھے۔ اور بہت سے آریہ ورت کے راجوں کا جم غفیر ارجن سے مقابلہ کے لئے آمادہ ہوا۔ ارجن نے سمجھایا انہوں نے نہ مانا۔ اور اکٹھے ہو کر لڑنے کا ارادہ کیا۔ ارجن ان سب پر بھاری تھا۔ کچھ تہ تیغ ہوئے۔ کچھ دائرہ حکومت میں دست بستہ حاضر ہو گئے پھر ترگرت دیش کے راجاؤں سے مقابلہ ہوا۔ ان کے دادا مہابھارت کی لڑائی میں کام آچکے تھے۔ ارجن نے راجہ جدھشٹر کا پیام کہا۔ ہم کو معلوم تم

سے عناد نہیں۔ تم عبث آمادۂ فساد ہو جاؤ۔ چین سے راج کرو۔ گھوڑا چھوڑ دو۔ راجہ یدھشٹر کی اجازت نہیں۔ اُن کا حکم ہے۔ کہ جو راجے مہابھارت کی لڑائی میں کام آچکے ہیں۔ اُن کے عزیز اور رشتہ داروں سے ہرگز لڑائی نہیں کی جاوے۔ ہم مجبور ہیں۔ اِس لئے آپ سے التماس ہے۔ کہ دھرم کو ہاتھ سے نہ چھوڑو ہم سے لڑائی نہ کرو۔ راجوں کے سر پر موت سوار تھی۔ کب سُنتے تھے۔ ارجن پر تیر برسانے لگے۔ ناچار ارجن نے بھی گانڈیو دھنش سنبھالا۔ ترگرت دیش کا سورج برما پہلے مقابلے پر آیا۔ ارجن نے ایک ہی تیر سے اس ملعون کو گرد برد کر دیا۔ فوج بھی پسپا ہو گئی۔ پھر سورج برما کا بھائی کیت برما اور دھرت برما نے جی توڑ کر لڑائی کی۔ مگر ارجن کے ہاتھوں وہ بھی پیوند زمین ہو گئے۔ ارجن مظفر و منصور پراگ جوت دیش میں پہنچا۔ وہاں کے راجہ بھگ کے بیٹے بجروت سے معرکہ آرائی ہوئی۔ ارجن نے کہا۔ اے راجہ تمہارا باپ کوروؤں کی طرف پکار کرکے مارا گیا۔ تم ناحق درپے جنگ ہو۔ دھرم راج یدھشٹر کا یہ مقصود نہیں کہ تم لوگوں کے ساتھ ہنگامۂ کارزار گرم ہو۔ تم کو نقصان ہوگا۔ گھوڑا چھوڑ دو ہمارے اشومیدھ یگیہ میں آکر ہماری توقیر بڑھاؤ۔ بجروت نے ارجن کی باتیں سُنکر اِس کان سے اُس کان اُڑا دیں۔ اور ترکش سے تیر نکال کر ارجن پر چھوڑنے لگا۔ ارجن مجبور ہوا۔ اور دو چار تیروں سے اُسے بھی زیر کر لیا۔ بجروت پشیمان ہوکر ارجن کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور عرض کی۔ میں آپ کے اشومیدھ یگیہ میں آؤنگا۔ میری خطائیں معاف کی جائیں۔ ارجن وہاں سے سندھ دیش کی طرف چلا۔ وہاں کے راجہ سے بھی لڑائی ہوئی۔ ارجن فتحیاب ہوا۔ گھوڑا گھومتا ہوا منی پور کی ریاست میں پہنچا۔ وہاں کا راجہ ببرباہن نامی ارجن کا بیٹا بڑا شجاع و دلیر تھا۔ اپنے باپ کا آنا سُنکر پتا کی قدمبوسی کو حاضر ہوا۔ ارجن نے نگاہ طیش سے دیکھا۔ اور غصّے سے بولا۔ معلوم ہوتا ہے۔ تو نے چھتری دھرم پر لات مار دی۔ اے نادان چھتری ہوکر پہلے ہی ہار مان لی۔ ذرا بھی خون نے جوش نہ دکھایا۔ ایک آدھ دن تو چھتری کی مریادا رکھتا۔ جان بہت پیاری ہے۔ جبھی تو لڑائی سے مُنہ موڑ لیا۔ تجھے لازم تھا

کہ جب میں تیری سرحد میں آیا تھا۔ فوراً ہتھیار دھارن کرکے مجھ سے جنگ آزما ہوتا۔ بالفرض اگر ہار بھی جاتا۔ تو میں تیری جان نہ لیتا۔ تو نے میرا نام بھی بدنام کیا۔ اس اثنا میں زمین شگافتہ ہوئی۔ ببر باہن کی ماں زمین کے اندر سے نکلی۔ ارجن کے قدم چھو کر اپنے لاڈلے بیٹے سے بولی۔ بیٹا تو اپنے جوانمرد باپ مہارتھی ارجن سے مقابلہ کر۔ تیرے پتا کی خوشی اسی میں ہے۔ ببر باہن مادر مہربان کے کہنے سے مستعد پیکار ہوا۔ اپنے ملازمین کو حکم دیا کہ گھوڑا پکڑ لاؤ۔ اے راجہ جنمیجے! ببر باہن اور ارجن کی لڑائی بڑے غضب سے ہوئی۔ صرف اتنا کہہ کر آپ کو سمجھائے دیتے ہیں۔ کہ یہ لڑائی کسی طرح دیوتاؤں اسروں سے کم نہ تھی۔ بڑا معرکہ ہوا۔ ببر باہن نے ارجن کو ناکوں چنے چبوا دیئے۔ دانت کھٹے کر دیئے۔ کچھ بنائے نہ بنی۔ کشتی ہونے لگی۔ آخر اٹھا کر دے مارا۔ ارجن غش کھا کر گر پڑا۔ ببر باہن کی ماتا الوپی دوڑی ہوئی ارجن کے پاس آئی۔ رو کر بولی ہے سوامی! تم کو اچیت پڑے ہو۔ اٹھو میرے پران پیارے۔ راجہ یدھشٹر کی زندگی تم ہی سے ہے۔ وہ کیا کہیں گے۔ اور میں کیا منہ دکھاؤں گی۔ ببر باہن ارجن کے جسم میں حرکت نہ پا کر گھبرا گیا۔ سمجھا کہ جان نکل گئی۔ رونے لگا۔ میں بڑا پاپی اور ادھرمی ہوں۔ ہائے باپ کی موت میرے ہاتھ سے بدی ہوئی تھی۔ سلف سے کسی نے آجتک ایسا نہ کیا۔ جو کام مجھ سے سرزد ہوا۔ مجھ پر تف ہے۔ دنیا میں باپ کا قاتل میرا نام مشہور ہوگا۔ الوپی ببر باہن کی ماں نے سمجھایا۔ بیٹے صبر۔ تمہارا کچھ دوش نہیں۔ کرموں کا لکھا آگے آیا۔ تم نے پتا کی آگیا پالن کی۔ ناحق سوچ کرتے ہو۔ بیکار بکواس سے کچھ فائدہ نہیں۔ اب پچھتانے سے کیا ہوتا ہے۔ یہ کہکر ناگوں کی لڑکی الوپی ایک منی لائی۔ اور ببر باہن کو دے کر کہنے لگی۔ بیٹا تم اسے اپنے باپ کی چھاتی پر رکھو۔ اگر نارائن کی مرضی ہوگی۔ تو تیرے باپ زندہ ہو جائینگے۔ ببر باہن نے مادر مہربان کے کہنے پر عمل کیا۔ فی الفور ارجن اٹھ کھڑا ہوا۔ معلوم ہوتا تھا کہ ارجن میٹھی نیند سے جاگا ہے ببر باہن اپنے باپ کے قدموں پر گر پڑا۔ راجہ اندر ارجن کے زندہ ہونے سے بہت خوش ہوا۔ آسمان سے پھول برسائے۔ خوشی کے شادیانے بجنے

لگے۔ ارجن ببربا ہن سے مخاطب ہوا۔ بیٹا کوئی سبب سمجھ میں نہیں آتا۔ کہ مجھ ایسا تیرانداز اس زمین پہ بیہوش ہو کر گر پڑے۔ کسی میں اتنی طاقت نہ تھی۔ کہ میری پیٹھ پر لگا دے۔

**ببربا ہن**۔ پتا جی میں اس حال سے نابلد ہوں۔ میری ماں سے پوچھ لیجئے۔ وہ سب جانتی ہیں۔

**الوپی**۔ ہے سوامی! جب آپ نے بھیشم پتامہ پر سکھنڈی کو آگے کر کے بان چلائے تھے۔ تو بسوؤں نے سراپ دیا تھا۔ کہ ارجن نے دھرماتما ہو کر ناانصافی سے کام لیا۔ بھیشم پتامہ پر آفریں ہے۔ کہ سکھنڈی کو دیکھتے ہی دھنش ہاتھ سے رکھ دیا۔ اور ارجن کے تیروں سے گھائل ہو کر بان سجیا پر آرام کیا۔ ہے سوامی! بسوؤں کے سراپ سے آج آپ کی یہ نوبت آئی۔ انہوں نے دعا کی تھی۔ کہ ارجن بھی مارا جاوے۔ گنگا جی وہاں موجود تھیں انہوں نے بھی سراپ دیا تھا۔ کہ ایسا ہی ہو۔ جب میرے پتا شیش ناگ جی کو اس سراپ کی خبر ہوئی۔ تو انہوں نے بسو دیوتاؤں کی بڑی بھاری خوشامد کی۔ کہ ارجن بے خطا ہے۔ بھیشم جی نے خود کہا تھا کہ سکھنڈی کو میرے سامنے کر کے ارجن نے بان چلا دیئے۔ تب میں جیتا جاؤں گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اسوقت بسو دیوتا نے فرمایا تھا۔ کہ ارجن اپنے لڑکے ببربا ہن سے زخمی ہو کر مارا جائیگا۔ مگر پھر زندہ ہو جائیگا۔ اس سراپ کا پھل اتنا ہی ہوگا۔ ہے سوامی! میرے پتا نے یہ حال مجھ سے کہا۔ اور یہ من مجھے دیا۔ کہ اس سے ارجن کی جانبری ہوگی۔ میں نے آپ کو اس من کے ذریعے سے زندہ کیا ہے۔ اب آپ بھیشم جی کے مارنے کے پاپ سے بھی چھوٹ گئے۔ ورنہ آپ کو نرک بھوگنا پڑتا۔

**ارجن**۔ تو یہ کہو۔ کہ میری زندگی کا باعث تم ہوئیں۔ مجھے چھوڑ ان دیا میں تم سے بہت خوش ہوں۔ (ببربا ہن) تم چیت کی پورنماشی کو راجہ یدھشٹر کے یہاں آ جانا۔ اشومیدھ یگیہ ہوگا۔ اپنی ماں کو بھی ساتھ لانا۔ میں جاتا ہوں رخصت کرو۔

**بیرباہن** - پتاجی! اگر میں تو چلئے -
**ارجن** - نگر میں میں نہیں جا سکتا - دیکشت ہو چکا ہوں - جب تک یگیہ نہ ہولیگا - کسی عورت سے مخاطب نہیں ہو سکتا -
یہ کہکر ارجن وہاں سے آگے بڑھا - اولپی اور بیرباہن کو وہیں چھوڑ دیا -

# ادھیائے (۳۴)

## موردھج کے دھرم کی آزمائش

بیشم پاین جی گوہر افشانی کرتے ہیں - کہ سیام کرن منی پور سے رتن پور پہنچا - رتن پور کا راجہ موردھج بھی اشومیدھ یگیہ کرنے والا تھا - تامردھج موردھج کا بیٹا گھوڑے کے ہمراہ تھا - فوج بھی ساتھ تھی - اتفاق سے دونوں سیام کرن کی مڈبھیڑ ہو گئی - دونوں میں لڑائی ہوئی - ادھر ارجن اور تامردھج میں گھمسان لڑائی ہونے لگی - سات روز تک برابر معرکہ جدال و قتال گرم رہا - دونو شیر ببر دونوں بہادر تھے - جب کوئی مغلوب نہ ہوا - ناچار کرشن چندر نے ارجن سے مشورہ لیکر برہمن روپ دھارن کیا - بدن نہایت دبلا تھا - ہڈیاں دکھائی پڑتی تھیں - گوشت نام کو نہ تھا - سن عمر لیف اسی برس کا معلوم ہوتا تھا - ایک ایک پسلی نظر آتی تھی - ارجن کو اپنا بیٹا و چیلا اور خوبصورت بنایا - دونوں باپ بیٹے موردھج کی سبھا میں گئے - جو آپ سے سوال کرتا - جواب نہ پاتا - کسی سے نہ بولتے - جب راج دربار میں پہنچے - درباریوں نے خبر گزرانی کہ ایک برہمن مع اپنے بیٹے کے در دولت پر حاضر ہوا - برہمن تو آج مرا کل دوسرا دن - مگر بیٹا صحیح و توانا ہے - موردھج راجہ نے تپشوی برہمن سمجھ کر اپنے پاس بلا لیا - اور بہت خاطر کی - اچھے سنگھاسن پر بٹھایا - اور پوچھا - کہ آپ نے کیوں تکلیف گوارا کی -

برہمن یعنی کرشن چندر نے جواب دیا - کیا کہوں - عجیب مشکل درپیش

ہے۔ کچھ کہا نہیں جاتا۔ اپنے پتر سمیت جنگل سے آرہا تھا۔ راستے میں شیر نے میرے بچے پر حملہ کیا۔ اور لقمہ دہن بنانا چاہا۔ میں نے بہت خوشامد کی۔ اور کہا۔ اے جنگل کے بادشاہ میں حاضر ہوں۔ مجھے کیوں نہیں کھاتے۔ مگر اس نے آدمیوں کی بولی میں یہی جواب دیا۔ کہ تیرا گوشت مزے کا نہیں۔ تیرا بیٹا جوان ہے اسکا گوشت ذائقہ دار ہے۔ اسی کو کھاؤں گا۔ اگر تجھے اپنا بچہ پیارا ہے تو راجہ کا گوشت لے آ۔ اُسے کھا کر قناعت کرونگا۔ تیرا بیٹا بچ جائیگا۔ میں نے اُسوقت تو اقرار کر لیا۔ مگر مہاراج آپ سے کیونکر کہوں۔ کہ آپ میرے بچے کے عوض اپنا گوشت دے دیں

**موردھج**۔ میرے بڑے بھاگ ہیں۔ جو برہمن کیواسطے میرا گوشت کام آئے

**برہمن**۔ لیکن اگر آپ ہمارا اچھا کیا چاہتے ہیں۔ تو اس طریقے سے اپنا گوشت دیجئے۔ کہ ایک جانب رانی دوسری جانب آپ کا بیٹا تامردھج آرہ لے کر کھڑا ہو۔ جب آرے سے کاٹ کر جسم کے دو ٹکڑے ہو جائیں گے۔ داہنی طرف کا آدھا جسم میں لے لوں گا۔ اور موذی شیر کے آگے ڈالدونگا۔ کہ وہ بھکشن کرے۔ مگر اس بات کا لحاظ رہے کہ ذرا بھی دل میلا نہ ہو۔ رنج و غم چھو نہ جائے۔ جب طبیعت مکدر ہوئی تو گوشت کس کام کا۔

**موردھج**۔ اچھا مہاراج کیا مجال۔ جو ذرا بھی طبیعت میلی ہو۔

یہ کہکر رانی اور اپنے بیٹے تامردھج کو طلب کیا۔ اور ساری کیفیت بیان کی۔ رانی کہتی ہے۔ کہ میرے آپ ہرگز جان نہیں دے سکتے۔ میرا جسم کس لئے ہے۔ برہمن دیوتا کے لئے یہ شریر کام آجائے۔ تو بڑی خوش قسمتی ہے

**برہمن**۔ رانی جی آپ کیا فرماتے ہیں۔ آپ کا جسم میرے کام کا نہیں۔ شیر تو راجہ کا گوشت مانگتا ہے۔

الغرض موردھج بدن آرا سے کٹوانے کے لئے مستعد ہو گیا۔ ایک طرف رانی۔ دوسری طرف بیٹا آرا لے کر کھڑے ہوئے۔ اور

مورد ہج آرے کے نیچے بیٹھ گیا۔ آرا چلنے لگا۔ جب آرا ناک تک پہنچا۔ مورد ہج کی بائیں آنکھ سے آنسو گر پڑے۔ برہمن بولا۔ مہاراج آپ کو درد معلوم ہوا۔ بڑی تکلیف ہے۔ مرنے کا افسوس بھی ہوتا ہوگا۔ میں جاتا ہوں۔ یہ جسم میرے کام کا نہیں۔

مورد ہج۔ برہمن دیوتا ذرا بھی تکلیف نہیں ہے۔ اس وجہ سے آنسو گر پڑے۔ کہ آدھا جسم تو سوارتھ تھا۔ اور آدھا جسم کسی کام کا نہیں۔ اکارتھ گیا۔

راجہ کا استقلال دیکھ کر کرشن بھگوان خوش ہو گئے۔ اور چترنبھج دھارن کرکے مورد ہج کو درشن دیئے۔ فرمایا۔ کہ تیری آزمایش مد نظر تھی۔ جیسا سنا ویسا ہی پایا۔ واقعی دھرم تیرے نام سے قائم ہے۔ جو آرزو ہو۔ مانگ لے۔

مورد ہج۔ آپ کی بھگتی چاہتا ہوں۔ دوسرا بردان یہ مانگتا ہوں کہ اس طرح اپنے بھگتوں کی آزمایش نہ کیا کیجئے۔ اگر ذرا بھی ست سے قدم ڈگا۔ تو نرک ہی دھرا ہے۔ کلجگ آنے والا ہے۔ ذرا ذراسی بات پر آپ کے بھگت نرک بھوگیں گے۔

کرشن بھگوان۔ بہت اچھا۔ اب ایسا نہ ہوگا۔ تمہاری بھگتی کی کتھا سنکر لوگ بھوساگر سے پار ہو جائیں گے۔

کرشن چندر کی قدرت کاملہ سے مورد ہج پھر ویسا ہی ہو گیا۔ اور ارجن کو پیش کرکے راجہ جدھشٹر کے اشومیدھ یگیہ کرنے کا تذکرہ کیا۔ مورد ہج نے وعدہ کیا۔ کہ میں حاضر ہونگا۔ پھر ارجن اور کرشن وہاں سے سیام کرن کو ساتھ لئے ہوئے آگے بڑھے۔

---

# اِدھیائے (۳۰)

## ارجن اور راجہ قندھار کی لڑائی

بیشم پاین جی بولے ہے راجن! اسی طرح ارجن کاشی انگ۔ کوشل۔ کرات تنگن۔ سندھ وغیرہ بہت سے دیشوں میں گھوم کر مگدھ دیش میں آیا۔ سہدیو کا بیٹا وہاں حکومت کرتا تھا۔ ارجن کے سامنے آیا۔ اور اس سے کہنے لگا۔ مجھ سے جنگ کرو۔ میں تمہارا گھوڑا لئے جاتا ہوں۔ یہ کہکر ارجن پر تیر برسانے لگا۔ ارجن نے ہنسکر گانڈیو دھنش سے اس کے تیر کاٹ ڈالے۔ اور سارتھی کو مار کر رتھ چور چور کر دیا۔ اور سہدیو کے بیٹے کو پکڑ لیا۔ اور کہا۔ کہ تم ابھی بچے ہو۔ جاؤ راج کرو راجہ جدھشٹر کے یگیہ میں چیت سُدی پورنماشی کو حاضر ہونا۔ اس نے ارجن کی بہادری دیکھ کر قدم چومے اور عرض کی۔ میں ضرور حاضر ہونگا مگدھ دیش سے فراغت پاکر کوشل دیش کی طرف متوجہ ہوا۔ وہاں کے راجہ کو جیت کر چندیری کے راجہ شیشپال کے ملک میں پہنچا۔ شیشپال کا بیٹا وہاں کا راجہ تھا۔ اسکو زیر کرکے وسارن دیش میں پہنچکر وہاں کے راجہ چترانگد سے لڑائی ہوئی۔ اس پر فتح پاکر ارجن پربھاس چھیتر اور دوارکا پوری آیا۔ یدونبسیوں کے راجکماروں نے گھوڑا پکڑ لیا۔ راجہ اگر سین اور بسدیو جی نے ارجن کا اشومید گھوڑا بالکوں سے چھین لیا۔ اور ارجن کے پاس خود لے گئے۔ ارجن بہت خوش ہوا۔ پھر اگر سین اور بسدیو جی رخصت ہوکر قندھار کی طرف نہضت فرمائی۔ شکنی کا بیٹا قندھار کا راجہ تھا۔ ارجن سے بڑی مخاصمت رکھتا تھا۔ فوج لے کر جنگ کے لئے آمادہ ہوا۔ ارجن نے قاصد کی زبانی کہلا بھیجا۔ کہ دھرم راج کا قول ہے۔ کہ جو راجے مہابھارت کی لڑائی میں کام آچکے ہیں۔ ان کے بیٹے

سے ہمیں کچھ تعرض نہیں۔ لہذا ہم بھی حکم کے پابند ہیں۔ تم آنند سے راج کرو لڑائی کرنے سے سوائے نقصان کے کچھ ہاتھ نہیں آئیگا۔ شکنی کا بیٹا اپنے باپ کا قصاص لیا چاہتا تھا۔ ارجن کی باتوں پر دھیان نہ دیا۔ شمشیر آبدار نیام سے نکال کر ارجن پر حملہ آور ہوا۔ ارجن نے ایک ہی تیر سے اُس کی تلوار کاٹ گرائی۔ اور کچھ تیروں سے تمام فوج منتشر کر دی۔ فوج بھاگ کھڑی ہوئی۔ شکنی کے پتر کے قدم نہ ٹِک سکے۔ فرار پر فرار کیا۔ جب اُس کی ماں کو خبر ہوئی۔ ارجن سے ملنے آئی۔ اور لڑکے کو ارجن کے قدموں پر گرایا۔ ارجن نے کہا۔ میں پہلے کہہ چکا تھا۔ کہ مجھے اُس سے مخاصمت نہیں۔ انہوں نے کہنے پر کان نہ دیئے۔ آخر کار پربادھ ہوئے خیر جاؤ۔ راج کرو۔ اشومیدھ یگیہ میں ضرور آنا۔ ماں بیٹوں نے وعدہ کیا۔ کہ ہم پریوار سمیت آپ کے جگیہ میں آئیں گے۔

# اَدھیائے (۳۹)

## ارجن اور راجہ یدھشٹر کی ملاقات

بیشم پاین جی راجہ جنمیجے کو اس طرح کتھا سناتے ہیں۔ کہ قندھار دیش کو فتح کر کے ارجن نے ہستناپور کا قصد کیا۔ راجہ جدھشٹر کے پاس اپنے آنے کی اطلاع کرائی۔ دھرم راج ارجن کے آنے سے خوش ہوئے۔ اور کہا۔ صرف ایک ماہ چیت کا باقی رہ گیا بھیم سین اب تم بھی تکلیف گوارا کرو۔ ارجن کے پاس جاؤ۔ اور یگیہ کے لئے کوئی اچھا مقام تجویز کر کے ہم سے خبر کرو۔ بھیم سین آ گئے۔ وید پاٹھی کے ساتھ ارجن کے ہمراہ جمنا جی کے کنارے پہنچے۔ ایک لق و دق میدان نظر آیا۔ صاف کر کے اچھے اچھے مندر تعمیر کرائے۔ اور ایک چبوترا اور ویدی بنوائی۔ مندروں اور ستونوں پہ

دیوتاؤں کی جواہرات کی مورتیں نصب کرائیں۔ یگیہ شالا کے چاروں طرف راجاؤں کے رہنے کے لئے جو مہمان آئیں گے۔ اچھے اچھے استھان اور مکانات تعمیر ہوئے۔ منیشروں اور رشیوں کے لئے علیحدہ علیحدہ استھان بنائے۔ جو راجہ آتے ہیں۔ ان کو اُن محلوں میں اتارتے ہیں۔ اور راجہ یدھشٹر ہر ایک مہمان کی عزت کے ساتھ مہمان نوازی کرتے۔ راجاؤں نے یگیہ کی چیزیں سونے کی بنی ہوئی دیکھیں۔ چاندی کا نام نہ تھا۔ ہر ایک چیز سونے کی دکھائی دیتی تھی۔ یگیہ کا سامان رکھنے اور لانیوالے اور راجاؤں کے کھانے پینے کی خبر رکھنے والے ایک لاکھ وید پاٹھی برہمن مقرر تھے۔ کھانے کی ہر ایک چیز نہایت صفائی اور پاکیزگی سے نہایت کے ساتھ بنائی گئی۔ دودھ دہی کے لاتعداد کنڈ تھے۔ جو منوں میں گھی بھرا ہوا تھا۔ برہمن نفیس ریشمی پوشاکیں پہن کر راجاؤں کے ڈیروں پر کھانا پہنچاتے تھے۔ اور رشیوں کی پنگت بٹھا کر بھوجن کراتے تھے۔ چھپن پرکار کا بھوجن جو نہایت لذیذ اور لطیف راجاؤں کے کھانے کے لئے برہمنوں اور رشیوں کے آگے پروسا جاتا تھا۔

# ادھیائے (۵)

## بیرپاسن اور بہت سے راجاؤں کا ہستناپور میں جمگھٹا

بھیشم پاتن جی نے کہا۔ راجہ یدھشٹر نے وید پاٹھی برہمنوں اور راجاؤں کی جو مہمان آئے تھے۔ نہایت خوش اسلوبی سے جو عزت کی۔ کرشن چندر مہاراج اپنے بھائی بلدیو جی کو لئے ہوئے ساتھی

سامب اور پرحیمنا وغیرہ یادو بنسیوں کے ساتھ ہستناپور آئے۔ راجہ یدھشٹر اور بھیم بڑے تپاک سے ملے۔ کرشن چندر نے ارجن کی تعریف کی۔ واقعی ارجن نے بڑا کارنمایاں کیا۔ یہ ارجن ہی کا حوصلہ تھا۔ کہ ملکوں ملکوں گھوم کر گھوڑے کی رکھشا کی۔ اور راجاؤں کو زیر کر کے اشومیدھ یگیہ پورا کرایا۔ ہے راجن! ارجن نے آپ کے پاس قاصد بھیجکر اپنے آنے کی خبر کی ہے۔ آپ مفصل سنیئے۔ کہ ارجن خیر و عافیت سے ہے۔

راجہ یدھشٹر۔ لکشمی ناتھ! ارجن نے کہلا بھیجا ہے۔ کہ راجہ لوگ آتے ہیں۔ آپ اور کرشن چندر جی اُن کی خوب آؤ بھگت کریں۔ کسی کی دل شکنی ہونے پائے۔ جیسی کہ راجسویہ یگیہ میں ہوئی تھی۔ یہ بھی کہلا بھیجا ہے۔ کہ میرا لڑکا ببرباہن منی پور کا راجہ آنیوالا ہے۔ اس کی خاطر تواضع میں کوئی اُٹھا نہ رکھا جائے۔ ہے بھگون ارجن کی باتوں سے تردد ہوتا ہے۔ کہ اس کو کچھ ملال ضرور ہوا۔ یوں ہی اس کا چہرا دُکھی اور ملین نظر آتا ہے۔ اسکے گرہ کچھ ایسے پڑے ہوئے ہیں۔ جس کے اثر سے تمام عمر گشت کرتے گزری۔

کرشن چندر۔ ارجن کی دونوں پنڈلیاں ناقص پاؤں سے بڑی ہیں۔ اسی وجہ سے شہروں میں پھرا کرتا ہے۔ یہ بات سُنکر دروپدی بول اُٹھی۔ یہ گن ہے اوگن نہیں۔ کرشن جی چپکے ہو رہے۔ اتنے میں ہرکاروں نے خبر دی۔ کہ مہاتما ارجن آگئے۔ راجہ یدھشٹر نے پیام رساں قاصد کو بہت کچھ انعام دیا۔ اور راجہ دھرتراشٹ اور کرشن چندر کو لئے ہوئے راجہ یدھشٹر ارجن کی پیشوائی کے لئے چلے۔ ارجن نے پہلے دھرتراشٹ کے قدم چھوئے۔ پھر کرشن چندر اور راجہ یدھشٹر سے ملا۔ اس کے بعد کنتی اپنی ماتا کی قدمبوسی کی۔ اور رنواس میں جاکر رانی دروپدی وغیرہ رانیوں سے ملا۔ اِس اثنا میں ببرباہن کے آنے کی خبر گرم ہوئی۔ راجہ دھرتراشٹ۔ یدھشٹر اور کرشن چندر ببرباہن کے ملنے کو چلے۔ ببرباہن ہر ایک کا قدمبوس

ہوا کرشن چندر جی کے قدموں پر گر کر ڈنڈوت کی۔ پھر اپنے پتا اور چچا سے بغلگیر
ہوا۔ اپنی دادی کنتی اور ماتا دروپدی کے قدم چھوئے۔ سبھوں نے چھاتی سے
لگایا۔ اور الوپی ببربا ہن کی ماں سب رانیوں سے ملیں۔ ہیرے اور جواہرات
کی نچھاور ہونے لگی۔ دروپدی رانیوں نے الوپی کو اپنے شیش محل میں
اتار کر جواہر نگار مسہری پر بٹھایا۔ اور ہر طرح کی خاطر مدارات کرتی ہیں۔ ببربا ہن
پردمن جی وغیرہ یدوبنسیوں سے بغلگیر ہوا۔ کرشن چندر نے مہاباہو ببربا ہن
کو بہت عمدہ رتھ دیا۔ پھر بہت سے راجہ دیگر ممالک سے جو راجہ یدھشٹر
کے مدعو ہوئے تھے آئے۔ ویدیا کٹی برہمنوں کے ساتھ راجہ یدھشٹر ہر ایک
سے مل رہے ہیں۔ ہر ایک کے ساتھ حسب حیثیت تعظیم و تکریم سے پیش
آئے۔ اور بھائیوں کو حکم دیا۔ کہ ہر ایک کی خاطر و تواضع کرو۔ کسی طرح
کی کوتاہی نہ ہونے پائے۔ سب راجہ مہاراجہ یدھشٹر کا جاہ و حشم دیکھ کر
ان کی تعریف کرنے لگے۔ پانڈوؤں نے ہر ایک کی عزت کی۔ اور
رہنے کے لئے اچھے اچھے مکانوں میں فروکش کیا۔

# ادھیائے (۱۴)

## اشومیدھ یگیہ

بیاس جی راجہ یدھشٹر سے فرماتے ہیں۔ کہ دھرم راج جی تم اس
اشومیدھ یگیہ میں تگنی دکشنا ہر ایک برہمن کو دو۔ کھانے کی تکلیف کسی
کو نہ ہونے پائے۔ جو جس کی آرزو ہو۔ پوری کرو۔ راجہ یدھشٹر نے کہا
جیسا فرمائیے گا۔ عمل کروں گا۔ ارجن نے یگیہ کا سامان اکٹھا کیا۔ بھیم سین
نے سوم بلی کو صاف کر کے رس نکالا۔ تمام چیزیں یگیہ کے استھان پر
جمع کی گئیں۔ ویدیا کٹی برہمن کے سوا اور کوئی برہمن ایسا نہ تھا۔ جو
شاستر کے جاننے والا نہ ہو۔ یا غریب کنگال بھکاری اس یگیہ میں

پیٹ پالنے کی غرض سے آیا ہو۔ وید پاٹھیوں کے ذریعے سے سب بھائیوں کی عزت ہوتی تھی۔ کھانا یہی پروستے تھے۔ یگیہ کے واسطے ستون استادہ کئے گئے۔ چھ ستون بیل پتر کے اور چھ کھدر اور چھ ستون پلاس اور دیوار لکڑی کے قائم کئے گئے۔ سونے کے ستون متعدد تھے۔ جن پر ریشمی کپڑے جھالر اور پردے پڑے ہوئے تھے۔ رنگ برنگ کی چار دیواریاں برہمنوں نے وید منتر پڑھ کر بنائیں۔ سونے کا ایک گرڑ (پکشی)۔ ۸ انگز لمبا تکون بنایا گیا۔ راجہ یدھشٹر مع اپنی رانی دروپدی کے یگیہ شالا میں کشن آسن پر براجمان ہوئے۔ بھیم سین۔ ارجن۔ نکل سہدیو بھی اپنے اپنے آسن پر بیٹھے راجہ دھرتراشٹ اور یدھشٹر نے کرشن بھگوان کی پوجن کی۔ اور رتن جڑت سنگھاسن پر بٹھالا۔ کرشن بھگوان کے چاروں طرف بیاس وغیرہ رشی پھولوں کا مالا پہنے اچھے اچھے آسنوں پر براجمان ہیں۔ ویدوں کے منتر اچارن ہو رہے ہیں۔ دیوتا بھی اپنی اپنی استریوں کے ساتھ اس یگیہ میں آئے تھے۔ وید پاٹھی برہمنوں نے وید منتر پڑھ پڑھ کر دیوتاؤں کا آوہن کیا تھا۔ دیوتے منتر کے پربھاؤ سے یگیہ شالا میں آئے۔ تین سو پشو پکشی اور دریائی پرندے ہون میں چڑھائے گئے۔ سو پورشی نارد گندھربوں اور اپسراؤں نے گیت گائے۔ بیاس جی کے ودیاوان چیلوں نے یگیہ میں آواہن کرنا شروع کیا۔ لبوا لبو چترسین اور بہت سے گندھربوں نے کیرتن کیا۔ برہمنوں نے پشوؤں کا مانس پکایا۔ سیام کرن گھوڑے کا بلی پردان کر کے ہون میں ڈالدیا۔ اور کچھ بھاگ نکال کر علیحدہ پکایا۔ رانی دروپدی اور مہاراج یدھشٹر نے دھوئیں کی خوشبو کو جو پاپوں کے ناش کرنے والی تھی۔ سونگھا۔ گھوڑے کا باقی ماندہ گوشت ہون میں ڈالا گیا۔ جب ہون سے فراغت پائی۔ برہمنوں کا بھوجن ہوا۔ بیاس جی نے اپنے چیلوں سمیت راجہ یدھشٹر کو آشیرباد دی۔ دھرم راج نے ایک کروڑ گئوؤں کا دان کیا۔ گئوئیں دکشنا سمیت رشیوں کو دی گئیں پھر اپنے کل ممالک ہندوستان کا دان کر کے بیاس جی دینا چاہا۔ مگر بیاس جی

نے پرتھوی لینے سے انکار کیا۔ اور کہا۔ میں نے پرتھوی تیاگ دی۔ بجائے
پرتھوی کے کچھ روپیہ بطور دکشنا کے دیدو۔ وہ خوشی سے لے لونگا۔ برہمنوں
کو روپیہ بہت پیارا ہوتا ہے۔ راجہ یدھشٹر نے کہا۔ مہاراج! اشومیدھ یگیہ
کی دکشنا شاستر میں پرتھوی لکھی ہے۔ اسی وجہ سے پرتھوی کا دان دینا
چاہتا ہوں۔ پرتھوی بھی میرے بھائی ارجن کی مفتوحہ ہے۔ پرتھوی دان
کر چکا۔ میرے راج کے چار حصے کر کے برہمنوں میں بانٹ دیجئے۔ میرے
کس کام کا۔ میں تو اب بن میں رہونگا۔ اب یہ برہمنوں کا دھن ہے۔ برہمنوں
کا مال نہ مجھے اور نہ میرے بھائیوں کو ہضم ہو سکتا ہے۔ مہاراج یدھشٹر
کے کلام کی تائید رانی دروپدی اور چاروں بھائیوں نے کی۔ مرحبا آفرین
کا شور مچ گیا۔ دھن راجہ یدھشٹر۔ کیا کہنا۔ دھرم راج جی! تمہاری تعریف
نہیں ہو سکتی۔ بیاس جی بولے۔ اے راجہ! ایک کام کرو۔ پرتھوی خرید
لو۔ اور اس کی قیمت دے کر برہمنوں کو تقسیم کر دو۔ کرشن چندر نے فرمایا
اچھا جس طرح بیاس جی فرماتے ہیں۔ ویسا ہی کرو۔ راجہ یدھشٹر نے دگنی
قیمت لگا کر دکشنا دے دی۔ جس کی انتہا نہ تھی۔ کس قدر دولت صرف
ہوئی ہوگی۔ کسی راجہ میں یہ مجال نہیں۔ کہ پرتھوی کی قیمت دگنی دے
سکے۔ بیاس جی نے اس دکشنا کے چار حصے کئے۔ ایک حصہ آپ
لیا۔ اور باقی چیلوں میں تقسیم کر دیا۔ راجہ یدھشٹر اس دان سے بہت
خوش ہوئے۔ اور دولت کثیر برہمنوں کے ہاتھ آئی۔ وہ ہیرے جواہرات
کے ڈھیر پانے سے بہت محفوظ ہوئے۔ برہمنوں ہی پر کچھ موقوف نہیں
چھتری ویش۔ شودروں کے بھی اس دان میں حصے لگائے گئے تھے
بیاس کا حصہ سب سے بڑا حصہ تھا۔ اور اس میں سونا جواہرات کے
سوا اور کوئی دوسری چیز نہ تھی۔ بیاس جی نے اپنا حصہ کنتی کو دیدیا
کنتی نے اپنے سسر سے اسقدر دولت پا کر اچھے اچھے کاموں
میں صرف کر ڈالی۔ بعد اختتام یگیہ راجہ لوگ رخصت ہوئے۔ راجہ
ببرباہن بھی رخصت ہوا۔ راجہ یدھشٹر نے بہت سا خزانہ دیا۔ پھر کرشن

یدو بنسیوں کے ساتھ رخصت ہوئے۔ پانچوں بھائی کچھ دور پہنچانے گئے اور بہت رخصتانہ نذر کیا۔ بلشم پاین جی راجہ جنمیجے سے کہتے ہیں۔ کہ امعتدر ہر ایک کی افراط تھی۔ کہ یگیہ کے بعد بھی بہتات کے ساتھ ہر ایک چی رہی مٹھائی پکوان دیں گھی دہی کے حوض بھرے پڑے تھے۔ وہ سب فقرا میں تقسیم کر دیئے گئے۔ اے راجن! ایسا یگیہ سلف سے آج تک کسی راجہ نے نہیں کیا۔ جیسا مہاراجہ یدھشٹر نے کرشن چندر کی مدد سے کیا اشومیدھ یگیہ میں سے جب سب مہمان رخصت ہو چکے۔ پانڈو راجہ دھرتراشٹ کو آگے کر کے ہستنا پور آئے۔ نگر باسیوں نے شادیانے بجائے۔

# اَدھیائے (۳۴)

## اشومیدھ یگیہ میں ایک نیولے کا ظہور

راجہ جنمیجے جی بلشم پاین جی سے مستفسر ہیں۔ کہ راجہ یدھشٹر کے اشومیدھ یگیہ میں کوئی نئی بات بھی ظاہر ہوئی۔

بلشم پاین۔ جب آپ کے پتامہ راجہ یدھشٹر نے اشومیدھ یگیہ کیا۔ آسمان سے پھولوں کی بارش ہوئی۔ اس وقت ایک بڑا سا نیولا سونے کی طرح جس کا رنگ چمکتا تھا۔ آنکھیں نیلم کی تھیں۔ نمودار ہوا اس کی کرخت آواز سے لیٹے بکتی ڈر گئے۔ آدمیوں کے کلیجے دھک سے اڑ گئے۔ نیولے نے آدمیوں کی بولی میں راجہ یدھشٹر سے کہا تھا۔ کہ تمہارا یگیہ اس برہمن کے یگ کی برابری نہیں کر سکتا جس نے کوروکشیتر کے میدان میں بہت سا روپیہ خرچ کر کے یگیہ پورا کیا تھا۔ نیولے کی باتیں سنکر سب دنگ ہو گئے۔ برہمنوں نے پوچھا۔ تیرا آنا یہاں کیونکر ہوا۔ کون شاستر تو نے پڑھا ہے۔ تیرا اسٹ دیو کون ہے۔ ہمارے یگیہ کی نندا

کیوں کرتے ہو۔ اِس یگیہ میں کیا بُرائی دیکھی۔ گھوڑا چھوڑا گیا۔ تسخیر ممالک ہوئی
مہاراجاؤں کو زیر کیا۔ دیوتا رشی راجے مہاراجے مہمان آئے۔ بے انتہا دولت
صرف ہوئی۔ تمام پرتھوی دان میں دے دی۔ تم نے کون عیب دیکھا۔ جو یگیہ
کی نِندا کی۔ نیولے نے ہنسکر جواب دیا۔ زمانہ سلف میں ایک مہادانی برہمن
گزرا ہے۔ جتیندری ہوکر دنیا سے متنفر رہنے والا بڑا دھرماتما ہوا۔ اِس
کی استری بھی پتی برتا تھی۔ بیٹے پوتے بھی اپنے باپ کے قدم بقدم چلتے
تھے۔ گرہست آشرم تپ کرکے نارائن کا پیارا ہوا۔ اُس کا تپ اسقدر بڑھا
ہوا تھا۔ کہ پانچ روز برت کرکے چھٹے روز بھوجن کرتا۔ کبھی ایسا بھی ہوتا۔
کہ چھٹا دن بھی نراہار گزر جاتا۔ تب بارھویں روز بھوجن کرنے کی نوبت آتی۔
اتفاق سے ایک وقت بہت بڑا قحط پڑا۔ وہ برہمن کچھ تونگر نہ تھا۔ جو کچھ
مایہ لبساط تھی۔ بیچکر پروار کا پالن کرچکا۔ برہمن خالی ہاتھ ہوگیا۔ پندرہ روز
فاقہ سے گزر گئے۔ بھوک کے عالم میں وہ برہمن گھر سے نکل کھڑا ہوا۔ جہاں
کہیں اناج کا دانہ دیکھتا اُٹھا لیتا۔ اس طرح کچھ دانہ اکٹھا کرکے مٹھی بھر
ستو بنائے۔ اور نت نیم کے موافق ہون کیا۔ اور آدھے ستو ہون میں ڈال
دیئے۔ اور باقی ستو پروار کے لئے بھاگ لگاتے۔ اتنے میں ایک بھوکا
سادھو آیا۔ اور بھوجن مانگا۔ برہمن نے بلا وشواس ایک بھاگ سادھو
کو دیدیا۔ بھوکے فقیر کی نیت سیر نہ ہوئی۔ برہمن کی استری نے اپنا بھاگ
سادھو کو دینا چاہا۔ لیکن سادھو نے اُس کا بھاگ لینے سے انکار کردیا۔ وہ
قیافے سے تاڑ گیا۔ کہ یہ پتی برتا استری بھوکی رہ جائے گی۔ برہمن اپنی
استری سے کہنے لگا۔ کیڑے مکوڑے بھی اپنے پیٹ کا پالن کرتے ہیں۔
ہم کو ایشور نے عقل دی ہے۔ کیا ہم بھوک نہیں روک سکتے۔ اِس لئے پیاری
اِس بھوکے سادھو پر ترس کھاؤ۔ اور اپنا بھوجن انہیں کھلادو۔ برہمن کی عورت
سادھو سے ہاتھ جوڑ کر بولی۔ مہاراج کیا میں اس قابل نہیں۔ کہ آپ میرا بھوجن
قبول کریں۔ ہائے میں بڑی ابھاگی ہوں۔ آپ مجھ پر دیا کریں۔ میرا بھاگ لے
لیں۔ میں خوشی سے دیتی ہوں۔ میرے پتی کی بھی اگیا ہے۔ آپ کیوں نہیں

قبول کرتے۔ برہمن بھی سادھو سے کہنے لگے۔ کہ آپ اِس استری کے کہنے ٹالتے نہیں۔ وہ بہت دُکھی ہوگی۔ سادھو نے دونوں کی بھگتی دیکھ کر وہ حصّہ بھی کھالیا۔ مگر اس کی بھوک نہ گئی۔ اس برہمن کے لڑکے نے بھی اپنا حصّہ باپ کی نذر کیا۔ برہمن بولا۔ تم ابھی ننھے بچے ہو۔ بچّوں کو بھوک بہت لگتی ہے۔ تم اپنا حصّہ خود کھاؤ۔ میں تو برت رکھتا ہوں عادی ہوں۔ مجھے ایسی بھوک نہیں لگتی۔ لڑکا بولا۔ میرا دھرم یہی ہے۔ کہ باپ کی رکشا کروں۔ آپ میری عرض قبول کریں۔ میرا بھاگ کھائیں۔ برہمن لاچار ہوا۔ لڑکے کا بھاگ لے کر سادھو کو دے دیا۔ سادھو وہ حصّہ بھی کھا گیا۔ مگر بھوک نہ بجھی۔ برہمن بہت شرمندہ ہوا۔ اب کیا کھلاؤں۔ تب لڑکے کی عورت نے اپنے ستو شوہر کو دیئے۔ اُس نے لے کر سسر کو دیئے۔ اُس نے لے کر سادھو کے ارپن کر دیئے۔ سادھو برہمن کا ست دیکھ کر بہت خوش ہوا اے راجہ۔ اے رشیو! یہ سادھو دھرم راج تھے۔ دھرم راج نے برہمن کی آزمائش کے لئے ایسا کیا تھا۔ دھرم راج بولے۔ تو بڑا دھرم آتما ہے۔ سُرگ باشی تیرے درشنوں کی آرزو رکھتے ہیں۔ تم اُتم برہمن ہو۔ بِوان حاضر ہے۔ آپ سوار ہو کر سورگ کو جائیں۔ دھرم راج کے اشارے سے چار بِمان آگئے۔ چاروں آدمی بِوان پر چڑھ کر سورگ کو پہنچے۔ اے برہمنو! میں اُس وقت اپنے سوراخ سے نکلا۔ تو کچھ وہاں بچا کھچا تھا۔ میں نے کھایا۔ اُس پرشاد سے میرا نصف جسم سونے کا ہوگیا۔ اِس یگیہ میں اِس لئے آیا۔ کہ باقی آدھا حصہ جسم کا سونا ہو جاتے۔ مگر سونا نہیں ہوا۔ اِس لئے میں کہہ سکتا ہوں۔ کہ یہ یگیہ اُس یگیہ کے برابر نہیں ہے۔ میں اکثر یگیوں میں جایا کرتا ہوں۔ مگر کہیں بدن سونے کی طرح نہیں ہوسکا۔ یہ کہہ کر نیولا نظروں سے اوجھل ہوگیا۔ سب دیکھ کر دنگ رہ گئے۔

---

# ادھیائے (۱۳۸)

# اشومیدھ یگیہ کے نیولے کی کیفیت

جنمے جے راجہ بیشم پاین جی سے پوچھتے ہیں۔ ہے پربھو! وہ نیولا کون تھا اور وہاں کس لئے آیا؟

**بیشم پاین**۔ جب بارہ برس میں ختم ہونے والا یگیہ اگست جی نے کیا تھا۔ راجہ اِندر نے پانی نہیں برسایا۔ رشی برہمن امساک باراں سے تنگ آکر اگست جی کے پاس پہنچے۔ اور ملتمس ہوئے کہ آپ کے یگیہ کے پربھاؤ سے اِندر نے قحط ڈال دیا۔ پانی برسا نہیں۔ غلہ کچھ نکر پیدا ہو۔ اگست جی نے جواب دیا گھبراؤ نہیں۔ اگر اب بھی اِندر نے برکھا نہ کی۔ تو میں سارا اِندر آسن اُلٹ دوں گا۔ راج ناش کر دونگا۔ یہ کہکر اپنے تپ کے زور سے اِندر آسن کی تمام چیزیں۔ اپسرا۔ گندھرب۔ کنھر سب اپنے یگیہ میں منگائے۔ اور یگیہ کرنے لگے۔ اِندر دیوتا اگست جی کے تپ سے ڈر کر برہسپت جی اپنے گورو کے ساتھ اگست جی سے ملنے آئے۔ اور منت و خوشامد سے اگست جی کو مسرور کر دیا۔ غصہ جاتا رہا۔ ہے راجن! یگیہ میں بڑی طاقت ہے۔ اسی طرح جمدگن رشی نے پتروں کا شرادھ کیا تھا۔ آپ ہی گئو کا دودھ دیکر اُٹھاتے اور پتروں کو چڑھاتے۔ ایک دن دھرم راج جمدگن جی کی آزمائش کے لئے آئے۔ اور نیولے کا روپ دھر کر دودھ پینے لگے۔ آدھا دودھ پی لینے پر بھی جمدگن رشی کچھ نہ بولے وہ سمجھ گئے۔ کہ یہ نیولا نہیں ہے۔ دھرم راج ہیں۔ ہماری آزمائش مدنظر ہے۔ جمدگن جی کی خاموشی اور صبر دیکھ کر نیولے سے رہا نہ گیا۔ رشی سے کہا۔ تمہارا غصہ تینوں لوک میں بجھانا ہے۔ تمہاری ذات بھی برہمن ہے برہمن یونہی آپ سے گزر جاتے ہیں۔ غصہ ان کے خمیر میں داخل ہے۔

آج خلاف معمول مجھ سے کچھ نہ بولے۔ حالانکہ میں نے بہت بڑا نقصان کیا۔ تمہارے اس ضبط سے بہت خوش ہوا۔ لیکن ڈرتا بھی ہوں گستاخی معاف ہو۔

**جمدگن جی۔** آپ دھرم راج ہیں۔ میں پہلے ہی تاڑ گیا تھا۔ آزمائش منظور تھی۔ خیر آپ جائیے۔ مجھے آپ سے کچھ غرض نہیں۔ جن کا میں نے شرادھ کیا ہے۔ وہ خود سمجھ لیں گے۔

کرودھ روپ دھرم راج انتردھیان ہو گئے۔ اور پتروں کے سراپ سے دھرم راج نے نیولے کا روپ پایا۔ نیولے نے سراپ سے چھوٹنے کی التجا کی۔ تعریف کرکے انہیں بہت خوش کیا۔ پتروں نے نیولے کی معروض پر مہربان ہو کر فرمایا۔ کہ جہاں کہیں دھرم ہو۔ تم نندا کرو۔ سراپ سے نجات پاؤ گے۔ چنانچہ پتروں کی فہمایش سے دھرم راج نیولے کے روپ میں راجہ یدھشٹر کے یگیہ میں آئے۔ اور نندا کرنے لگے۔ دھرم راج نیولے کی جون سے چھوٹ کر دھرم لوک چلے گئے۔

# ادھیائے (۴۴)

## یگیہ اور دھرم کی تشریح

راجہ جنمیجے نے بیشم پاین جی سے پوچھا۔ دنیا میں یگیہ کے برابر کوئی دھرم نہیں۔ راجہ اندر بھی یگیہ کرکے اس مرتبے کو پہنچا ہے۔ جہاں دھرم کارج میں بل کیوں دیا جاتا ہے۔

**بیشم پاین۔** کسی زمانہ راجہ اندر نے یگیہ کیا تھا۔ تو یگیہ میں بل دینے کے واسطے بہت پشو جمع کئے گئے تھے۔ رشیوں نے اندر سمجھایا کہ بلدان کرنا اگیانیوں کا کام ہے۔ یگیہ میں پشوؤں کا بل جائز نہیں ہے۔ دھرم شاستر میں قطعی ممانعت ہے۔ کہ یگیہ میں کوئی پشو نہ چڑھایا جائے۔ راجہ

اندر نے کہنا نہ مانا۔ بلکہ اِس بات کی بحث ہوتی رہی۔ کہ سلف سے پشوؤں
کا بدھ کرنا یگیہ کے لئے روا رکھا گیا ہے۔ رشی لوگ مخالفت کرتے
تھے۔ کہ پشوؤں کی قربانی دھرم کے خلاف ہے۔ گیہوں۔ جو۔ تل وغیرہ
اناجوں سے یگیہ کرنا اُتم کہا ہے۔ اسی طرح کئی روز باہم مباحثہ ہوتا رہا
کوئی بات طے نہ ہوئی۔ رشی منی ملکر راجہ لبھو کے پاس پہنچے۔ اور
اُن سے اپنا تصفیہ چکانا چاہا۔ راجہ لبھو نے بلا سوچے سمجھے کہہ دیا۔ کہ
وقت پر جو کچھ میسر آجاوے۔ یگیہ کر لینا چاہیئے۔ اس غیر منصفانہ بات
سے رشیوں کو غصہ آگیا۔ شراپ دیدیا۔ کہ پاتال لوک میں نواس کرو۔
ہے راجن! بلا سوچے سمجھے کوئی بات نہ کرنی چاہیئے۔ ہر بات کا جواب
سوچ سمجھ کر دینا چاہیئے۔ سوائے برہماجی کے اور کسی کو بغیر سمجھے جواب
دینا نہیں چاہیئے۔ کیسا ہی عالی دھرماتما کیوں نہ ہو۔ اگر اُس نے انصاف
سے کام نہ لیا۔ تو قابل سزا ہے اُس کا دھرم بھی جاتا رہتا ہے۔ جو لوگ
چوری یا اور کسی بُرے کاموں سے روپیہ جمع کرتے ہیں۔ اُس کا پھل نہیں
ملتا۔ جو اُچ قوم ہو کر اپنے گاڑھے پسینے کی کمائی دھرم میں صرف کرتے
ہیں۔ یا وید پاٹھی ہو کر دولت جمع کرکے پاپ، موہ، لوبھ کو منہ نہیں لگاتے
ایسے ہی انسانوں کے لئے سُرگ بنایا گیا ہے۔ بھیشم جی! دولت جمع
کرنے والا آدمی لوبھ اور موہ کے بس میں ہوتا ہے۔ لوگوں کی بُرائی اور
اور غیبت یا خوشامد سے روپیہ فراہم کرنے والا آدمی اگر یگیہ دان کرتے
ہیں۔ اُن ثواب نہیں ملتا۔ ہاں اپنی حیثیت یا آمدنی کے موافق اگر روپیہ
جمع کیا جاوے۔ اور وہ نیک کاموں سے دان یا یگیہ میں لگایا جاوے
یا بھوکوں کو کھلایا جاوے۔ تو اُن کو دس گنا ثواب زیادہ حاصل ہوتا ہے
دھرم دان یعنی خیرات کو نہیں کہتے۔ دھرم کی بہت سی شاخیں ہیں۔
جیودیا پر دیا۔ راست گوئی۔ صبر و استقلال۔ برہمچریہ وغیرہ دھرم کی
جڑھ ہیں۔ گذشتہ زمانہ میں لبوامتر۔ اسنت۔ جنات۔ ملکش سین۔ ارسٹ
سین وغیرہ بہت سے راجہ گزرے ہیں۔ اس لئے دھرم سب کرموں میں

اسے علے تفضور کیا جاتا ہے۔ ہے راجن! اُس برہمن کو روکشیاستر نواسی نے ستو کا دان کیا تھا۔ ستو کی کیا حقیقت ہے۔ مگر اس چھوٹے سے دان کی وجہ سے وُہ برہمن سیدھا سُرگ کو گیا۔ ہے راجہ جنمیجے! اشومیدھ یگیہ جیسا راجہ یدھشٹر نے کیا۔ اور کسی راجہ سے آجتک ایسا نہ ہو سکا۔ اور نہ آئیندہ امید ہے۔ کہ ایسا یگیہ ہو سکے پشوؤں کا بل دینا جگیہ میں بڑی بھول ہے۔ شاستر میں منسا کرنے کی بڑی مخالفت کی گئی ہے۔ جو لوگ اشومیدھ یگیہ کی کتھا سُنیں یا سُنائیں گے۔ اُنہیں اِس یگیہ کا پھل ملیگا۔

# اشومیدھ پرب ختم شد

# مہابھارت
## حصہ پانزدہم
# آشرم باسک پرب
## ادھیائے (۱)
## راجہ یدھشٹر کی حکومت اور راجہ دھرتراشٹ کی خدمتگزاری

بیشم پاین جی راجہ جنمیجے جی سے استفسار فرماتے ہیں۔ کہ راجہ مہابھارت جیسی لطیف اور پاک پوتھی کی کتھائیں سُنا چکا۔ اب جن حالات کے سُننے کی آرزو ہو کہو۔

جنمیجے جی۔ یہ فرمایئے کہ ہمارے پتا راجہ یدھشٹر جی نے کن اصولوں سے راج کیا کن قوانین کی پابندی کی۔ اور اپنے چچا راجہ دھرتراشٹ اور چچی گاندھاری جی سے کیسے برتاؤ رکھے کیونکہ اُن کے بیٹے پوتے پرپوتے اِس لڑائی میں کام آچکے تھے۔ راجہ دھرتراشٹ کا دل کبھی صاف نہ ہوگا۔

بیشم پاین جی۔ بعد فتح جنگ مہابھارت راجہ یدھشٹر نے بڑی منصف مزاجی اور عدل پرستی سے راج کیا شہرہ آجتک زبان زد خلائق ہے۔ اُن کے برتاؤ رعایا اور عزیزوں کیساتھ یکساں تھے۔ عدل کے ترازو کے پلے برابر تھے۔ شیر بکری ایک گھاٹ پانی پیتے تھے۔ اپنے بڈھے چچا کی عزت اور حرمت کا خیال بہت وسیع تھا۔ کوئی کام بغیر اجازت عم نامدار ہرگز نہ ہوتا علی الصباح بستر خواب سے اُٹھ کر چچا چچی اور مادر مہربان رانی کنتی کی قدمبوسی کرتے پھر اشنان دھیان نت نیم سے فارغ ہو کر راج کاج دیکھتے کنتی رانی بھی اپنے جیٹھ راجہ دھرتراشٹ اور جیٹھانی رانی گاندھاری کی خدمت میں ہمہ تن مصروف تھیں علٰے ہذا اسیخے بھیم سین اور یدر جی راجہ دھرتراشٹ کی خدمت برآری میں کسی طرح

کی کوتاہی نہ کرتے دروپدی سوبھدرا وغیرہ جتنی رانیاں رنواس میں تھیں راجہ دھرتراشٹ
کی سیوا کیا کرتی تھیں۔ مہاراج یدھشٹر اپنے باپ راجہ پنڈو سے بڑھکر راجہ دھرتراشٹ
کو سمجھتے۔ اِسی طرح ارجن نکل سہدیو وغیرہ کو بھی اِن کی تعظیم اور ادب کا خیال
تھا۔ راجہ یدھشٹر نے اپنے بڈھے چچا کے عیش و آرام کی خاطر کوئی بات اُٹھا نہ رکھی
کچھ ملازمین علیحدہ خدمتگزاری کیلئے مقرر ہوئے۔ راجہ دھرتراشٹ کی پوشاک اور
خورد و نوش کا بھی امتیاز رکھا۔ اُنکی پوشاک کسی طرح مہاراجوں سے کم نہ تھی۔ ہروقت
اِس کا خیال پانڈوؤں کو رہتا۔ کہ ایسا نہ ہو کہ ہمارے چچا کا دل میلا ہو کر کرپاچارج
بدر بیوتش شب و روز اُن کے پاس رہتے۔ اور خدمتگزاری کیا کرتے تھے کتھا
۔ پوران اور اتہاسوں سے راجہ دھرتراشٹ کا دل بہلاتے یہ روز کا دستور تھا۔ راجہ
یدھشٹر کی محبّت اور سعادت نے آخر کار بڈھے چچا کے دل سے مرے ہوئے بیٹوں
کا غم بھلا دیا۔ راج کاج میں راجہ دھرتراشٹ دخیل تھا۔ اسنے اپنے ایما سے قیدیوں
رہائی دلوائی۔ راجہ یدھشٹر کی جرأت اِس قابل نہ تھی۔ کہ اپنے چچا کی حکم عدولی کرے
بلکہ تخت حکومت پر بٹھا کر نہاد ہوں کیطرح خدمت کیا کرتے تھے۔ راجہ یدھشٹر نے
خدام بارگاہ پر تاکید کر دی تھی کہ ہمارے عم والا جاہ کو کسی طرح کی تکلیف نہ ہو
پائے نہ طبیعت پر رنج کا اظہار ہو پائے۔ غرضیکہ راجہ یدھشٹر کی سعادتمندی کی یہاں تک
ذکر ہو اُنہوں نے اپنی سیوا سے راجہ دریودھن دشمن دوشاسن وغیرہ کی یاد دل سے
بھلا دی۔ حالانکہ دریودھن کبھی اپنے باپ راجہ دھرتراشٹ کا حکم نہیں مانتا تھا۔ جو جی
میں آتا کرتا تھا۔ مگر راجہ یدھشٹر دھرم اوتار ہیں۔ اُنہوں نے ایسی خدمت اپنے چچا کی کی
جبتک دنیا قائم ہے۔ اُن کی سعادت کا دائرہ وسیع ہوتا جائیگا۔ حالانکہ بھیم سین راجہ
دھرتراشٹ سے دل صاف نہ رکھتا۔ پرانے قصے جب یاد آنے لگتے پر سانپ
لوٹ جاتا تھا۔ اسکے نزدیک کوروؤں اور پانڈوؤں کے فساد کا بانی راجہ دھرتراشٹ
ہی تھا۔ کیونکہ اسی کے ایما سے قمار بازی ہوئی تھی۔ اسنے دریودھن کو مطلق اِس فعل
سے نہ روکا اور نہ راجہ یدھشٹر کے بن باس کا خیال کیا۔ بھیم سین اپنے چچا سے عناد
رکھتا تھا۔ کیونکہ اس کو وہ زمانہ کالنقش فی الحجر تھا۔ جب بڈھے چچا نے اِس کی جان
کی صورت کو پیس کر سرمہ کر دیا تھا۔ مگر مجبور اسبات سے تھا کہ راجہ یدھشٹر اپنے چچا

کے پیچھے فرمانبردار اور غمگسار ہو رہے تھے ورنہ وہ کبھی راجہ دھرتراشٹ کو کھلے بندوں نہ چھوڑتا۔ راجہ یدھشٹر کے آگے بھیم سین کی کچھ نہ چلتی تھی ؎

# ادھیائے ۲

## بدرجی کی زبانی راجہ دھرتراشٹ کو صحرا نوردی کی ترغیب

بدرجی بھیم سین کی فطرت سے تاڑ گئے۔ کہ یہ اپنے چچا سے عداوت رکھتا ہے اسکا دل صاف نہیں ہے بدرجی کا دل بھیم سین کی باتوں سے مکدر ہوا۔ موقعہ دیکر راجہ دھرتراشٹ سے کہا کہ بھائی صاحب دنیا پر لات ماریئے۔ عقبےٰ کی بھی کچھ خبر ہے۔ سنساری سکھ بہت بھوگے عیش و آرام بھی دکھ بھی جھیلا ایک دن وہ تھا کہ پانڈو لوگ تمہارے دست نگر تھے۔ اور آج وہ نوبت ہے کہ تم خود ان کے آگے ہاتھ پھیلائے ہو۔ پانڈوؤں کو وہ دن کیا بھول گئے جب تم نے دریودھن کی محبت کے بس ہو کر پانچ گاؤں بھی انہیں نہیں دئے۔ وہ بیچارے تیرہ برس تک جنگل کی ٹھیکریاں پھوڑتے رہے۔ صحرا نوردی کے مصائب جھیل کر جب پھر آئے اور کرشن چندر بھگوان نے خود پانڈوؤں کیطرف سے ہاتھ پھیلائے اور آپ نے پانڈوؤں کو حصہ دینے سے انکار کر دیا۔ سب سے بڑھکر رانی دروپدی کا خیال ہے کیا وہ نظارہ بھول گئے۔ جب مغرور دریودھن نے دروپدی کی عزت خاک میں ملانی چاہی تھی۔ راجہ یدھشٹر کو آفرین ہے۔ جو اپنے چچا کی بے التفاتیوں کی پروا نہ کرکے کیسی سعادتمندی سے خدمت کر رہا ہے۔ ہے راجہ کیا تک پانڈوؤں کے ادھین رہوگے یدھشٹر تو دھرم اوتار ہے۔ وہ کبھی کچھ نہ کہیگا۔ البتہ بھیم سین آپ سے صاف نہیں۔ آپ کی شان میں ناشائستہ الفاظ منہ سے نکال بیٹھتا ہے۔ ارجن نکل سہدیو بڑے چالاک ہیں۔ وہ مطلق نہیں بولتے مگر دل میں پچھلی باتوں سے کدورت رکھتے ہیں۔ اب دنیا کو چھوڑ کر جنگل میں چلکر گوشہ نشینی اختیار کرو۔ ساری عمر تو خرافات میں گذر گئی۔ ہوا و ہوس سے دامن پاک نہ ہو سکا۔ شاستر کا حکم ہے۔ کہ چوتھے پن میں راہب بن باس اختیار کیجے اور عزلت نشینی کرکے یاد خدائی میں مشغول ہو ضعیفی کا عالم بھی ہے اگر یہ وقت بھی بیہودہ باتوں میں گذر گیا۔ تو عقبےٰ میں ایشور کو کیا منہ دکھاؤ گے مہابھارت کی لڑائی سے آپکا نام دنیا میں بدنامی سے لیا جاتا ہے۔ ہے راجہ پانڈوؤں کی

روٹیاں توڑنا مناسب نہیں لوگ انگشت نمائی کرتے ہیں کہ وہی راجہ دھرتراشٹ ہے جو پانڈوؤں کیساتھ بدعنوانیوں سے پیش آتا تھا۔ مگر مبارک پانڈوؤں ہیں جنہوں نے اپنے چچا کی خدمت کو اپنا فخر سمجھا ہے راجن البغیر بھگوت بھجن کے جیو کا اُدھار نہیں ہوتا گرہست آشرم میں نارائن کا سمرن بن نہیں پڑتا مایا موہ کا جال کچھ اسطرح چھایا رہتا ہے کہ جیو اوخواہ جیو اسمیں پھنسا ہی رہتا ہے ویاس جی نارد وغیرہ رشیوں کا قول ہے کہ تم بھی پراچین رشیوں سے ہو۔ اور مرنے پر کو بیہ پوری تمہارا اسنقان ہوگا۔ ہے راجہ دنیا چھوٹی ہے۔ دنیا کو منہ نہ لگانا گیانی لوگوں کا دھرم نہیں جب دل پھٹ جاتا ہے تو جڑ نہیں پا سکتا۔ اسی طرح جس سے دل میل نہیں کھاتا۔ اس کے ادھین رہنا شان کے خلاف ہے گو راجہ یدھشٹر دھرم روپ ہے۔ اس کی کوئی بات چھل کپٹ کی نہیں ہوتی وہ تم کو باپ کے برابر سمجھتا ہے۔ پھر بھی دنیا کے منہ میں سما نہیں سکتے۔ سنساری لوگ نہ جانے کیا کیا باتیں بگھارا کرتے ہیں ؛

راجہ دھرتراشٹ۔ بھائی جو کچھ تم نے کہا درست و بجا ہے۔ درحقیقت میری اچاٹ رہتی ہے۔ کیا کروں پرائے بس میں ہوں افسوس اگر تمہارے کہنے پر عملدرآمد کرتا تو آج یہ دن دیکھنے میں نہ آتا۔ مجھے یاد ہے تم نے دریودھن کی ولادت کے وقت کہا تھا کہ یہ لڑکا خاندان کے نام کو مٹا مٹا دیگا شروع ہی اسکے خوارق کچھ اسطرح تھے جس سے ترشح ہوتا تھا کہ درحقیقت اب ہمارے خاندان کا زوال ہوگیا حیف اپنی سمجھ پر لعنت کرتا ہوں۔ اسوقت موہ کے بس کچھ نہ سوجھتا تھا۔ دریودھن سے قطع تعلق کر لیتا تو آج یہ سیاہ روز اپنی جھلک نہ دکھاتا۔ دریودھن نے اپنی ہٹ سے تمام کل کو ناش کر دیا۔ لاکھوں آدمیوں کا خون انہیں کو بلا دیا کہ کرشن بھگوان اور نارد وغیرہ رشیوں کے سامنے میری گردن اونچی نہیں ہوتی۔ آنکھ سامنا نہیں کرتی۔ اسوقت تو انکا سمجھانا کلیجے پر کاٹ کرتا تھا۔ مگر اب پچھتانا پڑتا ہے اکثر راتوں کو نیند نہیں پڑتی۔ سوچتا رہتا ہوں کہ بس اب آخری دور ہے۔ یہاں سے چلو جنگل میں بسیرا لیں۔ آنکھوں کی بینائی مجبور کرتی ہے۔ رک جاتا ہوں۔ رانی گاندھاری کا بھی یہی خیال ہے کہ جنگل میں چلکر عبادت معبود میں بقیہ عمر گزاریں۔ نارائن کا سمرن کریں رانی کنتی بھی ہمارے ساتھ چلنے کو تیار ہیں سلاکھ سمجھتا ہوں کہ۔ اپنے بیٹوں کا سکھ

بھیو کو مگر انکو بھی یہاں ٹھہرنا شاق ہو رہا ہے۔ بھائی تمہاری رائے بہت اچھی ہی مدت ہوئی کہ چارپائی پر سونا بیٹھنا آرام کرنا چھوڑ دیا کچھ تھوڑا سا ایک وقت کھا کر سری نارائن کا جپ کیا کرتا ہوں۔ گو یہاں بھی ایک قسم کا تپ ہو جاتا ہے۔ مگر جنگل کی بات ہی اور ہے وہاں جس آنند سے نارائن کا دھیان ہوگا۔ یہاں وہ بات کہاں۔ تمہارا کہنا بخوبی ذہن نشین ہو گیا۔ گو یدھشٹر زبان سے کچھ نہیں کہتا پھر بھی پانڈو کے ادھین رہنا کسی طرح اچھا نہیں بھیم سین کا دل میری طرف سے صاف نہیں اور نہ ہوگا جب سے بھیم سین کی مورت کو سنجے کی باتیں توڑ ڈالا ہے تب سے وہ اور بھی بدظن رہتا ہے۔ خیر ان سب باتوں پر خاک ڈالو اپنا پرلوک سنبھالنا چاہئیے۔ دل میں جنگل کی ٹھن گئی۔ اب ضرور صحرا نوردی کرونگا۔ بدرجی سمجھا بجھا کر اپنے گھر چلے گئے ۔۔

# ادھیائے ۳

## راجہ دھرتراشٹ کا بدرجی کو بلا کر سنجے وغیرہ سے صحرا نوردی کیلئے مشورہ

(بیشم پاین مہاراج جنمیجے جی سے) بھیم سین راجہ دھرتراشٹ سے بغض رکھتا تھا۔ ایک دن راجہ دھرتراشٹ بیٹھے ہوئے تھے۔ اور بھیم سین بدن پر تیل کی مالش کر رہا تھا۔ اس نے راجہ دھرتراشٹ کو سنانے کیلئے خم ٹھونک کر کہا کہ یہ وہ بازو ہیں جنہوں نے دریودھن اور دوشاسن کے سر توڑے ہیں۔ کوروں کا ناش انہیں بازوؤں نے کیا ہے۔ دریودھن ہمارے ساتھ کیسی بدسلوکی سے پیش آتا تھا کہ اس کے اشارے یا باپ کے منہ سے کبھی نہ نکلا کہ پانڈو بہت دکھی ہیں انکے ساتھ نیک سلوک کرنا چاہئیے۔ اپنے بیٹوں کی محبت میں تمیز بھتیجوں پر مصیبت رکھنا گوارا کیا مگر زمانہ کچھ اور ہی کہہ رہا تھا۔ آج اسی اندھے باپ ہمارے دست نگر میں ہماری روٹیاں توڑتے ہیں۔ اب وہ باتیں کاہے کو یاد ہونگی کہ کرشن چندر اور بدرجی نے لاکھ سمجھایا۔ مگر دریودھن کی محبت میں کچھ نہ سجھائی دیا۔ پانچ گاؤں دینا بھی شاق معلوم ہوئے (اسے راجہ) بھیم سین

کی باتیں نشتر سے کم نہ تھیں۔ دِس نے ملازموں اور اہلکاروں کو بھی راجہ دھرتراشٹ کی طرف سے بدظن کر دیا۔ وُہ راجہ دھرتراشٹ کے کاموں سے کنائی کاٹ جاتے بلکہ مرضی کے خلاف کام ہوتے گو اِن باتوں کی خبر راجہ یدھشٹر کو نہ تھی۔ اگر اُنکے کان تک یہ خبر پہنچتی تو ضرور انسداد کرتے راجہ دھرتراشٹ بیدجی کرپاچارج سنجے اور بھائیوں رشتہ داروں کو جمع کر کے صلاح پوچھی کہ آپ کی رائے کیا ہے۔ میرا دل یہاں سے اُمپاٹ ہی جنگل میں عزلت نشینی اختیار کرونگا۔ نارائن کا بھجن یہاں نہیں ہو سکتا میں عقل پر خود ہی نفریں کر رہا ہوں۔ کہ دریودہن کی محبت میں بیٹے لاکھ کا گھر ایک کر دیا اگر آدھا راج پانڈوؤں کو دے دیتا تو آج یہ نوبت دیکھنے نہ آتی اُس نے پانڈوؤں کو بہت دُکھ دیا اور اپنے ہی ہٹ اور ادھرم سے سارے خاندان کو برباد کر کے خود بھی ناش ہو گیا راجہ یدھشٹر کی تعریف ہو نہیں سکتی جس طرح اِس نے میری خدمت کی دریودھن وغیرہ کو لخت جگر تھے۔ مگر اُنہوں نے کبھی میری آگیا پالن نہیں کی جس بات کو کہتا اُس کے خلاف ہی کرتا۔ راجہ یدھشٹر اور اُس کے بھائی سوائے بھیم سین کے جسطرح میری سیوا کرتے ہیں۔ تم بھی جانتے ہو میرے تخت دلپر بھی اپنی سعادت اور خدمت سے قابو کر لیا۔ دل سے دعا نکلتی ہے۔ کہ راجہ یدھشٹر ہمیشہ آنند کرے اقبال جلال کی ترقی ہوتی رہی میں اپنے بیٹوں کو بھول گیا۔ پندرہ برس ہو گئے کہ پرتھوی پر مرگ چھالا بنا کر سوتا ہوں اسقدر خوراک مقرر کر لی ہے کہ جان بچ سکے عالم ضعیفی سی آج مرا کل دوسرا دن لہذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جنگل میں جاکر رانی گاندھاری سمیت تپ کروں یہی دستور میرے بزرگوں کا بھی رہا ہے۔ پھر راجہ یدھشٹر سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ بیٹا تمہاری مفارقت کسی طرح گوارا کرنیکو جی نہیں چاہتا میرے دھرم کے پتر تم ہی ہو جنگل میں جانے کی اجازت دو۔ تمہاری نیکبختی اور سعادتمندی کی تعریف ہو نہیں سکتی۔ مالیشور تمہاری آرزوئیں پوری کرے راج پاٹ میں افزونی ہو عدل و انصاف سے رعایا کا دل ہاتھوں میں لئے رہو۔ دریودھن اپنے کئے کا پھل پا گیا چھتری دھرم سے لڑائی کر کے وُہ بھی سُرگ کو گیا ہوگا۔ مجھے بیٹوں کے مرنیکا غم نہیں البتہ اِس بات کا خیال ہے کہ کرشن بھگوان اور مہاتما بدرجی دیاس جی اور بھیشم جی کے کہنے کو میں نے نہ مانا کہ آدھا راج پانڈوؤں کو دیدو اگر دریودھن حکم نہ مانے تو نظر بند کر دو۔ افسوس مجھ سے

یہ بات محبت کے مارے نہ ہو سکی۔ یہ باتیں کچھ ایسی ہیں کہ کلیجہ چھلنی ہوا جاتا ہے اب تم مجھے صحرا نوردی اختیار کرنے دو جپ تپ کرنیکی ہوس ہے نارائن پوری کر دے ؛

راجہ یدھشٹر۔ میرے پیارے چچا۔ آپ مجھے چھوڑ کر جنگل میں جانا چاہتے ہیں۔ مجھ سے بھی راج پاٹ آپ کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ یہ راج تو آپ ہی کا ہے میں تو فرمانبردار ہوں آپکو کس بات کی کمی ہے۔ ایشور کا دھیان اور سمرن یہاں بھی ہو سکتا ہے۔ مجھ سے قطع تعلق نہ کیجئے اگر آپ صحرا نوردی کرینگے تو میں بھی آپکے ہمراہ ہونگا۔ وہاں بھی آپکی خدمت سے اپنا پرلوک سدھاروں گا۔ میرا یہاں کچھ کام نہیں ؛

# ادھیائے ۴

## راجہ دھرتراشٹ کی صحرا نوردی کے قصد پر راجہ یدھشٹر کا اظہار افسوس

راجہ یدھشٹر۔ (راجہ دھرتراشٹ سے ہاتھ جوڑ کر) پتاجی! شاید آپ ہم لوگوں سے ناراض ہیں۔ آپ کیوں ہمارے سر سے سایہ اٹھا لیتے ہیں۔ اگر آپ تپ کرنا چاہتے ہیں تو یہیں سامان ہو سکتا ہے کٹی بنوا دیجئے۔ اسمیں بیٹھ کر نارائن کا جپ کریں۔ مجھ سے تو یہ نہیں ہو سکتا۔ کہ اپنے جیتے جی آپکو آنکھوں سے دور کروں۔ تابعدار حاضر ہے جو ارشاد ہو بجا لائے میں کیونکر کہوں کہ گھر چھوڑ کر جنگل جنگل مارے مارے پھریں ؛

دھرتراشٹ۔ بیٹا تم سلامت رہو میں تم سے ناراض نہیں میرا جی تپ کرنے کو چاہتا ہے اور یہ بات سلف سے ہوتی آئی ہے۔ بلکہ ہمارے بزرگوں نے خود کیا ہے۔ کہ جب پیری میں قدم رکھا گھر بار چھوڑ کر جنگل کو سدھارے اور کسی جگہ کٹی بنا کر جپ تپ کرنے لگے۔ تم خود گیانی ہو جانتے ہو کہ شاستر کے احکام کیا ہیں۔ اس آخری وقت میں ایشور سے میرا یہ کہنا ہے کہ تم چین سے راج کرو۔ تمام عمر تکلیف میں سینے گوری ہے کچھ دن تو زندگی کا لطف اٹھاؤ دھرم پتر! اب تم مجھے روکو نہیں جنگل کو جانے دو ؛

یدھشٹر نے آنکھوں سے آنسوؤں کی تری پونچھ کر (لڑکا) خوش نصیب وہی ہے جس کے سر

پہ باپ کا سایہ عاطفت قائم رہتے ہیں۔ تو سمجھتا تھا کہ باپ کی جگہ آپ ہی ہیں آپ ابھی دل کو مفارقت دینا چاہتے ہیں۔ اور اس داغ کا میرا کلیجہ متحمل نہیں کیونکہ کہوں کہ آپ مجھے چھوڑ کر چلے جائیں اگر جانیکا قصد ہی ہے تو مجھے بھی ہمراہی میں لے چلئے۔ دھرت راشٹ۔ دیکھئے اور کرپاچارج سے) آپ اس لڑکے کو سمجھائیں۔ اس کے ساتھ جانے میں دینا مجھے کیا ہے گی اور راج کی دیکھ بھال کون کریگا۔ میرا دل یہاں مطلق نہیں لگتا۔ ایشور جانتا ہے کہ مجھے ان سے کسی قسم کا صدمہ نہیں پہنچا۔ یہ لڑکے بڑے سعادتمند ہیں مجھے ان سے عداوت نہیں عمر آخیر ہو چکی ہے۔ کچھ تو آخرت میں توشہ لے جاؤں۔ اگر تپ نہ کیا تو ایک جنم اس طرح گذر اب سے نہ جانے کس جون میں جنم ہے اس لئے مہاراشی کرپاچارج جی آپ مسن ہیں زمانہ دیدہ ہیں نیک و بد سمجھتے ہیں میرے روکنے سے ان لڑکوں کا کوئی نفع نہیں۔ یہ کہکر راجہ دھرتراشٹ اچیت ہو گئے۔ رانی گاندھاری نے اپنے زانوؤں پر سر رکھ لیا راجہ یدھشٹر چچا کی حالت دیکھ رونے لگے اور کہنے لگے۔

یدھشٹر۔ اے فلک ناہنجار تیرے ستم غضب کے ہوتے ہیں ابھی ایک مصیبت سے نجات نہیں ہوئی تھی دوسری آفت سامنے کھڑی کر دی ہائے یہ وہی چچا ہیں جن میں سا ٹھ ہزار ہاتھیوں کا بل تھا۔ آج وہ اس طرح رانی گاندھاری کا سہارا لئے ہوئے اچیت پڑے ہیں جس کے زور بازو نے بھیم سین کی آٹھ دھاتوں سے بنی مورت کو سرمے کی طرح پیس ڈالا۔ وہ رانی گاندھاری کے تکئے کا محتاج ہوا۔

راجہ یدھشٹر اس طرح کے بین کرتے جاتے ہیں۔ اور رومال سے دھرتراشٹ کے چہرے پر ہوا دے رہے ہیں کبھی چھاتی پر پھیرتے کبھی رومال سے چہرے کی گرد جھاڑتے رونے کی راتیاں راجہ دھرتراشٹ کی منتظر حالت سے گھبرا گئیں کوئی پانی لاتے آتی ہے کوئی پنکھا جھلا رہی ہے کوئی پنکھا جھلتی ہے جب دھرتراشٹ کو ہوش آیا راجہ یدھشٹر کو فرمایا دھرتراشٹ۔ بیٹا تمہارے ہاتھوں کی خوشبو نے میرے ہوش ٹھکانے کئے ذرا ہاتھوں سے میرے منہ اور سینہ پہ ہاتھ پھیر میری تکلیف دور ہوتی ہے بڑا آنند ملتا ہے۔

راجہ یدھشٹر نے اپنے چچا کے منہ اور چھاتی پہ ہاتھ پھیرا راجہ دھرتراشٹ اٹھ بیٹھے اور کہنے لگے کہ آٹھ دن بیت گئے ہیں اندر رانی گاندھاری نے کچھ کھایا نہیں یہی وجہ میرے بیہوش ہونے کی ہوئی

تمہاری خدمت سے میرا دل بہت خوش ہے۔
راجہ یدھشٹر۔ پتا جی افسوس مجھ کو اِس کی مطلق خبر نہیں کہ آٹھ روز سے آپ نے بھوجن نہیں کیا آپ کا جسم کیسا نحیف ہو گیا ہے۔ اپنی غفلت پر سخت نادم ہوں ورنہ میری زندگی پر میں تو بھوجن کروں اور آپ فاقہ کریں معلوم ہوا کہ پندرہ برس سے آپ بہت کم کھانا کھاتے ہیں آپ کے بدن میں ہڈی اور چمڑا باقی ہے گوشت کا نشان نہیں میرے ہوتے یہ آپکو واجب نہ تھا۔ اِس وقت آپ بھوجن کیجیے جی ٹھکانے ہو۔ بدر جی اور کرپاچارج نے یدھشٹر کے کلام کی تائید کی اور کہا کچھ تھوڑا سا کھا لیجیے ہوش و حواس درست ہوں فاقہ کرنے سے مطلب نہیں حاصل ہوتا۔
راجہ دھرت راشٹر۔ بھوجن وجن تو ہوا ہی کرینگے میری تمنّا یہ ہے کہ مجھکو بن کو جانے دیں۔

# ادھیائے (۵)

## ویاس جی سے بن جانے کیلئے راجہ دھرتراشٹر کا مشورہ

بیشم جی کہتے ہیں کہ راجہ دھرتراشٹر اور یدھشٹر میں یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ اتنے میں وید بیاس جی تشریف فرما ہوئے سبھوں نے نہایت تپاک سے دیاس جی کو لیا راجہ یدھشٹر نے پوجا کی۔ دیاس جی نے فرمایا کہ ہے بیٹا راجہ دھرت راشٹر کو بن جانے سے کیوں روکتے ہو اِن کی تمنّا ہے کہ گوشہ نشینی اختیار کرکے جنگل میں تپ کریں یہی دھرم ہے چوتھے پن میں انسان کو تپ کرنا لکھا ہے اگر تم نے روک لیا۔ اور راجہ دھرتراشٹر فوت گئے تو اِن کی زندگی اکارت ہو جائیگی انہیں دھرم نہیں نصیب ہو سکیگا اگر جنگل میں تار اُن کا سمرن کیا اور مرے تو یہ راجہ براجین رشیوں کی گت پا دیگا۔
راجہ یدھشٹر۔ وید گیانی مہاتما آپ بزرگ ہیں ہمارے راج کی توجہ سے رکھتا ہو تو بھی آپ کا حکم بجالانا ہمارا فرض ہے۔ اگر آپ کی یہی مرضی ہے کہ راجہ دھرتراشٹر صحرا اور دہوں تو میں نہیں روک سکتا حالانکہ بڑے چچا کو اِس عالم پیری میں علیحدہ کرنا ہمارا دھرم نہیں۔ لیکن آپ کے حکم سے انحراف نہیں کر سکتے۔

کار بھی ویسے ہی تھے۔ جن کی وجہ سے خونخوار لڑائی ہوئی اور سارا خاندان خاک میں مل گیا۔ اور میرے گھر کا چراغ گل ہوگیا دریودھن نے اپنے بھائیوں سے عداوت کی مگر رعیت پر جا برحکومت نہ کی اگر آپ کو اُس کی ذات سے گزند پہنچا ہو تو میرے کہنے سے آپ معاف کریں۔ راجہ یدھشٹر نے ہمیں بہت سکھ دیا الیٹور اس کو چرنجیو رکھے۔ اِس کے دشمن پامال ہوں آپ لوگ ہمیں اجازت دیں ہم دونوں آپ کے شرناگت ہیں ہم جنگل میں بسیرا لینگے ہمارے پیچھے راجہ یدھشٹر آفتاب خاندان آپ لوگوں کی خدمت اچھی طرح کریگا وُہ بخوبی احکام وید شاستر سے واقف ہے آپ کی خدمت میں کسی طرح کی کوتاہی نہ ہوگی راجہ یدھشٹر سپرد ہی آپ اُس کی حفاظت کریں اسے کسی طرح کا دُکھ نہ ہونے پائے۔

حاضرین دھرتراشٹر کے غم انگیز خیالات سُن کر بادل حزین اِس طرح گویا ہوئے اے غمکش راجہ آپ شوق سے بن کی جاترا کریں ویاس جی آپ کے اور آپ کے خاندان کے ہمیشہ غمگسار رہے وُہ کہینگے آپ کی بھلائی کی کہینگے اگر اِن کی اجازت ہے تو آپ کو کوئی نہیں روکتا ہم لوگ نمک پروردہ بارگاہ سلطانی ہیں راجہ دریودھن بھی ہماری پرداخت کرتے رہے اور اب کل بھوشن مہاراج یدھشٹر ہمارا اُپکار کر رہے ہیں۔ اِن کے عہد حکومت میں جس قدر آسائش وامن سے رعایا رہتی ہے ویسی کبھی زمانے میں نہیں رہی یہ بڑے دھرماتما اور سشیل دان ہیں فہم وفراست کی کان ہیں۔

راجہ دھرتراشٹر نے یدھجی اور کرپاچارج جی سے شرادھ کرنے کا عندیہ ظاہر کیا اور کہا کارتک کی پورنماشی کی تاریخ بہت اچھی ہے اِس دن اگر بھیشم جی درونا چارج اور دریودھن وغیرہ تو اچھا اپنی زندگی میں یہ کام کرنا باقی رہ گیا ہے۔ تمہاری مرضی ہو تو اِس کام سے نجات پا جاتا اس کے بعد صحرا نوردی ہوگی۔

راجہ یدھشٹر اپنے چچا کی باتیں سُنکر بول اُٹھے۔ پتاجی! آپ کی باتوں سے مایوسی برستی ہے آپ راجہ اور ہمارے سرتاج ہوکر ایسی باتیں زبان سے کیوں نکالتے ہیں آپ مالک ہیں جسطرح چاہیں شرادھ کریں۔

بھیم سین راجہ دھرتراشٹر سے عداوت رکھتا تھا راجہ یدھشٹر کی باتیں اُسے بہت بُری معلوم ہوئیں اُس وقت تو کچھ نہ بولا وقت کا منتظر رہا۔ جب راجہ یدھشٹر وہاں سے راجستھان میں آئے تو موقع دیکھ کر عرض کیا کہ اے راجن! آپ کو اندھے چچا کی باتیں بھول گئیں وُہ کس

طرح آپ کے ساتھ پیش آئے جنگل کے مصائب تیرہ برس کی تکلیفیں یاد سے جاتی رہیں وہ دھرتراشٹ ہیں جن کے ایما سے ہم لوگ جنگل جنگل پھرتے اب آپ سے پتر بھاؤ رکھتے ہیں بات بنتی ہیں اسوقت تو ہم دشمن تھے ہماری جان کے گاہک ہو رہے تھے اگر شرادھ ہی کرنا منظور ہے تو کیا ہم نہیں کر سکتے بھیشم پتامہ گرو درونا چارج یا ایک وغیرہ اپنے بزرگوں کا شرادھ ہمارے ہاتھوں ہوگا دریودھن کا ہم شرادھ نہیں کرینگے اس کا نرک بھگتنا ہی اچھا ہے ارجن بھیم سین کی باتیں سنکر تاب نہ لاسکا بولا بھائی آپ کیسی باتیں کرتے ہیں آپ کا خورد ہوں گستاخی نہیں کر سکتا پھر بھی بغیر سمجھائے دل نہیں مانتا آپ خود دیکھ سکتے ہیں کہ انہیں چچا کے سامنے ہم لوگ ہاتھ پھیلائے رہتے تھے۔ ایشور کا کرنا ایسا ہوا کہ اب وہ ہمارے ادھین ہیں آخر بزرگ ہیں بزرگ بار بار نہیں ملتے چند روزہ زندگی کیواسطے ناحق بیر بڑھا دیں۔ دریودھن کا حال ہمارے کہنے کی داد دیتا ہے کہ وہ کس طرح مطعون خلائق ہوا اگر ہم ایسا کرینگے تو دنیا کیا کہیگی اور پھر یہ شرادھ کرم ہے اس کا منع کرنا کسیطرح جائز نہیں اچھے کاموں میں حارج ہونا بھی عذاب سمجھا جاتا ہے۔

راجہ یدھشٹر نے چچا بدر جی! آپ راجہ دھرتراشٹ سے کہدیں کہ جس قدر روپیہ صرف ہوگا میں اپنے خزانہ سے دونگا۔ وہ خوشی سے شرادھ کریں۔

بدر جی نے سارا ماجرا راجہ دھرتراشٹ سے جاکر کہا اور بھیم سین کی گفتگو بھی سنائی راجہ دھرتراشٹ نے یدھشٹر کو دعا دی اور شرادھ کی تیاری کے لئے بدر جی کو فہرست دی

## ادھیائے

## راجہ دھرتراشٹ کے ہاتھوں بھیشم پتامہ گرو درونا چارج اور دریودھن وغیرہ کا شرادھ

بلشیم پائن جی کہتے ہیں کہ راجہ دھرتراشٹ نے کاتک پورنماشی کو بھیشم پتامہ اور یا ایک گرو درونا چارج اور اپنے سو بیٹوں دریودھن دوشاسن وغیرہ اور جیدرتھ اپنے داماد کا شرادھ بڑے سامان سے کیا اور ہر ایک کے نام پر سنہری عماری زردار نقشی جھولوں سمیت ہاتھی اور ساز و براق سے درست گھوڑے سونے چاندی کے سینگوں سے مڑھی

ہوئی گائیں ریشمی پوشاکیں چھتری جوتے اور کھڑاؤں وغیرہ برہمنوں کو دیں سو روپیہ کی بجائے ہزار روپیہ۔ ہزار روپیہ کی بجائے دس ہزار روپیہ دکشنائیں دئے۔ ہر ایک کے نام باغ تالاب کنوئیں گنگو گھاٹ۔ مندر شوالے وغیرہ تعمیر کرائے گئے۔ شرادھ میں جس قدر روپیہ صرف ہوا راجہ یدھشٹر نے اپنے نج کے خزانے سے دیا اِس یگیہ میں رشی منی جو گیانی تپشری وید پاٹھی برہمن ودیش دیش سے مدعو ہوئے تھے۔ اور شاستر کی ہدایت کے بموجب شرادھ کیا گیا بھیشم جی اور بالیک کے نام بڑی خیرات ہوئی۔ دھرم شالے باؤلیاں وغیرہ بنائی گئیں۔ درونا چارج کے نام پر گنگو گھاٹ پتھری دھرمشالہ تعمیر ہوا۔ لاکھوں گائیوں اور سینکڑوں ہاتھی ہزاروں گھوڑوں کا سنکلپ ہوا خیرات اِس قدر ہوئی کہ کوئی بھوکا ننگا فقیر ہستناپور اور اُس کے نواح میں نظر نہیں آتا تھا جس طرح راجہ یدھشٹر نے اشومیدھ یگیہ اور راجسویہ یگیہ کر کے دنیا میں نام حاصل کیا تھا اِسی طرح راجہ دھرت راشٹر کے اِس شرادھ سے نام ہوا مگر بڑائی راجہ یدھشٹر کی ہوتی رہی ؏

## ادھیائے ۸

## راجہ دھرتراشٹر اور رانی گاندھاری کے ساتھ رانی کنتی کی بھی بن کی طرف تیاری اور پانڈوؤں کی فہمائیش

جب شرادھ یگیہ ہو چکا راجہ دھرت راشٹر نے گاندھاری رانی سے صلاح پوچھی کہ شرادھ کرم سے بھی فرصت ہو گئی اب بن کو چلنا چاہیئے۔ گاندھاری نے کہا کہ ہاں اب ٹھہرنا مناسب نہیں رانی کنتی بھی بضد ہیں وہ ساتھ چلنے کو کہتی ہیں میں نے بہت سمجھایا کہ تم اپنے بیٹوں کا سکھ بھوگو لیکن وہ نہیں مانتیں۔ دھرتراشٹر نے رانی کنتی کو اپنے پاس بلایا۔ کنتی نے اپنا قصد ظاہر کیا کہ آپ کے ساتھ میری عمر کٹ گئی بیٹوں کا سکھ تو کاتب قدرت نے میری قسمت میں لکھا نہیں باقی عمر آپ ہی کی سیوا میں گذاروں گی۔ لڑکوں کے ساتھ دکھ ہی اُٹھایا کچھ دن سکھ بھی اُٹھایا میرا دل یہاں سے اُچاٹ ہے یہاں رہ کر کیا کروں گی کچھ دنوں بعد راجہ یدھشٹر بھی اپنے بھائیوں کے ساتھ تپ کرنے چلے جائیں گے کیونکہ راجہ یدھشٹر کو راج کاج میں دلچسپی نہیں چہرہ اُداس رہتا ہے پہلے ہی

سے اُسے راج کرنا منظور نہ تھا جب کرشن چندر اور ویاس جی وغیرہ نے سمجھایا تب اُس
نے تخت پر قدم رکھا اس کا کوئی بھروسہ نہیں جس دن دل اُچاٹ ہوا راج پاٹ چھوڑ کر
جنگل کو راہی ہوگا اس لئے اے راجہ مجھے بھی اپنے ساتھ لیتے چلئے راجہ دھرتراشٹ
نے سوچ لیا کہ رانی گاندھاری اور کنتی دونوں ہمارے ساتھ جاوینگی غرضکہ اس
لیت و لعل میں گزر گیا ایک روز بسبیل تذکرہ راجہ یدھشٹر سے دھرتراشٹ نے فرمایا
کہ کل کاموں سے فرصت ہوگئی کوئی مقصد ایسا باقی نہیں جو حاصل نہ ہوگیا ہو۔ اب
مجھے جانے کی اجازت دیدو۔ تپ کرنے کو جی چاہتا ہے تم آنند سے راج کرو۔

راجہ یدھشٹر دھرتراشٹ کی باتیں سنکر آنسو بھر لائے سوا ان کے بھیم سین کے ارجن۔
نکل سہدیو بھی غمگین ہوئے۔ راجہ دھرتراشٹ نے چلنے کی تیاریاں کیں رانی کنتی اور
گاندھاری بھی تیار ہوگئیں۔ سنجے بدر کرپاچارج ساتھ ہوئے۔ رانی کنتی کو لوگوں
نے سمجھایا کہ تم کہاں جاتی ہو اپنے بیٹوں کے ساتھ رہ کر آنند کرو۔ ابھی تک تو
مصیبت کا سامنا تھا۔ جب چین و آرام کرنے کے دن آئے تب جنگل کی سوجھی۔ راجہ
یدھشٹر اور رانی دروپدی ارجن اور اس کے بھائیوں نے بھی بہت سمجھایا۔ لیکن رانی
نے یہی کہا کہ میرا دل اُچاٹ ہوگیا۔ اپنے جیٹھ جیٹھانی کی سیوا کرونگی اسی میں میرا پرلوک
بنیگا ساری عمر تو انہیں کے ساتھ کٹی اب آخری وقت ان سے جدا ہونا میری حیثیت
تقاضا نہیں کرتی بس مجھے مت روکو نارائن کا سمرن کرونگی اور میرے پریت (شوہر) سے جا ملونگی

راجہ یدھشٹر (چرن پکڑ کر) ہے ماتا! آپ مجھے اناتھ کئے جاتی ہیں آپ ہی کے آشیرواد
سے مہابھارت ہوا جب راج کرنے کے دن آئے آپ صحرا نوردی کرنے پر آمادہ ہوگئیں
کیا ہماری محبت دل سے دھو گئی ماتا کو اپنے بالک بہت پیارے ہوتے ہیں ہے ماتا
مجھے مت چھوڑئیے کچھ دنوں تو آپ کے چرنوں کی سیوا کر لینا۔

بھیم سین۔ ارجن۔ نکل سہدیو بھی رو رو کر سمجھاتے ہیں مگر رانی کنتی نے کسی کا کہنا
نہ مانا اور راجہ دھرتراشٹ کے ساتھ چل کھڑی ہوئیں آگے آگے رانی گاندھاری ودُر
کے کاندھے پر راجہ دھرتراشٹ ہاتھ رکھے ہوئے جارہے تھے اور ان کے پیچھے رانی کنتی
پیادہ پا چلی جاتی ہیں۔ سنجے۔ بدر کرپاچارج بھی ہمراہ ہیں۔ چلتے وقت راجہ دھرتراشٹ
نے دھرم پتر راجہ یدھشٹر کو سینے سے لگا لیا اور دھاڑ مار کر رونے لگے۔

# ادھیائے ۹

## راجہ دھرتراشٹر کے چلتے وقت راجہ یدھشٹر کی بے چینی

جب راجہ دھرتراشٹر نے شاہی پوشاک اُتار کر بن کی پوشاک پہنی تو محل میں کہرام مچ گیا۔ اہل شہر بھی با دل نالاں روتے ہوئے درِ دولت پر حاضر ہوئے مرد و زن کا جمِّ غفیر راجہ دھرتراشٹر کی آخری ملاقات کیلئے کھڑا ہوا تھا۔ راجہ یدھشٹر اہل شہر کو مضطرب حال کو دیکھ کر بلند آواز سے بولے اے ارکین سلطنت و مشیران مملکت ہمارے آپ کے سروں سے عاطفت کا سایہ اُٹھا جاتا ہے جس قدر غم کریں بجا ہے میرے پتا ساتھ چھوڑے دیتے ہیں کوئی نہیں سمجھاتا کہ اپنے لڑکوں کا منہ دیکھیں آہ میری زندگی دکار ہوئی جاتی ہے آپ لوگ کس سے داد چاہینگے آپ کا مددگار آپ کا معاون آپ کا سرپرست دامن چھوڑ کر علیحدہ ہوتا ہے۔ اب آپ کو ان کے درشن دشوار ہو جائیں گے میں تو کسی طرح کا نہ رہا جیتے جی باپ بیٹے سے علیحدہ ہوتا ہے۔ اے موت تو کہاں ہے کیوں سامنے نہیں آتی مجھے اپنی آغوش میں لے لے مادر مہربان مجھ سے کنارہ کش ہوتی ہیں کیا تیرا بھی سخت دل ہے تو بھی مجھے نہ پوچھے گی راجہ یدھشٹر آہ دل کو کر رہے ہیں دل دریائے غم میں ڈوبا جاتا ہے باتیں کرتے کرتے سکتہ سا آگیا۔ دھم سے زمین پر گر پڑے ارجن اور بھیم نے جھپٹ کر راجہ یدھشٹر کو اُٹھا لیا اور اپنے سہارے سے سنبھالا کیوڑہ۔ گلاب چھڑکا تخلخہ سنگھایا جب ذرا سکون ہوا آنکھیں کھول دیں سب لوگ سمجھانے لگے آپ کو اتنا غم کرنا نہیں چاہیئے راجہ دھرتراشٹر اور گاندھاری یدھشٹر کی حالت دیکھ کر پاس آئے اور سر پر ہاتھ پھیرا پیشانی پر بوسہ دیکر چھاتی سے لگا لیا اے بیٹا تم کیا ہے کہ اداس ہوتے ہو کیا وید بیاس اور بھیشم پتامہ جی کی نصیحت بھول گئے وہ فرماتے تھے کہ راجاؤں کا دھرم یہی ہے کہ بن میں تپا کرتے ہیں ہمارے بزرگوں نے بھی ایسا ہی کیا ہے اگر تم نہیں جانے دو گے تو میں نہ جاؤنگا مگر دانا لوگ کبھی اچھے کاموں میں مانع نہیں ہوتے تم تو شاستر میں بھی عبور رکھتے ہو دھرم وان ہو راج نیت جانتے ہو اپنے دل کو دلاسہ دو مجھ کو ور

نہیں ہوں جب جاہنا چلے آنا قریب ہی تو جنگل ہی میں بیٹھ کر تپ کرونگا رانی کنتی نے بھی
اسی طرح کی باتیں کہیں راجہ دھرت راشٹ اور رانی گاندھاری نے کنتی کو سمجھایا کہ تم ناحق
ہمارے ساتھ پریشان ہوگی اپنے بیٹوں کے پاس رہ کر زندگی سپھل کرو کیا دان آدی
پن گھر میں نہیں ہو سکتا تمہارے لڑکے لائق ہیں انہیں کسی طرح کا عذر نہ ہوگا سب
کام تمہارے بن جائیں گے رانی کنتی کا جواب یہی تھا گھر میں رہ کر کیا کرونگی تمہاری خدمت
سے تو میرا پرلوک سنبھلیگا نگر باسی استریوں نے سمجھایا مگر کنتی نے کسی کا کہا نہ مانا راجہ
دھرتراشٹ نے یوگیوں اور منشیوں کی طرح روپ بنا کر مرگ شالہ کا تہ بندھے پر
پر لکھا کنتی اور رانی گاندھاری کو ساتھ لئے پانچوں بھائیوں اور اپنے بیٹے یویتس
اور پرکھ کیرٹ وغیرہ پوتوں کو اشیرباد دیکر بن کی طرف رحلت فرمائی چلتے وقت بھی
بہت سی خیرات ہوئی گائیں اور نقد زر و جواہرات دکشنا میں دئے گئے پھر راجہ یدھشٹر
کو بلا کر چھاتی سے لگا لیا اور کہا جیسا سکھ میں نے اپنے پیارے بیٹے یدھشٹر کی خدمت
سے اٹھایا دریودھن وغیرہ سو بیٹوں کے زمانے میں یہ آنند نصیب نہیں ہوا میرا دل
ان کی مفارقت کی برداشت نہیں کر سکتا لیکن خیال اس بات کا ہے کہ ایک دن فرزند
نے بڑھاپے کا عالم ہے کچھ تو نارائن کا بھجن ہو جائے بن میں تپ کرونگا اور اپنے پیارے
بیٹے یدھشٹر کو دعائے خیر سے یاد کرونگا پھر رانی کنتی نے بہکیٹ اور سہدیو کو پیار کر کے
راجہ یدھشٹر کے سپرد کیا اور ہدایت کی کہ رانی دروپدی کی رضا جوئی کا خیال ضرور رکھنا اس
کا دل کسی طرح دکھنے نہ پاوے یہ کہہ کر رانی کنتی راجہ دھرتراشٹ اور گاندھاری کے ساتھ
چل کھڑی ہوئیں تمام شہر ماتمکدہ ہو رہا تھا اہل شہر بھی ساتھ تھے سینہ کوبی کرتے ہائے ہائے
کے دلخراش نالوں سے ہر ایک کی چھاتی پھٹتی تھی زبردستی سب کو لوٹایا یدھشٹر اور سنجے
راجہ رانی کے ساتھ گئے پہلے روز گنگاجی کے کنارے قیام ہوا سنجے نے راجہ دھرتراشٹ
اور گاندھاری اور کنتی کے لئے کشا کی سیج بنائی اور سندھیا کر کے راجہ دھرتراشٹ
نے رانیوں کے ساتھ کشا سیجا پر شب کو آرام فرمایا ؎

## ادھیائے ۱۰

## راجہ دھرتراشٹ کی صحرانوردی کے لیے دھرتراشٹ اور رشیشر نارد جی

زیور کی بھی پرواہ نہ کی۔ جان پیاری تھی۔ بہت سی عورتیں ٹھگوں کے ہاتھ آ گئیں۔ بہت سی چوروں کے ہاتھوں قتل ہوئیں۔ ارجن نے گانڈیو دھنش سنبھالا لاکھ کوشش کی۔ ایک تیر بھی کام نہیں دیتا۔ منتر یاد نہیں آنے۔ ترکش خالی ہو گیا۔ ارجن گھبرا گیا۔ کچھ نہ ہو سکا۔ خیال کیا کہ وہ شام سندر کنول لوچن کی قدرت کاملہ تھی۔ جو میرے ہاتھ کے آگے دشمنوں کو ہلاک کرتی جاتی تھی اب کوئی نظر نہیں آتا۔ ہائے یہ وہی گانڈیو دھنش ہے۔ جس نے کروڑوں آدمیوں کا خون پیا ہے۔ بڑے بڑے سورما بہادر اسی گانڈیو دھنش نے خاک پر سُلا دیئے۔ ہے شیام سندر اب تم کہاں ہو۔ ہماری مدد نہیں کرو گے ارجن کرشن چندر مہاراج کا دھیان کرنے بہت مغموم ہوا۔ اور سمجھا۔ کہ میری مجال نہ تھی۔ جو مہابھارت کی خونخوار لڑائی پر فتحیاب ہو سکتا۔ یہ سب کیا دھرا اسی کرشن پرماتما کا ہے۔ جو کچھ عورتیں چوروں کے ہاتھ سے بچی تھیں ساتھ لیکر وہاں سے بھاگ کھڑا ہوا۔ جن عورتوں کے شوہر لڑائی میں کام آئے تھے۔ اُن کا بُرا حال تھا۔ ارجن راتوں رات نگر میں چل کر کشیتر کے پاس سے پہنچا۔ وہاں کی حکومت کرت رما کے لڑکے کے سپرد کر کے کچھ عورتوں کو وہاں چھوڑا۔ باقی عورتوں اور بال بچوں بڈھے نوجوان لوگوں کو لیکر اندر پرستھ آیا۔ ساتکی جی کے لڑکے کے لئے سبھوں کو سرستی ندی کے کنارے ٹھہرایا۔ کرشن بھگوان کی پٹ رانیاں رکمنی رشبیا ہیم وتی دیوی جاموتی وغیرہ اگن میں پرویش کر گئیں۔ ارجن نے بجر ناتھ کو اندر پرستھ یعنی دہلی کا راج دیا۔ اکرورجی کے خاندان والی عورتیں بن میں تپ کرنے چلی گئیں جنگلی پھل پھول کھاتی ہیں۔ ہمالیہ پہاڑ پر پہنچیں۔ کچھ عورتیں بجر ناتھ کے سپرد ہوئیں۔ بجر ناتھ ان کی پرداخت کرتا رہا۔

---

# اُدھیائے (۱)

## ارجن اور بیاس جی کی مُلاقات

بھیشم پاین جی نے راجہ جنمیجا جی سے کہا۔ کہ پرمیشور کے رموز احاطہ ادراک سے باہر ہیں۔ یہ وہی ارجن ہے۔ جس نے اکیلے نوات کوچ نگر کے راچھسوں کو مغلوب کیا تھا۔ آج وہ قزاقوں کے ہاتھ ایسا مجبور ہوا۔ کہ اس کے بنائے کچھ نہ بنی۔ ہے راجن! ارجن کی کیا وقعت تھی۔ جو مہابھارت کی لڑائی فتح کر سکتا۔ یہ سب کیا دھرا کرشن چندر بھگوان کا تھا۔ ارجن باول نزار بیاس جی کے استھان پر پہنچا۔ بیاس جی اس کے پژمردہ چہرے پر نظر ڈال کر گویا ہوئے۔ آج خلاف شان تمہارے چہرے پر افسردگی برستی ہے۔ کیا کسی برہمن کو ہلاک کیا۔ یا کسی جنگ میں شکست کھائی۔ جو ایسے مکدر ہو رہے ہیں۔ یہ بات تو خلاف قیاس ہے۔ کہ لڑائی میں ہار گئے۔ آخر سبب کیا ہے۔ جو اتنے ملول ہو۔ ارجن نے کرشن چندر کے پرم دھام جانے اور یدو بنسیوں کے آپس میں لڑ کر کٹ مرنے کی ساری کیفیت مشرح بیان کی۔ پھر اپنی مغلوبیت کا حال سنایا۔ چوروں نے اس قدر پریشان کیا۔ سارا مال غصب کر لے گئے۔ اور میرے کئے کچھ نہ ہو سکا۔ گانڈیو دھنش نے اپنا ساتھ چھوڑ دیا۔ ارجن حال کہتا جاتا ہے۔ اور آنکھوں سے آنسو بہ رہے ہیں۔ ہائے کرشن مجھے چھوڑ کر چلے گئے۔ میری زندگی کار تلخ ہو گئی۔ بغیر کرشن چندر کے میرا [illegible] یہ کام ہے۔ میری عمر اتنی ہی تھی۔ آپ کے پاس اس غرض سے آیا ہوں۔ کہ کوئی اپدیش مجھے ایسا سنایئے جس سے میرا کلیان ہو۔

تو بیاس جی نے کہا۔ کہ شری پرماتما ابناشی ہیں۔ اوتار لے کر پرتھوی کا بھار اتارنے آئے تھے۔ کل کام کر کے پرم لوک چلے گئے۔

ہے ارجن! تم سوچ کیوں کرتے ہو۔ اُن کا منشا یہی تھا۔ کہ یدو بنسیوں کا ناش ہو۔ اگر وہ چاہتے۔ تو سراپ اُن کا کچھ بنا بگاڑ نہ سکتا تھا۔ ان کے نزدیک سراپ دُور کرنا کونسی بات تھی۔ وہ بھگوت کے بس ہیں۔ ان بھگتی ہی کی وجہ سے تمہارے رتھ کے سارتھی ہوتے۔ دشمنوں کو مارا ہے پارتھ! تم نے بھیم سین نکل سہدیو کی مدد میں دیوتاؤں کے بہت سے کام کئے۔ دنیا کو چھوڑ دو۔ جو جو ہتھیار جس جس دیوتا سے تم نے حاصل کئے تھے۔ وہ استر انہیں دیوتاؤں کے پاس پہنچ گئے۔ تم سورگ میں جانے کے لئے تیار ہو جاؤ۔ ارجن وید بیاس جی سے رخصت ہوا۔ اور راجہ یدھشٹر کے پاس ہستناپور آیا۔

# اَدھیائے ۱۲
# کرشن بھگوان کی مہان اور پرب کا مہاتم

بیشم پاین جی راجہ جنمے جے سے رطب اللسان ہیں۔ کہ اس موسل پرب میں کرشن چندر اور بلبھدر جی کے بیکنٹھ دھام پہنچنے کا حال بیان کیا گیا۔ یدو بنسیوں کا صفایا ہوا۔ شراب خوری کی مذمت اور رشیوں کی بددعا کا اثر دکھایا گیا۔ اس لئے جو انسان عالم اور رموز حقیقت سے واقف ہے۔ وہ بھگوت کے چرنوں کو بڑے آدر سے سنتے ہیں۔ جو مایا موہ میں پھنسے ہیں۔ بات بات میں نقص نکالتے ہیں۔ بھگوت کے کارناموں میں دخل دیتے ہیں۔ ایسے انسانوں کا آواگون سے چھٹکارا نہیں ہوتا۔ ان کی عقل بھرم میں پھنسی رہتی ہے۔ سری نارائن اپنی جنم مرن سے رہت اپنی مایا سے اوتار دھارن کر کے بھگتوں کو درشن دے کر اُن کا جنم سپھل

کرتے ہیں۔ جب دھرم نہیں رہتا۔ اور ادھرم چاروں طرف پھیل جاتا ہے پرتھوی پر پاپ کے سوائے دھرم ہوتا نہیں۔ تب ہری بھگوان بھگتوں کی مدد کے لیئے طرح طرح کے روپ دھارن کرتے ہیں۔ اور راکشسوں گنہگاروں کو مارکر زمین کو عذاب سے پاک کرتے ہیں۔ کرشن چندر بھگوان نے دوآپر یگ میں اوتار دھارن کرکے مہابھارت میں ۱۸ اکشونی دل خاک میں ملا دیا۔ کنس بشسپال جراسندھ وغیرہ راکشسوں کو مارکر پرتھوی کا بوجھ ہلکا کردیا۔ پھر آپ انتردھیان ہوئے۔ اور دوارکا سمندر میں غرق ہوگئی۔ اے راجہ جنمیجے جی! جو اس مہابھارت کی کتھا کا نت نیم سے پاٹھ کریں گے۔ سنیں گے یا سنائیں گے۔ وہ دنیا میں سکھ حاصل کرکے سرگ میں باس کریں گے ۞

# مہابھارت

## حصہ ہفت دہم

# پراستھانک پرب

## ادھیائے (۱)

## پریکشت اور بجر ناتھ کی ہستنا پور اور اندر پرست میں تخت نشینی

بشمپاین جی سری سرستی دیوی کو نمسکار کر کے اس پرب کو اس طرح شروع کرتے ہیں۔ کہ سری کرشن کے سُرگ لوک جانے پر ارجن جب ہستنا پور آیا۔ راستے کی خرابیاں۔ قزاقوں سے مڈبھیڑ۔ سمندر میں دوارکا کی غرقابی۔ گانڈیو دھنش کا کام نہ آنا۔ اپنے بھائی راجہ یدھشٹر کو ہو بہو کیفیت بیان کی یدھشٹر لے آبدیدہ ہو کر فرمایا۔ کہ اب یہ قالب ایک ایک گھڑی بھارا ہے۔ جسم عنصری درحقیقت فنا ہونے والا ہے۔ ابھمن گھٹوتکچ اور پانچوں دروپدی کے لڑکے کیسے بہادر اور شجاع تھے۔ کیا یہ کوئی کہہ سکتا تھا کہ اس خونخوار لڑائی میں مارے جائیں گے۔ جن کی جسارت اور شجاعت کا بڑے بڑے

سو رہا تو یا مانتے تھے۔ ایسے بیروں کو زمین نے اپنے آغوش میں لے
جب یہ لوگ نہ رہے۔ تو ہم جی کر کیا کریں گے۔ اور سب سے بڑھ
کر تو کرشن بھگوان کا غم ہے۔ جن کے نہ ہونے سے ہماری تو دنیا تاریک ہو
گئی۔ جن کے بھروسے پر ہماری زندگی کا دارو مدار تھا۔ وہ چل بسے
ہماری زندگی خاک میں مل گئی ہے۔ ارجن قالب انسانی مٹی کا تودہ ہے
اس کا موہ کرنا فضول ہے۔ اب اس پرماتما کرشن چندر کا دھیان کرکے
بھرت کھنڈ کا طواف کریں۔ اور ہمالیہ پربت پر برفستان میں اپنے
جسم کو گلادیں۔

اس طرح راجہ یدھشٹر نے ارجن۔ بھیم۔ نکل۔ سہدیو اور دروپدی
سے صلاح کرکے پرماتما کرشن چندر کا دھیان کیا۔ اور ہمالیہ پربت پر
چلنے کی ٹھانی۔ ایک تو یونہی راجہ یدھشٹر کو مہابھارت کے خونخوار
جنگ میں اعزا و اقربا کے مرنے سے از حد رنج تھا۔ حکومت سے
دل میں متنفر رہا کرتا تھا۔ مگر لوگوں کے سمجھانے سے عنان حکومت ہاتھ
میں کی تھی۔ کرشن چندر مہاراج کی مفارقت میں ایک ایک گھڑی سال
کے برابر گذرتی تھی۔ راجہ یدھشٹر اپنے چاروں بھائیوں سمیت معہ رانی
دروپدی کے بھارت کھنڈ کے طواف کے لئے آمادہ ہو گئے۔
پوتوں کو بلایا محبت سے گلے لگایا۔ پھر پریکشت اور بجر ناتھ کو گود میں
بٹھا کر پیار کیا۔ مدبرانِ سلطنت اور مشیرانِ مملکت کو بلا کر کاروبار
سلطنت ان کے سپرد کئے۔ اہل شہر نے جب سنا کہ راجہ یدھشٹر تارک
الدنیا ہوتے ہیں۔ با دل غمناک درِ دولت پر حاضر ہوئے۔ جن میں برہمن
چھتری۔ ویش۔ شودر شامل تھے۔ جو سنتا۔ گریاں و نالاں راجہ یدھشٹر کی
زیارت کو حاضر ہوتا۔ امرا و روسائے شہر نے لاکھ سمجھایا۔ کہ چندے
اور قیام کیجئے۔ سلطنت سے دست کش ہونا مناسب نہیں۔ آپ کا
سایہ عاطفت ہمارے سروں پر بابرکت ہے۔ جب ہاتھ اٹھا لیں گے
رعایا کا نگران کون ہوگا۔ راجہ یدھشٹر نے جواب دیا۔ کہ عالم ضعیفی آگیا۔

اِس زمانے میں تپ کرنا راجاؤں پر فرض ہے۔ گو ہم پچھلے دنوں میں تپ
کر چکے ہیں۔ اور بھیشم پتامہ بیاس جی اور کرشن چندر آنند کند کے سمجھانے
پر چھتیس برس راج بھی کر لیا۔ اب راج کرنے کا زمانہ نہیں۔ جب کرشن
بھگوان ہمارے حامی و مددگار ساتھ چھوڑ کر پرلوک سدھارے تو ہم رہ
کر کیا کریں۔ اِس لئے اے نیک دل رؤساء و امراء۔ میری معروض پر
التفات کرو۔ اور اجازت دے دو۔ کہ ہنسی خوشی ہمالیہ پربت پر جا
کر دُنیا سے قطع تعلق کر کے ہماری روحیں قالب عنصری سے پرواز کر جائیں
سب کو یقین ہو گیا۔ کہ راجہ یدھشٹر ہمارا کہنا نہ مانیں گے۔ حاضرین کی
آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ منہ سے بات نہ نکلتی تھی۔ سکوت کا عالم
طاری تھا۔ راجہ یدھشٹر نے یوتس کو راج کاج سپرد کر دیا۔ اور بجرناتھ
اور پریچھت کو ولیعہد مقرر کیا۔ برہمنوں رشیوں منیشروں کو بہت سی
دکھشنا دے کر راجہ یدھشٹر رنواس میں آئے۔ اور سبھدرا کو پاس بلا کر
سمجھایا۔ کہ تمہارا پوتا پریچھت چکرورتی راجہ ہوگا۔ کرشن بھگوان کا نبیرہ بجرناتھ
اِندرپرستھ یعنی دہلی کا راج کریگا۔ پھر اُترا کو تسکین دے کر سمجھایا۔ کہ تمہارا
لڑکا راجہ پریچھت ہفت اقلیم کی بادشاہت کریگا۔ پریچھت اور بجرناتھ
کی بہت اچھی طرح پرداخت کرنا۔ ہماری ایشور سے دُعا ہے۔ کہ جس
طرح ہمارے اور کرشن بھگوان میں رابطہ قائم رہا۔ اِسی طرح بجرناتھ اور
پریچھت میں محبت رہے۔ پھر کرپاچارج کو بُلا کر فہمائش کی۔ کہ آپ دھنُر
وِدیا وید اور علوم شاستر سے پریچھت اور بجرناتھ کو آگاہ کریں۔ یہ دونوں
لڑکے آپ کے سپرد ہیں۔ آپ اُن کی نگرانی کیجئے گا۔ کرپاچارج نے
بخوشی منظور کیا۔ پھر راجہ یدھشٹر نے اُن کاموں سے فراغت پا کر کرشن
بھگوان۔ بلدیو جی۔ بسدیو اور اُن کی اولادوں کا نام لے کر ہر ایک کا
شرادھ کیا۔ باغ۔ باولیاں۔ تالاب بنوائے۔ اور سینکڑوں ہاتھی اور
ہزاروں گھوڑے سونے چاندی کے زیوروں سے مستغرق محتاجوں اور
غریبوں کو عطا فرمائے۔ بہت سی گائیں اور رتھ پالکی نالکی وغیرہ

برہمنوں اور رشیوں میں نقدی کے ساتھ تقسیم ہوئیں۔ اپنے بھائیوں سے بہت زر و جواہرات خیرات کرائے۔ پھر مشیروں وزیروں اور امیروں کو بلا کر راجہ پرکچھیت کا ہاتھ ان کے ہاتھ میں دیا۔ اور مزید تاکید کی۔ کہ میری جگہ راجہ پرکچھیت کو شمار کریں۔ پرکچھیت اب تمہارا راجہ ہے۔ اس کی زندگی اب تمہارے ہاتھوں ہے۔ اس کی خدمت میں کوتاہی نہ ہونے پاوے۔ اور نہ اس پر کسی قسم کی تکلیف عاید ہو سکے۔ راجہ یدھشٹر کی ان غم انگیز باتوں سے سب کی آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا آئے۔ دست بستہ ہو کر ادب کے ساتھ عرض کیا۔ کہ حکم کی تعمیل میں کسی قسم کا عذر نہیں۔ جو ارشاد ہوگا۔ بجا لائیں گے۔ اس کے بعد راجہ یدھشٹر نے گلے سے موتیوں کے ہار اتار دے۔ شاہی پوشاک جو زیب تن تھی۔ بجائے اس کے مرگ چھالا اور گیروا لبستر پہنا۔ ڈنڈا کمنڈل ہاتھ میں لیا۔ اسی طرح چاروں بھائی اور رانی دروپدی رشیوں کے روپ میں راج محل سے باہر نکلے۔ نارد بیاس بھاردواج۔ مارکنڈے۔ بگیہ ولک۔ بشسٹ اور گوتم رشی راجہ یدھشٹر سے ملنے آئے۔ پانچوں بھائیوں نے پوجا کی۔ اور نارائن کا دھیان کرتے ہوئے سب کے آگے راجہ یدھشٹر ان کے پیچھے بھیم سین اور اُن کے پیچھے ارجن۔ پھر نکل اور نکل کے پیچھے سہدیو اور سب کے بعد رانی دروپدی ہستناپور سے نکلے۔ چلتے وقت راجہ یدھشٹر نے پرکچھیت اور بجر ناتھ کو رعایا کے سپرد کیا۔ اور فرمایا۔ کہ جس طرح میری عزت کرتے رہے۔ اسی طرح یہ دونوں لڑکے آپ کے آغوش محبت میں دیئے جاتے ہیں۔ اب میری بجائے پرکچھیت اور بجر ناتھ آپ کی خدمت کریں گے۔ ایشور سے پرارتھنا ہے۔ کہ ان دونوں صاحبزادوں سے رعایا کا دل کبیدہ نہ ہو۔ یہ کہکر آگے بڑھے راجہ یدھشٹر کی ہمراہی میں ایک کتا بھی تھا۔ اور بی ناگ کنیا ل۔ دریتر انگد بھی ارجن کی ہمراہی میں روانہ ہوئیں۔ کچھ حیل رعایا بھی ساتھ چلنے پر عازم ہوئے۔ مگر راجہ یدھشٹر کے اصرار سے سبھوں کو مجبور ہونا پڑا۔ کچھ دور جا کر واپس ہوگئے۔

---

# ادھیائے (۲)

## پانڈوؤں کا بھرت کھنڈ میں طواف اور دوارکا پوری کو دیکھ کر اظہار افسوس

بیشم پاین جی راجہ جنمیجے جی سے اس کتھا کو یوں شروع کرتے ہیں۔ کہ راجہ یدھشٹر اعزا و اقربا اور اہل شہر کو روتا ہوا چھوڑ کر مشرق جانب روانہ ہوئے۔ پریاگ دیش میں گنگا اور جمنا کا اشنان کیا۔ الوپی۔ اگد چیتر دریائے گنگا میں غوطہ لگا کر غائب ہو گئیں۔ چتر انگد منی پور چلدی۔ پریاگ راج میں رشیوں منیوں کے درشن کر کے جب پانڈو آگے بڑھے۔ ان کا گزر ایک تالاب (سرودر) پر ہوا۔ اگنی دیوتا سے ملاقات ہوئی۔ ارجن سے گانڈیو دھنش مانگا۔ کہ ہم کو ورن دیوتا نے بھیجا ہے۔ اور گانڈیو دھنش طلب کیا ہے۔ اب دھنش کی ضرورت نہیں۔ ارجن نے اگنی دیوتا کی ہدایت سے فی الفور گانڈیو دھنش سرودر میں ڈالدیا۔ ورن دیوتا کے دوت دھنش لے کر اپنے آقا کی خدمت میں آئے۔ راجہ یدھشٹر بھائیوں کے ساتھ ملک آسام میں پہنچے۔ سمندر میں اشنان کر کے جنوب رویہ رخ کیا۔ بحر و بر کی گشت کرتے ہوئے سیاحت مندر امبیشور کی زیارت کی۔ اور وہاں سے گھومتے ہوئے مغرب کی طرف سیدھیاں بھریں۔ دوارکا کے قریب پہنچکر پانڈوؤں کے آنسو نکل پڑے۔ تمام دوارکا کا غرقاب ہو چکی تھی۔ عمارتوں کے نام و نشان بھی نہ تھے۔ کرشن چندر کی موہنی صورت اپنی جھلک سا دکھا گئی۔ یدو بنسیوں کے جلال اور اقبال کا نظارہ آنکھوں کے سامنے پھر گیا۔ قلب آکھنے لگا۔ دل امنڈ آیا۔ زمانے کا انقلاب اپنا رنگ دکھلا رہا ہے۔ او فلک ناہنجار تم نے کیا سے کیا کر دیا۔ تجھ

تو کسی کا جاہ و جلال ایک آنکھ نہیں بھاتا۔ جس نے ذرا پر پُرزے نکالے۔ تو اُس کا دشمن ہو گیا۔ راجہ یدھشٹر کرشن بھگوان کی یاد کر کے بہت روئے پھر اس بات سے تسکین بھی ہوئی۔ کہ پرماتما کی مرضی یونہی تھی۔ کرشن اوتار اسی لئے ہوا۔ کہ راکشس اور مغرور چنڈ لپنڈ راجوں سے زمین کو پاک کر کے رشیوں منیوں غریب سادہ مزاج نیک چلن خوش اطوار لوگوں کا اُپکار کرے۔ بڑے بڑے مردم خوار راچھسوں کو خاک میں ملا دیا۔ بڑے سورماؤں کا گھمنڈ توڑ دیا۔ وہ اپنا شٹی پورکھ کرشن سروپ پیدا ہو کر پرتھوی کا بھار اتار کر بیکنٹھ کو چلا گیا۔ جہاں فرشتوں کے بھی پر جلتے ہیں۔ ارجن کہتا تھا۔ کہ جب میں دوارکا آیا۔ رانیوں کو ہمراہ لے کر شہر سے باہر نکلا۔ تو عجیب و غریب نظارہ دیکھنے میں آیا۔ یعنی جس قدر حصہ دوارکا سے خالی ہوتا تھا۔ سمندر میں ڈوب جاتا تھا۔ اب نہ وہ زمین ہے نہ وہ فلک نما عمارتیں دکھائی دیتی ہیں۔ یہ عمارتیں بسوکرما نے کرشن بھگوان کے اشارے سے تعمیر کی تھیں۔ بجائے عمارتوں کے پانی ہی پانی نظر آتا ہے۔ یہ سب ایک ادنٰے اعجاز سری کرشن مہاراج کا تھا۔ جب تک آپ کی مرضی رہی سمندر چاروں طرف سے موجیں مارتا ہوا دوارکا پوری کی حفاظت کرتا رہا اس نے بھی ایک حیثیت سے بہت بڑا تپ کیا۔ کہ سری مہاراج کے روزانہ درشنوں سے اپنا جسم سپھل کیا۔ ارجن کی باتوں سے راجہ یدھشٹر اور پانڈو ایسے مغموم ہوئے۔ کہ گھڑی بھر ٹھہرنا شاق ہو گیا۔ رسال سے آنکھوں کی تری پونچھتے ہوئے بادل چاک وہاں سے روانہ ہوئے۔ ہردوار پہنچ کر عابدوں مرتاضوں کے درشن کئے۔ بہت سے رشی منی پانڈوں کا آنا سُن کر ملنے کو آئے۔ اور رشی کپل بدری کا آشرم تک برابر ساتھ رہے۔ راجہ یدھشٹر نے انہیں رشیوں کی ہمراہی میں پارس ناتھ کیدار ناتھ وغیرہ تیرتھوں میں نہا کر سبھوں کو رخصت کیا۔ اور آپ بھائیوں اور رانی دروپدی کے ساتھ ہمالیہ پربت پر چڑھ گئے۔ بھرت کھنڈ آریہ ورت کی طرف پاس آ نیز نظر ڈال کر سمیر پربت کی چوٹی کے قریب پہنچے۔ برفستانی پہاڑ میں پانڈو

گلے جاتے تھے۔ جسم ٹھنڈا ہوا جاتا تھا۔ وہ کتا رفیق بھی ہمراہ تھا۔ جس نے چلتے وقت رفاقت کی تھی۔ پانڈو برف کی پرواہ نہ کرکے سب سے اونچی چوٹی پر چڑھ گئے۔

# ادھیائے (۳)

# برفانی پہاڑ میں پانڈوؤں کا گلنا اور راجہ یدھشٹر کی اپنے جسم سے بیکنٹھ کو روانگی

بھیشم پتامہ جی راجہ جنمیجے جی سے فرماتے ہیں۔ کہ جب راجہ یدھشٹر سمیر پربت کی چوٹی پر چڑھے۔ جہاں پر بڑے بڑے منیشروں اور یوگیشروں کا بھی گزر ہونا دشوار ہے۔ برف کا انبار تھا۔ رانی دروپدی برف میں گر پڑیں۔ بھیم سین نے راجہ یدھشٹر سے اطلاع کی۔ کہ رانی دروپدی نے ساتھ چھوڑ دیا۔ راجہ یدھشٹر نے فرمایا۔ کہ دروپدی عصمت و عفت کی دیوی تھی۔ پانچ شوہر ہوتے پر ارجن سے زیادہ انس تھا۔ باوجودیکہ سہاگن روپ سے سُرگ کو گئی۔ راجہ یدھشٹر آگے بڑھے۔ دروپدی کی طرف پھر کر بھی نہ دیکھا۔ کام کرودھ۔ موہ۔ لوبھ۔ اہنکار۔ پانچوں اندریوں کو مغلوب کر چکے۔ اس پر بھی اندر پرست دہلی کا راج انسانی حیثیت سے عدل کے ساتھ کرتے رہے۔ جب سے ہمالیہ کا سودا سر میں سمایا۔ راج پاٹ چھوڑ دیا۔ یوگ سادھن کیا۔ کچھ دور گئے ہوں گے۔ کہ سہدیو کے گرنے کی خبر بھیم سین نے راجہ یدھشٹر کے گوش گزار کی۔ اور یہ پوچھا کہ کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی۔ سہدیو بھی ناگہاں عدم کو سدھار گئے۔ اُن کا

شریر تیاگ کرنے کی کیا وجہ ہوئی۔ راجہ نے جواب دیا۔ کہ سہدیو کو اپنی عقل اور علم کا گھمنڈ تھا۔ وہ اپنے کو پنڈت جانتا تھا۔ اس غرور کی وجہ سے اس کی عمر نے جواب دیا۔ اتنے میں نکل برف میں گر پڑے۔ بھیم سین نے وجہ پوچھی۔ راجہ نے کہا۔ یہ اپنی خوبصورتی کے آگے کسی کو نہ گنتا تھا یہی وجہ اس کے جسم چھوٹنے کی ہوئی۔ راجہ یدھشٹر آگے بڑھے۔ ادھر ارجن برف میں گر گئے۔ یدھشٹر نے بھیم سین کو کہا۔ کہ ارجن کو شستر ودیا پر بڑا ناز تھا۔ وہ سمجھتا تھا کہ گانڈیو دھنش سے دنیا کے راجوں کو ایک دن میں مغلوب کر سکتا ہوں۔ اور واقعی وہ ایسا تھا بھی مگر بھیشم پتامہ۔ درونا چارج۔ کرن اتنے دلاوروں کو ایک دن میں ہلاک نہ کر سکتا۔ ہلاک کرنا بہت دشوار تھا۔ اگر کرشن بھگوان ارجن کی حفاظت نہ کرتے تو جانبر ہونا محال تھا۔ جیدرتھ کا سر کاٹتے ہی ارجن کے بھی سو ٹکڑے ہو جاتے۔ مگر وہ خودی اس کے دماغ میں بھری ہوئی تھی۔ اسی وجہ سے وہ ہمارے ساتھ آگے نہ چل سکے۔ راجہ یدھشٹر نے آگے قدم بڑھایا ہی تھا۔ کہ بھیم سین کے گرنے کی آواز آئی۔ یدھشٹر نے پلٹ کر دیکھا۔ اور کہا۔ بھائی۔ تم استغنا رکھا کرتے تھے۔ کہ دنیا میں کسی انسان کی خوراک تمہاری خوراک کے برابر نہ تھی۔ تم کو کھانے کا دعویٰ تھا۔ اور یہی وجہ تمہارے ساتھ چھوڑنے کی ہوئی۔ اب صرف راجہ یدھشٹر اور وہی کتا باقی رہ گیا ہے۔ جو پہلے روز سے آج تک رفاقت کرتا رہا۔ راجہ یدھشٹر پاربتی کے [illegible] میں سب سے اونچی چوٹی پر چڑھ گئے۔ راجہ اندر رتھ پر سوار ہو کے سامنے آئے۔ اور کہا۔ یدھشٹر جی! آپ اپنے اسی جسم میں سرگ پہنچ سکتے ہیں ہم آپ کو لینے کے واسطے آئے ہیں۔ یدھشٹر نے جواب دیا۔ کہ میں چلنے پر راضی ہوں۔ مگر یہ کتا بھی ساتھ جائے گا۔ اندر بولے۔ یہ سرگ میں کتا کیونکر ساتھ جا سکتا ہے۔ یدھشٹر نے کہا۔ تو میرا بھی جانا محال ہے۔ اس نے میری رفاقت اس لئے کی ہے۔ کہ ہمارے ساتھ سرگ چلے۔ اگر اسے تو چھوڑتا ہوں تو ادھرم ہوتا ہے۔ بس مناسب ہے کہ ہم اندر کا [illegible] ہی کی جا بیں

سوارتھ ہوں۔ ہم نہ جائیں گے۔ یدھشٹر کی ان باتوں سے کتا اپنا روپ بدل کر
دھرم راج کی شکل میں سامنے کھڑا ہو گیا۔ اور فرمایا۔ کہ اے فرزند۔ تمہیں اسوقت
بھی اپنا دھرم نباہا۔ ایک دفعہ تمہاری آزمائش دویت بن میں کر چکا ہوں
تمہارے بھائی پانی پانی کے تالاب پر پہنچے تھے۔ اور تمہارے چاروں بھائی
ایک اجگر کے منہ کا نوالہ ہو گئے۔ آپ نے نکل کو چھوڑانے کے لئے
میرے سوال کا جواب دیا۔ میں نے تمہارے جواب سے خوش ہو کر چاروں
بھائیوں کو چھوڑ دیا۔ وہ اجگر میں ہی تھا۔ اور آج بھی کتے کی حیثیت میں
تمہاری آزمائش مد نظر تھی۔ طبیعت تم سے خوش ہو گئی۔ اب رتھ پر سوار
ہو لیں۔ اور سورگ چلیں۔ حالانکہ راجہ ماندھاتا۔ شوی ہر یشچندر اور کئی
راج رشی بیکنٹھ دھام کو گئے۔ مگر تمہاری طرح کوئی مہاتما اس حیثیت
سے سورگ میں نہیں پہنچ سکا۔ تمہارا درجہ سب سے بڑھ کر ہے۔ دنیا
میں تمہاری طرح دھرم وان اور راست بازی راجہ نہ ہوا ہے۔ نہ ہوگا
تم نے اور تپ بہت کیا۔ مہابھارت کی خونخوار لڑائی میں تم نے ایسی
ثابت قدمی دکھائی۔ کرشن بھگوان تمہارے سکھا رہے۔ تمہاری تعریف
اور شہرت جب تک دنیا باقی پر قائم ہے شہرہ آفاق ہو گی۔ اپنے باپ
راجہ پانڈو کے نام کو قائم کیا۔ جیسے تم دھرماتما ہو۔ ویسے تمہارے بھائی
ارجن گانڈیو دھنش کا دھارن کرنیوالا کرشن چندر پرماتما کا دوست تھا۔
بھیم سین بہادر اور نکل سہدیو سے عالم تمہارے بھائی ہوئے۔ اور ساکشات
لکشمی روپ دروپدی مہارانی تمہاری رانی ہوئی۔ تمہاری طرح دھرم پر
قائم رہنے والا راستباز راجہ اب نہ ہوگا۔ راجہ اندر نے نہایت تپاک
سے یدھشٹر کو بوان پر سوار کیا۔ دیوتا رشی نارد اور بہت سے رشی راجہ یدھشٹر
سے ملنے آئے۔ سبھوں کی زبان پر مہاراجہ یدھشٹر کی صفت اور اوصاف
کے کلمے جاری تھے۔ کہ تمہاری طرح کسی راجہ نے سورگ میں پدوی
نہیں پائی

# اَدِھیائے (۲)

## راجہ یدھشٹر سُرگ لوک میں

بشم پائن جی اس طرح راوی ہیں - کہ راجہ یدھشٹر اندر کے ساتھ رشیوں منیوں کے جھنڈ میں بوان پر سوار چلے جاتے تھے - یدھشٹر نے دیوتاؤں سے دلی عندیہ ظاہر کیا - کہ ہمیں یہاں ہمارے بھائی بھیم سین - ارجن - نکل - سہدیو ہیں - پہنچا دو ۔

**راجہ اندر** - راج رشی ! تم اس بات کی فکر مت کرو - وہ لوگ سُرگ میں پہنچ گئے تھے - تم بھی سنسار کے مایا موہ کے جال سے چھوٹ کر پرم دھام کو جاتے ہو - انسانی طریقوں کو چھوڑ دو - حواس ظاہری و باطنی کو مغلوب کر چکے - پھر کیوں بھائیوں کا خیال آیا - تمہاری طبیعت کی سادگی ابتک نہ گئی - حالانکہ گیان کے نور سے تمہارا دل منور ہو چکا ہے - تو بھی تمہارے دل سے انسانی عادتیں اب تک نہیں چھوٹیں - اے راجہ ! بھائی بیٹا - استری کوئی کام نہیں آتا - اِن کا تعلق جب تک روح جسم میں ہے - رہتا ہے جہاں روح جسم سے علیحدہ ہوئی - اپنے کرم کا پھل بھوگنے لگی - تمہارے بھائیوں نے بھی دھرم کے ساتھ دنیاوی کام کئے - وہ آدمی نہ تھے - بلکہ دیوتاؤں کے روپ تھے - اِس لئے اپنی اپنی اصل میں سما گئے - سنت کمار کے انش سے نکل اور سہدیو پیدا ہوئے تھے - بھیم سین پون کا لڑکا تھا - پون میں مل گیا اور ارجن نر اوتار ہو کر شری کرشن بھگوان کے پاس پہنچ گیا - تم بھی اپنا سروپ تھوڑی دیر کے بعد دیکھنے لگو گے - تمہارا تعلق دھرم راج سے ہے ۔

دیوتاؤں کی گفتگو سن کر راجہ یدھشٹر نے اسی بات کا اعادہ کیا - کہ ایک دفعہ مجھے رانی دروپدی - بھیم سین - ارجن وغیرہ چاروں بھائی اور راجہ وراٹ اور دروپد سے ملاقات کرا دو - پھر جیسا ہوگا - دیکھ لیا جائیگا

# ادھیائے (۵)

## مہاپراستھانک پرب کا خاتمہ

بیشم پاین جی روایت کرتے ہیں۔ کہ پراستھانک پرب میں پانڈووں کی سرگ میں روانگی۔ راجہ یدھشٹر کے اوصاف حمیدہ کا ذکر کیا گیا۔ جو لوگ اس پرب کو سنیں گے یا سنائیں گے۔ کرشن بھگوان کی کرپا سے بھوساگر سے پار ہو کر سرگ دھام پہنچیں گے۔ پانچوں پانڈووں کی طرح دھرم پر ثابت قدم علوم شاستر سے واقف اور شستر ودیا سے ماہر عاقل اور ذی فہم اب کوئی آئندہ نہ پیدا ہوگا۔ راجہ یدھشٹر کی مثال کا دھرماتما نہ زمانہ سلف میں گزرا ہے نہ آئندہ ہونے کی امید ہے۔ راجہ یدھشٹر جن اوصاف سے متصف تھے کلجگ کے زمانے میں وہ باتیں قصہ کہانی سمجھی جائیں گی۔ انہیں شاستر ودیا میں عبور تھا۔ ہفت اقلیم کے تاجداروں کو مغلوب کر کے تمام دنیا کا شہنشاہ گردانے گئے۔ جو دولت و ثروت میسر آئی۔ اپنے زور بازو اور ثابت قدمی سے حاصل کی۔ بڑے بڑے یگیہ کئے۔ جواہر و زر کی دکشنائیں دیں۔ جن کا شمار احاطۂ امکان سے باہر ہے۔ باوصف اس ثروت و جاہ و حشمت کے اپنے بڈھے چچا دھرتراشٹر کی بدولت بہت تکلیفیں برداشت کیں اس پر بھی اپنے چچا کا اعزاز اپنے باپ سے بڑھ کر کیا۔ شب و روز ایسی خدمت کی۔ اور اس افتخار سے رکھا۔ کہ اس نے دریودھن وغیرہ اپنے بیٹوں کی یاد بھول کر بھی نہ کی۔ اپنے کئے پر از حد پشیمان تھا۔ کیونکہ اس کے ہوتے دریودھن کرن اور شکنی وغیرہ اس کے قریبی رشتہ دار اور اس کے ناخلف لڑکے ہمیشہ پانڈووں کے ساتھ بدی کرتے رہتے۔ اور پانڈوؤں کا برتاؤ نیکی کے ساتھ رہا۔ شرادھ اور یگیہ کرانے کے وقت بھی بھیم سین نے راجہ یدھشٹر کو ممانعت کی۔ کہ ہم اپنے مورث بھیشم پتامہ کا شرادھ اپنے

ہاتھ سے کریں گے۔ راجہ دھرتراشٹ کو بھارت کے کاموں میں دخل نہیں۔ اسے ہرگز مجاز نہیں۔ کہ اپنے موروثوں کا شرادھ کرے۔ دریودھن کی روح کو پانی دینا ہماری دانست میں حرام ہے۔ مگر راجہ یدھشٹر نے بھیم سین کے کہنے کی پرواہ نہ کی۔ اپنے چچا کے ارشاد کے بموجب عمل کیا۔ اور دھرتراشٹ سے مقتولان جنگ کا شرادھ کرایا۔

یدھشٹر اپنے برتاؤ سے ہردلعزیز ہو گئے۔ کہنہ گندھرب بھی مہاراجہ یدھشٹر کے خلق و خوشخوئی کی تعریف کرتے ہیں۔ راجہ یدھشٹر سورگ میں پہنچ گئے ہیں۔ ہے راجن! اس پرب کو جو لوگ خلوص دل سے اعادہ کریں گے۔ اور راجہ یدھشٹر کی ثابت قدمی۔ راستبازی۔ شیریں گفتاری کی یاد کرکے اس پر آفریں بھیجیں گے۔ اُن کے لئے بہشت کا دروازہ کھلا ہے۔ اور دنیا میں بھی رنج و افکار کے شدائد نہ جھیلنے پڑیں گے جب تک آسمان بے ستون قائم ہے آفتاب و ماہتاب اپنی کرنوں سے خلق کو منور کرتے رہیں گے۔ مہاراجہ یدھشٹر کا نام نیک نیتی سے زبان زد خلائق رہیگا۔ اور نارائن کا لیش جب تک زمین شیش ناگ جی اپنے اوپر لئے ہیں۔ بھگتوں اور سجن پرشوں کو سکھ دےگا۔

---

# مہابھارت

## حصّہ ہژدہم

# سرگاروہن پرب

## اَدّھیائے (۱)

## راجہ یدھشٹر کو سُرگ و نرک کی زیارت ودھرشٹ دمن اور پانڈووں سے ملنے کی خواہش

بیشم پاین جی اس طرح بائل ہیں۔ کہ جب راجہ یدھشٹر نے اور اندر نے اپنے بھائیوں کی ملاقات کا عندیہ ظاہر کیا۔ راجہ اندر اور دھرم راج دھرم راج دیورشی نارد کی ہمراہی میں راجہ یدھشٹر کو سُرگ میں لے گئے۔ دیودھن کو تخت مرصع پر جلوہ افروز دیکھا۔ کہ چاروں طرف کھڑے دیوتا ہاتھ میں لئے نکس زاری کر رہے ہیں۔ گندھرب و کنھر دست بستہ استادہ ہیں۔

اس حالت راجہ دریودھن کو دیکھ کر راجہ یدھشٹر کو سخت تعجب ہوا حیرت تھی کہ گناہوں سے ملوث راجہ دریودھن نے ایسی پدوی کیونکر حاصل کر لی۔ دریودھن اور بہشت۔ تعجب ہے جن کی تمام عمر گناہ کرتے گزری۔ جس نے نیکدل اور راستباز لوگوں کو تکلیفیں پہنچائیں۔ سبب سمجھ میں نہیں آتا۔ کہ راجہ ویراٹ دروپد بھیشم پتامہ یا دھرتراشٹ دھن جن کی عمر عبادت میں صرف ہوئی۔ ایک بھی نہیں دکھائی دیتے۔ راجہ یدھشٹر نے نارد جی سے پوچھا۔ کہ عصیاں مآب دریودھن کے ویسے کرم نہیں تھے۔ جو سرگ کے آنند بھوگ رہا ہے۔ میں اس کے پاس کھڑا نہیں ہونا چاہتا۔ ایسے سرگ کو دور ہی سے سلام ہے۔ جہاں بھیم سین۔ ارجن۔ رانی دروپدی۔ نکل۔ سہدیو ہمارے بھائی مقیم ہیں۔ وہاں مجھے پہنچاؤ۔ نارد جی نے مسکرا کر جواب دیا۔ دھرم راج یہ سرگ ہے یہاں حسد اور دغا کا گزر نہیں۔ راجہ دریودھن بھی چونکہ شجاعت اور بہادری کے میدان میں جان دے چکا ہے۔ اس نے پوری پوری جنت الفردوس زیر سایہ شمشیر ہست کی پابندی کی۔ ہتھیاروں کی آنچ میں جل کر راکھ ہو گیا۔ یہی وجہ اس کے سرگ پانے کی ہوئی۔ جو تکلیف اور مصائب تم نے اس کی ذات سے اٹھائے۔ گو وہ صحیح ہے۔ مگر وہ امور دنیا ہی تک تھے۔ اب ان باتوں کو یاد کرنا عبث ہے۔ تم دھرم راج ہو۔ دھرم تمہارا مذہب ہے۔ دریودھن سے محبت سے ملو

یدھشٹر۔ نہیں نہیں۔ آپ کیا فرماتے ہیں۔ اسی ملعون دریودھن کی مخاصمت سے کروڑوں شوربیر لاکھوں ہاتھی۔ گھوڑے پیوند خاک ہوئے۔ آپ مجھے دریودھن سے ملنے کو کہتے ہیں۔ یہاں دم بھر ٹھہر نہیں سکتا۔ وہاں جانا چاہتا ہوں۔ جہاں راجہ ویراٹ اور دروپد ہمارے بھائی اور رانی دروپدی ہیں۔ آخر وہ لوگ یہاں کیوں آتے نہیں۔ ہمارے بڑے بھائی راجہ کرن کہاں ہیں۔ ان سے درشن کی تمنا ہے۔

۶۰۔ یدھشٹر کی درد رس گفتگو سے دھرم راج اور راجہ اندر بہت مسرور ہوئے۔ اور کہا بہتر ہے۔ ہم تم کو انہیں کے پاس بھیج دیتے ہیں۔

یہ کہکر ایک قاصد کی ہمراہی میں راجہ یدھشٹر کو نرک کی طرف روانہ کیا۔ راستہ
ایسا میلا اور خراب تھا۔ کہ ایک ایک قدم بار خاطر ہو رہا تھا۔ کہیں مکھیاں
بھنبھنا رہی ہیں بدبو سے دماغ اُڑا جاتا ہے۔ کہیں پیپ اور خون کی ندیاں
بہ رہی ہیں۔ ہڈیوں کے ڈھیر گندلے اور میلے پانی کی موریاں رواں ہیں
بڑے بڑے کیڑے کلبلا رہے ہیں۔ کہیں آگ جل رہی ہے۔ کہیں گرم تیل
کی کڑاہی چڑھی ہیں۔ کہیں پتھریلی زمین آگ کی طرح تپتی ہوئی دیکھی۔ کہیں
ندیوں میں گرم پانی آفتاب کی تپش سے اوٹ رہا ہے۔ بڑی بڑی گھاس
لگی ہوئی۔ جابجا کانٹوں کا انبار نظر آیا۔ ایک قدم چلنا دشوار تھا۔
تعفن سے ناک سڑی جاتی تھی۔ کہیں ایسے تناور درخت دکھلائی
دیئے۔ جن کے پتے چھری کی دھار کی طرح تیز تھے۔ ایک مقام پر لوہے
کی شل نظر آئی۔ جس کی گرمی سے اس قدر حرارت تھی۔ کہ اس کے پاس سے
گزرنا دشوار تھا۔ اس مقام پر راجہ یدھشٹر کو بہت شاق گزرا۔ سب چیزیں
دیکھتے ہوئے افسردگی کے ساتھ چلے جاتے تھے۔ یدھشٹر نے ہمراہی سے
پوچھا۔ کب تک ایسے مقاموں سے سابقہ رہیگا۔ کتنی دیر اور چلیں گے۔
اس مصیبت خیز نظارے سے نجات ہوگی؟ اس مقام کا کیا نام ہے ہمارے
بھائی کہاں ہیں۔ ہمراہی بولا کہ یہاں تک اجازت دی گئی تھی۔ آپ نے یہاں
کا رنگ دیکھ لیا۔ آگے یہاں سے بھی بدتر حال ہے۔ اب واپس چلئے۔ راجہ
یدھشٹر نے پلٹنا غنیمت سمجھا۔ ایک دردآمیز آواز یہ کہتے ہوئے سنائی دی
کہ دھرم راج یدھشٹر جی آپ کے قدوم میمنت لزوم سے اس سرزمین کی
قسمت جاگ اٹھی۔ ہم لوگ گو دوزخی ہیں۔ مگر آپ کے آنے سے وہ راحت
ہوئی۔ کہ بیان سے باہر ہے۔ راجہ یدھشٹر اس دردآمیز آواز سے چونکے ہوگئے
پوچھا۔ آپ لوگ کون ہیں۔ اپنا نام بتلاؤ۔ کہ میں بھیم اور میں ارجن ہوں۔ نکل
اور سہدیو۔ دھرشٹ دمن۔ رانی دروپدی اور دروپدی کے پانچوں پتر
ہمارے ساتھ نرک بھوگ رہے ہیں۔ راجہ یدھشٹر اپنے بھائیوں کی حالت
زار سے رنجیدہ ہوئے۔ افسوس میرے بھائی جنہوں نے برسوں بیکھ بھوگ

تب تیرتھ یاترا کی ہے۔ اور عفت مآب دروپدی جس نے پتی برت دھرم مرتے وقت تک نباہا۔ اور اس کا بھائی دھرشٹ دمن جو اگن کنڈ سے پیدا ہوا۔ یہ سب دوزخی ہو گئے۔ انہوں نے ایسا کونسا پاپ کیا تھا جو نرک میں ڈالے گئے۔ دھرم راج تمہارے ڈھنگ نرالے ہیں کہ پاپی دریودھن تو سُرگ کے آنند بلاس بھوگے۔ اور ارجن بھیم سین نکل سہدیو میرے بھائیوں کو نرک دیا۔ جہاں ایک گھڑی بھی کھڑا نہیں ہوا جاتا۔ پھر اپنے ہمراہی سے کہ تم اندر سے میرا پیام دو۔ میں یہیں ٹھہرا ہوں۔ رہبر راجہ اندر کے پاس گیا۔ اور راجہ یدھشٹر کا پیام ہو بہو گوش گزار کیا۔

# اُدّھیائے (۳)

## دیوتاؤں اور راجہ یدھشٹر کی گفتگو

بیشم پاین جی راجہ جنمیجے جی سے مخاطب ہیں۔ کہ راہبر نے دیو سماج میں آکر راجہ اندر سے راجہ یدھشٹر کا پیام سنایا۔ راجہ اندر دیوتاؤں کو ساتھ لے کر وہاں آئے۔ ان کے آتے ہی وہ سڑا سہا۔ بسا ہند بو اور آفتاب کی حدت وغیرہ سب باتیں جاتی رہیں۔ اور بجائے اس کے ٹھنڈی اور خوشگوار ہوا چلنے لگی۔ اچھے خوشنما اور خوشبودار پھول کھل گئے۔ لہو لہان اور پیپ کی ندیوں کا پتہ نہیں بجائے اس کے کیوڑے اور گلاب کی نہریں جاری تھیں۔ راجہ یدھشٹر نے سر اٹھا کر دیکھا کہ راجہ اندر لسوے وِیوادیوا ٹی سورج دونوں اونی کما اور بہت سے دیوتا کھڑے ہوئے ہیں۔ طبیعت کی وہ حرارت جاتی رہی۔ دل کسی قدر بشاش ہو گیا۔ دیوتاؤں نے یدھشٹر سے کہا کہ ہے راج رشی! تم اپنا شوک چھوڑ دو تمہیں غصہ زیب نہیں دیتا راجاؤں کو نرک بھوگنا لازمی ہے۔ کیونکہ ان سے اچھے اور برے کرم دونو ہوتے ہیں۔ جو اچھے کرموں کو پہلے بھوگتے ہیں۔ وہ بعد کو نرک

ہیں جاتے ہیں۔ جو بُرے کرم پہلے بھوگتا ہے۔ اُسے پیچھے سُرگ ملتا ہے۔ ہم تمہارے نیک خواہاں ہیں۔ ہم ہمدرد ہیں۔ اس لئے تم کو پہلے نرک دکھا دیا۔ تم نے اشوتھاماں کی بابت جھوٹی بات کہی تھی۔ اس سے آپ کو نرک کا نظارہ دکھانا لازمی ہوا۔ اور یہی وجہ ارجن۔ بھیم سین۔ نکل۔ سہدیو۔ دروپدی وغیرہ کو نرک بھگتنے کے ہوئے۔ تمہاری طرف کے سب راجہ جنہوں نے مردانہ وار میدان جنگ میں جان دی تھی۔ سُرگ میں پہنچ گئے۔ تمہارا بڑا بھائی کرن اپنے استھان سُورج لوک کو گیا۔ اب تم اپنے دل سے کبیدگی دُور کر دو۔ اور جو تم نے دُنیا میں اچھے کرم کئے ہیں۔ اُن کا سُکھ بھوگو۔ سُرگ میں گندھرب اور اپسرا تمہاری زیر فرمان رہیں گے جس طرح کہ راجہ ہرشچندر اپنی نیک خصلتوں کی بدولت اِس لوک میں جاگزین ہوا۔ راجہ ماندھاتا بھاگیرتھ۔ راجہ دسرتھ کا پتر بھرت اپنی نیک خلقی کی بدولت اپنے اپنے لوکوں میں سُکھ بھوگ رہے ہیں۔ اسی طرح تم بھی آنند بھوگو۔ ہے راجہ دیونَدی گنگا میں جو تینوں لوک کو پاک کرنے والی ہے۔ اشنان کرو۔ جو انسانی جامے کی بدولت رنج اور مصیبتیں سہنی پڑیں۔ وہ سب کافور ہو جائیں گی۔

# اُدھیائے (۳)

# راجہ یدھشٹر کا دیونَدی گنگا میں اشنان

بشمپاین جی راجہ جنمیجے جی سے رطب اللسانی کرتے ہیں۔ کہ دیوتاؤں نے راجہ یدھشٹر کے تمام شکوک اپنی پند و نصائح سے زائل کر دیئے اور گنگا جی میں اشنان کرنے کی ہدایت فرمائی۔ دھرم راج جی اس طرح مخاطب ہوئے۔ کہ میں تین مرتبہ تمہاری آزمائش کر چکا۔ واقعی تم دھرم روپ ہو۔ میں تم سے بہت خوش ہوں۔ مصیبت میں بھی دھرم میں ثابت قدمی دکھائی۔ دیوتا ہے۔ اس لئے نرک کا نظارہ تمہیں اس

دکھایا۔ کہ راجاؤں کو نرک ضرور بھوگنا پڑتا ہے۔ دروپدی لکشمی روپ ہے۔ تمہارے لئے اگن کنڈ سے اُس کا اوتار ہوا۔ اب تم گنگا میں اشنان کرکے مایا موہ سے علیحدہ ہو جاؤ۔ راجہ یدھشٹر نے گنگا جی میں اشنان کیا۔ غوطہ لگاتے ہی دِیب دیہہ پائی پھر وہاں سے دیوتاؤں کے ساتھ سرگ میں گئے۔ ارجن۔ بھیم سین۔ نکل۔ سہدیو اپنے اپنے مقام پر جلوہ گستر ہیں۔ راجہ دھرتراشٹ بھی اونچے سنگھاسن پر براجمان ہیں۔ راجہ یدھشٹر کے پہنچتے ہی دیوتاؤں رشیوں اور گندھربوں نے مدح سرائی کی بعدہ راجہ یدھشٹر جہاں کوروں اقامت گزیں تھے پہنچے۔ کرشن بھگوان کا جمال بے مثال سنکھ۔ چکر۔ گدا۔ پدم دھارن کئے۔ نظر آیا۔ ایک سنگھاسن پر ارجن کو نر کا روپ دھارن کئے۔ کرشن چندر کے پاس دیکھا۔ اس نورانی جمال کے سامنے شیو۔ برہما تینتیس کروڑ دیوتاؤں کو وید منتر پڑھتے ہوئے پایا۔ رشی منی آپ کی پوجا اور اُپاسنا کر رہے ہیں۔ راجہ یدھشٹر ترلوکی ناتھ کیشو مورت کے درشن کرنے سے بہت خوش ہوئے۔ اور آنند میں مگن ہو بیکنٹھ ناتھ کے بڑے پریم سے پوجن کی۔ نرنارائن یعنی ارجن اور کرشن بھگوان راجہ یدھشٹر سے بغلگیر ہوئے۔ وہاں سے دیوتاؤں کے گروہ میں بھیم سین کے پاس پہنچے بھیم سین کو پون دیوتا کی گود میں دیہہ سروپ دھارن کئے ہوئے دیکھا۔ یدھشٹر نے گلے سے لگایا۔ پھر اسونی کماروں کے استھان پر گئے۔ نکل سہدیو کو دیکھا۔ اور اسی طرح دروپدی لکشمی سروپ نظر آئی۔ راجہ اندر نے کہا۔ اے راج رشی یدھشٹر! رانی گاندھاری اور دروپدی جن کا جسم انسانوں کی طرح نہیں ہوا۔ یہ دونوں سرگ کی لکشمی ہیں۔ تمہاری خاطر دونوں نے اوتار لیا۔ اب اپنے اپنے استھان پر پہنچ گئیں۔ راجہ یدھشٹر نے گاندھاری جی کے قدم لئے اور رانی دروپدی کو آشیرباد دی۔ اتنے میں دروپدی کے پانچوں لڑکے جو گندھرب تھے۔ راجہ یدھشٹر کے قدموں پر گر پڑے۔ راجہ یدھشٹر نے چھاتی سے لگا لیا۔ پھر اپنے چچا دھرتراشٹ کے پاس پہنچے۔ جو راجہ پانڈو کا بڑا بھائی تھا۔ راجہ دھرتراشٹ کو ایک اونچے استھان پر براجمان پایا گندھرب اور کنہر مردچیل ناٹک رہے ہیں۔ اپسرائیں سیوا کر رہی ہیں۔ کچھ گندھرب

گانا سُنا رہے ہیں۔ راجہ اِندر نے اُنگلی کے اشارے سے کرن کو دکھلایا۔ کہ راجہ!
دیکھو جو رادھا کا لڑکا کرن نام سے موسوم ہوا۔ آکاش میں سورج کی طرح اپنی
نورانی کرنیں چمکاتا ہوا چلا جاتا ہے۔ راجن! بسوے دیو ساتکی جی بیٹھے ہوئے
ہیں۔ سبھدرا کے پتر چندرماں کی طرح ابھمنیو چندرماں کی گود میں کھیل رہے
ہیں۔ یہ کنتی اور مادری تمہاری ماتا تمہارے پتا راجہ پانڈو کے ساتھ بیٹھی ہوئی
تمہارے دیکھنے کے لئے آئی ہیں۔ اور درونا چارج جی برہسپت جی کے ساتھ
وہ سامنے بیٹھے ہوئے ہیں۔ ان کی زیارت کرو۔ انہوں نے میدان جنگ
میں لڑائی لڑ کر قالب کو چھوڑ دیا۔ اب یہ یکش کنہر۔ گندھربوں کے ساتھ رہا
کرتے ہیں۔

# ادھیائے (۴)

# مقتولان جنگ کی روحوں سے راجہ یدھشٹر کی ملاقات

بھیشم پاتن جی راجہ جنمیجے جی سے اس طرح مخاطب ہیں۔ کہ راجہ یدھشٹر
سے ہر ایک مقتولان جنگ سے ملاقات کی۔ جو جس کے انس سے پیدا
ہوا تھا۔ اُسے اُسی دیوتا میں پرویش کرتے پایا۔ بھیشم پتامہ جی بسو دیوتاؤں
کے ساتھ درونا چارج برہسپت جی کرت رما مروگن پردمن جی کو سنت کماروں
کے ہمراہ دیکھا۔ اور پھر یہ سب دیوتاؤں کے روپ دکھائی دینے لگے۔
راجہ دھرتراشٹر کو بر پوری کے راج کا مالک ہوا۔ راجہ پانڈو مہیندر لوک
میں پہنچا۔ بھورے شروا اور راجہ شل کینس۔ اگر سین۔ بسدیو۔ سنکھ۔ اُتر
راجکمار یہ سب بسویدا میں مل گئے۔ بدرجی کا دھرم راج سے الحاق ہوا۔
بدیوجی رسائل گئے۔ جو اپنی پُشت پر شیش ناگ روپ سے پرتھوی کا

بھار اُٹھاتے ہیں۔ کرشن چندر آنند کند کا اتصال بشن بھگوان سے ہوگیا۔ باسدیو جی کی سولہ ہزار رانیاں سرستی ندی میں ڈوب کر سُرگ لوک میں پہنچ گئیں۔ اور اپسرا روپ ہو کر سری بھگوان کی سیوا میں مصروف ہوئیں۔ گھٹوت کچ کا اوتار یکش سے ہُوا تھا۔ اور دریودھن دوشاسن وغیرہ راچھس تھے۔ یہ سب کویر پوری میں بود و باش کرنے لگے۔ کیونکہ جکش اور راچھسوں کا مسکن کویر پوری ہے۔ اے راجہ جنمیجے جی! جو دیوتا اور راچھس برہما کی ہدایت سے زمین پر پیدا ہوئے۔ وہ سب اپنے اپنے مقام پر آ گئے۔ اور اپنے اپنے روپ میں مل گئے۔ اسی طرح جب رام چندر اوتار ہُوا۔ سب دیوتا اور راچھس اوتار پرتھوی پر جنم لے کر آخر میں اپنے سروپ میں اتصال کر گئے۔ نارائن جی کو پرتھوی کا بھار اُتارنا تھا۔ اس لئے اوتار دھارن کرتے ہیں۔ جو لوگ پریم اور خلوص عقیدت سے باسدیو بھگوان کا سمرن کرتے ہیں۔ ان کو مکت پدوی میسّر ہوتی ہے۔ مہاتما رشی منی اور سری بھگت نارائن جی کا چرتر پورانوں رامائن۔ بھاگوت مہابھارت وغیرہ کا پاٹھ کر کے بھوساگر سے پار اُتر جاتے ہیں۔ جو لوگ ان پوتھیوں کا مطالعہ کرتے ہیں۔ نارائن جی کے بھگت ہو جاتے ہیں۔

# اُدھیائے (۵)

## راجہ جنمیجے جی کا یگیہ اور مہابھارت سُننے کا پھل

اگر شروا جی نیمشارتیرتھ پر مہابھارت پوتھی رشیوں منیوں کو سُنا رہے ہیں۔ راجہ جنمیجے جی مہابھارت سی پاک پوتھی بیشم پائن سے سُن کر از حد مسرور ہوئے کتھا کے سماپت ہونے پر یگیہ کیا گیا۔ استیک رشی نے سرپوں

رشی کی جان اس یگیہ سے بچائی۔ جنمیجے جی نے بہت کچھ دان دکشنا برہمنوں کو دے کر خوش کیا اور تکشک شالا استھان سے راجہ جنمیجے جی یگیہ کر کے برہمنوں کے ساتھ ہستنا پور آیا۔ اور نیک نیتی کے ساتھ کاروبار سلطنت میں مشغول ہوا۔ آٹھوں پہر اس پرم برہم پرمیشور کرشن بھگوان کی یاد دل میں جاگزین رکھی۔ دھرم شالائیں اور چھتریاں لنوئیں۔ باغ۔ باؤلیاں باپ دادا کے نام سے تعمیر کرائیں۔ اوگرشروا رشیوں منیوں سے مہابھارت کی کتھا اس طرح سناتے ہیں۔ کہ راجہ جنمیجے جی کی آرزو بیشم پاین جی نے پوری کی یعنی بیاس جی کی تصنیف شدہ مہابھارت پوتھی سنائی۔ اے رشیو! یہ کتاب انسان کو موکش اور گناہوں سے نجات دلانیوالی ہے۔ بیاس جی نے جو کچھ اپنی آنکھ سے دیکھا۔ ہو بہو اس کتاب میں تحریر کیا۔ جو اس کتھا کو خلوص دل سے روزانہ پاٹھ کرے یا سناوے۔ اس کے ہر ایک پرب کو پڑھے۔ یا پڑھاوے۔ وہ بھو ساگر سے پار ہو کر موکش پاویں گے۔ دنیا میں بھی ان کا نام آفتاب کی طرح روشن ہوگا۔ جاہ و حشمت و دولت و ثروت تابع فرمان رہیں گے۔ اور عقبےٰ میں بھی آنند ملیگا۔ اس بھارت کتھا میں پورن برہم پرماتما سری باسدیو جی کے چرتر بیان کئے گئے۔ جو نارائن جی نے اوتار لے کر دیوتاؤں اور انسانوں کو اپنی ادبھت لیلا دکھائی۔ اے رشیو اور منیو! اس کتھا کو شرادھ اور کرم کرنے کے وقت جو لوگ پریم سے سماعت کریں گے۔ ان کے پتروں کی موکش ہو جائیگی۔ شرادھ سے ان کی روحیں خوش ہو کر اچھے لوکوں میں باس کریں گی۔ مہابھارت کتھا میں ارتھ دھرم کام موکش کوئی بات ایسی نہیں۔ جس کا ذکر نہ ہوا ہو۔ اس گرنتھ سے اٹھارہ پوران نکلتے ہیں۔ ان کے سنتے ہی عذابوں سے رہائی ہو جاتی ہے۔ یہی ایک کتھا ہے۔ جس کی سماعت سے سرگ ملتا ہے۔ اور پھر موکش ہو جاتی ہے۔ حاملہ عورتوں کو اس کتھا کے سننے سے صاحب اقبال لڑکا پیدا ہوگا۔ بیاس جی مہاراج نے وید بھاش کیا ساٹھ لاکھ سنگھتا سے مہابھارت تصنیف ہوا۔ تیس لاکھ دیو لوک پندرہ لاکھ پتر لوک ۱۴ لاکھ

جگش لوک اور ایک لاکھ شلوک ان لوک یعنی دنیا میں اب تک قائم ہیں نارد جی نے دیوتاؤں کو اور ست دیو نے پتروں کو سُکھ دیو نے راکشس اور یکشوں کو اور بیشم پاین جی نے منشوں کو سنائے۔ جب مہابھارت تصنیف ہوا۔ تو پہلے بیاس اپنے بیٹے سکھدیو اور بیشم پاین جی اپنے چیلے کو بیاس جی نے پڑھایا۔ رشیو! میں ہاتھ اٹھا کر اس بات کی تائید کرتا ہوں۔ کہ مہابھارت کے پڑھنے سے انسانوں کو موکش ملتی ہے۔ اگر آدھے شلوک کا بھی روزانہ پاٹھ کیا جائے۔ تو بھی دلی آرزوئیں بر آویں۔ یہ پستک انسان کو اپنی پند و نصائح سے آگاہ کرکے ہدایت کرتی ہے۔ کہ جان نکلنے کے وقت تک دھرم میں ثابت قدم رہے۔ لوبھ اور اچھیا سے کبھی اپنے دھرم کو نہ چھوڑے۔ اگر دھرم کے لئے جان کام آجاوے۔ تو دھرم پر جان قربان کر دینا مناسب ہے۔ دنیا میں جتنی اشیاء ہیں۔ سب فانی ہیں۔ صرف آتما اِنباشی ہے۔

# اَدھیائے (۶)

## بیشم پاین اور راجہ جنمیجے سے سوال وجواب

راجہ جنمیجے جی نے بیشم پاین سے سوال کیا۔ کہ مہابھارت کتھا سن کر کون کون چیزیں دان کرنی چاہئیں۔ اور کس دیوتا کا پوجن ہونا چاہیئے۔ بیشم پاین جی پہلے تو اس کتھا کے پھل تمہیں سناتا ہوں۔ یہ تو ظاہر ہے کہ کرشن بھگوان سے لیکر سب دیوتاؤں نے کھیل تماشے دکھلانے کو دنیا میں اوتار لیا تھا۔ پرتھوی کا بھار اتار کر سب اپنے اپنے لوک چلے گئے اپنے اپنے انش میں داخل ہو گئے۔ سری بھگوان کا ایش اور پراکرم بیان کرنے سے انسان کی گناہوں سے مغفرت ہو جاتی ہے۔ جو شردھا سے

مہابھارت کا پاٹھ کرے۔ وہ بلاشبہ موکش پا سکتا ہے۔ اس کے روزانہ پڑھنے سے پشکر وغیرہ تیرتھوں کے اشنان کرنے کا پھل ملتا ہے۔ اس کی ہدایت پر چلنے والے جو انسان شرادھ اور ترپن کرتے ہیں۔ جب مقدور بھر برہمن بھوجن کرتے ہیں ان کے واسطے موکش کا دروازہ کشادہ ہے۔ شروتا پر واجب ہے۔ کہ دہنی سمت گئو دان کرے۔ کھانے پینے کی چیزیں زمین پر رکھے۔ اونی پارچہ پیتامبر۔ ریشمی پارچہ۔ گھوڑے۔ ہاتھی۔ پلنگ۔ پالکی رتھ وغیرہ سواریاں دان کرے۔ راجہ مہاراجہ اپنا شریر استری۔ لڑکا۔ لڑکی کا دان کریں۔ جو مقدور کے موافق ایسا کرتے ہیں ان کو ثواب عظیم حاصل ہوتا ہے۔ ان کے باپ دادا پردادا سُرگ میں جاتے ہیں۔ شروتا لوگوں میں یہ اوصاف ہونے چاہئیں۔ چہرہ بشاش فکر اور تردد سے دور یکسوئی خاطر۔ حواس ظاہری و باطنی پر قابو۔ عیب بینی اور عیب جوئی سے متنفر۔ شیریں کلام۔ علوم وید شاستر سے واقف جو لوگ ان اوصاف سے متصف ہیں۔ وہی شروتا ہو سکتے ہیں۔ جن کو ان کی باتوں کی پابندی نہیں۔ ان کو مہابھارت کتھا کا پھل نہیں مل سکتا۔ اسلئے مہابھارت یعنی کتھا سنانے والا بھی ایسے اوصاف رکھتا ہو۔ شلوک پڑھنے میں لفظی غلطیاں نہ ہوں۔ پریم سے کتھا پڑھی جاوے۔ سری نارائن اور سرستی دیوی کو نمسکار کر کے کتھا کا آغاز ہو۔ کتھا کہنے والے اور سننے والے دونوں بمانوں پر بیٹھ کر سیدھے سُرگ کو جاتے ہیں۔ اپسرا گندھرب خدمتوں پر متعین ہوتے ہیں۔ پہلی پارنا میں اگنی گو شٹم یگیہ کا اور دوسری پارنا راتری یگیہ کا اور تیسرے پارنا میں دواوشا یگیہ کا پھل ملتا ہے۔ یعنی کتھا سننے اور سنانے والا کو سُرگ ملتا ہے۔ دیوتاؤں کے ساتھ بمانوں پر سُرگ میں عیش اٹھاتے ہیں۔ ہزاروں بیکنٹھ جیسی عیش جاودانی پاتے ہیں۔ چھٹے پارنا میں بلجے یگیہ۔ اور پانچویں چھٹے پارنا میں اوگنت یگیہ۔ ساتویں پارنا میں تر گشت یگیہ کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔ آٹھویں پارنا میں راجسوی یگیہ کا پھل ملنے سے چندر لوک میں بود و باش ہوتی ہے۔ نویں پارنا میں اشومیدھ یگیہ کا پھل کرا کے بمانوں میں دیوتاؤں کے ساتھ سیر و تفریح ہوتی ہے۔ گندھرب اور اپسرا ان کی پوجن کرتے ہیں۔ بیکنٹھ لوک میں پہنچ کر دیوتاؤں کے گروہ

میں شامل ہو جاتا ہے۔

**جنمیجے جی۔** کتھا پر کون کون چیزیں چڑھائی جاتی ہیں؟

**بیشم پاین جی۔** ہر پرب کے خاتمہ پر برہمنوں کو بھوجن کرانا۔ صاف ستھرے کپڑے اور خوشبودار پھل پھول چڑھانا چاہیئے۔ سبھا پرب کے سماپت ہونے پر مالپوڑے لڈو بھوجن کرانے چاہیئے۔ بن پرب کے آغاز پر خشک وتر میوہ بیاس گدی پر بھینٹ دے۔ اور خاتمہ پر کنبھ دان (برتنوں میں پانی بھر کر برہمنوں کو دینا) ویراٹ پرب کی سماپتی پر بستروں کا دان لکھا ہے۔ آدیوگ پرب جب ختم ہو جس قسم کی شیرینی یا غذا کی رغبت ہو۔ برہمنوں کو کھلاوے۔ صندل اور خوشبودار پھولوں سے مہا پران کی پوجن ہو۔ بھیشم پرب کی سماپتی پر نالکی پالکی جنس وغیرہ کا دان واجب ہے۔ سورون پرب پر پلنگ دھنش بان۔ تلوار برہمنوں کی نذر کرنا۔ اور بھوجن کھلانا چاہیئے۔ کرن پرب کے خاتمہ پر برہم بھوج ہو۔ اور شل پرب پر لڈو اور شیرینی چڑھانا چاہیئے۔ گدا پرب کے سماپت ہونے پر مونگ (ایک قسم کا غلہ جس کی دال ہوتی ہے۔) کی چیزیں بنا کر کتھا پر چڑھاوے۔ استری پرب کے ختم ہونے پر رتن اور جواہرات کا دان ہوتا ہے۔ اور شروع ہونے پر گھی آٹا چاول کا دان لکھا ہے۔ شانتی پرب پر گھی سے بنی ہوئی چیزوں کا دان لازمی ہے۔ اشومیدھ پرب اور نیز آشرم پرب کے سماپت ہوتے پر برہمنوں کو بھوجن کرانا چاہیئے۔ موسل پرب میں خوشبویات میں بنی ہوئی چیزیں کتھا پر بھینٹ کرے۔ چندن سے برہمن کا پوجن کرے۔ پر استھانک اور سرگاروہن کے ختم ہونے پر جو بھوجن اپنے کو مرغوب ہو۔ برہمنوں کو کھلاوے ہربنس پوران کے خاتمے پر ہزاروں برہمنوں کو مدعو کرے۔ اور ایک گائے بھی برہمن کو دیوے۔ سن اور ریشمی پوشاکوں سے برہمنی کو ملبوس کر کے کتھا سننے والا اگر بہت غریب ہو۔ تو بھی اپنی مقدور بھر جس طرح اوپر بیان ہوا ہے۔ دان کرے۔ ہر ایک شردھا پر یہ باتیں لازمی ہیں۔ جب مہابھارت کتھا سماپت ہو جائے۔ تو ایک چاند مہابھارت کی کتاب جس پر سونے کا کام

بنا ہو۔ برہمن کی نذر کرے۔ انواع و اقسام کے کھانے کھلاوے۔ سب جائے روپے سکے اشرفی دکشنا میں دینا چاہیئے۔ برہمن کے خوش ہو جانے سے دیوتا بھی خوش ہوتے ہیں۔ جس گھر یا استھان میں بھارت کتھا سنی یا سنائی جاتی ہے اُس کے گھر میں لکشمی باس کرتی ہے۔ اور اُس کا خاندان ترپت ہو جاتا ہے بشمپاین راجہ جنمیجے جی سے فرماتے ہیں۔ کہ رامائن مہابھارت میں سری نارائن جی کے جس اور کیرتن گائے گئے ہیں۔ جو انسان ان کتھاؤں کو سنتے یا سناتے ہیں۔ پرم پد پاتے ہیں۔ موکش پھل ملتا ہے۔ اور مقصد بر آتے ہیں جو ثواب اٹھارہ پورانوں کی سماعت سے ملتا ہے۔ وہ صرف ایک بھارت کتھا کے سننے سے حاصل ہو سکتا ہے۔ جو اولاد سے محروم ہیں۔ ان کی اولاد خوش نصیب پیدا ہوتی ہے۔ جو لوگ اس کتھا کو دائمی سنتے یا سناتے ہیں۔ وہ پاپوں سے چھوٹ کر سیدھے بیکنٹھ دھام کو چلے جاتے ہیں۔ اور سری بشن بھگوان بشن میں پرویش کر جاتے ہیں۔ اور اس کی گیارہ پیڑیاں پاپوں سے چھوٹ جاتی ہیں۔ جو دان اوپر لکھے گئے۔ ان کے ساتھ وسالش ہون بھی ہونا لازمی ہے۔

ہے راجن! مہابھارت کی کتھا سنا چکا۔ اب راجہ دشینت اور شکنتلا کے دلچسپ حالات بیان ہوتے ہیں۔

# ادھیائے (۱)

# شکنتلا کی پیدائش

زمانہ سلف میں بشوامتر رشی نے جب بہت بڑا تپ کیا۔ راجہ اندر نے مینکا اپسرا کو اُن کے تپ کھنڈن کرنے کے واسطے بھیجا۔ مینکا کے حسن دلآویز پر فریفتہ ہو گئے۔ کچھ عرصہ بعد مینکا کے بطن سے ایک دختر مہ لقا تولد ہوئی۔ تو وہ مادری محبت سے منہ توڑ کر چل دی۔ کچھ التفات

نہ کیا۔ کیونکہ وہ انسان سے پیدا ہوئی تھی۔ نوزائیدہ دختر اکیلی جنگل میں پڑی ہوئی تھی۔ بھوک سے منہ کھولے تھی۔ اتفاقاً کنو رشی کا گذر اس بیابان میں ہوا۔ دیکھتے ہی آنسو گر پڑے۔ گود میں اٹھا کر اس کی خوبصورتی کی تعریف کرتے ہوئے کٹی پر لے گئے۔ اور اپنی خواہر گوتمی کے سپرد کیا اور فرمایا۔ کہ اس کی پرورش اچھی طرح کرنا۔ گوتمی اس کو بڑی محبت سے پالنے لگی۔ گائے کا دودھ پلاتی تھی سب تپشوری اس کو محبت کرتے تھے۔ شکنتلا کنو رشی کی دختر کہلانے لگی۔ وہ اندھیرے گھر کا اُجالا ہلال کی طرح بڑھتی تھی۔ رشی منی اس سے مانوس ہو گئے۔ دو لڑکیاں اور بھی اس کے ساتھ پرورش پاتی تھیں۔ تینوں آپس میں خلوص دل سے محبت رکھتی تھیں۔ ان میں سے ایک کا نام انسویا اور دوسری کا پریم ودا تھا۔ غرضیکہ تینوں لڑکیاں ایسی حسین تھیں۔ گویا پرمیشور نے نور کے سانچے میں ڈھالا تھا۔ اگرچہ تینوں حسن و جمال کی دیوی تھیں۔ مگر شکنتلا ان تینوں میں کہیں بڑھی چڑھی تھیں۔ اپنی ایک ایک ادا سے فرشتوں کا دل بھی مسلتی تھیں۔ اس کے حسن سوز کے آگے آفتاب عالمتاب کی تجلی ماند تھی۔ ایک دن کنو منی نے اُس نازنین سے یہ بات کہی۔ کہ میں تیرتھ یاترا کو جانا چاہتا ہوں۔ کچھ دنوں بعد آؤں گا۔ تیری خبرگیری گوتمی کرے گی۔ اگر کوئی تپسوی آجاوے تو اُس کی خدمت میں کوتاہی نہ کرنا۔ جو میسر آوے۔ بھوجن کرانا۔ کنو منی اس طرح سمجھا بجھا کر تسلی دلاسا دے کر روانہ ہوا۔ اور وہ آتش کا پرکالا اندھیر گھر کا اُجالا اس بن میں گوتمی کے پاس پھولوں کی طرح رہنے لگی۔ اس دشت میں جتنے چرند پرند تھے۔ سب اس کے دام محبت میں پھنسے ہوئے تھے۔ اور وہ رشیوں منیوں کی خدمت میں مشغول تھی۔ ہرن کے بچوں کو دانہ دینا درختوں کو پانی سے سیراب رکھنا اُس کا دائمی خاصہ تھا۔ گوتمی ہر طرح سے اُس کی خاطر کرتی۔ شکنتلا بھی اُس کی جاں نثار و فرمانبردار تھی۔ شباب کا عالم شروع ہوتے ہی نئی نئی شوخیاں اس حور شمائل میں عود کرنے لگیں۔ اس کا جوبن چودھویں رات کے چاند کی طرح ترقی پر تھا۔ اس جنگل میں اس کے حسن کی اسقدر جھلک تھی۔ کہ ہزاروں پردوں میں چھپائے نہ چھپتی۔

# ادھیائے (۱)

## راجہ دشنیت کا شکار کھیلتے ہوئے کنو رشی کے استھان پر آنا۔ اور شکنتلا پر فریفتہ ہونا

راجہ دشنیت جس کی اولاد میں راجہ بھرت گزرے ہیں۔ اور جنہوں نے اپنے نام سے بھارت ورش آباد کیا۔ ایک شکار کھیلتے ہوئے کسی دشت میں پہنچے۔ جہاں کنو منی مہاتما رشی تپ کر رہے تھے۔ راجہ دشنیت رتھ سے اُتر کر وزیر کے ہمراہ پیادہ بیابان پُر خار کی سیر کرنے لگے۔ وہاں کے رشیوں منیوں نے ان کو وحشی وغیرہ سے مسلح دیکھ کر آنے سے روکا۔ انہوں نے خیال کیا کہ یہ لوگ شکار کھیلیں گے۔ تب راجہ دشنیت نے ہتھیار سارتھی کو دے دیئے۔ آگے بڑھ کر دیکھا کہ درختوں کے نیچے پتھر کی سلیں بچھی ہیں۔ دریا میں خوبصورت پتے بہتے ہوئے آرہے ہیں۔ یہ آشکار ہوتا تھا۔ کہ کسی نے بگیچہ کیا ہے۔ دریا کا پانی بہت صاف شفاف مثل آئینے کے جھلک رہا تھا۔ ہرن اور ہرنیاں بہار کر رہی تھیں۔ درختوں پر خوبصورت جانور بول رہے تھے۔ کہیں جگہ رشی منی خاموشی کے ساتھ تپ کر رہے تھے۔ ایک مہاتما نے کہا۔ کہ کنو رشی کے بھی درشن کر لینا۔ وہ سوم تیرتھ گئے ہیں۔ آتے ہوں گے راجہ نے بہت خوش ہو کر جواب دیا۔ کہ بیشک رشی منی مہاتماؤں کے درشن بہت مشکل سے ہیں۔ وہاں جا کر ضرور درشنوں سے مستفیض ہوں گا۔ راجہ نے وزیر کے ساتھ کنو رشی کے استھان پر قدم رنجہ فرمایا۔ چھتنار سایہ دار درخت آسمان سے باتیں کر رہے ہیں۔ اور بیلوں سے سگندھ آرہی ہے۔ تالاب میں کئی قسم کے کنول کھلے ہیں۔ اور ایک خوبصورت لڑکی پھولوں کے گجرے اور زیورات پہنے کھڑی ہے۔ چار پانچ عورتیں پانی

سے درختوں کی جڑوں کو سینچ رہی ہیں۔ راجہ اس زہرہ جبیں کے دیکھتے ہی خیال کرنے لگا۔ کہ یہ کوئی دیوتا کی دختر یا پری یا اپسرا کی بیٹی ہے کوئی عورت آجتک ایسی نوجوان نظر نہیں آئی۔ آدمی زاد تو ایسی خوبصورت ہو نہیں سکتی۔ راجہ دشنیت شکنتلا پر عاشق ہو گیا۔ کنوجی کی استری وا انسویا نے شکنتلا سے کہا۔ کہ تم نے سادھونیا کو (ملبور کے نام) جو کورو کہ بہت پیاری ہیں۔ اب تک نہیں سینچا۔ شکنتلا نے جواب دیا۔ کہ ہاں بہن بھول گئی۔ پریم ودا نے کہا۔ کہ تمہاری شوخیوں اور طراریوں سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ جیسی تم ہو۔ ویسا ہی نوجوان گبرو تمہارے عشق میں متوالا ہوگا۔ شکنتلا نے بھویں چڑھا کر جواب دیا۔ کہ تم کیسی باتیں کرتی ہو۔ پریم ودا نے جواب دیا۔ کہ میں سچ کہتی ہوں۔ پتا کنو رشی بھی ایسا ہی خیال کرتے ہیں۔ اس لئے تم سے درختوں کی جڑ سینچنے کو کہا۔ انسویا نے کہا کہ تم پیاری پیاری پریم سے بھری ہوئی باتیں کرتی ہو۔ اسی لئے تمہارا نام پریم ودا رکھا گیا۔ یہاں یہ باتیں کی ہی جا رہی تھیں۔ کہ راجہ دشنیت آپہنچے۔ وہ جنگل میں چھپے ہوئے یہ باتیں سن رہے تھے۔ اتنے میں ایک بھنورا شکنتلا کے گلابی رخساروں پر آکر زلف عنبریں کی خوشبو سے مست ہو کر گنگنانے لگا شکنتلا نے کہا کہ پرمیشور! یہ بے رحم دغاباز مجھ کو کیوں دق کر رہا ہے۔ پریم ودا نے کہا۔ کہ یہ بھنورا تجھ کو کوئی خوشخبری سنانے آیا ہے۔ ایسا نہ ہو۔ کہ راجہ دشنیت جو اس جنگل کا محافظ ہے۔ آنکلے۔ راجہ دشنیت یہ باتیں سنکر بہت خوش ہوا اور وچار کرنے لگا۔ کہ میرے رنواس میں سینکڑوں حور کی بچیاں ہیں۔ لیکن اس مہاتما کی لڑکی حسن کے سامنے سب مات ہیں۔ میں خیال کرتا ہوں۔ کہ یہ لڑکی کسی کشتری کی دختر ہے جس کے گلابی رخساروں کا رس بھنورا لینے آیا تھا راجہ دشنیت ان لڑکیوں سے مخاطب ہوا۔ اے حسن کی دیویو! جب تک میں اس جنگل محافظ ہوں۔ کوئی تم لوگوں کو ستا نہیں سکتا۔ شکنتلا سے مخاطب ہو کر کہا کہ اے پیاری تمہاری آرزوئیں بر آئیں۔ شکنتلا راجہ کو دیکھ کر شرمندہ ہو گئی اور سر نیچا کر لیا۔ ایک دوسرے کی خوبصورتی پر فریفتہ ہو گئے۔ انسویا بولی مہاراج آئیے اور استھان میں تشریف رکھئے۔ شکنتلا سے کہا کہ تم ان کی مہمان نوازی

کرو۔ شکنتلا نے آسن پر راجہ کو بٹھایا۔ راجہ نے کہا۔ کہ تم بھی درختوں کو سینچتے سینچتے
تھک گئی ہوگی۔ بیٹھ جاؤ۔ وہ بھی بیٹھ گئی۔ انسویا نے پریم ودا سے کہا۔ کہ یہ کوئی
شہزادہ معلوم ہوتا ہے۔ خوبصورت بھی ہے۔ اور تجبوی بھی ہے۔ یہ خاصیتیں سوائے
اقبال مند راجوں کے اور کسی میں نہیں ہوتیں۔ پریم ودا نے کہا۔ شاید راجہ دشینت
ہی ہے۔ شکنتلا دل میں کہتی تھی۔ کاش کہ میرے پتا کنوجی موجود ہوتے۔ تو میری
آرزوئیں پوری ہو جاتیں۔ دشینت نے کہا۔ کہ پرو خاندان کے راجاؤں نے
مجھے یہاں کا راج دیا۔ آپ لوگوں اور کنو رشی جی کے درشن کرنے کو آیا ہوں۔
پریم ودا نے کہا۔ کہ ہم لوگ آپ کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ راجہ نے شکنتلا کی
طرف اشارہ کرکے کہا۔ کہ یہ کون ہیں۔ انسویا نے جواب دیا۔ کہ سورج بنسی رشی
مہاتما بشوامتر کی دختر ہیں۔ راجہ دشینت نے کہا۔ کہ تم بشوامتر کی دختر بتلاتی ہو۔
اس کا کیا سبب ہے؟

**پریم ودا** شکنتلا کو ان کی ماں پیدا ہوتے ہی چھوڑ کر چلدی جنگل
میں زمین پر پڑی رو رہی تھی۔ کنو منی ہمارے پتا ان کو اٹھا لائے اور پرورش
کرنے لگے

**دشینت**۔ کیا کسی درخت کے نیچے پڑی ہوئی تھی۔ تعجب ہے کہ
مادری محبت نے جوش نہ کھایا۔ مفصل کیفیت سناؤ۔

**انسویا**۔ متوائن سخن ہوکر بول اٹھی۔ مجھ سے سنیئے۔ بشوامتر نے بہت
بڑا تپ کیا تھا۔ راجہ اندر وغیرہ آن کے تپ سے ڈر گئے۔ کہ ایسا نہ ہو
کہ اندر آسن چھن جائے۔ میںکا پری کو بھیجا۔ کہ ان کے تپ میں مخل ہو۔

**دشینت**۔ رہنسکر) دیوتا ہوکر انسان سے ڈرنا کیا معنے۔ اچھا
پھر کیا ہوا؟

**انسویا**۔ میںکا پری اپنی موہنی مورت سے بشوامتر کے پاس پہنچی۔
بشوامتر کے تپ سے کچھ ایسی ڈری۔ کہ ان کے جلال کے سامنے منہ سے
بات بھی نہ نکلی۔ بہت دن آن کی خدمت میں مشغول رہی۔ آخر کار حاملہ ہوئی
اور شکنتلا اس کے بطن سے پیدا ہوئی۔

**دشنیت**۔ تو یہ کہو۔ کہ شکنتلا راج کنیا ہے۔
دشنیت شکنتلا کی ولادت کا حال سنکر بہت خوش ہوئے۔ وہ سمجھتے تھے۔ کہ یہ کسی فقیر کی لڑکی ہے۔ اب معلوم ہوا۔ کہ راج رشی بشوامتر جی کے نطفے سے پیدا ہوئی ہیں۔ جو چھتریوں کے سرتاج گنے جاتے ہیں۔
**دشنیت** (اپنے انگ پھڑکنے سے بھروسہ ہوتا ہے۔ کہ میری خواہشیں بر آئیں گی۔ کیا تمہاری سہیلی شکنتلا جی شادی ہونے پر بھی بان پرست حیثیت میں اسی جگہ استقامت کریں گی۔ کیا جس سے شادی ہوگی۔ وہ بھی یہیں رہیگا۔
**انسویا**۔ ہمارے پتا کنو رشی یہی چاہتے ہیں۔ کہ شکنتلا کا ور ایک ایسا شخص ہو۔ جو آپنے حسن میں عدیم النظیر ہو۔
**شکنتلا**۔ (اپنے دل میں) جب سے اس نوجوان کو دیکھا ہے نہ جانے دل میں کیا ہوگیا ہے۔ کہ طبیعت خود بخود اس کی صورت پہ لوٹ رہی ہے۔
**دشنیت**۔ (دل میں) اس پری روکے آتش حسن نے میرا کلیجہ جلا دیا۔ عشق کا جن سر پر سوار ہوگیا۔ دل بسمل سا ہے۔ ایک گھڑی آنکھ اوٹ ہونے کو جی نہیں چاہتا۔ (انسویا) کنو رشی کب تک آویں گے
**انسویا**۔ ٹھیک وقت نہیں بتا سکتی۔ غالباً آج ہی آ جائیں گے۔
دشنیت نے چنبیلی کے پھول اپنے ہاتھ سے شکنتلا کے رخساروں پر مارے شکنتلا پریم ودا اور انسویا کی نظریں انگوٹھی پر جا پڑیں۔ جس پر راجہ دشنیت کا نام کندہ تھا۔ ایک دوسرے کیطرف دیکھنے لگیں۔ نگاہوں ہی نگاہوں میں باتیں ہوگئیں۔ کہ یہ نوجوان راجہ دشنیت ہے۔ انسویا اور پریم ودا تاڑ گئیں کہ شکنتلا اور راجہ دشنیت ایک دوسرے کے حسن پر مفتون ہیں۔ انسویا نے شکنتلا سے کہا۔ گوتمی جی منتظر ہوں گی۔ چلو چلیں ایسا نہ ہو۔ خفا ہوں۔
**شکنتلا**۔ ہاں بہن میری پسلی میں بھی درد ہونے لگا
یہ کہکر سب اٹھ کھڑی ہوئیں۔ اور راجہ دشنیت سے بولیں۔ آپ

آپ کی خدمت ہم سے کچھ نہ ہو سکی۔ ہماری اتنی عرض اور ہے۔ کہ کبھی ہماری جھونپڑی میں آیا کریں۔ ہم لوگوں کو درشن دیں

**دشینت**۔ آپ لوگوں نے واقعی اپنی شیریں بیانی سے مجھے تر کر لیا۔ تمہاری زیارت سے دل کی کلی کھل گئی۔ جس طرح ہو سکیگا۔ آؤں گا۔ (دل میں) شکنتلا کے بغیر مجھے زندگی دشوار ہے۔ گھر پر جا کر کیا کروں گا۔ چین تو آئیگا نہیں۔ شکنتلا سہیلیوں کے ساتھ کٹی کی طرف روانہ ہوئی۔ الٹ پلٹ کے مڑ کر دیکھتی جاتی تھی۔ راجہ دشینت بھی سوار ہو کر فوج کی ہمراہی میں گھر کی طرف راہی ہوئے۔ مگر شکنتلا کے حسن جہاں سوز کا ذکر اپنے ندیموں اور مصاحبوں سے ہوتا رہا۔ ایسی خوبصورت حسن کی دیوی تو آج تک دیکھنے میں نہیں آئی۔ اس چمک دمک اور اس بانکپن کی کوئی داستان نظر سے نہیں گزری۔ ہاں یہی تو اس کی پری ہے۔ مخزن حسن کہیں تو زیبا ہے۔ دیکھیں کس خوش نصیب کے ہاتھ یہ ان بدھانی اور اچھوتا پھول آتا ہے۔ مانڈ ہیب منتری نے جواب دیا۔ کہ آپ کے سوا اور کس کی قسمت ہے۔ کہ اس دولت حسن کا مالک بن سکے۔ شکنتلا کے ذکر اذکار میں وہ راستہ جوں توں کٹا۔ اور راجہ دشینت راجدھانی میں پہنچکر رنواس میں داخل ہوئے۔

# ادھیائے (۸)

## شکنتلا اور دشینت کا گندھرب بیاہ

ایک روز دو تپسوی دربار میں حاضر ہوئے۔ دربانوں نے عرض کی۔ راجہ نے روبرو طلب کیا۔ تپسوی سامنے آئے۔ دونوں میں کچھ گفتگو ہوئی۔ ایک نے کہا کہ وحشیفت دشینت راج رشی ہے۔ راج کرتے پر بھی تپ کر رہا ہے اقبال و اجلال کی شعاعوں سے چہرہ منور ہو رہا ہے۔

دوسرا۔ یہ شہنشاہ اقبال مند راجہ دشینت ہے۔ جو اندر کے برابر پرتاپی

اور کوبیر کے مثل دولت مند ہے۔ راجہ اندر کا دوست ہے۔ جب دونوں نزدیک آئے۔ راجہ نے ڈنڈوت کی۔ رشیوں نے دعا دی۔

پہلا رشی۔ مہاراج! کنو رشی جنگل سے نہ معلوم کہاں گئے۔ راکشسوں نے تنگ کر رکھا ہے۔ تپسویوں نے عرض کیا ہے۔ کہ آپ ہمارے یگیہ کی حفاظت کیجئے۔

پائے ظریف۔ منتری (دشیکر راجہ سے) اب آپ کی آرزوئیں پوری ہوں گی۔

راجہ۔ (ان دو تپسویوں سے) آپ جائیں۔ میں بھی آتا ہوں۔ (وزیر سے) تم جنگی رتھ تیار کرو۔ کچھ فوج بھی ساتھ چلے۔ میری واپسی تک انتظام سلطنت تمہارے سپرد رہے۔

راجہ دشینت نے تھوڑی سی فوج ساتھ لے کر کوچ بول دیا۔ اور کنو رشی کی کٹی کے قریب خیمہ نصب ہوا۔ اور تن تنہا اپنے جانان کی خاک چھانتا ہوا کٹی کے اندر داخل ہوا۔ دیکھا کہ شکنتلا ایک آسن پر لیٹی ہوئی ہے۔ پریم ودا اور انسویا باتیں کر رہی ہیں۔ راجہ کسی درخت کی آڑ میں چھپکر باتیں سننے لگا۔ شکنتلا راجہ کو نہ دیکھ سکی۔ مگر راجہ درختوں کی آڑ میں دیکھ رہا تھا۔ شکنتلا کا چہرہ زرد پڑ گیا تھا۔ یہ تینوں آپس میں باتیں کرتی تھیں۔

انسویا۔ (شکنتلا سے) پیاری! تم دن بدن دبلی ہوتی جاتی ہو۔ مجھے سب کیفیت معلوم ہے۔ تپ ہجر سے بے چین ہو۔ منہ زرد ہو گیا ہے۔ کچھ اپنا حال تو کہو۔

شکنتلا۔ تم جانتی ہو۔ پھر کس واسطے چھیڑتی ہو۔ اس وقت نہ بولو۔ پھر دیکھا جائے گا۔

پریم ودا۔ خلاصہ کیوں نہیں کہتی۔ ڈر کس کا ہے۔ کیا یہاں کوئی ہے جو تن دیگا۔

شکنتلا۔ جب روز سے اس نوجوان کو دیکھا ہے۔ دل قابو میں نہیں۔ (شرم سے گردن جھکا لی۔)

**پریم ودا** - تم اسی کے تیر مژگان سے گھایل ہوئی ہو۔
**انسویا** - خیر دل بھی لگایا۔ تو ایک مہاراجہ سے۔
**پریم ودا** - ہاں اب یہ پٹ رانی ہو گئیں۔ راجہ دشنیت یہ سب باتیں درختوں کی آڑ سے سن رہا تھا۔ دل میں کہنے لگا۔ مجھے بھی تو اس کا عشق ستا رہا ہے۔ شکر ہے۔ کہ اس کے دل میں بھی میری محبت جگہ پکڑ چکی ہے۔ آخر اس نے کل حال اپنی سکھیوں پر ظاہر کر دیا۔ میری آہوں نے یہ اثر دکھایا۔ کہ وہ بے تاثیر نہ ہوگی۔

**پریم ودا** - تو اس سے ملنے میں کیا تکلیف ہے۔ وہ بھی عشق میں متوالا ہو گا۔ وہ تپسوی بلانے تو گئے ہیں۔ اب تک آئے نہیں۔

**انسویا** - کوئی ایسی تدبیر نکالنی چاہیئے۔ کہ شکنتلا اور راجہ دشنیت تنہائی میں بیٹھ کر دل کی بھڑاس نکال لیں۔ مگر ابھی ہمیں کنو رشی بھی آئیں۔ آخر وہ چاہتے ہیں۔ کہ لڑکی کسی عقلمند اور اقبال مند راجہ کے ساتھ بیاہی جائے۔

**انسویا** - راجہ دشنیت سے بڑھ کر اور کون ہو سکتا ہے۔ وہ تو ہمارے جنگل کا محافظ اور راجہ اندر کا ہم جلیس ہے۔

**پریم ودا** - (شکنتلا کی طرف مخاطب ہو کر) تم ایک چھند یا کبت بناؤ۔ اس کو ہم مثل تحفہ کے راجہ کی نذر کریں۔

**شکنتلا** - بہن ہم نے ایک چھند بنایا ہے۔ لیکن ابھی تم کو نہ دوں گی۔ رشی جی آجائیں تب سناؤں گی۔

اتنے میں گوتم چیلا آیا۔ اور کہا کہ ہمارا راجہ بڑا اقبال مند ہے۔ جس کے آنے پر ہمارے یگیہ میں کوئی خلل انداز نہ ہوا۔ لکڑی سے آگ ایسی تیز نکلی۔ کہ سب خوش ہو گئے۔ گورو جی نے منتروں سے پڑھا ہوا پانی پریم ودا کو دے کر کہا۔ کہ تھوڑا سا پانی ان کی آنکھوں اور سر میں لگا کر باقی ان کو پلا دو۔ ان کی بیماری جاتی رہیگی۔ اور تھوڑی سی بھبوت دیدی۔ کہ ان کے بدن میں لگا دو۔ انسویا نے ایسی ہی کیا۔ اور شکنتلا جل پی کر بولی۔ کہ اب میرا دل خوش ہے۔ کوئی فکر نہیں رہی۔ راجہ دشنیت درختوں کی آڑ سے باہر نکل آیا۔

انسویا اور پریم ودا خوش ہو گئیں۔ کہا کہ آپ بہت مناسب وقت

پر آ پہنچے۔ شکنتلا بھی استقبال اور تعظیم کے واسطے اٹھنے لگی۔ راجہ نے فرمایا کہ آپ تکلیف مت گوارا کریں۔ آپ آج کل نازک اور کمزور ہو گئی ہیں آپ کا گلابی چہرہ زرد پڑ گیا۔

**پریم ودا**۔ آپ تکلیف کر کے شکنتلا کے پاس چبوترے پر متمکن ہوں دشینت شکنتلا کے پاس بیٹھ گئے۔ آپس میں باتیں ہونے لگیں۔ پریم ودا نے کہہ دیا۔ کہ آج کی باتیں بھلا نہ دیجیئیگا۔ راجہ کو چاہیئے کہ اپنی رعیت کی پرداخت کرے۔ رنج و غم کی دیکھ بھال کرے۔ مظلوموں کی داد و فریاد سننا راجہ کا فرض منصبی ہے۔ اے راجہ! میرے عشق میں شکنتلا کی بدتر حالت ہو گئی ہے

**دشینت**۔ واقعی تمہاری باتوں نے دل پر پورا پورا اثر کر لیا۔ میری پیاری شکنتلا دل میں گھر کر چکی۔ مفارقت سہی نہیں جاتی۔ حسن دلآویز نے دیوانہ بنا دیا۔ محبت بڑھ گئی۔ آج معلوم ہوا۔ کہ ان کو بھی میری گہری محبت ہے

**شکنتلا**۔ مہاراج آپ کے محل سرا میں مجھ سے بڑھ کر حسین و نازنین ہوں گی۔ ان کے سامنے میری یاد کیونکر آنے لگی۔

**دشینت**۔ رانیاں تو بہت سی ہیں۔ لیکن تمہارے برابر خوبصورت حسن کی دیوی آج تک دیکھنے میں نہیں آئی۔ دل بے چین ہے۔ آتش حسن سے کلیجہ پھنکا جاتا ہے۔

راجہ کی محبت بھری باتیں سن کر پریم ودا اور انسویا دونوں کھڑی ہوئیں اور کہا۔ دیکھو کیسی کیسی کالی کالی گھٹائیں مشرق کی طرف سے اٹھ آئی ہیں۔ مور اور مورنیاں بے خود ہو کر ناچ رہے ہیں۔ بگیچہ اور بہون کی چیزیں باہر پڑی ہونگی۔ ایسا نہ ہو کوئی دست اندازی کر بیٹھے۔ ہم جاتی ہیں۔ سامان اٹھا کر کٹی میں رکھ دیں۔ دونوں بہانہ کر کے کٹی میں چلی گئیں۔ صرف شکنتلا اور دشینت رہ گئے۔ الغرض تنہائی کا موقعہ غنیمت جانا باتیں ہونے لگیں۔

**دشینت**۔ مہ جبین اگلے زمانے میں رشیوں کی لڑکیاں اپنی خوشی سے راجاؤں کے ساتھ شاستر کے موافق گندھرب بواہ کر لیتی تھیں

کیا تم میری آرزو پوری نہ کرو گی۔

**شکنتلا**۔ پتا کنو جی ابھی تشریف لاتے ہوں گے۔ یقیناً وہ میری شادی تمہارے ساتھ کر دیں گے۔ تھوڑی دیر اور صبر کیجئے۔

**دشینیت**۔ مہاتما کنو جی وید شاستر سے بخوبی واقف ہیں۔ ان سے ڈرنا نہ چاہیئے۔ ہرگز اس کام میں مخل نہ ہوں گے۔ راجہ نے اتنا کہہ کر شکنتلا کے گلے میں ہاتھ ڈال دیا۔

**شکنتلا**۔ بہت بہتر۔ اگر آپ کا یہی منشا ہے۔ تو مجھے پٹ رانی (یعنی وہ رانی جس کی اولاد راج پانے کی مستحق ہو)

راجہ۔ (بڑی محبت سے) ہاں اس کی رانیاں آپ کی خدمت بسر آنکھوں سے کریں گی۔ اب آگے جیا داننگیر ہے۔ صرف اتنا کہے دیتے ہیں۔ کہ انہوں نے گندھرب بواہ کر لیا۔ دشینیت نے اپنی انگشتری جس پر ان کا نام کندہ تھا۔ شکنتلا کو دے کر کہا۔ میں اپنی راجدھانی ہستنا پور میں پہنچتے ہی تمہیں بلا لونگا۔ شکنتلا نے انگوٹھی اپنی انگلی میں پہن لی۔ اتنے میں کچھ آہٹ معلوم ہوئی۔ شکنتلا نے کہا۔ ہما۔ سے پتا کنو جی کی بہن گوتمی جی آ رہی ہیں۔ آپ درختوں کی آڑ میں ہو جائیے۔ راجہ گھنے سایہ دار درختوں کی آڑ میں ہو گیا۔ گوتمی جی اسے نہ دیکھ سکی۔

**گوتمی جی**۔ (شکنتلا سے) میں تمہارے واسطے منتروں سے پڑھا سے پڑھا ہوا پانی لائی ہوں۔ اسے پی لو۔ شکنتلا نے اپنا منہ کھول دیا۔ گوتمی نے پانی پلا کر کہا۔ اب کیا حال ہے۔ بخار میں کچھ کمی ہوئی۔

**شکنتلا**۔ ہاں اب تو اچھی ہوں۔ پانی پیتے ہی مرض کافور ہو گیا۔ بیماری جاتی رہی۔ گوتمی نے نبض دیکھ کر کہا۔ اب تو بیماری نہیں معلوم ہوتی ہے۔ پانی برسا جاتا ہے۔ اکیلی کیوں بیٹھی ہے۔ رام رام کر کے تپ چھوٹی پانی پڑنے سے بخار کا اندیشہ ہے۔ کمزور بہت ہو گئی ہے۔ اٹھ کٹی میں بیٹھو۔

**شکنتلا**۔ ابھی تک پریم ودا اور انسویا میرے پاس بیٹھی تھیں۔ چلی گئیں۔ اب میں مکان کو جاتی ہوں۔ آپ چلیئے۔ جب گوتمی جی چلی گئیں۔

وشنیت شکنتلا کے پاس آئے۔
**شکنتلا**۔ مہاراج! میری معاف کیجئے۔
**وشنیت**۔ تم نے کوئی خطا نہیں کی۔ معاف کیا کروں۔ تم نے اپنی محبت سے بس کر لیا۔ ایشور ہی تمہاری آرزو پوری کرے۔
**شکنتلا**۔ گوتمی جی آتی تھیں۔ ایسا نہ ہو خفا ہوں۔ بلاتی ہیں۔ جاتی ہوں۔ راجہ نے کہا۔ بہت خوب۔

شکنتلا گوتمی کے پیچھے پیچھے یہ سوچتی ہوئی چلی۔ اے دل تیرا تو مطلب پورا ہوگیا۔ اب کیوں فکر مند ہو رہا ہے۔ اور پرمیشور کا دھیان کرنے لگی۔ دل میں کہتی تھی۔ ہے ایشور تو انترجامی ہے۔ میری آرزو پوری کر۔ شکنتلا اور وشنیت اپنے قیام گاہ پر پہنچے۔

راجہ وشنیت کے پاس ایک چیلا یہ کہتا ہوا آیا۔ کہ یگیہ شروع ہوگیا ہے۔ راکشس خل ہو رہے ہیں۔ سب لوگ ڈر رہے ہیں۔ آپ چلیں اور ان موذیوں سے نجات دلائیں۔ وشنیت نے وہیں سے سب رشیوں اپیشروں آپ لوگ خوف نہ کریں۔ میں آگیا۔ یہ کہکر اپنی فوج سے اشارہ کیا۔ فوج لیس ہوگئی۔ اور آپ دریا پر غسل کرنے لگا۔

# ادھیائے (۹)

# دُرباسا رِشی کا سراپ

انسویا اور پریم ودا آپس میں باتیں کر رہی ہیں۔ انسویا بہن! شکنتلا کا تو بیاہ ہوگیا۔ کچھ دنوں ہمارا اور اس کا ادرسانا رہتا ہے۔ اب وہ سسرال میں چلی جائیں گی۔ اس کی تو ایشور نے سن لی۔ ہم تم رہ گئیں۔ دیکھیں کیا انجام ہوتا ہے۔

**پریم ودا**۔ ہاں بہن! پتا جی جو کہتے تھے۔ وہی ہوا۔ راجہ وشنیت

داماد ہوئے۔ شکنتلا مہارانی کہلائے گی۔

یہ باتیں ہو رہی تھیں۔ اتنے میں ایک مسافر نے دستک دی۔ انسویا پریم ودا سے مخاطب ہیں۔ شکنتلا دروازے پر بیٹھی ہے۔ مگر اسے اپنے تن کا ہوش نہیں۔ وہ مسافر کی خاطر و مدارت کیا کریگی۔ ایسا نہ ہو کہ اس بے تکلفی سے مسافر کا دل ہماری طرف سے مکدر ہو۔ چلو چلیں دیکھیں تو سہی کون آیا ہے۔ پوجا کے لئے پھول بھی تو باغیچے سے لانا ہے۔ ادھر شکنتلا اپنے خیال میں مست مسافر نوازی کیا جانے۔ مسافر نے شکنتلا کی بے التفاتی سے مکدر ہو کر سراپ دیا۔ کہ جس کے خیال میں مستغرق ہے۔ وہ بھی تیرا نرادر کریگا۔ تیری یاد اس کے دل سے جاتی رہے۔ یہ مسافر کون تھے۔ ہم نہیں جانتے۔ انسویا نے آکر دیکھا۔ تو مسافر کا پتہ نہیں۔ شکنتلا سے بولی اخوہ تو نے مسافر کا کچھ بھی خیال نہ کیا۔ انہوں نے سراپ دیا۔ تجھے کچھ خبر ہے۔ وہ کون تھے ہائے غضب کیا۔ وہ دُرباسا رشی تھے۔ کیا تو انہیں پہچانتی بھی تھی۔ میں تو ان کی باتوں سے تاڑ گئی۔ بہت برا کیا۔ انسویا نے روتے ہوئے دُرباسا کا پیچھا کیا۔ مہاراج! ذرا ٹھہرئیے۔ داسی آپ کے پیچھے دوڑی چلی آتی ہے۔ دَیا کی مستحق ہے۔ دُرباسا نے پلٹ کر دیکھا۔ تو انسویا سامنے نظر آئی۔

**دُرباسا**۔ کیوں۔ کیا حاجت ہے۔

**انسویا**۔ مہاراج! شکنتلا سے بڑی چوک ہوئی۔ آپ کو پہچانا نہیں۔ آپ سے مہاتما کا نرادر کر بیٹھی۔ ابھی کمسن ہے۔ بھولے پن سے ایسی گستاخی ہو گئی۔ معاف کیجئے۔ آپ نے بڑی کرپا کی۔ جو درشن دیئے۔ ہم لوگ آپ کی پوجا کرنا چاہتے ہیں۔ آپ کی مہربانی سے امید ہے۔ کہ ہماری تمنائیں بر آئیں گی۔ شکنتلا نے مجھے بھیجا ہے۔ اور خود ارشادوں کی منتظر ہے۔ یہ کہہ کر دُرباسا کے قدموں پر گر پڑی۔

**دُرباسا**۔ میں تو سراپ دے چکا۔ خیر جو کچھ ہونا تھا ہو چکا۔ اب یہ دعا ہے۔ کہ راجہ دشینت جس وقت اپنی انگوٹھی دیکھے گا۔ شکنتلا کی یاد آ جائیگی۔ مگر میں اب جا نہیں سکتا۔ تو جا کر میری دعا کہہ دینا۔ انسویا نے آکر

کوشش کی۔ تو باشا رشی شکنتلا کے پاس چلیں۔ مگر بے سُود۔ دُربا سا رشی دُعا دے کر آگے چلتے ہوئے۔ انسویا پلٹ کر پریم ودا کے پاس آئی۔ اور سارا ماجرا کہہ سنایا

پریم ودا: خیر اتنا تو ہوا کہ مہاتما جی نے سراپ کا اودھا تو کر دیا۔ دربا سا رشی اپنے غصے میں کچھ خیال نہیں کرتے۔ ان کا اتنا ہی کہنا غنیمت ہے کہ راجہ اپنی انگوٹھی دیکھ کر پہچان لیگا۔ اب شکنتلا زنانا دے کہ اس انگوٹھی کو جس پر راجہ دشنیت کا نام کندہ ہے جان سے زیادہ عزیز رکھے۔ سراپ کا حال شکنتلا کے کانوں میں نہ پڑنے پاتے۔ ورنہ وہ اور بھی بے حال ہو گی۔

انسویا اور پریم ودا دونوں نے اپنے استھان میں جا کر آرام کیا۔ راجہ دشنیت یگیہ پورا کر کے ہستنا پور چلا گیا۔ اور شکنتلا نے بھی کنو منی کے آشرم میں وہ رات جوں تیوں بسر کی۔

# اُدھیائے (۱)

# کنو رشی کی آمد اور شکنتلا کے حالات سے آگاہی

ہنوز آفتاب طلوع نہیں ہوا تھا کہ کنو رشی اپنے مسکن میں آ گئے اشنان پوجا سے فارغ ہو کر بیٹھ گیا۔ اتنے میں آکاش بانی ہوئی۔ کنو رشی سمجھ گئے۔ مگر اور لوگوں کے ذہن میں آکاش بانی کا مطلب نہیں آیا۔ انسویا اور پریم ودا میں باتیں ہونے لگیں۔

انسویا: پریم ودا سے۔ کنو رشی آ گئے۔ اور راجہ دشنیت نے اب تک خبر نہ لی۔ شکنتلا حاملہ ہے۔ اگر یہ بچہ پیدا ہوا۔ تو موجب بدنامی

کنو رشی ضرور شکنتلا کو ستنا پور میں پہنچا دیں گے۔
شکنتلا سر جھکا کر بیٹھی ہوئی ہے۔ کنو رشی وہاں آتے۔ اور کہنے لگے۔ (۳۱)
کا رہنا یہاں اچھا نہیں۔ اب یہ اپنے خاوند کے گھر جاتے تو اچھا ہے۔
**انسویا۔** پریم ودا سے بہن کنو رشی یہاں تھے بھی نہیں۔ انہیں کیونکر
شکنتلا کا حال معلوم ہوا۔
**پریم ودا۔** بہن تم جانتی نہیں۔ ارے اکاش بانی ہوئی تھی۔ وہ سب
جان گئے تھے۔
**انسویا۔** یہ آکاش بانی کیسی۔ میں نے اب تک نہیں سنا
**پریم ودا۔** جب رشی جی ہون کر رہے تھے۔ تو آکاش بانی ہوئی۔
شکنتلا کے حالات ان پر بخوبی ظاہر ہو گئے۔ کہ شکنتلا راجہ دشینت کی ہٹ
والی ہو چکی۔
انسویا شکنتلا اور پریم ودا کا روزانہ ورد تھا۔ کہ اعلے الصباح تاگر۔
کیسر۔ رولی چندن دوب لوبید وغیرہ سامان تھالی میں رکھ کر گرو پوجا کے لئے
جایا کرتی تھیں۔ شکنتلا پہلے ہی سے اشنان کر کے گورو پوجا کے لئے پہنچ چکی
کچھ سہیلیاں تپسویوں کی عورتیں رولی چاول لئے اشیرباد دینے کو دور کھڑی
ہیں۔ اتنے میں انسویا اور پریم ودا بھی وہاں پہنچ گئیں
**ایک عورت۔** پیاری شکنتلا۔ تم اپنے خاوند کی پیاری ہو۔
**دوسری عورت۔** تیرے بطن سے ایک پتر پیدا ہو گا جس کے نام
پر آریہ ورت بھارت کھنڈ بولا جائے گا۔ شکنتلا نے ان عورتوں کی بڑی خاطرداری
کی۔ اور انسویا اور پریم ودا سے گلے مل مل کر رونے لگی۔ دیکھنا چاہئے۔ اب
تم سے کب ملنا ہے۔
**پریم ودا۔** ہائیں بہن روتی کیوں ہو۔ یہ وقت رونے کا نہیں۔ اپنے
گھر جا کر پتی کی سیوا کرو۔ یہ کہکر اس کے آنسو نکل آئے۔ اور رونے لگی۔ تو
راج بدھو ہے۔ تیرے سنگار کے لئے سونے اور ہیروں کے زیور چاہیئے
ہم بن کی رہنے والی جنگلی آدمی کہاں سے زیور لائیں۔ نہ یہاں پوشاک

ہے نہ لباس۔ آؤ بہن تیرا سنگار کریں۔ یہ کہکر جنگلی پھول چننے لگیں۔ اتنے
میں ایک چیلا زیور اور ریشمی پوشاک لئے حاضر ہوا۔ اور کہنے لگا کنو رشی مہاراج
نے یہ ملبوس رانی شکنتلا کے لئے بھیجا ہے تم انہیں پہنا کر تیار کرو۔ اب یہ اپنے
سسرال جائیگی۔

جتنی عورتیں وہاں تھیں۔ سب دیکھ کر حیران رہ گئیں۔ گوتمی یہ شاہی
پوشاک اور زیورات کنو رشی کے ہاتھ کیونکر آئے۔

**چیلا**۔ مہاتما رشی جی کی عبادت کا زور کیا کچھ کم ہے۔

**گوتمی**۔ کیا مہاتما رشی کے دھیان کرنے لیسورماں نے بھیجدیئے۔

**چیلا**۔ نہیں کشب جی کے اشارے سے کسی بن دیوی نے ہاتھ اٹھا کر
چندرماں سے زیور اور پوشاک طلب کی۔ چندرماں جی نے یہ خیال کرکے کہ رانی
شکنتلا راجہ وشنیت کی پٹ رانی ہے۔ اور اپنے خاوند کے پاس جانے
والی ہے۔ جواہرات سے مرصع زیور عطا فرمائے۔

**گوتمی**۔ تو یہ کہیئے کہ اچھا شگون ہاتھ آیا۔ تجھے راج اور لکشمی ملیگی

**انسویا**۔ ایسے زیور اور ملبوس تو خواب میں بھی ہم لوگوں نے نہیں
دیکھے۔ میں ان کا پہننا بھی نہیں جانتی۔ خیر علم مصوری کے زور سے تیرا
سنگار کر دوں گی۔ اتنے میں سامنے سے کنو رشی آتے دکھائی دیئے۔

**گوتمی**۔ شکنتلا۔ پتا جی تم تک سامنے آتے ہیں۔ شکنتلا قدم چھوکر ہاتھ
جوڑکر سامنے کھڑی ہوئی۔

**کنو رشی**۔ بیٹی! راجہ وشنیت تجھے جان سے بڑھ کر رکھیگا۔ ایشور
تیری کامنا پوری کرے تیرا لڑکا ہفت اقلیم کا مالک ہوگا۔ بیٹی! ساعت
اچھی ہے۔ لگن ٹھیک ہے۔ اگنی ہوتر کی پرکرما (طواف) کرلو۔ اور اپنی
سسرال جاؤ۔ شکنتلا نے اپنی سہیلیوں کے ساتھ اگن کنڈ کا طواف
کیا۔

**کنو رشی**۔ اگن دیوتا کے سپرد کرتا ہوں۔ وہی تیری حفاظت کرینگے
پھر اپنے دو چیلوں سارنگ بر در سارد وت سے سمجھا کر کہا۔

شکنتلا اپنی بہن کو اس کی سسرال پہنچا دو۔ شکنتلا نے بن دیوی کو ڈنڈوت کرواتے ہیں انبہ کی ڈالی سے کوئل کوک اٹھی۔ بادنسیم کے جھونکے سے دل میں ایک قسم کی تازگی پیدا ہوئی۔ درختوں کے برگ سے پھول جھڑ پر بکھر گئے۔ کوئل تو شکنتلا کی مفارقت سے بیتاب ہو کر چیخ اٹھی۔ اور درختوں نے گل امید سے شکنتلا کا دامن بھر دیا۔ بن کنیاں یعنی شکنتلا نے بن دیوی کی پرکرماں کر کے ہاتھ جوڑ کر ڈنڈوت کی۔ رشی بولے بیٹی! بن دیوی تجھ سے خوش ہے۔ اور اشیرباد دیتی ہے۔ کہ تجھے یہ سفر مبارک ہو۔

**انسویا**- پیاری بہن! ایک بات میری گرہ میں باندھ رکھو۔ راجہ دشینت کی انگوٹھی تو ہاتھ میں پہنے ہو۔ شاید راجہ تمہاری صورت بھول گیا ہو تم یہی انگوٹھی دکھلا کر اپنی یاد دلانا۔

**شکنتلا**- ہائیں! یہ بات تمہاری سمجھ میں نہیں آئی۔ کیا وہ مجھے بھول جائیں گے؟

**پریم ودا**- گھبراتی کیوں ہو۔ نہیں بہن تم ان کے دل سے اتر نہیں سکتیں۔ شاید راجہ ہیں۔ دھیان نہ رہا ہو۔ اس وقت یہی انگوٹھی تمہارے کام آویگی۔

**کنورشی**- بیٹی! اب چلو۔ دیر کیوں کرتی ہو۔ پھر سب سے گلے مل لو تالاب پر رشیوں منیوں کی عورتیں جمع ہیں۔ شکنتلا ہر ایک سے بار بار گلے مل رہی ہے۔ عورتیں دعا دے رہی ہیں۔ کہ اپنے پتی کی پیاری ہو۔ پتی برت دھرم قائم رہے۔ سدا سہاگن ہو۔ اور تیرا لڑکا دھرمان ہو کر چکرورتی راجہ ہو

**شکنتلا**- اری بہن! میری ساڑھی کا کونا کون کھینچ رہا ہے؟

**پریم ودا**- ہاہا تیری جدائی جنگلی جانوروں کو بھی شاق ہو رہی ہے۔ دیکھو وہی ہرن کا بچہ جس کو تم نے بچپن سے پالا تھا۔ آج صورت دیکھ دیکھ کر تیرا منہ تک رہا ہے۔ محبت کی آگ بھڑک رہی ہے۔ پشو پنچھی تیرے فراق سے موئے جاتے ہیں۔ شکنتلا کے بے اختیار آنسو نکل پڑے

**کنورشی**- بیٹی دل کو ڈھارس دے۔ اس قدر بے قراری اور

آہ و زاری صدمہ فراق سہا نہیں جاتا۔ تیری یاد کسی دم بھولنے کی نہیں۔ دل پر پتھر رکھ لیا۔ اب جا اپنے خاوند کی خدمتگذاری میں مصروف ہو۔ اپنے گھر کا کاج دیکھ کر راج کاج میں طبیعت بہل جائے گی۔ یہاں کا خیال بھی نہ رہیگا۔ ایک نصیحت میری یاد رکھنا۔ کہ محل سرا میں جتنی رانیاں ہوں۔ ہر ایک کے ساتھ محبت اور تپاک کے ساتھ پیش آنا۔ میٹھی میٹھی باتوں سے سب کا دل ہاتھ میں لینا۔ اپنے سے بڑے اور بزرگوں کی خدمت میں کوتاہی نہ ہو۔ سوامی کا حکم سر آنکھوں سے بجالانا۔ رضاجوئی کا خیال رہے۔ خادموں ملازموں کے ساتھ یکساں برتاؤ رکھنا۔ سب نوکر برابر ہیں۔ جب سوامی (شوہر) دکھلائی دیں۔ تو استقبال کے لئے فوراً کھڑی ہو جانا۔ اور تعظیم کے ساتھ ان کی ہدایت پر کام کرنا۔ جب وہ سو جائیں۔ تب سونا۔ تو تڑکے سب سے پہلے جاگنا۔ جو عورتیں ایسا کرتی ہیں۔ پتی برتا کہلا کر اچھے خاندان کی بہو کہلاتی ہیں۔

**گوتمی۔** (شکنتلا سے) مہاتما رشی جی کے اپدیش کو گرہ دے اور اس طرح کی باتیں کرتے ہوئے سب کو بل کر شکنتلا کو پہنچانے چلے

**سارتھی۔** (شکنتلا سے) تالاب آگیا۔ تم لوگ جاؤ۔ قاعدہ ہے۔ اور شاستر کی ہدایت ہے۔ کہ جب کوئی دریا تالاب راستہ میں پڑے۔ مسافر لوگ ٹھہر جاتے ہیں۔ اور یہی اُن کی منزل ہوتی ہے۔ پہنچانے والے مسافر کو پہنچا کر اپنے گھروں کو واپس ہوتے ہیں۔ سب رشی شکنتلا کو پہنچا کر مکان کو واپس ہوئے۔

# اَدِھیائے (۱۱)

## دُشینت اور شکنتلا کی حجت و تکرار

چوبدار مہاراجہ دُشینت کے پاس حاضر ہوا کہ دو تپیشریوں کے ساتھ

دو عورتیں آئی ہیں۔ اور کنو رشی کا پیام لائی ہیں۔

**دُشنیت** - (متحیر ہو کر) کہ یہ عورتیں کون ہیں۔ اور کیوں آئی ہیں خیر بلاؤ۔ شکنتلا جب راجہ دشنیت کے سامنے گئیں۔ اتفاق سے داہنی آنکھ پھڑک اٹھی۔ وشواس پیدا ہوا۔ کہ ایشور خیر کرے۔ دیکھئے کیا ہوتا ہے۔ اِس بدشگونی سے گھبرا گئی۔ گوتمی نے کہا۔ گھبراؤ مت نارائن اچھا ہی کرے گا۔ ادھر راجہ دشنیت عجب کشمکش و پنج میں پھنسا کہ یہ عورت کون ہے۔ اور کیوں آئی۔ رشیوں کی عورتوں سے کیا واسطہ۔ سارنگ دوت اور سارنگ برنے التجا کی۔ کہ مہاراج کی جے ہو۔ ہمارے گورو کنو رشی نے اشیرباد دیا ہے اور اِس کنیا کو آپ کی خدمت میں بھیجا ہے۔ آپ نے اِس کے ساتھ گندھرب بواہ کیا۔ جیسے آپ دھرموان ہیں۔ ویسے شکنتلا بھی لکشمی روپ ہے۔ پرمیشور نے اچھا سنجوگ بنایا ہے۔ شکنتلا آپ کی رانی ہیں۔ اپنے رنواس میں رکھیئے اور ہمیں رخصت کیجئے۔ کیونکہ حاملہ ہے۔ ہمارے یہاں رہنا ٹھیک نہیں۔

دُرباشا رشی کے سراپ سے راجہ دشنیت شکنتلا کو بھول گیا تھا۔

**گوتمی** - مہاراج! میں بھی کچھ کہنا چاہتی ہوں۔ ہماری شکنتلا اور آپ نے کنو رشی کا انتظار بھی نہ کیا۔ اور دونوں نے بغیر پوچھے سمجھے شادی کر لی خیر آپ جانیں اور یہ

**دشنیت** - (متعجب ہو کر) بن کے تپسوی ہو کر راجاؤں سے چال چلتے ہیں۔ شکنتلا سے کس نے شادی کی۔ میں تو اس کی صورت سے بھی واقف نہیں۔ راجہ کی باتیں سُن کر سارنگ برادر اور سار دوت دل میں بہت ناراض ہوئے۔ اور شکنتلا بدحواس ہو گئی۔ اور کانپنے لگی۔ راجہ کی بے مروتی دیکھ کر سارنگ بر بولا۔ آپ تو دھرموان ہیں۔ ایسے فاسد خیال دل میں لانا راجاؤں کی شان کے خلاف ہے۔ پہلے تو چھل کر کے شادی کر لی۔ اب ایسی باتیں بناتے ہو۔ کیا کوئی آدمی ایسا بھی ہے۔ جو کام کر کے بھول جائے۔ ہاں مہاراج راجاؤں کو کسی کا ڈر تو ہوتا نہیں۔ جو دل میں آتا ہے۔ کر گزرتے ہیں۔

**دشنیت** - تمہاری باتیں سراسر جھوٹ ہیں۔ میں تو اس کی شکل

سے بھی واقف نہیں۔ تم میری منکوحہ بتاتے ہو۔ گوتمی گھبرا کر شکنتلا کو سمجھاتی ہے
شرم کو چھوڑ اپنا ماہتابی چہرہ دکھلا۔ شاید تیرا منہ دیکھ کر خیال ہو۔ یہ کہکر شکنتلا
کا گھونگھٹ اٹھا دیا۔ اور راجہ کو اس کا آئینہ دکھلایا۔ مگر راجہ دشینت نے ناں
یا نہیں کچھ نہ کی۔ بھونچک رہ گیا۔ عجیب حیرت۔ کہ خواب میں بھی کبھی اس کی شکل
نہیں دیکھی۔ حقیقت میں یہ خوروش لڑکی اپنے حسن میں یگانہ ہے۔ مگر میں نے
اس کے چہرہ زیبا کو آجتک نہیں دیکھا۔ سارنگ بردار سار دوت جھنجھلا کر بولے
کچھ دل میں سمجھ بوجھ کر جواب دو۔ راجہ دشینت نے جواب دیا کہ خوبصورت
لڑکی کو ناحق میرے پاس لاتے۔ مجھ پر کلنک لگانے سے کیا حاصل۔ آجتک
میں نے اسے نہیں دیکھا۔ مجھے بدنام کرتے ہو۔ کہ تم نے اس کے ساتھ شادی
کی۔ سارنگبدا در سار دوت آتش غضب میں جل اٹھے۔ طیش کھا کر جواب دیا
خوب۔ کسی لڑکی کی عزت بگاڑنا۔ عصمت و عفت پر دھبہ لگانا تیرا ہی کرم ہے
جب کنورشی مہاراج خبر لیں گے۔ اسوقت سچ جھوٹ کا حال معلوم ہو جائے گا۔
تمام راج نہ الٹ دیں تو سہی۔ ایک ہی سراپ سے تجھے بھسم کر دیں گے (شکنتلا
سے) تم کیوں چپ سادھے بیٹھی ہو۔ بے رحم شوہر کو تمہاری بیحرمتی منظور ہے۔ تب
تو کسی سے نہ پوچھا خود ہی گندھرب بیاہ کیا۔ جیسا کیا ویسا مزہ پایا۔ اپنی یاد
کیوں نہیں دلاتی ہو۔ شرم کو بالائے طاق رکھو۔ اور اپنی پچھلی باتیں سناؤ۔

**شکنتلا۔** (دشینت سے) کیا آپ ہمارے بن میں نہیں گئے تھے
کیا آپ نے ہم سے محبت بھری باتیں نہیں کی تھیں۔

**دشینت۔** (کانوں پر ہاتھ رکھ کر) میری بے عیب ذات میں عیب
لگاتی ہے۔

**شکنتلا۔** ہاں میں تو عیب لگاتی ہوں۔ لیکن تم نے مجھے کہیں کا نہ
رکھا۔ سراسر ظلم ہے۔ میری بے حرمتی سے کیا ہاتھ لگیگا۔ اچھا میں تمہاری دی
ہوئی انگوٹھی دکھاتی ہوں۔ اب تو یاد آئے گی یہ کہکر انگلی کو دیکھنے لگی۔ انگوٹھی
ہاتھ میں نہ تھی۔ ہائے وہ انگوٹھی کہیں گر پڑی۔ گھر سے تو پہنکر چلی تھی۔ قسمت نے
یہ دن دکھلایا جس طرح سے چاہا۔ ناچ نچایا۔

**گوتمی**۔ جب تم سرووبہیں اشنان کیا تھا شاید جل میں گرگئی ہو
**شکنتلا**۔ انگوٹھی تو رہی نہیں۔ کیا دکھاؤں۔ ان باتوں کی یاد
**دشینت**۔ (زیرِ لب خندہ کرکے) تریا چرتر یہی کہلاتا ہے۔
دلاتی ہوں۔ جب تم چاہت کی باتیں کرتے تھے۔ کیا آپ کو یاد نہیں۔ کہ
مادھوی کنج میں میرے بناسے چھندر آپ نے ایک چھنہ بنایا۔ اتنے میں
ایک ہرن کا بچہ آیا۔ آپ نے اُسے چمکارا۔ مگر وہ وحشی تھا۔ رم کر گیا۔ میں
اُسے بلایا۔ تو میرے آگیا۔ اُس وقت آپ نے کہا تھا۔ تم دونوں بنباسی
ہو۔ ہرن کا بچہ تمہارے ساتھ رہتا ہے۔ تم سے مانوس ہے۔ ہمارے سامنے
سے بھاگتا ہے۔ ہم ایسے پردیسیوں کا اعتبار جانور تک نہیں کرتے۔
**دشینت**۔ رنڈیاں ہمیشہ مردوں کا دل چھین لیتی ہیں۔ میٹھی میٹھی
باتوں سے بھولے بھالے پھنس جاتے ہیں۔ ایسی باتیں کر رہی ہو۔ گویا جھوٹ
کہیں چھو نہیں گیا۔
**گوتمی**۔ (غصے میں) مہاراج ٹھٹھولی سے کوئی نتیجہ نہیں۔ ہم بنباسی
باتیں بنانا کیا جانیں۔ راجاؤں کے دل میں دغا ہوتی ہے۔ ہم لوگ کپٹ
کیا جانیں۔ تیرا ادھرم دیکھ لیا۔
**دشینت**۔ عقل خلقی نہیں ہوتی۔ بلکہ صحبت سبھاؤ سے ہوتی ہے
استریوں کے چرتروں میں بڑے بڑے عقلمند تجربہ کار اور جہاندیدہ لوگ
پھنس جاتے ہیں۔ انسان کو ان کی بھولی باتیں دھرم سے ڈگا دیتی ہیں۔ کوئل
چالاکی سے اپنے انڈے کوّے کے گھونسلے میں رکھ دیتی ہے۔ کوّا سہتا
ہے۔ بچے نکل کر بڑے ہوتے ہیں۔ تب کوئل کے ساتھ اُڑنے لگتے ہیں۔
**شکنتلا**۔ (بل کھا کر) ارے بے انصاف تو کیا کہتا ہے۔ تو نے
مجھے دامِ فریب میں پھانسا۔ ایسا کپٹی نہ کوئی ہے نہ کوئی ہوگا۔ تو نے اس
طرح کپٹ اور پاکھنڈ کو چھپایا۔ جیسے کوئی شخص گہرے کنوئیں کے منہ
پر گھاس پھونس بچھا دے یہ کہکر سر نیچا کر لیا۔ اور آنکھوں سے آنسوؤں
کا دریا بہ نکلا۔

سارنگ رو اور سارد وت دونوں چیلے شکنتلا سے خفا ہو کر کہنے لگے۔ شروع الفت میں تو نے کسی کو خبر نہ کی۔ اب بیکار روتی ہے۔ اپنے کئے کا پھل پایا۔ بغیر امتحان کے راہ عشق میں قدم رکھنا تیرا ہی کام تھا۔ آخر اسی کی سزا بھگتنی پڑی۔ شکنتلا سے کہکر راجہ کی طرف مخاطب ہوئے۔ ہماری بات سنو بری ہے یا بھلی یہ عورت تمہاری ہے۔ چاہے رکھو چاہے نکال دو۔ ہم سے کچھ مطلب نہیں۔

گوتمی کا ہاتھ پکڑ کر دونو چیلے گھر کو چلنے لگے۔ شکنتلا بھی روتی ہوئی اُن کے پیچھے ہولی تم نے بھی ساتھ چھوڑا۔ راجہ بھی انکار کرتا ہے۔ کسی طرف کی نہ رہی ہے شرم و بیکس کہاں جاؤں

**سارنگ رو سارد وت۔** (یکزبان ہوکر) اے کمبخت تو یہاں کہاں آتی ہے تیرا جو جی چاہے کر۔ خود مختار ہے جہاں جی چاہے رہو۔ ہمارے یہاں تیرا ٹھکانا نہیں۔ جیسا راجہ کہتا ہے۔ اگر تو ویسی ہی ہے۔ تو کنواری ایسی لڑکی سے درگزر ہے۔ اگر تیرا کہنا راست ہے۔ تو اپنے خاوند کے گھر رہنا مناسب ہے۔ منی کے یہاں جاکر رہے گی۔ تو ساری دنیا کلنک لگائے گی یہ کہکر سارنگ دوت اور سارنگ رو شکنتلا کو چھوڑ کر چلتے ہوئے۔ راجہ نے آواز دی۔ اسے کہاں چھوڑے جاتے ہو۔ اس کے باپ کے پاس لے جاکر اس کے سپرد کر دو۔ چیلوں نے پھر کر جواب نہ دیا۔ چلے گئے۔ شکنتلا روتی رہ گئی۔ سوم راج پروہت نے ترس کھاکر راجہ سے کہا۔ منی اور رشی لوگوں کی بد دعا سے لوگ بیہوش ہو جاتے ہیں۔ اور سراپ مٹنے سے جب خبردار ہوتے ہیں۔ پچھتاتے ہیں جب تک آپ کو یاد نہ آئے۔ تب تک یہ لڑکی ہمارے یہاں رہے گی۔ یہ حاملہ بھی ہے۔ اور رنواس میں کوئی رانی گربھ وتی نہیں ہے۔ جوتشی لوگ کہتے ہیں۔ کہ آپ کے چکروتی لڑکا پیدا ہوگا۔ شاید اس دختر کے بطن سے تاج و تخت کا مالک پیدا ہو جائے۔ آپ کے کوئی اولاد نہیں۔ راج بے چراغ ہے۔ شکنتلا اور آپ کا ضرور گندھرب بیاہ ہوا۔ کسی منی کے سراپ سے گذشتہ باتوں کی یاد جاتی رہی۔ حاضرین

نے راج پروہت کی باتوں کو بہت پسند کیا۔ شکنتلا روتی ہوئی سوم راج
پروہت کے پیچھے پیچھے روانہ ہوئی۔

# ادھیائے (۳)

## مینکا اپسرا کے ساتھ شکنتلا کی روانگی

شکنتلا روتی ہوئی سوم راج کے پیچھے پیچھے جا رہی تھی۔ تنے میں ایک
آگ کا شعلہ پیدا ہوا۔ اور شکنتلا سے لپٹ زمین سے آسمان پر اڑا۔ وہ
شعلا اس کی ماں مینکا اپسرا تھی۔ جب وہ بجلی سی چمک کر نظروں سے غائب
ہو گئی۔ سوم راج پروہت راجہ کے پاس آئے۔ اور ساری کیفیت آکر سنائی
مہاراج تعجب کی بات ہے۔ ایک اچنبھا دیکھنے میں آیا ہے۔ شکنتلا آنسوؤں
کی مالا پروتی ہوئی میرے ہمراہ جا رہی تھی۔ زبان سے یہ کلمے نکل رہے
تھے۔ بے کس ہوں میرا کوئی نہیں۔ زمین پھٹ جائے۔ سما جاؤں۔ ایک
آگ کا شعلہ آسمان سے گرا۔ اور اس نو خیز لڑکی کو آسمان پر لے اڑا۔
**دشینت**۔ میں پہلے ہی جانتا تھا۔ کہ دال میں کالا ہے۔ نارائن
نے عزت رکھ لی آپ جائیے۔ اس کا سوچ نہ کیجئے۔

پروہت جی اپنے گھر آئے۔ راجہ بھی اٹھ کر اپنی خواب گاہ میں گیا۔
لیکن دل فکرمند تھا۔ رات کی نیند۔ دن کی بھوک جاتی رہی۔ نہایت اداس
رہنے لگا۔

اب انگوٹھی کا قصہ سنیئے۔ جو شکنتلا کی انگلی سے تالاب میں گری
تھی۔ وہ انگوٹھی دھیمر (ماہی گیر) کے ہاتھ لگی بازار بیچنے لگا۔ جوہریوں نے
راجہ کا نام کھدا دیکھ کر اسے چور جانا۔ کوتوال کے پاس گرفتار کر کے لے
گئے۔ کوتوال نے مارا باندھا۔ اور پوچھا۔ تم نے یہ انگوٹھی کہاں سے پائی۔
اس نے کہا۔ صاحب میں نے چرائی نہیں۔ تالاب سے ہاتھ لگی ہے۔ تالاب

میں جال ڈالا تھا۔ ایک مچھلی پھنس گئی۔ اس کا پیٹ چاک کیا۔ یہ انگوٹھی میرے ہاتھ آئی۔

انگوٹھی لے کر کوتوال نے اُسے چھوڑ دیا۔ اور راجہ کے پاس انگوٹھی بھیجدی۔ انگوٹھی دیکھتے ہی راجہ کو شکنتلا کی یاد آئی۔ درد نے دل میں گھر کیا۔ آرام چین یک لخت جاتا رہا۔ ہائے ہائے کرکے بستر پر گر پڑا۔ خوشی نام کو نہ رہی۔ اے فلک کج رفتار تو نے کیا کیا۔ آئی ہوئی دولت کو بیٹھا۔ کس سے کہوں۔ اپنے گلے پر چھری پھیر لی۔ وہ معشوقہ میرے پاس آئی تھی۔ ہائے افسوس! میں نے کچھ پرواہ نہ کی۔ کس بے التفاتی سے پیش آیا۔ اس کے ساتھیوں نے بھی کنارہ کشی کی۔ تنہا چھوڑ کر چلدیئے بیچاری روتی چلاتی ہی رہی۔ میں مخاطب بھی نہ ہوا۔ اب کیا ہوتا ہے۔ خار مفارقت دل میں کھٹک رہا ہے۔ چھاتی پھٹی جاتی ہے۔ سانس رکتی ہے

# ادھیائے (۳۱)

# شکنتلا کے درد فراق میں راجہ دشینت کی آہ وزاری

کوتوال نے جب سے انگوٹھی دی ہے۔ راجہ دشینت کی حالت بدتر ہو گئی ہے۔ دل میں درد۔ رنگ زرد۔ نہ دن کو بھوک نہ رات کو نیند۔ زاری اور بیقراری سے سروکار۔ بیراگ سے راگ بھی خوش نہ آتا۔ آٹھ پہر درد دل سے کراہتا تھا۔ دن تو کٹتا تو رات پہاڑ ہو جاتی۔ اگر رات تارے گنتے کٹتی تو دن نہ کٹتا۔ راجہ کے مضطرب ہونے سے اہل شہر بھی پریشان ہیں لڑکوں نے کھیلنا چھوڑ دیا۔ جوانوں کی حالت بڈھوں سے بدتر ہو گئی کسی کے لب سے ہنسی آشنا نہ تھی۔ ہر ایک کے منہ پر اداسی چھا رہی

تھی۔ ابر غم تمام شہر میں چھایا ہوا تھا۔ خوشی مفقود تھی۔ گو بسنت کی رُت تھی مگر ہجر راجہ کے راج میں یک لخت بسنت رُت خزاں سے بھی بدتر تھی۔ کوئل کو بولنے نہ دیتے۔ بلکہ درختوں پر سے اُڑا دیتے تھے۔ عطر و پھلیل کا بکنا یک لخت بند ہو گیا۔ رنگین کپڑوں کا پہننا حرام۔ اگر [illegible] پا لیتے تو ٹکڑے ٹکڑے کروا لیتے۔ پھولوں کا ذکر ہی کیا۔ کچی کلیاں تو ٹہنیوں سے نوچ نوچ کر زمین پر پھینک دی جاتیں۔ یہ حال تو اہل شہر کا تھا۔ راجہ بیماروں کی طرح دن بدن زرد ہوتا جاتا تھا۔ دل بیکل تھا۔ چھاتی بار بار بھر آتی۔ آنکھوں سے دریا رواں تھا۔ راج کاج سے دل متنفر۔ اکیلا بیٹھا رہتا تھا۔ تنہائی کا عالم پسند تھا۔ شکنتلا کے دھیان میں گھنٹوں باتیں ہوتیں۔ اسی کی پیاری صورت نظروں میں پھرتی۔ دل بیتاب کو شکنتلا کی باتیں تسلی دیتی تھیں۔ پر بیچارا شکنتلا کی خیالی تصویر سامنے کھڑی کر کے اس طرح مخاطب ہوتا۔ پیاری میری تقصیر معاف کرو۔ اپنی صورت مجھ غمگین کو دکھلاؤ۔ اس وقت تم میری یاد سے اُتر گئی تھیں۔ اپنے کئے کی سزا پا چکا۔ کدورت سے دل کو صاف کرو۔ میں کم بخت ہوں۔ تم نیک بخت ہو۔ غصہ تھوک دو۔ اور مجھ پر رحم کرو۔ میری آغوش محبت میں بیٹھ جاؤ۔

یہ کہکر راجہ پر غشی طاری ہوئی۔ چہرے پر زردی چھا گئی۔ بدن پسینہ پسینہ ہو گیا۔ ہاتھ پاؤں سے حرکت جاتی رہی۔ اتنے میں چترکا نام ایک خادمہ راجہ کے پاس آئی اور حالت زار دیکھ کر رونے لگی۔ پنکھا کیا۔ منہ پر چھینٹا مارا۔ جب کچھ ہوش آیا۔ آنکھ کھول دی۔ سرہانے لونڈی کو روتے دیکھا۔ آہ کر کے بولا۔ تجھے کیا کام تھا۔ کس لئے آئی۔ میرے آرام میں مخل ہوئی۔

**چترکا**۔ مہاراج شکنتلا کو تو ایک آگ کا شعلہ اٹھا کر لے گیا۔ نہ جانے کہاں ہو۔ کچھ پتہ نہیں۔

**دشینت**۔ آگ کا شعلہ نہ تھا۔ اس کی ماں مینکا اپسرا تھی۔

وہی اُڑا لے گئی۔ یادھر پ نے اُس تنفر ظاہر کیا۔ ادھر کنو منی کے دونوں چیلوں نے اس کی حالت پر ترس کھایا۔ اکیلا چھوڑ دیا۔ ہرچند وہ روتی بلبلاتی رہی۔ مگر کسی نے پرواہ نہ کی تب مہر باور ہی نے جوش کھایا۔ اُس گل اندام کو اس کی ماں نے اس بلا سے نجات دی۔

**چترکا** (خادمہ) مہرو مکان کی باگ ہاتھ سے نہ دیجئے۔ کچھ دن اور صبر کیجئے۔ تمہارا اور اُس کا ملاپ ہو جائے گا۔ وہ بھی تمہارے ہجر میں بیقرار ہوگی۔ جب تمہاری چاہت میں شکنتلا کی حالت ردی ہو رہی ہے۔ تو اُس کی ماں حاشا گوارا نہ کرے گی۔ کہ تمہارے فراق میں وہ نازنین اپنی جان گنوا دے۔ دلجمعی رکھیئے۔ اور جوہیں نے عرض کیا۔ وہ شدنی ہے۔

**دشنیت**۔ ایسی قسمت کہاں ہیں خاک پر۔ وہ افلاک پر۔ میرے اور اُس کے درمیان زمین و آسمان کا فرق ہے۔ ملاقات ہونا ایک امر ناگزیر ہے۔

**چترکا**۔ اچھا دیکھ لیجئے گا۔ میری بات یاد رکھیئے۔ انگوٹھی بھی تو آپ سے جاتی رہی تھی۔ تو کہاں شکنتلا کہاں پاتی۔ کہاں ملی۔ جو کام ہونے کو ہوتا ہے۔ اُس کے سامان بھی ویسے ہو جاتے ہیں۔

**دشنیت**۔ (انگوٹھی سے مخاطب ہوکر) میں سمجھا تھا۔ کہ دنیا میں مَیں ہی بدنصیب ہوں۔ مگر تو مجھ سے بھی زیادہ بدبخت ہے تجھے وہ ہاتھ میں رکھتی تھی۔ مگر تو ایسی کم بخت کہ اس حنائی انگلیوں سے علیحدہ ہوکر مجھے منہ دکھانے آئی مجھے اس کی دوری نے مرنے تک پہنچایا۔ اور تیرا حلقہ تیرے لئے گرداب ہے۔ نہ مجھے وہ نصیب ہوگی اور نہ تجھے وہ ہاتھ میسر ہوگا۔ راجہ دشنیت کی زبان سے مجنونانہ کلمے نکل رہے تھے۔ اب شکنتلا کا قصہ سنیئے۔ جب مینکا اُسے اٹھا کرلے گئی۔ کشپ منی کے استھان پر اتارا۔ اب شکنتلا رات دن وہیں رہتی ہے۔ کچھ دن یونہیں گزرے۔ ایک روز حسب موقعہ مینکا اپسرا

نے راجہ اندر سے جاکر کہا آپ راجہ دشنیت کو بلا بھیجے۔ اور شکنتلا بد
اُس کے سپرد کر دیجئے۔ آپ کی توجہ سے ان دونوں میں میل جول
ہو جائے گا۔ اندر نے قبول کیا۔ ماتل رتھبان کی طلبی ہوئی۔ اور حکم دیا
کہ تخت لے جا اور دشنیت کو سوار کر کے لے آ۔

# ادھیائے (۱۴)

# ماتل رتھبان کے ساتھ راجہ دشنیت کی اندرلوک میں روانگی

ماتل حکم پاتے ہی روانہ ہوا۔ راجہ کی ڈیوڑھی پر پہنچا۔ اہلکاروں اور
عرض بیگیوں سے کہا۔ مجھے راجہ اندر نے بھیجا ہے۔ خبر کرو۔ چوبداروں نے
سنتے ہی راجہ سے عرض کی۔ مہاراج اندر نے ماتل رتھبان کو بھیجا ہے۔
ایک بوان بھی آیا ہے۔ راجہ نے روبرو پیش ہونے کی اجازت دی۔
ماتل نے نمسکار کیا۔

**دشنیت**۔ راجہ اندر خیریت سے تو ہیں۔ مزاج اچھا ہے۔

**ماتل**۔ ہاں مہاراج سب خیریت ہے۔ آپ کو بلایا ہے۔ ان دنوں
راچھسوں نے زور باندھ رکھا ہے۔ کمک کے لئے آپ کی طلبی ہے۔

**دشنیت**۔ زہے نصیب کہ راجاؤں کے راجہ مہاراج اندر
ہمیں اس مہربانی سے یاد فرمائے۔ اس کی بندہ نوازی ہے۔ ہماری کیا
حقیقت ہے۔ کہ اس کی کمک کر سکیں۔ ایک ادنےٰ نوکر سے حکم کریں
تو آن کی آن میں دیوؤں کا خاتمہ کر دے۔

پھر لباس شاہانہ پہنکر ہتھیار لگائے۔ تخت پر بیٹھ کر راجہ اندر کی
کی خدمت میں روانہ ہوا۔ آدھی مسافت طے ہوئی تھی۔ کہ ایک پہاڑ

آسمان پر نظر آیا۔ ماتلی سے پوچھا۔ کہ یہ کوہ بایں شکوہ کونسا ہے۔ اس کا نام کیا ہے؟

**ماتلی**۔ اس پہاڑ کا نام ہیم کوٹ ہے۔ اس پر کشپ منی رہتے ہیں

**دشنیت**۔ اچھا بوان کا رُخ اس طرف پھیر دو۔ ہم کشیپ جی کے درشن کریں گے۔ ماتلی بوان اس طرف لے چلا۔ جب نزدیک پہنچا۔ بوان سے اُترا۔ اور وہاں کی سیر کرنے لگا۔ عجب دلکش مقام۔ کہیں رنگ برنگ کے پھول کھل رہے تھے۔ کہیں چشموں سے پانی جاری ہے۔ درخت سب میوہ دار ہر ایک ٹہنی پر جانور بول رہے ہیں۔ چہچے کر رہے ہیں۔ اتنے میں شکنتلا بھی اس طرف آئی۔ راجہ نے خجالت سے اس پر نظر ڈالی۔ صورت سے ظاہر ہوتا تھا۔ کہ دردِ فراق اس کے سینے میں کارگر ہے۔ حال نواع دگر ہے۔ منہ اترا ہے۔ سر کے بال چکٹے۔ کپڑے بدن کے میلے۔ شکنتلا شرم سے سر جھکائے خجالت زدہ پاس آئی۔ دشنیت سے کچھ بن نہ آئی۔ پاؤں پر گر پڑا

**شکنتلا**۔ کیوں مجھے گنہگار کرتے ہو

یہ کہکر زار زار رونے لگی۔ سر کو پیروں سے اُٹھا کر بولی۔ مہاراج اب تمہیں ہوش آیا

**دشنیت**۔ خطاؤں کی معافی چاہتا ہوں۔ اپنی نالائق باتوں پر خود نادم ہوں۔ جب سے یہ انگوٹھی پائی ہے۔ تمہاری یاد آئی ہے۔ جان وبال ہے۔ رنج و محن سے سابقہ ہے۔ نہ معلوم کیا اسرار تھا۔ جو تمہاری دِل سے جاتی رہی۔ اپنے گناہوں کا خود معترف ہوں۔ جو جو بے مروتیاں اور سختیاں ہم سے ظہور میں آئی ہیں۔ ان سے درگزر کرو۔ سب مجھے سخت پریشانی ہے۔ رنجیدگی دور کرو۔ دل غمگین کو مسرور کرو۔ یہ کہکر ہزار ہزار منت و سماجت کی۔

**شکنتلا**۔ مہاراج تمہارا گناہ کچھ نہیں۔ میری قسمت کی بُرائی ہے۔ اتنے میں ایک بالک پہاڑ کی چوٹی پر سے ایک شیر کے بچے کو پکڑے ہوئے آتا دکھائی دیا۔ اور دو بڈھی عورتیں اس کے پیچھے پیچھے یہ کہتی چلی آتی ہیں۔ بیٹا! اسے چھوڑ دو۔ اس کی ماں آتی ہو گی۔ ایسا نہ ہو۔ کہ وہ تجھ پر حربہ